ہندوستانی

# مخزن المحاورات

جس میں

ہندی اور اُردو کے ہر قسم کے محاورے اور اصطلاحیں دس ہزار کے قریب بڑی تلاش اور جستجو سے جمع کرکے درج کی گئی ہیں اُنکے ثبوت میں ناظمان بےمثال و ناثرانِ باکمال کا کلام اور روزمرہ کے معنی خیز فقرے اور ضرب الامثال پیش کی گئی ہیں۔ اکثر محاوروں اور اصطلاحوں کی وجہ تسمیہ اور شانِ نزول بھی حتی الوسع بڑی تحقیق اور تدقیق کے ساتھ لکھی گئی ہے

مؤلفہ


منشی چرنجی لال صاحب دہلوی

مؤلف اُردو زبان کی تاریخ اور رسالہ ہندوستانی فلولوجی (علم اللسان) و سابق اسسٹنٹ ڈاکٹر فیلن صاحب بہادر مرحوم مؤلف ہندوستانی انگریزی ڈکشنریز





سنہ ۱۸۸۶ع

مطبع محبِ ہند فیض بازار دہلی میں لالہ چرنجی لال مالک مطبع کے اہتمام سے چھپا

قیمت [illegible] محصول ڈاک [illegible]

طبع اول

# دیباچہ

چونکہ یہہ ہماری ہندوستانی زبان عدالتی زبان قرار پا جانے کی وجہ سے قریب قریب سارے ہندوستان میں پھیلتی جاتی ہے - سرکاری مدرسوں میں بھی اور زبانوں کی طرح پڑھائی جاتی ہے - اخبارات بھی زیادہ تر اسی زبان میں نکلتے ہیں - قانون کی بھی یہی زبان ہے +

پس ایسی حالت میں ہندوستان کے اُن باشندوں کے لئے جنکی یہہ مادری زبان نہیں ہے اِس زبان کے سیکھنے کے ذریعہ موجود ہونے بہت ہی ضرور ہیں - اور وہ کیا ہیں ؟ ایک قواعد - دوسرے لغت و محاورات - قواعد کی کتابیں تو کچھ بن بھی گئی ہیں مگر لغت اور محاورات کی ابتک کوئی بھی جامع اور کامل کتاب نہ تھی اور جو کچھ بنی ہوئی موجود ہیں وہ یا تو ہندوستانی سے فارسی میں ہیں یا انگریزی میں - نظر بر آں سنہ ۱۸۸۴ء میں یہہ کام شروع کیا اور اب جون سنہ ۱۸۸۶ء میں کئی اسسٹنٹوں کی قابل تعریف معاونت سے ایک مدت کثیر کے بعد اختتام کو پہنچایا -

اسمیں ہر قسم کی ہندوستانی اصطلاحیں اور محاورے بلحاظ شہر و دیہات عورت و مرد رذیل و شریف اور پیشہ وروں کے ایسے جمع کئے گئے ہیں جو عام ہو گئے ہیں اور ہوتے چلے جاتے ہیں - اور جنکا جاننا ہماری زباندانی کے لئے نہایت ضروری ہے -

اسمیں وہ محاورے اور اصطلاحیں بھی دی گئی ہیں جو ابھی تک ہمارے علم ادب کی کتابوں میں نہیں پائے جاتے اور لوگوں کی زبانوں پر ہیں۔ اس کتاب کی تکمیل کے لئے مجکو جو جو کچھ صرف اور محنت کتابوں کے بہم پہنچانے اور اُن سے انتخاب کرنے اور کرانے میں اُٹھانی پڑی ہے اور اپنا وقت اور دماغ کھپا کر اس مخزن کو زیور ہستی پہنایا ہے اگر پبلک نے اُسکو جانچ کر میری سرپرستی کی تو تین چار سو صفحے جو نکات زبان کے باب میں لکھے پڑے ہیں اور کئی کتابیں لغت میں جنکے کچھ کچھ مسودے تیار ہیں نظر ثانی کر کے پبلک کے پیشکش کرونگا۔

میں اب اپنے اُن محسنوں کا شکریہ ادا کرتا ہوں جنکے سبب آج مجھے اپنا یہہ تحفہ پبلک میں پیش کرنیکا موقع ملا۔

سب سے پہلے میں اپنے ولی نعمت محقق زبان مفتی لسان فیلسوف زمانہ جناب ایس ڈبلیو ڈاکٹر فیلن صاحب بہادر مرحوم سابق انسپکٹر مدارس حلقہ بہار کا شکریہ ادا کرتا ہوں جنہوں نے پٹنہ عظیم آباد سے دہلی میں آکر اپنی ہندوستانی انگریزی ڈکشنیری بنانی شروع کی اور مجکو اپریل ۱۸۷۵ء میں دہلی کالج کی فرسٹ ایر کلاس میں سے بلوا کر اپنے محکمہ لغات میں اپنا اسسٹنٹ مقرر فرمایا۔ صاحب ممدوح زبان کی تحقیقات کے لئے اکثر دورہ فرماتے رہتے تھے چنانچہ پورب میں پٹنہ تک پنجاب میں لاہور تک راجپوتانہ میں اجمیر تک تمام مشہور مشہور امصار و اشہار۔ قصبہ و دیار اور کوہ منصوری وغیرہ کی سیر کرائی۔ اِن مقامات کے اکثر خاص و عام گوئیے بلوا کر اُنکی چیزیں سنوائیں مختلف زبانوں کی ڈکشنیریاں۔ گریمریں اور فلولوجی کے رسالے میرے سپرد کئے شمالی ہندوستان کے مختلف حصوں کی بولیوں کی ہندی الفاظ سے ملتے ہوے لفظوں کی فہرستیں جو صاحب ممدوح کے معاون بھیجا کرتے تھے اپنی ڈکشنیری میں

ف ۱۵ جو اپریل ۱۸۸۰ء میں لندن باغراض چند در چند تھوڑے عرصہ کے لئے تشریف لے گئے تھے اور وہیں ۳ر اکتوبر ۱۸۸۰ء کو دراً نخالیکہ اُنکے بعد ہندوستان میں اُنکی انگریزی ہندوستانی ڈکشنیری بن رہی تھی راہی ملک عدم ہوئے +

منتخب کر کے داخل کرنیکے لئے حوالے کیں۔ ہندی الفاظ کی اصل سنسکرت سے تحقیق کرنے کی خدمت علاوہ ڈکشنیری میں الفاظ و محاورات زیادہ کرنے اور انکا انگریزی میں ترجمہ کرنے کے مقرر فرمائی۔ العرض اپریل ۱۸۷۶ء سے ۱۸۸۳ء تک صاحب ممدوح کے دفتر میں لغت ہی کا کام کرتا رہا۔ جسکے سبب سے میری سابقہ واقفیت اور تجربوں میں بہت بڑی ترقی ہوئی۔

جناب والا القاب فاضل اجل بیدار مغز دیوان سر پرام صاحب ایم اے وزیر اعظم ریاست الور کا مصنف بہت شکر گزار ہے جنہوں نے بنظر قدردانی اس کتاب کے کچھ نسخے خرید فرمانے کا وعدہ فرمایا ہے جس سے امید ہے کہ مصنف کو بڑی مدد ملے +

میں اپنے مکرم عالی دماغ فاضل اجل رائے کدار ناتھ صاحب ایم اے واکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر مظفر گڈھ کا بدل شکر گزار ہوں کہ جنہوں نے اس کتاب کے بعض ضروری مقاصد میں امداد فرمائی ہے +

جناب منشی درگا پرشاد صاحب نادر سابق ہیڈ مصحح مطبع سررشتہ تعلیم پنجاب لاہور پنشن یاب و حال تاجر کتب بازار دریبہ دہلی کا بہت شکریہ ادا کیا جاتا ہے کہ جنہوں نے اس کل کتاب کے غلط نامہ بنانے میں مصنف کو بڑی مدد دیکر عام کو فائدہ پہنچایا +

اس دیباچہ کو میں جناب منشی محمد ذکاء اللہ صاحب پروفیسر ورنی کیولر لٹریچر اینڈ سائینس میور کالج الہ آباد و کامل کنندہ اردو ریاضی اور اپنے دوست لالہ فقیر چند صاحب دہلوی مؤلف قصہ مہتاب بیگم و تذکرہ کوئین وکٹوریہ قیصر ہند کے شکریہ پر ختم کرتا ہوں جنہوں نے اپنے عالی خیال ریویوؤں سے اس کتاب کو مزین فرمایا +

**چرنجی لال** - مقام دریا گنج - دہلی - مورخہ ۲۲ - جون ۱۸۸۶ء

# مقدمہ

زبان ایک مضغۂ گوشت ہے جو مُنّہ کے اندر رہتی ہے۔ سب تلفظی مخارج
اِس بن بیکار ہیں۔ اِسواسطے یہ ہر ان سب مخرجوں کی سردار ہے۔ اور اسی کے سر تمام ظاہری
و باطنی خیالات کے اظہار کا سہرا بندھا ہوا ہے۔ اسیواسطے اسی کے نام پر انسانی اظہار
مطلب کا نام زبان رکھا گیا ہے۔ پس زبان گویا اندرونی اور بیرونی خیالات کے
اظہار کا ذریعہ یا مجموعہ ہے +

عربی میں لفظ کے لغوی معنی پھینکنے کے ہیں۔ اور ہر خیال جو اپنے محاورات کا اثر
ہے۔ اظہار اثر کے لئے دل میں سے پھینکا جاتا ہے۔ پس ہر خیال اظہار شدہ لفظ ہی
اور جس لفظ کے معنی سمجھ میں آسکیں وہ موضوع ورنہ مہمل ہے۔ موضوع ہی کو کلمہ کہتے
ہیں اور کلمہ ہی لُغت ہے۔ پس لغت وہ ایک بامعنی لفظ ہے جو انسان کے مُنّہ سے کسی
اظہار مطلب کے لئے نکالا جاتا ہے +

کسی لفظ کا تحریر میں لانا کیا ہے گویا کسی ظاہری یا باطنی خیال کے تلفظ کو
احاطہ تحریر میں لاکر اُس سے نزدیک و دور۔ اب یا کُچھ عرصے بعد کام لینا ہے +

اصل میں ہر لفظ کسی ایک خیال کے اظہار کے لئے موضوع کیا جاتا ہے
گویا ہر لفظ کے اول ہی اول ایک معنی ہوتے ہیں۔ بعد میں وہ اور ملتے معنی یا خیال کا
بھی لباس بن جاتا ہے اور ان ملتے ہوئے معنی میں جسقدر نسبت قریبہ رہتی ہے

اُسی قدر معنی فہمی کے لئے سہولت قائم رہتی ہے اور جوں جوں اُن معنی میں نسبت بعیدہ ہوتی جاتی ہے وہ معنی سمجھنے دشوار بلکہ محال ہوتے جاتے ہیں اور آخر کو اُس قسم کے معنی کا نام مجازی یا اصطلاحی ہوجاتا ہے اور اسی مشکل کے حل کرنے کے لئے پھر مصطلحات کی ضرورت پڑتی ہے۔ مثلاً ہندی لفظ آنکھ زبان پالی کے لفظ اکھی سے بنا ہے جسکو مگھا دیش مین ابتک آنکھی اور پنجاب میں اکھاں بولتے ہیں۔ اور یہ پالی لفظ سنسکرت شبد (لفظ) अक्षि اکشی سے بگڑا ہے۔ اور اکشی کا مادہ اش بمعنی گھسنا ہے اور واقع میں نظر ہر چیز میں گھس جاتی ہے۔ پس اسکا مادہ واقعات کی رو سے صحیح ہے۔ اب آنکھ کے اول معنی ہیں نگاہ یا نظر رہنے کی جگہ۔ دوسرے معنی بینائی۔ جوت۔ (۳) نگاہ نظر + (۴) جانچنے کی نگاہ۔ جانچ۔ تمیز۔ پہچان (اگرچہ یہہ چوتھے معنی تیسرے معنی سے نسبت قریبہ رکھتے ہیں مگر اول معنی سے نسبت بعیدہ رکھنے لگے) (۵) اولاد۔ بیٹا۔ بیٹی + چونکہ آنکھ بڑی کام کی اور پیاری چیز ہے اسواسطے تشبیہً آنکھ کے معنی اولاد کے ہوگئے چنانچہ عورتیں کہا کرتی ہیں کہ جسکے بیٹا او بیٹی دونو چیزیں ہیں اُسکی دونوں آنکھیں سلامت ہیں۔ اب دیکھنا چاہیئے کہ آنکھ کے پہلے معنی نگاہ کی جگہ کے ہیں اور پانچویں معنی اولاد کے ہیں پس انمیں کس قدر نسبت بعیدہ ہوگئی۔ (۶) آس۔ امید۔ توقع۔ انتظار۔ جب کوئی شخص کہیں جاکر آنیکو ہوتا ہے تو اُسکے آنے کیطرف آنکھیں لگی رہتی ہیں اسی سبب سے انتظار اور آس کے معنی ہوگئے (۷) گھٹنے کی چپنی کے اِدھر اُدھر کا گڑھا گنّے کی گرہ کے پاس کا گڑھا جسمیں سے پتّے پھوٹتے ہیں۔ یہہ معنی آنکھ کے اول معنی سے بہت ملتے ہوے ہیں چونکہ آنکھ بجائے خود ایک جگہ یا گڑھا ہے پس گڑھے کی مشابہت سے گھٹنے اور گنّے کے گڑھے کا نام بھی آنکھ رکھدیا گیا ہے۔

پس اس سے ثابت ہوا کہ ایک لفظ کے کئی معنی بمشابہت یا میل۔ نسبت قریبہ یا بعیدہ وغیرہ کئی سبب سے ہوجاتے ہیں۔ پس اُن مشابہت۔ مناسبت اور استعارے وغیرہ کا معلوم کرنا ہی اُس لفظ کے مختلف معنی کا حل کرنا ہے۔ اور ایسے معنی کا حل لغات یا مصطلحات ہی میں پایا جاتا ہے +

## اصطلاح اور محاورے کا فرق

اصطلاح کا مادہ صلح سے ہے۔ اور اُسکے لغوی معنی باہم صلاح کرنے کے ہیں۔ اور اسکے اصطلاحی معنی ہیں کسی قوم کا باہم اتفاق کرنا کسی لفظ کے نئے معنی علاوہ اُسکے اصلی معنی کے قائم رکھنے کے لئے۔ پس اصطلاح وہ ایک نئے معنی ہیں جو ایک لفظ یا چند الفاظ کو متعدد آدمی باہم اپنے کسی خاص اظہار مطلب کے لئے پہناتے ہیں اور وہی لوگ بولتے یا سمجھتے ہیں یہہ بات مسلم ہے کہ کسی لفظ کے لغوی اور اصطلاحی معنی میں کسی نہ کسی طرح کی نسبت ضرور پائی جاتی ہے۔ گو وہ نسبت نسبت بعید ہونے کے سبب سمجھ میں آسانی سے نہ آئے اور اسی سبب سے بعض وقت ایک لفظ کے دو معنی مختلف معلوم ہونے لگتے ہیں اور اُنکے علٰحدہ علٰحدہ مادہ تلاش کرنے کی طرف طبیعت راغب ہو جاتی ہے۔

محاورے کا مادہ حور ہے جسکے معنی پھرنا یا گردش کرنا۔ جب کوئی اصطلاح جسکو چند آدمی اپنے کسی خاص اظہار مطلب کے لئے مقرر کرتے ہیں زیادہ عام ہو جاتی اور بہت سے آدمیوں میں پھیل جاتی ہے اور اپنے پہلے معنی سے کسی قدر ملتے ہوئے دوسرے معنی پہن لیتی ہے تو اُسکو محاورہ کہنے لگتے ہیں مثلاً نائیوں کی اصطلاح میں مُونڈنے کے معنی "کسی کے سر کے بال اُسترے سے کاٹنا" ہیں چونکہ مونڈنے میں حجامت بنوانے والیکے بال لئے جاتے ہی ہیں۔ اسی سبب سے اسکے معنی محاورے میں "ٹھگنا یا دھوکا دیکر کسی کا مال لے لینا" ہو گئے۔ اسی طرح درزیوں کی اصطلاح میں کتر بیونت کے معنی "کسی کے نئے کپڑے کی قطع و بُرید یا کاٹ چھانٹ" ہیں۔ اس قطع و بُرید میں درزی اکثر کپڑا بچا بھی لیا کرتے ہیں اس وجہ سے اسکے معنی محاورے میں "چالاکی عیاری یا دھوکا بازی" ہو گئے +

پس اس سے ثابت ہوا کہ اصطلاح وہ ہے جسکو چند آدمی بولیں اور سمجھیں اور محاورہ وہ ہے جسکو بہت سے آدمی بولیں اور سمجھیں یا یوں کہو کہ کسی لفظ یا فقرے کا خاص خاص کے گھروں میں رہنے تک اصطلاح نام ہے اور عام کی گودیوں میں کھیلنے کی صورت میں محاورہ +

بعض وقت کسی فقرے میں سے کوئی لفظ گر کر وہ مختصر فقرہ بھی محاورہ قرار پاجاتا ہے مثلاً آنکھ دُکھنے آنا میں سے دُکھنے کا لفظ گِر کر آنکھ آنا بمعنی آنکھ دُکھنے آنا محاورہ ہوگیا ہے +

چونکہ کسی جگہ کی زبان کا اہل زبان صرف اُس شخص کو کہتے ہیں جو اُس زبان کے لفظوں کے معنی کے باریک فرقوں۔ اصطلاحوں اور محاوروں سے کامل واقفیت رکھے اور یہہ بات بغیر وہاں پیدا ہوے اور مدت تک اُسکو اپنا وطن بنائے اور ساتھ ہی وہاں کے مادری زبان لکھے پڑھے اور اُسکے علوم و فنون حاصل کئے بغیر کسی طرح نصیب نہیں ہو سکتی۔ گو وہاں کا ہر آدمی اپنے تئیں اہل زبان خیال کرتا ہے۔

پس اس سے ثابت ہوا کہ ایک ملک کا آدمی دوسرے ملک کی زبان کا اہل زبان نہیں ہو سکتا گو اُس زبان کا عالم و فاضل کیوں نہ ہو جائے۔ چنانچہ اسی دِقّت کے آسان کرنے کے لئے لغت۔ اصطلاح اور محاورے وغیرہ کا قلمبند کرنا اختیار کیا گیا ہے تاکہ اسکے ذریعہ سے ایک مقام کا آدمی دوسرے مقام کی زبان حاصل کر سکے کیونکہ ہر زبان کے حصول کے دو بڑے ذریعوں میں سے لغت اور محاورات بھی ایک ذریعہ ہے +

اسی نظر سے اس کتاب میں ہندی اور اُردو کی ہر قسم کی اصطلاحیں اور محاورے جمع کئے گئے ہیں۔ جس اصطلاح یا محاورہ کے جتنے معنی جس جس پہلو سے آتے ہیں اُنکے لکھنے کے علاوہ پہلے اُسکی وجہ تسمیہ جس سے وہ معنی مستنبط ہونے ہیں بڑی کوشش اور دماغ کھپانے کے بعد درج کی ہے اور اُنکے ثبوت میں اکثر اُنہیں لوگوں کے کلام کی نظیریں دی ہیں جنکی وہ اصطلاحیں یا محاورے ہیں اور سب سے زیادہ شعرائے ذیل کے کلام سے سند لی ہے اِن ناموں کی ترتیب میں نہ زمانہ کا لحاظ ہے نہ درجہ کا خیال ہے صرف جس طرح سے اصل کتاب میں آئے ہیں اُسی طرح سے یہاں نقل کئے گئے ہیں۔ میر حسن۔ نظیر۔ کبیر۔ تلسی داس۔ سودا ذوق۔ شوق۔ ظفر۔ انشا۔ نسیم۔ یار علی جان صاحب۔ نصیر۔ میر تقی میر۔ داغ۔ مومن

مغفور۔ آزردہ ۔جعفر۔مصحفی۔ خواجہ وزیر صبا۔ جُرات ۔ رنگین ۔ آفاق ۔مسکین۔ تخیر۔صغیر۔ راحت ۔سوہن لال۔ ناسخ۔معروف ۔مضطر۔حالی ۔سحر۔ مرزا برق ۔ اسیر۔ امیر لکھنوی ۔محشر۔ آشفتہ۔نسیم لکھنوئی۔ عارف ۔نکہت ۔ آتش ۔خفی ۔شہیدی ۔امداد علی بحر۔ سالک ۔قیس۔امانت ۔ہدایت ۔فدوی ۔رند۔شیفتہ۔ غالب۔امام۔ قاسم ۔نازنین ۔ ولی ۔ ضامن ۔ سورداس۔ جلال ۔گردھر کبرائے ۔سجاد۔ محسن ۔توقیر۔ شوکت ۔منشی ۔صہبا ۔بقا۔ میر درد ۔ تپش ۔ مرزا غنی مرزا پوری ۔مہرور۔ یکرنگ ۔مضمون ۔آبرو۔ ناجی ۔ نظام ۔ حاتم ۔شیدا لکھنوی ۔ضمیر۔ فغاں ۔ ارشد۔ آرزو۔ سید۔ احسان ۔مطلب رئیس اجمیر۔ جانی ۔ صفدر (نواب زادۂ رامپور) جانباز۔ نثار۔ احسن۔ عابد۔ رشک ۔میرزا والاجاہ ۔ تاباں ۔میر سوز۔ والی رامپور متخلص بہ نواب ۔شہر لکھنوی ۔کیف +

انمیں سے سب سے زیادہ ۔میر۔ سودا ۔ ذوق ۔جرأت ۔ داغ ۔ آتش ۔ ناسخ ۔بحر۔ شوق ۔ یار علی جانصاحب وغیرہ شاعروں کا کلام آیا ہے ۔

ان شاعروں کے کلام کے علاوہ ۔مثلیں ۔ روزمرہ کے فقرے ۔ دوہے پہیلیاں ۔ٹھمریاں ۔ ہولیاں ۔بھجن ۔گھریلو گیت ۔ چوبولے ۔فقیروں کی صدائیں ۔ دلی کے ترکاری والوں کی میٹھی میٹھی آوازیں ۔ اور چھن وغیرہ چیزیں نظیراً دی ہیں ۔ الغرض جو کلام با محاورہ او مستند پایا وہی مثالاً پیش کیا ہے ۔

اسمیں خاص فرقوں یا پیشہ وروں کی وہ اصطلاحیں لکھی ہیں جو اکثر عام ہوگئی ہیں یا ہوتی جاتی ہیں ورنہ ہر فرقہ یا پیشہ ور کی اصطلاحوں کی ایک جدا کتاب بن جاتی ۔

ایسا ہی کچھ ہندو اور مسلمان عورتوں کے محاوروں میں اکثر تعمیم کا لحاظ رکھا ہے ۔اسمیں کسی طرح کا شک نہیں کہ عورتیں جیسی آپ پیاری پیاری صورت موہنی مورت اور خوش وضع ہوتی ہیں ویسے ہی اُنکے پیارے دلربا اور معنی خیز محاورے ہوتے ہیں مثلاً بیاہ کے رچائے جانے کے لئے مسلمان عورتیں ۔ "پھول کھلنا"، "اور ہندو عورتیں پھول کھنڈنا" (دیکھو مخزن صفحہ ۱۲۰۔ کولم ۱۔سطر ۱۲) بولتی ہیں ۔گو یہہ خیال ہر ایک نے ایک جدا پہلو سے لیا ہے مگر

شادی کے رچائے جانے کو پھول کھلنا یا گھنڈ نا سے تشبیہ دینا کیسا کچھ گہرا اور پاکیزہ
خیال ہے اور اسی طرح حیض آنے کو "پھول آنا" (دیکھو مخزن صفحہ ۲۸۰۔ کولم ۱۔
سطر ۵)۔ چونکہ درختوں میں پھل آنے سے پہلے پھول کھلا کرتے ہیں تو گویا یہہ پھل
لگنے کا پیش خیمہ ہے پس ذرا دیکھئے اور سوچنے کی بات ہے کہ یہہ عورتیں جنکو
ہمارے ہاں سے عام ناقص العقلی کا خطاب ملا ہوا ہے اپنی ایک کیسی پردے کی
بات کو کیسی خوبصورتی اور لیاقت سے اس قدرتی بات کے ساتھ تشبیہ دیکر علانیہ
بولتی ہیں۔ دھوبن کو اُجلی کا خطاب انہیں کے حضور سے ملا ہے۔ سانپ کو رسّی
ہی سے مخاطب انہوں ہی نے کیا ہے۔ حلال خوری کو باہر والی اور چیل کو اوپر والی وہ
پکارتی ہیں۔ ہنسی کو برکت یا بہت ہی بہت ہے وہ ہی کہتی ہیں۔ الغرض اس طرح کے
ہزار پانسو سے کم محاورے نہیں ہیں جو اس مخزن میں نہ دے گئے ہوں۔ ایسا ہی حال
انکی شعر گوئی کا ہے جسکی مفصل کیفیت تذکرۃ النسا مؤلفہ منشی درگا پرشاد صاحب نادر تاجر
کتب بازار دریبہ دہلی کے دیکھنے سے بخوبی ظاہر و باہر ہے۔ اُسمیں سے خفی کا ایک شعر
مثالاً لکھتا ہوں اور خیال کرتا ہوں کہ اکثر مردوں کے کلام سے بہتر اور پر معنی ہے ؎
اے خفی! اپنے اشک بے تاثیر ٭ مفت میں جگ ہنسائی کرتے ہیں ٭ اسکے علاوہ کہاوتوں
کے بنانے اور برمحل کہنے پہیلیوں کے گھڑنے اور گھریلو گیتوں کے جوڑنے میں جیسی
کچھ ہوشیار اور استاد ہیں اِسکو سب جانتے ہیں۔ گیتوں میں وہ کیفیت باندھتی ہیں جسکے
سننے اور سوچنے سے نہایت خوشی حاصل ہوتی ہے ٭ چنانچہ دہلی میں ایک بڈھے مہاجن
نے ایک نوعمر لڑکی سے شادی کی تھی اُسکا گیت بھی ایک بڑے مزے سے
جوڑا ہے اور بڈھے صاحب کو ایسی شرم دلائی کہ انسان اور حیوان چھوڑ بیجانوں
کو اُنپر ہنسوایا ہے۔ بیجانوں کو ہنسوانا کتنا زوردار اور عمیق خیال ہے۔ اُسکا ایک مصرع
یہہ ہے ؎ تکیے بھی ہنستے توشک بھی ہنستی اور ہنستا پلنگ بچارا ٭
گو ہماری زبان میں بازاری محاورے بھی کچھ کم نہیں ہیں مگر غور سے دیکھا
جاتا ہے تو بڑے ہی بد معنی اور زوردار ہیں اسی سبب سے اُنمیں سے اکثروں کو

مہذب آدمی بھی بعض وقت استعمال کر بیٹھتے ہیں اچھی سوسائٹی کے نزدیک تہذیب یہی ہے کہ اُنسے احتراز کیا جاوے +

ہندی وہ زبان ہے جسمیں خالص سنسکرت یا سنسکرت سے براہ راست بگڑے ہوے اور پراکرت سے بنے ہوے الفاظ داخل ہیں اور جسکو ہندوستان شمالی کے ایک بڑے حصے میں ۷ کروڑ آدمی بولتے ہیں +

اُردو وہ زبان ہے جسمیں سب سے زیادہ ہندی دوم درجے فارسی - سوم درجہ عربی - کچھ ترکی اور کچھ اب انگریزی وغیرہ الفاظ شامل ہیں اور جسکو دہلی لکھنو اور اُنکے مضافات وغیرہ کے علاوہ جہان کی وہ مادری زبان ہے ہندوستان شمالی کے ہر شہر و قصبے کے پڑھے لکھے بولتے ہیں اور آج کل تقریباً کل ہندوستان میں بوجہ عدالتی اور اخباری زبان ہو جانے کے پھیلتی جاتی ہے چونکہ اُردو کا کوئی فقرہ ایسا نہیں ہو سکتا جسمیں کم از کم ہندی کا ایک لفظ بھی نہ پایا جاوے پس اُردو کی ہستی ہندی کے بغیر ناممکن ہے یا یوں کہو کہ ہندی اُردو کی جان ہے" اب ہم تخمیناً دس ہزار محاوروں میں سے جو اس کتاب میں درج کئے گئے ہیں کچھ ہندی اور فارسی عربی الفاظ کے محاوروں کی تعداد شمار کرا کے اُردو اور ہندی کے محاوروں میں نسبت ثابت کرتے ہیں +

| ہندی لفظوں کے محاورے یا ہندی محاورے - | | | فارسی عربی آمیز لفظوں کے محاورے یا اُردو محاورے - | | |
|---|---|---|---|---|---|
| تعداد الفاظ | تعداد محاورہ فی لفظ | تعداد کل محاورہ | تعداد الفاظ | تعداد محاورہ | تعداد کل محاورہ |
| ۵۰ × | ۵ = | ۲۵۰ | ۲۱ × | ۵ = | ۱۰۵ |
| ۳۶ × | ۶ = | ۲۱۶ | ۱۹ × | ۶ = | ۱۱۴ |
| ۲۸ × | ۷ = | ۱۹۶ | ۱۴ × | ۷ = | ۹۸ |
| ۱۴ × | ۸ = | ۱۱۲ | ۱۲ × | ۸ = | ۹۶ |
| ۱۲۸ | ۰ | ۷۷۴ | ۶۶ | ۰ | ۴۱۳ |

| تعداد الفاظ | | تعداد محاورہ فی لفظ | | تعداد کل محاورہ |
|---|---|---|---|---|
| میزان صفحہ سابقہ ۱۲۸ | | | | ۷۷۴ |
| ۱۹ | × | ۹ | = | ۱۷۱ |
| ۱۳ | × | ۱۰ | = | ۱۳۰ |
| ۳ | × | ۱۱ | = | ۳۳ |
| ۴ | × | ۱۲ | = | ۴۸ |
| ۶ | × | ۱۳ | = | ۷۸ |
| ۵ | × | ۱۴ | = | ۷۰ |
| ۴ | × | ۱۵ | = | ۶۰ |
| ۱ | × | ۱۶ | = | ۱۶ |
| ۱ | × | ۱۷ | = | ۱۷ |
| ۴ | × | ۱۸ | = | ۷۲ |
| ۱ | × | ۱۹ | = | ۱۹ |
| ۲ | × | ۲۰ | = | ۴۰ |
| ۲ | × | ۲۱ | = | ۴۲ |
| ۳ | × | ۲۲ | = | ۶۶ |
| ۱ | × | ۲۳ | = | ۲۳ |
| × | × | | = | × |
| ۳ | × | ۲۵ | = | ۷۵ |
| ۱ | × | ۲۶ | = | ۲۶ |
| ۲ | × | ۲۸ | = | ۵۶ |
| × | × | | = | × |
| ۲۰۳ | | | | ۱۸۱۶ |

| تعداد الفاظ | | تعداد محاورہ فی لفظ | | تعداد کل محاورہ |
|---|---|---|---|---|
| میزان صفحہ سابقہ ۶۶ | | | | ۳۱۴ |
| ۵ | × | ۹ | = | ۴۵ |
| ۲ | × | ۱۰ | = | ۲۰ |
| × | | × | = | × |
| ۳ | × | ۱۲ | = | ۳۶ |
| ۳ | × | ۱۳ | = | ۳۹ |
| ۲ | × | ۱۴ | = | ۲۸ |
| ۵ | × | ۱۵ | = | ۷۵ |
| × | | × | | × |
| ۱ | × | ۱۷ | = | ۱۷ |
| ۲ | × | ۱۸ | = | ۳۶ |
| ۲ | × | ۱۹ | = | ۳۸ |
| ۲ | × | ۲۰ | = | ۴۰ |
| × | | × | | |
| ۲ | × | ۲۲ | = | ۴۴ |
| × | | × | = | × |
| عقل کے محاورے | | | | ۲۴ |
| × | × | | = | × |
| خدا کے | | | = | ۲۶ |
| × | | × | = | × |
| نظر | | | | ۲۷ |
| ۹۸ | | | | ۹۰۸ |

| تعداد الفاظ | تعداد محاورہ فی لفظ | تعداد کل |
|---|---|---|
| میزان صفحہ سابقہ ۲۰۳ | | ۱۸۱۶ |
| × × | = | × |
| گلے کے محاورے | | ۳۰ |
| چھاتی کے | | ۳۱ |
| دانت کے | | ۳۲ |
| × × | = | × |
| × × | = | × |
| آگا کے | | ۴۰ |
| ایک کے | | ۴۱ |
| کان کے | = | ۴۴ |
| پانی × | ۴۷ = | ۴۷ |
| کلیجہ × | ۴ = | ۴۸ |
| گھر × | ۵۰ = | ۵۰ |
| آگ × | ۵۳ = | ۵۳ |
| جی × | ۷۲ × | ۷۲ |
| آپ × | | ۷۷ |
| سر × | | ۷۸ |
| پاؤں | | ۹۰ |
| پیٹ | | ۹۳ |
| بات | | ۹۶ |
| ہاتھ | | ۱۲۳ |
| منہ | | ۱۳۷ |
| آنکھ | | ۲۷۵ |
| ۲۲۲ | | ۳۲۷۳ |

| تعداد الفاظ | تعداد محاورہ فی لفظ | تعداد الفاظ |
|---|---|---|
| میزان صفحہ سابقہ | | ۹۰۸ |
| تقادیر کے | | ۲۹ |
| × × | = | × |
| × × | = | × |
| × × | | |
| آب-ہوا فی | ۳۴ = | ۶۸ |
| زبان کے | | ۳۷ |
| جان کے | | ۴۰ |
| آسمان-دم فی | ۴۴ = | ۸۸ |
| × × | | |
| × × | | |
| × × | | |
| × × | | |
| × × | | |
| × × | | |
| دل کے | | ۱۰۶ |
| ۱۰۶ | | ۱۲۷۶ |

اُوپر کے بیان اور تفصیل سے ثابت ہے کہ ہندی ۲۲۲ لفظوں کے ۳۲۷۳ محاورے

ہیں اور فارسی عربی ۱۰۶ الفظوں کے ۱۲۷۶ اُردو محاورے ہیں گویا ہندی محاورے
تقریباً اُردو محاوروں سے نگنے ہیں اور یہہ بات صرف اُن الفاظ کے شمار کرنے سے
معلوم ہوئی ہے جنکے فی لفظ کم از کم پانچ محاورے ہیں اگر اُن ہندی اور فارسی عربی
الفاظ میں بھی مقابلہ کیا جاوے جنکے دو دو تین تین محاورے ہیں تو ہندی محاورے
اُردو کی نسبت چوگنے ثابت ہونگے اور ہمنے ہندی اور اُردو محاوروں کا فرق حتی الوسع
ہ اور اُ لکھنے سے ظاہر کردیا ہے جسکے ذریعہ سے صرف ایک تقسیم تک حساب جاننے
والا بچہ بھی ہمارے ثبوت کی تصدیق کرسکتا ہے۔ ان محاوروں کی تعداد کے قطع نظر
اگر ہندی اور فارسی عربی الفاظ کے معنی کا مقابلہ کیا جائے تو بھی ہندی الفاظ کے معنی
فارسی عربی الفاظ کے معنی سے بہت زیادہ پائے جاتے ہیں مثلاً ایک ہندی لفظ بات ہی
ہے جسکے معنی اس مخزن میں ۳۳ آئے دیئے ہیں۔ فارسی عربی کا اُردو میں ایک بھی لفظ ایسا
نہیں ہے جسکے پچاس معنی بھی آتے ہوں +

اگرچہ ان محاوروں کے ثبوت میں جو شعر و اشعار لکھے ہیں حتی الوسع وہ ایسے
منتخب کئے گئے ہیں کہ جن سے ہماری آیندہ نسل کی عادات و اخلاق پر کسی طرح کا بُرا اثر نہ
پیدا ہو مگر جب ہماری ساری کی ساری نظم عشقیہ مضامین سے پُر ہو تو غور کرنے کا
مقام ہے کہ ایسی نظم کے انتخاب میں منتخب کو کیسی کچھ دقت پیش آئے گی! اور اُس صورت
میں وہ اور بھی مجبور ہوگا جبکہ ان اشعار بغیر وہ محاورے ٹکسال باہر سمجھے جائیں +

چونکہ اس اُردو نظم میں فارسی عربی کے الفاظ مثل۔ بوسہ۔ رخسار۔ زلف۔
ساق۔ وصل۔ ہجر وغیرہ۔ ایسے بندھے ہوئے ہیں جو عام بول چال میں نہیں برتے
جاتے اس وجہ سے ان الفاظ کی تجدید نے اُنکے عام ہو جانے کی بُرائی سے انہیں
بچا رکھا ہے اگر انکی جگہ یہی عام فہم الفاظ۔ چھتی۔ گال۔ لٹیں۔ راتیں۔ صحبتداری۔ جدائی
یا بجوگ باندھ دئے جائیں تو ابھی یہہ نظم کیسی فحش معلوم ہونے لگے اور سب کی نظروں
میں اپنی نظم کی بُرائی رچ جائے۔ چنانچہ اسی پردیکے سبب ہمارے مہذب سے مہذب اور خاندانی سے
خاندانی آدمی اس عشقیہ اُردو نظم کو علانیہ اپنے گھروں اور جلسوں میں پڑھتے پڑھاتے ہیں۔

ہماری زبان میں پانچ سات ہزار سے کم ضرب الامثال نہیں ہیں جنمیں سے ہرایک بجائے خود ایک بڑے واقعہ۔ معاملہ۔ واردات یا کسی قصے کا خلاصہ ہے گویا یہہ کہاوتیں ملک کی ایک بڑی تاریخ ہیں۔ چونکہ بہت سی ضرب المثالیں بطور محاورہ بھی بولی جاتی ہیں گو اس وجہ سے محاوروں میں دیجاتیں تو کچھ بیجا بھی نہ تھا مگر خالص محاورے اور مثل میں فرق قائم رکھنے اور ضخامت بڑھ جانے کے اندیشہ سے اُنکو صرف مثالاً دیا ہے۔ کہیں کوئی مثل محاورے میں داخل ہوگئی ہے ورنہ ہزار دو ہزار جو اس مخزن میں آئی ہیں وہ سب بطور مثال درج کی گئی ہیں +

چرنجی لال ۔ مقام دریا گنج دہلی ۔ ۲۰۔ جون ۱۸۸۶ع ۔

## ریویو جناب منشی محمد ذکاءاللہ صاحب پروفیسر ورنیکولر لٹریچر اینڈ سائنس میور کالج الہ آباد

# مخزن المحاورات

اس کتاب کو منشی چرنجی لال صاحب نے نہایت مشقت شاقہ اٹھا کر سات آٹھ سو صفحوں میں تصنیف کیا ہے اور اُسکو عمدہ کاغذ پر نہایت صاف و صحیح چھپوایا ہے۔ منشی صاحب نارمل اسکول دہلی کے اعلیٰ درجہ کے سند یافتہ ہیں اور کلکتہ یونی ورسٹی میں انٹرنس کا امتحان پاس کیا ہے اور اُسی امتحان میں مشرقی زبان اُنہوں نے سنسکرت لی تھی ڈاکٹر فالن کی ڈکشنریوں کی تالیف و تصنیف میں وہ ابتدا سے انتہا تک مصنف کے ممد و معاون رہے ہیں۔ غرض یہہ تمام صورتیں منشی صاحب کے لئے ایسی جمع ہوئی تھیں جو اس قسم کی تصنیف کے لئے مصنف کے واسطے ضروری ہیں کہ وہ انگریزی فارسی سنسکرت وغیرہ سے ماہر ہو اور اسکو اس قسم کی تصنیف کی مشق بھی ہو چکی ہو۔ اسلئے یہہ کتاب اُنکی ایسی تصنیف ہو گئی ہے کہ وہ اس قسم کی ساری کتابوں پر سبقت لے گئی ہے۔ نہ کوئی اور کتاب ایسی مبسوط ہے کہ جسمیں اُردو اور ہندی کے تمام محاورے اور اصطلاحیں تقریباً دس ہزار کے مندرج ہوں اور نہ کسی اور کتاب میں یہہ خوبیاں ہیں کہ محاوروں کے معنی کے ساتھ سندیں مستند شاعروں دیگر شاعروں و سخنوروں کی نظم و نثر سے انتخاب کر کے لکھی گئی ہوں اور ہر محاورے کے معنے جتنے پہلوؤں سے عبارت میں اٹھ سکتے ہوں وہ سب بیان کئے گئے ہوں۔ اور اُنکی اصل جس سے کہ وہ معنی مستنبط ہوتے ہوں مفصل تحریر ہوں۔ پھر ان محاوروں میں تعمیم ایسی ہو کہ کسی خاص قوم و فرقہ و قطعہ ہند کی تخصیص نہ ہو۔ جہاں ہندوستانی زبان بولی جاتی ہے وہاں کے محاورے اُسمیں موجود ہیں۔ پھر حروف تہجی کے موافق ترتیب ایسی عمدہ رکھی ہے کہ محاوروں کے دیکھنے میں تکلف نہیں کرنا پڑتا۔ خلاصہ یہہ ہے کہ اس کتاب میں وہ ساری خوبیاں پائی جاتی ہیں جو ابتدائی انگریزی ڈکشنریوں میں پائی جاتی ہیں۔ وہ اس قابل ہے کہ تمام ہندوستانی زبان کے مدارس کے کتب خانوں میں اور اُنکے طالب علموں کے جزو دانوں میں ضرور ہونی چاہئے۔ حقیقت میں مصنف نے اسمیں اپنا جوہر لیاقت دکھایا ہے کتاب کے استعمال سے معلوم ہو گا کہ وہ کس رتبہ اور شان کی کتاب ہے فقط ۲۲ مئی ۱۸۸۶ء

محمد ذکاءاللہ پروفیسر میور کالج الہ آباد

ریویو لالہ فقیر چند صاحب دہلوی ہیڈ اسسٹنٹ ڈاکٹر فیلن صاحب بہادر مولف ڈکشنریات

**مخزن المحاورات** کے مینے صفحہ ۲۰۷ طیار بہت خوش خط چھپے ہوے دیکھے کتاب نادر اور نئی عموماً بے عیب اور بہت صحیح۔ مختلف محاورات کے متعدد معنوں کی تشریح میں جو مولف نے مستند نظیریں پیش کی ہیں وہ سب برمحل اور طرز بیان بہت سہل ہے اشتقاق و افتراق بھی جابجا موجود ہے اُسمیں خُردہ گیری کرنا امر بیہودہ ہے ہر زبان کی توسیع و تکمیل کیواسطے اُسکے لُغات اور قواعد لابد ہیں۔ مگر ہندوستانی زبان کی ابھی تک اِس قسم کی کوئی کتاب نہ تھی اور جو کوئی تھی بھی تو وہ ایسی غیر مکمل اور کم مایہ کہ جسکا عدم وجود برابر تھا۔ اس سبب سے اس کتاب کی بہت ضرورت تھی علی الخصوص طلباء مدارس جب سے کہ ہندوستانی زباندانی کے سوالات امتحان میں آنے لگے تھے ایسی کتاب کے بہت محتاج معلوم ہوتے تھے۔ اور اس کام کیواسطے میرے خیال میں مؤلف سے بہتر اور کوئی شخص نہیں ہے۔

گو بعض اشخاص کوتاہ نظر تنگ میں جو زباندانی کا دعویٰ کرتے ہیں اور اہل زبان ہونے کا دم بھرتے ہیں وہ درپردہ خود نمائی کو کام فرما کر مؤلف کی محنت شاقہ کی کماحقہٗ داد نہ دیں اور اُسکی عرقریزی کے شکر گزار نہوں مگر اس حجم کی کتاب کا انصرام کرنا اور ہر طرح کے مشکلات پر غالب آکر اُسکو کامیابی کے ساتھ اختتام کو پہنچانا کچھ آسان کام نہیں ہے۔

اِس کتاب میں ہندوستانی روزمرہ کے قریباً تمام محاورے اور اُنکے مختلف معنی بہت وضاحت کے ساتھ دیے گئے ہیں۔ اعضائے بدن مثل آنکھ ناک مُنہ کان اور عناصر مثل مٹی آگ پانی اور قدرتی اشیا مثل تارہ چاند آسمان وغیرہ کے محاورے اور الفاظ کے نسبت بہت زیادہ ہیں اور یہہ خاصہ زبان ہے۔

اہل فکر کے واسطے قابل غور ایک یہہ بڑا عجیب امر ہے کہ لفظ آنکھ کے محاورے مُنہ کی نسبت جو بہت مجموعی آنکھ ناک وغیرہ اعضا پر حاوی ہے دوگنے ہیں۔

اہل رائے کے خیال میں اُسکی وجہ یہہ ہے کہ جسم انسان میں آنکھیں مثل دو آئینوں کے ہیں جنسے دل و دماغ کی تمام کیفیتیں خود بخود ظاہر ہوتی ہیں۔ دل کے تمام جذبے مثل محبت، عداوت خواہش نفرت خوشی رنج استقلال واضطراب رحم وغضب وغیرہ اور اسی طرح دماغ کی حالتیں مثل غور فکر تامل یاد نسیان وغیرہ ان دونوں آئینوں سے ہر وقت ظاہر ہوتے رہتے ہیں۔ بخلاف اسکے منہ اظہار کوائف دل و دماغ کا ایک غیر صاف اور ناکامل آلہ ہے۔ چہرہ بذریعہ رگ وخون کے مثل تار برقی کے دل کی خبر دیتا ہے۔ اور آنکھیں مثل آئینہ خُردبین کے اُسکی حالت ہوبہو دکھاتی ہیں۔ اسواسطے آنکھ کی محاورے منہ کی نسبت زیادہ ہونی ضرور ہیں + فقیر چند - ۵ - جون ۱۸۸۸ء

---

چونکہ یہہ تقریظیں میرے پاس دیباچہ چھپ چکنے کے بعد پہنچیں اس سبب سے انکا ذکر خیر شکریہ کے ساتھ اُسمیں نہیں کیا گیا۔ میں ان تقریظوں کا جو محض تقریظیں ہی نہیں ہیں بلکہ بڑے پایہ کے ریویو ہیں دل سے شکریہ ادا کرتا ہوں +

## تقریظ از قلم انصاف رقم مولوی امو جان صاحب دہلوی متخلص بہ ولی شاگرد رشید اسد اللہ خان غالب مدرس اول فارسی ضلع سکول دہلی

مینے ہندوستانی مخزن المحاورات کو جا بجا سے کئی دن دیکھا۔ حقیقت میں منشی چرنجی لال صاحب مؤلف کی ہندوستانی زباندانی کی تحسین تحقیقات معانی کی آفریں ہندوستان کے خاص و عام لوگوں پر لازم ہے۔ اس کتاب میں دس ہزار کے قریب محاورات ہیں۔ اور وہ سب اُردو زبان ہی کے نہیں ہیں کہ دہلوی لکھنوی ناظم ناثر انکا مزا اُٹھا کر واہ واکریں۔ بلکہ ہندوستان کے قصبات دیہات کے محاورے ہندو مسلمان مرد عورت کی بول چال کے بھی اُسمیں درج ہیں۔ ہندوستان میں اکثر علاقوں کے پڑھے لکھے لوگ جب اس کتاب کو پڑھیں گے یا سُنینگے۔ تو بے شک داد دینگے۔ کتاب پر غور کرنے کچھ بات معلوم ہوتی ہے۔ کہ ہندوستان کے مختلف مقامات کے زباندانوں نے جمع ہو کر یہ کتاب لکھی ہوگی یا کسی حاکم وقت

نے فصحائے اُردو اور علمائے بھاشا کے گروہ سے لکھوائی ہوگی۔ ابتدا میں تالیف محاورات ہندوستانی کا نیا کام اکیلے مؤلف نے ایسے فکر اور جستجو سے کیا ہے۔ کہ بہت سے ہندوستانی زباندانوں کے اجتماع سے ہو سکتا تھا۔ اور آیندہ کو بھی ایسا سہل رستہ بتا دیا ہے۔ کہ اور مؤلفوں کو ایسی کتاب کی ترتیب میں دشواریاں پیدا نہوں میں اپنے یقین سے یہ بات ظاہر کرتا ہوں کہ کوئی دہلی لکھنو کا شاعر یا عالم یا فصیح اُردو سے معنی کا جاننے والا ایسے محاورات جمع نہیں کر سکتا تھا اور نہ اسطرح سے اکثر محاوروں کی وجہ تسمیہ اور اُنکے ایجاد کے سبب بتا سکتا تھا۔ ہاں یہ قدرتی حصہ مؤلف کا ہے کہ ابتدا سے اُنکے لئے یہ سامان جمع ہوے۔ ہندو قوم کا ہونا۔ مسلمانوں کا زیادہ ہمنشین رہنا۔ سنسکرت کو جاننا۔ بہت سے محاوروں کی اصل سے واقفیت مضمون نگاری پر طبیعت کی جودت۔ دہلی کی متصلہ شریف مسلمانوں کی بستی درگاہ حضرت نظام الدین اولیا کی سکونت اور زباندانی کے لئے خاص دہلی میں رہ کر فصحا اور علما سے صحبت۔ مشاہیر و عمائد دہلی کے مجمعوں سے رغبت قومی رسوم میں عام ہندوستانیوں سے ملنساری۔ سب سے بڑھ کر ڈاکٹر فالن صاحب کے ساتھ انگریزی ڈکشنری کی تیاری میں مددگاری۔ ان سب باتوں کا یہی نتیجہ تھا۔ کہ ہندوستانی محاورات میں ایسی تحفہ کتاب لکھیں۔ کتاب کے نام سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ مضمون کتاب کے لئے نہایت مناسب ہے۔ کتاب کے دیکھنے سے بعض فصحا کو شاید تعجب ہوگا۔ کہ بعض محاورات سے ہمارے کان آشنا نہیں یا بعض محاورات میں کچھ کمی بیشی کا دخل ہے۔ یا نظیر اور سند کے اشعار کسی محاورے کے لئے ہیں اور کسی کے لئے نہیں۔ لیکن جب بڑی غور سے دیکھیں گے تو اُنکے دل میں یہ خیال پیدا ہو جائیگا۔ کہ یہ ہندوستان کے محاورات ہیں خاص دہلی لکھنو کے نہیں۔ کہ فصیح لوگ ہی انکی خوبی اور اصلیت جانتے ہوں۔ اور عام ہندوستانی نہ بولتے ہوں اور ہر محاورے کے لئے خاص الفاظ ہی مقرر ہوں۔ یا ہر محاورے کی سند میں شعرا کے اشعار ضروری ہوں۔ ہر حالت میں اس عجیب تالیف کی ستائش اور داد کے لئے میرے دل میں میری زبان میں میری قلم میں وہ الفاظ نہیں۔ کہ مؤلف صاحب کی واقعی ستائش ہو سکے۔ ہاں فصحائے دہلی اور ہندوستان کے متفرق باشندے اُنکی زبان بن کر سبحان اللہ ما شاء اللہ کہکر سب بند کرتا ہوں فقط

**امو جان۔ ولی۔** دہلوی۔ خوشہ چین خرمن اسد اللہ خان غالب مدرس اول فارسی ضلع سکول دہلی۔

۳۔ جولائی ۱۸۸۶ء

## تقریظ از کلک گہر سلک جناب مولوی محمد سعید صاحب دہلوی مدرس ریاضی ڈسٹرکٹ سکول دہلی

ہمارے ملک میں اُردو زبان نے یہانتک رواج پایا ہے اور اُسکی ترقی روز افزوں اس حد کو پہنچ گئی ہے کہ اب اُسکو ہندوستان کی عام زبان تسلیم کرنے میں کسی کو کچھ تامل نہوگا۔ اس زبان کی ترویج اور ترقی مین ملک کے جو خیر خواہ اپنی تالیفات سے اور نیز اخباروں کے ذریعہ سے مدد پہنچا رہے ہیں اُنہی نامی گرامی گروہ میں میرے قدیمی دوست لالہ چرنجی لال صاحب ہیں جنہوں نے لغت نگاری کے میدان میں اہل من مبارز کہکر اس آمادگی اور استعداد کے ساتھ بے باکانہ قدم رکھا کہ محنت شبانہ روزی کے بعد تھوڑے ہی عرصہ میں اتنی بڑی حجم کی کتاب تیار کر لی اور اپنی واقفیت اور زباندانی اور لیاقت معاصرین کو دکھادی۔ اس کتاب میں کل محاورات تخمیناً دس ہزار ہیں لیکن سب ہی نہیں ہیں جو دہلی میں بولے جاتے ہیں اور ٹھیٹ اُردو زبان سے مخصوص ہیں بلکہ بہت سے محاورات ایسے بھی ہین جو دیہات اور قصبات کے روزمرہ بول چال میں داخل ہیں اور انکا درج کرنا بھی مولف نے خالی از فائدہ نہیں خیال کیا۔ محاورات کی تحقیق میں جہانتک دسترس ہوئی اُنکے متعدد محل استعمال بیان کئے ہیں اور تمثیلاً اساتذہ کے اشعار بھی لکھے ہیں۔ ہر ایک لفظ سے متعلق اتنے اتنے محاورات لکھے کہ اُنکا خیال میں آنا اور اُنکو فراہم کرنا آسان کام نہیں ہے چنانچہ لفظ آنکھ کے ۲۷۵ محاورات ہیں اور لفظ مُنہہ کے ۱۳۷ اور لفظ ہاتھ کے ۱۲۳ میں اس کتاب کا بہت مشتاق تھا چنانچہ جبسے یہہ کتاب تیار ہوکر میرے پاس پہنچی ہے میں اسکو زیر مطالعہ رکھتا ہوں اور مدارس کے طلبہ کو نصیحت کرتا ہوں کہ امتحان اردو میں کامیاب ہونے کے لئے یہہ کتاب نہایت مفید اور بکار آمد ہے۔

### قطعہ تاریخ

واہ وا لالہ چرنجی لال جی
گو کریں اسمیں معاصر اعتراض
کام جو کرنے کا تھا اک قرن میں
دیکھا تھا وقت آغاز کتاب

کام کیا تمنے کیا ہی انصرام
یہہ نہیں خوبی میں اسکی کچھ کلام
تمنے اسکو کردیا جلد اختتام
ملہم غیبی یہ اک طرفہ پیام

کر فراہم اصطلاحات زبان
کام جو تمنے اکیلے کر لیا
دو برس کے اندر اندر یہہ کتاب
سال تالیف اسکا گر پوچھے کوئی

اپنے ہم چشموں میں پایا خوب نام
درحقیقت تھا جماعت کا یہ کام
ہو گئی سعی اور کوشش سے تمام
کہئے ذہراکر مفید خاص و عام

۱۸۸۴=۲×۹۴۲

اقل عباد اللہ مجید محمد سعید مدرس ریاضی ڈسٹرکٹ سکول دہلی

۲- جولائی سنہ ۱۸۸۶ع

# علامات

ا = اُردو

(اصطلاحی) = اصطلاحی معنی

(انپڑھ) = انپڑھ یا بے علم آدمی بولتے ہیں۔

(بازاری) = بازاری یا عوام بولتے ہیں۔

پ = پراکرت۔

(پنجابی) = اہل پنجاب کا محاورہ۔

(پورب) = اہل پورب کا محاورہ

ت = ترکی

(جواری) = جواریوں کی اصطلاح

(چابکسوار) = چابکسواروں کی اصطلاح

(حلوائی) = حلوائیوں کی اصطلاح

خواص = خاص آدمی بولتے ہیں

(دلال) = دلالوں کی اصطلاح

(دوکاندار) = دوکانداروں کا محاورہ

(دیہات) = دیہات والے بولتے ہیں

(رنڈی) = رنڈیوں کی اصطلاح

(زمیندار) = زمیندار لوگ بولتے ہیں

س = سنسکرت

(طنزاً) = طنزاً بولتے ہیں

ع = عربی

ع ف = عربی فارسی

عو۔ (عو) = عورتوں کا محاورہ

عوام = بازاریوں کا محاورہ

ف = فارسی

ف ع = فارسی عربی

ف ل = فعل لازم

ف م = فعل متعدی

قصائی = قصائیوں کی اصطلاح

(کم)۔کم۔ = کم بولا جاتا ہے۔

کہار = کہاروں کی اصطلاح

گ = گنواری

(گاڑیبان) = گاڑیبانوں کی اصطلاح

(لغوی) = لغوی معنی

(مرادی) = مرادی معنی

(مرغباز) = مرغبازوں کی اصطلاح

(م عو) = مسلمان عورتوں کا محاورہ

(مسلمان) = مسلمانوں کا محاورہ

م ف = متعلق فعل

(نظم) = نظم میں آتا ہے۔

ہ = ہندی

(ہ عو) = ہندو عورتوں کا محاورہ

(ہندو) = ہندوؤں کا محاورہ

(؟) = شبہ کی نشانی

# باب الالف

**اب** - ہ - م ف - س अद्य پ अद्यक گ - اب (۱) اِس گھڑی - اِس دم - فی الحال - (۲) اِسی وقت - ابھی - تُرت (۳) اِندنوں - درینولا - (۴) پھر - پھر کبھی - آیندہ - اب ایسامت کرنا

**آب** - ف - اسم مذکر - ژند - آب - س आप (۱) جل - پانی - نیر - سیال چیز (۲) نچوڑ - عرق - فشردہ (۳) (اسم مؤنث) جِلا - صیقل (۴) چمک - رنگ رُوپ - صفائی - عزّت موتی کی سی آب ہے - مثل (۵) عزّت - ساکھ - اعتبار - پت

گھڑی بھر میں آب بگڑ جائیگی -

**آبّا** - ع - اسم مذکر - ژند - ابو (۱) باپ - پدر (۲) حرام زادہ - اُستاد - چلتا پُرزہ - گُرو -

یہہ تو اُنکے بھی آبّا ہیں -

**اب اب کرکے** - م ف - تھوڑے دنوں سے حال میں - چند روز سے -

**اب اب کرنا / اب تب کرنا** - ف م - آج کل کرنا - ٹالنا - ٹلے بالے بتانا - حیلہ وحوالہ کرنا - وعدہ وعید کرنا - آرے بلے کرنا -

**آب آب ہونا** - ف - ف ل - خ ص - (۱) پسینے پسینے ہونا - (۲) شرمندہ ہونا - لجانا - خجل ہونا -

**آباد** - صفت - ژند - آوادیر आवास (آ) بسا ہوا بھرا ہوا - آدمیوں یا مکانوں سے پُر - رُکا ہوا - خالی نہیں (۲) تردد کی ہوئی یا جُتی ہوئی (دھرتی) (۳) (مرکب میں) شہر - پورہ - جیسے فریدآباد (۴) سرسبز - خوش - ہرا بھرا

**آباد کرنا** - ف م (۱) کسی جگہہ یا مکان کو رہنے کے لایق کرنا - بسانا (۲) مکان میں کرایہ دار رکھنا (۳) زمین جوتنا - بنجر توڑنا - (۴) مکانات بنانا - درخت لگانا - گاؤں بسانا -

**اُبال** - ہ - اسم مذکر - س उत् + बल (۱)

اُبھان۔ جوش۔ (۲) جذبہ۔ غصّہ۔ جھونجل۔

اُبالا سُبالا صفت۔ بن گھی اور مرچ کا۔ بیماروں کا سا (کھانا)۔ بے مزہ۔ بد ذائقہ۔

آب بگڑنا اُترنا یا جانا۔ ف ل۔ (۱) جلا جاتی رہنا۔ دھار جاتی رہنا۔ تیزی کم ہو جانا (۲) عزّت میں فرق آنا۔ ساکھ یا آبرو میں بٹا لگنا۔

اب تب ہونا۔ ف ل۔ (پورب)۔ مرنے کو ہونا۔ قریب المرگ ہونا۔ جاں بلب ہونا۔ گھڑی ساعت کا ہونا۔ یُوں تُوں ہونا۔

ابتر۔ ف۔ صفت (۱) آوارہ۔ بدچلن۔ بد اطوار۔ خراب (۲) ملا دینے کے قابل۔ کھیلنے کے قابل نہیں

بے میر بازی ابتر

ابتر کرنا۔ ف م (۱) اُلٹ پلٹ کرنا۔ گڈمڈ کرنا۔ گنجفہ کو ملانا۔ (۲) خراب کرنا۔ بگاڑنا۔ آوارہ کرنا عادت بگاڑنا۔

اَبجد خواں۔ ع ف۔ اسم مذکر۔ الف بے تے پڑھنے والا۔ حرف شناس۔ سیکھتڑ۔ مبتدی۔

آب چڑھانا۔ ف م۔ صیقل یا جلا کرنا۔ سان دھرنا۔ تیز کرنا۔ پَینانا۔

آبِ حرام۔ ف ع۔ (خواص) وہ پانی یا سیال چیز جسکا پینا منع ہے۔ شراب۔ مدھرا۔

آبِ حیات۔ ف ع۔ (خواص)۔ (۱) آب بقا۔ اِمرت۔ امی۔ سُدھا۔ (۲) بادشاہوں یا امیروں کے پینے کا پانی۔

ابخرے دماغ کو چڑھ جانا۔ بخارات کے ذریعہ سے گرمی کا دماغ میں اثر کر جانا۔ بے ہوش ہو جانا۔ دیوانہ بن جانا۔ سودائی ہو جانا۔ پاگل یا باولا ہو جانا

آبخورے بھرنا۔ ف م۔ (م عو)۔ شربت یا دودھ کے مٹکینوں پر خدا کی نیاز دلوانا۔ (ایک منّت ہے) الٰہی! میرا بچّہ اچھا ہو جائے تو تیرے ابخورے بھروں

آب دار۔ ف (۱) (اسم) وہ نوکر جسکے ذمہ پانی یا شراب کی خدمت ہو (۲) (صفت) چمکیلا۔ جلادار۔ رَودار (۳) تیز۔ پَینا۔

آب دست کرنا یا لینا۔ ف ل۔ پیخانہ جانے کے بعد ہاتھ وغیرہ دھونا۔ طہارت کرنا۔ ہاتھ پانی لینا۔

آب دیدہ ہونا۔ ف ل۔ آنسو بھر لانا۔ رونے کے قریب ہو جانا۔ رُوانسا ہو جانا۔ آنکھیں ڈبڈبا لانا۔

اُبرا سُبرا۔ صفت (پورب)۔ بچا کچا۔ بُرا بھلا۔ جھوٹ کُوٹ۔ پس خوردہ۔

ابر چھانا۔ ف ل۔ بادل کا گھر آنا۔ گھٹا کا آسمان پر پھیل جانا۔ گھٹا ہو جانا۔

آبرو بگاڑنا یا اُتارنا | آبرو ریزی کرنا۔ ف م۔ بے عزّتی کرنا۔ حُرمت یا عزّت لینا۔ گالیاں دینا۔ بُرا بھلا کہنا۔

**ابر کھلنا یا پھٹنا** - ف ل - بادلونکا پھٹ جانا یا ہٹ جانا - آسمان کا صاف ہوجانا - مطلع صاف ہونا

**آبرو بنانا یا پیدا کرنا** - ف م - رسوخ پیدا کرنا نام حاصل کرنا - شہرت پیدا کرنا -

**آبرو پر پانی پھیرنا - آبرو خاک میں ملانا - آبرو کھونا - آبرو میں بٹا لگانا** - ف م - عزت بگاڑنا - پت اُتارنا - ساکھ میں بٹا لگانا - رسوا و بدنام کرنا -

**آبرو رکھنا** - ف م - عزت یا نام قایم رکھنا - نیک نامی میں فرق نہ آنے دینا - نام بنائے رکھنا - ٹیک رکھنا -

**آبرو کا لاگو ہونا - آبرو کے پیچھے پڑنا یا درپے ہونا** - ف م - کسیکی عزت و حرمت بگاڑنے کے فکر میں ہونا - بدنام کرنیکے درپے ہونا -

**آبرو لینا یا اُتارنا** - ف م - (۱) بے عزت کرنا (۲) (عو) زنا کرنا - حرام کرنا - بُرا کام کرنا - کالا منھ کرنا

لی سبکے سامنے میری دریا پہ آبرو - (جانصاحب)

**آبِ زلال** - ف ع - اسم مذکر - (۱) صاف اور شفاف پانی - نتھرا ہوا پانی - (۲) کسی بھیگی ہوئی دوا کا نِترا پانی - نسوت پانی -

**آب شورہ** - ف - اسم مذکر (۱) شورے کا پانی (۲) شورے میں ٹھنڈا کیا ہوا پانی (۳) تیسو کا عرق - کھانڈ اور پانی تینوں چیزونکا بن پکا ہوا شربت

**اب کے** - م ف - (۱) اِس - یہہ - اِس دفعہ (۲) دوبارہ - مکرر - پھر (۳) آیندہ - پھر - آگے کو -

**ابلا پری - ابلا رانی** - اسم مؤنث - نازک اور خوبصورت عورت - نازنین - نازک اندام -

**اُبل آنا** - ف ل - سُوجنا - آشوب ہونا -

گرمی کے مارے آنکھیں اُبل آئیں

**اُبل پڑنا** - ف ل - زیادتی ہونا - افراط یا بہتات ہونا

اُنکے ہاں تو پیسہ اُبل پڑا

**اُبلتا آنا** - ف ل - نکھر آنا - صاف ہوتا جانا - چہرہ پر آب و تاب آنا - چہرہ پر رونق معلوم ہونا -

اب تو سوت کا رنگ ان دن اُبلتا آتا ہے

**اُبل چلنا - اُبلنا** - ف ل - (۱) کسی سیال چیز کا حرارت کی زیادتی کے سبب سے برتن سے اُبل کر نکلنا (۲) زیادتی پر ہونا (۳) اترانا گھمنڈ کرنا خود بین ہونا - مقدور سے بڑھکر کرنا -

سیر کی ہانڈی میں سوا سیر پڑا اور اُبلا - مثل

**ابلیس کا پیشاب** - اسم مذکر (مخصوص) شیطان کا جنا - خبیث - خناس - کمینہ - پاجی -

**آبنوس کا کُندا** - صفت - آبنوس کے رنگ کا کالا کلوٹا - بھونڈی شکل کا - تیل تو ا - کالا کوئلہ

**اب نہ تب** - م ف - (۱) زمانہ حال میں نہ آیندہ - جیتے جی نہ مرے پر (۲) نِس پھل - اکارت - بے سُود

بیسوا کا دِیا اب نہ تب - مثل

آب وخور۔آب وخورش ] ۔ف۔اسم مذکر۔
آب ودانہ۔آب دانہ ] (۱) ان جل۔
دانہ پانی۔کھانا پینا۔ (۲) قسمت کرم۔پرالبدھ
لہنا۔ (۳) سنجوگ۔اتفاق

(میرحسن) کہاں ہم کہاں تم ہوا یہہ جو ساتھ
یہہ تھی بات سب آب و دانہ کے ہاتھ

(۴) رزق۔آدھ سیر آٹا۔روزگار۔نوکری۔
کیوں کسی کے آب دانہ میں بھانجی مارتے ہو؟

آب ودانہ اُٹھنا۔ف ل۔دانہ پانی یا رزق
ہوچکنا۔دانے نبڑ جانا۔چلنے کا وقت آپہنچنا۔
مرنے کا سما آلگنا۔

آب ورنگ۔ف۔اسم مذکر۔خوص۔(۱)
صفائی۔خوبصورتی۔رونق۔ (۲) دنیا کے
مزے۔سیر تماشا۔کیفیت بہار۔

(نظیر) جسنے اِس دنیا میں آکر ایک ن بھی پی نہ بھنگ
اُسنے سچ پوچھو تو کیا دیکھا جہاں کا آب رنگ

آب وگِل۔ف۔اسم مؤنث۔خوص۔پانی
مٹی۔سرشت۔خمیر۔طینت۔بنیاد۔
سہو انسان کی آب گِل میں پڑا ہوا ہے

آب ونمک۔ف۔اسم مذکر۔(مسلمان)۔(۱)
نمک و پانی یا مصالح کا ٹھیک اندازہ۔نون
پانی۔نمک مرچ (۲) ذایقہ۔مزہ۔سودا۔

آب وہوا۔ف۔اسم مؤنث (۱) پون پانی۔
پانی اور ہوا کا اثر (۲) رُت۔موسم۔
نہروں کے سبب ہندوستان کی آب ہوا خراب ہوتی جاتی ہے۔

آب وہوا راس ] ف ل۔ہوا اور پانی
یا راست آنا۔ ] یا موسم کا مزاج کے
آب وہوا موافق آنا ] موافق آنا۔

آب وہوا کا بگاڑ۔ہوا و پانی کا مزاج کے
خلاف ہونا۔پانی اور ہوا کی بے اعتدالی۔موسم
یا رُت کا بگاڑ۔

اُبھار لینا۔ف ل۔(۱) ڈوبتے ڈوبتے پانی پ
آجانا (۲) سنبھالا لینا۔بہتر حالت میں ہوجانا۔
(۳) کسی بیماری کا جاکر پھیر ہوجانا۔بیماری کا عود کرآ

اُبھار دینا۔ف م۔(۱) کسی چیز کو اُسکی جگہہ سے اونچا
اُٹھانا۔اونچا کرنا۔ہاتھ لگانا۔اُٹھا دینا۔سہارا لگانا
(۳) آنکھ بچاکر چُرا لینا۔تیر کردینا (۴) ورغلانا
بہکا دینا۔اُکسا دینا۔برانگیختہ کرنا۔بھڑکا دینا۔

اُبھار لانا۔ف م۔(۱) آنکھ بچاکر کسی چیز یا عورت
نکال لانا۔بہکا لانا (۲) اُچک لانا۔دم جھانس
دیکر لے آنا۔حکمت عملی سے کوئی چیز حاصل کرلینا۔

اُبھار لیجانا ] ف م (۱) چھپاکر لیجانا۔چُرا
اُبھار کے چلنا ] چھپاکر لیجانا۔ (۲) دم دیکے
لیجانا۔بہکا لیجانا۔بھگا لیجانا۔ورغلانا۔

رندو! چلو اُبھار کے زاہد کو لے چلیں
نوروز ہے وہ کھیل رہے ہیں گلی میں تنگ

**اُبھر جانا**۔ ف ل (۱) چور کی طرح بھاگ جانا۔ چلدینا۔ چمپت ہو جانا۔ رفو چکر ہونا (۲) سنبھالا لینا۔ کچھ آسودہ ہو جانا۔

**اُبھر چلنا**۔ ف ل۔ (۱) اُونچے ہو کر چلنا۔ اینٹھکر چلنا۔ اِترانا۔ گھمنڈ کرنا (۲) آسودہ ہو جانا۔ سنبھل جانا

**اُبھرنا**۔ ف ل۔ س उत + हृ (۱) اُوپر آنا۔ اُونچا ہونا۔ (۲) بڑھنا۔ بڑا ہونا۔ اُٹھنا۔ پھیلنا۔ (۳) جوانی پر آنا۔ شباب پر آنا۔ قد نکالنا (۴) اپنی اصلی حالت پر پہنچنا۔ مرفہ حال ہونا۔ آسودہ ہونا

غدر میں ایسے بگڑے کہ آجتک نہیں اُبھرے

(۵) اِترانا۔ غرور کرنا۔ مغرور ہونا۔

ہوائیں بھرکے لو! کم ظرف بھی کتنا اُبھر تے ہیں

(۶) ظاہر ہونا۔ آشکارا ہونا۔ پرگھٹ ہونا۔ کھلنا۔ پاپ اُبھرے پر اُبھرے۔

**اپے تپے کرنا ۔ اپے تپے سے پیش آنا**۔ ف م۔ توبکار سے بولنا۔ ارے ترے کرنا۔ بدتہذیبی سے کلام کرنا۔ تُو تُو مَیں مَیں کرنا۔

**اپے لونڈے جاپے لونڈے کرنا**۔ ف ل۔ (م ع) (۱) لڑکے کو بار بار بھیجنا۔ ہیرے پھیرے کروانا (۲) وقت گزاری کرنا۔ ٹالے بالوں میں دن گنوانا۔ بیٹھے حکم چلانا۔

**آپ**۔ ہ۔ اسم ضمیر۔ س आत्मन् ۔ پ अप्पा ۔ अप्पाणो (۱) تعظیماً مخاطب اور غائب کے واسطے آتا ہے۔ اور کبھی متکلم کے لئے۔ جناب۔ حضور (۲) خود بخود۔ خود۔ اپنے آپ

اُسے غرض ہوگی تو آپ چلا آئیگا

(۳) ایشور۔ خدا۔ مایا۔ قدرت۔ (دوہا)

سانچ برابر تپ نہیں اور جھوٹ برابر پاپ
جاکے من میں سانچ ہے واکے من میں آپ

**آپا بسرانا**۔ ف ل۔ کام کرودھ لوبھ موہ کو تیاگنا۔ خواہشوں کو مارنا۔ دنیا کے تعلقات سے کنارہ کرنا۔ اپنے تئیں مٹانا۔ مَیں یا اہنکار کو دُور کرنا۔

برہم گیان ہئے دھرو بولتے کالھوچ کرو
(کبیر) مایا اگیان ہرو۔ آپا بسرا دورے

**آپ آپ کرنا**۔ ف م۔ (۱) حضور حضور کہنا۔ عزت و توقیر سے بولنا۔ آدر ستکار سے بات کرنا (۲) چاپلوسی کرنا۔ خوشامد کرنا۔

**آپ آپ کو** م ف۔ الگ الگ۔ جُدا جُدا علیحدہ علیحدہ۔ فرداً فرداً۔

**آپا تجنا**۔ ف ل۔ (۱) اپنے تئیں مٹانا۔ خاک میں مِلانا۔ من مارنا۔ نفس کُشی کرنا۔ (۲) قطع تعلق کرنا سنسار کے جھگڑوں سے رہت ہونا (۳) جاں بحق ہونا۔ مرجانا۔ چولا چھوڑنا۔ (۴) اپنے تئیں مار ڈالنا۔ خودکُشی کرنا۔ آتم گھات کرنا۔

**آپا دھاپی پڑنا**۔ ف ل۔ اپنے دھاپنے یا پیٹ

بھرنے کے فکر میں ہونا۔ اپنے ہی فائدے کی سوچنا۔ اپنا ہی فکر کرنا۔ اپنی اپنی پڑنا۔ نفسا نفسی ہونا۔ اِکل کھُرا پن کرنا۔

آپا سنبھالنا۔ ف ل۔ (عو)۔ (۱) اپنے تن کی خبر رکھنا۔ اپنے بدن کو قابو میں رکھنا۔ (۲) اپنی زیبایش کرنا۔ اپنے تئیں سنوارنا یا آراستہ کرنا (۳) ہوشیار ہونا۔ چیتنا۔ خبردار ہونا۔

آپ بیتی۔ اپ بیتی۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ اپنے اُوپر گزری ہوئی۔ اپنی کہانی۔ رام کہانی۔ اپنی سرگذشت۔

آپ بیتی کہوں یا جگ بیتی مثل

اُپج لینا۔ اُپج کی لینا۔ ف ل۔ کوئی نئی بات گھڑ کے دکھانا۔ گانے میں کوئی نیا انداز دکھانا طبیعت کی تیزی دکھانا۔

آپ خورادی آپ مُرادی | آپ خورادا آپ مردا۔ | (۱) (عو) ٹیں اُس لڑکی یا لڑکے کی نسبت کہتی ہیں جو اپنے ماں باپ کا کہنا نہ مانے اور اپنے جو جی میں آئے وہ کھائے پیئے دوسرے کے کھانے پینے سے کچھ غرض نہ رکھے) تن پرور۔ اِکل کھُرا (۲) خود غرض آپ سوارتھی (۳) بے پروا۔ آزاد۔ نگوڑا ناٹھا۔

اُپرادھ ہرنا۔ پاپ دُور کرنا۔ گناہ بخشنا۔ نجات دینا۔
تُلسی سنگت سادھ کی ہرے کوٹ اپرادھ

آپ رُوپ۔ ہ۔ اسم مذکر (۱) جو کسی سے نہ پیدا ہوا ہو۔ ایشور۔ پرمیشر۔ خدا (۲) خود بدولت۔ حضور اقدس (۳) (طنزاً) ولی اللہ۔ ذات شریف۔ بزرگ۔ گروگھنٹال۔ اوتار۔

اُپڑنا۔ ہ۔ ف ل۔ س उपड़ (۱) نشان پڑجانا نقش ہوجانا۔ بدّھیاں پڑنا (۲) پڑھنے میں آنا۔ نکلنا۔ اُٹھنا۔ جیسے حرف اُپڑنا

آپس میں رہنا۔ ف ل۔ (۱) باہم سلوک یا اتفاق سے رہنا۔ میل جول سے رہنا (۲) جورو خصم کی طرح رہنا۔ ہم بستر ہونا۔ ساتھ سونا (۳) رشتہ دار عورتوں کے ساتھ فعل ناجایز کرنا۔ خانہ بازی کرنا (۴) عورتوں کا باخود ہاجوں سے کام لینا۔ طبق بازی کرنا۔ چپٹی کھیلنا۔

آپ سوارتھی۔ ہ۔ صفت۔ اپنے مطلب کا۔ خود غرض۔ خود مطلبیا۔ گوں گیرا۔

آپ سوارتھی سدا دُکھی پرسوارتھی سدا سُکھی۔ مثل

آپ سے آپ۔ م ف۔ اپنے آپ۔ خودبخود۔ بن بُلائے۔ اپنی خوشی سے۔

آپ سے باہر ہونا | آپے سے باہر ہونا | غصّہ یا خوشی کے مارے بے قابو ہو جانا۔ بدحواس ہو جانا۔ ازحد خوش ہونا۔

آپ کو۔ ہ ضمیر۔ (۱) (عو۔ آپے کو) اپنے تئیں اپنے کو۔ ہمیں۔ ہمکو۔ آپ کو کیا کہیں جاؤ (عو)

(۲) تمہیں۔ تمکو۔ جناب کو (۳) م ف۔ الگ۔ جدا۔

(۱) وہ آپکو چلا گیا میں آپکو چلا آیا۔

(۲) دال ایسی پکاتی ہے کہ دال آپکو ہے اور پانی آپکو۔

**آپکو دُور کھینچنا۔ آپکو کھینچنا۔ اپنے تئیں کھینچنا** ـ ف ل۔ علیحدہ رہنا۔ اپنے تئیں علیحدہ رکھنا کسی کی صحبت سے نفرت کرنا۔ تنفر کرنا۔ اترانا۔ گھمنڈ یا غرور کرنا۔

**آپکو یا اپنے تئیں شاخ زعفران سمجھتے ہیں۔** اپنے تئیں جہان سے نرالا سمجھتے ہیں۔ اپنے تئیں عنقا صفت خیال کرتے ہیں۔ بہت مغرور اور مدمغ ہیں۔

**آپکو آسمان پر کھینچنا۔ آپکو یا اپنے تئیں دُور جاننا۔ اپنے تئیں کچھ سمجھنا۔** ف ل۔ (۱) اپنے آپکو نہایت لائق وہوشیار سمجھنا۔ اپنے تئیں بڑا عقلمند اور چالاک گننا۔ اپنے تئیں کامل۔ سِدھا یا پہنچا ہوا خیال کرنا (۲) نخوت کرنا حقیر جاننا۔ اترانا۔ گھمنڈ کرنا۔

**اپنا اپنا۔** صفت۔ (۱) ہر ایک کا۔ ذاتی۔ خاص (۲) الگ الگ۔ علیحدہ علیحدہ (۳) نرالا۔ نیا۔ انوکھا

**اپنا اُلّو سیدھا کرنا۔ اپنا اُلّو سمجھانا۔** ف م۔ (بازاری) (۱) کسی کو بیوقوف بنا کر اپنا کام نکالنا۔ اپنا مطلب بنا لینا۔ اپنے فائدہ کو نہ جانے دینا (۲) (دوکاندار) اپنا اُلّو سیدھا کرلینا۔ اپنا اُلّو کما لینا۔

**اپنا اُلّو کہیں نہیں گیا۔** (عوام) ہمارا مطلب ہر طرح سے حاصل ہے۔ ہمارا کسی طرح نقصان نہیں ہے۔ ہمارا اُلّو کہیں نہیں گیا۔

**اپنا ٹھکانا کرنا۔** ف ل۔ اپنے رہنے اور کھانے کی صورت نکالنا۔ اپنے گزارے کی تدبیر کرنا۔ اپنا سوجھتا کرنا۔

**اپنا سا مُنہ لیکر رہ جانا۔** ف ل۔ دعوی کے پورا نہ ہونے سے خجالت اُٹھانا۔ شرمندہ ہونا۔ خجل ہونا۔ سرنگوں ہونا۔ بات کا جواب دے سکنا۔ چُپ ہو جانا

**اپنا سوجھتا کرنا۔** ف ل۔ اپنا بندوبست کرنا۔ اپنا فکر کرنا۔ عاقبت اندیشی کرنا۔ اپنا ٹھکانا کرنا

**اپنا کام کرو۔** تمہیں اِن جھگڑوں سے کیا پڑی۔ تم اپنا کام دیکھو۔ اپنے کام سے لگو۔ اپنا رستہ لو۔ لمبے بنو!

**اپنا کرنا۔ اپنا کرلینا۔ اپنانا۔** ف ل۔ (۱) اپنا بنا لینا۔ اپنے قبضہ میں کرلینا۔ گھیر لینا (۲) مال مارنا غصب کرنا۔ اپنی جیب کرنا۔ الگ کردینا۔ اُبھار دینا۔ (۳) دوست بنا لینا۔

(دوہا) کاگا کا کو دھن ہرے اور کوئل کا کو دیں
یا جیبھیا کے کارنے جگ اپنا کرلیں

(۴) موہنا۔ فریفتہ کرنا۔ عاشق بنا لینا۔

**اپنا کیا پانا۔** ف ل۔ اپنی کرنی کا پھل پانا۔

اپنے کئے کی سزا پانا۔ کیفر کردار کو پہنچنا۔

اپنی اپنی پڑنا۔ ف ل۔ ہر ایک کو اپنا اپنا فکر ہونا دیکھو آپا دھاپی پڑنا

اپنے اُوپر لینا۔ ف ل۔ اپنے تئیں ذمہ وار بنانا آپ سہنا۔ جوابدہ بنّا

اپنی اور نہارو۔
اپنی طرف خیال کرو (جب کوئی اعلیٰ کسی ادنیٰ پر خفگی ظاہر کرتا ہے تو اُسکے غصّہ کو یہہ فقرہ کہکر فرو کیا کرتے ہیں) اپنی بزرگی کی طرف خیال کرو اسکے کہنے پر کیا جاتے ہو۔

اپنی ایڑی دیکھو (عو) (جب کوئی عورت کسی کو ٹوکتی یا ہونستی ہے تو دوسری عورت اُس ٹوکنے والی سے یہہ کلمہ اُسکی نظر کا بُرا اثر دور کرنیکے خیال سے کہتی ہے) نظر نہ لگاؤ۔ ہونسو مت ٹوکو نہیں۔

اپنی بات پر آنا۔ ف ل۔ اپنی اڑ یا ضد پر آنا اپنی والیوں پر آنا۔ اپنے قول کی پیچ کرنا۔ جو کچھ کہنا۔ سو کر دکھانا۔

اپنی بات کا ایک۔
اپنے قول کا ایک راسخ الاقرار۔ باتکا پکّا۔ زبان کا پُورا قول کا سچّا۔

اپنے بھاویں کچھ ہی ہو۔ اپنے حساب کچھ ہی ہوا کرو ہمیں کیا غرض۔ ہماری طرف سے تم کچھ ہی کرو ہمیں کیا کام۔

اپنے پاؤں میں آپ کلہاڑی مارنا۔
اپنے ہاتھوں کلہاڑی مارنا۔ اپنے ہاتھوں اپنے واسطے بُرا چاہنا۔ اپنا نقصان آپ کرنا۔ اپنے لئے آپ کنواں کھودنا۔ اپنا بُرا آپ چاہنا

اپنے پرائے کی ٹھوکریں کھانا (عو) اپنے خاوند کے رشتہ داروں اور غیروں کے طعن تشنیع سُننا۔ خاوند کے رشتہ دارون کی بُری بھلی یا کڑوی میٹھی باتیں سُننا۔

اپنی پڑ جانا۔ ف ل۔ اپنا فکر پڑ جانا۔ اپنے کام کے درپے ہونا۔

اپنی رادھا کو یاد کرو (رادھا کنہیا جی کی استری کا نام ہے جنپر وہ بہت فریفتہ تھے۔ اور سکھی کنہیا جی سے کہتی ہے کہ اگر تم مجھ سے خوش نہیں ہو تو اپنی رادھا کو یاد کرو یعنی بلا لو) اپنا رستہ لو۔ خوش رہو۔ کچھ پرواہ نہیں۔

اپنی سی بہت کرنا۔
اپنی سی سب کچھ کرنا اپنی بساط کے موافق جد و جہد کرنا۔ کوشش میں کوئی دقیقہ فرو گزاشت نکرنا۔ اپنے مقدور کے موافق خوب کوشش کرنا۔

اپنے قدح کی خیر منانا۔ اپنی بہتری چاہنا اپنا فائدہ سوچنا۔ اپنی خیر مانگنا۔

اپنی کر کے نرکھنا۔ اپنے مال کی حفاظت نکرنا۔ ہر ایک کو وقف کر دینا (۲) (بازاری) ہر ایک سے فعل ناجایز کرانے پر راضی ہو جانا

اپنے کو ماننا۔ ف ل۔ اپنے تئیں بڑا جاننا

مغرور ہونا۔ متکبّر ہونا۔ خود بیں ہونا۔

**اپنی کھال میں مست ہونا**۔ ف ل۔ اپنے حال میں خوش رہنا۔ مفلسی میں خوش رہنا۔ غریبی کو ہنستے کھیلتے ٹالنا۔ کنگالی میں مگن رہنا۔

**اپنی گانا۔ اپنی ہی گانا**۔ ف ل۔ (۱) اپنی تعریف آپ کرنا۔ اپنے منہ میاں مٹھو بننا۔ اپنے آپکو سراہنا۔ (۲) اپنے ہی مطلب سے کام رکھنا۔ اپنی رام کہانی کہنا۔

**اپنی گرہ کا کیا جاتا ہے۔ اپنی یا ہماری گرہ کا کیا کھلتا ہے**۔ ہمارا کیا خرچ ہوتا ہے تمہارا کیا نقصان ہے، تمہارا جی چاہے سو کرو۔

**اپنے گریبان میں منہ ڈالو۔ ذرا گریبان میں منہ ڈالکر دیکھو**۔ اپنے فعلوں یا عیبوں سے شرماؤ۔ اپنے کئے پر نادم ہو۔

**اپنی گڑیا سنوار دینا**۔ ف م (عو) اپنی بساط کے موافق شادی کر دینا۔ غریبا مُو بیاہ کر دینا۔ ہاتھ پیلے کر دینا۔

خیر بیاہ تو اور بات ہے مگر اُسنے اپنی گڑیا سنوار دی ہے

**اپنی گوں کا یار**۔ صفت۔ خود غرض۔ خود مطلبی گوں گیرا۔ آپ سوار تھی۔

**اپنے منہ میاں مٹھو بننا**۔ ف ل۔ اپنی تعریف اپنے منہ سے کرنا۔ اپنے تئیں آپ سراہنا۔ اپنی آپ تعریف کرنا۔

**اپنے نام کا ایک ہے** محاورہ۔ ضدّی ہٹیلا ہٹی۔ اپنی بات کی پچ کرنیوالا۔

**اپنے نصیبوں کو رونا**۔ ف ل۔ اپنی بد قسمتی کی شکایت کرنا۔ اپنے دِنوں کو رونا۔

**اپنی نیند سونا۔ اپنی بھوک کھانا**۔ ف ل۔ جب جی چاہے کھانا جب جی چاہے سو رہنا۔ بے فکری سے بسر کرنا۔ چین سے عمر کاٹنا۔

**اپنی والیوں یا والی پر آنا۔ اپنیوں پر آنا**۔ ف ل۔ (عو) ہٹ یا ضد کرنا۔ اپنی اصلیت پر آنا۔ اپنے قول کا پابند ہونا۔

**اپنے ہاتھوں قبر یا کنواں کھودنا**۔ ف م۔ ایسا کوئی کام کرنا جس سے اپنے تئیں نقصان پہنچے (دیکھو اپنے پاؤں میں آپ کلہاڑی مارنا)

**اپھر جانا**۔ ف ل۔ (۱) ہوا بھر جانا۔ پھول جانا۔ اپھارا ہو جانا۔ پیٹ پھول جانا۔ نفخ ہو جانا۔ (۲) بہت موٹا ہو جانا۔ چھٹ پڑنا۔ فربہ ہونا۔ (۳) ستا جانا۔ سست ہو جانا۔ (۴) مغرور ہونا۔ متکبّر ہونا۔ اِترانا۔ اینٹھ کر چلنا۔

**اپھر چلنا**۔ ف ل۔ (لغوی) ہوا بھر جانا۔ مغرور ہونا گھمنڈ کرنا۔ اِترانا۔ فخر کرنا۔ بڑھ چلنا۔ ع

نکلا پڑے ہے جامہ سے کچھ اِن دنوں رقیب
تھوڑے سے دم دلاسے میں کتنا اپھر چلا (سودا)

**اُپھن جانا**۔ ف ل۔ (ہندو) جھاگوں کا اُوپر آ جانا۔

اُبل جانا۔ نکل جانا۔ جوش میں آجانا۔ (۲) حرارت کی زیادتی سے کسی تر چیز کا خراب ہو جانا۔ اُبس جانا۔ مثلاً۔ گرمی سے دہی اُپھن گیا (۳) طبیعت میں جوش آجانا۔ خفا ہو جانا۔ ناراض ہو جانا۔

یہہ لڑکا ذرا سی بات میں ہنڈیا کی طرح اُپھن جاتا ہے۔

**اُپہنچنا**۔ ہ۔ ف ل۔ پاس۔ نزدیک یا قریب آجانا۔ داخل ہو جانا۔ آلگنا۔ آن پکڑنا۔

**آپ ہی آپ**۔ م ت۔ (۱) اپنے آپ۔ آپ سے آپ (۲) اپنے جی سے آپ۔ خواہ نخواہ۔ (۳) خود بخود۔ بذاتِ خاص۔ بنفسہ (۴) خودرو۔ رانا (۵) وہی وہ۔ اللہ ہی اللہ۔ بزنکار۔ جوتی سر پ

**آپ ہی آپ باتیں کرنا**۔ ف ل۔ اپنے جی سے آپ باتیں کرنا۔ سودائیوں کی طرح دل سے باتیں کرنا۔ بڑ مارنا۔ دیوانہ ہو جانا۔ جی جل جانا

**آپے سے باہر ہو جانا**۔ ف ل۔ مارے غصّہ کے جامہ سے باہر ہو جانا۔ اپنے قابو میں نہ رہنا۔ نہایت خفا ہونا۔ (بازاری) پیجامہ سے باہر ہونا۔ دھوتی سے نکلے پڑنا۔

**آپے میں آنا۔ آپ میں آنا**۔ ف ل۔ ہوش میں آنا۔ ہوش ٹھکانے آنا۔ چیتنا۔ سنبھلنا۔ ہوشیار ہونا۔

**آپے میں نہ رہنا**۔ ف ل۔ ہوش میں نہ رہنا۔ آپے سے باہر ہو جانا۔ حواس باختہ ہو جانا۔

**آتا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ قرضہ۔ اُدھار۔ دینا۔

کچھ مجھے تمہارا آتا دینا ہے۔

**اِت اُت کرنا**۔ ف م۔ (گنواری) اِدھر اُدھر کر دینا۔ چھپا دینا۔ اَلوپ کر دینا۔ اُبھار دینا۔ الگ کر دینا۔

**آتا جاتا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ آیندہ و روندہ۔ مسافر۔ بٹیہو۔ راہگیر

**اُتار**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ س [illegible]۔ اُچڑھاؤ کی ضد۔ ڈھلان۔ نشیب (۱) زوال۔ کمی۔ گھٹاؤ۔ نقیضِ عروج۔ (۳) لڑاکا اور جھگڑالو عورت۔

بیٹھی لڑے وہ بیٹھے سے چلتی سوار سے
(راحت) منہہ چڑھکے نوج بولوں میں ایسی اُتار سے

(۴) مارگ۔ دافع۔ دفعیہ۔

بھنگ کا اُتار کیا ہے؟

**اُتار چڑھاؤ**۔ اسم مذکر۔ (۱) راستہ کی اُنچائی نچائی۔ اُونچ نیچ۔ نشیب و فراز (۲) سُروں کا گھٹاؤ بڑھاؤ۔ دھیمے اور اُونچے سُر (۳) نرخ کی کمی بیشی۔ بھاؤ کا گھٹاؤ بڑھاؤ۔ (۴) بُرائی بھلائی۔ اُونچ نیچ (۵) تدبیر۔ اُپائے۔ سازش۔ حکمت عملی (۶) دم۔ دھوکا۔ دم جھانسا۔ پٹّی بتّا

**اُتار چڑھاؤ بتانا یا دینا**۔ ف م۔ فریب دینا۔ دم جھانسا دینا۔ دم دینا۔

**اُتارنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) اُوپر یا اُونچے سے کسی چیز کو

نیچے لانا - نیچے لانا - بوجھ یا کنکوّا اُتارنا -

(۲) گرانا - ڈھانا - دیوار یا چھت اُتارنا -

(۳) پار لگانا - پار کرنا - ناؤ اُتارنا -

(۴) مکان دینا - ٹھیرانا - ٹِکانا -

کہو صاحب! اُنہیں کہاں اُتارا؟

(۵) پیدا کرنا - مُقرّر کرنا - رزق اُتارنا

(۶) سنسار میں لانا - پیدا کرنا - نازل کرنا

ایشور نے بید اُتارا ہے

(۷) کاٹنا - تراشنا - الگ کرنا - جُدا کرنا - علیحدہ کرنا

پھانک یا سِر اُتارنا

(۸) جدا کرنا - پوشاک بدلنا - کپڑے اُتارنا

(۹) بے جگہ کرنا - بیجوڑ کرنا ہاتھ اُتارنا

(۱۰) بیکار کرنا - نِکمّا کرنا - ناپاک کرنا - گندہ کرنا -

(۱) مٹکا اُتار دیا - (۲) رسوئی اُتار دی -

(۱۱) بے عِزّت کرنا - آبرو ریزی کرنا -

جسنے اپنی اُتار لی اُسکو پرائی اُتارتے کیا دیر

(۱۲) موقُوف کرنا - برطرف کرنا -

اُسے نوکری سے اُتار دیا

(۱۳) دُور کرنا - ہٹانا - بُرا اثر دُور کرنا -

بھُوت یا پریت اُتارنا

(۱۴) پھاڑنا - کترنا - کپڑا اُتارنا

(۱۵) لکھنا - ٹیپنا - کھینچنا -

نقل اُتارنا - نقشہ اُتارنا - حساب اُتارنا

(۱۶) ادا کرنا - دینا - چُکانا - قرضہ اُتارنا

(۱۷) بِن زبان اور دانت لگائے حلق کے نیچے پہنچانا - نِگلنا - گولی یا دوا اُتارنا

(۱۸) تیّار کرنا - بنانا - پکانا - تکمیل کرنا -

خراد - آوا - تیوریاں یا تھان اُتارنا -

(۱۹) پانی کا راستہ بنانا - بنانا - پرنالا اُتارنا

(اگرچہ اُتارنا کے اور بھی بہت سے معنی ہوسکتے ہیں مگر وہ سب خاص ہی خاص الفاظ کے ساتھ آتے رہتے ہیں اِسواسطے اُنکو اپنی اپنی جگہہ پر دینا مناسب معلوم ہوا -

اُترنا - ہ - ف ل - س उत + तृ اُونچے یا بلندی سے نیچے یا گڑھے میں آنا - نیچے کو آنا

گڑھے یا اکھاڑے یا قبر میں اُترنا

(۲) نیچے آنا - باہر نکلنا - آنا -

(۱) پیشاب اُترنا (۲) دُودھ اُترنا

(۳) گرنا - ڈھینا - دیوار اُترنا

(۴) فروکش ہونا - ٹھیرنا -

سرائے میں گھر میں یا مکان میں اُترنا

(۵) اندر جانا - گھُسنا - نیچے جانا - بَیٹھنا -

(۱) نوالہ یا ٹکڑا اُترنا (۲) پیچ اُترنا

(۶) دُنیا میں آنا - پیدا ہونا - جنم لینا - نازل ہونا

(۱) جِتنی لیکر اُترا تھا اُتنا ہی جیا - (۲) کتاب اُترنا -

(۷) (بازاری) عورت کے اُوپر ایک کا دوسرے کے

بعد سواری کسکر نیچے آنا۔ ایک عورت کے
ساتھ ایک مجمع کا فعل ناجایز کرنا۔
(۸) کم ہو جانا۔ گھٹنا۔ زوال پانا۔
نشہ۔ غصّہ۔ رنگ یا دریا اُترنا۔
(۹) مزہ میں فرق آجانا۔ بدذائقہ ہو جانا۔
باقی کا اچار جلدی اُتر جاتا ہے
(۱۰) رجوع ہونا۔ توجہ کرنا۔ دینا۔
گالیوں پر اُترنا۔ مارنے پر اُترنا
(۱۱) بیکار ہو جانا۔ کام کا نہ رہنا۔ ناپاک ہو جانا
ایلو رسوئی اُتر گئے!
(۱۲) عضو کا اپنی جگہہ سے ہٹ جانا۔ بے جوڑ
ہونا۔ ڈِگنا۔ ٹلنا۔ ہاتھ یا پاؤں اُتر گیا
(۱۳) بے عزّتی ہونا۔ عزّت میں بٹّا لگنا۔
مثل اُتر گئی لوئی تو کیا کرے گا کوئی
(۱۴)۔ مرنا۔ انتقال کرنا۔ فوت ہونا۔
بالک۔ بچّہ یا لڑکا اُترنا
(اُترنا اِس معنی میں صرف بچّوں ہی کے واسطے آتا ہے)
(۱۵) ادا ہونا۔ چُکنا۔ پُورا ہونا۔ وفا ہونا۔
بیباق ہونا۔ قرضہ یا دین اُترنا۔ قسم اُترنا
(۱۶) بنّا۔ تیّار ہونا۔ پکنا۔
پیجاوا اُترنا۔ کُٹھلا اُترنا۔ روٹیاں اُترنا
(۱۷) تُلنا۔ بیٹھنا۔ جچنا۔ انداز ہونا۔
من کا اُنتالیس سیر اُترتا ہے

اُترن پُترن۔ ہ۔ اسم مؤنث بہت دِنوں کے پہنے ہوئے کپڑے۔ اُترے ہوئے کپڑے۔ پُرانے دُھرانے کپڑے۔
آتش زبان۔ ف۔ صفت جسکا کلام پُر اثر ہو۔ عمدہ اور پُر اثر مضمون لکھنے والا۔ طرّار۔ سیف زبان
آتش کا پرکالہ۔ صفت (۱) فتنہ انگیز۔ شر اُٹھانے والا۔ مفسد۔ فِتنہ پرداز (۲) تُند خو۔ غُصیل۔ جّھلا۔ مغلوب الغضب (۳) ہوشیار چالاک۔ عقل کا پُتلا۔ (۴) شریر۔ شوخ۔ طرّار۔ چنچل۔ اچپل۔ معشوق۔ محبُوب۔
آتش مزاج۔ ف۔ صفت (۱) جسکے دل پر گرمی کا زیادہ اثر ہو۔ گرم مزاج والا۔ (۲) اگیا ہا اگیا ہرا۔ تُند خو۔ غُصیل۔
اِتّفاق بنّا۔ ف ل۔ موقع کا موافق آنا۔ موقع ہاتھ لگنا۔ سنجوگ بنّا۔ وقت ملنا۔ موقع لگنا۔
اِتّفاق بنا تو میں بھی آؤں گا
ات گت۔ ہ۔ م ف۔ نہایت۔ حد سے زیادہ۔ بہت۔ اَدھک (۲) موقع بے موقع۔ بے فائدہ۔ نامعقول۔ اندازے سے باہر۔
اُتّم پرش۔ س۔ اسم مذکر۔ اچّھا نیک آدمی (۲) (قواعد میں) متکلم۔ کلام کرنیوالا۔ بولا۔
آتما۔ س۔ اسم مونث (۱) روح (۲) دل۔ جی۔ اَنتا کرن (۳) پیٹ۔ شکم۔

ے بمعنی گھگی جو اکثر زمیندار اُتار مینہ میں ...

آتما میں پڑے تو پرماتما کی سوجھے   مثل

**آتما ٹھنڈی کرنا**۔ ف م۔ کسی کے دل کو کسی طرح کی خوشی پہنچانا۔ کسی کا جی خوش کرنا۔ آرام یا راحت پہنچانا۔

**آتما ٹھنڈی ہونا**۔ ف ل۔ (۱) جی خوش ہونا۔ طبیعت کو فرحت ہونا۔ ٹھنڈک پہنچنا۔ (۲) سیری ہونا۔ من یا جی بھرنا (۳) پیٹ بھرنا چھکنا۔ سیر ہونا۔

**آتما ستانا یا کلپانا**۔ ف م۔ کسی کا دل یا جی دکھانا۔ جی مسوسنا۔ تکلیف پہنچانا۔ ستانا۔

**آتما کلپنا یا کوسنا**۔ ف ل۔ کسی صدمہ کے عوض میں جی سے بد دعا یا کوسنا نکلنا۔

**اتنا سا منہہ نکل آنا**۔ ف ل۔ فکر یا کسی بیماری کے سبب دُبلا ہو جانا۔

**اتنے اتنے لیے نہیں جاتے**۔ محاورہ (عو) عورتیں اپنے بچوں سے جب وہ کوئی بیوقوفی کا کام کرتے ہیں تو یہ فقرہ کہتی ہیں یعنی تیری عمر والے بچے کسی سے نہیں دبتے اور ایسی ہوشیاری اور چالاکی سے کام کرتے ہیں کہ کوئی انکو دھوکا نہیں دے سکتا۔ اور تو ایسا بیوقوف پیدا ہوا ہے کہ کوئی کام ہوشیاری کا نہیں کر سکتا۔

**اتو کرنا**۔ ف م۔ (۱) ایک آہنی آلہ کے ذریعہ سے کپڑوں پر نقش و نگار یا بیل بوٹے وغیرہ ڈالنا۔ لکیریں کرنا اتو کا کام بنانا (۲) ایسا مارنا کہ قمچی یا سنٹی کے نشان کمر پر پڑ جائیں۔ خوب مارنا پیٹنا۔ اُدھیڑ دینا (۳) لنگڑوں کی طرح چلنا۔ اُچھلتے چلنا۔

چلتا کیا ہے گویا اتو کرتا ہے

(۴) (بازاری) بے ہوش کر دینا۔ حواس باختہ کر دینا۔ عقل کھو دینا۔

(۱) بھنگ نے اتو کر دیا (۲) مارے تلواروں کے اتو کر دیا۔

**اتھل پتھل کرنا**۔ ف م۔ (۱) اوپر تلے کر دینا۔ گڈمڈ کر دینا۔ بے ترتیب کرنا۔ ملا دینا۔ الٹ پلٹ کر دینا۔ (۲) جی کا مالش کرنا۔ متلانا۔ قے کی خواہش کرنا۔

**اتھل پتھل ہونا**۔ ف ل۔ (۱) اوپر نیچے ہونا۔ الٹ پلٹ ہونا۔ ہل جانا۔ گڈمڈ ہونا (۲) جی کا اوپر نیچے ہونا۔ مالش کرنا متلانا۔

باسی منہہ نہاری کھائی تھی جی اتھل پتھل ہونے لگا

**آٹا کرنا**۔ ف م۔ کسی چیز کو آٹا سا پیسنا۔ بکنی کرنا۔ بہت باریک پیسنا۔ سفوف کرنا۔

**آٹا گیلا ہونا**۔ ف ل۔ (۱) آٹے کا بھیگ جانا۔ (۲) مصیبت آنا۔ بلا میں پھنسنا۔

مفلسی میں آٹا گیلا۔   مثل

**آٹا ماٹی ہونا**۔ ف ل۔ خراب ہو جانا۔ نہایت

برباد ہونا - تباہ ہونا -

آٹا ہو جانا - ف ل - ریزہ ریزہ ہو جانا - بُور بُور ہو جانا - گل جانا - بوسیدہ ہو جانا - گھن جانا - دوشالہ دھرا دھرا آٹا ہو گیا -

اٹ پٹ بولنا - ف ل - بیہودہ بکنا - جو منہ میں آئے وہ کہدینا -

لٹ پٹ پگ دھرتی دھرے اٹ پٹ بولت بین سبھا بلاس

اٹ سٹ - ہ - اسم مؤنث - (۱) گٹھ جوڑ - سازش (۲) جوڑ توڑ - کتر بیونت - (۳) آشنائی - ناجایز دوستی - یارانہ - لگن -

اٹ سٹ لڑنا یا ہونا - ف ل - (۱) گٹھ جوڑ یا سازش ہو جانا - (۲) آشنائی ہونا - دوستی ہو جانا - آنکھ لڑ جانا - اِسکی اُسکی اٹ سٹ لڑ گئی ہے

اٹک - ہ - اسم مونث - (س [illegible] نہیں [illegible] حرکت کرنا) (۱) روک - مُزاحمت - (۲) جھجک - ڈر - دہشت - شُبہ - اندیشہ -

اٹکانا - ہ ف م - (۱) روکنا - مُزاحم ہونا - سدّراہ ہونا - ٹھیرانا - تھامنا - ملتوی کرنا - (۲) باندھنا - پھانسنا (۳) اُلجھانا - لگانا - ٹانکنا - سے نتھنا - (۴) پہنانا - گلے میں ڈالنا -

اٹکاؤ - ہ - اسم مذکر - (۱) روک - آڑ - اٹک - بندھن (۲) بند بھیج - پرہیز - (۳) ترک - تیاگ - اٹکری

اٹکل باز - اسم صفت - بڑا تاڑنے والا - تاڑیا - ٹھیک اندازہ کرنے والا - جانچو -

اٹکل پچّو - ہ - م ف - بے سوچے سمجھے محض خیالی

اٹکر لیبیں　اُوٹ پٹانگ - بادہوائی - بیہودہ - بے معنی -

اٹکنا - ہ - ف ل - رُکنا - بند ہونا - ٹھیر جانا - تھم جانا - (۲) پھنسنا - اڑنا - حلق میں نہ اُترنا - (۳) جھجکنا - تذبذب میں ہونا - ہچکنا - شُبہ کرنا - سُنسے کرنا - (۴) صاف نہ کہہ سکنا - صاف نہ پڑھ سکنا - رُک رُک کر پڑھنا - (۵) مُبتلا ہونا - پھنسنا - اُلجھنا - آنکھ لگنا - اٹ سٹ ہونا - (۶) جھگڑنا - اُلجھنا - اڑنا - تکرار کرنا - (۷) لگنا - مصروف ہونا - متوجہ ہونا - لولین ہونا -

اٹکھیلی چال - ہ - اسم مؤنث - شوخ رفتار - مستانہ چال - شوخ چال - معشوقانہ چال - ناز کے ساتھ خرام - ہنس گن ہستی چال -

اٹکھیلیوں سے چلنا - ف ل - بڑے ناز و انداز کے ساتھ چلنا - اِتراتے چلنا - مچلاتے چلنا -

اٹکھیلیاں کرنا - ف ل - کلول کرنا - کھیلنا کُودنا - شوخیاں کرنا - ناز و نخرہ کرنا - اٹرپٹے کی باتیں کرنا -

اَٹنا - ہ - ف ل - (۱) بھرنا - پُر ہونا - بند ہونا - کنواں اٹ گیا (۲) - آلودہ ہونا - بھرنا - سَننا - مثلاً خاک میں اٹنا

(۳) سمانا - آنا
مٹھی میں اٹے اور کوٹھی میں نہ اٹے پہیلی جواب چھتری
**اٹوائی کھٹوائی** ہ۔ اسم مؤنث (۱) کھاٹ کھٹولا
(۲) اختر بختر - استر بستر - بدھنا بوریا - کھاٹ
پیڑی - ہنڈیا ڈلیا -
**اٹوائی کھٹوائی لیکر پڑنا** - ف ل - غصے
یا رنج کے مارے الگ سو رہنا - شوک بھون
میں سو رہنا - تنہائی اختیار کرنا -
**اُٹھا بیٹھی** ہ - اسم مؤنث (۱) بار بار اُٹھنا بیٹھنا
- کبھی اٹھنا کبھی بیٹھنا (۲) بے چینی بیکلی -
بولاہٹ گھبراہٹ -
**آٹھ اٹھارہ کردینا** - ف م - آٹھ کے اٹھارہ
کر دینا - یعنی پریشان کر دینا - پھیلا دینا - تتر بتر
کر دینا - تین تیرہ کر دینا -
**آٹھ آٹھ آنسو رُلانا** - ف م - بہت رُلوانا -
پٹوانا - نہایت تکلیف دینا - پچھوانا -
**آٹھ آٹھ آنسو رونا** - ف ل - از حد رونا -
ڈاڑھیں یا دھاڑیں مار کر رونا - پھوٹ
پھوٹ کر رونا - زار وقطار رونا -
**اُٹھا دینا** - ف م - (۱) کسی چیز کو نیچے سے
اُٹھا کر دینا یا اٹھوا دینا - یا اونچا باندھ دینا -
سر پر رکھوا دینا - ہاتھ لگانا - (۲) سبھا یا محفل
سے نکال دینا - نکال دینا یا باہر کر دینا - دھتکارنا -

(۳) خرچ کر ڈالنا - صرف میں لانا - (۴) کام
یا کارخانہ بند کر دینا - چھوڑ دینا - موقوف
کر دینا - دور کر دینا (۵) مکان خالی کرالینا
کرایہ دار اُٹھا دینا - (۶) جگا دینا - بیدار کر دینا -
**اُٹھا مارنا** - ف م - (۱) سر سے اونچا کر کے
دے مارنا (۲) دق کرنا - ستانا - تنگ کرنا
**اُٹھان** ہ - اسم مؤنث (۱) اُبھار - بڑھوتری
بالیدگی - قوتِ نموئی (۲) انگلیٹ - اعضا
کی ساخت - (۳) ابتدا - تمہید - آغاز - شروع
(۴) ابتدائی تعلیم یا تربیت -
**اُٹھانا** - ہ - ف ل - س [illegible] (۱) اونچا
کرنا - بلند کرنا - ہاتھ لگانا - سہارا دینا -
بوجھ اُٹھانا (۱) اڑانا - کبوتر اُٹھانا -
(۳) شروع کرنا - چھیڑنا - بول لینا -
اُٹھاؤ - میں بھی گاتی ہوں
(۴) بنانا - چننا - تعمیر کرنا - دیوار اُٹھانا
(۵) تیار کرنا - سینا - بنانا - کھڑا کرنا -
وہ چار گھڑی میں کرتہ اُٹھاتی ہے
(۶) بیننا - چگنا - چننا - دانہ اُٹھانا
(۷) سہارنا - سہنا - برداشت کرنا - جھیلنا -
دُکھ یا تکلیف اُٹھانا
(۸) حاصل کرنا - پانا - لینا - مزہ اُٹھانا -
(۹) اعتبار پر دینا یا لینا - اُدھار لینا یا دینا

کہاں سے اُچاپت اُٹھاتے ہو؟

(۱۰) جذب کرنا - پینا - سونگھنا

آدھ سیر پٹے کے باؤ شاہی گھی بہت اُٹھاتے ہیں

(۱۱) تعلیم و ترتیب کرنا - سدھانا -

جیسا بچے کو اُٹھاؤگے ویسا اُٹھیگا

(۱۲) پڑھنا - حرف نکالنا -

ابتو حرف اُٹھانے لگا ہے

(۱۳) خرچ یا صرف میں لانا - لگانا - برباد کرنا - اُڑانا -

(۱۴) لیجانا - نکالنا - ارتھی یا تعزیہ اُٹھانا

(۱۵) جدا کرنا - الگ رکھدینا - نذر کرنا -

ماتا کا اُٹھا ؤنا تو اُٹھا اچھا ہوجائیگا

(۱۶) کھولنا - اُکھاڑنا - اونچا کرنا - پردہ اُٹھانا

(۱۷) جگانا - بیدار کرنا (۱۸) مچانا - کرنا - برپا کرنا

روز فساد اُٹھاتا ہے!

(۱۹) ٹھیکہ یا اجارہ دینا - دھرتی اُٹھانا

**اُٹھاؤ چولھا** - ہ - اسم مذکر - (۱) وہ چولھا جو زمین پر جما ہوا نہو (۲) وہ آدمی جو ایک جگہ جمکر نرہے - خانہ بدوش - ہرجائی -

**اُٹھک بیٹھک** - اُٹھک بیٹھک ہ - اسم مونث (۱) ایک قسم کی سزا ہے جو دستکار اور مُلّا اپنے شاگردوں کو دیا کرتے ہیں (۲) ایک قسم کی ورزش جمیں گھڑی اُٹھتے اور گھڑی بیٹھتے ہیں (۳) بے کلی - بے چینی -

**اُٹھ بیٹھنا** - ہ - ف ل - اُٹھنا - بیدار ہوجانا - (۲) اچھا ہوجانا - تندرست ہوجانا - آرام پالینا

ابکے بچے تو اُٹھ بیٹھا آگے کی رام جانے!

**آٹھ پہر** - ہ - ف ل - آٹھوں پہر - رات دن - چونسٹھ گھڑی (۲) ہر گھڑی - ہر دم - ہر وقت (۳) سدا - نت - ہمیشہ -

**آٹھ پہر سولی ہے** - محاورہ (ع) گویا ہر وقت سولی سامنے کھڑی دکھائی دیتی ہے - نہایت تکلیف ہے - بہت ہی دکھ ہے -

**آٹھ پہری** (۱) وہ شخص جو ہر وقت اپنے کام کو تیار رہے - کھیتوں کا نگہبان - رکھوالا - (۲) بخار جو آٹھوں پہر چڑھا رہے -

**اُٹھتے بیٹھتے** ہ - م ف - (۱) اُٹھکر اور بیٹھکر - ٹھیر ٹھیر کر - سہارا لے لے کر - سہج میں - (۲) ہر وقت - ہر گھڑی -

**اُٹھتی جوانی** ہ - اسم مونث - آغاز جوانی - عالم شباب - آغاز عمر -

**اُٹھتی کونپل** - ہ - اسم مونث - نوخیز - نوعمر

**اُٹھ جانا** ہ - ف ل - (۱) چلدینا - چلا جانا - رخصت ہوجانا (۲) فوت ہونا - انتقال کرنا - مرجانا - (۳) صرف میں آجانا - خرچ ہوجانا (۴) موقوف ہوجانا - بدل جانا -

جاتا رہنا۔

**اٹھ کونسل**۔ ا۔ اسم مؤنث۔ (۱) مجلس۔ جلسہ۔ سبھا۔ (۲) صلاح۔ مصلحت۔ مشورہ۔ گشتی (۳) کاناپھوسی۔ کھسر پھسر۔ سرگوشی۔

**اُٹھ کھڑا ہونا**۔ ف ل۔ (۱) چل پڑنا۔ روانہ ہو جانا (۲) ارادہ کر لینا۔ مستعد یا آمادہ ہو جانا (۳) پھیل جانا۔ برپا ہو جانا۔ مچ جانا۔

یہہ کیا جھگڑا اُٹھ کھڑا ہوا!

**اُٹھ کے بیٹھنا**۔ ف ل۔ بیہوشی یا غفلت کم ہونا۔ ہوشیار ہونا۔ اِفاقہ ہونا

ایسا بخار چڑھا کہ تین دن میں آج اُٹھ کے بیٹھا ہے

**اٹھلانا**۔ ہ۔ ف ل (۱) ناز و نخرے سے چلنا۔ انداز سے چلنا۔ مٹکتے چلنا (۲) نخرہ کرنا۔ اِترانا (۳) مگراپن کرنا۔ چلائی دینا۔

**اٹھ مانسا** / **اٹھوانسا** ہ۔ اسم مذکر (۱) گربھ کا آٹھواں مہینا۔ انگنا مہینا۔ آٹھ مہینے کا حمل۔ آٹھ مہینے کا بالک (۲) وہ زمین جو آٹھ مہینے تک گنّے کے لئے جوتی جاتی ہے۔

**اُٹھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (اُٹھانا کا فعل لازم) (۱) نشو و نما پانا۔ بھبکنا (۲) ستانا۔ جوانی پر آنا۔ النگ پر آنا۔ (۳) تیار ہونا۔ آچار کا ترشی پر آنا۔ (۴) اچھا ہونا۔ تندرست ہونا (۵) پیدا یا ظاہر ہونا۔ درد اُٹھا ہے (باقی معنی اُٹھانا میں دیکھو)

**اٹھوں گانٹھ کمیت**۔ ا۔ صفت (گھوڑے کی مضبوطی چاروں ٹخنوں اور چاروں گھٹنوں سے خیال کی جاتی ہے اور کمیت گھوڑا یوں بھی تگڑا اور جاندار ہوتا ہے اسوجہ سے اسکے معنی نہایت مضبوط اور چالاک کے ہوگئے ہیں وہ کمیت گھوڑا جسکے آٹھوں جوڑ مضبوط ہوں) (۱) سرد و گرم دیکھے ہوے۔ تجربہ کار اور ہوشیار۔ خرانٹ۔ پرانا گھاگ۔ سب گنوں پورا (۲) چال باز۔ دغا باز۔ حرام زادہ۔ چلتا پرزہ۔ پنج عیب شرعی۔

**اٹیرن پھیرنا**۔ ہ۔ ف م۔ گھوڑے کو ایک خاص وضع سے کاوہ دینا۔

**اٹیرن کر دینا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) کشتی میں بتلا حال کر دینا۔ بیتھن نکال دینا۔ (۲) چوس لینا۔ سکھا دینا۔ تنکا سا کر دینا۔ ہڈیاں نکال دینا۔ رنڈی نے مار کے اٹیرن کر دیا۔

**اٹیرن ہونا**۔ ہ ف ل۔ سوکھ کر لاغر ہو جانا۔ نہایت دبلا ہو جانا۔ ہڈیاں ہڈیاں نکل آنا۔

**آٹے کی آپا**۔ اسم مؤنث (ہم عو) مٹی کی مورت۔ بھولی بھالی اور احمق عورت۔

**آٹے کے ساتھ گھن پس جانا** / **چنے کے ساتھ گھن پس جانا**۔ ف ل۔ کسی بڑے آدمی کے ساتھ چھوٹے کا ناحق پھنس جانا۔ بڑے کے ساتھ چھوٹے پر مصیبت آجانا۔

**آٹے میں نمک یا نون** - تھوڑا سا - قدرے قلیل - جُزوی - مُوافِق یہہ کا - واجبی -
مثل: اِتنا نفع کھاؤ جتنا آٹے میں نون -

**آج برس کے پھر نہ برسوں** - جب مینْہہ خُوب برسا کرتا ہے تو اُسکی طرف سے یہہ فقرہ کہکر کثرت بارش کا اظہار کیا کرتے ہیں کہ گویا مینْہہ یہہ کہتا ہے کہ سب دِنوں کی کسر آج ہی نِکال دُوں اور پھر برسنے کی حاجت نہ رکھوں -

**آجتک پڑے ہینگ بگتے ہیں** | **آجتک پڑے ہینگ ہگ رہے ہیں** | - ابھی تک دست چلے آتے ہیں - ابھی تک پتلا حال ہے - ہنوز چرک دھانس چلی جاتی ہے -

**اُجڑا** - ہ - صِفت (۱) برباد - وِیران - (۲) لُٹا ہوا - خراب (۳) (م عو) خانہ خراب - نِگھرا - مُوا - نِگوڑا - اُجڑے کی شامت آئی ہے - (م عو)

**آج کدھر کا چاند ہے** | **آج کدھر کا چاند نکلا** | **آج کدھر سے چاند نکلا** | - کسی دوست کے بعد مدت اتفاقاً ملنے پر یہہ فقرہ بولتے ہیں - یعنی آج کدھر سے بھول کر آگئے - خلاف معمول کیونکر قدم رنجہ فرمایا -

**آج کِسکا مُنْہہ دیکھا ہے** - جب دِن بھر نقصان ہوتا رہے یا کچھہ فائدہ نہو تو یہہ فقرہ کہتے ہیں اور اُس سے مُراد یہہ ہوتی ہے کہ آج کِس منحُوس اور کم بخت کا مُنْہہ دیکھ لیا ہے جسکی وجہ سے فائدہ نہیں ہوا - (ایک وہم ہے)

**آج کل کرنا** - ہ - ف ل - ٹالنا - ٹالے بالے بتانا - اب اب کرنا -

**آج کو** - ہ - م ف - آج کے روز - اِندِنوں میں - اب - اِسوقت - ایسے موقع پر -
آج کو ہمارا والی وارث ہوتا تو یوں کاہے کو کوئی کہتا - (عو)

**آج کیا جاتی دنیا دیکھی** - جب کسی دوست سے مدت کے بعد مِلتا ہوتا ہے تو وہ یہہ فقرہ کہتا ہے - کہ کیا دنیا کو اب عنقریب گزرنے کے سمجھا جو مِلنے کی خواہش جی میں پیدا ہوئی -

**اُجلا مُنْہہ ہونا** - ہ - ف ل - عو - (۱) سُرخرو ہونا - عِزّت بچنا - تُہمت یا اِلزام سے بری ہونا -

**اُجلی** - ہ - اسم مونث - فجر کو یا رات کے وقت عورتیں دھوبن کہنا بُرا سمجھتی ہیں اِس لئے اِس لفظ سے خطاب کرتی ہیں -

**اُجلی سمجھ** | **اُجلی طبیعت** | ہ - اسم مُونث - فہم رسا - اُجلی بُدھ - تیز طبیعت

**اُجلی کا آزار** - عورتوں کے مقام نہانی سے سفیدہ گرنے کا مرض -

**اُجلی گزران** - ا - اِسم مُونث - سفید کپڑوں کا پہننا اور عمدہ غذا کا کھانا - خوش پوشاکی و

خوش خوراکی - خوش گزران -

**اجیرن ہونا** - ہ - ف ل - کٹھن ہونا - دوبھر ہونا - بھاری ہونا - پہاڑ ہونا - ناگوار ہونا - (۲) مُضر ہونا - تکلیف دہ ہونا - دُکھ دائی ہونا (۳) سوئے ہضمی ہونا - بدہضمی ہونا - اَن پچ ہونا - ہیضہ ہونا -

**اُچاپت اُٹھانا** - ہ - ف م - کسی کی دُکان سے سودا سلف اُدھار لینا - خوردنی اشیاء کا کسی کی دُکان سے اعتبار پر خریدنا

**اَچار ڈالنا** ہ - ف م - (۱) کسی پھل مثل آم یا نیبو وغیرہ کو مصالح کے ساتھ کسی عرق یا رس میں ڈالنا - (۲) طنزاً گلانا - سڑانا - (۳) سینت رکھنا - ڈال رکھنا - کسی چیز کو بہت عرصہ تک ڈالے رکھنا - کام کا سمجھنا -

**اَچار کرنا یا نکالنا** - ہ ف م - عوام - خوب مارنا - بُھرکس نکالنا - کچومر کرنا - گت بنانا -

**اُچٹانا** ہ - ف م - (۱) چھٹکانا - (۲) جُدا کرنا - الگ کرنا - (۳) بیزار کرنا - دل توڑنا - (۴) بہکانا - اُکھیڑنا - نشانے پر نہ لگنے دینا - (۵) چوکنا کرنا - بِدکانا - بھڑکانا (۶) اُڑانا - بھگانا - میری نیند اُچٹا دی -

**اچرا گہنا** ہ - ف م - (۱) دامن یا پلہ پکڑنا (۲) (عو) سرِ راہ روکنا - ہاتھ پکڑ لینا - بے عزتی کرنا - حُرمت لینا - باٹ چلت مورا اچرا گہے

**اُچک جانا** - ہ - ف ل - (۱) پھلانگ جانا - کُود جانا - (۲) (بازاری) فعل ناجایز کرنا - ہم بستر ہونا - اُچھل جانا -

**اُچنگ لگنا** ہ - ف ل - جی میں یکایک خواہش یا شوق کا پیدا ہو جانا - جوش یا شوق کے کے مارے کسی کام کے جلد ہو جانیکی خواہش کرنا - اُمنگ لگنا - اِتراہٹ لگنا -

**اِچھّا** - ہ - اسم مؤنث س इच्छा چاہنا - (۱) خواہش - چاہنا - لالسا (۲) مرضی - خوشی (۳) حاجت - ضرورت (۴) مطلب - پریوجن - منشا - مدنظر - اِرادہ -

**اچھّا** ہ - صفت - س अच्छा - (۱) بھلا - عمدہ - نیک - خوب - اچّھا کام کیا - (۲) بیچ کی راس - اوسط درجہ کا - خاصہ (۳) تندرست - بہتر - (۴) خوش - کُبھاؤ - سُریلا - اچھی آواز (۵) بے کھوٹ - صاف - چوکھا - کھرا - بن مِلاوٹ کا - خالِص - اصل - اچّھا دُودھ سونا - گوٹا یا مال (۶) خلیق - سہیل سُبھاؤ - خوش مزاج - اچّھے سہج کا - (۷) خوش وضع - خوبصورت - موہک سہاؤنا (۸) شُبھ - نیک - سعید - مبارک - اچّھا دن دیکھکر روپنا - بھیج دینا

- تکلوی رہ کنا - (شادی) منگنی یا سگائی کی کابل رسم -

(۹) تازہ۔ بے داغ۔ عمدہ۔ اچھی ترکاری لالیا کر
(۱۰) مزیدار۔ سواد۔ خوش ذائقہ۔ اچھا کھانا بنا
(۱۱) آسودہ۔ مالدار۔ مرفّہ حال۔ اچھّے گھر کا
لڑکا ہے۔ (۱۲) ٹھیک۔ عین۔ مُناسب۔
اچھّے وقت پر آئے۔ (۱۳) صحت بخش۔ عمدہ۔
موافق۔ آج اچھی ہوا چل رہی ہے۔ (۱۴)
واجبی۔ ٹھیک۔ معقول۔ دُرست۔ (ایسے
الفاظ بہت سے مختلف معنی میں برتے جاتے ہیں
اور برتے جاسکتے ہیں اور معنے ان الفاظ کے مختلف
اسموں کے ساتھ لگانے سے حاصل ہوسکتے ہیں)

**اچھّا**۔ ہ۔ م ف۔ (۱) بہت خوب۔ بہت
ٹھیک۔ دُرست۔ بجا (۲) بیشک۔ ہاں
بھلا۔ آہے۔ بلے۔ (۳) خوش (خط)
صحیح۔ دُرست۔ وہ اچھّا لکھتا ہے (۴) (طنزاً)
خوب۔ نہیں۔ آپ تو اچھّے آئے۔

**اچھا**۔ ہ۔ بذا و مذبہ۔ خیر! کچھ مضایقہ نہیں
۔ کچھ پروا نہیں۔ سمجھا جائیگا۔
اچھا! دیکھا جائیگا!

**اچھّا بچھّا** / **اچھّا خاصا** ۔ صفت۔ بھلا چنگا۔ تندرست۔ صحیح سالم۔

**اچھّا بھوجن** ہ۔ اِسم مذکر۔ وہ چیز جسکے
کھانے کو جی چاہے۔ من مانتا بھوجن۔
مرضی موافق کھانا۔

**اچھا کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) نیکی کرنا۔ بھلائی
کرنا (۲) تندرست کردینا۔ چنگا کرنا۔ آرام
کرنا (۳) خُوب کرنا۔ مناسب کرنا۔ مرضی
کے موافق کرنا۔

**اَچھال چھکّا**۔ ہ۔ اسم مونث۔ بدکار عورت
چھنال۔ فاحشہ۔ زِناکار۔

**اچھّا لگنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) بھلا معلوم ہونا
۔ پسند آنا۔ جی کو بھانا۔ اچھا دکھائی دینا۔
(۲) زیب دینا۔ کِھلنا۔ (۳) سواد لگنا۔
مزہ دینا (۴) ہم بستری میں ہنر یا کمال رکھنا

**اچھّا ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ تندرست ہونا۔
آرام پانا۔ شِفا پانا۔

**اُچھل پڑنا** / **اُچھل جانا** ۔ ہ۔ ف ل۔ کسی جوش کے سبب اپنے جگہہ سے اُونچا اُٹھ جانا۔
خوشی یا غصہ کے مارے ناچنے لگنا۔ ناچ
اُٹھنا۔ مرچیں لگجانا۔ تربھر ہونا۔ ناگوار معلوم
ہونا۔ بُرا لگنا۔ (بازاری) کسی عورت سے
فعلِ ناجایز کرنا۔ سواری کسنا۔ اُچک جانا۔

**اچھُوتا** / **اچھُوتی** ۔ ہ۔ صفت۔ (۱) بن چھُوا ہُوا۔ نذر نیاز یا چڑھاوے کی (چیز)
۔ (۲) وہ لڑکا یا لڑکی جو ہم بستر نہیں
ہوے ہیں۔

**اچھُوتی کوک** ۔ ہ۔ اِسم مونث۔ وہ عورت

جسکا کوئی بچہ نہ مرا ہو۔

اچھے اچھوں۔ اچھے اچھے۔ اچھوں۔ (۱) بڑے بڑے آدمی۔ نامی گرامی۔ ذی مرتبہ۔ بہادر آدمی۔ دانا لوگ

جاؤ اچھے اچھوں کو دیکھ لیا ہے تم بیچارے کیا ہو؟

احتلام ہونا۔ ا۔ ف ل۔ خواب میں نہانے کی حاجت ہونا۔ خواب میں ناپاک ہونا۔

احدی۔ ع۔ اسم مذکر۔ سُست۔ کاہل۔ آلسی۔ آلکسی۔ مجہول۔

احسان اُٹھانا یا لینا۔ ا۔ ف ل۔ ممنون ہونا۔ شکر گزار ہونا۔ گُن ماننا

احسان رکھنا ا۔ ف م۔ شکر گزار یا ممنون بنانا۔ اپنے احسان کا شکریہ چاہنا۔

احسان فراموش۔ ع ف۔ صفت۔ (۱) کسی کی مہربانیوں اور بھلائیوں کو بھول جانے والا۔ نگنا۔ بے احسانا۔ کافر نعمت۔ ناشکرہ (۲) بے مروت۔ بے وفا۔

احسان ماننا۔ ہ ف ل۔ گُن ماننا۔ شکر گزار ہونا۔

احمق بنانا ا۔ ف م۔ (۱) بے وقوف بنانا۔ اُلّو بنانا۔ ہنسی اُڑانا۔ کھلّی اُڑانا۔ (۲) دھوکا دینا۔ آنکھوں میں خاک ڈالنا۔ سر مُونڈنا۔ تجھ مجھ کو احمق بنا کر اپنی ہنڈیا گرم کر لیتا ہے۔

اختر بختر۔ ا۔ اسم مذکر۔ مال و اسباب۔ بدھنا بوریا۔ برتن بھانڈا۔ مال و متاع۔ انگر کھنگر

اختیار۔ ع۔ اسم مذکر۔ (۱) قبولیت۔ پسند بھاؤنا۔ (۲) مرضی۔ خوشی۔ آزادی۔ تمہیں اختیار ہے۔ (۳) قبضہ۔ قابُو۔ بس۔ ہمکو اُنپر کچھ اختیار نہیں ہے۔ (۴) حق۔ استحقاق ادھکار۔ بیگانے مال پر ہمکو کیا اختیار ہے (۵) مداخلت۔ حکومت۔ ادھکار (۶) فرض۔ کام۔ خدمت۔ اُسکو نہر جمن کا اختیار ملا ہے۔

اختیاری۔ ع۔ صفت۔ جسکے کرنے نہ کرنیکا اختیار ہو بخلاف مجبوری۔ اختیاری مضمون وُہ مضمون جسکا پڑھنا نہ پڑھنا۔ طالب علم کی مرضی پر چھوڑا جائے

آخر ہونا ا۔ ف ل۔ (۱) ختم ہونا۔ نبٹر جانا۔ پُورا ہو جانا۔ تمام ہونا (۲) جاں بحق ہونا۔ مرنا۔ دم نکلنا۔

آخر۔ اخیر۔ ع۔ اسم مذکر۔ (۱) انت۔ انجام۔ انتہا۔ چھور۔ حد (۲) نتیجہ۔ پھل۔ ثمرہ۔ اسکا اخیر اچھا نہیں ہے۔

آخر۔ اخیر۔ آخری۔ ع۔ صفت (۱) پچھلا۔ انت کا۔ دوسرے سرے کا۔ (۲) پاس کا قریب کا۔ پچھلا۔ اُنکی آخری بات کیا تھی (۳) ناطق۔ کامل۔ فیصل۔ آخر حکم اخیر کیا ہوا۔؟

آخر - آخر الامر - آخر کو - آخر کار - آخرش - ] م ف - (۱) انجام کار - انت کو - قصّہ کوتاہ -
آخر کیا ہوا بیان تو کرو
(۲) ناچار - مجبوراً - ہار کر - ہار جھک مار کر -
آخر منظور کرنا ہی پڑا -
آخرت سنوارنا - ف م - ایسی کرنی کرنا جس سے نِربان یا مُکتی ہو جاے - نجات کے کام کرنا -
جو ماباپ کی خدمت کرتا ہے اپنی آخرت سنوارتا ہے
آخری بہار ا - اسم مؤنث - (۱) فصل یا رُت کے میوؤں کا اختتام - (۲) زوال کا وقت - ڈھلتی بہار عمر کا اُتار - حُسن کا زوال -
آخری زمانہ - آخری وقت ] ا - اسم مذکر - (۱) وقت کا اخیر دورہ - کلجگ - گھٹتی کا پہرا - (۲) قُربِ قیامت - پر لوکا سما - (۳) بڑھاپا - پیری - وقتِ مرگ - دم واپسیں - مرن بیلا -
اِخلاص جوڑنا - ا - ف م - دوستی یا ربط پیدا کرنا - یاری جوڑنا - دوستانہ کرنا - بہنا پا جوڑنا -
اِخلاص میں آنا - ا - ف ل - کسیکی دوستی پہ کُودنا یا نازاں ہونا - چاؤ میں آنا - لاڈ کرنا - نخرہ کرنا - اترانا -
بہت خلاص میں نہ آنا - میں ایسا یارانہ کم پالتا ہوں
آخور - ف - اسم مؤنث - (۱) چارپایوں کی گھاس کھانیکی جگہہ - کھور - (۲) طویلہ - اصطبل میر آخور = داروغہ اصطبل (۳) نکمّی اور ناکارہ چیز - واہیات شے - علت - الا بلا -
آخور کی بھرتی ا - اسم مؤنث (۱) گوڑا کرکٹ (دیکھو آخور ۳) (۲) ناشایستہ اور بے تمیز آدمیوں کا گروہ -
آدابِ مجلس ع - اسم مذکر - سبھا یا محفل میں اُٹھنے بیٹھنے کے ڈھنگ یا بات چیت کے طریقہ - نشست و برخاست -
ادا کرنا ا - ف م - (۱) دیدینا - چُکانا - بے باق کرنا (۲) پُورا کرنا - کاٹنا - گزارنا (۳) قرائت کے ساتھ پڑھنا - (۴) بیان کرنا - بتانا - ذکر کرنا -
اُدا ساکُشتا - ہ ف م - (فقیر) سفر کا سامان باندھنا - بدھنا بوریا سنبھال کر لمبا بنا - چلتے پھرتے نظر آنا -
اڈبداکر - ہ - م ف (۱) کثرت سے - افراط سے - بالضرور (۲) ضد - ہٹ یا شرارت سے -
اڈبداکر کرنا - ف م - منع کئے ہوے کام کو ضرور کرنا -
اڈھلولا - ہ - صفت - اڈبنا - ادھورا - نامکمل

اِدرار ہونا۔ ف ل۔ (طبیب)۔ کھل کر۔ یا اچھی طرح سے پیشاب کا آنا۔

اُداسی برسنا یا چھانا۔ ہ۔ ف ل۔ منہ پر پریشانی معلوم ہونا۔ منہ پر ہوائیاں اُڑنا۔ چہرہ پر بے رونقی دکھائی دینا۔

ادل پہچان۔ ہ۔ صفت جسکے پہچاننے میں کُچھ دقت نہ ہو۔ فوراً پہچانی جائے۔

اُدماد لگنا۔ ہ۔ ف ل۔ س उन्माद (عو) (۱) خواہش نفسانی کا زور کرنا۔ کام دیو کا کرپا کرنا۔ ستانا۔ شیطان لگنا (۲) بڑھکر چلنا۔ اترانا۔ نمود کرنا۔

آدمی۔ ف۔ اسم مذکر۔ (۱) منش۔ بشر۔ اِنسان۔ (۲) سیانا۔ بڑا۔ جوان۔ بالغ۔ (۳) تمیزدار یا سمجھدار شخص۔ عقلمند۔ دیانت دار شخص ایماندار۔ (۴) خدمتگار۔ نوکر۔ چپراسی۔ ملازم۔ (۵) یار۔ دوست۔ آشنا۔ پشتی (۶) گھر والا۔ خصم۔ خاوند۔

آدمی بنّا۔ ا۔ ف ل۔ اِنسانیت کا جامہ پہننا۔ لایق ہونا۔ مہذب بنّا۔ تمیز سیکھنا۔

آدمی بنانا۔ ا۔ ف م۔ آدمیت یا تہذیب سکھانا۔ تمیزدار بنانا۔

آدمی پیچھے۔ ا۔ م ف۔ فی نفر۔ فی کس۔ ہر ایک کو۔ ایک ایک کو۔

آدمیت اُٹھ جانا۔ ا۔ ف ل۔ اِنسانیت جاتی رہنا۔ اِنسانیت سے باہر باتیں کرنا۔ بدتہذیب ہوجانا۔ تمیز نہ رہنا (۲) ہوش و حواس جاتے رہنا۔ عقل ٹھکانے نہ رہنا۔ دیوانہ ہوجانا۔

آدمیت پکڑنا۔ ا۔ ف ل۔ عقل و شعور حاصل کرنا۔ تمیز سیکھنا۔ شایستہ بنّا۔ اچھے ڈھنگ سیکھنا۔

آدمی کا بن یا جنگل۔ وہ مقام جہاں کثرت سے آدمی رہتے ہوں۔

آدھا ہونا۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) نصف ہونا۔ (۲) (عو) دُبلا ہونا۔ لاغر ہونا۔

بچہ دو ہی دن کے بُخار میں آدھا ہوگیا

آدھا آدھا ہونا۔ ہ۔ ف ل۔ (عو) (۱) کُڑھنا۔ افسوس کرنا۔ تھوڑا تھوڑا ہونا۔ (۲) جی شرمانا۔ محجوب ہونا۔

آدھا تیتر آدھا یا آدھی بٹیر۔ محاورہ۔ آدھا کُچھ اور آدھا کُچھ۔ جو چیز یکساں نہو۔ بے جوڑ۔ بے میل۔ ناقص۔

اُدھار کھائے بیٹھا ہے۔ یعنی پہلے سے اُسنے بُرائی کا اِرادہ کرلیا ہے۔ پہلے سے بُرا چیت رکھا ہے۔ بدخواہ ہوگیا ہے۔ جانی دشمن بن گیا ہے۔

وہ تو یہہ اُوپر اُدھار رکھائے بیٹھا ہے

**ادھر چلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ پنجوں کے بل چلنا۔ زمین پر پاؤں نہ رکھنا۔ غرور کرنا۔ اترانا۔

**اِدھر سے اُدھر کر دینا**۔ ہ۔ ف م۔ کسی چیز کو ایک طرف سے دوسری طرف رکھدینا۔ چھپا دینا۔ الوپ کر دینا۔ (۲) چُرا لینا۔ تیر کر دینا۔ تلپٹ کر دینا۔ اُبھار دینا۔ (۳) بے ترتیب کر دینا۔ گڈمڈ کر دینا یا لاد دینا

**اِدھر کاٹے اُدھر اُلٹ جائے**۔ آپ ہی کاٹتا ہے اور آپ ہی پلٹ جاتا ہے۔ آپ ہی ستاتا ہے اور آپ ہی مکر جاتا ہے یا کانوں پر ہاتھ دھر جاتا ہے۔

**اِدھر کی دُنیا اُدھر ہو جانا**۔ ف ل۔ زمانہ کا پھر جانا یا پلٹ جانا۔ ایک عالم کا دشمن ہو جانا۔

یہہ کس مہ کی ترچھی نظر ہو گئی
اِدھر کی جو دُنیا اُدھر ہو گئی

**اِدھر کے رہے نہ اُدھر کے**۔ محاورہ۔ یعنی دنیا کے کام کے رہے نہ دین کے محض بیکار ہو گئے۔ کسی کام کے نہیں رہے۔

نہ خدا ہی ملا نہ وصالِ صنم
نہ اِدھر کے رہے نہ اُدھر کے رہے

**اِدھر ہو جائے یا اُدھر ہو جائے۔ اِدھر ہوتا ہے نہ اُدھر ہوتا ہے** | مدت کے بیمار کی نسبت اُسکے تیماردار تنگ آکر یہہ کلمہ کہا کرتے ہیں یعنی یہہ بیمار اچھا ہو جائے یا مر جائے جیتا ہے نہ مرتا ہے عجب مخمصہ میں اِسنے پھنسا رکھا ہے۔

**اُدھڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ س (۱) پھٹنا۔ سیون یا ٹانکے کھل جانا۔ (۲) جُدا ہونا۔ الگ ہونا۔ القط ہونا۔ ٹوٹنا۔ (۳) پٹنا۔ کھال اُڑنا۔ مار کھانا۔ (۴) تباہ ہونا۔ برباد ہونا۔ دِوالہ نکلنا۔ مُفلس ہونا۔

دھی بیٹی کے خرچ سے اُدھڑ گئی!

**اَدھ سیر آٹا**۔ گزر اوقات کی صورت۔ گزارہ۔ نوکری۔ ٹکڑا۔

کہیں میرا بھی آدھ سیر آٹا لگا دیجے تو بڑی پرورش ہو۔

**اُدھلی پڑنا۔ اُدھلی جانا۔ اُدھل جانا۔** | عورت کا خواہش نفسانی سے مجبور ہو کر بدکار ہونیکی علامتیں ظاہر کرنا۔ بدکار اور فاحشہ ہو جانا۔

**ادھم میں چھوڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسی کام کو اُدھورا یا ادبنا چھوڑنا۔ بیچ میں چھوڑنا۔ دغا دینا۔ (بعض آدمی غلطی سے اسکی جگہ ادھر میں چھوڑنا بولتے ہیں)

اَدھوڑی تاشناہ۔ فام۔ (بازاری)۔ اِتنا کھانا کہ پیٹ خوب تن جائے اور سانس لینے کو جگہ نہ رہے۔ خوب پیٹ بھر کے کھانا۔ خوب ڈٹ کے کھانا۔ شکم پُری کرنا۔

آدھوں آدھ یا آدھول اُودھ کرنا ۔ ہ۔ فام۔ برابر کے دو حصّے کرنا۔ پُورے دو بھاگ کرنا۔ نِصفا نِصفی کرنا

آدھی بات نہ پُوچھنا۔ ہ۔ فام۔ کسی کی ذراسی بات بھی نہ پُوچھنا۔ کسی کی ذرا بھی خاطر تواضع نکرنا۔ متوجہ نہونا۔ بیقدری یا نادر کرنا۔

آدھی بات نہ کہنا۔ فل۔ کسی سے کچھ نہ کہنا۔ ہونٹھ تک نہ ہلانا۔ کسی سے ذرا بات نکرنا۔

آدھی رات اِدھر آدھی رات اُدھر ۔ محاورہ نیم شب۔ ٹھیک آدھی رات ۔ نکھنڈ آدھی رات۔

آدھی کو چھوڑ کر ساری کو دھانا۔ ہ۔ فام یا دَوڑنا۔ مارنے ۔ تھوڑے سے لگے روزگار یا اپنی تھوڑی سی بندھی آمدنی کو چھوڑ کر زیادہ کی ہوس کرنا

آدھی کو چھوڑ کر ساری کو دھائے (= دوڑے)
آدھی رہے نہ ساری پائے ۔ مثل

اُدھیڑبُن۔ ہ۔ اسم مؤنث (۱) کسی کام کے کرنے کا ارادہ کرنا اور پھر موقوف کرنا۔ تنہائی میں طرح طرح کے خیالات کا آنا جانا۔ فکر و اندیشہ۔ چنتا۔ تردّد۔ سوچ بچار۔ (۲) کتر بیونت۔ پس وپیش۔ تدبیر۔ آپاے۔ تجویز۔ (۳) طبیعت کی بیچینی۔ بیکلی بیقراری سا اُنسا۔ پریشانی۔ حیرانی۔ (۴) دِقت۔ دشواری۔ مُصیبت۔

اپنی اُدھیڑبُن نہ گئی بعدِ مرگ بھی
ہم قبر میں بھی تارِ کفن سانٹتے رہے

اُدھیڑنا۔ (۱) ٹانکا یا سیون جُدا کرنا۔ سلائی کو کھولنا (۲) کھولنا۔ الگ کرنا۔ بل اُدھیڑنا۔ (۳)۔ الگ الگ کرنا۔ اُوپر کا حصّہ الگ کرنا۔ اُتارنا۔ اُکھاڑنا مثلاً روئی اُدھیڑنا۔ چھت اُدھیڑنا (۴) مارنا۔ پِیٹنا۔ نِشان ڈالنا۔ کھال اُڑانا۔ مارتے مارتے اُدھیڑ دیا (۵) تباہ کرنا۔ برباد کرنا۔ مُفلِس بنانا۔ بیاہ کے خرچ نے تو اُدھیڑ دیا (۶) کاٹنا۔ ڈنک مارنا۔ سجانا۔ دور سے ڈالنا

کھٹملوں نے تو ساری پیٹھ اُدھیڑ دی!

(۷) (بازاری) کھانا۔ توڑنا۔ ہاتھ مارنا۔ چٹ کرنا۔ دڑکنا۔

آج تو خوب روٹیاں اُدھیڑی ہونگی؟

آدھین ہونا۔ ہ۔ فل۔ (۱) مطیع ہونا۔

فرماں بردار ہونا (۲) پر آسرے ہونا۔ محتاج ہونا (۳) نوکر و ملازم ہونا۔

**آراستہ**۔ ف۔ صفت (۱) بنا سنورا۔ سجا ہوا۔ درست۔ مرتب۔ باقرینہ (۲) تیار۔ لیس۔ کیل کانٹے سے۔

**آر لگانا۔ مارنا یا گھسیڑنا**۔ ہ۔ ف م۔ انکس مارنا۔ جگانا۔ مستعد کرنا۔ ہوشیار کرنا۔ ایڑ لگانا۔

**آرام پانا**۔ ہ۔ ف ل۔ چین ملنا۔ سکھ پانا۔ تندرست ہونا۔ شفا پانا۔ اچھا ہونا۔ صحت ہونا۔

**اڈّا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ س اڈال (۱) جانوروں کے بیٹھنے کی ایک لکڑی۔ بلبلوں کا اڈا۔ (۲) جالی وغیرہ کاڑھنے کا ایک چوکھٹا (۳) ایک مقرری اندازہ۔ پیمانہ۔

اکثر گوٹے کا اڈا چالیس گز کا ہوتا ہے

(۴) وہ جگہ یا مقام جہاں ہم پیشہ آدمی مثل مزدور۔ گاڑیبان۔ کہار۔ جواری۔ اور نشہ باز وغیرہ جمع رہتے ہیں۔ اور جی بہلاتے ہیں۔ اڈا (۵) رنڈیوں کے رہنے کی جگہ۔ کوٹھی۔ چکلہ۔ کسبی خانہ۔ (۶) (اڈا) اسٹیشن۔ تھانہ۔ تھان پولس اسٹیشن۔ (۷) ہندوستانی جوتی کا پچھلا ایک حصہ۔

**آرام پائی**۔ ہ۔ اسم مونث۔ جوتی کی ایک قسم ہے۔ پاپوش۔

**آرام جاں**۔ ف۔ اسم مذکر۔ (نظم) معشوق محبوب۔ پریتم۔ من موہن۔

**آرام طلب**۔ ف۔ صفت۔ (۱) آرام ڈھونڈنے والا (۲) سست۔ آلسی۔ آلکسی۔ احدی۔ کاہل۔ مجہول۔

**آرام کرنا**۔ ہ۔ ف ل (۱) سستانا۔ دم لینا۔ (۲) لیٹنا۔ اینڈنا۔ سستی اتارنا۔ (۳) سونا۔ استراحت فرمانا۔ ہم گور کے تہ خانہ میں آرام کریں گے (۴)۔ ف م۔ اچھا کرنا۔ تندرست کرنا۔

**آرام گاہ**۔ ف۔ اسم مونث (۱) رہنے یا سونے کی جگہ۔ سونے کا کمرہ۔ خوابگاہ (۲) مقبرہ۔

**آرام میں ہیں**۔ لیٹے ہوئے ہیں۔ سوتے ہیں۔ استراحت فرماتے ہیں۔

**آرام والی**۔ اسم مونث۔ جورو۔ بیوی۔ گھر والی۔ آرام تو آرام والی کے ساتھ گیا اب تو پڑ رہنا ہے

**ارباب سخن**۔ ف۔ اسم مذکر۔ فصیح آدمی۔ فصحا۔ شاعر۔ کوی۔

**ارباب نشاط**۔ ف۔ اسم مذکر۔ گانے بجانے والے۔ ناچنے گانے والے۔ ڈوم ڈھاری۔ مغنّی۔ گویّے۔ مطرب۔ قوال۔

**آرپن کرنا**۔ ایشوریت کوئی چیز دینا۔ وقف کرنا۔ خیرات دینا۔

**ارتھ بچارنا یا نکالنا**۔ ہ۔ ف ل۔ معنی نکالنا۔ معنی پیدا کرنا یا سمجھنا۔

**ارتھی نکلے۔**
**تیری ارتھی ہی نکلے** (ہ عو) ایک کوسنا ہے۔ تُو مرجائے۔ تیری لاش نکلے۔ درگور۔

**اردلی میں رہنا**
**اردلی میں چلنا** ۔ ف ل۔ سواری کے ساتھ رہنا یا چلنا۔ ساتھ ساتھ رہنا یا چلنا۔ ہم رکاب چلنا۔

**اردلی اُترنا۔** ۔ ف ل۔ (بازاری) ایک عورت کے ساتھ کئی شخصوں کا پے درپے ایک دوسرے کے بعد جماع کرنا۔

**اُردوے معلّٰی۔** ت ع۔ اسم مونث (۱) دربار کی زبان (۲) خاص دہلی کی زبان۔

**اُردو بازار۔** ت ف۔ اسم مذکر۔ چھاونی کا بازار۔ صدر بازار۔

**ازرق چشم۔** ع ف۔ صفت (۱) کرنجا۔ گربہ چشم۔ کیرا۔ نیلی پتلی والا (۲) بے مروت۔ بے دید۔

**آرزو کرنا** ا۔ ف ل۔ (۱) چاہنا۔ مانگنا۔ خواہش کرنا۔ (۲) التجا کرنا۔ منت کرنا۔ خوشامد کرنا۔

**آرزو اُٹھانا۔** ا۔ ف ل۔ (عوام) التجا کرنا احسان لینا۔ خوشامد کرنا۔

**ارکانِ دولت** ف۔ اسم مذکر۔ وزرا۔ اُمرا اہالی موالی۔ بادشاہ یا راجہ کا عملہ۔

**ارگھ چڑھانا یا دینا** ہ۔ ف م۔ (ہندو) چاندیا سُورج کو جل دینا۔ کسی دیوتا پر کوئی چیز چڑھانا

**ارمان بھری** ۔ ت ہ۔ صفت (عو) حسرت والی۔ شوق میں چُور۔ خواہشوں سے پُر

**ارمان رہجانا۔** ت۔ ہ۔ ف ل۔ دل کی ہوس دل میں رہجانا۔ حسرت نہ نکلنا جی کی جی میں رہنا۔

**ارمان نکالنا۔** ا۔ ف م۔ اپنے دل کی اُمنگ نکالنا۔ آرزو پُوری کرنا۔ حسرت نکالنا۔ شوق پُورا کرنا۔

**ارنڈ کی جڑ** ہ۔ صفت۔ نہایت ناپائدار اور بے ثبات چیز۔ اسکو اکثر نوکری کی نسبت زیادہ بولتے ہیں۔ نوکری ارنڈ کی جڑ ہے۔

**ارواح بھٹکنا۔** ۔ ف ل۔ (م عو) (۱) روح کا ڈانواڈول ہونا۔ مُردہ کی روح کا اپنے عزیزو اقربا کی تلاش و یاد میں آوارہ پھرنا۔ (۲) ہر ایک بات کو دل چاہنا۔ دلی خواہش کا پُورا نہونا۔ کسی چیز کے واسطے جی بیکل ہونا

**ارواح بھر جانا۔** ۔ ف ل۔ (م عو) اِتنا کھانا کہ جی بھر جائے۔ طبیعت سیر ہوجانا۔ جی بھر جانا۔ نیت بھر جانا۔

**ارواح پھر جانا** ا۔ ف ل۔ (م عو) کسی چیز کے کھانے سے یہانتک سیر ہونا کہ جی اُس سے ہٹ جائے۔ جی اُکتا جانا۔ جی

بھر جانا۔

ارے ترے کرنا ہ۔ ف م۔ تُو تکار کرنا۔ ابے تبے کرنا۔ سخت کلامی کرنا۔

اُریب کی باتیں ] ا۔ اسم مؤنث۔ پیچیدہ باتیں۔ پیچیدہ گفتگو۔
اُریبواں باتیں ] دھوکے کی گفتگو۔ چھل بٹّے کی باتیں۔ اور رنگ زیبی باتیں۔

اُریب کی چال ا۔ اسم مؤنث۔ دھوکے کی چال۔ دغا و فریب کی بات۔

آرسے بلے کرنا۔ ا۔ فعل۔ آجکل کرنا۔ ٹالنا۔ لیت ولعل کرنا۔

آرسے چلنا ] ا۔ ف ل۔ سخت
سر پر آرسے چلنا ] مصیبت یا تکلیف اُٹھانا۔

اڑ۔ ہ۔ اسم مؤنث (۱) ہٹ۔ ضد۔ (۲) پیچ۔ تعصّب۔ پاسِ سخن (۳) دست کا کھل کر نہ آنا۔ قبض۔

آڑ۔ ہ اسم مونث (۱) روک۔ اوٹ۔ ٹٹّی۔ پردہ۔ (۲) بچاؤ۔ پناہ۔ سہارا۔ (۳) کفالت۔ کفیل۔ بندھک۔ ضامن۔ بچولیا (۴) ٹیکن۔ سہارا۔ اڑھیکن۔

اڑا کر لینا۔ ہ۔ ف م۔ زبردستی یا مجبور کرکے کوئی چیز وصول کرنا۔ دھینگا یا دھرنا دیکر لینا۔ فوراً لے لینا۔

اُڑا لینا۔ ہ۔ ف م۔ (۱) غائب کر لینا۔ چرا لینا اُبھار لینا۔ (۲) طبیعت کی تیزی سے کوئی چیز دیکھ کر سیکھ لینا۔

اڑانا ] ہ۔ ف م۔ س अड़ाना۔ (۱)
اڑا دینا ] ٹھیرانا۔ اٹکانا۔ روکنا۔ اُلجھانا۔ پھنسانا (۲) دخل دینا۔ حارج بنا۔ روک بنا (۳) زبردستی شامل یا داخل کرنا۔ گھسیڑنا۔ (۴) بھرنا۔ لگانا۔ کرنا مثلاً ڈاٹ اڑانا۔ (۵) (بازاری) گھسیڑنا، چبھونا۔ دخول کرنا۔ (۶) مجبور کرنا۔ دبانا۔ ناچار کرنا۔

اُڑانا ] ہ۔ ف م۔ س उड्+डी+न۔ (۱) کسی
اُڑا دینا ] چیز کو ہوا میں بہانا۔ طَیران یا پرواز میں لانا۔ (۲) دُور کر دینا۔ سُکھا دینا۔
پچھوا نے دھرتی کی ساری آل اُڑا دی (زمیندار)
(۳) تیز دَوڑانا۔ خُوب بھگانا۔ پکانا۔
کیا گھوڑا اُڑائے جاتا ہے!
(۴) ہنکانا۔ ہٹانا۔ دُور کرنا۔ مارنا: جانور اُڑانا (۵) کاٹنا۔ تراشنا۔ الگ کرنا۔ جدا کرنا۔
ایک ہاتھ میں سر اُڑا دیا
(۶) سُنی اَن سُنی کرنا۔ توجہ نہ دینا۔ ٹالنا۔
اِس کان سُنی اُس کان اُڑا دی
(۷) موقوف کر دینا۔ نکالنا۔ چُھڑا دینا: دفتر سے

اُڑانا - (۸) مال یا دولت برباد کرنا - اُٹھا دینا - ضایع کرنا (۹) بھگا لیجانا - چھُپا دینا - غایب کر دینا ڈُہٹ بندی کرنا (۱۰) دور کرنا - چھیلنا - حک کرنا + حرف اُڑانا (۱۱) چھیکنا - قلم پھیرنا - کاٹنا + یہہ رقم اُڑا دو (۱۲) پریشان کرنا - اُچھٹانا - کھونا + ہوش اُڑانا (۱۳) اُچھالنا پھینکنا + خاک اُڑانا (۱۴) کھولنا - پھیلانا - لگانا + پال یا جھنڈا اُڑانا (۱۵) مشہور کرنا - عام کرنا - پھیلانا - (۱۶) الزام لگانا - بدنام کرنا رُسوا کرنا - (۱۷) بیجا تعریف کرنا - احمق بنانا - مسخرا بنانا - (۱۸) سیکھ لینا - اختیار کر لینا + ڈھنگ - وضع یا طرز اُڑانا (۱۹) تلپٹ کر دینا - اُبھار دینا - الگ کر دینا - چُرانا - مارنا - غصب کرنا - (۲۰) پینا - نوش کرنا + حقہ یا شراب اُڑانا (۲۱) چٹ کرنا - کھانا + کہو صاحب! آج تو بڑے مال اُڑائے ہونگے (۲۲) پانا - حاصل کرنا + مزہ اُڑانا - (۲۳) (بازاری) - جماع کرنا - کام یا ڈولا بنانا (۲۴) مارنا - ٹکرانا + نشانہ اُڑانا (۲۵) لگانا - سہی کرنا - کاٹ لگانا - مارنا + چانٹے اُڑانا (۲۶) جلدی یا تیزی کے ساتھ گانا + ٹھمری یا تان اُڑانا - (۲۷) دے مارنا - پٹخ دینا + ڈھُریہ اُڑانا (۲۸) کھیلنا - آج کے بازیاں اُڑائیں؟

**اُڑان گھائی بتانا** - ہ - ف م - (۱) کوڑی کو اُڑا کر (یعنی چھپا کر) اُنگلی کی گھائی میں رکھ لینا - جیسا کہ جواری کرتے ہیں (۲) فریب دینا - دھوکا دینا - دم دینا (۳) ٹالنا حیلہ حوالہ کرنا - ٹال مٹول کرنا -

**اُڑاؤ کھاؤ** - ہ - صفت - بہت سا روپیہ اپنے کھانے اور دوسروں کے کھلاتے میں خرچ کرنیوالا - فضول خرچ - کھاؤ لٹاؤ -

**اُڑ پکڑنا - اُڑ تلا پکڑنا** ہ - ف ل - کسی کو اپنی آڑ یا روک بنانا - کسی کا سہارا لینا - پناہ میں آنا - دامن پکڑنا - (۲) حیلہ کرنا - بہانہ کر دینا -

**اُڑتی چڑیا کو پہچاننا - اُڑتی چڑیا پہچان لینا** ] ہ - ف م - (کسی پرند کو اُڑتی ہوئی حالت میں جان لینا کہ فلاں قسم کا پرند ہے) بڑی نظربازی کا کام کرنا - دُور کی اور گہری بات سمجھ لینا - دلی ارادہ سمجھ جانا - دِل کی بات جان لینا - قیافہ سے مافی الضمیر دریافت کر لینا -

**اُڑتی سی خبر - اُڑتی پڑتی خبر** ] ا - اسم مونث - وہ بات جو ابھی تک ہوا میں اُڑ رہی ہو - یعنی جلد جلد اس مُنہہ سے اُس مُنہہ میں پہنچتی ہو - اور ابھی تک اُسکو جماؤ نصیب نہوا ہو - بے تحقیق اور بازاری بات - غیر معتبر

خبر۔ گپ۔ افواہ۔

اُڑ چلنا۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) اپنی حد یا مقدور سے بڑھکر کوئی کام کرنا یا کچھ کہنا۔ (۲) بدراہ یا بدکار ہو جانا۔ چال وچلن خراب ہو جانا۔ گھمنڈ کرنا۔ اترانا۔ ہوا سے باتیں کرنا۔

اُڑد پر سفیدی۔ ہ۔ صفت۔ بہت ہی تھوڑا۔ نہایت کم۔ مقدار قلیل۔ اقل مقدار۔

بدچلن لڑکے ماباپوں کا اتنا بھی کہنا
نہیں مانتے جتنی اُڑد پر سفیدی۔

اُڑد پڑھ کر مارنا۔ ہ۔ ف م۔ سپیرے یا جادوگر اکثر اُڑدوں پر کچھ منتر پڑھکر اُن کو سانپ پر مارتے ہیں یا آسمان کی طرف پھینکدیتے ہیں جس سے سانپ یا کوئی دشمن مطیع ہو جاتا ہے۔ جادو کرنا۔

اُڑد (یا ماش) کے آٹے کیطرح اینٹھتا ہے یا اینٹھے جاتا ہے۔ چونکہ اُڑد کا آٹا گوندھتے وقت اپنے لیس کے سبب سے اینٹھتا ہے اسی سبب سے بہت اینٹھنے یا اکڑنے والے آدمی کو اُڑد کے آٹے کی اینٹھن سے تشبیہ دیا کرتے ہیں۔

جوں جوں سمجھاتے ہیں اُڑد کے آٹے کیطرح اینٹھے جاتا ہے۔

اُڑ کر کہاں جاؤ گے۔ محاورہ۔ بھاگ کر کہاں جاؤ گے۔ ہم سے اُڑ کر کہاں جاؤ گے۔ کہاں جا سکتے ہو۔ نکل کر کہاں جاؤ گے۔ ہم سے کسی طرح دور نہیں ہو سکتے۔

اڑ کھڑا ہونا۔ ہ۔ ف ل۔ رک بنکر کھڑا ہو جانا۔ روک ہو جانا۔ سدراہ ہونا مخل ہونا۔

اڑ کے بیٹھنا۔ اڑ بیٹھنا۔ ہ۔ ف ل۔ دھرنا دیکر بیٹھ جانا۔ ضد کر کے جم جانا۔ دھٹی دیدینا۔ کسی چیز کو لیکر اَڑنا۔

اُڑ کے منہہ میں کھیل نہیں گئی۔ محاورہ۔ جب کوئی بیمار کچھ نہیں کھاتا تو عورتیں اُسکی نسبت یہہ فقرہ بولتی ہیں یعنی اسنے کھیل سے ہلکی چیز جو ہوا سے اِدھر اُدھر اُڑ سکتی ہے اور جسکے اُٹھانے اور کھانے میں کچھ دقت نہیں ہے اسنے وہ بھی نہیں کھائی ہے مراد مطلق کچھ نہیں کھایا ہے۔

جب سے بخار چڑھا ہے اُڑ کر منہہ میں کھیل نہیں گئی

اُڑنا۔ اُڑ جانا۔ ہ۔ ف ل۔ س (اُڑانا کا فعل لازم ہے۔ یہاں صرف وہ معنی دئے جاتے ہیں جو زیادہ تر لازمی حالت میں آتے ہیں) (۱) جاتا رہنا۔ کم ہو جانا۔ پھیکا پڑنا۔ مدھم ہونا۔ رنگ اُڑ گیا۔ (۲) پھلانگنا۔ کودنا۔ کھائی اُڑ جاتا ہے! (۳) مٹنا۔ ناپیدا ہونا۔

گم ہونا - فنا ہونا - جاتا رہنا - (۴) حد سے
زیادہ کرنا - اِترانا - گھمنڈ کرنا - اُڑ کے چلنا
اچھا نہیں ہوتا - (۵) دھوکا دینا - دم دینا
چال چلنا - ہمارا جنا اور ہمیں سے اُڑے

**اُڑنا** - ہ - ف ل - (یہاں صرف وہی معنی دئے جاتے
ہیں جو زیادہ تر لازمی حالت میں آتے ہیں - باقی
معنی اڑانا میں دیکھو) (۱) جم جانا - حرکت نہ کرنا -
نہ سرکنا - (۲) ہٹ کرنا - مچلنا - ضد کرنا -
(۳) ہیچ کرنا - پاسِ سخن کرنا - (۴) اُلجھنا - تکرار
کرنا - جھگڑنا - (۵) (اڑ دینا) دھرنا - رکھنا -
لگانا - بڑا جگرے والا ہے سو سو روپیہ ایک داؤں پر اڑ دیتا ہے
(۶) بیچ میں بولنا - دخل دینا - مداخلت کرنا -

**اُڑن چھو ہونا** / **اُڑان چھو ہونا** - ہ - ف ل - (قاعدہ ہے کہ جھاڑنے والے یا تعویذ گنڈا
کرنیوالے لوگ جہاں کچھ پڑھکر مریض پر چھو کرتے
ہیں تو مریض کا بھوت پریت یا جن چھو کے ساتھ
اُڑ جاتا ہے اسی سے یہہ محاورہ بنا ہے) دُور ہو جانا
بھاگنا - رفو چکر ہونا - چل دینا - غایب ہو جانا

**اُڑن کھٹولا** - ہ - اسم مذکر - (۱) تختِ رواں
غبارہ جیسے سواری - پریوں کا تخت (۲)
بچوں کا پنگوڑا یا گھوارہ (۳) بِوان - ارتھی
جنازہ -

**اُڑنگا لگانا** - ہ - ف م - (۱) روک لگا دینا -
بھانجی مارنا - سدِّ راہ ہونا (۲) ٹھونی یا ٹیکن
لگانا - سہارا لگانا -

**اُڑنگ بڑنگ ہانکنا** - ف ل - (۱)
واہی تباہی باتیں بکنا - یاوہ ہوائی باتیں کرنا
مہمل و بے سر و پا گفتگو کرنا (۲) دُون کی
لینا - شیخی کرنا - شیخی بگھارنا -

**اُڑنگ بڑنگ ہونا** - ہ - ف ل - بے
جگہہ ہو جانا - ٹل جانا - جگہہ سے ہٹ جانا
ناف ٹلے اڑنگ بڑنگ ہو گئے

**اُڑنگے پر چڑھانا** - ہ - ف م - داؤں پر چڑھانا
قابو میں لانا - دم جھانسا دیکر بس میں لانا

**اُڑنگے پر مارنا** - ہ - ف م - (۱) دشمن کو
داؤں کے ذریعہ سے دبے پٹخنا - (۲) کسیکو
دھوکے سے نقصان پہنچانا - دھوکا دینا
فریب دینا -

**اُڑنی بیماری** - ہ - اسم مونث - وہ بیماری
جو دوسرے آدمی کو اُڑکر لگجاتی ہے جیسے
کھجلی وغیرہ - مرض متعدی -

**اُڑی اُڑی طاق پر بیٹھی** - محاورہ -
ہوئے ہوئے پھیل گئی - رفتہ رفتہ مشہور
ہو گئی -

**اُڑے آنا** - ہ - ف ل - (۱) روک بنّا
بیچ میں حائل ہونا - (۲) مصیبت کے

وقت کسیکی مدد کرنا۔ کام آنا۔ سپر بننا۔ پناہ بننا
ٹل گئی غیر کے سر پر میرے سر کی آفت
میرے آڑے بخدا میری وفائیں آئیں

**اڑے بھڑے میں کام آنا** | **اڑے بھڑے میں یا اڑے تھڑے میں کام آنا۔** ہ۔ ف ل۔ کسی کی حاجت ضرورت۔ وقت یا مصیبت میں اُسکی مدد کرنا۔ کسی کے وقت پر کام آنا۔

**اڑے تھڑے پر یا میں۔** ہ۔ م ف۔ کمی کے وقت کمی میں۔ ضرورت میں۔ وقت پر۔

**اڑے کام سنوارنا۔** ف م۔ کسیکی مشکل حل کرنا۔ کسیکی دقتوں کو رفع کرنا۔

**اڑیل ٹٹو۔** ہ۔ اسم مذکر۔ وہ ٹٹو جو جگہہ جگہہ اڑتا چلے۔ ہٹی اور ضدی آدمی۔ خودرایا۔ سرکش آدمی۔

**اڑی مار۔** ہ۔ صفت (آڑ = پناہ۔ یا آڑی = دوست۔ یعنی یار کا مارنیوالا) یار مار۔ چالباز۔ دغاباز۔ مترد وہی۔

**اڑیوا۔** ہ۔ اسم مذکر۔ (ہندو) جمع۔ مالیت۔ پونجی۔ سرمایہ + کہوجی! کتنا ایک اڑیوا کرایا؟

**اڑے ہاتھ لینا۔** | **اڑے ہاتھوں لینا۔** ف م۔ (۱) کسیکو آڑے ہاتھ کرکے کولی میں لے لینا۔ کھیچی بھرنا۔ گھسیٹ لینا۔ (۲) (نظم میں) نوچنا۔ کھسوٹنا (۳) بُرا بھلا کہنا۔ دھتکارنا۔ جھڑکنا۔ سخت سُست کہنا۔ سرزنش کرنا۔ لعنت ملامت کرنا۔

آستیں سے نہ کھلا ساعدِ رنگیں اُسکا۔
آڑے ہاتھوں تجھے اے پنجۂ مرجاں لیتا

(۴) کھڑکھڑانا۔ لتاڑنا۔ جھڑجھڑانا۔ ٹھیک بنانا۔ خبر لینا۔ (۵) شرمندہ کرنا۔ شرم دلانا۔ لجانا۔ ذلیل کرنا۔ غیرت دلانا۔

**ازاد کا سونٹا۔** ا۔ اسم مذکر۔ (۱) وہ آدمی جسکو کسی کا لحاظ نہو اور جو منہ میں آئے وہ کہدے۔ نڈر۔ صاف۔ دبیباک آدمی۔ فقیر کا سونٹا۔ جو ہر جگہ اور ہر موقع پر کام دیتا ہے۔ (۲) وہ شخص جو کہیں نہ چوکے۔ گنوار کا لٹھ۔ (۳) بے شرم۔ بے حیا۔ نلجا۔

**ازاربند کا رشتہ** | **ازاربندی رشتہ** ا۔ اسم مذکر۔ جورو کی طرف کا رشتہ۔ ٹھگریا ناتہ۔ (حقارتاً) ادنیٰ رشتہ (طنزاً) زبردست رشتہ۔

**ازاربند کی ڈھیلی** | **ازاربند کا ڈھیلا۔** ہر وقت بدکاری کے واسطے مستعد۔ نفس پرست۔ بدکار۔ چھنال۔ فاحشہ۔

**ازاربند نہ کھلنا۔** ف ل۔ (بازاری) کسی سے ہم بستر نہونا۔ چیرہ بند ہونا۔ باکرہ

ہونا۔ کلی نہ ٹوٹنا۔

اِزار میں پہن لیا۔ تونی تو ] محاورہ۔ (م عو)
اِزار میں ڈالکر پہن لیا ] تُو تو ہمیں خاطر میں ہی نہیں لاتی۔ تجھے تو ہمارا ڈر ہی نہیں رہا۔ تُو تو ذرا خوف نہیں کرتی۔

اِزالۂ بکر کرنا۔ دفعم کنواری پت یا کوار چھت اُتارنا۔ چیرہ توڑنا +

اِزالۂ حیثیت عرفی۔ اسم مونث کیسی کی عزت میں خلل اندازی۔ ہتک عزت۔ آبرو ریزی۔

ازبر ۔ ف۔ م ف: نوک زبان۔ حفظ۔ کنٹھ۔ بر زبان۔

ازبس۔ ]
ازحد۔ ] ف۔ صفت۔ نہایت۔ بہت ہی۔ ات گت۔ بیحد۔

ازخود۔ م ف: (۱) آپ سے آپ۔ خودبخود۔ (۲) ارادۃً۔ قصداً۔ عمداً۔ جانکر۔

ازخود رفتہ۔ ف۔ صفت۔ (۱) آپے سے باہر۔ بیخود۔ بے ہوش۔ مدہوش۔ (۲) سِڑی۔ پاگل۔ دیوانہ۔ باؤلا۔

ازسرتاپا۔ ]
ازسرِنو۔ ] ف۔ م ف۔ سر سے لیکر پاؤں تک۔ ایڑی سے چوٹی تک۔ آدسے انت تک۔ اوّل سے آخر تک۔ کُل۔ تمام۔ سارا۔ نئے سر سے۔ شروع سے آخیر تک۔ دوبارہ۔ سرے سے۔

ازغیبی دھکا۔ ]
ازغیبی گولا ] ا۔ اسم مذکر۔ آفت آسمانی آسمانی بلا۔ آفت ناگہانی

آزمودہ لینا۔ ف م۔ (ان پڑھ) عندیہ یا منشا دریافت کرنا۔ بھید لینا۔

آس۔ ہ۔ اسم مونث۔ (۱) خواہش۔ چاہنا (۲) اُمید۔ آرزو۔ توقّع۔ (۳) بچّہ ہونے کی امید۔ امید۔ حمل۔ پیٹ۔ (۴) اولاد۔ بال بچّہ۔ لڑکا بالا۔ (۵) پناہ۔ سرن۔ اوٹ۔ سہارا + مثل مار گُسیاں تیری آس۔ (۶) مدد۔ سہائتا۔ سہارا۔ ٹیک۔ ٹیکن۔

آسامی ہسامی۔ ع۔ اسم مونث۔ (۱) نام۔ اسم۔ سنگیا۔ (۲) آدمی۔ نفر۔ شخص۔ مُنش (۳) اُدھار لینے والا۔ گاہک۔ خریدار۔ (۴) (قانون) رعیّت۔ بوآ۔ جوتا۔ کسان۔ مزارعہ۔ ٹھیکہ دار۔ (۵) خدمت۔ عہدہ۔ نوکری۔ (۶) مدعی یا مدعا علیہ۔ گواہ۔ دین دار۔ قرضدار۔ (۷) رنڈی۔ کسبی۔ آشنا۔ یار۔ بشنی۔ (۸) امیر آدمی۔ مالدار۔ موٹی چڑیا۔ (۹) وہ شخص جسکو اپنے مطلب کے لئے احمق بنالیں۔

آسامی بنانا۔ ا۔ ف م۔ یار بنکر ٹھگنا۔ دوست بنکر لوٹنا۔ کسیکو احمق بناکر لوٹنا۔ (یہ محاورہ شاید ساہوکاروں سے لیا گیا ہے جو۔

کسانوں کو جو آسامیوں کے نام سے پکارے جاتے ہیں مال دیتے اور لیتے دونو وقت خوب مونڈتے ہیں باجاریوں سے بنا ہے کہ اوّل میں وہ لوگ نئے کھلاڑی کے ہاتھ جان بوجھ کر اپنا بہت کچھ روپیہ ہار جاتے ہیں اور پھر اُسکی ساری جمع پونجی دھروا لیتے ہیں)

**آس اَولاد** - اسم مؤنث - بال بچے - بیٹا بیٹی - لڑکے بالے -

**آس بندھنا** - ف ل - (۱) اُمید ہونا - توقع ہونا -

**اُستاد** - ف - اسم مذکر - (۱) کسی علم - فن یا ہنر کا جاننے یا سکھانے والا - معلم - ماسٹر - (۲) تجربہ کار - آزمودہ کار - ہوشیار - چالاک (۳) چالاک - حرّاف - بیڈھب - چلتا پرزہ عیّار - (۴) (عوام) یار - دوست - آکا

**آستاں بوسی** - خدمت گزاری - غلامی - نوکری -

**آس تجنا** - ہ - ف ل - کسی مطلب کے
**آس چھوڑنا** - حاصل ہونے یا کسی کے جینے کی آس نہ رکھنا - اُمید قطع کرنا - ہاتھ دھونا - ہاتھ اُٹھانا -

**اِستخارہ کرنا** - ا - ف م - (لغوی) خیر چاہنا (کسی کام کے کرنے یا نہ کرنے میں ایک عمل کے ذریعہ سے اشارہ چاہنا - فال دیکھنا - سوچنا - فکر کرنا -

**اُستخواں فروشی** - ف - اسم مؤنث - اپنے بزرگوں کی تعریف - اپنے باپ دادا کی بڑائی -

**اُسترہ لینا** - ا - ف م - موئے زہار یا کانکھ کے بالوں کا اُسترے سے مونڈنا -

**اِسترِی گامی** - س - اسم مذکر - رنڈی باز - زناکار - زانی -

**اِستفراغ کرنا** - ا - ف ل - قے کرنا یا اُلٹی کرنا -

**آس تاکنا** - ہ - ف ل - (۱) آس لگانا - آس
**آسرا تاکنا** - رکھنا - اُمید رکھنا - (۲) راہ دیکھنا - اِنتظار کرنا - باٹ دیکھنا - (۳) بھروسہ کرنا - منحصر ہونا - (۴) کاہل ہو جانا - احدی بن جانا - بیکار بیٹھا رہنا - ہاتھ پر ہاتھ رکھّے بیٹھا رہنا -

**اِستنجا لڑنا** - ا - ف ل - (بازاری) از حد بے تکلّفی ہونا - غایت درجہ کی دوستی ہونا - بڑے درجہ کا یارانہ ہونا - جی ملجانا -

**اِستنجے کا ڈھیلا** - ا - اسم مذکر - (۱) وہ مٹی کا ڈھیلا جسسے اِستنجا کرکے پھینکدیتے ہیں (۲) نکمّا - ناکارہ - بیکار -

آستین کا سانپ ۔ ا۔ اِسم مذکر۔ ظاہری دوست ۔ دشمنِ دوست نما۔ بغل کا گھونسا

آستین میں سانپ پالنا ۔ ا۔ ف م۔ اپنے دشمن کو آپ پرورش کرنا۔ اپنے بداندیش کو اپنے پاس رکھنا۔

آستینیں چڑھانا ۔ ف ل۔ (جب لڑانے کو تیار ہوتے ہیں تو اکثر پہلے آستینیں اوپر کو سرکا لیتے ہیں تاکہ وہ ہاتھوں میں اُلجھ نہ جائیں) لڑنیکو آمادہ ہونا۔ مستعدِ جنگ ہونا۔ ساؤنٹ ہونا۔ ساشنا کرنا۔

کبھی امن جو چھو جاتا ہے اپنا اُنکے دامن سے
تو ہم پر آستینیں وہ سرِ محفل چڑھاتے ہیں

آس ٹوٹنا ۔ ] ف ل۔ آس نہ رہنا۔ اُمید
آسرا ٹوٹنا ۔ ] منقطع ہو جانا۔ مایوس ہونا نراس ہونا۔

آس دینا ۔ ] ہ ف م۔ (۱) ڈھارس دینا
آسرا دینا ۔ ] تسلی کرنا۔ ڈھارس بندھنا۔ اُمیدوار کرنا۔ (۲) گانے بجانے میں گانے یا بجانے والے کی مدد دینا سہارا لگانا۔

آسرا ڈھونڈنا ۔ پچھم ] ہ۔ ف م۔ پناہ
آسرا جوہنا ۔ پورب ] یا سہارا ڈھونڈنا بھروسہ تکنا۔

آس رکھنا ۔ ف ل۔ (۱) اُمید رکھنا۔ آرزو رکھنا۔ (۲) بھروسہ رکھنا۔ آسرا رکھنا ۔ (۳) صاحبِ اولاد ہونا۔ اولادوالا ہونا

آس سے ہونا ۔ ہ۔ ف ل۔ پیٹ۔ حمل یا آدھان سے ہونا۔ اُمید یا گربھ سے ہونا اِسقاطِ حمل کرنا ۔ بچہ کو کسی دوا کے زور سے نکالنا۔ (بیوہ عورتیں۔ جوان۔ گواریاں یا خاوند سے دُور پڑی ہوئی عورتیں یہ فعل اکثر کرتی ہیں اور اب آزادی کے سبب اِس فعل کی ہندوستان میں ترقی ہوتی جاتی ہے)

آس لگانا ۔ ہ۔ ف م۔ (۱) اُمید یا توقع رکھنا۔ (۲) مدد دینا۔ سہارا لگانا۔

اِس کا بڑا دیدہ ہے ۔ (ع) یہ بڑی بیباک ہے۔ شوخ چشم اور رنڈر ہے۔ دل چلی ہے۔

اِس کان سُنتا ہے ]
اُس کان اُڑا دیتا ہے ] محاورہ۔ ایک کان سے کوئی بات سُنتا ہے اور دوسرے کان کے راستہ سے اُسکو باہر نکال دیتا ہے۔ دل میں ہماری بات کو کچھ جگہ نہیں دیتا ہے۔ کسی بات کو دھیان سے نہیں سنتا ہے۔ سُنی اَن سُنی کرتا ہے۔ کان دیکر نہیں سُنتا ہے

اِس کان سُنو یا اُس کان سنو ۔ محاورہ۔ جب

کوئی شخص کسی کام کے کرنے میں توجہ نہیں دینی چاہتا اور دوسرا اُسکو اُس کام کے کرنے پر مجبور کرتا ہے تو وہ یہہ محاورہ بولا کرتا ہے کہ چاہے تم اِس کان سُنو یا چاہے اُس کان سے یہہ کام تو تمکو کرنا پڑے گا۔

**اِسلام لانا یا قبول کرنا**۔ ف ل۔ اپنا پہلا مذہب چھوڑ کر دین محمدی اختیار کرنا۔ مسلمان ہونا۔

**آسمان پر اُڑنا**۔ ف ل۔ آسمان کو اپنے چلنے یا طیران کا مقام بنانا۔ اُڑ کر چلنا۔ غرور کرنا۔ اِترانا۔ بڑھکر چلنا۔

**آسمان پر تھوکنا**۔ ف ل۔ (جب کوئی شخص کوئی چیز اُوپر کو پھینکتا ہے تو وہ نیچے ہی کو آتی ہے اِسی طرح جو کوئی آسمان پر تھوکتا ہے تو وہ تھوک بھی اُلٹا اُسی پر پڑتا ہے۔ اسی سبب سے اِس کے معنی بیجا حرکت کرنے کے ہوئے) نامناسب کام کرنا۔ ایسا کام کرنا جس سے اُلٹا اپنے تئیں نقصان پہنچے۔

**آسمان پر چڑھانا**۔ ف م۔ (۱) عزت دینا۔ ممتاز کرنا۔ سربلند کرنا (۲) کسی کی حد سے زیادہ تعریف کرنا۔ بہت تعریف یا بڑائی کرنا۔ فلک پر چڑھانا (۳) خوشامد کرنا۔ چاپلوسی کرنا۔ بنانا۔ بڑھاوا دینا۔

**آسمان پر دماغ کھینچنا** (کم)، **آسمان پر دماغ ہونا** (زیادہ) ف ل۔ گھمنڈ کرنا۔ غرور کرنا۔ مغرور ہونا۔ خود بیں بننا۔ خود پسند ہونا۔ اپنے برابر کسی کو نہ سمجھنا۔

**آسمان پر قدم رکھنا**۔ ف ل۔ اِترانا۔ اُڑ چلنا۔ دِماغ کرنا۔ نخوت کرنا۔

**آسمان پر کھینچنا**۔ ف ل۔ اپنے تئیں بڑا سمجھنا (دیکھو آپکو دُور کھینچنا۔)

**آسمان پر ہونا**۔ ف ل۔ (نظم) دِماغدار ہونا۔ مغرور ہونا۔

**آسمان پھاڑے تھیگلی لگائے**۔ محاورہ۔ آسمان جیسی اُونچی چیز پر پہنچکر اُسکو پھاڑتی ہے اور پھر پیوند لگاتی ہے گویا بڑی عیار و چالاک ہے۔

**آسمان ٹُوٹ پڑنا**۔ **آسمان پھٹ پڑنا**۔ **آسمان ٹُوٹنا**۔ **آسمان سر پر ٹوٹ پڑنا**۔ **آسمانی غضب ٹُوٹنا**۔ ا۔ ف ل۔ آفت آسمانی میں گرفتار ہو جانا۔ غضب الٰہی نازل ہونا۔ کٹھن بپتا پڑنا۔

خدا کے واسطے اتنا تو جھوٹ مت بولو
کہیں نہ ٹُوٹ پڑے آسمان کوٹھے پر

**آسمان زمین ایک ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ بڑا بھاری اِنقلاب ہونا۔ زمانہ کا اُلٹ پلٹ

ہو جانا - اِدھر کی دُنیا اُدھر ہو جانا -

**آسمان جھانکنا یا تاکنا** - ا - ف ل - آسمان دیکھنا - اُڑنے کا ارادہ کرنا - (مرغباز) مرغ کا مستانا - تیار ہونا - لڑنیکے قابل ہونا -

**آسماں زمین کا فرق** (نظم) بڑا بھاری فرق - فرق عظیم - دیکھو زمین آسمان کا فرق

**آسمان زمین کے قلابے مِلانا** - (نظم) - عیاری کرنا - چالاکی کرنا - دیکھو - **زمین آسمان کے قلّابے مِلانا**

**آسمان سر پر اُٹھانا** - ا - ف ل - نہایت غل و شور مچانا - دُھوم مچانا - چیخم دھاڑ ڈالنا - اُودھم مچانا -

**آسمان سے باتیں کرنا آسمان سے ٹکرّ کھانا** - ا - ف ل - بلندی میں آسمان کی برابری کرنا - آسمان کو چھونا نہایت بلند ہونا - بہت ہی اُونچا ہونا -

**آسمان سے گرا کھجور میں اٹکا** - محاورہ ایک جگہہ سے نکلا اور دوسری جگہہ پھنسا -

**آسمان سے گرنا** - ا - ف ل - (نظم) نعمت غیر مترقبہ کا ہاتھ لگنا - یوں ہی آجانا - پڑا پانا - بے محنت مِل جانا -

**آسمان کا تُھوکا مُنہہ پر آتا ہے** - محاورہ - جو کوئی آسمان پر تھوکتا ہے اُلٹا اُس پر گرتا ہے - اپنے سے بڑے کی بُرائی کرنیمیں آپ ہی مُلزم ٹھیرتا ہے -

**آسمان قدر** - ف - صفت - ذی مرتبہ - عالیجاہ نہایت رُتبہ والا -

**آسمان کو ہلا دیتی ہے** - محاورہ - آسمان بھی گو بڑا ظالم اور جفا کار ہے لرز جاتا ہے

غریب کی آہ آسمان کو ہلا دیتی ہے

**آسمان کھونچا** - ا - اسم مذکر - (۱) ایک قسم کا بہت بڑا حُقّہ جسکی نَے زمین سے کوٹھے تک پہنچتی ہے (۲) نہایت اُونچی اور بلند چیز -

**آسمان کے تارے توڑنا** - ا - ف م - (۱) ناممکن کام کرنا - نہایت مشکل اور دشوار کام کرنا - (۲) عیاری کرنا - چالاکی کرنا -

عرش کے توڑے ہیں تارے جائے مضمونِ بلند
آج بارے امتحانِ طبع عالی ہو گیا

**آسمان میں تھیگلی یا تھگلی لگانا - آسمان میں چھپا کرنا** - ا - ف م - آسمان میں جوڑ یا پیوند لگانا (۲) کمال عیاری کرنا - نہایت چالاکی کرنا - کُٹنا پا کرنے میں بڑی دستگاہ رکھنا - (نہایت ہوشیار اور چالاک عورتوں کے حق میں یہہ محاورہ بولا جاتا ہے)

لاتی ہے دور دُور کی آہ رسا خبر
تھگلی لگانے والی ہے یہ آسمان میں

**آسمان میں چھید ہوگیا ہے -** | - محاورہ برابر
**آج تو آسمان میں چھید ہوگیا ہے** |
برسے جاتا ہے - اور ذرا نہیں تھمتا - لگاتار برس رہا ہے - کثرت سے بارش ہو رہی ہے
آج کیا آسمان میں چھید ہوگیا ہے ؟

**آسمانی آفت -**
**آسمانی بلا -**
**آسمانی تھپیڑا -**
**آسمانی دھکا -**
**آسمانی غضب**
**آسمانی گولا -**
**آسمانی مار -**
] - ف - اسم مؤنث - آکاسی بپت - آفتِ سماوی - قہرِ الٰہی - غضبِ خدا - بھگوان کی مار -

**آسمانی پلانا** - ف م - سبزی پلانا - بھنگ پلانا - نشہ پلانا - تارمی پلانا - (یہ محاورہ بھنگڑوں کی حالت سے لیا گیا ہے کہ گھڑی وہ آسمان پر چڑھتے ہیں اور گھڑی اُترتے ہیں - چنانچہ فارسی میں بھی بھنگ کو فلک سیر کہتے ہیں)

**آسمانی تیر** - ف - اسم مذکر - (۱) وہ تیر جو آسمان کی طرف چھوڑا جائے - ہوائی تیر (۲) فضول کام - بیفائدہ اور بے ٹھکانے کام

**آسمانی رنگ** - ف - اسم مذکر - آسمان کا سا رنگ - آکاسی رنگ - آبی رنگ - نیلا رنگ -

**آسمانی کتاب -**
**کتابِ آسمانی -**
] ف - اسم مونث - وہ کتاب جو آسمان پر سے پیغمبروں یا اوتاروں پر اُترے - کتاب الٰہی - کتاب مقدس جیسے زبور - توریت - انجیل قرآن - بید -

**آسن اُکھڑنا** - ہ - فعل - سوار کی بیٹھک میں فرق آجانا - گھوڑے پر ران کا جمنا -

**آسن پاٹی لیکر پڑ رہنا -**
**اَٹسن پاٹی یا اٹسل پاٹی لیکر پڑ رہنا -**
] ف ل - (ہندو) رنج یا لڑائی کے سبب بغیر کھائے پیے پڑ رہنا - خفا ہوکر تنہائی میں لیٹ رہنا - رنج یا صدمہ کے سبب شوک گرہ[۱] میں جا لیٹنا - اٹوائی کھٹوائی لیکر پڑ رہنا -

**آسن تلے آنا** - ہ - فعل - رانوں کے نیچے آنا - قابو میں آنا - بس میں آنا

**آسن جوڑنا - آسن سے**
**آسن ملا کر بیٹھنا**
] - ہ ف ل - ران سے ران ملا کر بیٹھنا - جوگیوں کی طرح بیٹھنا - آلتی پالتی مار کر بیٹھنا - پلتی مارنا -

[۱] راجاؤں کے رنواس یعنی محل میں ایک کمرہ شوک گرہ یعنی رنج خانہ کہلاتا ہے جب کسی رانی کو اپنی خفگی کا اظہار منظور ہوتا ہے تو وہ اُسمیں جا سوتی ہے -

**آسن ڈگنا** - ہ - ف ل - بیٹھک میں فرق آنا - نیت بد ہونا - وضو ٹوٹنا - من چلائیمان ہونا - پوجا پاٹ یا عبادت میں فرق آنا -

**آسن لگانا** ہ - ف ل - (۱) جوگیونکا ہٹ کے ساتھ جم کر ایک جگہ بیٹھنا - بستر جمانا - ضد کر کے کسی جگہ بیٹھ جانا - (۲) اُتر پڑنا - بسرام کرنا - قیام کرنا - ٹھیرنا - آرام کرنا -

**آسن لینا** - ہ - ف م - ہم بستری کے لئے ٹانگیں اُٹھانا - رانوں تلے دبانا -

**آسن مارنا - آسن مار کر بیٹھنا** - ہ - ف ل - چارزانو بیٹھنا - جوگیوں کا پوجا پاٹ کے کارن جم کر بیٹھنا -

**آسیب کا خلل یا دخل ہونا** - ف ل - کسی مکان میں یا انسان پر کسی جن یا بھوت کا اثر ہونا -

**آسیب اُتارنا** - کسی منتر یا پڑھت کے زور سے جن دور کرنا -

**اُسیر کرنا** - صف م - (ہندو) (۱) یاد کرنا - بار بار یاد کرنا - جھرنا یہ بچہ اپنی ماں کی بہت اُسیر کرتا ہے (۲) خفا ہو جانا - جھنجلانا - غصہ کرنا -

مجھے بتنا کر جانا بلم کریں گے اُسیر (لیست)

**اسیر ہونا** - ع - ف ل (۱) قیدی ہونا (۲) مبتلائے عشق ہونا - پھنسنا -

**آشش آشش کرنا** - و - ف م - ع - (اشاش بمعنی خوشی کرنا) - سراہنا - بڑائی کرنا - تعریف کرنا -

**آشش پکانا** - ا - ف م - خوب مارنا - بھرکس نکالنا - رائیتا بنانا - بھرتا کرنا -

**اِشتعال دینا** - و - ف م - (۱) بتّی اُکسانا - بتّی سنوارنا - سینکنا - (۲) اُکسانا - لڑوانا -

**اِشتعالک دینا** - و - ف م - لہکانا - بھڑکانا - پر چک دینا - اُکسانا - تہکانا -

**اِشتہار دینا** - و - ف م - تشہیر کرنا - مشتہر کرنا - مشہور کرنا - شہرت دینا - چھاپنا - گزٹ کرنا -

**اشراف پرست** - ف - اسم مذکر - جو شخص شریف اور بھلے مانسوں کو دوست رکھے اور اُنکی عزت کرے - شریف پرست

**اُشغلا اُٹھانا - اُشغلا چھوڑنا** - ا - ف م - کوئی نئی بات یا شگوفہ چھوڑنا - کوئی بات بنا کر دو شخصوں میں لڑائی کرانا - فتنہ برپا کرنا - فساد کھڑا کرنا -

**اشلک لگانا** - ا - ف م - ت اُشلق - بہتان لگانا - متہم کرنا - تہمت دھرنا -

**اشنان دھیان کرنا** - نہا دھو کر پوجا پاٹ کرنا - عبادت کرنا -

**آشنا** - ف - اسم مشترک (۱) یار - دوست -

یتیم - مینت (۲) مُلاقاتی - جان پہچان (۳) (دیہات) ناتہ دار - رشتہ دار - (۴) (اشنائی) داماد - جنوائی - خویش - (دیہات ۵) رنڈی - یار -

**آشنائی کرنا** - ا - ف م - (۱) ناجائز طور پر دوستی کرنا - دوستی کرنا - یارانہ کرنا - ربط پیدا کرنا - بیجا ربط کرنا - (۲) (دیہات) رشتہ یا ناتہ کرنا - (۳) کسی عورت سے آنکھ لگانا - کسی رنڈی سے یارانہ کرنا -

**اِصطباغ دینا** - ا - ف م - عیسائی یا کرشٹان کرنا - بپتسما دینا

**اِصلاح بنانا** - ا - ف م - حجامت بنانا - خط بنانا - بال بنانا - ٹھوڑی بنانا -

**اِصلاح دینا** - ا - ف م - (۱) صحیح کرنا - درست کرنا - ٹھیک کرنا - بنانا - (۲) خراب حرفوں یا مسودہ کو درست کرنا (۳) بہتر بنانا - اصلاح کرنا - درستی کرنا - ترقی کرنا -

**اصل خیر سے** - ا - م ف - بخیر و عافیت - صحیح سلامت صحیح سالم - خیر صلاح سے

**اصیل ٹٹو** - اسم مذکر (۱) غریب اور قوم دار ٹٹو (۲) (مجازاً) نیک اور غریب آدمی - نیک چلن

**اضافہ کرنا** - ف م تنخواہ میں ترقی کرنا - تنخواہ بڑھانا -

**اُف تیرا کاٹا نہ جیئے** | **اُف رے تیرا کاٹا نہ جئے** ] محاورہ - یہ محاورہ ایسے چالاک اور فریبی آدمی کی تعریف میں طنزاً بولا جاتا ہے جسکے فریب سے کوئی نہ بچ سکے - اور یہہ خیال ایک ایسے زہریلے جانور سے لیا گیا ہے - جسکا کاٹا فوراً مرجاتا ہے -

**اُف رے** - جب کسی چیز کی کثرت کا اظہار منظور ہوتا ہے - تو اُس چیز کے پہلے یہہ الفاظ لگا کر بولتے ہیں جیسے اُف رے گرمی -

**اُف کر دینا** | **اُف کرنا** ] ا - ف م - جلا کر خاک کر دینا - خاک میں ملا دینا برباد کرنا - ناس کرنا - تباہ کرنا - (۲) اُڑا دینا - خرچ کر ڈالنا - برباد کر دینا -

**اُف نکرنا** - ا - ف م - (۱) آہ نہ کرنا - بھاپ نہ نکالنا - زبان پر حرفِ شکایت نہ لانا - باوجود صدمہ کے مُنہ سے آہ نہ نکالنا - (۲) تکلیف اُٹھانا - جھیلنا - کچھ نہ بولنا - سہارنا - سہنا - (۳) افسوس نکرنا - بے پروائی ظاہر کرنا - سنگدلی دکھانا - ہمدردی نکرنا -

**اُف ہو جانا** - ا - ف ل - (۱) آہ یا بھاپ بن جانا - (۲) حالت بدل جانا - مٹ جانا

فنا ہو جانا۔ برباد ہو جانا۔ خاک میں مل جانا (۳) خرچ ہو جانا۔ صرف میں آجانا۔ اُٹھ جانا۔

**اِفاقہ ہے** - محاورہ - مرض میں تخفیف ہے۔ تھوڑا آرام ہے۔ آرام ہے۔

**آفت اُٹھانا** - ا۔ ف م۔ (۱) دِقّت میں ڈالنا۔ مُصیبت میں پھنسانا۔ دُکھ سہنا۔ مصیبت برداشت کرنا۔ (۲) شور و شر برپا کرنا۔ غُل مچانا۔ حشر برپا کرنا۔ (۳) ستم ڈھانا۔

(میرحسن)

یہ کیا عشق آفت اُٹھانے لگا
میرے دل کو مجھسے چھُڑانے لگا

**آفتاب بام ہے۔ آفتاب لب بام ہے۔** - محاورہ - قریب المرگ ہے۔ چراغ سحری ہے۔ تھوڑے دِنوں کا مہمان ہے۔ برلبِ گور ہے۔ جمنا کنارے بیٹھا ہے۔

**اُفتاد پڑنا** - ا۔ ف ل۔ بنیا دیا نیو رکھی جانا۔ شروع ہونا۔ واقع ہونا۔ پیش آنا۔ حاضر ہونا

**آفت آنا۔ پڑنا یا ٹوٹنا** - ا۔ ف ل۔ (۱) قہر یا غضب الٰہی سے کسی بلا یا وبا وغیرہ میں مُبتلا ہونا۔ مصیبت آنا۔ بپتا پڑنا۔ مری پڑنا (۲) جھگڑا یا فساد ہونا۔ تکرار ہونا۔

**آفت توڑنا** - ا۔ ف م۔ (م عو)۔ غُصّہ یا جھوُنجل اُتارنا۔ نہایت خفا ہونا۔ حشر برپا کرنا۔ قیامت یا ستم توڑنا۔

**آفتِ جاں** - ع ف۔ صفت۔ بلائے جاں۔ استعارۃً معشوق۔ دلبر۔ ہٹیم۔

**آفت ڈھانا آفت اُٹھانا یا مچانا** - دھوم۔ غُل یا اودھم مچانا۔ شور و شر برپا کرنا۔ غُل غپاڑا کرنا۔

**اِفترا پردازی کرنا** - ا۔ ف م۔ بہتان یا تُہمت لگانا۔ تہمت یا تھُدا رکھنا۔

**آفت رسیدہ۔ آفت زدہ۔ آفت کا مارا۔** - (۱) دُکھیا۔ ستم رسیدہ۔ مُصیبت زدہ۔ مُصیبت کا مارا۔ (۲) بدنصیب۔ کم بخت۔

**آفت کا پرکالہ۔ آفت کا ٹکڑا۔** - ا۔ صفت۔ (۱) ہمہ تن آفت۔ شوخ۔ شریر۔ (۲) فتنہ پرداز۔ عیّار۔ چالاک۔ فتنہ انگیز (۳) زود فہم۔ زکی۔ ذہین۔ بلا کا بنا ہوا۔ آفت روزگار۔

**آفت کی چِٹھی** - ا۔ اسم مونث۔ مُصیبت کا خط۔ بُری خبر۔ موت کا خط۔

**آفت میں پڑنا۔ پھنسنا۔ یا مُبتلا ہونا۔** - ا۔ ف ل۔ دُکھ یا مُصیبت

جھیلنا۔ رنج یا غم اُٹھانا۔ عذاب میں پڑنا۔

**آفت ہے۔** ا۔ صفت مبالغہ۔ (۱) نہایت چالاک ہے۔ عیار ہے۔ غضب کا بھرا ہوا ہے۔ قیامت ہے۔ (۲) بڑا زکی ہے۔ بڑا ذہین ہے۔ بلا کا بنا ہوا ہے (۳) پرلے درجہ کا شریر و مفسد ہے۔ نہایت فتنہ پرداز ہے۔

**اَفراتفری پڑنا یا ہونا۔** ا۔ ف ل۔ (صحیح۔ اِفراط تفریط) (۱) کھلبلی پڑنا۔ ہُلڑ مچنا۔ کھلبلی ہونا۔ فتور برپا ہونا۔ (۲) بھگدڑ پڑنا۔ بھاگڑ پڑنا۔

**افروختہ کرنا۔** ا۔ ف م۔ غصّہ دلانا۔ بھڑکانا۔ غضب ناک کرنا۔ جھو بجل دلوانا۔ آگ بگولا کرنا۔

**افروختہ ہونا۔** ا۔ ف ل۔ بھڑکنا۔ خفا ہونا۔ غضب ناک ہونا۔

**آفریں ہے۔** شاباش ہے۔ صد رحمت ہے۔ کیا کہنا ہے۔ کیا بات ہے!۔

**افشاں چُنتا۔** ا۔ ف ل۔ پیشانی پر چمکتا ہوا سفوف ملنا۔ گلگونہ لگانا۔

**اِفطار کرنا۔** (عوام) اِختیار کرنا۔ ا۔ ف ل۔ روزہ کھولنا۔ برت کھولنا۔

**افعی ہے** صفت نہایت چالاک اور تیز ہے

**افلاطوں کا سالا** (پچھم) - محاورہ
**اَفلاطوں کا ناتی** (پورب) (عوام)
بڑا مغرور اور متکبّر آدمی۔ بڑا زور والا اور بڑا طاقت ور آدمی

**افواہ اُڑانا۔** ف م (۱) جھوٹی خبر پھیلانا۔ جھوٹی بات مشہور کرنا۔ (۲) بدنام کرنا۔ رسوا کرنا۔

**اَفیمی چڑا۔** ہ۔ اِسم مذکر۔ بہت افیم کھانے والا بڑا افیمی۔

**اَکّا دُکّا۔** صفت۔ ایک دو۔ کوئی کوئی۔ ایک آدھ۔ خال خال۔ بعض بعض۔ بہت کم۔ چند۔

**آکاس بانی۔** ہ۔ اِسم مونث۔ آوازِ غیب۔ ندائے ہاتف۔ الہام۔

**آکاس پھل۔** ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) بچّہ۔ لختِ جگر۔ عزیز۔ پیارا۔ (۲) حرامی بچّہ۔ حرامی تُخم۔ رام جنا۔

**آکاسی برت** گُذارہ کی صورت آسمان کے بھروسہ پر ہے۔ خدا پر گزارہ۔ غیر مقرّرہ روزینہ یا آمدنی۔ توکّل۔

**اُکتا جانا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) کسی کام۔ بات۔ آدمی۔ چیز یا مکان وغیرہ سے بار بار کرنے۔ سُننے۔ مُدّت تک پاس رہنے یا کثرت سے کھانے وغیرہ کے سبب گھبرا جانا۔

ٹھگجانا۔ (۱) سیر ہوجانا۔ مُنہہ پھر جانا۔ نفرت ہونا۔ جی بھر جانا۔

**اُکت سے کرنا۔ اپنی اُکت سے کرنا۔** ہ۔ ف م۔ بغیر کہے سُنے اپنی طبیعت کی تیزی سے کام کو کرنا۔ کوئی بات نکالنا ایجاد کرنا۔

**اُکت لینا**۔ ف ل۔ (۱) گاتے گاتے نئے انداز سے گانے لگنا اور پھر پہلی روش پر آجانا۔ (۲) بیجا حرکت کرنا۔

**اکڑباز۔ اکڑپھوں**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ اکڑ کر چلنے والا آدمی۔ اینٹھو۔ اینٹھے خاں۔

**اکڑ کے چلنا**۔ (۱) اترا کر یا سینہ نکال کر چلنا۔ اینٹھتے چلنا۔ (۲) گھمنڈ کرنا۔ غرور کرنا

**اُکسنے نہ دینا**۔ ف م۔ (۱) ہلنے نہ دینا کہیں نہ جانے دینا۔ (۲) آسودہ یا بہتر حالت میں نہ ہونے دینا۔

**اِکسیر ہے** ۔ نہایت مفید ہے۔ بہت ہی فائدہ مند ہے۔ گُن دایک ہے۔

**آک کی بُڑھیا**۔ ہ۔ اسم مونث (۱) آک کے ڈوڈے کی روئی جو نہایت مُلایم اور سفید ہوتی ہے۔ (۲) نہایت ضعیفہ۔ نہایت بُڑھیا عورت۔

**اِکل کھرا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) اکیلا کھانے والا خود غرض۔ خود مطلبی۔ آپ سوار تھی۔ (۲) رُوکھا۔ بے فیض۔ بے مُروّت خشک۔ (۳) وہ شخص جو کسی کی بہتری نہ دیکھ سکے جلانُن۔ حاسد۔ اِیرکھائو۔

اِکل کھرا جگ سے بُرا۔ مثل

**اُکھاڑ پچھاڑ**۔ ہ۔ اسم مونث۔ (۱) تغیر و تبدل اُلٹ پلٹ (۲) تکرار۔ حجبت۔ ردّ و قدح (۳) توڑ پھوڑ۔ بُرائی۔ بیخ کنی۔ غیبت لگائی بجھائی۔

**اِکہرا بدن**۔ اسم مذکر۔ بخلاف دوہرا بدن۔ وہ جسم جو کبھی موٹا نہ ہو۔ دُبلا جسم۔ پتلا بدن چھریرا بدن۔

**اُکھری اُٹھانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (ہ عو) بہت ہی غل مچانا۔ آفت اُٹھانا۔ گھر کو سر پر اُٹھا لینا۔ بہت ہی دنگا مچانا۔ اُودھم جوتنا یا مچانا۔

**اُکھڑی اُکھڑی باتیں کرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ اس طرح گفتگو کرنا جس سے رنجیدگی ظاہر ہو۔ رنجش آمیز باتیں کرنا۔ اُچٹی اُچٹی باتیں کرنا

**اُکھڑی لینا**۔ ہ۔ ف ل۔ (ہنارو)۔ عہد کرنا۔ نیم کرنا۔ تیاگنا۔ چھوڑ دینا۔

**اُکھیڑی لینا۔ اُکھڑی کی لینا۔ اُکھیڑ بتانا** ہ۔ ف ل۔ بے پروائی کرنا۔ اُکھڑے اُکھڑے رہنا۔ متوجہ نہ ہونا۔ توجہ نہ دینا

**اِکّیس رہنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (بیس اور اِکیس میں جو نسبت ہے اُتنا زیادہ رہنا)۔ سبقت لیجانا۔ بہتر رہنا۔ ور رہنا۔ ایکے کُشتی میں وہ اکیس رہا!

**اِکّی کرنا۔ یا جانا**۔ ف ل۔ (پاٹ شالاؤں میں) پیشاب کرنے جانا۔ حاجت رفع کرنا۔ چھوٹا اِستنجا کرنا۔

**آگ**۔ ہ۔ اِسم مؤنث۔ س [illegible] اگنی۔ پ [illegible] اگّی۔ (پوربی) آگی۔ (۱) آنچ۔ آتش۔ بسندر۔ (۲) اگن۔ گرمی۔ تپش۔ حرارت۔ (۳) تیز دُھوپ۔ شِدّت کی گرمی۔ آگ برس رہی ہے ننگے پاؤں نہ پھر۔ (۳) جلن۔ تیزی۔ سوزش۔ چرپراہٹ۔ (۴) دَوں بھڑک۔ اِس دوانے تو اور آگ لگادی (۵) خواہش۔ چاہنا۔ جھانج۔ کُھدیا۔ بھوک (۶) چُل۔ خواہش۔ جُھل۔ شہوت۔

اِس لُگائی میں بڑی آگ ہے

(۷) لگن۔ پریت۔ محبت۔ عشق۔ مامتا۔ درد۔ خُون کا جوش

پیٹ کی آگ بُری ہوتی ہے مثل

(۸) گرمی کی بیماری۔ آتشک۔ گرمی۔ (۹) بپتا۔ بتھا۔ مُصیبت۔ بَلا۔

پرائی آگ میں کَون پڑتا ہے؟

(۱۰) جَلن۔ حسد۔ اِیرکھا۔ (۱۱) جھگڑا۔ لڑائی۔ فساد۔

کیوں دبی آگ اُکھیڑتے ہو جی

**آگا بھاری ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) حاملہ ہونا۔ پیٹ سے ہونا۔ پاؤں بھاری ہونا۔ (۲) (کہار) راہ میں گڑھے گڑولے ٹھوکر یا پتھر ہونا۔ (۳) راستہ کا خطرناک ہونا۔ راستہ میں خوف ہونا (چوروں کی اصطلاح)

**آگا پیچھا**۔ ہ۔ اِسم مذکّر۔ (۱) بدن کا اَگلا پچھلا حصّہ۔ (۲) اَنگرکھے یا کوٹ وغیرہ کا اَگلا اور پچھلا حصّہ۔ (۳) جسم کے ہر دو مقام مخصوص یا مقام نہانی۔ شرمگاہ۔ اعضائے تناسل۔

**آگا پیچھا دیکھنا۔**
**آگا پیچھا سوچنا۔** ہ۔ ف م۔ دُوراندیشی کرنا۔ عاقبت اَندیشی کرنا۔ پس و پیش سوچنا۔

**آگا پیچھا کرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (پوربی) پس و پیش کرنا۔ دُبدھا میں پڑنا۔ سوچ بچار کرنا۔ ہیچر میچر کرنا۔ ہچکنا۔

**آگا تاگا لینا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) آؤ بھگت کرنا۔ مُدارات کرنا۔ خاطر تواضع کرنا (۲) تلاشی لینا۔ محاسبہ لینا۔ بازپُرس کرنا۔

**آگ اُٹھنا**۔ ہ۔ ف ل (عو) لڑنے کو جی چاہنا

**آگا روکنا۔ آگا لینا**۔ ہ۔ ف م۔ سامنا روکنا

مقابلہ کرنا۔ سدِّ راہ ہونا۔ راستہ بند کرنا۔ پہرہ مارنا۔ سامنا مارنا۔

**آگا سنبھالنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) آگے کا بندوبست کرنا۔ آئندہ کا تدارک کرنا۔ آگے بڑھکر غنیم کو روکنا۔ غنیم کی فوج کا سامنا روکنا۔

**آگا مارنا۔**
**اگاڑی مارنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) غنیم کی فوج کے اگلے حصّہ پر حملہ کرنا۔ سامنے کی فوج پر حملہ کرنا (۲) شکست دینا

**آگ بجھانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) آگ کو ٹھنڈا کرنا۔ آنچ پر پانی ڈالنا۔ (۲) پیاس بجھانا۔ خواہش نفسانی کو مٹانا ہوس نکالنا جھل مٹانا۔ خواہش پوری کرنا۔ پیٹ بھرنا (۳) فساد مٹانا۔ جھگڑا چکانا۔

**آگ بجھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) آگ کا ٹھنڈا ہونا۔ آتش کا فرو ہونا۔ (۲) خواہش نفسانی کا پورا ہونا۔ سیر ہونا۔ پیٹ بھرنا۔ پیاس بجھنا۔ جھل مٹنا۔ (۳) شر و فساد کا رفع ہونا۔ جھگڑا مٹنا۔ ٹنٹا چکنا۔

**آگ برسانا**۔ ہ۔ ف م۔ دشمن کی فوج پر گولہ اندازی کرنا۔ گولہ و بارود کا مینہ برسانا

**آگ برسنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) ازحد گرمی پڑنا۔ تراقے کی دھوپ پڑنا۔ شدّت کی لو چلنا (۲) گولہ اندازی ہونا۔ گولوں کی بوچھاڑ ہونا۔

**آگ بگولا۔ یا ببولا۔ بننا۔ بنجانا۔ یا ہونا۔**
**آگ بگولا یا ببولا ہو جانا۔**
ہ۔ ف ل۔ غضبناک ہونا۔ افروختہ ہونا۔ غصّہ کے مارے لال پیلا ہونا۔ نہایت خفا ہونا۔ غصّہ میں بھر آنا۔

**آگ بنانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) آگ تیار کرنا۔ آگ سلگانا (۲) (کم) غُصّہ دلانا۔ افروختہ کرنا۔ بھڑکانا۔

**آگ بنجانا**۔ ہ۔ ف ل۔ غُصّہ میں لال ہو جانا۔ مارے غُصّہ کے سُرخ ہو جانا۔ جھلّا جانا۔

**آگ بھبُوکا بنایا ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ آگ کیطرح بھبکنا۔ مارے غُصّہ کے سُرخ ہو جانا۔ غُصّہ کے مارے لال ہو جانا۔ شعلہ بھبوکا ہونا

**آگ بھڑکانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) افروختہ کرنا۔ غُصّہ دلانا۔ (۲) لڑائی بڑھانا۔ جھگڑے کو ترقّی دینا۔ (۳) عشق بڑھانا۔ شوق پیدا کرنا۔ اُلفت اُور پیار پیدا کرنا۔

**آگ بھڑکنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) آگ دہکنا۔ شُعلہ اُٹھنا۔ (۲) ولولۂ عشق اُٹھنا۔ محبت کا جوش آنا۔ (۳) فساد پھیلنا۔ لڑائی پھیلنا۔

آگ پانی کا بَیر۔ محاورہ۔ قدرتی دشمنی۔ سُبھاوک بیر۔ ذاتی دشمنی۔ آگ پھونس کا بیر۔ دلی عداوت۔

آگ پر لوٹنا۔ | آگ پے لوٹنا۔ ] ہ۔ ف ل۔ (۱) جلنا۔ بھُننا۔ سوختہ ہونا۔ انگاروں پر لوٹنا (۲) بیچین ہونا۔ مضطرب ہونا۔ بیقرار ہونا۔ تڑپنا۔ (۳) حسد کرنا۔ جلنا۔ ایرکھا کرنا۔

آگ پڑنا۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) بہت گرمی پڑنا۔ آگ برسنا۔ (۲) (عو) مہنگا ہونا۔ گراں ہونا۔ مہنگا بکنا۔

آج کل تو اناج پر آگ پڑ رہی ہے

آگ پھانکنا۔ | آگ پھکنا۔ ] ہ۔ ف م۔ (۱) از حد جھوٹ بولنا۔ نہایت مبالغہ کرنا۔ بات بنانا۔ بات گھڑنا۔

آگ پُھکنا ہ۔ ف ل۔ (۱) دل پر نہایت گرمی معلوم ہونا۔ گرمی ہو جانا۔ کلیجہ جلنا۔ (۲) نہایت غصہ آنا۔ جھلّانا۔ غیظ و غضب میں آنا۔ تن بدن میں آگ لگ جانا۔

آگ پھونک دینا۔ | آگ پھونکنا۔ ] ہ۔ ف م۔ (۱) جلن پیدا کر دینا۔ سوزش پیدا کر دینا۔ گرمی بڑھا دینا۔ دَوں لگا دینا۔ بہت پیاس لگانا۔

(۲) عشق پیدا کر دینا۔ اُلفت پیدا کر دینا (۳) (عو) غیبت کر کے لڑائی کرا دینا لگائی بجھائی کرنا۔ کسی کی بُرائی کرنا۔

اُگتے ہی جل جانا۔ ہ۔ ف ل۔ کسی پودے کا پھوٹتے ہی مر جانا۔ پیدا ہوتے ہی مر جانا۔ سر منڈاتے ہی اولے پڑنا۔ اُٹھتے ہی بیٹھ جانا۔

آگ جاگنا۔ ہ۔ ف ل۔ آنچ کا بل اُٹھنا۔ آگ کا بھڑک جانا۔

آگ جوڑنا۔ ہ۔ ف م۔ آگ سُلگانا۔ اُپلوں کا اُجھینا لگا کر آگ تیار کرنا۔ آگ بالنا۔ آگ کرنا۔

آگ دھونا۔ ہ۔ ف م۔ (حقّہ کش)۔ انگاروں کی راکھ چھڑانا۔ انگاروں کو صاف کرنا۔

آگ دینا۔ ہ۔ ف م۔ (۱) آگ لگانا۔ جلانا

؎ غم نے ہمارے خانۂ تن کو جو آگ دی
روشن برنگ خانۂ زنبور ہو گیا

(۲) مُردہ کی چِتا میں آگ رکھنا۔ مُردہ کو جلانا۔

اَگڑ دَھوں دَھوں۔ ہ۔ اسم مذکر۔ بھاری بدن کا آدمی۔ فربہ اندام۔ مُرمُردوں کا تھیلا۔ توندل۔ موٹا بھچّس۔

**آگ سے پانی ہو جانا** ۔ ہ۔ ف ل غصب کی حالت سے گزر کر دھیما ہو جانا۔ نرم مزاجی اختیار کرنا۔ ڈھیلا ہو جانا۔ ٹھنڈا پڑ جانا۔ پانی ہو جانا۔

**آگ کا باغ** ۔ ا۔ اسم مذکر۔ سناروں کا انگیٹھا

**آگ کا پُتلا** ۔ ہ۔ صفت۔ (۱) آگ کا بنا ہوا گرم مزاج۔ (۲) آتش کا پرکالہ۔ مغلوب الغضب (۳) تیز فہم۔ زود رس۔

**آگ کرنا** ۔ ہ۔ ف م۔ (۱) آگ تیار کرنا۔ آگ بنانا۔ آگ بالنا (۲) نہایت گرم کرنا۔ بہت تپانا۔ لال کرنا۔ (۳) افروختہ کرنا۔ غضب ناک کرنا۔

**آگ کھائیگا انگارے ہگیگا** ۔ جیسا کریگا ویسا بھریگا۔ کئے کی پاداش پائیگا۔

**آگ کے مول ہے** ۔ (عو) نہایت مہنگا ہے۔ از حد گراں ہے۔ بہت تیز ہے

**اُگل اُگل کے کھانا** ۔ ہ۔ ف م۔ بے من کھانا کھانا۔ جی نہ چاہنے کی حالت میں روٹی کھانا۔

**اُگل پڑنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ میان سے تلوار کا باہر نکل پڑنا۔ نکل پڑنا۔

**اُگل دینا** ۔ ہ۔ ف م۔ جی کی بُرائی بھلائی ظاہر کر دینا۔

**آگ لگا پانی کو دوڑیں** ۔ محاورہ۔ فساد کھڑا کر کے اُسکے رفع کرنے میں کوشش کرتے ہیں۔ زخم لگا کر مرہم لگاتے ہیں۔ لڑائی کرا کے آپ ہی ملاتے ہیں۔

**آگ لگا تماشا دیکھیں** ۔ محاورہ۔ لڑائی کرا کر سیر دیکھتے ہیں۔

**آگ لگانا** ۔ ہ۔ ف م۔ (۱) کسی چیز میں آگ دینا۔ بالنا۔ جلانا۔ پھونکنا (۲) جھلسنا۔ جھلسا دینا۔ جلانا۔ (۳) گرمی پیدا کرنا سوزش کرنا۔ جلن پیدا کرنا۔ (۴) جوش پیدا کرنا۔ عشق بھڑکا دینا۔ (۵) لگائی بجھائی کرنا۔ لُترا پن کرنا۔ غیبت کرنا بہکانا۔ سکھانا بہکانا۔

بوا! یہہ ہمیشہ یوں ہی آگ لگایا کرتی ہیں
تیری مجھسے میری تجھسے۔

(۶) بھڑکانا۔ افروختہ کرنا۔ جلانا۔ غصّہ دلانا۔ جھُونجل دلانا۔ جیسے۔

میاں! کیوں آگ لگاتے ہو بس جلنے دو

(۷) فساد کھڑا کرنا۔ لڑائی کروانا۔ آفت اُٹھانا۔ جھگڑا کرانا۔

بزم جاناں میں بندھی میری جو آہوں کی ہوا
جل گئے دیکھ کے سب آگ لگانے والے

(۸) (عو) خرچ کر ڈالنا۔ صرف میں لے آنا

اُٹھا دینا۔ کھاپی ڈالنا۔ (۹) (عو) برباد کرنا۔ تلف کرنا۔ تباہ کرنا۔ مٹیا میٹ کرنا۔ غارت کرنا۔ بیحساب خرچ کر ڈالنا۔
(۱۰) (عو) مہنگا خرید لانا۔ بازار کی قیمت سے زیادہ دام دے آنا
(۱۱) (عو) بگاڑ دینا۔ خراب کرنا۔ بے ڈھنگا کر دینا۔

لڑکی! تو ہمیشہ یوں ہی کپڑوں میں
آگ لگا کے رکھ دیا کرتی ہے

(۱۲) ٹھین کرنا۔ سر مونڈنا۔ زیادہ دام مُجرا لینا۔ ماما عظمت تو ہر سودے میں ہی آگ لگاتی ہے۔ مراۃ العروس
(۱۳) کالا مُنہ کرنا۔ چھوڑ دینا ترک محبت کرنا۔ برطرف کرنا۔ چھوڑنا۔

ایسی نوکری کو آگ لگاؤ!

(۱۴) (عو۔ طنزاً) کچھ بڑھ کے کرنا۔ دھوم دھام کرنا۔ بڑے بڑے کاج کرنا۔ [1]آگ ہی تو لگائی ہے! ماباپ مرگئے۔ اُن کے مُنہ کی راکھ تو نکالنی نصیب ہوئی ہی نہیں (ہندو عو)

**آگ لگاؤ**۔ ہ۔ صفت۔ (۱) آگ لگانے والا۔ دُکھ دائی (۲) مفسدہ۔ فتنہ پرداز۔ بجلی بسنت۔ لڑائی کرنے والا یا والی

**آگ لگجانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) آگ بھڑک اُٹھنا۔ جل جانا۔ (۲) طبیعت کو ناگوار گزرنا۔ بُرا معلوم ہونا (۳) برافروختہ ہونا۔ لال پیلا ہونا۔ غصّہ آجانا۔ خشمناک ہونا۔ جلن پیدا ہونا۔ جل جانا
اُس کی صورت دیکھتے ہی بھر آگ لگ گئی
(۴) سوزش پیدا ہونا۔ جلن ہونا۔ (۵) مُنہ جھلس جانا۔ جھال معلوم ہونا۔ جل جانا۔ (۶) (عو) گم ہو جانا۔ کھویا جانا۔ جاتا رہنا۔ معدوم ہونا۔ ناپیدا ہونا۔ مٹ جانا (۷) (عو) مہنگا ہو جانا۔ گراں ہو جانا۔ قیمت چڑھ جانا۔

**آگ لگنا**۔ ہ۔ ف ل (۱) آگ کا کسی شے میں اثر کرنا۔ بل اُٹھنا۔ جلنا۔ (۲) چراغوں کی روشنی کی کثرت سے ایسا معلوم ہونا کہ گویا آگ لگ رہی ہے۔ (۳) کثرت سے کسی مقام پر لال لال پھولوں کا کھلنا۔

[1] ہمیشہ بڑے بڑے ہُنلے اور بیاہ کئے ہیں نا! تیرے ما اور باپ دونوں مرگئے تجھکو اُن کے مرنے کی بھاجی (مُنہ کی راکھ نکالنے سے مراد ہے کسی کے مرنے کے بعد اُس کے مرنے کی رسمیں اچھی طرح ادا کرنا) تک تو کرنی نصیب ہوئی ہی نہیں۔

ننگتروں کا پلنا جس سے باغ لال ہی لال دکھائی دینے لگتا ہے۔ (۴) کثرت سے گرمی معلوم ہونا۔ چھینی ہونا۔ بیکل ہونا۔ تلاطم لگنا۔ (۵) کسی خواہش مثل بھوک پیاس وغیرہ کی زیادتی معلوم ہونا۔ لڑکے کی بھوک لگنا نہایت اشتہا معلوم ہونا۔ کھدیا لگنا۔

صبح ہوتے ہی تیرے پیٹ میں آگ لگتی ہے

(۶) عشق کا بھڑکنا۔ ولولہ شوق زیادہ ہونا (۷) برا معلوم ہونا۔ جلنا۔ حسد کرنا۔ ناگوار گزرنا۔ مجھے ہنستے دیکھا اور ان کے آگ لگی۔ (۸) غصہ آجانا۔ جھونجھل آنا۔ طبیعت جل جانا

تیرے رونے سے میرے آگ لگتی ہے

(۹) سوزش ہونا۔ مرچیں لگنا۔ منہ جل جانا چرپراہٹ معلوم ہونا۔ (۱۰) (عو) گم ہونا ۔جاتا رہنا۔ غائب ہونا۔ کھو جانا۔ (۱۱) مٹ جانا۔ اڑ جانا۔ دفع ہو جانا۔ مرنا۔ معدوم ہونا۔ تیری اس الفت کو آگ لگے

(۱۲) (عو) گراں ہونا۔ مہنگا ہونا۔

آج کل ہر ایک چیز پر آگ لگی ہے

**اگلے پچھلے** ۔ ہ۔ اسم مذکر۔ باپ دادا۔ پرکھا۔ بڑے بوڑھے۔ آبا و اجداد۔ آل اولاد۔ سنتان

**اگلے زمانے والے** ۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) پہلے وقتوں کے آدمی۔ پرانے لوگ (۲) پرکھا۔ آبا و اجداد۔ بزرگ۔ (۳) بھولے بھالے۔ سیدھے سادھے۔ بے ریا۔ نِس کپٹ (۴) دیانت دار۔ متدین۔

**آگ لگے پر بلی کا موت ڈھونڈنا۔ آگ لگے پر کنواں کھودنا۔** ف م۔ خطرہ عظیم میں ناممکن الحصول چیزوں کی تلاش کرنا۔ بیوقت کسی چیز کی تلاش کرنا۔ بے موقع تدارک کرنا۔ نقصان اٹھانے کے بعد اپنے گھر کا بندوبست کرنا۔ گھوڑا چوری جانے کے بعد اصطبل کا دروازہ بند کرنا۔ بیہودہ کام کرنا۔ بیوقوفی کا کام کرنا

**آگ لینے آنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ کھڑے کھڑے آنا۔ پا در رکاب آنا۔ آکر جلدی سے پھر چلا جانا

ذوق
لیتے ہی دل جو عاشق دل سوز کا چلے۔
تم آگ لینے آئے تھے کیا آئے کیا چلے۔

**آگ میں آگ لگانا** ۔ ہ۔ ف م۔ لڑائی کو زیادہ چمکانا۔ آگ میں تیل ڈالنا۔ جھگڑے کو بڑھانا۔

**آگ میں پانی ڈالنا** ۔ ہ۔ ف م۔ (۱) لڑائی کو رفع کرنا۔ رفع شر کرنا۔ جھگڑا کم کروانا۔ غصہ کو فرو کرنا۔

**آگ میں پڑنا۔ آگ میں گرنا۔ کسی کی آگ میں جلنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ کسی کی مصیبت میں گرنا۔ کسی کی بلا اپنے

سر لینا۔ دُکھ میں کسی کا شریک ہونا۔ ہمدردی کرنا۔

**آگ میں تیل ڈالنا۔** ہ۔ ف م۔ لڑائی کو زیادہ چمکانا۔ لڑائی کو جو مثل آگ کے ہوتی ہے اشتعال دینا۔ آگ میں آگ لگانا۔

**آگ میں مُوتنا۔** ہ ف م۔ چُونکہ ہندوؤں میں آگ ایک مُتبرّک چیز سمجھی جاتی ہے اِسواسطے اُسمیں مُوتنا بُرا خیال کیا جاتا ہے۔ مذہبی بے ادبی کرنا۔ ناجائز کام کرنا۔ بیجا حرکت کرنا۔

**اَگن باؤ۔** ہ۔ اسم مذکر۔ گرمی کی بیماری۔ آتشک۔ آبلۂ فرنگ۔

**اگوانی کرنا۔** ہ۔ ف م۔ کسی کو آدر وسنکار کے ساتھ لینے جانا۔ پیشوائی کرنا۔ اِستقبال کرنا

**آگ ہو جانا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) نہایت گرم ہو جانا۔ (۲) غضبناک ہو جانا۔ افروختہ ہونا۔ خفا ہونا۔ لال پیلا ہونا۔ جھلّا جانا۔

**اُگھاڑ دینا۔** ہ۔ ف م۔ بھید کھول دینا۔ ظاہر کر دینا۔ پردہ فاش کر دینا۔

دبی بات اُگھاڑ دی۔

**اگھور پنتھی } اگھوری** ہ۔ اسم مذکر (۱) اشو کا ماننے والا۔ (۲) بلانوش۔ بلاچٹ اَبلاشر۔ گندہ۔ ناپاک۔ غلیظ۔

**آگ ہونا۔** ہ۔ ف ل۔ مارے غصّہ کے سُرخ ہو جانا۔ از حد خفا ہونا۔

**آگے آگے۔ آگو آگو۔ اگاڑی اگاڑی۔ اگاڑو اگاڑو۔** ] ہ۔ م ف۔ پیچھے پیچھے کا نقیض۔ زمانہ مستقبل میں۔ آئندہ۔ چند روز بعد۔ رفتہ رفتہ

ابتدائے عشق ہے روتا ہے کیا
آگے آگے دیکھ تو ہوتا ہے کیا

**آگے آنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) سامنے آنا۔ روبرو آنا۔ (۲) قریب آنا۔ پاس آنا۔ سنمکھ آنا۔ مقابل ہونا۔ مقابلہ کرنا۔ (۳) پُشت پناہ ہونا۔ حفاظت کرنا۔ کام آنا۔ آڑے آنا۔ (۴) واقع ہونا۔ گُزرنا۔ پڑنا۔

جا کارن مُونڈ مُنڈایا وہی دُکھ آگے آیا۔ مثل

(۵) بھوگنا۔ پاداش کو پہنچنا۔ بھگتنا۔ جیسا کرنا ویسا پانا۔ (۶) ظاہر ہونا۔ آشکار ہونا۔ کُھل جانا۔

(مثل)
نائی نائی بال کتنے اُسنے کہا ججمان آگے آئے جاتے ہیں۔

**آگے پیچھے۔** ہ۔ م ف۔ (۱) موجودگی وعدم موجودگی میں۔ سامنے اور پیچھے (۲) ایک کے بعد ایک۔ پے در پے۔ علی التواتر۔ علی الاتصال (۳) آئندہ۔ پھر کبھی۔ آگے کو پھر (۴) اوّل یا بعد میں۔ اویر سویر۔

(۵) بے ترتیب۔ اُلٹ پُلٹ۔ خِلاف قاعِدہ۔ کبھی سامنے کبھی پیچھے۔

آگے پیچھے نہ چل ساتھ ساتھ چل

**آگے خُدا کا نام ہَے**۔ محاورہ۔ بس خاتمہ ہے۔ فقط۔ بَس تمام ہے۔ کُچھ نہیں ہَے،

مہرومہ سے کم نہیں تُو حُسن میں
اے صنم! آگے خُدا کا نام ہے

**آگے دَھر لینا ۔ اگاڑُو رکھ لینا** ۔ ہ۔ ف م۔ (۱) مُہرہ پر رکھ لینا۔ زَد پر رکھ لینا (۲) گرفتار کر لینا۔ نظربند کر لینا۔ پَکڑ کر لے جانا۔

**اَگِّیا بیتال**۔ ہ اِسم مذکّر۔ (۱) اگنی دیوتا۔ (۲) نہایت چالاک اور تیز آدمی۔ ہوشیار۔ تُرت پُھرت۔ تُرتُرِیا۔ آتِش کا پرکالہ۔

**اَگِّیا پالنا**۔ ہ۔ ف ل۔ حُکم بجالانا۔ اِطاعت کرنا۔ کہنا ماننا۔ فرماں برداری کرنا۔

**آگے دیکھ کے۔ آگا دیکھ کے۔** ہ۔ م ف۔ (۱) سامنے دیکھکر۔ ٹھوکر ٹھاکر سے بچکر۔ (۲) ہوشیاری سے۔ دیکھ بھال کے۔ سوچ سمجھکر۔ آنکھیں کھولکر

**آگے دیکھو**۔ (فقیر کو یہ فقرہ کہکر ٹالتے ہیں) دُوسرا گھر دیکھو۔ اور جگہ جاؤ۔

**آگے دے کے**۔ ہ۔ م ف۔ (۱) سامنے کر کے۔ رو برُو کر کے۔ (۲) زبردستی سے دھکّے دیدے کر۔ (۳) جان بُوجھکر۔ دیدہ و دانِستہ۔

**آگے ڈالنا**۔ ہ۔ ف م۔ دینا۔ سامنے رکھنا۔ بیوہ کی مدد کرنا۔ (ہِندُوؤں میں بِدھوا کے آگے اُسکے آئندہ گُزارہ کے خیال سے اُس کے خاوِند کی اُٹھاونی یا تیرھوِیں کے دِن اُسکے رِشتہ دار اپنے اپنے حسب مقدور کُچھ روپیہ ڈالتے ہیں)

**آگے ڈولنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) سامنے پھرنا روبرُو کھیلنا (۲) صاحب اولاد ہونا۔ بال بچّے دار ہونا۔

**آگے سے ہوتی آئی ہَے**۔ مُحاورہ۔ پہلے سے یُوں ہی ہوتی آئی ہے۔ ہمیشہ یُوں ہی ہوتا رہا ہے

**آگے قَدم رکھنا**۔ ا۔ ف ل۔ پیش قدمی کرنا۔ ترقّی کرنا۔ پیش دستی کرنا۔ پہَل کرنا

**آگے کا اُٹھا کھانیوالا**۔ ہ۔ اِسم مذکر۔ (۱) جھُوٹ کُوٹ کھانیوالا۔ اُلش خوار۔ ٹُکڑ خور۔ کمین۔ نوکر چاکر۔ (۲) چیر قناتیا۔ خوشامدی۔ مُفت خور طعام تلاش ہر دیغی چمچہ۔ (۳) (بازاری) ماٹبون۔

**آگے کا قدم پیچھے پڑنا۔ یا ہٹنا**۔ ہ۔ ف ل

(۱) دہشت کے مارے۔ گھبرا جانا۔ رُعب چھا جانا۔ سٹپٹا جانا۔ جھجکنا یا ہچکنا۔ (۲) اُلٹی ترقی کرنا۔ ترقی منعکوس کرنا۔

**آگے کو کان ہُوئے**۔ محاورہ۔ آئندہ کو ہُشیار ہُوئے۔ آئندہ سمجھکر کام کرینگے۔ سنبھل گئے۔ اب ایسا نہیں کرینگے۔

اب تو جو ہُوا سو ہُوا آگے کو کان ہُوئے

**آگے ناتھ نہ پیچھے پگا۔ سب سے بھلا کمہار کا گدھا**+ لاوارثا۔ بے ہرا۔ نگوڑا ناٹھا۔ (بعض جانوروں کی ناک میں ناتھ ڈالکر اُنکو قبضہ میں کرتے ہیں اور بعضوں کے پاؤں میں ایک رسّی جسکو پگا (پاد = پاؤں+کا = متعلق) کہتے ہیں باندھکر اُنپر قابض ہوتے ہیں پس ناتھ اور پگا اِن دونو چیزوں سے کسی کی مالکیت معلوم ہوتی ہے۔ اور جب یہہ دونو نہوں تو وُہ جانور بالکل لاوارث سمجھا جاتا ہے اِسی سبب سے اِس مثل کو اُس آدمی کے حق میں بولتے ہیں جِسکا کوئی رِشتہ دار زِندہ نرہے)

**آگے نکالنا**۔ ہ۔ فن م۔ بے پڑھے سبق کو بلامدد اُستاد کے اپنے آپ پڑھنا۔ مُطالعہ کرنا۔

**آگے نکلجانا**۔ ہ۔ ف ل۔ آگے بڑھجانا۔ سبقت لیجانا۔ ترقی کرنا۔

**آگے ہاتھ پیچھے پات**۔ (یہ مُحاورہ اُس آدمی کے حق میں بولتے ہیں جو ایسا غریب ہو کہ اُسکو کپڑوں کی جگہہ پتّے بھی میسّر نہوں۔ جس سے وہ اپنی شرمگاہ کو تو چھپائے۔) بہت ہی مُفلس اور قلاش۔ بڑا کنگال۔ نردھن۔

**آگے ہونا**۔ ہ۔ فن ل۔ (۱) مُقابلہ کرنا۔ خم ٹھوک کر مُقابل ہونا۔ سامنا کرنے پر آمادہ ہونا۔ (۲) پردہ نشین عورت کا اپنے رِشتہ داروں کے سامنے نکلنا۔ پردہ نکرنا۔

**آگے ہی**۔ ہ۔ م فن۔ اوّل ہی سے۔ پہلے ہی۔ پیشتر ہی آگے ہی میں تو کہہ چُکا تھا۔

**آلا بالا بتانا**۔ ہ۔ فن م۔ (۱) حیلہ وحوالہ کرنا۔ ٹالنا۔ بہانہ کرنا۔ وعدہ وعید کرنا۔ ٹالے بالے بتانا۔ (۲) دم جھانسے دینا۔ دم دینا۔ دھوکا بازی کرنا۔ (گھروں میں عورتیں اکثر چیزیں آلوں یا طاقوں میں رکھا کرتی ہیں اور جب اُنکو کسی چیز کا دینا یا بتانا منظور نہیں ہوتا تو کہدیا کرتی ہیں کہ کہیں آلے والے میں پڑی ہوگی پس آلا والا کا بقاعدۂ علم زبان آلا بالا ہوگیا)

**آلا بلا**۔ و۔ اِسم مؤنث۔ خراب اور نکمّی چیز۔ سڑی بُسی چیز۔ آخور کی بھرتی۔

**الاراسی کارخانہ۔ / الالیسی کارخانہ۔ / آلاراسی کارخانہ۔** ا۔ اسم مذکر۔ بے پروائی کا کام۔ بے توجّہی کا کام۔

**الاراسی مزاج۔ / آلاراسی مزاج۔** وہ مزاج جسمیں سُستی اور مساوات کی عادت ہو۔ لاؤ بالی مزاج۔ اٹھڑپنے کی عادت۔

**آلا گانا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) ایک قصّہ یا داستان گاکر بیان کرنا۔ چکّی جھونا۔ اپنی کہے جانا۔ (۲) اپنا رونا رونا۔ آپ بیتی کہنا۔

**اُلاہنا دینا۔** ہ۔ ف م۔ گلہ کرنا۔ شکایت کرنا۔ الزام رکھنا۔

**اِلایچی دانہ۔** ف۔ اسم مذکر۔ (۱) اِلایچی کے بیج۔ (۲) ایک قسم کی مٹھائی ہے جو اِلایچی کے دانوں کو کھانڈ میں غلاف دینے سے بنتی ہے۔ (۳) (بازاری) کم سن عورت یا لڑکا۔ نوعمر معشوق۔

**اُلّا توا۔** ہ صفت۔ نہایت کالا۔ کالا کوئلہ۔ تماکو کا بھنڈ۔ حبشی۔

**اُلٹا دھڑا باندھنا۔** ہ۔ ف م۔ کسی شخص کو اُسی کی تقریر یا دلیل سے قائل کر دینا۔ مقدمہ کو اُلٹ دینا۔ اُلٹی تہمت لگانا۔ معاملہ کو برعکس کر دینا۔

**اُلٹا زمانہ۔** ا۔ اسم مذکر۔ وہ زمانہ جسمیں سیدھی بات اُلٹی اور اُلٹی بات سیدھی سمجھی جائے۔

**اُلٹا لیا جائے نہ سیدھا۔** محاورہ۔ کسی طرح قائل نہیں ہوتا۔ کسی طرح مغلوب نہیں ہوتا۔

**اُلٹ پڑنا۔** ہ۔ ف ل۔ اپنے پہلے ارادے یا منشا کے خلاف کرنا۔ بگڑ جانا۔ مخالف ہو جانا۔ پلٹ کر لڑنے کو تیار ہو جانا۔

**اُلٹ جانا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) پہلے رخ کا بدل جانا۔ پہلی حالت سے بدل جانا۔ پلٹا کھا جانا۔ (۲) پچھلی طرف کو گر پڑنا۔ اوندھا جانا۔ لڑھ جانا۔ (۳) منحرف ہو جانا۔ پھر جانا۔ (۴) نیچے آ رہنا۔ گر پڑنا۔ (۵) مُکر جانا۔ منکر ہو جانا۔ ـــ کاٹے اور اُلٹ جائے۔ (۶) کایا پلٹ جانا۔ موٹا تازہ ہو جانا۔ (۷) بیہوش ہو جانا۔ سرشار ہو جانا۔

دو پیالی پیتے ہی اُلٹ گیا

(۸) (بازاری) فعل بد کرنا۔ حرکت ناجائز کرنا۔ (۹) تباہ ہونا۔ برباد ہونا۔ ناس ہو جانا ـــ دِلّی کا طبقہ اُلٹ گیا۔ (۱۰) پڑھ ڈالنا۔ ختم کر دینا۔

چار دِن میں ساری کتاب اُلٹ گیا

**اُلٹ دینا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ (۱) رُخ بدل دینا پلٹنا ۔ (۲) گرا دینا ۔ اوندھانا (۳) رد کرنا نہ ماننا ۔ (۴) بیہوش کر دینا ۔ (۵) قے کرنا ڈالنا ۔

**اُلٹ کر کروٹ نہ لی** ۔ محاورہ ۔ پھر کر یا لوٹ کر نہ آئے ۔ خبر نہ لی ۔

**اُلٹے بانس بریلی کو لادنا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ جو چیز جہاں پیدا ہوتی ہے اُس کو وہیں تجارت کے لیئے جانا ۔ بیوقوفی کا کام کرنا نقصان کا کام کرنا ۔

**اُلٹے پاؤں پھرنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ جن قدموں جانا اُنہیں قدموں واپس چلے آنا ۔ جاتے ہی پھر آنا ۔ جلد واپس آنا ۔

**اُلٹی پٹی پڑھانا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ (۱) غلط سبق پڑھانا ۔ کسی بات کو اُلٹا جی میں بٹھانا ۔ بہکانا ۔ کان بھرنا ۔ (۲) دل میں فرق ڈلوانا ۔ بدظن کرنا ۔

**اُلٹی چھاؤنی باندھنا** ۔ ہ ۔ ف م (۱) چھپر کو اُلٹے ڈھنگ سے باندھنا (۲) کسی پر ناحق الزام لگانا ۔

**اُلٹے سانس بھرنا ۔ یا لینا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ جان کنی میں لمبے سانس لینا ۔ اوپر کے سانس لینا ۔ قریب المرگ ہونا ۔

**اُلٹی سمجھ یا مت** ۔ ہ ۔ اسم مونث ۔ اوندھی عقل ۔ ناقص عقل ۔ خیال خام ۔

**اُلٹی سیدھی سُنانا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ سخت سُست کہنا ۔ بُرا بھلا کہنا ۔ اوندھی سیدھی سُنانا ۔ گالی گلوج سے پیش آنا ۔

**اُلٹی سیفی پڑھنا ۔ یا پھیرنا** ۔ } ہ ۔ ف م ۔ بددعا دینا ۔ کوسنا دینا

**اُلٹے کانٹے تولنا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ (تولتے وقت جب ترازو کا کانٹا (یعنی سوئی) پیچھے کیطرف جھکا رہتا تو کچھ کم تُلتا ہے) ذرا کم تولنا ۔ اُڑتا ہوا تولنا ۔ کم تولنا ۔

**اُلٹی کرنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ کھایا پیا ڈال دینا قے کرنا ۔ رد کرنا ۔ استفراغ کرنا ۔ ڈالنا

زمین ۔ دھرتی یا بھوں دیکھنا ۔ چھانٹنا

**اُلٹی کھوپڑی کا** ۔ ہ ۔ صفت اوندھی سمجھ کا کوڑھ مغز ۔ کم عقل ۔ کج فہم ۔

**اُلٹی گنگا بہانا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ مرجاد یا دستور کے خلاف کرنا ۔

**اُلٹی گنگا بہنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ خلاف دستور کوئی امر ہونا ۔ مرجاد بپریت ہونا ۔

کہیں اُلٹی گنگا بھی بہے ؟

**اُلٹی مالا پھیرنا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ کسی کی تباہی اور بربادی کے واسطے کچھ پڑھنت پڑھنا

کسی کی تباہی کی کوشش کرنا۔ اُلٹی سیفی پھیرنا۔

**اُلٹے مُلک کا** ۔ ہ۔ صفت۔ نئی اور انوکھی ولایت کا۔ احمق۔ بیوقوف۔ طُرفہ معجون۔

**اُلٹے ہاتھ کا داؤں** ۔ محاورہ۔ بہت آسان کام۔ ایک اَدنیٰ چال۔ بائیں ہاتھ کا داؤں (یہہ محاورہ جُواریوں سے لیا گیا ہے۔ جو دعوے کے ساتھ یہ کہا کرتے ہیں اور اب نہایت چالاک آدمی کی تعریف میں بولا جاتا ہے اِس سے یہہ مُراد ہوتی ہے کہ اُس کے نزدیک یہ کام یہاں تک سہل ہے کہ وہ اِسکو بجائے دائیں ہاتھ کے صرف بائیں ہاتھ سے کرسکتا ہے کہ جس سے کام کا کرنا ذرا مشکل ہوتا ہے

**اُلجھیڑے میں پھنسنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ دِقتوں اور مُصیبتوں میں مُبتلا ہونا۔ بلا میں گرفتار ہونا

**اَلحذر مانگنا** ۔ ا۔ ف ل۔ پناہ مانگنا۔ بچنا۔ پرہیز کرنا۔

**اَلش کرنا** ۔ ا۔ ف م۔ کسی بادشاہ۔ یا امیر کا ذرا سا کھانا کھالینا۔ کھانے کو جھوٹا کردینا۔ جُھٹالنا۔ مُنہ بٹالنا۔

**اَلف اَللہ** ۔ صفت (۱) لفظ اَللہ کے اَلف کی طرح کسی سے لگاؤ نہیں رکھتا۔ بے لاگ۔ اکیلا دم۔ دم نقد۔ تن تنہا۔ (۲) غریب۔ مُفلِس۔ قلّاش۔

**اُلفت کا بندہ** ۔ ہ۔ محاورہ۔ جو شخص محبت کرتا ہے اُس کا غُلام ہوں۔ محبت کا بھوکا یا بندہ۔

**اَلفتے** ۔ اِسم مذکر۔ (صحیح آلفتہ = مُتعجب) غیر۔ بیگانے۔ ایرے غیرے۔ باہر والے۔

**اَلف کھینچنا** ۔ ا۔ ف ل۔ گداگری اختیار کرنا۔ فقیری سادھنا (بے نوا فقیروں کا دستور ہے کہ ناک سے لیکر سر کے بالوں تک ایک سیدھا خط الف کے مانند کھینچے رہتے ہیں)

کیوں الف کھینچ کے انگشت نما ہوتا ہے،

**اَلف ہونا** ۔ ا۔ ف ل۔ گھوڑے کا پچھلی ٹانگوں پر سیدھا کھڑا ہو جانا۔ چراغ پا ہو جانا۔

اَلف ہو کے گرا دیتا ہے گھوڑا بخت واژوں کا

**اَلقط کرنا** ۔ ا۔ ف م (۱) قطع کرنا۔ کاٹنا۔ دور کرنا۔ (۲) تیاگنا۔ چھوڑنا۔ گئی گزرا سمجھا

ایسی دوستی کو اَلقط کرتا ہوں!

(۳) موقوف کرنا۔ برطرف کرنا۔ اُتار دینا۔ جواب دینا (۴) باقی چُکانا۔ بھگتانا۔ بیباق کرنا۔ دیدینا۔

**اَلکھ سُرِش** ۔ ہ۔ اِسم مذکر۔ جو دِکھائی نہ دے

-الوپ- ایشور- نربکار- خداتعالےٰ
الکھ پرش کی مایا کہیں دھوپ کہیں چھایا- مثل

**الکھ جگانا** - ہ- ف م - ایشور کا نام
لیکر بھیک مانگنا- اللہ کے نام مانگنا-
بھیک مانگنا- دریوزہ گری کرنا-
گھر گھر الکھ جگا کے جاؤں پیا کے دیس- گیت
الکھ جاگے !- جوگیوں کے مانگنے
کی صدا ہے یعنی الوپ روپ ہر جگہ
موجود ہے- یا اپنے ایشور کو جگاؤ
اپنے جیتے جی سوجا [illegible]

**الگ الگ** - ہ- ف م- ایک ایک
کو- جُدا جُدا-

**الگ پڑنا** - ہ- ف ل- میاں یا بیوی
سے الگ سونا- تنہا سونا-

**الگ تھلگ** - ہ- م ف- (۱) بالکل
جُدا- اُدیرا ہی اُدیر-
ظاہر تھا اُس سے یہ کہ گلے سے کیا لگوں
دل میں یہ کہہ جو مجھ سے رہا وہ الگ تھلگ
(۲) نازک- کانچ بھوجو-

**الگ کرنا- یا کر دینا-** ہ- ف م (۱) جُدا کرنا
علیحدہ کرنا- نیارا کرنا
(۲) اُتارنا- تراشنا- کاٹنا-
(۳) کھولنا- بے زنجیر کرنا- جُدا کرنا
سُلجھانا- (۴) آزاد کرنا- رہا کرنا- چھٹی دینا
(۵) دُور کرنا- الگ کاٹنا- طاق پر
رکھنا- جھیر دیکھنا-
میں ایسا جھگڑا الگ کرتا ہوں
(۶) خارج کرنا- نکال دینا- برادری باہر
کرنا (۷) چھانٹنا- چھانٹنا- بیننا- جُدا کرنا-
(۸) بیچ ڈالنا- دُور کر دینا-
اب سواری الگ کر دی ہے
(۹) تمام کرنا- ختم کرنا- بیٹھ دینا-
کمائی سے الگ کر دو!
(۱۰) جوڑ جوڑ جُدا کرنا- ٹکڑے کرنا- جزو کرنا
(۱۱) چھپا دینا- نظروں سے غائب کر دینا
-پوشیدہ کر دینا- ہٹا دینا- (۱۲) اُچھال
دینا- غبن کر دینا- چُرا لینا-
آنکھوں کے سامنے سے چیز الگ کر دی
(۱۳) غصب کرنا- مال مارنا- بد دیانتی کرنا
پرایا مال الگ کرنا اچھا نہیں ہوتا
(۱۴) دُور کرنا- بند کرنا- توڑ دینا-
کپڑے کا کارخانہ الگ کر دیا
(۱۵) چھوڑ دینا- موقوف کرنا- اِستعفا
دینا- دست بردار ہونا- ترک کرنا-
اُس نے وہ کام الگ کیا-

**الگنی پر ڈالنا** - ہ- ف م- ہوا دینا- سُکھانا

**اَلگنی پر سنگھار رکھو** - مُحاورہ - جب کوئی شخص کسی اپنے بڈّھے رِشتہ دار کو یا کسی اپنی پُرانی چیز کو بہت عزیز سمجھتا ہے اور اُسکا مرنا یا صرف ہونا گوارا نہیں کرتا - تو اُسوقت مذاقاً اور لوگ یہ مُحاورہ بولتے ہیں

**اَللہُ اَکبر** - خُدا نہایت بڑا ہے - مُسلمان اِس کلمہ کو اِظہارِ تعجُّب عظمت حیرت اور کثرت کے موقع پر اور کسی جانور کے ذبح کرتے اور لڑائی پر چڑھتے وقت بولتے ہیں اِسی کا نام تکبیر ہے اور نماز میں نیت باندھتے وقت اور ہر ایک رُکن مثل رکوع و سجود وغیرہ پر اللہ اکبر کہتے ہیں -

**اَللہ اَللہ!** - (کلمہ حیرت - تعجُّب و تعریف) واہ وا! - اہا ہا! - او ہو! - کیوں نہو! -

**اللہ اللہ کرنا** - ۱ - ف م - (۱) خُدا کا نام لینا - رام رام کرنا یا جپنا - عبادت کرنا - تسبیح یا سُمرن پھیرنا - (۲) صبر و توکُّل کرنا - سنتوکھ کرنا -

**اللہ اللہ کرو** ]
**اللہ کا نام لو** ] مُحاورہ (۱) - اِس خیال کو چھوڑو اور خُدا کا نام لو - خُدا خُدا کرو - توبہ کرو - پرمیشر کا بھجن کرو - رام رام بھجو -

**اَللہ آمین سے پالنا** ۱ - ف م - (م عو) دُعائیں مانگ کر پرورِش کرنا - بڑے ناز و نیاز سے پالنا - کمال محبّت اور محنت سے پالنا - **شوق** ؎

اللہ آمین سے اِسکو پالا ہے
سارے گھر کا یہی اُجالا ہے

**اللہ آمین کا بچّہ** - (م عو) ایسا بچّہ جسکی ذرا سی علالت کے دفعیہ کے لیے اللہ اور پیروں سے دُعا مانگتے ہیں - اللہ پیر منائے کا بچّہ - نازپروردہ -

**اَللہ بیلی** - ]
**اَللہ نگہبان** - ]
**اَللہ حافِظ** - ] (صحیح اللہ والی) خُدا حافظ! - (پنجابی) داتا ویلی - خُدا نگہبان! (کلمہ دُعائیہ جو رخصت کے وقت مُسلمان عورتیں آپسمیں ایک دُوسرے کو کہتی ہیں

**اللہ توکّلی** (انپڑھ) **اَلتوکّلی** - م ف - (۱) خُدا کے بھروسے پر - رام بھروسہ - توکّل بخُدا - (۲) اچانک - اتفاقیہ - سنجوگ سے -

**اللہ رے** - (کلمہ تعجُّب و حیرت) واہ رے! - بلّے! - اہا ہا!

اللہ رے سوزِ عشق تیری سربلندیاں!

**اللہ رے میں !** کلمہ تعلّی - میرا کیا کہنا ہے - واہ رے مَیں !

**اللہ کا نام ہے** - خدا کے نام کے سوا اور کچھ نہیں ہے - کچھ نہیں ہے - کوئی نہیں ہے -

**اللہ کا نور** - (۱) خدا کا نور - نور الٰہی - (۲) نہایت خوبصورت اور حسین (۳) فرشتہ صورت - متبرّک شکل کا آدمی - (۴) ڈاڑھی - ریش (۵) طنزاً - نہایت بھونڈی شکل کا آدمی - (۶) از حد شریر

**اللہ کرے** - کلمہ تمنّا - رام کرے - خدا کرے - کاش - کاشکے -

**اللہ کی جان -**
**اللہ میاں کا جیو -** ] ا - صفت (۱) جاندار - جیو - جیو جنتُو - حیوانات - (۲) رام جی کا جیو - بھولا بھالا - سات پانچ کچھ نہیں جانتا ہے - مسکین - غریب - قابل رحم -

**اللہ کے گھر سے پھرا ہے -**
**خدا کے گھر سے پھرا ہے -** ] محاورہ - نئے جنم سے پیدا ہُوا ہے - مر مر کے بچا ہے - پھر کے سے جنم لیا ہے - گویا دوبارہ پیدا ہوا ہے - رام کے گھر سے پھرا ہے

**اللہ کے لوگ** - ا - صفت - (۱) معصوم صفت - بزرگ آدمی - فرشتہ خُو - جنتی (۲) بے فکر - بے پروا - (۳) بھولے بھالے - سیدھے سادھے - سادہ لوح -

یہہ تو اللہ کے لوگ ہیں انکو کیا غرض ہے !

**اللہ مارا** - کلمۂ تحقیر - (م عو) (۱) خدائی خوار - نگوڑا - مُوا - اُجڑا - موت لیا -

**اللہ والے** - ا - اسم مذکّر - (۱) فقیر - درویش - (۲) منگتا - بھکاری - (۳) شُہدوں کا لقب -

**اللہ ہی اللہ ہے !** - محاورہ - (۱) خدا کے سوا اور کوئی نہیں ہے - اُسکے ذات کے سوا سب فانی ہے -

(ظفر) یہہ سب دھوکا ہے بس تیری قسم اللہ ہی اللہ

(۲) کلمہ تحسین و تعریف - سبحان اللہ - کیا کہنا ہے -

**اُلّو بولنا** - ہ - ف ل - اُلّو اکثر ویرانوں میں بولا کرتا ہے - اس سبب سے اِسکے معنی ویرانہ ہونیکے ہوگئے - آبادی نہ رہنا - اُجڑنا -

**اُلوا یا اُٹھانا** - ہ - ف م - (دیہات) - اُوپر اُوپر سے کسی گری ہوئی چیز کو اُٹھانا تاکہ اُسمیں خاک مٹی نہ مل جائے

نون کو الوا یا اٹھا لو ریت نہ مل جائے

الٰہی خرچ - ہ - اسم مذکر - (۱) خدا کی راہ میں صرف - خیرخیرات -

نہ فقیروں کی جان واہی خرچ
اومیاں! اُنکے ہیں الٰہی خرچ (انشا)

(۲) شاہانہ خرچ - شاہی خرچ - عالمگیری خرچ - فضول خرچی -

الٰہی رات ہ - اسم مونث (م عو) - رتجگا - شب بیداری - جاگرن -

الٰہی مُہر - ا - صفت - مُہرِ شاہی جب کسی کاغذ پر ہوتی ہے تو اُسکی تعمیل میں کسی طرح کا شُبہ نہیں رہتا ہے - مُصدقہ عدالت - واجب التعمیل - لازمی - بے جوکھوں

تمہارے روپیہ الٰہی مہر ہیں = یعنی اُنکا دینا ایسا ہے جیسا فرمان کا بجالانا -

آمد - ف - اسم مونث (۱) آنیکی خبر (۲) آمدنی - پیدا - حاصل - یافت - (۳) رسد یا مال کا باہر سے بازار میں آنا (۴) شروع - ابتدا - آد - (۵) جو بات یا کلام خود بخود دل سے پیدا ہو - بناوٹ سے خالی - آورد کی ضد -

جو خوبی آمد میں ہے وہ آورد میں کہاں!

آمد آمد - ف - اسم مونث - کسیکے آنے کی خبر - کسی بڑے آدمی کے تشریف لانیکی شہرت یا دھوم دھام -

آمد برآمد کے دِن - محاورہ - رُت بدلنے کے دن - موسم پلٹنے کے دن -

آمدِ سخن - ف - م ف - تذکرہ کے طور پر - مثالاً - بر سبیل تذکرہ -

آمدنی - ف - اسم مونث - (۱) آمدنی - پیدا - حاصل - یافت - (۲) رسد یا مال کا باہر سے بازار میں آنا - (۳) بچت - اوت نفع - فائدہ - لابھ -

امر ہونا یا ہو جانا - ہ - ف ل - کسی شخص یا چیز کا زوال کے اندیشہ سے بری ہو جانا لازوال ہو جانا - اٹل ہو جانا - حیاتِ ابدی پانا -

اِمرت بانی - ہ - اسم مونث - شیریں کلامی - میٹھی باتیں - خوش بیانی -

اِلَّذِی نہ اُلَّذِی - محاورہ - (صحیح - لَا اِلَی الَّذِیْنَ وَلَا اِلَی الَّذِیْنَ) اِدھر کا نہ اُدھر کا - ڈانواں ڈول - دُبدھا میں پڑا ہوا - گھر کا نہ گھاٹ کا - دین کا نہ دنیا کا - کسی کام کا نہیں -

اَلّلے تلّلے کرنا یا اُڑانا - ا - ف ل - (۱) راتدن عیش و عشرت کرنا - گلچھرّے اُڑانا - موجیں مارنا - چین کرنا - ناچ رنگ میں گزرنا -

دن عیدرات شب براتّ مناتا۔
(۲) فضول خرچی کرنا۔ روپیہ لُٹانا۔ خوب اُڑانا (۳) نمود کرنا۔ ظاہری بھڑک خوب بنائے رکھنا۔
باہر میاں اَلّے تلّے گھر میں چوہے پکیں۔ مثل

**اَلّم غلّم** ۔ اسم مذکر۔ (۱) بُری بھلی۔ چیز۔ کاٹھ کوچر۔ ساگ پات۔ (۲) آخور۔ ناکارہ چیز نکمّی اور خراب شے۔ آخور کی بھرتی۔ (۳) انٹ کی سنٹ۔ بادہوائی بات۔ لغو اور پوچ گفتگو۔ مہمل بات (۴) غبن۔ خیانت غصب۔

**اَلّم غلّم بکنا**۔ واہیات بکنا۔ اناپ شناپ کہدینا۔ بیہودہ گفتگو کرنا

**الم غلم بھکنا یا کھانا**۔ ا۔ ف م۔ بُری بھلی چیز کھاجانا۔ اناپ شناپ کھالینا۔ نکمی اور ناکارہ چیزوں کو چٹ کرجانا۔

**الّم غلّم کرنا**۔ ا۔ ف م۔ حساب میں کم و بیش کرنا کمتی بڑھتی بنانا۔ غبن کرنا۔

**الم نشرح ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ ظاہر ہونا۔ مشہور ہونا۔ طشت از بام ہونا۔ ڈونڈی پٹنا۔ گزٹ میں چھپ جانا۔ چھاپے میں چھپ جانا۔ (یہ محاورہ سورہ انشراح کی پہلی آیت سے لیا گیا ہے۔)

**اُلنگ پر آنا یا ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ گھوڑی کا مستی پر آنا۔ عورت کا مستا جانا۔ مدہ پر آنا جوان ہوجانا۔ جوبن پر آنا۔

**اُلّو بنّا یا ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) احمق بنا۔ بیوقوفی کا کام کرنا۔ (۲) نشہ میں مدہوش ہوجانا۔

**اُلّو بنانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) احمق بنانا۔ بیوقوف بنانا۔ (۲) ٹھگنا۔ سر مونڈنا۔ گانٹھ کترلینا

**اُلّو کا گوشت یا ماس کھلانا**۔ ا۔ ف ل۔ بیوقوف بنادینا۔ احمق کردینا۔ آسامی بنالینا
لوگوں کا خیال ہے کہ اُلّو کا گوشت کھانے سے آدمی بیوقوف ہوجاتا ہے۔

**اِلّسے کے بلّے لگانا**۔ و۔ ف م۔ جگہ بجگہ لگانا۔ بیجا خرچ کرنا

**امی امی ہونا۔ امیں آمیں ہونا** (ہندی۔ امی۔ سں अमृत اِمرت بمعنی آب حیات اسی سبب سے اس محاورہ کے معنی خوشی کے ہوگئے ہیں یعنی ایسی خوشی ہوئی گویا آب حیات مل گیا۔ خوشیاں منانا۔ مرادیں بر آنا۔ دل کی خواہش پوری ہونا۔
مینہ برسنے سے چاروں طرف آمین آمین ہوجاتی ہے

**اُمیس سے ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ (عو) حمل سے ہونا۔ دیکھو آس سے ہونا +

**امیری کا رخانہ ہے**۔ محاورہ۔ امیروں کا سا

ڈھنگ۔ امیروں کے سے ٹھاٹ ہیں۔ بے پروائی ہے۔ فیاضانہ طریقہ ہے۔

**امیری کرنا**۔ ؤ۔ ف ل۔ (۱) عیش و آرام سے گزارنا۔ امیرانہ ٹھاٹ سے رہنا۔ چین مارنا۔ (۲) فیاضانہ بسر کرنا۔ (۳) حکومت کرنا۔

**اناپ سناپ**۔ **اناپ شناپ**۔ ہ۔ م ف (اصل میں اناپ سناپ صحیح ہے کیونکہ آ = نہیں۔ ناپ = اندازہ۔ سہ = ساتھ۔ ناپ = اندازہ) (۲) بے اندازہ۔ بہت زیادہ۔ اندازہ سے باہر (۲) بے سوچے سمجھے۔ بے تامل (۳) بے تمیزی سے۔ واہی تباہی۔ اُوٹ پٹانگ۔

**اناج کا دُشمن**۔ محاورہ۔ اناج بگاڑنیوالا۔ روٹی کھا کر کچھ کام نہ کرنے والا۔ بے ہودہ۔ سُسْت۔ کاہل آدمی۔

کام کا نہ کاج کا دشمن اناج کا۔ مثل

**انار دانہ بنا ہوا ہے**۔ محاورہ۔ نہایت سُرخ و سفید یا موٹا تازہ بنا ہوا ہے۔

**آنا کانی دینا**۔ ؤ۔ ف ل (ہندی آنا۔ س نہ یعنی نہیں۔ کانی = کان۔ یعنی کان نہیں دینا)۔ سُننے کی طرف رغبت نکرنا۔ متوجہ نہونا۔ بہرہ بن جانا۔ سُنی اَن سُنی کرنا۔ شنیدہ ناشنیدہ کرنا۔ طرح دینا۔ ٹال جانا۔

اِغماض کرنا۔

**آن بان**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ (۱) سج دھج۔ شان شوکت۔ ٹھاٹ (۲) ہٹ اڑ۔ ضد۔ ارے ظالم! اب تو اپنی آن بان چھوڑ (۳) مڑک تمکنت۔ ٹھسا۔ اکڑ۔

وہ تو اپنی آن بان میں ہی مری جاتی ہیں

(۴) سبھاؤ۔ بان۔ عادت۔ ڈھنگ اطوار۔ ہمیں تو اُسکی آن بان پسند نہیں

**اُنکا ڈھمکا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ یہ اور وہ۔ بڑا چھوٹا۔ ہر کوئی۔ فلاں فلاں۔ وغیرہ۔ اٹ بٹ۔ ایرا غیرا۔

**اَنک ڈھمک**۔ ہ۔ م ف۔ (۱) واہیات۔ بیہودہ۔ اچھی بُری۔ بُری بھلی۔

انک ڈھمک جو مُنہ میں آتا ہے بک دیتا ہے

(۲) نکمی چیز۔ ناکارہ شے۔ آخور

**آم کے آم گٹھلیوں کے دام**۔ محاورہ۔ آم کے آم چوستے ہو اور گٹھلیوں کو بیچکر اُنکے دام کرتے ہو۔ بڑے جزورس ہو کسی چیز کا کوئی حصہ بیکار نہیں جانے دیتے!

**امل پانی کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ کوئی نشہ پینا۔ نشہ پانی کرنا۔ بھنگ پینا۔ افیم کھانا۔

**آمنا و صدقنا**۔ م ف۔ بہت درست ہے۔ ہمنے مانا۔ بجا ہے۔ ٹھیک ہے

ست بچن ہے

**امن چین**۔ ہ۔ اسم مذکّر۔ (م عو) - زلزلہ بھونچال - ہالن ڈولن - بھوکنپ۔

**آن بان یا آن تان والی**۔ہ۔ صفت (عو) دِماغدار۔ غیرت والی۔ مزاج چوٹی

**آن بنّا**۔ ہ۔ ف ل۔ آپھنسنا۔ بپتا یا مصیبت پڑنا۔

**ان بِندھا موتی**۔ہ۔ اسم مذکّر۔ کواری لڑکی۔ باکِرہ عورت۔

**آن بن رہنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (ان = نہیں۔ بن = بنی ہوئی۔ بمعنے میل۔ یعنے میل نہ رہنا) تکرار رہنا ناتّفاقی رہنا۔ کھٹا پٹی رہنا۔

**ان بولارانی**۔ ہ۔ اسم مؤنث (نہ بولنے والی رانی) (۱) جسے بولے بول نہ آئے۔ بھولی بھالی (۲) ٹھسّے دار عورت۔ دماغدار۔

**ان بھول ہے** - (اصل میں ان بول ہے یعنی جسے بولنا یا بات کرنا نہیں آتا) انجان ہے۔ بھولا بھالا ہے۔ سیدھا سادھا ہے

**آن پہنچنا۔ آپہنچنا**۔ ح۔ ف۔ ل (۱) پاس۔ نزدیک۔ یا نیڑے۔ یا دھورے آجانا خاتمہ کے قریب آجانا۔

**انت آپہنچنا یا آلگنا**۔ ہ۔ ف ل۔ مرنے کے دِن قریب آجانا۔

**اَنت بھاری ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ پیٹ میں کچھ کسر ہونا۔ اَنت بھاری[1] تو ماتھا بھاری

**اَنتر دوار**۔ ہ۔ اِسم مذکّر۔ چور دروازہ۔ چور ڈیوڑھی۔

**اَنتر دِھیان ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) دھیان ہی دھیان میں غائب ہوجانا۔ چھپ جانا۔ الوپ ہوجانا۔ نظر سے اوجھل ہوجانا۔ (۲) دیوتا یا اوتار کا اِس لوک (دنیا) سے پرلوک کو سدھار جانا۔

**اَنتڑیاں جلنا۔ آنتیں ٹوٹنا** } ہ۔ ف ل۔ بھوک کا زور ہونا۔ کھدّ یا لگنا۔ نہایت بھوک لگنا۔ دَوں لگنا۔

**اِنتقال کرنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) چیز یا مکان وغیرہ کا دوسرے کے قبضہ میں دیدینا (۲) بیع کرنا۔ بیچ ڈالنا۔ (۳) (ف ل) جگہ بدلنا۔ مرنا۔ گزرنا۔

**اِن تِلوں تیل نہیں**۔ محاورہ۔ رُوکھے اور بے مروت ہیں۔

**اَن تُلے بوجھ تلے کھڑا ہوں**۔ کلمہ قسیہ۔ بِن تُلے ہوئے بوجھ کے نیچے کھڑا ہوں جو جھوٹ بولتا ہوں تو یہ بوجھ مجھپر آپڑے

**انت لینا یا ہڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (ہ عو) ستانا۔ دِق کرنا۔ ناک میں دم کرنا۔

[1] جب پیٹ میں کسر ہوتی ہے یعنے کہانا اچھی طرح ہضم نہیں ہوتا ہے تو سر میں درد رہتا ہے۔

زندگی بتنگ کرنا۔ (زیادہ تر لڑکے بالوں کے دق کرنیکی نسبت بولتے ہیں)

نثنے! کیوں تو میرا انت لیے ہے اب مجھے کام کرنے دے

**آن توڑنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) عہد توڑنا۔ اقرار کے خلاف کرنا۔ قسم توڑنا (۲) مرجادیا قدیم دستور کے خلاف کرنا۔

**آنتوں یا انتڑیوں کا بل کھولنا**۔ ہ۔ ف م۔ فاقہ کشی یا بھوکا مرنے کے بعد کچھ کھانا۔

**آنتوں یا انتڑیوں میں بل پڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ پیٹ میں درد ہونے لگنا (اب پیٹ میں بل پڑنا زیادہ بولتے ہیں)

مارے ہنسی کے آنتوں میں بل پڑ گئے۔

**اِنتہا کا**۔ ہ۔ صفت۔ بڑھ کا۔ چھٹا ہُوا۔ پُورا۔ کامل۔ بڑا۔ پرلے سرے کا۔

**انتی سار ہوکر نکلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ دستوں کی راہ بکنا۔ کٹ کٹ کر نکلنا۔

رام جی کرے میری جیج (جہیز) جسنے لی ہو اُسکے انتی سار ہوکر نکلے۔ (ہ ع)

**آنتیں سمٹنا یا مسوسنا**۔ ہ۔ ف ل۔ دم ع۔ فاقہ سے گزرنا۔ کھانا نہ کھانا۔ بھوکا مرنا۔

**آنتیں قل ہو اللہ پڑھنے لگیں**۔ محاورہ۔ آنتیں ختم پڑھنے لگیں۔ بھوک کے مارے خاتمہ ہونے لگا۔ مارے بھوک کے مرنے لگے۔ آنتیں جلنے لگیں۔

**آنتیں گلے میں آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسی بلا میں گرفتار ہونا۔ مصیبت میں پھنسنا۔ آفت میں پڑنا۔

**آنتیں مُنہ کو آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ نہایت دق ہونا۔ ناک میں دم آنا۔ بیزار ہونا۔ کلیجہ مُنہ کو آنا۔

**انٹا چت ہونا۔**
**انٹا غفیل یا غفیل ہونا۔**
**انٹا گُڑ گُڑ ہونا۔**
] ا۔ ف ل۔ ایں نشہ چڑھنا کہ

کھیلتے کھیلتے ہاتھ سے انٹا (یعنی کوڑی یا گولی) گر کر چت ہو جانا۔ نہایت نشہ چڑھنا۔ مدہوش ہونا۔ بالکل ہوش نہ رہنا۔ نشہ کے مارے سُدھ نہ رہنا۔

**آنٹ پڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ گرہ پڑنا۔ دلوں میں فرق آنا۔ جی میں بل پڑنا۔ من بگڑنا۔ شکر رنجی ہونا۔ دشمنی ہونا۔ لاگ ہونا۔

**آنٹ سانٹ**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ سازش۔ گٹھوت۔ ملی بھگت۔ گُٹّی۔ گٹھت

**انٹ کی سنٹ بکنا یا ہانکنا**۔ ہ۔ ف ل۔ واہی تباہی۔ یا بیہودہ بکنا۔

**آنٹ لگانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) روک لگانا۔ سدِّ راہ ہونا۔ حارج ہونا۔ (۲) چاندی

میں گھسا لگاکر اور اُسکو تپا کر اُسکا کھرا کھوٹا پن دیکھنا۔

آنٹ لگالو اچھی ہو تو تمہاری بُری ہو تو میری

**انٹی باز۔** ا۔ اِسم مذکر (۱) وہ شخص جو کوڑی کو انگلیوں کی گھائی میں چھپالے۔ جواری (۲) فریبی۔ دھوکہ باز۔ دغاباز۔

**انٹی کرنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) اٹیرنا۔ چھپانا۔ (۲) جوئے کے وقت کوڑی کو گھائی میں چھپا لینا۔ (۳) دم یا فریب سے کسی کا مال تیر کرنا۔

رِکنیکا مال انٹی کرو جو پورا پڑے

**انٹی مارنا۔** ہ۔ ف م (جواری)۔ (۱) جوا کھیلتے وقت کوڑی کو انگلیوں کی گھائی میں چھپالینا (۲) چُرالینا۔ اُبھار دینا۔ تیر کردینا۔ اُڑا دینا۔

**انجان بنّا۔** ہ۔ ف ل۔ جانکر انجان بنّا تجاہل عارفانہ کرنا۔ نجاننے کا بہانہ کرنا۔

**انجر پنجر ڈھیلے ہو جانا۔** ہ۔ ف ل۔ ہر ایک جوڑ کا تھک جانا۔ بند بند ہل جانا۔ نہایت تھک جانا۔ مُضمحل ہو جانا۔

**انجل تکرنا۔** ہ۔ ف ل (اصل میں آن = اناج جل = پانی) نہ روٹی کھانا نہ پانی پینا۔ آب و دانہ کچھ نہ کھانا۔ نہ کھانا نہ پینا۔ بھوکا پیاسا رہنا۔

**آنچ۔** ہ۔ اسم مؤنث ہن۔ आंच پالی اچی۔ (۱) آگ۔ آتش (۲) چمک۔ تیزی

تلوار کی آنچ کے آگے کوئی برلا ہی ٹھیرتا ہے

(۳) ماننا۔ جوش محبت (۴) خواہش نفسانی۔ جوش۔ آگ۔ گرمی۔

پیٹ کی آنچ سہی جاتی ہے کوک کی آنچ نہیں سہی جاتی مثل (۵) صدمہ۔ چوٹ۔ نقصان ضرر۔ سانچ کو آنچ کیا۔ مثل (۶) دقت۔ اڑی۔ بپتا۔

**آنچ آنا۔** ہ۔ ف ل۔ چوٹ لگنا۔ ضرب پہنچنا ایذا پہنچنا۔ نقصان ہونا (۲) ضرب آنا۔ بات آنا۔ (۳) آفت۔ مُصیبت بلا یا بپتا آنا

**آنچ دکھانا۔** ہ۔ ف ل۔ یونہی سا گرم کرنا تپانا۔

**آنچ کا کھیل ہے** محاورہ (حلوائی یار کا بازار سے یہ محاورہ لیا گیا ہے) مُشکل کام ہے بے قابو کام ہے (یعنی آنچ کے ہاتھ کھیل ہے)

**آنچ کھا جانا۔** ہ۔ ف ل۔ زیادہ گرم ہو جانا زیادہ پکجانا۔ چرخ کھا جانا۔ تاؤ کھا جانا۔

**آنچل پڑنا۔** ہ۔ ف ل (ہندو) اول ہی اول ہم بستر ہونا شب زفاف ہونا۔ گود بھر کی جانا۔

جی جی! آج پھلانی (فلانی) کے آنچل پڑینگے۔

**آنچل دبانا یا دابنا** - ہ - ف م - (ہ عو) بچّہ کا مُنہ میں چھاتی دابنا - دودھ پینا - چھاتی مُنہ میں لینا -

اجّی! آج ننھے نے آنچل نہیں دابا کیا دیدوں ؟

**آنچل دینا** - ہ - ف م - (ہ عو) بچہ کو دودھ پلانا - بچّہ کے مُنہ میں چھاتی دینا -

**آنچل لینا** - ہ - ف م - (ہ عو) تعظیماً مہمان عورت کے دوپٹّے کا کنارہ چھُونا - پاؤں پڑنا - قدم لینا - آدر ستکار کرنا - قدمبوس ہونا -

**آنچل میں بات باندھنا** - ہ - ف م - (۱) کسی کی نصیحت کو یاد رکھنا - کسی کے قول پر عمل کرنا - بات کو پلّے باندھنا -

**آنچ نہ آنا** - ہ - ف ل - آسیب یا صدمہ نہ پہنچنا - نقصان نہ ہونا - بال بیکا نہ ہونا

**انچھر پڑھ کے مارنا** - ہ - ف م - جادو کرنا - تسخیر کرنا -

**اِنچے اِنچے رہنا** (ناؤ) دُور دُور رہنا - الگ الگ رہنا - کچھ خفا رہنا - کچھ ناراض رہنا - کشیدہ خاطر رہنا - کھچے کھچے رہنا -

**ان داتا** ہ محاورہ (رجواڑوں میں راجاؤں اور بڑے آدمیوں کے واسطے کلمہ خطابیہ ہے) (۱) روزی رساں - رازق (۲) حاکم - مالک - خداوند نعمت - آقا - حضور - سری مہاراج -

**انداز اُڑانا** - ہ - ف م - دوسرے کی وضع اختیار کرنا - تقلید کرنا - کسی کی طرز سیکھ لینا -

**اندازن بیٹی** - ا - اِسم مؤنث (م عو) (۱) وہ عورت جو ہر وقت اپنے اندازوں ہی کے بناؤ سنوار کے بکھیڑوں میں لگی رہے - (۲) نخرے والی عورت - اپنے ناز و انداز پر اترانیوالی عورت - ناچو - ناز

**اِندراسن آنا** - ہ - ف ل - اِندر کے تخت یا راج کا مزہ آنا - نہایت عیش و آرام اور بے فکری سے گزرنا -

وہاں تو اندراسن آرہا ہے!

**اِندراین کا پھل** - ہ - اِسم مذکر - (۱) یہ پھل دیکھنے میں بھلا کھانے میں کڑوا ہوتا ہے اس سبب سے اسکے یہ معنی ہوگئے ہیں کہ ظاہر میں اچھا باطن میں خراب - صورت حرام (۲) تندمزاج - چڑچڑا - کڑوا آدمی -

**اِندر جال** - ہ - اسم مذکر - (راجہ اندر کا جال جسکو وہ اکثر لڑائی کے وقت دُشمن کے دھوکا دینے کے واسطے کام میں لایا کرتے تھے اسی سبب سے اسکے معنی دھوکے کے ہوگئے ہیں) **چھل** - فریب - شعبدہ بازی - دھوکہ بازی -

**اِندر کا اکھاڑا** - ہ - اسم مذکر (۱) راجہ اندر کی سبھا جسمیں اپچھرا یعنی پریاں ناچتی ہیں -

(۲) پریوں اور خوبصورت عورتوں یا لڑکوں کا مجمع - پریوں کا جمگھٹا

**اندر والا** - ہ - اسم مذکر - (عو) سن - جی - دل - بولتا -

جب اندر والا ہی خوش نہیں تو کہو جینے کا کیا مزہ - !

**اندری بس ہونا** - ہ - ف ل - حظ نفسانی کے تابع ہونا - لذائذ حیوانی میں مبتلا ہونا شہوت کے تابع ہونا -

**اندری جُلاّب** - ا - اسم مذکر - ہم بستری - تنقیۂ ہم بستری - شب باشی - تنقیہ بذریعہ جماع -

**اندھا بنانا** - ہ - ف م - دھوکا دینا - فریب دینا - آنکھوں میں خاک ڈالنا - چُل دینا -

**اندھا دربار** - ا - اسم مذکر - وہ دربار یا کچہری جسمیں انصاف نہوتا ہو - خراب حکومت - بُرا راج -

**اندھا دُھند** - ہ - م ف - (۱) بے سوچے سمجھے بے ٹھکانے - بیدھڑک (۲) بے احتیاطی سے - بے اندازہ - بے دیکھے بھالے - بے اعتدالی سے -

**اندھا دُھند مچ رہا ہے** - محاورہ - اندھیر ہو رہا ہے - انیاؤ ہو رہا ہے - ظلم ہو رہا ہے -

**اندھا کُنواں** - ہ - اسم مذکر - وہ کنواں جسمیں پانی نہو - سُوکھا اور اٹا ہوا کُنواں - اندھیرا کُنواں -

**اندھا گھوڑا** - ہ - اسم مذکر - فقیروں کی اصطلاح - جُوتا - پاپوش -

**اندھا ہونا** - ہ - ف ل - (۱) جوانی کے جوش میں مست ہونا - آگا پیچھا کچھ نہ دکھائی دینا (۲) گمراہ ہونا -

**اندھکیل** - ہ - اسم مذکر - (انّ کو اندر کرنیوالا) - مذاقاً - پانی - بل -

**اندھیرا گُپ - یا گھپ** - ہ - صفت (گُپ بگاڑ ہے س گُپ = گُنواں) کنوئیں کا سا اندھیرا - نہایت اندھیرا - ایسا اندھیرا جسمیں ہاتھ کو ہاتھ نہ سُوجھے -

**اندھیر کھاتا** - ہ - اسم مذکر - (کھاتا = حساب - اندھیر = انیاؤ) بدمعاملگی - بے انصافی - بے ایمانی -

**اندھیر مچانا** - ہ - ف م - (۱) ظلم و ستم کرنا - انیاؤ کرنا - (۲) لُوٹ مچانا -

**اندھیرے اُجالے** - ہ - م ف - اویر سویر - موقع بے موقع - وقت بے وقت -

**اندھیری جھکنا یا چھانا** - ہ - ف ل - نہایت

زور شور سے کالی گھٹا کا آنا اور اُسکے سبب سے اندھیرا ہو جانا۔ رات کا بہت تاریک ہونا۔

**اندھیری دینا یا ڈالنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) گھوڑے کی آنکھوں پر پردہ ڈالنا۔ (۲) کسی شخص کو اُسکی آنکھیں بند کر کے خوب پیٹنا۔ مکمل اُڑھاتا۔ (۳) دھوکا دینا۔ فریب دینا

**اندھیری کوٹھری۔** ہ۔ اسم مؤنث (۱) تاریک جگہ (۲) پیٹ۔ شکم۔ کوکھ۔ بطنِ اِنسان۔

**اندھیرے گھر کا اُجالا۔** ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) گھر کی رونق۔ نہایت حسین۔ خوبصورت (۲) اِکلوتا بیٹا (۳) فخرِ خاندان۔ زینتِ خاندان۔

**اندھی سرکار۔** ہ۔ اسم مؤنث۔ خراب سلطنت۔ انیائی راجہ۔ وہ سرکار جو نوکروں کی تنخواہ ہمیشہ باقی رکھے +

**آندھی کے آم۔** محاورہ۔ (۱) وہ آم جو آندھی کے باعث گر پڑے ہوں بہت سستی اور ارزاں چیز۔ مفت کی شے۔ (۲) اشیائے غیر مترقبہ۔ از غیبی نعمت۔ وہ قیمتی چیز یا موقع جو اتفاقیہ ہاتھ آجائے (۳) تھوڑے دن کی۔ چند روزہ۔

**اندھے کی لاٹھی یا لکڑی۔** ہ۔ اسم مؤنث۔ (۱) وہ بچّہ جو کئی بچّوں کے مرنے کے بعد زندہ رہے (۲) سہارا۔ ذریعہ۔ وسیلہ

**اندھے کے ہاتھ بٹیر لگی ہے یا لگ گئی ہے۔** محاورہ۔ یہ چیز اِسکے حوصلہ سے بڑھکر ہاتھ لگ گئی ہے۔ چوہے کے ہاتھ ہلدی کی گرہ لگ گئی ہے۔

**آندھی ہے!۔** محاورہ۔ یہ کام میں نہایت سرگرم ہے۔ کام کرنے میں خوب مستعد ہے۔ نہایت تیز و چالاک ہے۔

یہ عورت لڑنے میں آندھی ہے!

**انڈا ڈھیلا ہونا۔ انٹا ڈھیلا ہونا۔** ہ۔ ف ل (۱) تھک جانا۔ طبیعت کا بِکھر جانا۔ مستعدی جاتی رہنا۔

دو ہی دن کی بیماری میں انڈا ڈھیلا ہو گیا۔

(۲) گھبرا جانا۔ ناقابل برداشت ہو جانا۔ تنگ آجانا۔

**آنڈو بکنا۔** (دیہات)۔ لغوی۔ بیل کا بغیر بدھیا کئے بکنا۔ (اصطلاحی) چیز کا بغیر درست کئے یا بن بنائے سنوارے فروخت ہونا

جسکا آنڈو بکے۔ وہ بدھیا کیوں کرے؟ مثل

**آنڈو بیل۔** ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) سانڈ۔ بجار۔ (۲) سُست کاہل۔ آلسی۔ آسکتی۔

انڈوں پر ہونا۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) انڈے دینے کے قریب ہونا۔ (۲) انڈے سینا۔ انڈوں پر بیٹھنا۔

انڈے اُڑانا۔ د۔ ف م۔ (پورب) بہت جھوٹ بولنا۔ حد سے زیادہ دروغ گوئی کرنا۔ مبالغہ کرنا۔

انڈیانا۔ ہ۔ ف ل (۱) انڈے دینے کو ہونا۔ (۲) (مذاقاً) عورت کا جننے کے قریب ہونا۔

انڈے بانڈے کھانا۔ ہ۔ ف ل۔ اِدھر اُدھر پھرنا۔ واہی تباہی پھرنا۔ آوارہ پھرنا۔

انڈے بچّے۔ ہ۔ اسم مذکّر۔ وہ سفیدی جو چھوٹے لڑکوں کی شپاری کے گرد حشفہ یا گھونگٹ میں اُسکے صاف نہ رکھنے کے باعث ہو جاتی ہے۔

انڈے سینا۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) کسی پرند کا انڈوں پر بیٹھکر اُسمیں حرارت پہنچانا اور انڈوں کے مادّے کو بچّہ بن جانیکے قابل کرنا (۲) گھر سے باہر نہ نکلنا۔ خانہ نشین ہونا

گھر میں بیٹھے کیا انڈے سے رہے ہو جی

انڈے کا شہزادہ۔ ہ۔ ا۔ اسم مذکّر۔ (۱) وہ شخص جسنے کبھی گھر سے باہر قدم نہ رکھا ہو۔ بسم اللہ کے گنبد میں رہنے والا (۲) ناتجربہ کار۔ بھولا بھالا۔ سیدھا سادہ۔ سادہ لوح

اناڑی۔

انتر تھہ کرنا۔ ہ۔ ف م۔ (۱) بیفائدہ کام کرنا۔ بُرا کرنا (۲) ظلم کرنا۔ ستانا۔ انیاؤ کرنا (۳) پاپ کرنا۔ گناہ کرنا۔

آن رہنا | آ رہنا۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) گر پڑنا۔ آپڑنا (۲) آبسنا۔ آباد ہو جانا۔

اِنزال ہونا۔ ا۔ ف ل۔ کسی چیز کا اُترنا۔ منی کا اُترنا یا نکلنا۔ جھڑنا۔ منزل ہونا۔

اِنسانیت برتنا | اِنسانیت سے پیش آنا۔ ا۔ ف ل۔ مروّت اور تہذیب کے ساتھ کسی سے برتاؤ کرنا۔ تہذیب کے ساتھ پیش آنا۔

انس نکال لینا۔ ہ۔ ف م۔ ساری طاقت چوس لینا۔ کمزور کر دینا۔ ست نکال لینا۔ ناتواں کر دینا۔ نربل کر دینا۔

انسو بھر لانا۔ ہ ف ل۔ رونے کو ہو جانا۔ رنجیدہ ہونا۔

انسو پچھنا۔ ہ۔ ف ل۔ ڈھارس ہونا۔ تسکین ہونا۔ تشفّی ہونا۔ آس بندھنا۔ موہوم توقّع ہونا۔

میرے رونے پر انکو رقّت ہے۔
کچھ تو آنسو پچھے غنیمت ہے۔

آنسو پونچھنا۔ ہ۔ ف م۔ کسیکو دلاسا دینا

تشفی کرنا ۔ آس بندھانا ۔

**آنسو پینا ۔ یا پیجانا ۔** ہ ۔ ف ل ۔ آنکھوں سے آنسو نہ نکلنے دینا ۔ صدمہ سہارنا دل ہی دل میں رونا ۔ رونے کو ظاہر نہ ہونے دینا ۔

**آنسو ڈالنا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ آنکھوں سے آنسو گرانا ۔ رونا ۔ کسی کے مرنے پر اُسکے واسطے رونا ۔

**آنسو ڈھال** ۔ ایک بیماری کا نام ہے جو گھوڑوں کو ہو جایا کرتی ہے اسمیں ہر وقت آنکھوں سے پانی جاری رہتا ہے جسے ڈھلکے کی بیماری بھی کہتے ہیں ۔

**آنسو گرانا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ آنکھوں سے آنسو ڈالنا ۔ رونا (۲) کسی کا ماتم کرنا ۔ پُرسہ دینا میاں! تمنے تو اُنکے ہاں جاکر دو آنسو بھی نہ گرائے

**آنسو نکل پڑنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ کسی صدمہ یا خوشی یا ترس کے باعث آنکھوں سے آنسوؤں کا بے اختیار نکل پڑنا ۔ بے اختیار رونے لگنا ۔

**آنسوؤں سے مُنہ دھونا ۔ آنسوؤں مُنہ دھونا ۔** ہ ۔ ف ل ۔ اتنا رونا کہ آنسوؤں ہی سے مُنہ دھل جائے ۔ ازحد رونا ۔ کثرت سے رونا ۔ زار زار رونا ۔ آنسوؤں کا تار باندھدینا ۔ آٹھ آٹھ آنسو رونا ۔

**آنسوؤں کا تار باندھدینا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ برابر روئے چلے جانا کہ جس سے آنسوؤں کا تار نہ ٹوٹے ۔ ازحد رونا ۔ بہت رونا ۔

**اَنّ کا کیڑا ۔ اناج کا کیڑا ۔ یا کوتھلا ۔** ہ ۔ اسم مذکر ۔ وہ جانور یا کیڑا جسکی زندگی صرف اناج پر ہو ۔ آدمی ۔ انسان ۔ منش ۔

**اِنشا پرداز** ۔ ف ۔ اسم مذکر ۔ وہ شخص جسکی طرز تحریر میں چستی و متانت ہو چست اور ستھری عبارت لکھنے والا ۔ عمدہ مضمون نگار

**آنکنا** ۔ ہ ۔ ف م (۱) آنک یا انک (ہندسہ یا رقم) کسی چیز پر بکری دام ظاہر کرنے کو ڈال دینا (۲) اندازہ کرنا ۔ جانچنا ۔ دام لگانا ۔ وزن کرنا ۔ (۳) کسی سوجن یا درد پر کچھ آنک یعنے انچھر پڑھکر راکھ کا ہاتھ پھیر دینا ۔ جھاڑنا ۔ پھونکنا ۔ دم کرنا ۔

**آنکھ** ۔ ہ ۔ اسم مؤنث ۔ س ۔ پ (۱) نین ۔ نیتر ۔ چشم ۔ دیدہ (۲) بینائی ۔ جوت ۔ روشنی (۳) نگاہ ۔ نظر درشٹی ۔ (۴) پہچان ۔ شناخت ۔ آنک جانچ ۔ تمیز ۔ درک ۔ دخل ۔ (۵) اولاد

بیٹا بیٹی۔ سوت مرگئی آنکھ چھوٹ گئی۔ (۶) آس۔ امید۔ توقع۔

نمہاری اوڑکو آنکھ لگی ہوئی تھی۔ مثال

(۷) گھٹنے کی چپنی کا گڑھا۔ گنے کی گرہ کے پاس کا گڑھا جسمیں سے پتے پھوٹتے ہیں۔

**آنکھ اٹکنا۔ اٹکجانا یا۔ اُلجھ جانا۔** ہ۔ ف ل۔ آشنائی ہونا۔ عشق ہونا۔ آنکھ لگجانا۔ محبت ہوجانا۔

**آنکھ اُٹھاکر دیکھنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) اُونچی نگاہ کرکے دیکھنا۔ آنکھ بھرکے دیکھنا۔ (۲) التفات کی نظر سے دیکھنا لحاظ کرنا۔ متوجہ ہونا۔

**آنکھ اُٹھاکر نہ دیکھنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) بے التفاتی کرنا۔ نہایت بے پروائی کرنا (۲) غرور کے باعث متوجہ نہ ہونا (۳) مارے شرم کے آنکھیں سامنے نکرنا۔ حجاب کرنا

اللہ رے ناز کی کہ حیا بار ہوگئی۔
کل مجکو آنکھ اُٹھاکے بھی دیکھا نہ یار نے۔ (ارشد)

**آنکھ اُٹھانا۔** (۱) آنکھ سامنے کرنا (۲) چھوڑنا۔ ہاتھ اُٹھانا۔ ترک کرنا۔ باز رہنا۔ کنارہ کش ہونا۔ (مگر اب اس معنی میں زیادہ ہاتھ اُٹھانا آتا ہے۔)

جب آنکھ اُٹھائی ہستی سے تب نین لگے مٹکانیکو۔
سب رنگ میں دیکھے ستھرا رنج نخرے اس رسیا چھیل چھبانیکو۔ (نظیر)

**آنکھ آنا۔ آنکھ آجانا۔** ہ۔ ف ل۔ (اسکی اصل آنکھ دُکھنے آنا ہے)۔ آنکھ کا لال ہوجانا اور کچھ سوج جانا۔ آنکھ ٹوٹ آنا۔

گرمی سے آنکھ اکثر آجاتی ہے۔

**آنکھ اُونچی نکرنا۔** ہ۔ ف ل۔ شرم کے مارے آنکھ اُٹھاکر نہ دیکھنا۔ لحاظ کرنا۔ حجاب کرنا۔

**آنکھ بچلجانا۔** ہ۔ ف ل۔ نگاہ بچاکر نکل جانا۔ آنکھ چُراکر چلا جانا۔ ٹال جانا۔ اغماض کرنا

**آنکھ بچاکر۔ آنکھ بچاکے۔** ہ۔ م ف۔ دوسرے کی نگاہ کو دیکھنے سے روک کر۔ چوری سے۔ دوسرے کے بغیر دیکھے۔ پردہ سے۔ پوشیدہ۔ چھپواں۔

**آنکھ بچنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) نگاہ کا اپنے فعل سے چُوکنا۔ نگاہ چُوکنا۔ نظر بچنا۔ دھیان ہٹنا۔ توجہ کم ہونا۔

آنکھ بچی مال دوستوں کا۔ مثل

**آنکھ بدلنا۔ آنکھ بدل لینا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) آنکھ کا کسی کی طرف سے پھیر لینا۔ پہلی سی نظر نہ رہنا۔ بے رخ ہوجانا۔ بے مروّت بنجانا۔ (۲) دفعۃً افروختہ ہونا۔ خفا ہوجانا۔ ناراض ہوجانا۔

**آنکھ برابر نکر سکنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) نگاہ سے نگاہ نہ ملاسکنا۔ آنکھ سامنے نکر سکنا

(۲) حیا کرنا۔ شرمانا۔ لحاظ کرنا۔ لجیانا۔
**آنکھ بند کر کے۔** ہ م ف۔ آنکھ کو اسکے فعل سے باز رکھکر۔ بے دیکھے بھالے۔ آنکھ مونڈ کے۔ اندھا دھند۔ بے پروائی سے۔ بغیر سوچے سمجھے۔
**آنکھ بند کر لینا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) آنکھ میچ لینا۔ سو جانا۔ (۲) بیخبر ہو جانا۔ غافل ہو جانا (۳) بے مروت ہو جانا۔ بے وفا ہو جانا (۴) دنیا سے گزر جانا۔ انتقال کرنا۔ مرجانا
**آنکھ بند ہونا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) آنکھ میچ جانا۔ آنکھ مُند جانا۔ سو جانا۔ آنکھ لگ جانا۔ (۲) انتقال کرنا۔ مرجانا۔ دنیا سے گزرنا۔

جب اپنی آنکھ بند ہو گئی پیچھے کچھ ہی ہوا کرے

**آنکھ بنوانا۔ آنکھیں بنوانا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) آنکھ میں جو جالا آجاتا ہے یا پانی اتر آتا ہے اُسکا درست کرانا۔ سلائی سے آنکھ درست کرانا۔ (۲) (طنزاً) کسی چیز کی شناخت میں تمیز بہم پہنچانا۔ پرکھ پیدا کرنا
**آنکھ بھر کر دیکھنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) پوری نگاہ سے دیکھنا۔ بغور دیکھنا۔ گہری نظر سے دیکھنا۔ ٹکٹکی باندھکر دیکھنا۔ (۲) گھور کر دیکھنا۔ کٹور کر دیکھنا۔ بُری نگاہ سے دیکھنا۔

جس کسی نے تیری طرف آنکھ بھر کر دیکھا ہو اُسکی آنکھیں نکلوا لوں۔ (کہانی کا فقرہ)

**آنکھ بھر کر نہ دیکھنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) پوری نگاہ سے نہ دیکھنا۔ اچھی طرح نہ دیکھنا۔ بغور نہ دیکھنا۔ جی کھولکر نہ دیکھنا (۲) غرور کے مارے نہ دیکھنا۔ خاطر میں نہ لانا۔ توجہ نکرنا۔
**آنکھ بھر لانا۔** ہ۔ ف ل۔ آنکھ میں آنسو آجانا رونے کو ہو جانا۔ رُنکھا ہو جانا۔ آنسو بھر لانا۔
**آنکھ بھوں ٹیڑھی کرنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) تیوری میں بل ڈالکر بُری نگاہ سے دیکھنا چین بجبیں ہونا۔ تیوری بدلنا۔ (۲) خفا ہونا۔ ناراض ہونا۔ بگڑنا (۳) نفرت کرنا۔ ناپسند کرنا

کیا غضب ہے اُٹھے کی بس آنکھ بھوں ٹیڑھی وہیں
کچھ اشاروں سے کہا جو یار سے اغیار نے

---

**آنکھ بیٹھ جانا۔** ہ۔ ف ل۔ کسی صدمہ سے آنکھ کے ڈھیلے کا اندر کو دھنس جانا۔ اندھا ہو جانا۔
**آنکھ پڑنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) نظر پڑنا۔ شوق کی نظر سے دیکھنا۔ محبت کی نگاہ پڑنا۔

ہنے چھپ چھپ کے بارہا دیکھا +
اُنکی ہمپر بھی آنکھ پڑتی ہے +

(۲) اتفاقیہ نظر پڑنا۔ بھول سے دیکھ لینا۔

جس پر اُسکی آنکھ پڑ گئی بس وہ آفت میں آ گیا

**آنکھ پھاڑ پھاڑ کے دیکھنا**۔ ہ۔ ف م۔ آنکھوں کو چیر کر بڑے غور سے دیکھنا۔ نہایت شوق اور آرزو سے دیکھنا۔ غور سے دیکھنا۔

**آنکھ پھرنا یا پھر جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) نظر کا ایک سمت سے دوسری سمت کو ہونا۔ (۲) بے مروّت ہونا۔ بے رخ ہونا۔ ناراض ہونا۔ (۳) نگاہ چُوکنا۔ آنکھ بچنا۔ نظر بچنا۔

**آنکھ پھڑکنا**۔ ہ۔ ف ل۔ اپنے آپ آنکھ کے پپوٹے کا بار بار حرکت کرنا اور اس سے بُرائی بھلائی کا شگون لیتے ہیں۔ بُرا بھلا ظاہر ہونا۔

تقدیر شکل ہجر کی نکلتی ہے وصل میں
رہ رہ کے بائیں آنکھ پھڑکتی ہے وصل میں

**آنکھ پھوٹنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) آنکھ کا کسی صدمہ سے جاتا رہنا۔ اندھا ہونا۔

مثل — آنکھ پھوٹی پیڑ گئی

(۲) بچّہ کا مرنا۔

آنکھ پھوٹ گئی نرا دری ہو گئی (عو)

**آنکھ پھوڑ ٹڈّا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) ایک قسم کا پردار کیڑا۔ (۲) محسن کُش۔ نگنا۔ اِحسان فراموش۔ بیمروّت۔ روکھا۔

**آنکھ پھوڑنا۔ آنکھیں پھوڑنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) آنکھوں کو کسی باریک کام کے کرنے یا مہین خط کے پڑھنے سے تکلیف پہنچانا۔ (۲) بیفائدہ انتظار کرنا۔ راہ یا باٹ دیکھنا۔

**آنکھ ٹوٹ آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ آنکھیں دُکھنے آنا۔ آنکھ کا یکایک سُرخ ہو جانا۔ آنکھ آجانا۔

**آنکھ ٹھنڈی کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) ہندوؤں میں دستور ہے کہ جب کسیکے گھر کا کوئی آدمی مرجاتا ہے۔ تو اُسکی اُٹھاونی کے دن اُس مرحوم کے کنبہ والے اُسکے وارث کے ساتھ اپنی آنکھوں کو پانی لگاتے ہیں گویا اُسکو تشفّی دیتے ہیں (۲) تسلّی دینا۔ ڈھارس دینا۔ تشفّی کرنا۔ دھیر بندھانا۔

**آنکھ ٹیڑھی کرنا**۔ ہ۔ ف ل (۱) تیور بدلنا۔ ترش رو ہونا۔ بے رُخ ہونا۔ بیمروت بنا۔

**آنکھ جا لڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ پیت لگنا۔ نیہا لگنا۔ نظر لڑ جانا۔ آشنائی ہو جانا۔ محبت ہو جانا۔

**آنکھ جلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (نظم) مغلوب ہونا دبنا۔ شرمانا۔

نگہ گرم یار دیکھتی ہے۔ کب کسی سے یہ آنکھ جلتی ہے

**آنکھ جھپکانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) آنکھ کو حرکت دینا

پلک مارنا۔ آنکھ مٹکانا۔ اشارہ کرنا۔ (۲) آنکھ نیچے کرنا۔ شرمانا۔ جھیپنا۔ (۳) قیلولہ کرنا۔ لیٹ رہنا۔ پلک مار لینا۔ ذرا آرام کرنا

**آنکھ جھپکنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) چکاچوند لگنا۔ روشنی کے سامنے آنکھ نہ ٹھیرنا۔ آنکھ میچنا۔ (۲) شرم آنا۔ لحاظ آنا۔ شرمندہ ہونا۔ لجانا۔ کنیانا۔ (۳) سونا۔ آنکھ لگنا۔

**آنکھ جُھک آنا** ۔ آنکھیں دیکھنے آنا۔ آنکھیں ٹوٹ آنا۔ آنکھیں آنا۔

**آنکھ جُھکنا۔ آنکھ جھپنا۔** ہ۔ ف ل۔ آنکھ نیچی ہونا۔ آنکھ جھپکنا۔ شرمانا۔ لجانا۔ خجل ہونا۔

**آنکھ چار نکرنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) آنکھ سے آنکھ نہ ملانا۔ شرمندہ ہونا۔ شرمانا۔ لحاظ کے باعث آنکھ سامنے نکرنا۔

**آنکھ چُراکر دیکھنا** ہ۔ ف ل۔ نظر بچا کر دیکھنا۔ کن انکھیوں سے دیکھنا۔ چوری چوری دیکھنا۔

**آنکھ چُرانا۔ آنکھ چُرا جانا۔ آنکھیں چُرانا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) نظر بچانا۔ اغماض کرنا۔ چشم پوشی کرنا۔ کترانا۔ پہلو تہی کرنا۔ (۲) بے پروائی کرنا۔ خاطر میں نہ لانا۔ توجہ نکرنا۔ بےمروتی کرنا۔ (۳) آنکھ سامنے نہ کرنا لحاظ کرنا۔ حیا کرنا۔

**آنکھ چُھپانا** ۔ ہ۔ ف م۔ نظر بچانا۔ رخ پھیرنا۔ ٹالنا۔ پرانی واقفیت کو فراموش کرنا۔

**آنکھ چیر چیر کر دیکھنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ آنکھ پھاڑ پھاڑ کر دیکھنا۔ غور سے دیکھنا۔ گھور کر دیکھنا۔

**آنکھ دابکر یا دبا کر دیکھنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ ایک آنکھ بند کر کے دیکھنا۔ بھینگے پنے سے دیکھنا۔ آنکھ کو ذرا میچ کر دیکھنا۔

**آنکھ دِکھانا۔ یا دِکھلانا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) دیدے نکالنا۔ خفگی کی نظر سے دیکھنا۔ کٹورنا۔ گھورنا۔ (۲) دھمکانا۔ گھرکی دینا۔ ڈانٹنا۔ چشم نمائی کرنا۔ گھرکنا۔ (۳) (نظم) سَین یا آنکھ مارنا۔ چشمک زنی کرنا۔ اشارہ کرنا۔

منہ پھیر کے ایک مسکرائی
(نسیم) آنکھ ایک نے ایک کو دکھائی

(۴) بے رخی کرنا۔ بےمروتی کرنا۔ رکھائی کرنا۔ پہلے تو آتے جاتے رہتے تھے اب ایک، ایک مہینے سے تو وہ آنکھ دکھائی ہے کہ خدا کی پناہ۔

**آنکھ ڈالنا** ۔ (۱) دیکھنا۔ نظر کرنا۔ (۲) چلتی نظر سے دیکھنا۔ سرسری دیکھنا۔ (۳) مائل ہونا۔ محبت یا پریت کرنا۔ نیہ لگانا (۴) بدارادے سے دیکھنا۔ بری نگاہ

سے دیکھنا - تاکنا -

کیا بُرا زمانہ آیا ہے سُسرا بہو پہ آنکھ ڈالنے لگا

**آنکھ ڈبڈبانا** - ہ - ف ل - رونے کو ہونا - آنسو بھر لانا - آبدیدہ ہونا -

**آنکھ رکھنا** - ہ - ف م - (۱) پیار کی آنکھ سے دیکھنا - پریت رکھنا - (۲) ارادہ رکھنا - نیت رکھنا - (۳) آس کرنا - توقع رکھنا - امید رکھنا -

**آنکھ روشن کرنا** - ا - ف ل - ملنا - باغ باغ ہونا - ملاقات کرنا - خوش ہونا -

**آنکھ سامنے نکرنا** - ہ - ف ل - (۱) آنکھ نہ ملانا - آنکھ روبرو نکرنا - (۲) کسی چیز کے دیکھنے کی طاقت نہونا - نہ دیکھ سکنا - متحمل ہونا - (۳) مارے شرم کے مقابل نہونا - جھیپنا - شرمندہ ہونا - لجانا -

**آنکھ سے آنکھ ملانا** - ہ - ف م - (۱) نظر لڑانا - آنکھ سامنے کرنا (۲) مقابلہ کرنا - ہمسری کرنا

**آنکھ سے گرنا** - ہ - ف ل - بے اعتبار ہونا - حقیر و ذلیل ہونا - خفیف ہونا - سُبک ہونا - بے قدر ہونا -

**آنکھ سیدھی رکھنا** - ہ - ف ل - ٹیڑھی آنکھ نکرنا - بے رخ نہونا - پیار پریت بنی رکھنا

**آنکھ کا اندھا گانٹھ کا پورا** - محاورہ - دولتمند اور ناتجربہ کار آدمی - مالدار بیوقوف - بھولا بھالا

**آنکھ کا تارا** - ہ اسم مذکر - (۱) مردمک چشم - آنکھ کا تل (۲) آنکھ کی جوت - آنکھ کی روشنی - (۳) بیٹا - نہایت عزیز - بہت پیارا - آنکھ کی پتلی -

پدڑی بھی سمجھتی ہے اُسے آنکھ کا تارا - (نظیر)

**آنکھ کا کاجل چُرانا -**
**آنکھوں کا کاجل چُرانا -**
**آنکھوں میں سے کاجل چُرانا -**
ہ - ف م - (اُس شخص کے ہاں سے چوری کرنا جسکا کام دیکھنا اور دوسروں کی حفاظت کرنا ہے) کمال عیاری و چالاکی کرنا - چوری کے فن میں نہایت چالاک ہونا - چوری میں یکتا ہونا

**آنکھ کی بُرائی بھوں کے آگے** - محاورہ - کسی شخص کی بُرائی اُسکے دوست یا قریبی رشتہ دار کے سامنے کرنی - بیجا یا بیہودہ کام -

**آنکھ کھلنا** - ہ - ف ل - (۱) بیدار ہونا - جاگنا (۲) دنیا میں آنا - پیدا ہونا - جنم لینا - (۳) ہوش پکڑنا - ہوش سنبھالنا - واقف ہونا - آگاہ ہونا - (۴) بہار پر آنا - کھلنا -

آنکھ کھلی گُل کی تو موسم ہے خزاں کا

**آنکھ کھولنا -**
**آنکھیں کھولنا -**
ہ - ف م - (۱) جاگنا - اُٹھنا - بیدار ہونا - (۲) ہوش میں آنا - ہوش پکڑنا - جیتنا -

**آنکھ کی پُتلی پھرنا** - ہ - ف ل - آنکھ کی پُتلی کا اپنی

اصلی حالت پر نہ رہنا۔ موت کے آثار نمود ار ہونا مرنے کے آثار دکھائی دینا۔

**آنکھ گاڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ نہایت غور سے دیکھنا۔ نظر جماکر دیکھنا۔

**آنکھ لجانا**۔ ہ۔ ف ل۔ شرمانا۔ لحاظ یا مروت کرنا + مثل منہ کھائے آنکھ لجائے۔

**آنکھ لڑانا۔ آنکھیں لڑانا**۔ ہ۔ ف م۔ آنکھ ملانا۔ نگاہ لڑانا۔ اشارہ وکنایہ کرنا۔ دیدار بازی کرنا (۲) پریت جوڑنا۔ نیہا لگانا۔ عشق کرنا۔ گھورا گھاری کرنا۔ تاکنا۔

لڑائی آنکھ جو اغیار سے سر محفل۔
تو ٹکڑے ہو گیا دل رشک سے کتاں کی طرح (عاشق)

**آنکھ لڑجانا**۔ ہ۔ ف ل۔ آنکھیں دوچار ہو جانا۔ عشق ہو جانا۔ اُلفت یا محبت ہو جانا۔

**آنکھ لڑنا۔ آنکھ ملنا**۔ ہ۔ ف ل۔ نیہا لگنا۔ عشق ہونا۔ دوستی ہونا۔ گھورا گھاری کرنا۔ فریفتہ ہونا۔

**آنکھ لگا مردوا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ وہ شخص جس کے ساتھ آشنائی کے بعد نکاح ہوا ہو۔ کیا ہوا مرد۔

گو آنکھ لگا مردوا تھا چھوٹی کا دیور۔
بس کُٹنی میرے جا کے بڑا نام کرایا + (جانصاحب)

**آنکھ لگانا**۔ ہ۔ ف م۔ نیہا لگانا۔ دوستی پیدا کرنا۔ پریت جوڑنا۔ عشق کرنا۔ محبت کرنا۔

**آنکھ لگنا۔ آنکھ لگ جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) سونا۔ آنکھ مُندنا۔ نیند آجانا۔ (۲) دوستی ہونا۔ عشق ہونا۔ دل لگی ہو جانا۔ پریت ہونا۔

ایسے کچھ اور ڈھب سے آنکھ لگی۔
نہ لگی آنکھ جب سے آنکھ لگی +

**آنکھ لگی**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ وہ عورت جسکو آشنائی کرکے گھر میں ڈال لیا ہو۔ آشنائی کی ہوئی عورت۔

**آنکھ للچانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (نظم) کسی چیز کو دیکھ کر اُسکے واسطے جی چاہنا۔ گھورنے کو جی چاہنا۔ رغبت ہونا۔ جی چلنا۔

**آنکھ مارنا۔ آنکھ مچکانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) اشارہ کرنا۔ آنکھ سے کچھ کہنا۔ سین کرنا۔ جتانا۔ عاشقانہ یا معشوقانہ طور سے دیکھنا۔ (۲) منع کرنیکو آنکھ سے اشارہ کرنا۔ آنکھ کے اشارہ سے روکنا۔ (۳) بہکانا۔ بہکا دینا۔ اشتعالک دینا۔ (۴) حقارت کی نظر سے دیکھنا۔ ہنسی اُڑانا۔

حلقہ بگوش آبرو جب ہو ہلال او سکا
اختر بے آنکھ مارے کیونکر نہ خال اُسکا (نصیر)

**آنکھ مچکانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) آنکھ کو بار بار کھولنا اور موندنا۔ آنکھیں مٹکانا یا ملکانا۔ پلکیں مارنا۔ (۲) اشارہ کرنا۔

**آنکھ میچنا۔ / آنکھ مُندنا۔** ہ۔ف ل۔ (۱) آنکھ بند ہونا۔ (۲) سونا۔ نیند آنا۔ آنکھ لگنا۔ (۳) مرجانا۔ فوت ہونا۔ کُوچ کرنا۔ گزرنا۔

**آنکھ ملانا۔** ہ۔ف م۔ (۱) آنکھ کے سامنے آنکھ کرنا۔ آنکھ لڑانا۔ اشارہ کرنا۔ (۲) سامنے ہونا۔ مقابلہ کرنا۔ روبرو ہونا۔ سمنکھ ہونا (۳) ملنا۔ مُلاقات کرنا۔

**آنکھ میلی کرنا۔** ہ۔ف م۔ تیوری پر بل ڈالنا رنجیدہ ہونا۔ بل بھرنا۔

**آنکھ میں آنکھ یا آنکھوں میں آنکھیں ڈالنا / آنکھ میں آنکھ یا آنکھ سے آنکھ ملانا۔** ہ۔ف م۔ آنکھ کے سامنے آنکھ کرکے دیکھے جانا۔ گھور کر دیکھنا۔ ڈھٹائی سے دیکھے جانا۔ بیحیائی و بیباکی سے دیکھنا۔ شرم نکرنا۔

**آنکھ میں بسنا۔ / آنکھوں میں بسنا۔** ہ۔ف ل۔ آنکھوں میں گھر کرلینا۔ آنکھوں میں رہنا۔ نظر میں سمانا۔ نگاہ پر چڑھنا۔ آنکھوں میں کُھبنا۔

**آنکھ میں جُبنا۔ آنکھ میں یا / آنکھوں میں کُھبنا یا بیٹھنا۔** ہ۔ف ل۔ آنکھ کو اچھا معلوم ہونا۔ کسی رنگ کا اُسکی تیزی و شوخی کے باعث آنکھوں کو بھلا لگنا۔ پسند آنا۔ (نہایت شوخ رنگ کی نسبت زیادہ بولتے ہیں

**آنکھ میں چوب آنا۔** ہ۔ف ل۔ کسی چوٹ کے صدمہ سے آنکھوں کا نہایت سُرخ ہوجانا۔ آشوب چشم ہوجانا۔ (اس محاورہ میں چوب غالباً چوٹ کا بگاڑ ہے۔ کثرت استعمال سے ٹ کا ب بموجب قاعدۂ علم زبان ہوگیا)

**آنکھ میں ذرا آنسو۔ پانی یا میل نہونا۔** ہ۔ف ل (قاعدہ ہے کہ شرمالو یا رحمدار آدمی کی آنکھ میں ذرا سے صدمہ سے آنسو بھر آتے ہیں۔) (۱) نہایت بیحیا ہونا۔ از حد بے شرم ہونا۔ (۲) نہایت سنگدل ہونا۔ کٹھور اور بے رحم ہونا (۳) بیمروت و بے دید ہونا۔

**آنکھ میں سمانا۔ / آنکھوں میں سمانا۔** ہ۔ف ل۔ آنکھوں میں کسی کا تصوّر بندھا رہنا۔ دیکھو آنکھ میں بسنا۔

**آنکھ میں سیل نہونا۔** ہ۔ف ل۔ (۱) بے شرم و بیحیا ہونا۔ نلجّا ہونا۔ (۲) کٹھور ہونا۔

**آنکھ میں کھٹکنا۔** ہ۔ف ل۔ آنکھ میں کنکر کی طرح رڑکنا۔ آنکھوں کو بُرا معلوم ہونا آنکھ میں خار ہونا۔ ناگوار خاطر ہونا۔

**آنکھ میں نیل کی سلائی پھیرنا۔** ہ۔ف م (آنکھوں میں نیل کی سلائی پھیرنے سے بینائی جاتی رہتی ہے) اندھا کردینا۔ آنکھ پھوڑ دینا۔

**آنکھ ناک سے ڈرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) خدا سے ڈرنا کہ وہ کسی عضو رئیسہ کو بیکار نکر دے۔ بلائے آسمانی سے خوف کرنا سزائے سنگین سے ڈرنا۔ (اگلے راجہ یا بادشاہ مجرم کو آنکھ نکلوانے یا کان کٹوانے کی بھی سزا دیا کرتے تھے اسی سے اس محاورہ کے یہہ معنی ہوئے کہ ایسا فعل مت کرو جسکی سزا میں آنکھ یا ناک جاتی رہے)

**آنکھ نہ پڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) نگاہ نہ پڑنا (۲) میل نکرنا۔ رغبت نکرنا۔ متوجہ نہونا۔ خیال نہونا۔

اُٹھائے ہیں جہاں میں رنج ایسے خوبرویوں سے
پڑے گی آنکھ جنت میں نہ اپنی حور و غلماں پر (اسیر)

**آنکھ نہ پسیجنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) آنکھ میں آنسو نہ آنا۔ آنکھ نم نہونا (۲) رحم نہ آنا۔ دل نہ کڑھنا۔ (۳) بے رحم ہونا۔ سنگدل ہونا۔ (۴) بے شرم ہونا۔ نلجا ہونا۔

**آنکھ نہ پھیرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ بے دید نہونا۔ بیمروت نہونا۔ بے رخ نہونا۔ دوستی میں فرق میں نہ آنا۔

**آنکھ نہ جھپکنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) پلک سے پلک نہ لگنا۔ آنکھ نہ مچنا۔ (۲) شب بیداری کرنا۔ جاگتے رہنا۔ بیدار رہنا۔ (۳) نہ شرمانا نہ جھپنا۔ شرمندہ نہونا۔ کسیکا احسان نہ ماننا۔

اے جنوں تجھہ سے میری آنکھ جھپکنے کی نہیں
قید خانہ تو دکھایا مجھے صحرا دکھلا

(۴) آنکھ نیچے نہونا۔ بیباک اور نڈر ہونا۔

**آنکھ نہ رکھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) نظر نہ رکھنا۔ (۲) کسی کام میں دخل نہونا۔ واقفیت نہ رکھنا

**آنکھ نہ کھولنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) بیدار نہونا۔ چشم وا نکرنا۔ ہوشیار نہونا۔ (۲) بے سُرت پڑے رہنا۔ بیہوش پڑا رہنا۔ غفلت ہونا۔ (۳) جب مینہ کے ساتھ یہ محاورہ بولتے ہیں تو اسکے معنی ایک حالت میں قایم رہنا" ہو جاتے ہیں۔ ایک حالت میں رہنا۔ تار بندھا رہنا۔ تار نہ ٹوٹنا۔ فرصت نہ دینا۔ آج دن بھر مینہ نے آنکھ نہیں کھولی۔ یعنی برابر سارے دن برسے گیا۔

**آنکھ نہ لگنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) نیند اُچاٹ ہو جانا۔ نیند نہ آنا۔

ایسی گرمی پڑتی ہے کہ رات بھر آنکھ نہیں لگتی

(۲) مضطرب و بیقرار ہونا۔ کل نہ پڑنا۔ بیچین رہنا

**آنکھ نہ ملا سکنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) آنکھ کو سامنے نکر سکنا۔ مقابلہ نکر سکنا۔ تاب نہ لا سکنا۔ سامنا نہ کر سکنا۔ (۲) جھپے کرنا۔ ڈرنا خوف کرنا

**آنکھ نہ ملانا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) آنکھ سامنے نہ کرنا۔ چار آنکھیں نکرنا۔ نظر نہ ملانا۔ (۲) رُخ نکرنا۔ متوجہ نہونا۔ دل دیکر نہ بولنا۔ مخاطب نہونا۔ (۳) مقابل نہونا۔ شرمانا۔ جھیپنا۔

**آنکھ نیچی کرنا یا نیچی ہونا۔** ہ۔ ف ل۔ مُنفعل ہونا۔ شرمندہ ہونا۔ نظر سامنے نکرنا۔ لجیانا۔

**آنکھ والا۔ آنکھوں والا۔** ہ۔ اسم مذکر۔ وہ شخص جسکی آنکھ قایم ہو۔ سوانکھا۔ مُبصّر۔ نظر باز۔

**آنکھ ہے۔** محاورہ۔ (نظم) نظر ہے۔ نگاہ ہے۔ دانت ہے۔ ارادہ ہے۔

**آنکھوں آنکھوں میں۔ آنکھوں ہی آنکھوں میں۔** ہ۔ م ف۔ اشاروں ہی اشاروں میں۔ سینا ئینی میں۔ نگاہوں میں۔ چوری چوری۔ چُھپواں۔

**آنکھوں پر بٹھانا۔** ہ۔ ف م۔ نہایت تعظیم کرنا۔ ادب کرنا۔ آدر سنکار کرنا۔ خاطر ومدارات کرنا۔ آؤبھگت کرنا۔

**آنکھوں پر پٹی باندھنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) آنکھوں پر کپڑا باندھنا۔ (۲) اندھا بننا۔ غافل ہونا۔ بیخبر ہونا۔ (۳) دیدہ و دانستہ اندھا بننا۔ جان بُوجھکر انجان بننا۔

**آنکھوں پر پردہ پڑجانا۔** ہ۔ ف ل۔ غفلت کا پردہ چھاجانا۔ غافل ہوجانا۔ فریب میں آجانا۔ دھوکا کھاجانا۔

**آنکھوں پر پلکوں کا بوجھ نہیں ہوتا۔** محاورہ۔ اپنا بوجھ اپنے تئیں بھاری نہیں معلوم ہوتا ہے۔ اپنا ناتہ یا رشتہ دار گراں خاطر نہیں ہوتا ہے۔ مولی اپنے پتّوں بھاری نہیں ہوتی ہے۔

**آنکھوں پر ٹھیکری رکھ لینا۔ آنکھوں پر ہاتھ رکھ لینا۔** ہ۔ ف ل۔ دیدہ دانستہ اندھا بننا۔ احسان فراموش ہونا۔ گُن نہ ماننا۔ آنکھیں بدل لینا۔ بیمروت ہوجانا۔

**آنکھوں پر جگہ دینا۔** ہ۔ ف م۔ (نظم میں) نہایت تعظیم کرنا۔ توقیر کرنا۔ (دیکھو آنکھوں پر بٹھانا)

**آنکھوں پر رکھنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) نہایت عزیز سمجھکر آنکھوں سے لگانا۔ تبرّک سمجھنا۔ بزرگ جاننا۔ (۲) نہایت محبت سے رکھنا۔ پیار کرنا۔ اُلفت کرنا۔

**آنکھوں پر قدم لینا۔** ہ۔ ف م۔ (نظم میں) استقبال کرنا۔ تعظیم وتکریم سے لاکر بٹھانا۔ ہاتھوں ہاتھ لینا۔

**آنکھوں تلے پھرنا۔** ہ۔ ف ل۔ کسی چیز کا

بار بار خیال آنا۔ تصور میں بسا رہنا۔ نظروں میں پھرنا۔

**آنکھوں دیکھا۔ آنکھوں دیکھی**۔ ہ۔ م ف۔ اپنی آنکھوں سے دیکھا ہوا۔ چشمدیدہ۔ اپنا دیکھا۔

**آنکھوں دیکھتے۔ آنکھوں دیکھتے دیکھتے**۔ ہ۔ م ف۔ اپنی آنکھوں کے سامنے۔ دیکھتی آنکھوں۔ دیکھتے دیکھتے۔ اپنے ہوش میں۔ اپنے زمانہ میں۔ اپنی زندگی کے زمانہ میں۔

**آنکھوں سے**۔ ہ م ف۔ بسر و چشم۔ بطیب خاطر۔ برضا و رغبت۔ دل سے۔ خوشی سے

کیسے آنکی خبر آئی جو ایسا پیک اشک
پیش قدمی کے لئے آنکھوں سے دوڑا جاتا ہے

**آنکھوں سے اُترنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (نظم میں) نظروں سے گر جانا۔ نظروں میں خفیف و سُبک ہو جانا دل سے اُتر جانا۔ حقیر و ذلیل ہو جانا۔

**آنکھوں سے اُٹھانا**۔ ہ۔ ف م۔ اعزاز و اکرام سے کسی چیز کو اُٹھانا۔ نہایت شوق سے اُٹھانا۔

**آنکھوں سے گرانا**۔ ہ۔ ف م۔ جی سے کسی چیز کو اُتار دینا۔ ذلیل و حقیر سمجھنا۔ مرتبہ گھٹانا۔

**آنکھوں سے گرنا یا گر جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ نظروں یا نگاہوں میں ذلیل یا حقیر ہونا۔ دل سے اُتر جانا۔ رتبہ سے گر جانا۔

**آنکھوں سے لگانا**۔ ہ۔ ف م۔ قدر کرنا۔ عزّت و توقیر کرنا۔ تبرک سمجھکر اعزاز کرنا۔

**آنکھوں سے نیل ڈھلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (اصل میں نیر ہے بمعنی پانی) (۱) مرتے دم آنکھوں سے پانی بہنا۔ آنکھوں کا بے رونق ہو جانا۔ آنکھوں کا رُوپ جاتا رہنا۔ قریب المرگ ہونا۔ مرنے کی علامت ظاہر ہونا۔

**آنکھوں سے نیند اُڑ جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ اضطراب کے باعث نیند نہ آنا۔ نیند اُچٹ جانا۔

**آنکھوں کا پانی ڈھلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ بے شرم ہونا۔ بد لحاظ ہونا۔ نلجّا ہونا۔ بیحیا ہونا۔ شوخ دیدہ ہو جانا۔ (جب کسی آدمی کی آنکھ میں سخت و سُست کہنے پر آنسو نہ آئیں تو گویا اُسکی آنکھوں کا پانی ڈھلگیا یعنے بہگیا پس یہہ علامت بیحیائی کی ہے)

**آنکھوں کا تارا۔ آنکھوں کی پتلی**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ آنکھوں کی روشنی یا جوت۔ نہایت پیارا۔ بیٹا۔ آنکھوں کی ٹھنڈک (دیکھو۔ آنکھ کا تارا)

**آنکھوں کا تیل نکالنا**۔ ہ۔ ف م۔ ایسا کام کرنا جس سے آنکھوں پر نہایت زور پڑے

پڑھنے لکھنے یا سینے پرونیکا کام کرنا۔ نگاہ پر زور ڈالنا۔

**آنکھوں کو روبیٹھنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ آنکھوں سے محتاج ہو جانا۔ اندھا ہو جانا۔ آنکھیں کھو بیٹھنا۔

**آنکھوں کے آگے** ۔ ہ۔ م ف۔ آنکھوں کے سامنے یا روبرو۔

**آنکھوں کے آگے آئے۔ آنکھوں کے آگے پائے۔** کلمۂ دعائیہ (عو) اپنے کئے کی سزا میں اندھا ہو جائے۔ اندھا ہو جائے دیدے پٹم ہو جائیں۔

**آنکھوں کے آگے پلکوں کی بُرائی۔ آنکھوں کی بُرائی پلکوں کے آگے۔** محاورہ۔ کسی شخص کو اُس کے عزیز و بیگانہ کے روبرو بُرا بھلا کہنا۔ غیر واجب کام۔ ناجائز بات۔ ایک دوست کی بُرائی اُسکے دوست کے روبرو۔ ماں کی بُرائی بیٹی کے سامنے۔

**آنکھوں کے آگے تارے چھوٹنا۔ آنکھوں کے تارے چھٹنا۔ آنکھوں تلے تارے چھٹنا۔** ہ۔ ف ل۔ بہت کمزوری یا صدمہ سے۔ آنکھوں کے سامنے ترمرے نظر آنا۔ آنکھوں کے آگے چاندنا سا ہو جانا۔ نہایت ضعف بصارت ہونا

**آنکھوں کے آگے تلے یا نیچے پھر جانا۔** ہ۔ ف ل۔ کسی چیز کا پورا پورا نقشہ آنکھوں کے روبرو آجانا خیال میں کسی موقع کا ٹھیک ٹھیک سماں بندھ جانا۔ دکھائی دے جانا۔ سامنے آجانا۔

**آنکھوں کے آگے جہان یا عالم تاریک ہے۔** محاورہ۔ غم کے مارے ساری دنیا میں اندھیرا ہی اندھیرا دکھائی دیتا ہے۔ ساری دنیا اندھیری معلوم ہوتی ہے۔ بہت ہی اداس ہے نہایت غمگین وافسردہ خاطر ہے۔

**آنکھوں کے آگے چاندنا یا چاندنا سا ہو جاتا ہے یا دکھائی دیتا ہے۔** محاورہ۔ آنکھوں کے سامنے صدمۂ دماغی کی وجہ سے چمکتے ذرّے دفعتہً آجاتے ہیں۔ آنکھ خیرہ ہو جاتی ہے آنکھیں ایکا ایکی تیورا جاتی ہیں۔ آنکھوں کے آگے تارے سے چھوٹنے لگتے ہیں۔

**آنکھوں کے آگے ناک سوجھے کیا خاک!** ۔ محاورہ۔ یہہ اُس شخص کے حق میں طنزاً بولتے ہیں جو سامنے دھری ہوئی چیز کو نہ دیکھ سکے۔ اور اِدھر اُدھر ڈھونڈھے

ڈھونڈتا پھرے اندھا ہے۔ (مذاقاً اُسکی یوں تشفّی کرتے ہیں کہ تمکو جو سامنے کی چیز نہیں دکھائی دیتی ہے یہہ تمہاری ناک تمہیں نہیں دیکھنے دیتی ورنہ تمہارا کُچھ قصور نہیں ہے)

**آنکھوں کے آگے یا سامنے رکھنا**۔ ہ۔ ف م۔ نظروں کے سامنے رکھنا۔ نہایت حفاظت سے رکھنا۔

**آنکھوں کے آگے یا سامنے اندھیرا آنا۔**
**آنکھوں میں اندھیرا آنا۔**
ہ۔ ف ل۔ بہت رنج یا کمزوری کے سبب آنکھوں کے سامنے اندھیرا آجانا۔ غش آجانا۔ بیہوش ہوجانا۔

**آنکھوں کے بل چلنا۔**
**آنکھوں سے چلنا۔**
ہ۔ ف ل۔ پاؤں کے بجائے آنکھوں سے چلنا۔ نہایت شوق سے چلنا۔

**آنکھوں کی پُتلی۔**
**آنکھوں کے تارے۔**
ہ۔ اِسم۔ آنکھوں کی روشنی۔ نہایت عزیز۔ آنکھوں کی ٹھنڈک۔ بیٹا

**آنکھوں کی ٹھنڈک**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ راحت چشم۔ روشنی چشم۔ نہایت عزیز اور پیارا۔ کلیجہ کی کور۔ قرۃ العین۔ بیٹا۔

**آنکھوں کے ڈورے**۔ ہ۔ اِسم مذکّر۔ وہ پتلی اور لال لال رگیں جو نشہ کی کثرت سے آنکھوں میں دوڑی ہوئی نظر آتی ہیں۔ سُرخی کی تحریر جو نشہ کے سبب آنکھوں میں معلُوم ہونے لگتی ہے۔

دُور سب دل کے وہ ملال ہوئے۔
ڈورے آنکھوں میں لال لال ہوئے۔ (شوق)

**آنکھوں کی سوئیاں رہ گئی ہیں**۔ محاورہ بہت سی مصیبت کٹ گئی ہے اور تھوڑی سی مصیبت باقی رہی ہے۔ بہت سا کام ہوچُکا ہے اور تھوڑا سا باقی رہگیا ہے۔ ہاتھی نکل گیا دُم باقی رہگئی ہے۔ تھوڑی سی تکلیف رہ گئی ہے۔ (یہہ محاورہ ایک قصّہ کا خلاصہ ہے جسمیں ایک بیوی نے اپنے خاوند کے بدن میں سے ساری سوئیاں جو ایک جادُوگرنی کے سبب اُسکے بدن میں کھپ گئیں تھیں نکال ڈالیں تھیں اور صرف آنکھوں میں باقی رہگئی تھیں۔ کہ اتنے میں یہہ عورت اپنی باندی کو یہہ کام سپرد کرکے کسی اپنی حاجت روائی کو چلی گئی۔ یہاں میاں نے اُٹھکر باندی کو اپنی تکلیف دور کرنیکا باعث خیال کیا۔)

**آنکھوں کے ناخُون لو**۔ محاورہ۔ آنکھیں دُرست کراؤ۔ شناخت پیدا کرو۔ تمیز سیکھو (اس محاورہ میں ناخون ناخنہ کا بگاڑ

معلوم ہوتا ہے جو آنکھ میں ایک قسم کی سفیدی پڑجاتی ہے اور رفتہ رفتہ اندھا کر دیتی ہے)

**آنکھوں کی مینک** ۔ ہ ۔ اسم مؤنث ۔ (م عو) آنکھوں کی روشنی ۔ آنکھوں کی پُتلی

**آنکھوں میں** ۔ ہ ۔ م ف ۔ (۱) اشاروں میں خُفیہ ۔ چُپکے سے ۔ (۲) سامنے روبرو ۔

**آنکھوں میں آنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (۱) نشہ کی کیفیت کا ظاہر ہونا ۔ مخمور ہونا ۔ سرور گٹھنا ۔ (۲) خیال میں آنا ۔ جچنا ۔ سمانا ۔ قدر ہونا ۔

نہیں آتے کسو کی آنکھوں میں
ہو کے عاشق بہت حقیر ہوئے (میر)

**آنکھوں میں آنکھیں ڈالنا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ آنکھوں سے آنکھیں ملا کر دیکھنا ۔ ڈھٹائی سے گھورتے جانا

**آنکھوں میں بسنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ آنکھوں میں رہنا ۔ تصور میں جمنا ۔ آنکھوں میں کھُبنا بھانا ۔

**آنکھوں میں بھنگ گھُٹنا** ۔ ہ ۔ ف ل (بھنگاڑ) گہرا یا گہگ نشہ ہونا ۔ خوب بھنگ چڑھنا ۔ نشہ میں سرشار ہونا ۔

**آنکھوں میں بیٹھنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ کسی رنگت کی شوخی یا تیزی کا آنکھوں میں کھبجانا ۔ نظروں میں بھلا لگنا ۔ پسند آنا بھانا ۔

**آنکھوں میں پالنا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ آنکھوں سے دور نہ ہونے دینا اور ہر وقت اپنے سامنے ہی رکھنا ۔ نہایت پیار اور لاڈ سے پالنا ۔ بڑی حفاظت سے پرورش کرنا ۔

**آنکھوں میں پھر جانا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ کسی چیز کا نقشہ یا صورت یاد آجانا ۔ کسی کی صورت یا شبیہ آنکھوں کے آگے پھر جانا ۔

سُنے جو حضرت زاہد سے وصف جنت کے
تو صاف پھر گئی آنکھوں میں اُس مکاں کی طرح (داغ)

**آنکھوں میں پھرنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ ہر گھڑی ذہن و تصور میں رہنا ۔ بار بار یاد آنا ۔ دلمیں پھرنا ۔ خیال لگا رہنا ۔ تصور بندھا رہنا

پائے نگار آلودہ کہیں سانجھ کو میرنے دیکھے تھے
صبح تک اب بھی آنکھوں میں اُسکی پاؤں تیر پھرے ہیں (میر)

**آنکھوں میں پھیکا لگنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ آنکھوں میں بُرا معلوم ہونا ۔ اچھا نہ لگنا ۔ پسند نہ آنا ۔ آنکھوں سے گرنا ۔

**آنکھوں میں پی جانا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ کسی کی طرف زیادہ دیر تک دیکھے جانا ۔

**آنکھوں میں تنکے چبھونا** ۔ (عو) نہایت تکلیف پہنچانا ۔ حد سے زیادہ ایذا دینا ۔

نوٹ (سابق میں بیگماتیں یا رانیاں اپنی لونڈی باندیوں کی آنکھوں میں بطور سزا تنکے چبھویا کرتی تھیں)

**آنکھوں میں تلنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (۱) جچنا ۔

تُل جانا۔ اندازہ ہونا۔

ٹُلگئی مہرووفا اے یار اپنی آنکھ میں۔
جب ترازو سینہ میں تیر نظر ہونے لگا۔

(۲) نازپرورده ہونا۔ لاڈلا بنا۔

**آنکھوں میں ٹھیرنا۔** ہ۔ ف ل۔ نظروں میں بچنا۔ قدر ہونا۔

**آنکھوں میں ٹیسو پھولنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) ہر طرف زرد ہی زرد دکھائی دینا۔ جنگل میں آگ لگی معلوم ہونا۔ (۲) نہایت محظوظ ہونا۔ باغ باغ ہونا۔ خوش ہونا۔ (۳) نہایت مخمور ہونا۔ نشہ میں چُور ہونا۔

**آنکھوں میں جان جی یا دم آنا۔** ہ۔ ف ل (۱) روح کا سارے جسم میں سے کھنچکر آنکھوں میں آجانا۔ لبوں پر دم ہونا۔ جاں بلب ہونا۔ قریب المرگ ہونا۔ گھڑی ساعت کا ہونا۔ (۲) نہایت کمزور وضعیف ہونا۔ بہت لاغر ہونا۔ (۳) آنکھوں میں طراوت آنا۔ آنکھوں میں خنکی اور ٹھنڈک معلوم ہونا۔

**آنکھوں میں جچنا۔** ہ۔ ف ل (۱) آنکھوں میں ٹھیرنا یا تُلنا۔ نظر پر چڑھنا۔ (۲) قیاس میں آنا۔ انکنا۔ سمجھ میں آنا۔ (۳) پسند آنا۔ بھلا لگنا۔

**آنکھوں میں حلقے پڑنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) آنکھوں میں حلقے پڑنا۔ ناتواں ہونا۔ (۲) بینائی میں فرق آجانا۔ کچھ کا کچھ دکھائی دینا۔

**آنکھوں میں جگہ دینا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) توقیر کرنا۔ قدر کرنا۔ آنکھوں پر بٹھانا (۲) جی میں جگہ دینا۔ عزیز سمجھنا۔

**آنکھوں میں جہان اندھیر تاریک یا سیاہ معلوم ہونا۔** ہ۔ ف ل غم یا صدمہ کے مارے دنیا کی کوئی چیز بھلی نہ لگنا۔ اُداسی چھائی رہنا۔ غمگین رہنا۔

**آنکھوں میں جی کھنچ آنا۔** ہ۔ ف ل۔ جاں بلب ہونا۔ قریب المرگ ہونا۔

شوق سے دیدار کے بھی آنکھوں میں کھنچ آیا جی
(میر) اِس سمیں ہیں دیکھنے ہمکو بہت آیا کرو۔

**آنکھوں میں چُرانا۔** ہ۔ ف م۔ آنکھوں کے روبرو دھوکا دینا۔ سب کے سامنے کسی چیز کو اُڑا دینا۔ چوری میں نہایت عیاری کرنا۔

**آنکھوں میں چربی چھانا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) آنکھوں میں جھلی آجانا جس کے سبب سے کم دکھائی دینے لگتا ہے۔ (۲) مستی کے مارے اندھا ہو جانا۔ مدماتا ہونا۔ سناجانا (۳) جان بوجھکر اندھا بنجانا۔ تجاہل عارفانہ کرنا۔ (۴) نہایت مغرور ہونا۔ غرور کے مارے

کسیکو نہ دیکھنا۔ مارے گھمنڈ کے کسی کی طرف نگاہ نہ کرنا۔ (۵) آگا پیچھا نہ سوچنا۔ اپنی حالت کو نہ دیکھنا۔

**آنکھوں میں چڑھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) نظر کو بھا جانا۔ منظور نظر ہو جانا۔ پسند آنا۔ بھلا لگنا۔

**آنکھوں میں چلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (ہ۔ عو) آنکھوں کے اشاروں پر کام کرنا۔ صرف آنکھوں کے اشارے ماننا۔

بھلے ماباپ کے بیٹا بیٹی آنکھوں میں چلتے ہیں ایک
تو ہے کہ کتنا ہی کہو ایک کان پر جوں نہیں چلتی۔

**آنکھوں میں حلقے پڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ دبلاپے کے سبب آنکھوں کا اندر کو گڑھ جانا۔ جسم میں آنکھوں کا ڈگر ڈگر کرنا۔

پڑگئے ہیں ناتوانی سے جو حلقے ان دنوں
سب کو میری چشم تر پر شبہ ہے گرداب کا

**آنکھوں میں خار گزرنا یا ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ آنکھوں میں کانٹے کیطرح چبھنا۔ برا لگنا۔ ناگوار گزرنا۔ آنکھوں میں کھٹکنا۔ گراں گزرنا۔ پھوٹے دیدوں نہ بھانا۔

**آنکھوں میں خاک!**۔ محاورہ۔ چشم بد دور۔ نظر نہ لگے۔ حف نظر۔

**آنکھوں میں خاک جھونکنا۔**
**آنکھوں میں خاک یا دھول ڈالنا۔** ] ہ۔ ف م۔

(جب کسی کی آنکھوں میں خاک ڈالدیتے ہیں تو اسکو کم دکھائی دینے لگتا ہے۔ بعض وقت لڑکے یا بدمعاش آدمی اوروں کو دھوکا دینے کے لیئے یا انکی چیز چرانیکی نظر سے ایسا کیا کرتے ہیں) (۱) فریب دینا۔ دھوکا دینا۔ چال چلنا۔ چھل کرنا (۲) کسی چیز کو اڑا دینا۔ تیر کر دینا۔ چرا لینا۔ غائب کر دینا۔ (۳) بری چیز کی تعریف کر کر کے خریدار کی نظروں میں اسکو اچھا جچا دینا

**آنکھوں میں خون برستا ہے**
**آنکھوں سے خون برستا ہے** ] محاورہ صورت سے جلادپن اور خونخواری ظاہر ہوتی ہے بڑا جلاد ہے

**آنکھوں میں خون یا لہو اترا آتا ہے۔**
**آنکھوں کے تلے لہو اتر آتا ہے۔** ] محاورہ مارے غصہ کے آنکھیں لال لال ہو جاتی ہیں بہت جھونجل آتی ہے۔ نہایت غصہ آتا ہے۔

اسکے دیکھنے سے میری آنکھوں میں خون اترتا ہے

**آنکھوں میں دم آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ دیکھو (آنکھوں میں جی آنا)۔ ڈگڈگی میں دم ہونا۔

**آنکھوں میں ڈر یا خوف رہنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (عو) جی میں ڈر ہونا۔ بڑوں کا خوف کرنا۔

**آنکھوں میں رات کاٹنا**۔ ہ۔ف م۔(۱) ساری رات جاگ کر کاٹنا۔ ساری رات آنکھ بند نہ کرنا۔ جاگ کر کروٹوں میں صبح کر دینا (۲) انتظار میں رات بھر جاگنا۔ منتظر رہنا۔ رات بھر تارے گنا۔

**آنکھوں میں رات کٹنا**۔ ہ۔ف ل۔(۱) جاگنے میں رات کٹنا۔ آنکھ نہ لگنا۔ پلک سے پلک نہ لگنا۔ تڑپ تڑپ کر رات گزرنا۔ ساری رات نہ سونا۔

**آنکھوں میں رکھنا**۔ ہ۔ف م۔(۱) آنکھوں کے سامنے سے کہیں نہ جانے دینا۔ نظروں میں رکھنا۔ نہایت حفاظت میں رکھنا۔ ڈانٹ میں رکھنا۔

اس بچہ کو آنکھوں میں رکھنا میرے بعد کہیں یہ ابتر ہو جائے

(۲) لاڈ اور پیار سے رکھنا۔ ناز اور لاڈ سے پالنا۔ قدر اور منزلت سے رکھنا۔ نہایت عزیز رکھنا۔

میں نے جانا تھا کہ آنکھوں میں رکھیگا وہ مجھے
اُسنے آنکھوں ہی سے جوں اشک گرایا مجکو (ظفر)

**آنکھوں میں رہنا**۔ ہ۔ف ل۔(۱) نظروں میں بسنا۔ نگاہوں میں رہنا۔ تصور وخیال میں رہنا۔ ازحد پیارا اور نہایت عزیز ہونا۔

**آنکھوں میں سبک ہونا**۔ ا۔ف ل۔ آنکھوں میں حقیر ہونا۔ بیقدر ہونا۔ نظروں سے گرنا۔

**آنکھوں میں سرسوں پھولنا**۔ ہ۔ف ل۔(۱) آنکھوں کے آگے زردی چھانا۔ ہر طرف زرد ہی زرد دکھائی دینا۔ (۲) خوب نشہ ہوجانا+ واہ گروجی خوب پلائی سرسوں پھولی آنکھوں میں۔ (۳) خوش ہونا۔ آنند کے تار بجانا۔ خوشی حاصل ہونا۔

سرسوں آنکھوں میں کیوں نہ پھولے اب۔
زرد اوڑھے وہ شال جاتا ہے۔ (میرحسن)

**آنکھوں میں سمانا**۔ ہ۔ف ل۔ کسی شخص یا چیز کا ہر وقت خیال رہنا۔ آنکھوں میں بسنا۔ جی میں پھرنا۔

**آنکھوں میں کھُبنا یا کھُب جانا**۔ ہ۔ف ل۔ کسی چیز کا آنکھوں میں اپنی خوبی کے باعث بھلا لگنا۔ پسند آنا۔ بھانا۔ اچھا معلوم ہونا۔

**آنکھوں میں کھٹکنا**۔ ہ۔ف ل۔ آنکھوں کو بُرا معلوم ہونا۔ آنکھوں میں خار گزرنا۔ بُرا معلوم ہونا۔ کسی کو دیکھکر جلنا۔

یہہ ملاقاتیں کھٹکتی ہیں فلک کی آنکھ میں
دیکھنا بھی اُس پری کا مغتنم ہوجائے گا

**آنکھوں میں کہنا**۔ ہ۔ف م۔ اشاروں سے

باتیں کرنا۔ آنکھوں کی حرکت سے دلی بات ظاہر کرنا۔ سبیں مارنا۔ خفیہ اشارہ کرنا۔

**آنکھوں میں گھر کرنا** ۔ ہ۔ ف م۔ (۱) آنکھوں میں سمانا۔ موہ لینا۔ دل لے لینا۔ فریفتہ کرلینا + گھر آنکھوں میں کرگیا بے دید

دل چھین لیا نظر ملا کے (مومن)

(۲) نہایت چالاکی سے کسی چیز کو اُڑا دینا دھوکا دینا۔ فریب دینا۔ دم دینا۔ آنکھوں میں خاک ڈالنا۔ (۳) جھنجھلانا۔ تکرانا۔ رچندرانا۔

ہیں خمار آلودہ آنکھیں پیتے ہو انگڑائیاں

گھر رہے ہو غیر کے آنکھوں میں گھر کرتے ہو کیوں (مغفور)

(۴) ڈھٹائی کرنا۔ ضد کرنا۔ اڑنا۔ ہٹ کرنا

جی دھڑکتا ہے ڈھٹائی سے بتوں کی واللہ

دل تو لے لیتے ہیں پھر آنکھوں میں گھر کرتے ہیں (میر)

**آنکھوں میں گھر ہونا** ۔ ہ۔ ف ل۔ آنکھوں میں بسنا۔ عزیز و پیارا ہونا۔ متبرک ہونا۔

**آنکھوں میں لیجانا** ۔ ہ۔ ف م۔ نظروں کے سامنے سے تیر کرنا۔ کسی چیز کو آنکھوں کے سامنے سے اُڑا دینا۔ عیاری کرنا۔ فریب دیکر اپنا کام نکال لینا۔

محفل گُرگاں میں وہ عیار

لے گیا دل ہزار آنکھوں میں

**آنکھوں میں موتی کوٹ کوٹ کر بھر دیئے ہیں** | محاورہ

نہایت خوبصورت چمکیلی اور رسیلی آنکھیں ہیں

**آنکھوں میں نون دینا** ۔ ہ۔ ف م۔ (آنکھوں میں نون ڈالنے سے آنکھیں جاتی رہتی ہیں) اندھا کر دینا۔ آنکھیں پھوڑ ڈالنا۔

**آنکھوں میں نون رائی۔ تیری آنکھوں میں نون رائی۔** | محاورہ۔ (خدا کرے دشمن کی آنکھوں میں جنہوں نے نظر لگائی ہے نون رائی کا اثر ہو جائے یعنی پھوٹ جائیں اور اسی خیال سے اکثر عورتیں بچوں کے اُوپر سے نون رائی اُتار کر چولھے میں ڈالا کرتی ہیں) چشم بد دور۔ حف تیری نظر۔

**آنکھوں میں نہ آنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ نظروں میں نہ جچنا۔ آنکھوں میں نہ سمانا۔ ادنی معلوم ہونا

**آنکھوں ہی آنکھوں میں** ۔ ہ۔ م ف۔ (۱) اشاروں و کنایوں میں۔ اشاروں ہی اشاروں میں۔ چوری چوری چھپے چھپے۔ سینا بینی میں۔

سمجھ لے آنکھوں ہی آنکھوں میں گر سمجھنا ہے

ہمارے منہ سے نہ کہوا کہ آرزو کیا ہے (آزردہ)

(۲) سب کے روبرو۔ سامنے۔ دیکھتی آنکھوں۔

**آنکھیں اُلٹ جانا** ۔ ہ۔ ف ل۔ آنکھیں

سوج جانا۔ آنکھوں پر ورم آجانا۔

**آنکھیں آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ آنکھوں کا دُکھنے آنا ۔آنکھ کا بیمار ہونا۔ آشوبِ چشم ہونا۔ آنکھیں لال ہو جانا۔

آنکھیں تیری جو آئیں تو بیمارِ چشم کو
مرنے کے انتظار میں گھڑا لگا رہا (۱)
انتظاری میں تیری راہ کو تکتے تکتے
تو تو آیا نہ پڑو میری آئیں آنکھیں (۲) (جعفر)

**آنکھیں بچھانا**۔ ہ۔ ف م۔ نہایت خاطر تواضع کرنا۔ بہت سی تعظیم و تکریم کرنا۔ آدر ستکار کرنا۔ محبت کرنا۔

جو غم تمکو دیکھا ہنساتے رہے
سدا اپنی آنکھیں بچھاتے رہے (شوق)

**آنکھیں بدلنا**۔ ہ۔ ف ل (۱) تیوری بدلنا۔ بے رُخ ہونا۔ بے مروتی کرنا۔ (۲) خفا ہونا۔ رنجیدہ ہونا۔ غصہ میں آنا۔

**آنکھیں بند کرکے**۔ ہ۔ ف م۔ اندھا دھند۔ بے سوچے سمجھے۔ بلا تامل۔

**آنکھیں بند کرنا یا مُوندنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) کسی خوف یا صدمہ کے باعث آنکھیں مُوند لینا۔ (۲) سونا۔ آرام کرنا۔ (۳) بے خبر ہونا۔ بیہوش ہونا۔ (۴) مرنا۔ انتقال کرنا۔ قطع تعلق کرنا۔ (نظیر)

بس خوب تماشا دیکھ چکے اب آنکھیں اپنی بند کرو۔

**آنکھیں بند ہونا۔ آنکھیں مُندنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) آنکھیں مچنا یا جھپکنا۔ (۲) غنودگی آنا۔ نیند آنا۔ (۳) مرنا۔ جان نکل جانا۔

دیدِ گلزارِ جہاں اور بھی کر لے غافل
بند ہو جائیں گی ایک روز مقرر آنکھیں

**آنکھیں بنوانا**۔ ہ۔ ف م۔ آنکھوں کا جالا کٹوانا۔ آنکھیں درست کروانا۔ اندھاپن دُور کروانا۔ دیکھنے کی قابلیت پیدا کرنا۔

**آنکھیں بھر آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ رو دینا۔ رونا ہو جانا ۔کسی بات کا خیال کرکے جی بھر آنا۔ آنکھوں میں آنسوؤں کا بھر آنا۔ رونے کے قریب ہو جانا۔

**آنکھیں پتھرانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) پتھر کی سی آنکھیں ہو جانا۔ آنکھوں کی حرکت کا جاتا رہنا۔ آنکھوں کا نور جاتا رہنا۔ کھلی کی کھلی رہ جانا۔ چکاچوند لگنا۔ حیرت میں ہونا۔

معلوم نہیں آپنے یا حضرت موسیٰ
کیا طور پر دیکھا ہے کہ پتھرا گئیں آنکھیں
راہ تکتے تکتے اپنی آنکھیں بھی پتھرا چلیں
یہ نہ جانا تھا کہ سختی اسقدر دیکھیں گے ہم (دبیر)

**آنکھیں پٹم ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ آنکھوں کے

پٹ بند ہو جانا یا لگ جانا۔ مراداً آنکھوں کا
بے بصر ہونا۔ دید سے پھوٹنا۔

یاالہیٰ! جو جھوٹی قسمیں کھائیں
دونوں آنکھیں ابھی پٹم ہو جائیں (شوق)

**آنکھیں پلٹ جانا یا پلٹنا۔** ہ۔ف ل۔ اُلفت نہ رہنا۔ محبت میں فرق آجانا۔ بے رخ ہو جانا۔ بیمروت ہو جانا۔

سیدھی آنکھوں سے کیوں نہیں ملتے
کس گناہ پر پلٹ گئیں آنکھیں (ظفر)

**آنکھیں پونچھ ڈالو۔** کلمہ تشفی۔ آنکھوں کو صاف کر ڈالو۔ رونے کو موقوف کرو۔ بس رو چکے۔

**آنکھیں پونچھنا۔** ہ۔ف م۔ کسی بچہ یا غمگین آدمی کی آنکھوں کے آنسو اپنے ہاتھ یا کپڑے سے پونچھنا مراداً اُسکو تشفی دینا۔ تسلّی دینا۔ ڈھارس بندھانا۔ دھیر بندھانا۔

**آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر دیکھنا۔** ہ۔ف م۔ (۱) آنکھوں کو خوب چیر کر کسی چیز کی طرف دیکھنا۔ نہایت غور سے دیکھنا۔ گھور کر دیکھنا۔ کٹُور کر دیکھنا۔ (۲) بیقراری سے دیکھنا۔ نہایت شوق سے دیکھنا۔

**آنکھیں پھٹنا۔** ہ۔ف ل۔ (۱) کسی تکلیف کے باعث آنکھوں کا نکلا پڑنا۔ مارے درد کے آنکھیں پھٹی جاتی ہیں۔ (۲) اچمبے رہنا۔ ہکّا بکّا ہونا۔ تعجب میں ہونا۔ متحیر ہونا۔

اِتنی دولت دیکھکر اُسکی آنکھیں پھٹنے لگیں

(۳) حسد کرنا۔ ہونسنا۔ رشک کرنا۔ جلنا۔ انگاروں پر لوٹنا۔ نظر لگانا۔

**آنکھیں پھر جانا۔** ہ۔ف ل۔ (۱) موت کی علامت کا ظاہر ہونا۔ پتلیوں کا اُوپر کو چڑھجانا۔

رات گزری ہے مجھے نزع میں روتے روتے
آنکھیں پھر جائیں گی اب صبح کے ہوتے ہوتے (میر)

(۲) بیمروت ہو جانا۔ تیور بدلجانا۔ مخالف بن جانا۔

خدا سے پھر گئیں زاہد کی آنکھیں۔
نظر آیا کوئی کافر صنم کیا؟ (مصحفی)

**آنکھیں پھوٹیں!** کلمہ بددعائیہ۔ عورتیں اس بددعائیہ کلمہ کو قسم کے طور پر بولتی ہیں۔ جیسے میں جھوٹ بولتی ہوں تو آنکھیں پھوٹیں یعنی مجھے اپنی آنکھوں کی قسم ہے میں جھوٹ نہیں بولتی ہوں سچ کہتی ہوں

**آنکھیں پھوڑنا۔** ہ۔ف م۔ (۱) اندھا کرنا آنکھیں کھونا۔ (۲) کثرت سے رونا۔ زار زار رونا۔ اتنا رونا کہ آنکھیں جاتی رہیں

(۳) کوئی ایسا کام کرنا جسمیں آنکھوں سے زیادہ کام لیا جاوے یا اُنپر زیادہ زور پڑے جیسے سینا پرونا۔ پڑھنا لکھنا وغیرہ دیدہ ریزی کا کام کرنا۔ (۴) بیفائدہ انتظار کرنا۔ راہ تکنا۔ باٹ نہارنا یا چوہنا۔ رستہ تکنا یا دیکھنا۔

**آنکھیں پھیر دینا**۔ ہ۔ف ل۔ علامت مرگ کا ظاہر ہونا۔ قریب المرگ ہوجانا۔ پُتلیوں کا اوپر پھیر ڈھجانا۔

**آنکھیں پھیر لینا**۔ ہ۔ف ل۔ نظر بدل لینا تیور بدلنا۔ بیرخ ہوجانا۔ ناراض ہوجانا۔ خفا ہوجانا۔ بگڑ جانا۔ کوپ ہوجانا۔ روس ہونا +

پھیر لیتا ہے دم میں وہ آنکھیں
(وزیر) چشم بد دُور کیا ہی بد خُو ہے۔

سائیں انکھیاں پھیریاں تو بیری ملک جہان
(دوہا) ٹک یک جھانکی مہر کی تو لکھاں کریں سلام

**آنکھیں ترسنا**۔ ہ۔ف ل۔ کسیکے دیکھنے کو دل چاہنا۔ کسی کے ملنے کی ابلا کھا کرنا۔ ملاقات کا مشتاق ہونا۔

درشن بن نیَنیاں ترس رہیں
(نحری) اُلجھ رہے پیا کہیں اور سکھی!

**آنکھیں ٹمٹمانا**۔ ہ۔ف ل۔ آنکھوں کا ذرا ذرا کھولنا۔ دو تین مہینے کے بچّوں کی طرح تھوڑی تھوڑی آنکھیں کھولنا۔

**آنکھیں ٹوٹ آنا**۔ ہ۔ف ل۔ آنکھیں دُکھنے آجانا۔ آنکھیں جھک آنا۔ آشوب چشم ہوجانا۔

**آنکھیں ٹھنڈی کرنا**۔ ہ۔ف م۔ (۱) آنکھیں پھوڑنا۔ نابینا کرنا۔ اندھا کرنا۔ بے بصر کرنا۔ (جو) (۲) ہمدردی کرنا تشفّی وتسلّی کرنا (دیکھو آنکھ ٹھنڈی کرنا)

**آنکھیں ٹھنڈی ہونا**۔ ہ۔ف ل۔ تسلّی وتشفّی ہونا۔ اطمینان ہونا۔ ڈھارس بندھنا۔ کلیجہ ٹھنڈا ہونا۔

ایلو تمہارا بچہ آگیا اب تو آنکھیں ٹھنڈی ہوئیں

**آنکھیں جاتی رہنا**۔ ہ۔ف ل۔ آنکھوں کی روشنی جاتی رہنا۔ نابینا ہونا۔ اندھا ہونا۔ دیدے بھٹم ہونا۔

**آنکھیں جلنا**۔ ہ۔ف ل۔ آنکھوں میں سوزش ہونا۔ آنکھوں میں جلن پیدا ہونا۔

**آنکھیں جھک آنا**۔ ہ۔ف ل۔ آنکھیں دُکھنے آنا۔ آشوب چشم ہونا۔ آنکھیں ٹوٹ آنا۔

**آنکھیں چار ہونا۔ چار آنکھیں ہونا۔ آنکھ چار ہونا**۔ ہ۔ف ل۔ (۱) دو آنکھوں سے دو آنکھوں کا لڑنا۔ چار نظر ہونا۔ آمنا سامنا ہونا۔ روبرو ہونا۔ دوچار ہونا۔ مُنھ بھیڑ ہونا۔ ملاقات ہونا۔

یہ سب کہنے کی باتیں ہیں ہم اُن سے عہد کر بیٹھے
جب آنکھیں چار ہوتی ہیں محبت آہی جاتی ہے (شیدا)

واقفیت بڑھنا۔ تجربہ کار ہونا۔ فہم و فراست زیادہ ہونا۔ علم زیادہ ہونا۔
اب تو اُنکی بھی چار آنکھیں ہوتی جاتی ہیں۔

**آنکھیں چرنے گئی ہیں۔ کیا تمہاری آنکھیں چرنے گئی ہیں؟** محاورہ۔ جب کوئی شخص اپنے سامنے کی چیز نہیں دیکھ سکتا اور ادھر اُدھر دیکھنے یا ٹٹولنے لگتا ہے تو اُس وقت یہ کلمہ اُس سے کہتے ہیں۔ بےپروائی سے دیکھتے یا ڈھونڈتے ہو۔

**آنکھیں چڑھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ آنکھوں میں نیند یا شراب کا خمار ہونا۔

**آنکھیں چھت سے لگ جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) نہایت متفکر ہو کر چھت کی طرف تکنا۔ شوق کی نگاہ سے کسی کی آمد کا انتظار کرنا۔ (۲) پتلیاں پھر جانا۔ علامت مرگ کا ظاہر ہونا۔ مرنے کے قریب ہو جانا۔

گرے یوں بستر غم پر کہ آنکھیں لگ گئیں چھت سے
نظر آیا تھا جرأت ہمکو جلوہ بام پر کسکا

**آنکھیں دکھانا یا دِکھلانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) غضب و قہر کی نگاہ سے دیکھنا۔ آنکھیں نکالنا۔ دھمکانا۔ (دیکھو آنکھ دکھانا نمبر ۱۔۲) (۲) ضرورت کے وقت اِنکار کر دینا۔ وقت پر جواب دینا۔ (۳) سامنے ہونا۔ مقابلہ کرنا۔ برابری کرنا۔

**آنکھیں دَوڑانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) اِدھر اُدھر نظر ڈالنا۔ چاروں طرف تاکنا۔ چوگرد دیکھنا (۲) نظر بازی کرنا۔ دیدہ بازی کرنا۔ مٹکو اور قحبہ کی طرح چاروں طرف نگاہ کرنا۔

**آنکھیں دیکھنا**۔ بڑے آدمیوں کی صحبت میں تعلیم پانا۔ تجربہ کار آدمیوں میں رہنا۔ تجربہ کار و زمانہ دیدہ ہونا۔ زمانہ کا سرد و گرم آزمانا۔ برا اچھا اکھانا۔
اُنہوں نے بڑے بڑوں کی آنکھیں دیکھی ہیں تمہارے دھوکے میں کیونکر آجائیں گے۔

**آنکھیں ڈبڈبانا**۔ ہ۔ ف ل۔ آنکھوں میں پانی بھر آنا۔ چشم نم کرنا۔ آبدیدہ ہونا۔

**آنکھیں ڈگر ڈگر کرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ ضعف و نقاہت کے باعث آنکھوں میں حلقے پڑنا۔ دُبلاپے کے سبب سارے جسم میں آنکھیں ہی آنکھیں حرکت کرتی دکھائی دیتا۔ بہت ہی کمزور ہونا۔

**آنکھیں ڈھونڈتی ہیں**۔ محاورہ۔ دیکھنے یا ملنے کو جی چاہتا ہے۔ ملنے کا آرزومند ہوں

دیکھنے کا نہایت مشتاق ہوں۔

**آنکھیں رکھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) آنکھوں والا ہونا۔ (۲) صاحب تمیز ہونا۔ شناخت کرنیکا سلیقہ رکھنا۔ کسی کام میں دخل رکھنا

**آنکھیں روشن ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ آنکھوں میں نور ہو جانا۔ آنکھیں کھلنا۔ بینائی زیادہ ہو جانا۔

**آنکھیں زمین سے لگ گئیں**۔ محاورہ۔ لاج کے مارے آنکھیں اوپر نہ کر سکا۔ زمین میں گڑ گیا۔ نہایت شرمندگی حاصل ہوئی۔ بڑی ندامت حاصل ہوئی۔

**آنکھیں سامنے کرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ آنکھیں ملانا۔ مقابلہ کرنا۔ سنمکھ ہونا۔ روبرو آنا۔ شرم و لحاظ نکرنا۔ حیا نکرنا۔

مجھ سے تھا اقرار آنے کا گئے گھر غیر کے
(رنگین) پھر تم آنکھیں سامنے کرتے ہو شرماتے نہیں

**آنکھیں سفید ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ رونے کی کثرت اور نہایت انتظار سے آنکھوں کی سیاہی کا جس سے دیکھتے ہیں جاتا رہنا۔

(۱) آنکھیں سفید ہو چلی ہیں راہ دیکھتے
(میر) یارب اُنھوں کا ہوگا اِدھر بھی گزر کبھو

دیکھوں گی میں تجھ کو کب گسائیں سائیں
(۲) آنکھیں تو سفید ہونے آئیں سائیں

آنکھوں میں جالا یا سفیدی آجانا۔ آنکھوں میں پانی اُتر آنا۔ آنکھیں پٹم ہو جانا۔ اندھا ہونا۔

**آنکھیں سی کھل گئیں**۔ محاورہ۔ (۱) آنکھوں میں طراوت آگئی۔ آنکھیں تر و تازہ ہو گئیں جان میں جان آگئی۔ جان سی آگئی۔ (۲) حقیقت معلوم ہو گئی۔ حال کھل گیا۔ ہوش سا آگیا۔ غفلت کا سا پردہ جاتا رہا۔ عقل آگئی۔

**آنکھیں سینکنا**۔ ہ۔ ف م۔ حسینوں کے دیکھنے سے آنکھوں کو آرام پہنچانا۔ معشوقوں کو گھورنا۔ دل خوش کرنا۔ نظارہ بازی کرنا۔ دیدار بازی کرنا۔

**آنکھیں غبار لانا**۔ ہ۔ ف ل۔ روشنیٔ چشم کا زائل ہونا۔ آنکھیں سفید ہونا۔

راہ اُسکی برسوں دیکھی آنکھیں غبار لائیں
(آفاق) نکلا نہ کام اپنا اس انتظار سے بھی

**آنکھیں کڑوانا**۔ ہ۔ ف ل۔ سونے کو جی چاہنا۔ نیند کے مارے آنکھیں کھجلانا۔ نیند کا خمار ہونا۔ نیند کا زور ہونا۔

**آنکھیں کھلنا یا کھل جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) جاگ اُٹھنا۔ بیدار ہونا۔ (۲) غفلت کا پردہ اُٹھ جانا۔ خبردار ہو جانا۔ متنبہ ہو جانا

ہوشیار ہونا۔ چوکنّا ہو جانا۔ چوکس ہو جانا۔
۔ ہوش سنبھالنا۔ حواس ٹھکانے آنا۔

**آنکھیں کھلی رہجانا۔ آنکھیں کھلی کی کھلی رہجانا۔** ہ۔ف ل۔ (۱) کسی
صدمہ کے باعث یا تعجب انگیز چیز سے حیرت
میں ہو جانا۔ ہوش و حواس جاتے رہنا۔
بھچک رہجانا۔ (۲) آنکھوں کی راہ دم نکل جانا
۔ حسرت دیدار میں مرنا۔ گھورتے گھورتے
یا تکتے تکتے مرجانا۔

آمد آمد کی خبر لائی ہے تو کسی۔ صبا!
رہگئیں آنکھیں کھلی گلشن میں نرگس کی صبا (آشفتہ)

**آنکھیں کھونا۔** ہ۔ف ل۔ اندھا ہونا۔
آنکھوں کو رو بیٹھنا۔

**آنکھیں گڑ جانا۔** ہ۔ف ل۔ آنکھوں کا اندر
کو دھس جانا۔ آنکھوں میں حلقے پڑ جانا۔
(۲) کسی چیز کو برابر تکے جانا۔ ندیدوں کی
طرح کسی چیز کو دیکھے جانا۔

**آنکھیں گلابی ہونا۔** ہ۔ف ل۔ آنکھوں میں
سرور یا نشہ کا ہو جانا۔

**آنکھیں لڑانا۔** ہ۔ف م۔ (۱) نظر سے نظر
ملانا۔ دیدہ بازی کرنا۔ ٹکٹکی باندھکر دیر تک
ایک دوسرے کی طرف نظر بازی کرنا (۲)
اشاروں میں بات چیت کرنا۔ سینا بینی
کرنا۔ تاک جھانک کرنا۔ (۳) عشق پیدا
کرنا۔ پریت جوڑنا۔ نیہا لگانا۔ محبت
پیدا کرنا۔

**آنکھیں لگ رہی ہیں۔** محاورہ۔ انتظار
میں بیٹھے ہیں۔ راہ دیکھ رہے ہیں۔ آنکھیں
اُنکی راہ تک رہی ہیں۔ دھیان لگا ہوا ہے
کسی کے آنے کے شوق میں منتظر بیٹھے ہیں

چاک قفس سے آنکھیں لگی کب تلک ہیں
اک برگ گل نسیم ہماری طرف بھی لاؤ (میر)

**آنکھیں لگنا۔** ہ۔ف ل۔ (۱) ٹکٹکی بندھنا۔
آنکھیں ایک سمت کو جمی رہنا۔ (۲) انتظار
ہونا۔ باٹ تکنا۔ رستہ دیکھنا۔ مضطربانہ
انتظار کرنا۔ دھیان لگنا۔

لوٹتے ہیں خاک پر آنکھیں لگی ہیں سوئے بام
طالب معراج ہیں افتادگان کوئے دوست

(۳) محبت ہونا۔ نیہا لگنا۔ عشق پیدا ہونا۔
پریت جُڑنا۔

**آنکھیں مانگنا۔** ہ۔ف م۔ آنکھوں میں جوت
چاہنا۔ آنکھوں میں نور کا طالب ہونا۔
بصارت کا خواہاں ہونا۔ بینائی مانگنا۔

**آنکھیں نکالنا یا کاڑھنا۔** ہ۔ف م۔ (۱) کسی کی
پتلیاں حلقوں میں
سے نکلوانا۔ اندھا کرنا۔ نابینا کرنا۔

(۲) خفگی سے کسی کی طرف دیکھنا۔ گھورنا۔ لال پیلا ہونا۔ دھمکانا۔ ڈرانا۔ ڈانٹنا۔ گھڑکنا۔

**آنکھیں نیلی پیلی کرنا۔** ہ۔ ف ل۔ نہایت خفا ہونا۔ چیں بہ جبیں ہونا۔

روز آنکھیں نیلی پیلی کرجاتا ہے وہ شوخ
بزم میں تو جشم حسرت سے نہ دیکھا کیجیے

**آنکھیں ہونا۔** ہ۔ ف ل۔ سمجھ آنا۔ عقل آنا۔ ہوش آنا۔ بات حاصل ہونا۔

جب کھوکر آنکھیں ہوئیں تو کیا ہوئیں!

**آن کی آن میں۔** ہ۔ م ف۔ ذرا سی دیر میں۔ طرفۃ العین میں۔ پلک جھپکاتے میں۔ آناً فاناً میں۔ بہت جلد۔

**انگ لگنا۔** ہ۔ ف ل (۱) جسم سے ملنا۔ بغل گیر ہونا۔ (۲) غذا کا گوشت و پوست بنا۔ اچھی طرح ہضم ہونا۔ طاقت بخشنا۔ جزو بدن ہونا۔ جسم میں لگجانا۔

جب کھایا پیا ہی انگ نہ لگے تو طاقت کہاں سے ہو؟

(۳) کام میں آجانا۔ برتاؤ میں آجانا۔ ٹھیک لگ جانا۔

**انگ لگو۔** ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) جسم سے لپٹنے والا۔ پنڈ نچھوڑنیوالا۔ گودی سوار۔

کیسا انگ لگو بالک ہے گھڑی بھر ماں کی گود سے نہیں اترتا۔

(۲) تن لگو۔ ہمدرد۔ درد خواہ۔

**انگارا۔** ہ۔ صفت۔ نہایت سرخ۔ لال۔ لال انگارے کی شرط ہے!۔ کنجڑوں کی آواز

**انگارا بنّا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) نہایت خفا ہونا۔ غصّہ ہونا۔ طیش میں آنا۔ (۲) عمدہ و نفیس غذا کھانیکے باعث سرخ و سفید بن جانا۔ چقندر سا ہو جانا۔ رنگ نکل آنا۔

**انگاروں پر لٹانا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) جلانا۔ تڑپانا۔ تکلیف دینا۔ رنج دینا۔ (۲) ترسانا۔ چڑانا۔

**انگاروں پر لوٹنا۔** ہ۔ ف ل۔ رشک و حسد میں جلنا۔ بیقرار رہنا۔ تڑپنا۔

بتاؤں آہ سوزاں کھینچ کر تاروں کو میں انگر
خدا چاہے تو انگاروں پہ لوٹے آسماں برسوں

**انگارے برسنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) خدا کا غضب و قہر نازل ہونا۔ غضب الہی ٹوٹ پڑنا۔ (۲) آگ کا مینہ برسنا۔ نہایت گرمی پڑنا۔ بہت دھوپ پڑنا۔

بجائے ابر اس کھیتی پر انگارے برستے ہیں

**انگڑائیاں توڑنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) کسی شخص کے برابر کھڑے ہو کر سستی اتارنا۔

(۲) ہاتھ پر ہاتھ رکھے بیٹھے رہنا۔ بے شغلی و بیکاری میں بسر کرنا۔

بیٹھے انگڑائیاں توڑنے سے کام نہیں چلیگا کچھ ہاتھ پاؤں بھی ہلانے چاہئیں۔

**اَنگُشت نُما** ۔ ف۔ صفت۔ (۱) بدنام۔ رسوا۔ مطعون (۲) مشہور۔ معروف (کم آتا ہے)

**اِنگلِس پانا** ۔ ا۔ ف ل۔ پنشن پانا۔ پنشن خوار ہونا۔ بیٹھی روٹی کھانا۔

**اِنگلِسی۔ اِنگلِشیا** ۔ صفت۔ (۱) پنشن خوار۔ وظیفہ خوار۔ بیٹھے روٹی پانیوالا (۲) سُست۔ کاہل۔ آلکسی۔ آشکتی۔

**اُنگلی پکڑنا** ۔ ہ۔ ف م۔ (۱) ذرا سہارا لگانا۔ تھوڑی مدد دینا۔ (۲) سہارا لینا۔ مدد لینا +

توجو میرے بیٹے کو کوسے ہے تو کیا میں تیری اُنگلی پکڑ کر چلونگی ہے (عو)

**اُنگلی پکڑتے پہنچا پکڑنا۔ اُنگلی پکڑتے پونچا پکڑنا۔** ۔ انگلی کا سہارا پاکر کلائی پکڑنے کا ارادہ کرنا۔ ذرا سا سہارا دیکھ کر بہت سا سہارا ڈھونڈنا۔

لگے اُنگلی پکڑتے پُہنچا پکڑنے مثل

**اُنگلی دھرنا یا رکھنا** ۔ ہ۔ ف م۔ (۱) اُنگلی سے کسی چیز کو چھپانا۔ ڈھکنا۔ چھپانا۔ (۲) اُنگلی سے کسی بُرائی کو بتانا۔ حرف گیری یا عیب چینی کرنا۔ نقص نکالنا۔

ایسا کام کرو جو کوئی اُنگلی نہ رکھ سکے

**اُنگلی کرنا یا توڑنا۔ انگانا** ۔ ہ۔ ف م۔ (بازاری) (۱) دق کرنا۔ ستانا۔ تنگ کرنا۔ (۲) اُکسانا۔ اُبھارنا۔ بھڑکانا۔ آر لگانا۔

**اُنگلی لگانا** ۔ ہ۔ ف م۔ کسی کے بدن پر اُنگلی چھوانا۔ ہلکا سا مارنا۔ پیٹنا۔ ہاتھ لگانا۔

تمہیں کوئی انگلی تو لگالے!

**اُنگلیاں اُٹھنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ انگشت نما ہونا۔ بدنام ہونا۔ رسوا ہونا۔ مطعون ہونا۔ نکّو بننا۔

**اُنگلیاں چمکانا۔ نچانا یا مٹکانا۔** ہ۔ ف ل۔ عورتوں کا لڑتے وقت ہاتھ اُٹھا اُٹھا کر اُنگلیاں نچانا۔ ہاتھ نچانا۔

**اُنگلیوں پر نچانا** ۔ ہ۔ ف م۔ (کسی کو اُنگلیوں پر نچانا۔ یہہ محاورہ مداریوں سے لیا گیا ہے جو اکثر بچّوں کو اپنی انگلی کے اُٹھ بیٹھ کے اشارے سے گھڑیوں اُٹھک بیٹھک کے چکّر میں رکھتے ہیں) (۱) کسی کی کھِلّی یا ہنسی اُڑانا ٹھٹھا کرنا۔ احمق بنانا

کیسی ہی دُھوم دھام کی رنڈی ہو خوش جمال
جب مفلسی کا آن پڑے سر پر آ سکے جال (نظیر)

دبتے ہیں اُسکے ناچ کو ٹھینگے کے بیچ ڈال
ناچے ہے وہ تو فرش کے اوپر قدم سنبھال
اور اُسکو انگلیوں پہ نچاتی ہے مفلسی

(۲) انگشت نما کرنا۔ مطعون کرنا۔ بدنام کرنا۔ (۳) ستانا۔ تنگ کرنا۔ دق کرنا

اپنا عاشق یہ جسکو پاتا ہے
انگلیوں پر اُسے نچاتا ہے (سودا)

**آن گِنا**۔ ہ۔ صفت (ع) بے گِنا ہُوا۔ (مراد) آٹھواں (چونکہ اکثر آٹھواں بچہ بہت ہی کم جیتا ہے۔ اسواسطے عورتیں آٹھ کو منحوس خیال کرکے آن گِنا کے نام سے پکارتی ہیں اور صرف مہینے یا برس ہی کے ساتھ لگاکر بولتی ہیں۔

(۱) رام جی رکھو میرا ہیرا اب آن گنے برس میں ہے (ہ ع)

(۲) میری جہادی کو اب رام رکھو ان گِنا مہینا لگا ہے۔ (ہ ع)

**انگوٹھا چُومنا**۔ ہ۔ ف م۔ خوشامد کرنا۔ پاؤں پڑنا۔ قدم لینا۔ چاپلوسی کرنا۔

**انگوٹھا دِکھانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) ٹھینگا دکھانا۔ ٹھوسا دکھانا۔ چڑانا۔ چھیڑنا۔ (۲) (انگوٹھا چمکانا) حقارت کے ساتھ انکار کرنا۔ قدر نکرنا۔ خیال میں نہ لانا۔

**انگور بندھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ زخم کا سُرخ ہو آنا۔ زخم کا اچھا ہونے پر آنا۔ زخم بھرنا۔

**انگھڑ**۔ ہ۔ صفت۔ (۱) ناشائستہ۔ بیڈھنگا لغو۔ جاہل۔ گنوار۔ (۲) اناڑی۔ ناتجربہ کار اکھڑ (۳) اٹکل پچو۔ اوت پٹانگ۔ بے تکی۔ جہل۔

**آن لگنا۔ آلگنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) پاس آجانا۔ نزدیک یا نیڑے آجانا۔ (۲) تمام ہونے کو آنا۔ (۳) گھات میں بیٹھنا۔ موقع کی تاک میں رہنا۔ (۴) ٹکرانا۔ نشانہ لگنا۔

ظلم ہوئے ہیں کیا کیا ہم پر صبر کیا ہے کیا کیا ہم
آن لگے ہیں گور کنارے اسکی گلی میں جا جا ہم (میر)

**آن لینا۔ آلینا**۔ ہ۔ ف م۔ آپکڑنا۔ دبا لینا۔ مغلوب کرلینا۔ دبوچ لینا۔

**آن ماننا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) شکست کھانا۔ ہارنا۔ مغلوب ہونا۔ (۲) بڑا ماننا اُستاد ماننا۔ سر جھکانا۔ لوہا ماننا۔ قائل ہونا۔ اطاعت کرنا۔

دیکھکر کُرتی گلے میں سبز دھانی آپکی
دھان کے بھی کھیت نے ہے آن مانی آپکی (نظیر)

**آن مول**۔ ہ۔ صفت۔ گراں بہا۔ بیش قیمت۔ نہایت عمدہ۔

**اننْد کے تار بجانا**۔ ہ۔ ف م۔ خوشی منانا

عیش و عشرت کرنا۔ چین سے گزارنا۔
**آنند ہو؟۔** مزاج خوش ہیں؟۔ تندرست ہو؟ اچھّے ہو؟۔
**آنندی پُرش۔** ہ۔ اِسم مذکّر۔ ہنسمکھ آدمی۔ خوش طبع خوش مزاج۔
**ان ہوت۔** ہ۔ اِسم مؤنث۔ مفلسی۔ افلاس۔ غریبی۔ دلدّر۔ کنگالی۔
**آنی جانی۔** ہ۔ صفت۔ بے ثبات۔ فانی۔ ناپائدار۔ دنیا آنی جانی ہے۔
**اُنیس بیس** جزوی فرق۔ یوں ہی سا تفاوت۔ تھوڑا سا فرق۔
**اُنّیس بیس ہو جانا۔** ہ۔ ف ل۔ حرج مرج ہونا۔ حادثہ پیش آنا۔ ایسی ویسی ہونا
اُنیس بیس ہوجائیگی تو ہیں ذمہ وار نہیں
**اُنّیس ہونا۔ اُنیسی ہونا۔** ہ۔ ف ل ہیٹی ہونا۔ بات میں فرق آنا
**آواز بھرّانا بیٹھنا یا پڑنا** ا۔ ف ل۔ آواز بھاری ہونا۔ گلا بیٹھ جانا۔
**آواز پر لگنا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) آواز پہچاننے لگنا۔ بولی سمجھنے لگنا۔ (۲) ہل جانا۔ مانوس ہو جانا۔ سدھ جانا۔
**آواز پھٹنا۔** ا۔ ف ل۔ آواز جھر جھری ہونا۔ آواز بھرّا جانا۔

**آواز دینا۔** ا۔ ف م۔ (۱) پکارنا۔ بُلانا۔ (۲) بجنا۔ بولنا۔ سنسناہٹ نکلنا۔
**آواز کُھلنا۔** ا۔ ف ل۔ آواز کا صاف ہوجانا۔ گلے کا کُھل جانا۔
**آواز لگانا۔** ا۔ ف م۔ (۱) پکارنا۔ بُلانا۔ (۲) پکار کے بیچنا۔ (۳) گانا۔ الاپنا۔ تان اُڑانا۔
**آواز میں پتّی لگ جانا۔** ا۔ ف ل۔ (گویّا) بُری آواز ہو جانا۔ صاف نہ بول سکنا۔
نقشِ گل گائے تو پتّی لگ گئی آواز میں
**آوازہ بلند ہونا۔** ا۔ ف ل۔ مشہور ہونا۔ دھوم مچنا۔ شہرت ہو جانا۔
**آوازہ پھینکنا۔ کسنا۔ کرنا۔ یا مارنا۔** چھیڑ چھاڑ کرنا۔ چھیڑنا۔ رموز پھینکنا۔ بولی مارنا۔ طعنہ دینا۔ طعن کرنا۔
**آو بھگت کرنا۔** ہ۔ ف م۔ خاطر تواضع کرنا۔ مدارات کرنا۔ آدر ستکار کرنا۔
**اُوپر اُوپر۔** ہ۔ م ف۔ (۱) بیرونی سطح پر۔ الگ الگ۔ (۲) بالا بالا۔ چُپکے چُپکے۔ پوشیدہ۔ چُھپواں۔
**اُوپر اوپر جانا۔** ہ۔ ف ل۔ بے اثر رہنا۔ بیکار جانا۔ خالی جانا۔
دیکھو بس غیر سے تم کر لیے صحبت نہ دکھاؤ + اُوپر اُوپر نہیں جانیکا جلانا اپنا

**اُوپر اُوپر سے** ۔ ہ۔ ف ل۔ الگ الگ۔ الویا بغیر آمیزش۔

**اُوپر تلے کے** ۔ ہ۔ اِسم مذکّر۔ (۱) وہ دو بچّے جو آگے پیچھے پیدا ہوئے ہوں اور اُنکے بیچمیں اور کوئی بچّہ نہیں پیدا ہُوا ہو۔ بہن بھائی۔ (۲) (بازاری) فاعل ومفعول۔

**اُوپر دڑے پکڑنا۔**
**اُوپر دڑوں پکڑنا۔** ] ہ۔ ف م۔ (اُوپر ہی اُوپر دوڑنا اور بھید پالینا) (۱) قیاس سے دریافت کرلینا۔ قرینہ سے کسی بات کو جان لینا۔ پیش بندی کرنا۔ (۲) تہمت یا الزام دھرنا یا لگانا۔

**اُوپر سے** ۔ م ف۔ (۱) اسکے علاوہ۔ ماسوا۔
ایک تو چوری کرے اُوپر سے روکے ڈراتا ہے
(۲) بالائی (آمدنی) مقررہ تنخواہ کے سوا اوپر کی (یافت)
کہو صاحب! اُوپر سے کیا پڑ رہتا ہے ؟

**اُوپر کا کام** ۔ ہ۔ اِسم مذکّر۔ بالائی کام معمولی کام سے زیادہ کام۔ متفرق اور فالتو کام۔ چھوٹا کام۔

**اُوپر کے دم بھر رہا ہے**
**یا لئے رہا ہے۔** ] محاورہ اکھڑے یا لمبے سانس لے رہا ہے۔ قریب المرگ ہے

**اُوپر والا** ۔ ہ۔ اِسم مذکّر (عو) (۱) پرمیشر۔ خدا (۲) چاند۔ نیا چاند۔ (۳) اندر راجہ میگھ راجہ۔ (۴) نوکر۔ ہاتھ بچاؤ۔ (۵) غیر۔ اجنبی۔ غیر اُلفتہ

**اُوپر والے** ۔ ہ۔ اِسم مذکّر۔ (۱) منتظم۔ مہتم۔ کارکن۔ (۲) غیر لوگ۔ الفتے۔ (۳) تماشائی۔ سیرانی۔

**اُوپر والیاں** ۔ (عو) (۱) پریاں۔ بھتنیاں (۲) چیلیں۔ (۳) ٹہلنیاں۔ خدمتگاریں نوکریں (۴) تیماردار عورتیں۔

**اُوپر ہی اُوپر** ۔ ہ۔ م۔ ف۔ الگ ہی الگ۔ چھپواں۔ چوری چوری۔ بالا ہی بالا۔

**اُوپری پرائی** ۔ ہ۔ اسم مؤنث (عو) بھوت چڑیل۔ آسیب۔ پریاں۔

**اُوت** ۔ اِسم مذکّر۔ س [illegible] (۱) لاولد۔ بے اولاد۔ نامُراد۔ نس سنتان (۲) دس بارہ برس کا لڑکا یا بڑا آدمی جو کوارا مر جاتا ہے۔ (اسکی روح سے ہندو بوجہ اسکے نامراد جانے کے بہت ڈرتے رہتے ہیں۔ اور یار لوگ ذرا ذرا سی بیماریوں کا باعث اُوتوں کی ناراضگی قرار دیکے خوب ہاتھ رنگتے ہیں) (۳) مُورکھ۔ بے وقوف۔ احمق۔ ہامن کا اُوت

**اوت پڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ فائدہ ہونا۔ کفایت پڑنا۔ بچت ہونا۔

**اوت کسر ماری جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ فایدہ یا نقصان ہونا۔ ٹوٹا یا لابھ ہونا۔
اسمیں کونسی اوت کسر ماری جاتی ہے؟ یعنی اسمیں کچھ بڑا فائدہ یا نقصان نہیں ہے۔

**اَوْتار**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) ایشور دیہ دھاری ہوئے۔ وشن سروپ + کلجگ میں نس کلنک اوتار ہوگا۔ (۲) پارسا اور نیک آدمی۔ (۳) بڑھکا بدمعاش۔ جھگڑالو عورت۔ لڑاکا۔ (۴) بڑا طاقتور بادشاہ

**اَوْتاری**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (ہ عو) (۱) بیٹا۔ لڑکا + یہ کسکا اوتاری ہے (۲) شریر اور شوخ لڑکا۔ یہ بڑا اوتاری پیدا ہُوا

**اُوت پٹانگ۔ اُوٹ پٹانگ**۔ ہ۔ م ت۔ (۱) واہی تباہی۔ خرافات۔ بیہودہ۔ واہیات۔ بے معنی۔ پوچ (۲) انگھڑ۔ واہی۔ یاوہ گو۔ فضول۔

**اوٹل ہوجانا**۔ ہ۔ ف ل۔ نظر سے غائب ہوجانا۔ چُھپ جانا۔ کھو جانا۔

**اوٹنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) بنولوں کو روئی سے الگ کرنا + چرخی اوٹ کے پیٹ بھروں لُو ہو۔ (گ عو) (۲) لپکنا۔ (۳) کسی چیز کے لینے کے لئے کوئی کپڑا پھیلانا۔
لو گیہوں کے لئے چادر اوٹو
(۴) اپنے ذمہ لینا۔ ذمہ وار ہونا۔ اینچنا۔
تم اوٹ لو میں انسے نہیں مانگنے کا؟

**اَوج کو پہنچنا**۔ ہ۔ ف ل۔ مرتبہ حاصل کرنا۔ رسوخ پانا۔ پھولنا پھلنا۔
میاں ہمیں ستا کے کونسے اوج کو پہنچو گے؟ = یعنی کچھ فائدہ نہیں ہونیکا۔

**اوجھ بھرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ بڑی دِقّت اور مشکل سے گزارہ کرنا۔ پیٹ بھرنا۔

**اَوجھڑکی آنا**۔ ہ۔ ف م۔ لات مارنا۔ دھکّا دینا۔ بے جگہ مار بیٹھنا۔

**اَوجھڑ لگانا یا مارنا**۔ ہ۔ ف م۔ سپر پر سپر کا کھُودا دینا۔ سپر پر سپر مارنا۔

**اوچھا**۔ ہ۔ صفت (۱) کم گہرا۔ اُتھلا۔ اُوپری۔ (۲) تھوڑا۔ کم۔ چھوٹا۔ ادنے۔ (۳) تنگ۔ کسا ہُوا۔ کشادہ نہیں + اوچھا کپڑا۔ (۴) سکڑا۔ بھِچا ہُوا۔ (۵) پُورا نہیں۔ ادھورا۔ ناقص۔ (۶) ادنے۔ کمین۔ کمینہ۔ کمظرف۔ تنگ حوصلہ۔ تھُڑدلا۔ (۷) بے شرم۔ بے حیا۔ بے عزّت۔ (۸) بیہودہ۔ نازیبا۔ انوچیت۔ چھوٹی۔ ذلیل + اوچھی بات

**اوچھی سمجھ بتانا یا دینا**۔ ہ۔ ف م۔ بُری صلاح

دینا۔ خراب مشورہ دینا۔

**اوچھی کرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (ہندو) ہیٹی کرنا۔ کمینوں کے سے کام کرنا۔ اپنی عزت خراب کرنا۔ تم جہاں گئے وہیں اوچھی کری

**اُوچھل رکھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (ہندو) کچھ فرق رکھکر کسی چیز کی قیمت بیان کرنا۔

**اُودبلاؤ۔ اُوت بلاؤ**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) ایک جنگلی جانور۔ (۲) بیوقوف اور احمق آدمی۔

**اُودبلاؤ کی ڈھیری**۔ محاورہ۔ (۱) وہ جھگڑا جو کبھی نہ نبٹے۔ عُقدۂ مالاینحل۔ (۲) احمق آدمی۔ اُوت۔ گدھا۔ بیوقوف۔ (اس محاورہ کی اصل یہ ہے کہ جب کئی اُودبلاؤ شرکت میں مچھلیاں پکڑتے ہیں اور پھر حصہ بانٹتے ہیں تو کوئی اُن میں سے اپنے حصّہ کو کم سمجھکر پھر ملاتا ہے گویا اسطرح جھگڑا ہوتا رہتا ہے۔)

**اُودھم اُٹھانا۔ جوتنا یا مچانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) غل مچانا۔ گھر کو سر پر اُٹھا لینا۔ آفت برپا کرنا۔ (۲) جھگڑا کرنا۔ فساد مچانا۔ تکرار کرنا۔

**اور تو اَور**۔ ہ م ف۔ اِسکے سِوا۔ اِسکے قطع نظر۔ اور جھگڑے کو جانے دو۔ اَور تو اَور میرا کہنا نہیں مانتا!

**آورد**۔ ف۔ صفت۔ ضدِ آمد۔ ساختہ۔ بناوٹی۔ گھڑی ہوئی (بات)۔

**آوردہ**۔ ف۔ اِسم مذکر۔ وہ شخص جو کسی کا نوکر رکھایا ہُوا ہو۔ کسی کا سفارشی۔ سفارشی ٹٹّو۔ سفارشی گھوڑی۔

**اَور سے اَور ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ کُچھ سے کُچھ ہوجانا۔ بدل جانا۔ حالت میں تغیر ہوجانا۔

**آور کیا!**۔ ہ۔ ندا و ندبہ۔ شاباش! آفرین! کیا کہنے ہیں! بہت خوب! (۲) (م ف) دُرست۔ واقع ہیں۔ بیشک۔ اور کیا اسی طرح ہے

**اور رما کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (عوام)۔ خوب مارنا۔ پلیتھن نکالدینا۔ رائینا کر دینا۔ بُھرکس نکالدینا۔

**اَورنگ زیبی بات**۔ ا۔ صفت (کایستھ عو) اکڑ تکڑ کی بات۔ پیچیدہ بات۔ ایسی بات جسکا بھید معلوم نہو۔

**اُوڑا پڑنا**۔ ہ۔ ف ل (عو) کمی ہونا۔ نایاب ہونا۔ قحط پڑنا۔ مِٹنا۔

**اوڑ اُٹھنا۔ اوڑ کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ طرفداری کرنا۔ رُخ برتنا۔ پاسداری کرنا۔ حمایت کرنا۔

**اوڑ نبھانا**۔ ہ۔ ف م۔ انجام تک پہنچا دینا

حد کی پاسداری کرنا۔ بات کا پکّا رہنا۔

**اوڑھنا اُتارنا**۔ ہ۔ ف م (۱) عورت کی بے عزّتی کرنا۔ حرمت لینا۔ (۲) غیر عورت کے ساتھ فعل ناجایز کرنا۔

**اوڑھنا اُڑھانا**۔ ہ۔ ف م۔ (دیہات میں) ۔ رانڈ یا بیوہ کے ساتھ شادی کرنا۔ چوڑیاں پہنانا۔ (یہ رسم جاٹ* گوجروں میں برابر جاری ہے)

**اوڑھنا گلے میں ڈالنا**۔ ہ۔ ف م۔ (ع و) اپنی بے عزّتی کرکے دوسرے کی بے عزّتی کے درپے ہوجانا۔ سر ہونا۔ پلّہ پکڑنا۔ بیوتے کے گلے میں اوڑھنا ڈال دونگی۔ جو مجھسے بہت الّ بِھل بکی تو۔

**اوڑھنا یا اوڑھنی بدلنا**۔ ہ۔ ف م۔ (ع) پریت جوڑنا۔ بہنیلا کرنا۔ بہنا پا جوڑنا۔ (جس طرح مرد آپس میں ٹوپی بدلتے ہیں اور ٹوپی بدل یار کہلاتے ہیں اسی طرح عورتیں آپس میں اوڑھنا بدلکر بہنیلا جوڑتی ہیں)

**اوسان اُڑنا۔ خطا ہونا یا جاتے رہنا**۔ ا۔ ف ل۔ حواس باختہ ہوجانا۔ گھبرا جانا۔ پریشان ہوجانا۔

**اوس پڑجانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (لغوی) شبنم پڑنا (۱) کُملانا۔ پژمردہ ہونا۔ ٹھٹھرنا۔ (۲) شرمندہ ہونا۔ خجل ہونا۔ لاجوں مرنا

(۳) (ع و) قیمت گھٹنا۔ دام کم ہوجانا۔ بھاؤ اُتر جانا۔ بازار مندا ہوجانا (۴) اُداسی برسنا۔ بے رونق ہوجانا۔

**اوس سی پڑگئی**۔ محاورہ۔ اُداسی سی برسنے لگی۔ بے رونقی سی چھاگئی۔

**اوس کے موتی**۔ ہ۔ صفت۔ فانی۔ مٹنے والا زائل۔ بہ سنسار اوس کے موتی بلکہ حباب ایک پچھن میں۔ (کبیر)

**اوکھلی میں سر دیکے رونا**۔ ہ۔ ف ل۔ چھپ کر رونا۔ (یہ محاورہ واقعات کے رو سے محض غلط معلوم ہوتا ہے کیونکہ اوکھلی میں سر چھپ نہیں سکتا۔ اصل میں یہ کوٹھی میں سر دیکے رونا کی خرابی ہے اور مثل میں بھی "چور کی ماکوٹھی میں سر دیکے رووے" بولتے ہیں اسکے قطع نظر کوٹھی ایک ایسا کچّی مٹی کا مستطیل اُٹھاؤ مکان سا ہے جسمیں دیہاتی ناج بھرتے ہیں اور سر ڈال کر اُسمیں سے ناج نکالتے ہیں)

**اوکھلی میں سر دینا**۔ ہ۔ ف ل۔ دیدہ و دانستہ خطرہ میں پڑنا۔ جان بوجھ کر جوکھوں میں پڑنا۔ اوکھلی میں سر دیا تو موسلوں سے کیا ڈر۔ مثل

**اُوکے چُوکے**۔ ہ۔ م ف۔ بھولے سے۔ بھولے بسرے۔ کبھی کبھی۔ گاہے گاہے اُوکے چُوکے تو آیا کرو

(*۔ ہندوستان کی اعلیٰ قوموں کی نسبت ان قوموں میں زیادہ ہمدردی اور ترس پایا جاتا ہے کیونکہ وہ قدرتی جوش کو سمجھنے میں یکساں سمجھتی ہیں) سلہ الوپ ہوجانا۔ مٹ جانا۔

**اوگ یا اوک بہنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (ہ عو) اِترا
میلا رہنا۔ کہ میل کے پسینے بہنے لگیں۔ گندہ
رہنا۔ غلیظ رہنا۔

**اولا کرنا۔ / اولا پردہ کرنا۔** ہ۔ ف ل (ہ عو) گھونگٹ کاڑھنا پردہ کرنا چھپنا۔
دیوروں سے کون کون اولا پردہ کرتے

**اولا ہونا**۔ ہ۔ ف ل نہایت ٹھنڈا ہونا۔
برف سا ہونا۔ بہت سرد ہونا۔

**اولتیوں بھنگ چونا**۔ ہ۔ ف ل۔ ایک
گروہ کے گروہ کو نشہ ہو جانا۔ خوب نشہ
ہو جانا۔ کنوئیں میں بھنگ پڑ جانا۔

**اُول جلول**۔ ہ۔ صفت۔ (۱) بیہودہ۔
لغو۔ مہمل۔ (۲) مُورکھ۔ بیوقوف۔ (۳)
اُنگھڑ۔ پھوہڑ۔ بدسلیقہ۔ اُجڈ۔ اناڑی۔

**اوّل دِن سے**۔ ا۔ م ف۔ روزِ پیدائش
سے۔ آد سے۔ شروع سے۔

**اَول فَول**۔ (ہ عو) آل پھل۔ (۱) اسم مونث
گالیاں۔ بیہودہ باتیں۔ خرافات۔

**اوّل منزل پہنچانا**۔ ا۔ ف م۔ قبر میں
رکھنا۔ دفنانا۔ گاڑنا۔ جلانا۔ پھونکنا۔
کفن کاٹھی کرنا۔

**اول میں دینا**۔ ہ۔ ف م۔ آڑ یا ضمانت
میں کسی آدمی کو دینا۔

**اولو لگنا آنا یا معلوم ہونا۔ / اَولُو اولُو لگنا**۔ ہ۔ ف ل۔ ہ۔ ف ل کسی جگہ
یا مکان کا نیا نیا یا اُوپری اُوپری معلوم
ہونا۔ نئی جگہ میں جی نہ لگنا۔

**آولی آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ بپتا یا مصیبت
آنا۔ بلا آنا۔

**آولی ٹلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ مُصیبت یا بلا کا
بغیر صدمہ پہنچائے گزر جانا۔

**اونچا سُننا یا۔ / سُنائی دینا۔** ہ۔ ف ل۔ کم سُننا
تھوڑا بہرا ہونا۔
اے فلک تجھکو جو اُونچا نہ سُنائی دیتا
نالہ میرا نہ کبھی اتنا دُہائی دیتا (ذوق)

**اونچا گھر یا گھرانہ**۔ ہ۔ صفت۔ بڑا خاندان
۔ اچھا گھرانہ۔ امیر گھر۔

**اونچا ہاتھ رہنا**۔ ہ۔ ف ل۔ سبقت رکھنا
بڑھکر ہونا۔ اعلیٰ ہونا۔
تمہارا سدا اُونچا ہاتھ رہتا ہے ہم منگتا ہی جو کہے
(یعنی کہلاتے ہیں) ہماری تمہاری کیا برابری!

**اونچ نیچ**۔ ہ۔ اسم مونث۔ نشیب و فراز۔
بُرائی بھلائی۔ ٹوٹا نفع۔ نفع نقصان۔
سرد و گرم۔ اُتار چڑھاؤ۔ زمانہ کی دقتیں

**اونچی دوکان**۔ ا۔ صفت۔ نامی اور
مشہور دوکان۔ نامی آدمی۔

اُونچی دوکان اور پھیکا پکوان مثل

**اُونچی ناک کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) آبرو یا عزت بخشنا۔ سر سے بٹھا کر دینا۔ (۲) فخر کرنا۔ تکبّر کرنا۔ گھمنڈ کرنا۔

**اُونچی ناک ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ اپنے اور بیگانے میں عزت بڑھنا۔ ہمسروں میں عزّت پانا۔

**اَونْدھا ہو جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ نشہ میں بیہوش ہو جانا۔ اُنٹا چت ہو جانا۔

ایک ہی پیالہ میں ہو گیا اوندھا

**اَونْدھی پیشانی یا کھوپڑی**۔ ہ۔ اسم مونث (۱) نربھاگی۔ بد نصیب۔ بد قسمت۔ (۲) کوڑھ مغز۔ اُلٹی سمجھ کا آدمی۔ بیوقوف۔ اُلٹی کھوپری۔

**اَونْدھے مُنّہ دُودھ پیتے ہو؟** ] محاورہ۔
**اَونْدھے مُنّہ دُودھ پیتے ہیں؟** ] (طنزاً)
کیا طفلِ شیر خوار ہیں۔؟۔ ایسے ہی بچّے ہو! ان سمجھ ہو نا! ایسے ہی نادان ہو!۔

**اَونْدھے مُنّہ گرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسی بات کا دعویٰ کرنا اور اُسکے پُورا نکرنے کی وجہ سے لوگوں کی نظروں میں حقیر ہونا۔ اُلٹا ذلیل ہونا۔ مات کھانا۔ زک اُٹھانا۔ پچھڑنا۔

**اَونے پَونے بیچ ڈالنا**۔ ہ۔ ف م۔ کمتی بڑھتی چیز کو بیچ ڈالنا۔ تھوڑے نفع یا نقصان پر کسی چیز کو فروخت کر ڈالنا۔

**اہالی موالی**۔ ع۔ اسم مذکر۔ نوکر چاکر عملہ و فعلہ۔ ملازم۔ ارکان دولت۔

**آہ بھر کے یا کر کے رہ گیا**۔ محاورہ۔ صدمہ پر صبر کر کے چپ ہو رہا۔ کلیجہ تھام کے رہ گیا۔ دل مسوس کر رہ گیا۔

**آہ بھرنا کرنا یا مارنا**۔ ہ۔ ف ل۔ بد دُعا دینا۔ کوسنا۔ بُرا چاہنا۔

**آہ پڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسیکی بد دُعا کا اثر ہونا۔ صبر پڑنا۔ ظُلم کا عِوض مِلنا۔ مار پڑنا۔

**اہلُ اللہ**۔ ع۔ اسم مذکر۔ بزرگ۔ خدا رسیدہ۔ پُہنچے ہوئے۔

**اہلِ بیت**۔ ع۔ اسم مذکر۔ گھر کے لوگ۔ کنبے والے۔ محمّد صاحب کے کنبے والے۔

**اہلِ حرفہ**۔ ع۔ اسم مذکر۔ پیشہ ور۔ اہلِ پیشہ۔ کاریگر۔

**اہلِ خانہ**۔ ع ف۔ اسم مذکر۔ (۱) گھر کا مالک۔ صاحب خانہ۔ سرپرست۔ خاوند۔ مالک۔ دھنی۔ (۲) جورُو بچّے۔ گھر کے لوگ۔ بال بچّے۔ کنبہ۔

**اہلِ دَوَل**۔ ع۔ اسم مذکر۔ دھنوان۔

دولتمند - مالدار -

**اہلِ روزگار** - ع ف - اِسم مذکر - وہ لوگ جنکا پیشہ نوکری ہو - نوکری پیشہ -

**اہلِ زباں** - ع ف - اسم مذکر - وہ شخص جو اپنے ماباپ کی بولی جانتا اور بولتا ہو - مادری زبان جاننے والا - ماہرِ زبان - زباں داں -

**اہلِ سخن** - ع ف - اسم مذکر - صاحب کلام - شاعر - صاحبِ دیوان -

**اہلِ سُنّت** - ع - اِسم مذکر - پیغمبر کے چاروں یار و خلفا و رؤسائے صحابہ کا ماننے والا - قرآن حدیث - اور اجماع کا پیرو - سُنّی - اسلام کا سب سے پہلا اور سب سے بڑا فرقہ -

**اہلِ سَیف** - ع - اِسم مذکر - صاحبِ تلوار وہ لوگ جنکا پیشہ سپاہگری ہو -

**اہلِ صنعت** ع - اسم مذکر - باریک کام بنانے والے - دستکار - کاریگر -

**اہلِ غرض** - ع - اِسم مذکر - گوں کا یار - مطلب کا یار - غرضمند -

**اہلِ قلم** - ع - اِسم مذکر - وہ لوگ جنکا پیشہ لکھنا پڑھنا ہو - خواندہ - منشی - مولوی - پنڈت وغیرہ -

**اہلِ کتاب** - ع - اسم مذکر - وہ لوگ جنکے پیغمبروں یا اوتاروں پر آسمانی کتاب اُتری ہو - آسمانی کتاب کے پیرو کار -

**آہ لگنا** - ہ - ف ل - کسیکی بددعا کا اثر ہو جانا - صبر پڑنا - ظلم کا عوض بھگتنا -

**اہلِ نظر** - ع - اسم مذکر (۱) وہ شخص جسکی نظر گہری ہو - بڑا پرکھنے والا - پرکھیا - تجربہ کار - باریک بیں - (۲) صاحب کرامت - کامل - (۳) عاشق مزاج - عاشق لوگ -

**اہل و عیال** - ع - اِسم مذکر - جورو بچے لڑکے بالے - کنبہ - کٹم قبیلہ -

**اہلِ ہنر** - ع ف - اسم مذکر - کمال رکھنے والا - صاحبِ ہنر - ہنرمند -

**اہلیت** - ع - اِسم مونث (۱) بھلمنسات - اشرافت - انسانیت (۲) قابلیت - لیاقت -

**اَلّلے گہلّے پھرنا** - ہ - ف ل - ایک مجمع کا خوش خوش اور ناز کرتے ہوئے چاروں طرف بے فکری کے ساتھ پھرنا - اِتراتے پھرنا - جنکے ہاتھوں سے نہیں بیر بھی دو کوڑی کے
چاندنی چوک میں پھرتے ہیں وہ اہلے گہلے (آزردہ)

**آہ لینا** - ہ - ف ل - کوسنے کھانا - کسیکی بددعا لینا

سراپ لینا۔

**آہ نکرے**۔ م ف۔ ایسا کٹھور ہے کہ کسی کی تکلیف پر سُننے سے آہ بھی نہ نکلے۔

**آئی**۔ ہ۔ اِسم مؤنث۔ موت۔ کال۔ مِرتُو۔ ریچ۔ کاش آجائے کسی کی کہیں آئی مجکو!

**آیاگیا**۔ ہ۔ اِسم مذکّر۔ مُسافر۔ بٹیٹو۔ وارد صادر یا ہونا۔ جہان۔ (بولی) گونترہا۔

گیہوں کہے میں بڑا سلطان (گیت بٹیو)
میرا ہو پوری پکوان ٭
آئے گئے کا راکھوں مان ٭
تم سب لو یہ جی سے مان

**آیاگیاہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) ضبط ہونا۔ (۲) برابر ہوجانا۔ باقی نہ رہنا۔ تصفیہ ہونا

**ایّام سے ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ کپڑے آنا۔ کپڑوں سے ہونا۔ میلے سر سے ہونا حیض سے ہونا۔ معمول سے ہونا۔ نہانی ہونا سر سے نہانا۔

**آئے توجائے کہاں**۔ محاورہ جب غصّہ آجاتا ہے تو بغیر اُسکے اظہار کئے اور خفا ہوئے نہیں رہ سکتا۔

**ایچ پیچ نہ جاننا**۔ ہ۔ ف ل۔ مکر و فریب نہ جاننا۔ سات پانچ نہ جاننا۔ بھولا بھالا ہونا۔ سادہ ہونا۔

**آئے دِن**۔ ہ۔ م ف۔ ہر روز۔ نِت۔ ہمیشہ۔ اکثر۔ آئے دن بیمار رہتا ہے!

**ایرے غیرے**۔ ا۔ اسم مذکّر۔ اجنبی۔ غیر۔ ناآشنا۔ الفتہ۔ بیگانے۔

**ایڑکرنا**۔ ہ۔ (۱) ف م۔ گھوڑے کو ایڑ لگانا۔ تیز کرنا۔ مہمیز لگانا۔ (۲) ف ل۔ چلدینا۔ چل بسنا۔ رخصت ہونا۔ کُوچ کرنا۔

عمر رواں کا توسن چالاک اسلئے
تجھکو دیا کہ جلد کرے یاں سے ایڑ تو (ذوق)

**ایڑکرو**۔ ہ۔ ندا و ندبہ۔ (بازاری) ٹہلو! ہوا کھاؤ! چلتے پھرتے نظر آؤ! چمپت بنو!

**ایڑلگانایامارنا**۔ ہ۔ ف م۔ اُکسانا۔ ترغیب دینا۔ اُبھارنا ٭ دیکھو ایڑ کرنا نمبر

**ایڑیاں رگڑنایاگھسنا**۔ ف ل۔ (۱) جانے کو جی نہ چاہنا۔ مچلنا۔ ہٹ کرنا۔ ضد کرنا۔ (۲) جان کنی کی حالت میں ہونا۔ پاؤں پٹنا۔ (۳) سخت مصیبت میں ہونا۔ نہایت تکلیف میں گزرنا

سخی کریم پڑے ایڑیاں رگڑتے ہیں
بخیل موتیوں کو موسلوں سے بھرتے ہیں (نظیر)

**ایڑی چوٹی پر وارُوں**
**قُربان کروں یا نثار کروں** ] محاورہ۔ (م عو)

تجھکو یا اِس چیز کو اپنی ایڑی چوٹی پرسے اُتار کر صدقہ کروں۔ تجھکو اُتار رسے میں دھروں

نوج ایسے کا اعتبار کروں
ایڑی چوٹی پہ میں نثار کروں

**ایڑی سے چوٹی تک**۔ ہ۔ م ف۔ اوّل سے آخر تک۔ از ابتدا تا انتہا۔ سر سے پاؤں تک۔ بالکل۔ تمام۔ سارا+ ایڑی سے چوٹی تک نزاکت میں بھری ہوئی تھی۔ (فقرۂ داستان)

**ایسا تیسا**۔ ہ۔ اِسم مذکّر۔ کلمۂ حقارت۔ ایسا ویسا۔ سفلہ۔ کمینہ۔ ذلیل۔ گھٹیل۔

یہ تو جلدی سے کہیں یارب! مرے
ایسا تیسا ہو جو بیاہ پھر کرے (سودا)

**ایسا نہو**۔ ہ۔ مذبذبہ۔ خدانخواستہ۔ خدا نکرے۔ مبادا۔

**ایسا ویسا۔ ایسی ویسی۔ ایسے ویسے**۔ ہ۔ صفت۔ (۱) اوسط درجہ کا۔ خاصہ۔ بُرا باؤلا۔ بُرا بھلا۔ (۲) ادنیٰ۔ گھٹیل۔ چھوٹے باپ کا۔

اِنکا کلام کوئی ایسا ویسا تھوڑا ہی ہے

(۳) بُرا۔ بیہودہ۔ لغو۔ خراب۔ ناشایستہ۔ غلط+ ایسی ویسی بات نہیں کہنی چاہئے۔

**ایسی تیسی کرنا**۔ ف م۔ کلمۂ حقارت۔ بے عزّتی کرنا۔ انادر کرنا۔ یُوں تُوں کرنا۔

آہ رے دل یہ تو نے کیسی کی۔ ہمت ترے
دل کی ایسی تیسی کی! (مسکین)

**ایسی تیسی میں جائے یا جاؤ**۔ محاورہ۔ ہماری طرف سے کہیں خراب پھرو اور کچھ ہی کرو ہمیں کچھ سروکار نہیں۔ بھٹی یا بھاڑ میں جاؤ۔ دوزخ میں جاؤ

مثل
بارہ گاؤں کا چودھری اور اسّی گاؤں کا راؤ
اپنے کام نہ آئے تو اپنی ایسی تیسی میں جاؤ

**ایسے میں**۔ ہ۔ م ف۔ (۱) اب۔ اسوقت (۲) اتنے میں۔ اس عرصہ میں۔

**ایسی ویسی ہونا**۔ (۱) مصیبت آنا۔ عذاب ہونا۔ (۲) ۔ عو۔ مرجانا۔ یوں توں ہونا

**ایسے ہی ہے**۔ ہ۔ م ف۔ یُوں ہی ہے اسیطرح پر ہے۔

**ایکا ایکی**۔ ہ۔ ف م۔ یکایک۔ دفعتہً۔ اچانچک

**ایکانت میں رہنا**۔ ہ۔ ف ل۔ تن تنہا رہنا۔ گوشۂ تجرّد اختیار کرنا۔ ایک کونے میں رہنا۔

**ایک آنکھ سب کو دیکھنا**۔ ہ۔ ف م۔ سب کو ایک نگاہ دیکھنا۔ سب سے ایک ہی طرح پیش آنا۔ سب کو برابر سمجھنا۔

**ایک آنکھ نہیں بھاتا**۔ محاورہ۔ اِتنا بھی گوارا نہیں کہ اُسکو ایک آنکھ تو دیکھ لیں

بالکل پسند نہیں۔ ذرا نہیں بھانا۔
**ایک ایک کرکے** ۔ ہ۔ م ف۔ ایک ایک کو ۔ وار وار سر۔ چُن چُن کر۔ چھانٹ چھانٹ کر
**ایک ایک کے دو دو کرنا** ۔ ہ۔ ف م۔ تضیع اوقات کرنا۔ بیفائدہ وقت کھونا کام بڑھانا۔
**ایک اینٹ کے لئے مسجد ڈھانا** ۔ ہ۔ ف م۔ بہت کم فائدہ کے لئے بڑا نقصان کرنا
**ایک بات** ۔ ہ۔ م ف۔ (۱) ادنیٰ۔ آسان۔ سہل۔ آجکل ریل کے سبب کلکتہ کا سفر ایک بات ہے۔ (۲) یکساں۔ برابر۔ یہ اور وہ ایک بات ہے
**ایک بات** ۔ ہ۔ اسم مؤنث (۱) معاملۂ واحد۔ ہماری تمہاری ایک بات ہے (۲) ٹھیک ٹھیک قیمت۔ سچے دام۔ ایک بات کہو (۳) مضبوط و پختہ بات۔
**ایک بارگی** ۔ ا۔ م ف۔ دفعتہً۔ اچانچک اچانک۔ یکایک۔
**ایک بغل ہو جاؤ** ۔ محاورہ۔ کنارے ہو جاؤ۔ ایک طرف ہو جاؤ۔ ہٹ جاؤ۔
**ایک پر ایک گرنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ کثرت سے خریداری ہونا۔ کسی چیز کا ہاتھوں ہاتھ بِکنا
یک جانا۔
**ایک پل میں** ۔ ہ۔ م ف۔ طرفۃ العین میں دم کے دم میں۔ ذرا سی دیر میں۔
**ایک پیٹ کے** ۔ ہ۔ صفت حقیقی (بھائی بہن)۔ سگے۔ ایک ماں کے پیٹ سے پیدا ہوئے ویسے۔ سہودر۔
**ایک تو** ۔ ہ۔ م ف۔ پہلے تو۔ اول تو۔
**ایک تول** ۔ ہ۔ صفت۔ برابر۔ یکساں
**ایک ٹانگ** ۔ ہ۔ اسم مونث (دلال)۔ چار آنہ۔ روپیہ کا چوتھا حصہ۔ کسی رقم کا چوتھا حصہ۔
**ایک ٹانگ پھرنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ ہر وقت آنے جانے کے کام میں لگا رہنا۔ برابر پھرے جانا۔ دم لینے تک کی فرصت نہونا۔
**ایک ٹانگ کھڑا رہنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ ہر وقت حکم بجالانے کو مستعد رہنا۔
**ایک جا کرنا** ۔ ہ۔ ف م۔ اکٹھا کرنا۔ جمع کرنا
**ایک جان ہونا** ۔ ہ۔ ف ل۔ بخوبی آمیزش ہو جانا۔ کئی جزؤں کا ملکر ایک ہو جانا۔ ایک جگر ہونا۔ خوب مل جانا۔
**ایک دم** ۔ ہ۔ م ف۔ (۱) ایک سانس ۔ برابر۔ ایک دم بھاگا چلا گیا۔

(۲) فوراً۔ اُسیوقت۔ معاً۔

ایک دم ہزار روپے نکالکر دیدئے

**ایک دوال روپیہ**۔ (دلّال) ایکہزار روپے

**ایک ذات کا**۔ ا۔ صفت۔ (۱) ایک قسم کا (۲) افراط سے۔ بہت۔ بکثرت۔

**ایک رنگ**۔ صفت (۱) ہمرنگ۔ ہم صحبت۔ ہم مشرب۔ (۲) خالص۔ صادق۔ کھرا۔ سچّا۔ یکساں۔ برابر۔

ناج کا بھاؤ سب جگہ ایک رنگ ہے

**ایک رنگ آنا۔ ایک رنگ جانا** ہ۔ ف ل۔ خوف یا دہشت یا صدمہ کے باعث چہرہ کا رنگ متغیر ہونا۔ مُنہ پر ہوائیاں اُڑنا۔ (۲) مرنے کی نوبت ہونا۔

دل جو صدمہ بڑا اُٹھا تا تھا
ایک رنگ آتا ایک جاتا تھا (ذوق)

**ایک سرے سے سبکو ملادینا**۔ ہ۔ ف م۔ دق کرمارنا۔ حیران کردینا۔ پریشان کرڈالنا۔ جواب نہ آنے دینا۔

**ایک سے دن نرہنا**۔ ہ۔ ف ل۔ زمانہ کا ایک حال پر نرہنا۔ سدا کسی کی ایک حالت نرہنا۔

**ایک طرح کا**۔ ا۔ صفت۔ (۱) ایک قسم کا۔ ایک جنس کا۔

**ایک طرف کا بازار بند ہے**۔ محاورہ ایک لنگر یا پٹّی بند ہے۔ کانڑا ہے + (مذاقاً یہ فقرہ آپس میں کانڑے آدمی کے چھیڑنے کے لئے بولتے ہیں۔ یعنی اُسکی ایک آنکھ بند ہے)

**ایک عمر**۔ ہ۔ م ف۔ (۱) ساری عمر (۲) ایک مدّت۔ جُگ۔ قرن۔ بہت زمانہ

**ایک قلم**۔ ا۔ م ف۔ یک لخت۔ بالکل۔ برائے ایک قلم پانسو آدمیوں کے نام کاٹ دیئے۔

**آئی کرنا**۔ ہ۔ م ف۔ (۱) مان لینا۔ قبول کرنا۔ منظور کرنا۔ (۲) اپنے اوپر آپ مصیبت لانا۔

**آئے کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ اوٹنا۔ اپنے ذمہ لینا۔ اینچنا۔ انکے روپے میں آئے کرتا ہوں۔

**ایک کے پیچھے ایک**۔ ہ۔ م ف۔ متواتر۔ لگاتار۔ مسلسل۔

**ایک کی دس سُنانا**۔ ہ۔ ف م۔ ایک بات کے عوض میں دس باتیں کہنا۔ ایک گالی کے بدلے دس گالیاں دینا۔ بڑا زبان دراز ہونا۔ کلہ دراز ہونا

**ایک ماں باپ کے ہو جاؤ**۔ محاورہ۔ بھائی بہنوں کا سا اتفاق کرلو۔ آپسمیں لڑو جھگڑو نہیں۔ خاموش ہو جاؤ۔ چپ ہو جاؤ۔ (بھانڈوں کی اصطلاح)

**ایک مشت** - ا-م ف - ایک مٹھی - اکٹھے ایک دفعہ ہی -

**ایک مُنہ یا ایک زبان** - مُتّفق الکلمہ ہم زبان - متفق اللفظ - سب ملکر - ایک مُنہ ہوکر -

**ایک نٹ کھٹ** - ہ - صفت - بڑا ہٹّی بڑا شریر - بڑا شوخ - بڑا ڈِھیٹ -

میں سمجھتی ہوں جو ارادہ ہے
ایک نٹ کھٹ حرامزادہ ہے (شوق)

**ایک نظر** - ذم ف - تھوڑی دیر کے لیئے ٹک ٹک - ایک نگاہ - ذرا کی ذرا -

**ایک نہ ایک** - ہ - م ف - کوئی نہ کوئی -

**ایک ہو جانا** - ہ - ف ل - (۱) مِل جانا اِتّفاق کرلینا - (۲) سازش کرلینا - گٹھ جانا - سٹ جانا - (۳) ایک جگہ یا جان ہو جانا - خوب آمیز ہو جانا -

**ایک ہے** - ہ م ف - (عوام) (۱) مُل - لیکن - مگر - پر -

تُم جاؤ گے تو سہی ایک ہے اُن سے مِت مِلنا

(۲) - صفت - پختہ - کامل - بے نظیر - اُستاد + اپنے کام کا ایک ہے -

**اِیمان بیچنا** - ا - ف ل - بے ایمانی کرنا - ہٹ دھرمی کرنا - جھوٹی قسم کھانا -

**اِیمان ٹِھکانے نہ ہونا یا نہ رہنا** - ا - ف ل - ایمان یا دھرم پر قایم نہ رہنا - نیت دُرست نہ رہنا - بے ایمان ہو جانا

**اِیمان کا - اِیمان کا آدمی ہوں** - ا - صفت - ایماندار - دھرم والا - سچّا - نیک نیت -

**اِیمان کانپتا ہے** - محاورہ - خُدا کا خوف آتا ہے - رونگٹے کھڑے ہوتے ہیں

**ایمان کی کہنا - ایمان سے کہنا** - ا - ف ل - سچّی بات کہنا دھرم سے بیان کرنا - خدا لگتی کہنا - سچ سچ کہنا -

**اِیمان لانا** - ا - ف ل - (۱) مذہب اختیار کرنا - اسلام قبول کرنا - (۲) ماننا - اعتقاد لانا - (۳) بھروسہ کرنا - اعتبار کرنا -

**اِیمان میں فرق آنا** - ا - ف ل - (۱) بے ایمان ہونا - بد اعتقاد ہونا - پھرنا (۲) بدنیت ہونا - بددیانتی کرنا - بے ایمانی کرنا - خیانت کرنا -

**آئیں بائیں یا آئیں بائیں شائیں کرنا** - ہ - ف م - (۱) بیہودہ باتیں کرنا - زٹل ہانکنا - (۲) ٹالنا - حیلہ حوالہ کرنا - بہانہ کرنا -

**اِینٹ سے اینٹ بجانا** - ہ - ف م کسی مکان کو

بالکل گرا دینا۔ مسمار کر دینا۔ ویران کر دینا۔ گدھے کے ہل چلوا دینا۔

نادر شاہ جہاں گیا اینٹ سے اینٹ بجا دی

**اینٹ سے اینٹ بج جانا۔** ہ۔ ف ل۔ کسی مکان کا نیو تک سے اُکھڑ کر پھک جانا۔ مسمار ہو جانا۔ برباد ہو جانا۔

**اینٹ کا گھر مٹّی کر دیا۔** محاورہ۔ لاکھوں روپے کی دولت خاک میں ملا دی۔ سارا روپیہ برباد کر دیا۔ حیثیت بگاڑ دی۔ کنگال ہو گیا۔ گھر تباہ کر دیا +

**اینٹ کا گھر مٹّی ہو گیا۔** محاورہ۔ بنا بنایا گھر خراب ہو گیا۔ گھر برباد ہو گیا۔ دولت جاتی رہی۔

**اینٹھ جانا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) اکڑ جانا۔ سخت ہو جانا۔ (۲) جی میں خفا ہو جانا۔ ناراض ہو جانا۔ بگڑ جانا۔

**اینٹھ رکھنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) بل رکھنا۔ کینہ رکھنا۔ (۲) کسی شے کو دبا لینا۔ مار لینا۔ دبا رکھنا۔ مانگے کو لیجا کر نہ دینا۔ ہتیا لینا (۳) بدمعاشی کرنا۔ اُٹھائی گیرا پن کرنا۔ چوٹا پن کرنا۔

**اینٹھ کر چلنا۔** ہ۔ ف ل۔ اکڑ کر یا غرور کے ساتھ قدم رکھنا۔ اترانا۔ گھمنڈ کرنا۔

**اینٹھ لینا۔** ہ۔ ف م۔ دبا لینا۔ نہ دینا۔ دیکھو اینٹھ رکھنا نمبر ۲۔

**اینٹھنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) بل دینا۔ پیچ دینا۔ کاتنا + تاگے اینٹھ لیے نابیٹھی کیا کر رہی ہے؟ (ساس بہو سے کہتی ہے)۔
(۲) (امیٹھنا) گوشمالی کرنا۔ سزا دینا۔ مروڑنا۔ میاں! ذرا اِسکے کان انیٹھ دینا!
(۳) کسنا۔ مروڑنا۔ تنگ کرنا۔ کھینچنا (۴) چھیننا۔ دبانا۔ ہتیانا۔ (۵) مارنا۔ غصب کرنا۔ تغلب کرنا۔

**اینٹھنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) اکڑنا۔ سخت ہونا۔ ٹھٹھرنا۔ ٹھکرٹنا۔ جکڑنا۔ (۲) زور دکھانا۔ بل کرنا۔ اکڑنا۔ بل لانا۔ مجھسے ہی ذرا! نہ اینٹھنا نہیں تو بچا جی کو یہیں ٹھیک بنا دونگا!
(۳) خفا ہونا۔ رُوٹھنا۔ رُوٹھنا۔

**اینٹھے خاں، اینٹھے سنگھ۔ اینٹھباز۔ اینٹھو۔** [ہ۔ اسم مذکّر۔ ہر وقت اینٹھنے یا اکڑنے والا آدمی۔ اکڑباز۔ اکڑ پھوں۔

**اینچا تانا۔** ہ۔ اسم مذکّر۔ ایک قسم کا بھینگا۔ احول + سو پر جھلّا ہزار پر کانا
سوا لاکھ پر اینچا تانا (مثل)

اینچ تان کے ۔ ہ ۔ م ف ۔ بہزار دقّت ۔ بمشکل تمام ۔ زبردستی ۔

اینچا تانی ۔ ہ ۔ اسم مؤنث (۱) کشمکش ۔ گھسیٹا گھساٹی ۔ لڑائی جھگڑا ۔ (۲) دقّت ۔ مصیبت ۔

اینچ دینا ۔ ہ ۔ ف م ۔ (۱) جلدی سے لکھ دینا ۔ گھسیٹ دینا ۔ لکھ مارنا ۔ (۲) پھانسی دینا ۔

منکلت نے غدر میں ہزاروں کو اینچ دیا ۔

اینچ کرنا ۔ ہ ۔ ف ل (۱) نکالنا کھینچنا ۔ باہر لانا ۔ یہ مرہم بڑی اینچ کرتا ہے (یعنی مواد کو خوب نکالتا ہے) (۲) کمی کرنا ۔ کشش کرنا ۔ مینہ نے بڑی اینچ کی ۔ (۳) بے التفاتی کرنا ۔ کم توجہی کرنا ۔

اینچ لینا ۔ ہ ۔ ف م (۱) میان سے تلوار باہر کرنا ۔ نکالنا ۔ (۲) چوس لینا ۔ نکال لینا ۔ کھینچ لینا ۔ (۳) بہت سارو پیہ کمانا ۔ خوب ہاتھ مارنا ۔ حکمت عملی کے ساتھ روپیہ حاصل کرنا ۔

انگریزوں نے ہندوستان کا سارا روپیہ اینچ لیا

(۴) دم لگانا ۔ پینا ۔

ذرا ٹھیرو دو دم اینچ لوں تو چلوں

(۵) ضامن ہونا ۔ کفیل ہونا ۔ ذمہ دار ہونا ۔ اوٹ لینا ۔

اینچ منوتی ۔ ہ ۔ اسم مونث ۔ ضمانت ۔ آڑ اوٹا آٹی ۔ ذمہ وری ۔

میں اس اینچ منوتی کو نہیں جانتا ۔ روپیہ لواؤ !

آئندہ روندہ ۔ ف ۔ اسم مذکر ۔ آنے جانے والا ۔ وارد صادر ۔ مسافر بیٹھو

اینڈھن ہو جانا ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (۱) جلانے جوگا ہونا ۔ جلانے کے قابل ہونا ۔ نکمّی ہو جانا ۔ بیکار ہو جانا ۔ (۲) بازاری تھک جانا ۔ بہت بڈھا ہو جانا ۔ بڈھا پھونس ہو جانا ۔ ساری کڑیاں اینڈھن ہو گئیں !

ابنو وہ بھی اینڈھن ہو گئے !

اینڈا اینڈا پھرنا ۔
اینڈا اینڈا ڈولنا ۔
ہ ۔ ف ل ۔ اتراتے پھرنا ۔ ناز کرتے پھرنا ۔ مست پھرنا ۔

اینڈ انا ۔ ہ ۔ ف ل ۔ سرسری طور پر کسی چیز کا دھڑا کرنا یا اٹھانا ۔ ٹھیک نہ جانچنا ۔

ارے اتنوا اینڈا لے جانچ جیر لیجو ۔
(آڑتی اپنے تولا سے کہتا ہے)

اینڈ کر دینا ۔ ہ ۔ ف م ۔ خراب کر دینا ۔ نکما کر دینا ۔ کام کا نہ رکھنا ۔ بیکار کر دینا ۔

اینڈتا ۔ پڑا اینڈنا ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (۱) ادھر سے ادھر کروٹیں لینا ۔ پڑا رہنا ۔

(۲) سستی کرنا۔ کاہلی کرنا۔ کچھ نہ کرنا۔

**اینڈ ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) بیکار ہو جانا۔ نکما ہو جانا۔ (۲) ٹوٹ جانا۔ بگڑ جانا (۳) پھنس جانا۔ اٹک جانا۔

میاں! ابتو رقم اینڈ ہو گئی آگے کی آگے دیکھی جائے گی۔

**اینڈی بینڈی چال** ہ۔ اسم مؤنث۔ مستانہ چال۔ اٹھکھیلی چال۔ خرام۔

**اینڈی بینڈی سنانا**۔ ہ۔ ف م۔ گالیاں دینا۔ اندھی ترچھی سنانا۔ صلواتیں سنانا

**ائینہ رو**۔ ف۔ اسم مذکر۔ آئینہ سے منہ والا۔ ماہرو۔ پری چہرہ۔ معشوق۔

**آئینہ دکھانا**۔ ا۔ ف م (۱) سیشہ یا درپن دیکھنے کے لئے ہاتھ میں دینا۔ آئینہ داری کرنا۔ نائی بننا۔ (۲) مذاقاً بازاری۔ آئینہ کے بجائے کسی کو جوتا دکھانا۔ (۳) حقیقت ظاہر کرنا۔ قابلیت جتانا۔

نہ آنے کی جب میں سنانے لگا
وہ آئینہ مجکو دکھانے لگا (جرات)

**آئینہ کر دکھانا۔ آئینہ کر دینا۔** ا۔ ف م۔ کوئی امر پوشیدہ نہ رکھنا۔ کسی کام کو صاف کر دکھانا۔ خوب ظاہر کر دینا۔

**آئینہ لیکے منہ تو دیکھو**۔ محاورہ۔ جب کوئی شخص ایسی چیز مانگتا ہے جسکے وہ قابل نہیں تو طنزاً اُس سے یہ فقرہ کہا کرتے ہیں یعنی (تیرے منہ کے جوہر دم رو برو آئینکو کہتا ہے (نظیر) ذرا آئینہ لیکے منہ تو دیکھے آفتاب اپنا) پہلے اپنی شکل تو دیکھو کہ اس بات کی وہ قابلیت رکھتی ہے یا نہیں پھر وہ چیز مانگنا۔ اوّل اِس لایق ہو پھر سوال کرو۔

**آئینہ ہو جانا**۔ ا۔ ف ل۔ بالکل ظاہر ہو جانا۔ صاف کھل جانا۔

**آئینہ ہے**۔ ا۔ م ف۔ (۱) روشن ہے صاف ظاہر ہے۔ یہ بات سب پر آئینہ ہے (۲) صاف اور شفاف ہے۔ نرمل ہے۔

**آئے ہو تو گھر سے چلو**۔ محاورہ۔ ٹھگوں کی اصطلاح میں مسافر یا راہ گیر کے مار ڈالنے کا اشارہ ہے۔

# ب

**باب** - ع - اسم مذکر - (۱) دروازہ - (۲) کتاب کا حصّہ - کانڈ - (۳) دربار - درگاہ + باب عالی - (۴) (قانون) محصول - ٹیکس + (۵) منشا - مدّعا - مضمون + (۶) حق - معاملہ - مقدمہ + بندہ کے باب میں آپ کیا فرماتے ہیں؟

**بابا** - ہ - ت - (۱) باپ - پدر - دادا - جد - بوڑھے آدمی کا تعظیمیہ خطاب - (۲) فقیروں کو دنیا دار اور دنیا داروں کو فقیر باہم اس لفظ سے خطاب کرتے ہیں (۳) طنزاً - جناب - حضور + بس بابا ہم ہارے تم جیتا! (۴) انگریزوں کے چھوٹے بچّوں کا خطاب (انگریزی لفظ بے بی کا بگاڑ معلوم ہوتا ہے کیونکہ انگریزوں کے شاگرد پیشہ ہی اس معنی میں بولتے ہیں) + دیکھو! بابا لوگ! ہمیں ماریگا تو ہم تمہارے پاپا سے کہدیگا۔

**بابُو** - ہ - اسم مذکر - (۱) تعظیمیہ کلمہ جیسے - جناب - حضور - حضرت - راج کنور - شہزادہ - مسٹر + (پورب میں بہ معنی بہت بولے جاتے ہیں) (۲) زبردست - زوردار - بلوان + مائیاں تو بہت ملی ہیں! بھی بابو کوئی نہیں ملا ہے - مثل (۳) ہر ایک ہندوستانی انگریزی داں کا خطاب جیسے منشی - مولوی - محرر - (۴) پیار سے بچّوں کا خطاب (۵) عموماً مانگنے والے فقیر دنیا دار مرد کو بابو اور عورت کو مائی پکارتے ہیں۔

**باپ** - ہ - اسم مذکر - سس वप्र - گ بابو - (۱) پدر - والد - ابّا - (۲) اُستاد - گرو - ولی - خنگر - بڑا + بتوو تمہارے باپ کی بھی نہیں سُنتا!

**باپ بنانا** - ہ - ف ل - (بازاری) خوشامد یا تملّق کرنا +
وقت پر گدھے کو باپ بنایا کرتے ہیں! مثل

**باپ تک جانا یا پہنچنا** - ہ - ف م - کسی کے باپ کو گالی دینا - یا بُرا بھلا کہنا +

**باپ دادے سے** - ہ - م ف - (۱) پُرکھاؤں سے - بزرگوں سے - بڑے بوڑھوں سے - (۲) پشتینوں سے - پیڑھیوں سے -

**باپ رے باپ!** / **باپ باپ!** ندا و ندبہ - پورب والے تعجب اور خوف کے وقت یہ کلمہ بولا کرتے ہیں - بلیے! خدا کی پناہ! - خدا بچائے! دوڑیو!

**باپ کا ہو جانا** - ہ - ف ل - (بازاری) باپ کی ملکیت ہو جانا - ورثہ میں آجانا + جو چیز لے گئے بس وہ اُنکے باپ کی ہو گئی!

**باپ مارے کا بَیر** - ہ - اسم مذکر - وہ عداوت جو بزرگوں سے چلی آتی ہو -

پُرانا بیر - قدیمی دشمنی - جانی دشمنی +
**بات** - ہ - اسم مؤنث - س वार्ता گھا (بتیا) نظم (بتیاں)
(۱) بول - بین - کلمہ - شبد - لفظ -
باتیں ہکی مصری کی ڈلیاں بول چھوارا لاگے ری!
للوا مینو (مجھکو) پیارا لاگے ری! (گنواری گیت)
(۲) کہا - کہن - کہنا - قول - مقولہ -
(۳) بات چیت - مکالمہ - گفتگو - کلام - قیل قال + اُنسے آج خوب باتیں ہوئیں -
(۴) کہاوت - مثل - کہانا - کہوت - ضرب المثل -
جلنے سے شوق دل کے سبب بچ گیا خلیل
وہ بات ہے کہ سانچ کو ہرگز نہیں ہے آنچ (مصحفی)
(۵) کہانی - حکایت - قصّہ
کوئی بات ہی کہو کہ رات کٹے -
(۶) نکمّی باتیں گپ شپ - زٹل قافیہ -
(۱) سارا دن باتوں میں کھو دیا -
رحم کھاکر میرے احوال پہ جاری - انّا!
(۲) رات باتوں میں یہاں تو نہ گنواری انّا! (رنگین)
(۷) تجربہ - رائے - علم - واقفیت -
تمہاری بات تو لکھ رکھنے کے لایق ہے
(۸) کیفیت - حال - احوال - ماجرا - برتانت + وہاں کی کچھ بات کہو -

(۹) تذکرہ - ذکر - بیان -
کل کی بات ہے کہ وہ میرے آگے ناک پونچھتے پھرتے تھے آج جی چاہے سو کہیں -
(۱۰) عرض - عرضداشت - درخواست - ارداس +
منظور جو ہے حیات میری
تو مان لے ایک بات میری (نسیم)
(۱۱) سگائی - شادی کا پیغام - منگنی - نسبت - ٹیکا -
کہو بوا لڑکی کی کہیں بات ٹھیرا ئی -
(۱۲) پرشن - سوال - مسئلہ -
جلتی ستّی دیکھ کے احمد پوچھی بات
ناحق جیارا دیت ہو کیوں مُردے کے سات
(۱۳) مسئلہ - مسئلہ مسائل - شرعی حکم +
آجکل شرع کی بات کوئی نہیں مانتا
(۱۴) دلیل - بُرہان - وجہ ثبوت +
کون سی بات سے تم ہٹا سکتے ہو ؟
(۱۵) تکرار - بحث - جھگڑا - قضیہ - بباد -
ایک نہ ایک بات ایسی ہی نکالتے ہو جسمیں فساد ہو
(۱۶) مضمون - مقدمہ - امر بحث طلب -
ضد کی ہے اور بات مگر خو بُری نہیں
بُھولے سے اُسنے سینکڑوں وعدے وفا کئے (غالب)
(۱۷) باریکی - نکتہ - حکمت -

(۱) عقلمندوں کی بات میں سے بات نکلتی ہے

جس کیلے کے پات میں پات پات میں پات

(۲) تس گیانی کی بات میں بات بات میں بات

(۱۸) بھید۔ راز۔ پوشیدہ امر۔

مجھسے اُنکی کوئی بات پوشیدہ نہیں ہے۔

(۱۹) پہیلی۔ معمّہ۔ درشٹ کوٹ۔

بن سکھی تجھ سے پوچھوں بات | پہیلی جواب کسیرو
اندر دن اور باہر رات |

(۲۰) قدرت کے بھید۔ خدائی معاملات

مایا۔ ؎ بڑے بھٹکتے ہیں لاکھوں دانا

کروڑوں پنڈت ہزاروں سیانے

جو خوب دیکھا تو یار آخر خدا کی باتیں خدا ہی جانے (نظیر)

(۲۱) حکم۔ آگیا۔ فرمان۔ کہنا۔

باپ اُستاد اور حاکم تینوں کی بات ماننی چاہئیے

(۲۲) قانون۔ ایکٹ۔ حکم۔ احکام۔ قاعدہ

ضابطہ۔ سنئے نئے حاکم نئی نئی باتیں۔

(۲۳) اقرار۔ وعدہ۔ بچن۔ قول۔

وہ اپنی بات کا ایک ہے

(۲۴) بیفائدہ اور لغو کلمے۔ جھوٹی باتیں۔

بہلاوہ پھسلاوا۔ دم دلاسا۔ ؎

مجھکو آرام ہو چکا ناصح

آپکی بات اور طبیب کی بات (مخبر)

(۲۵) سیکھ۔ اُپدیش۔ سکھشا۔ نصیحت۔

جو سادھو کی مانے بات

رہوے وہ آنند دن رات

(۲۶) تعریف۔ کہنا۔ پرشنسا۔ آپکی کیا بات ہے

(۲۷) خوشامد۔ جھوٹی تعریف۔ چڑھاوا بڑھاوا

چار باتوں میں خوش ہو گئے۔

(۲۸) پت۔ عزّت۔ آبرو۔ ساکھ۔ اعتبار

(۱) دنیا میں بات ہی کا مول ہے۔

(۲) کیا ملا عرض مدعا کر کے۔

بات بھی کھوئی التجا کر کے۔

(۲۹) کمال۔ ہنر۔ فن۔ کام۔ بدیا

کوئی بات پیدا کرو جو عمر مزے سے کٹے۔

(۳۰) خطا۔ قصور۔ کھوٹ۔ غلطی ؎

سودا کسیکو وہ تو ستاوے نہ بے سبب

کیا جانئے کہ تجھ سے ہی کیا بات ہو گئی (سودا)

(۳۱) اُپاے۔ علاج۔ تدبیر۔ تجویز۔

(۳۲) صلاح۔ مشورہ۔

کیوں صاحب کیا باتیں ہو رہی ہیں

(۳۳) حیلہ۔ بہانہ۔ بناوٹ۔ ساخت

ارے میاں کیوں بات بناتے ہو؟

(۳۴) لعنت۔ ملامت۔ سخت کلامی۔

لاتوں کا دیو باتوں سے نہیں مانتا مثل

(۳۴½) طعنہ۔ تشنعہ۔ طنز۔ بولی ٹھولی۔

مجھسے کسی کی بات نہیں سنی جاتی

(۳۵) غیبت۔ بُرائی۔
نانی کے آگے ننھیال کی باتیں

(۳۶) اُلاہنا۔ شکوہ۔ شکایت۔ گلہ۔
وقت نکل جاتا ہے بات رہجاتی ہے

(۳۷) ٹھڈا۔ الزام۔ تہمت۔ حرف۔
کیوں ہمارے سر بات رکھتے ہو

(۳۸) افواہ۔ جھوٹی خبر۔ اوائی۔ چرچا۔
(۱) سُنی سُنائی بات کا کیا بھروسا
(۲) جتنے مُنہ اُتنی باتیں۔ مثل

(۳۹) بیورا۔ سندیسا۔ پیغام۔ خبر۔
یہ بات سُنی برج نارن نے تو گھر گھر اُسکی دُھوم پڑی

(۴۰) اشارہ۔ کنایہ۔ رمز۔
گھوڑے کو لات اور آدمی کو بات۔ مثل

(۴۱)۔ خیال۔ وہم۔ تصور۔ بچار۔ دھیان۔
(۱) ایسی کیا بات تیرے دلمیں سمائی ظالم
(۲) میرے جی میں یہ بات آئی تھی مگر کہہ نہ سکا

(۴۲) مافی الضمیر۔ بتھن۔
اُنکے تیوری سے میں اُنکی بات کو سمجھ گیا تھا

(۴۳) عندیہ۔ مطلب۔ منشا۔ مدعا۔
ہونٹوں کا یہاں ہلنا وہاں بات کا پا جانا (ذوق)

(۴۴) حوصلہ۔ ارادہ۔ قصد۔ دعویٰ۔ دل گردہ۔ جگرا (۱) بڑوں کی بڑی بات۔ مثل
(۲) چھوٹا مُنہ بڑی بات۔ مثل

(۴۵) کارن۔ باعث۔ وجہ۔
لڑائی کی کیا بات ہے

(۴۶) نتیجہ۔ انجام۔ ثمرہ۔ پھل
تمنے جو اتنا سر مارا تو کیا بات نکلی

(۴۷) واردات۔ واقعہ۔ برتانت۔
رات کی بات کہا کہوں سجنی عجب طرحکی گات بھی۔ گیت

(۴۸) رموز مملکت۔ معاملات ملکی۔ تدابیر سلطنت۔ بادشاہوں کی باتیں بادشاہی جانیں

(۴۹) دشوار امر۔ مشکل کام۔
ابھی کچھ بات نہیں ہے۔ جاؤ اُنسے معاف کرا لو۔

(۵۰) لچھن کوتک۔ کرتوت۔
دیکھتی ہو بی اِس لڑکی کی باتیں!

(۵۱) معاملہ۔ مقدمہ۔ بکھیڑا۔
تم پرائی بات میں کیوں بڑا کرتے ہو

(۵۲) سہل کام۔ ادنیٰ کام۔ کھیل۔
جھڑکی تو مدتوں سے مساوات ہوگئی
گالی کبھی نہ دی تھی سو ایک بات ہوگئی (میر)

(۵۳) انداز۔ آن۔ ادا۔
اسمیں اب بھی ایک معشوقانہ بات پائی جاتی ہے

(۵۴) عیش و آرام۔ مزے۔ لطف۔ گلچھرے
یہ بات پھر نصیب نہیں ہونے کی

(۵۵) آرام کی چیزیں۔ عیش کے سامان ضروری اشیا۔

تمہارے لئے یہاں کس بات کی کمی ہے

(۵۶) اوسر۔ سما۔ محل۔ موقع۔ وقت۔
رات گئی بات گئی۔ مثل

(۵۷) درشٹانت۔ کہاوت۔ نظیر۔ مثال
مجھے ایسی سیکڑوں باتیں یاد ہیں

(۵۸) رسم۔ ریت۔ دستور۔ مرجاد۔
ہمارے بڑوں سے تو یہی بات چلی آئی ہے۔

(۵۹) چیز۔ بستو۔ شے۔
سب بات کھوٹی اور سر دال روٹی (مثل)

(۶۰) مول۔ دام۔ قیمت + ایک بات کہدو

(۶۱) حق۔ مُنہ۔ اختیار۔
مُنہ سے نکلی کچھ ایسی بات کہ اب
بات کرنے کی بھی نہ بات رہی (جرات)

(۶۲) آواز۔ صدا۔ بھنک
ایسا غُل مچا رکھا ہے کہ کان پڑی بات نہیں سنائی دیتی

(۶۳) اِخلاص۔ اختلاط۔ پیار۔
ایسی باتیں کسی اور سے کرنا

(۶۴) شغل۔ دھندا۔ کام۔ کاج۔

(۶۵) مضمون۔ مطلب۔
کیوں صاحب چِٹھی میں کیا بات لکھی ہوئی تھی جی

(۶۶) ضد۔ ہٹ۔ اڑ +
ہٹتا ہے اور اپنی بات سے نہیں ٹلتا

(۶۷) لطف۔ کیفیت۔ مزا۔
اُسکے پڑھنے میں کچھ اور ہی بات تھی

(۶۸) ابلا کھا۔ شوق تمنا۔ آرزو +
جی کی جی ہی میں رہی بات نہونے پائی

(۶۹) ترنگ۔ اُمنگ۔ لہر۔ موج۔

(۷۰) ضرورت۔ حاجت۔ خواہش۔
میری رائے میں تو اب کچھ لکھا پڑھی کی بات نہیں رہی

(۷۱) جوابدہی۔ ذمہ وری۔ ذمہ۔
کام بگڑے گا تو تمہارے سر بات پڑیگی

(۷۲) خوبی۔ بھلائی۔ وصف۔ گُن۔
(۱) اِسمیں وہ بات نہیں ہے جو اُسمیں تھی۔
(۲) ہزار گُل کی کلی میں اگرچہ ہے تنگی + +
دے ہے بات کہاں ایسے دہن کی سی (جرات)

(۷۳) دانائی۔ ہوشیاری۔ عقلمندی۔
بات جب ہے کہ بات ٹالو تم (مومن)

**بات اُٹھانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) سخت و سُست سُننا۔ ناگوار بات جھیلنا۔ (۲) حُکم بجالانا۔ تعمیل حکم کرنا۔ (۳) بات نہ ماننا۔ سوال پُورا نکرنا۔

**بات اُلٹنا یا اُلٹ دینا**۔ ہ۔ ف م۔ جواب دیدینا۔ ردِّ کلام کرنا۔ انکار کرنا۔ کہنا نہ ماننا۔ تردید کرنا۔

**بات آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) الزام یا حرف آنا۔ (۲) نسبت یا سگائی آنا۔

**بات بات میں**۔ ہ۔م ف۔ ہر دفعہ ہر بار ذرا ذرا سی دیر میں + بات بات میں بگڑتے ہیں

**بات باندھنا**۔ ہ۔ف م (پورب)۔ خلاف بیانی کرنا۔ ٹکرنا۔ جھوٹی دلیل لانا۔

**بات بدلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ زبان پھیرنا۔ کہہ کر مُکرنا + بات بدلی ساکھ بدلی + مثل

**بات بڑھانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) تکرار بڑھانا اُلجھیڑا ڈالنا۔ فساد کھڑا کرنا۔ جھگڑا پھیلانا۔ (۲) تائید کلام کرنا۔ کسی بات کو فوق دینا۔

**بات بڑھنا**۔ ہ۔ ف ل جھگڑا یا تکرار پھیلنا۔ راڑ بڑھنا۔

**بات بڑی کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) کلام کی تائید کرنا۔ ہاں ہاں میں ملانا جامی کلام بنّا۔ (۲) بات کاٹنا۔ قطع کلام کرنا۔ (۳)

**بات بگاڑنا یا بگاڑ دینا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) مطلب خبط کرنا۔ کام بگاڑنا۔ (۲) پت کھو دینا۔ ساکھ بگاڑنا۔ عزت خاک میں ملا دینا۔ (۳) دوالہ نکال دینا۔ برباد کر دینا تباہ کر دینا۔

صاحب اُس مُنیم نے اُسے بگاڑ دیا نہیں وہ کیا بگڑتا

(۴) (ع) خاوند کا جو عورت کے لئے اصلی عزت ہے مر جانا۔ رانڈ کر دینا۔ بیوہ کر دینا + رام نے میری بات بگاڑ دی۔

**بات بنّا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) بناوٹ ہونا۔ گھڑت ہونا۔ (۲) کامیابی ہونا۔ مراد حاصل ہونا + ساقی کے روبرو نہ بنی بات رات کو (شیفتہ) مطرب اگرچہ کام میں اپنے یگانہ تھا (۳) ساکھ بنّا۔ عزت حاصل ہونا۔ (۴) موقع ملنا۔ ڈھب بنّا۔

**بات بنانا** | **بات بنا لینا** ] ہ۔ ف م۔ (۱) فضول گوئی کرنا۔ مبالغہ کرنا۔ زیادہ کہنا (۲) جھوٹ بولنا۔ بیجا عذر کرنا۔ بات گھڑنا بہانہ کرنا۔ (۳) شیخی کرنا۔ دُون کی لینا۔ ڈینگ مارنا۔ (۴) عزت پیدا کرنا۔ ساکھ قایم کرنا۔

**بات پانا**۔ ہ۔ ف م۔ مغزِ سُخن کو پہنچنا۔ پتہ لگ جانا۔ تہ کو پہنچ جانا۔ مطلب سمجھ لینا (۲) خوبی معلوم ہونا۔ عمدگی دیکھنا +

**بات پر آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ بات کی پیچ کرنا۔ پاسِ سخن کرنا۔ ہٹ کرنا۔ اپنی والی پر آنا۔

**بات پر بات یاد آتی ہے**۔ محاورہ۔ ایک موقع سے دوسرا موقع یاد آتا ہے۔ مثل پر مثل یاد آتی ہے۔

**بات پر جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) کسی کی بات بُری لگنا۔ کسی کے کہنے کا خیال کرنا۔ کسی کے کہنے پر بگڑنا۔ (۲) کسی کے کہنے پر بھروسا

کرنا۔ بات کا اعتبار کرنا۔

**بات پکڑنا**۔ ہ۔ ف م۔ کسی آدمی کو اُسی کی بات سے قائل کرنا۔ نقص نکالنا۔ عیب چینی کرنا۔ حرف گیری کرنا۔

**بات پکی کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ عہد و پیمان یا قرار و مدار کو مضبوط کر لینا۔ معاملہ پختہ کر لینا۔ بات پکا لینا۔

**بات پلٹنا۔ / بات موڑنا۔** ہ۔ ف ل۔ کہکر مکر جانا۔ بات بدلنا۔

**بات پوچھنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) حال دریافت کرنا۔ خبر گیراں ہونا۔ خبر لینا۔

ساجن دکھیا کر گئے سکھ کو لیگئے سات۔ (دوہا)
اب دکھیا دے نیارے بھئے میری بور نہ پوچھی بات

(۲) خیر و عافیت دریافت کرنا۔ مزاج پرسی کرنا۔ (۳) کسی کے ساتھ عزت سے پیش آنا۔ آؤ بھگت کرنا۔ خاطر تواضع کرنا (۴) قدر کرنا۔ توقیر کرنا۔ آدر کرنا۔

خصم نہ پوچھے بات میرا دھنا سہاگن نام۔ مثل

**بات پھوٹنا / بات پھیلنا** ہ۔ ف ل۔ افشائے راز ہونا۔ بھید کھلنا۔ بات کھلنا۔

**بات پھیلانا**۔ ہ۔ ف م (۱) مشہور کرنا۔

(۲) بات بڑھانا۔ جھگڑے کو ترقی دینا۔

**بات پھینکنا**۔ ہ۔ ف م۔ رموز پھینکنا۔ آوازہ کسنا۔ بولی ٹھولی مارنا +

**بات کو پیجانا۔ / بات کو پینا۔** ہ۔ ف ل۔ سُن کر چُپ ہو رہنا۔ جواب نہ دینا۔ متحمل ہونا۔ ضبط کرنا۔ سُنی اَن سُنی کر جانا۔ درگزر کر جانا۔

تلخ بات اُسکی بھلا سنکے نہ کیوں پی جاؤں
میرے نزدیک وہ ایک گھونٹ ہے شربت کا سا (معروف)

**بات تو یہ ہے**۔ ہ۔ م ف۔ حقیقت حال یہ ہے۔ خُلاصہ یہ ہے۔ قصہ مختصر۔ الغرض۔ القصہ۔

**بات ٹالنا**۔ ہ۔ ف م۔ بات کا جواب نہ دینا۔ سُنی ان سُنی کرنا۔

**بات ٹھیرنا / بات ٹھیر جانا** ہ۔ ف ل۔ (۱) کسی امر کا مقرر ہونا۔ تجویز قرار پانا۔ (۲) سگائی ہو جانا۔ نسبت قرار پانا۔ شربت پیا جانا۔ منگنی میں گانٹھ لگ جانا۔

**بات جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ ساکھ بگڑنا۔ آبرو میں فرق آنا۔ عزت میں بٹا لگنا۔

**بات جمانا**۔ ف م۔ اپنی تدبیر یا اپنے خیال کو دوسرے کے ذہن نشین کرنا۔ بات کو ٹھیک جما دینا۔

**بات چبا جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسی امر کو کہتے کہتے رُک جانا۔ کسی معاملہ کا ذکر کرتے کرتے خاص مدعا کو پلٹ دینا۔ مُنہ کی مُنہ میں رہنے دینا۔

**بات چلانا**۔ ہ۔ ف م۔ ذکر چھیڑنا۔ کسی بات کو کہنے لگنا۔ بات شروع کرنا۔

**بات چیت**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ گفتگو۔ بول چال۔ بولا چالی۔

**بات دینے آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ اپنی ذمہ جوابدہی پڑنا۔ بازپُرس ہونا۔

**بات ڈالنا**۔ ہ۔ ف م (۱) کسی امر کو قبول نکرنا۔ بات رد کرنا۔ کہانہ ماننا۔ (۲) کوئی امر یا تجویز پیش کرنا۔

**بات رکھ لینا | بات رکھنا** ہ۔ ف م۔ (۱) کہے کو مان لینا۔ (۲) عزّت میں فرق نہ آنے دینا۔ عزّت بچا لینا۔ بات نہ بگڑنے دینا۔ (۳) عیب چھپا دینا۔ پردہ پوشی کرنا۔

**بات رکھنا**۔ ہ۔ ف م۔ الزام رکھنا۔ چھُدّا رکھنا۔ بُرا بنانا۔ مُلزم کرنا۔

نہ تھی ٹھیرنے کی اگر دل میں اپنے
تو کیوں بات رکھکر اُٹھے دوسرے پر

**بات رہجانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) ساکھ رہجانا (۲) بدی یا نیکی باقی رہنا۔ بُرائی یا بھلائی رہجانا۔ (۳) یادگاری باقی رہنا۔

**بات رہنا**۔ ہ۔ ف ل۔ عزّت رہنا۔ ساکھ یا پت قایم رہنا۔

مثل — بات رہی جات رہی

**بات کا بتنگڑ کرنا یا بنانا**۔ ہ۔ ف ل چھوٹی سی بات کو بہت بڑا کر دینا۔ ذرا سی بات کو بڑھا کر کہنا۔ مبالغہ کرنا۔ پر کا کاگ بنانا۔ بال کا کمبل بنانا۔

**بات کا بھید**۔ ہ۔ اسم مؤنث (۱) پتہ کھوج۔ نشان۔ (۲) فحوائے کلام۔ مغز سخن۔ تہ۔

**بات کا پکّا پورا یا سچّا**۔ ہ۔ صفت۔ قول کا سچّا۔ قول کا پورا۔ صادق القول۔ باوفا۔

**بات کاٹنا | بات میں بول اُٹھنا** ہ۔ ف م۔ بات میں بات کہنا۔ قطع کلام کرنا۔ بیچ میں بولنا۔ دخل در معقولات کرنا۔ مُخل ہونا۔

**بات کان پڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسی بات کا سُنائی دینا۔ گوش گزار ہونا۔ کم توجہی سے کسی بات کو سُننا۔

**بات کا ہیٹا**۔ ہ۔ صفت۔ وہ آدمی

جو اپنے قول پر قایم نہ رہے۔ وہ شخص جسکی زبان کا کچھ ٹھیک نہو۔ قول کا کچا۔ بے اعتبار۔ زبان پلٹ

**بات کرسی نشین ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ بات کا ٹھیک بیٹھ جانا۔ کلام کا مقبول ہونا۔ کسی بات کا تسلیم کیا جانا۔

**بات کرنا۔ بات چیت کرنا۔ بتیانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) کلام کرنا۔ گفتگو کرنا۔ بولنا۔ باتیں کرنا۔ ع

نئی بندی سے تم نہ ریت کرو
پاس سے ہٹ کے بات چیت کرو (شوق)

(۲) خطاب کرنا۔ مخاطب ہونا +
میں تم سے بات نہیں کرتا ہوں!

**بات کرنے میں**
**بات کہتے میں**
**بات کی بات میں**
ہ۔ م ف۔ ذرا سی دیر میں۔ ابھی۔ لمحہ بھر میں۔ آناً فاناً میں۔ پل بھر میں۔ تھوڑی سی دیر میں

**بات کو آنچل میں باندھنا**۔
**بات گانٹھ باندھنا**۔
**بات پلے باندھنا**۔
ہ۔ ف ل۔ کسی کی نصیحت یا کہنا ماننا۔ کسی کی بات یاد رکھنا + سر کی چادر تلک نہ چھوڑے گا (جان صاحب) باندھ رکھو میری بات آنچل میں

**بات کھلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ بھید پھوٹنا۔ بات پھوٹنا۔ مشہور ہو جانا۔

**بات کہنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) ذکر کرنا۔ تذکرہ کرنا۔ (۲) خبر سُنانا۔ (۳) کہانی کہنا۔ قصّہ بیان کرنا۔

**بات کھونا یا کھو دینا**۔ ہ۔ ف ل۔ عزت بگاڑ لینا۔ ساکھ میں بٹّا لگا لینا۔

**بات کی بات کو**۔ ہ۔ م ف۔ ذرا سی دیر کے واسطے۔ دم بھر کے لئے۔

**بات کی پچ**۔ ہ۔ اسم مونث۔ پاس سخن۔ اپنے کہنے کا پاس۔ سخن پروری۔

**بات سے پھول جھڑتے ہیں**۔ محاورہ۔ اُسکے مُنہ سے باتیں کیا نکلتی ہیں گویا پھول جھڑتے ہیں۔ یعنی پھولوں کی سی مہک اور خوشبو آتی ہے جسکے سُننے سے جی نہایت خوش ہوتا ہے۔ بڑا خوش کلام اور شیریں گفتار ہے۔ نہایت فصاحت کے ساتھ گفتگو کرتا ہے۔

**بات گرہ باندھنا**۔
**بات گرہ میں باندھنا**۔
ہ۔ ف ل۔ کسی امر کو بخوبی یاد رکھنا۔ دیکھو (بات کو آنچل میں باندھنا) +

**بات گھڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ جھوٹی بات بنانا۔ اپنے جی سے بات بنانا۔ سخن سازی کرنا

**بات لانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) نسبت یا سگائی لانا۔ سگائی ٹھیرانا۔ (۲) لم لگانا۔ الزام رکھنا۔ حرف لانا۔ تھدّا رکھنا۔

**بات لگانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) بُرائی کرنا۔ نِندا کرنا۔ غیبت کرنا۔ کان بھرنا۔ لگائی بجھائی کرنا۔ بدنام کرنا۔ (۲) دیکھو بات لانا نمبر ۲

**بات مارنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) جھٹلانا۔ بات دبانا۔ ٹکرانا۔ (۲) طعنہ زنی کرنا۔ لمس کرنا۔ (۳) شیخی کرنا۔ ڈینگ کی لینا۔ شیخی مارنا یا بگھارنا ؎

بہت بڑھ بڑھ کے بات مارتے تھے اب کچھ نہیں بولتے

**بات مُنّہ پر رکھنا یا لانا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسی بات کو جتانا۔ ذکر کرنا۔ احسان یاد دلانا۔

**بات میں سے بات نکالنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) دوسرے کے کلام میں سے اپنے مطلب کی بات نکالنا۔ بات میں سے بات نکال کھڑی کرنا۔ (۲) باریکیاں نکالنا۔ نکتہ چینی کرنا۔ بُرائی یا بھلائی نکالنا۔

**بات میں فی نکالنا**۔ ہ۔ ف م۔ کسی امر میں نقص یا عیب نکالنا۔ عیب چینی کرنا۔ حرف گیری کرنا۔

**بات نہ پوچھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ متوجّہ نہونا۔ التفات نکرنا۔ آؤ بھگت یا خاطر تواضع نکرنا۔ مُنّہ نہ لگانا۔

**بات نکرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ کلام نکرنا۔ متوجّہ نہونا۔ گھمنڈ کرنا۔ خود بیں ہونا۔

**باتوں کا جھاڑ باندھ دینا**۔ ہ۔ ف ل۔ باتوں کی جھڑی لگا دینا۔ برابر بولے چلے جانا۔ زبان تالو سے نہ لگنے دینا۔ لگاتار کہے جانا۔

**باتوں کا دھنی ہے**۔ محاورہ۔ بڑا باتونی ہے۔ بڑا لسّان ہے۔ باتیں بنانے میں اُستاد ہے۔

**باتوں میں اُڑانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) ہنسی میں اُڑانا۔ احمق بنانا۔ (۲) مغالطہ دینا۔ فریب دینا۔ دھوکا دینا۔

**باتوں میں آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) دھوکے میں آنا۔ پھلاسرے میں آنا۔ (۲) احمق بنّا۔ دم میں آنا۔ کہنے میں آنا۔

**باتوں میں بہلانا یا پھسلانا**۔ ہ۔ ف م۔ باتیں بنا کر خوش کرنا۔ باتوں میں لگانا۔ دم دینا۔

**باتوں میں دھر لینا**۔ ہ۔ ف م۔ جواب نہ آنے دینا۔ قایل کر دینا۔ بند کر دینا۔ سخن سازی سے غالب کنا۔

باتوں میں لگانا۔ ہ۔ ف م۔ باتوں میں بہلانا۔ گفتگو میں مشغول کرنا۔

باتونی یا باتونیا۔ ہ۔ اسم مذکر۔ بہت باتیں بنانے والا۔ بڑا لسّان۔ بسیار گو۔ بکی۔

بات ہے!۔ افترا سازی ہے۔ ڈھکوسلا اور پھسلاوا ہے۔ بناوٹ ہے۔ (۲) آسان ہے۔ بہت سہل کھیل ہے۔

بات ہیٹی ہونا۔ ہ۔ ف ل۔ عزت میں فرق آنا۔ ساکھ بگڑنا۔ وقر گھٹنا۔ سُبکی ہونا۔

باتیں بگھارنا۔ ہ۔ ف ل۔ باتیں گھڑنا لسّان پن کرنا۔ سخن سازی کرنا۔

باتیں بنانا۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) جھوٹ بولنا سخن سازی کرنا۔ فضول بکنا۔ (۲) چاپلوسی کرنا۔ تملق کرنا۔ خوشامد کرنا۔ بڑائی کرنا۔ (۳) بڑھ بڑھ کے بولنا۔ ڈینگ مارنا۔ باتیں بگھارنا۔

باتیں چکنانا۔ ہ۔ ف ل۔ (پورب) خوشامد کرنا۔ تملق کرنا۔ للّو چپّو کرنا۔

باتیں چھانٹنا۔ ہ۔ ف ل۔ ایسی باتیں کرنا جو دوسرے کو ناگوار گزریں۔ لعنے سعنے دینا۔ طنز کرنا۔ طعنے مارنا

باتیں سنانا۔ ہ۔ ف م۔ سخت سُست کہنا۔ طعنے مارنا۔ گالیاں دینا۔ بُرا بھلا کہنا۔ بولی ٹھولی مارنا۔

باتیں سُننا۔ ہ۔ ف ل۔ بُرا بھلا سُننا۔ کڑوی میٹھی باتیں سہارنا۔ صلواتیں سُننا۔ طعنے مہنے سہنا۔

باتیں سُنوانا۔ ہ۔ ف م۔ بُرا بھلا کہلوانا۔ گالیاں دلوانا۔

**صغیر** اُسنے رقیبوں سے باتیں سُنوائیں
یہ بات دل میں لگی تیر جاں ستاں کی طرح

باتیں ملانا۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) ہاں میں ہاں ملانا۔ (۲) سخن سازی کرنا۔ باتیں گھڑنا۔

باتیں ہیں۔ محاورہ (۱) دم جھانسے ہیں۔ ڈھکوسلے ہیں۔ (۲) فقط ڈراوا ہے صرف دھمکیاں ہیں۔

باٹ دکھانا۔ ہ۔ ف م۔ انتظار میں رکھنا راہ دکھانا۔ انتظار کرانا۔

باٹ دیکھنا یا جوہنا۔ ہ۔ ف م۔ راہ تکنا۔ انتظار کرنا۔ رستہ دیکھنا۔

باجرا۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) ایک قسم کا ناج (۲) (تشبیہاً) ترشح۔ خفیف سی بارش بُندیاں۔

باجرا برسنا۔ ہ۔ ف ل۔ ترشح ہونا۔ بُندیاں پڑنا۔ پھوار پڑنا۔

باجرا سا بکھرنا۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) بیکل اور

بچیں ہونا۔ پریشان ہونا۔ منتشر ہونا (۲) تھک کر چور چور ہو جانا۔

**باچھ ڈالنا**۔ ہ۔ ف ل۔ چندہ کرنا۔ بہٹی ڈالنا۔ اُگاہی کرنا۔

**باچھیں آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ ہونٹوں کے کونوں میں ننھی ننھی سی پھنسیاں نکل آنا۔ باچھیں پھٹ جانا۔

**باچھیں ٹھوڑی تک آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ ہنسی میں اتنا منہ کھلنا کہ ٹھوڑی تک باچھیں کھل جائیں۔ بہت ہی ہنسنا۔ نہایت خوش ہونا۔

**باچھیں کھلجانا**۔ ہ۔ ف ل۔ خوشی کا باہر تک آجانا۔ ہنسی آجانا۔

**بادہ**۔ اسم مذکر۔ (۱) بحث۔ تکرار۔ (۲) جھگڑا۔ (۳) مقدمہ۔ (۴) اسم مؤنث۔ آمیزش۔ میل۔ کھوٹ۔ پیچ۔ کردہ۔ (۵) دلالی۔ دستوری۔ حق السعی۔ (۶) فصل کی کمی کے باعث خراج وغیرہ میں تخفیف۔

**بادامی**۔ ف۔ اسم۔ (۱) بادام کا سا رنگ (۲) ایک قسم کی مخروطی ڈبیا۔ (۳) وہ آدمی جسکی مردی بادام کے برابر ہو۔

**بادامی آنکھ**۔ اسم مؤنث۔ بادام سی آنکھ۔ چھوٹی آنکھ۔

**بادشاہ**۔ ف۔ اسم مذکر۔ (۱) حاکم وقت۔ مالک تخت و تاج۔ سلطان۔ راجہ۔ (۲) مالک۔ صاحب اختیار۔ مختار + اپنے اپنے گھر کا ہر ایک بادشاہ ہے۔ (۳) اُستاد۔ صاحب ہنر۔ کامل۔ (۴) آزاد۔ بے پروا۔

**بادشاہی خرچ**۔ ف۔ اسم مذکر۔ ایسا خرچ جو حیثیت سے زیادہ ہو۔ فضول خرچی۔

**بادفروش**۔ ف صفت۔ لسّان۔ باتونی۔ خوشامدی۔ ڈینگیا۔ شیخی خورا۔

**بادفروشی**۔ ف اسم مؤنث۔ لسّانیت۔ خوشامد۔ ڈینگ۔ شیخی۔ تعلّی۔

**بادھا**۔ اسم مذکر۔ بڑھوتری۔ رقم سوا۔ افزونی۔

**بادہوائی**۔ ف۔ صفت۔ (۱) لغو۔ بیہودہ۔ ہزل۔ بیمعنی (۲) ناکارہ۔ نکمّا۔

**بادی پھیلانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (بازاری) (۱) سستی اتارنا۔ انگڑائیاں توڑنا۔ (۲) فساد برپا کرنا۔ جھگڑا کھڑا کرنا۔ غل مچانا۔

**بادی چور**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ پکّا چور۔ دھاڑی چور۔ چوروں کا بادشاہ۔

**بار بار**۔ ف۔ ف م۔ گھڑی گھڑی۔ ہر دفعہ۔ ہمیشہ۔

**بار بردار**۔ ف۔ اِسم مذکّر۔ (۱) بوجھ ڈھونیوالا سر بوجھو۔ مزدور۔ پلّہ دار۔ قلی (۲) لدّو حمّال

**بار برداری**۔ ف۔ اِسم مؤنث (۱) سامان۔ اسباب۔ ڈیرہ۔ خیمہ وغیرہ۔ (۲) ایک جگہ سے دوسری جگہ اسباب لیجانیکا ذریعہ جیسے گاڑی چھکڑا۔ مختی۔ قلی۔ چوپے خچّر۔ گھوڑا وغیرہ۔ (۳) سواری (۴) کرایہ بھاڑا۔ مزدوری اجوُرہ۔ اُجرت۔

باربرداری ہی میں ہزاروں روپیہ اُٹھ گیا

**باردانہ**۔ ف۔ اِسم مذکّر۔ (۱) سوداگری چیزوں کے لانیکا سامان۔ اسباب رکھنے کے برتن۔ (۲) باورچی خانہ کا سامان۔ (۳) لشکر کے کھانے پینے کا سامان۔ (۴) انگڑ کھنگڑ۔ برتن بھانڈے۔ (۵) ڈیرہ۔ خیمہ۔ بال تمبو بانس بلّی۔ رسّی پیخیں وغیرہ چیزیں۔

**بارِ عام**۔ ف ع۔ اِسم مذکّر۔ عام اجازت دربارِ عام۔

**بارگیر**۔ ف۔ اِسم مذکّر۔ (۱) لدّو گھوڑا۔ اُونٹ۔ چوپایہ۔ (۲) ایسا سوار جسکا ذاتی گھوڑا نہو۔ (۳) سائیس

**بارہ باٹ**۔ صفت۔ لغوی۔ بارہ رستے (۱) جُدا جُدا۔ علیٰحدہ علیٰحدہ۔ متفرق۔ الگ الگ (۲) تین تیرہ۔ تتّر بتّر۔ پریشان منتشر۔ (۳) حیران۔ پریشان۔ اُداس۔ (۴) بیکار نکمّا۔ بے فائدہ

مثل: اناڑی کا سودا بارہ باٹ

(۵) برباد۔ تباہ۔ اُجڑا ہوُا۔ غارت شدہ۔

**بارہ باٹ کرنا**۔ ہ۔ ف م (۱) بکھیرنا۔ کھنڈانا۔ تتّر بتّر کرنا۔ (۲) اُجاڑنا۔ تباہ کرنا۔ ویران کرنا۔

**بارہ باٹ ہونا**۔ ف ل۔ (۱) تتّر بتّر ہونا۔ تین تیرہ ہونا۔ (۲) اُجڑنا۔ خراب ہونا۔ برباد ہونا۔ بگڑنا۔

**بارہ بانی کا۔ بارہ بانی**۔ ہ۔ صفت۔ (۱) پُورا۔ کامل۔

اُس بن مجھکو چین نہ آوے
وہ میری تِس آن بجھاوے
ہے وہ سب گن بارہ بانی
اے سکھی! ساجن نا سکھی پانی

(۲) تندرست۔ صحیح و سالم۔ نِردوگا۔ (۳) بے کھوٹ۔ کھرا۔ بے عیب۔

اناڑی کا سوتا بارہ باٹی مثل

**بارہ بچّے والی** - ہ - اسم مؤنث - (۱) سوری - سوئرنی - (۲) بہت سے بچّوں والی عورت - کثیر الاولاد -

**بارہ پتھر باہر کرنا** - ہ - ف م - پڑاؤ یا چھاونی کی حد سے نکالدینا - شہر باہر کرنا - حدود شہر سے خارج کرنا -

**بارہ پنی توپ** - ا - اسم مؤنث - (۱) بارہ پونڈ کا گولہ کھانے والی توپ - (۲) (مذاقاً) موٹا آدمی -

**بارہ ٹوپی** - ہ - اسم مؤنث - (۱) یورپ کی بارہ قومیں یا سلطنتیں جو مختلف قسم کی ٹوپیاں پہنتی ہیں (۲) بارہ عقلمند یا چالاک آدمیوں کی کونسل یا جماعت -

**بارہ گنی لگتی ہوں** - محاورہ (عو) بارہ گنی یعنی بارہ درجہ زیادہ سزا مجھکو دینا اگر میں ایسا نہ کرسکوں - شرط لگاتی ہوں - قول کرتی ہوں - شرط باندھتی ہوں -

**بارہ مہینے** - ہ - م ف - سال بھر - برس بھر - ہمیشہ - سدا - نت -

**باریک بات** - ا - اسم مؤنث - نکتہ - باریکی - متین کلام - گہری بات -

**باریک بیں** - ف - صفت - تیز فہم - رمز کو پہنچنے والا - دقیقہ شناس - مُبصّر - واقف کار -

**باریک کام** - ا - اسم مذکر - نازک مُشکل یا دیدہ ریزی کا کام - جیسے نقاشی مصوری یا کشیدہ کشی وغیرہ -

**باریکیاں چھانٹنا یا نکالنا** - ا - ف م - باریک باریک عیب نکالنا - خردہ گیری کرنا - نکتہ چینی کرنا +

**باڑ** - ہ - اسم مؤنث - (۱) دھار - دم شمشیر

کاٹے باڑ نام تلوار کا ہو - مثل

(۲) کانٹوں کی روک - احاطہ بندی - حد بندی - مثل

جب باڑ ہی کھیت کو کھائے تو رکھوالی کون کرے

(۳) آگا - ساہنا - نشانہ - مار - چہرہ - زد + (۴) صف - قطار - پانتی - پنگتی - (۵) چند بندوقوں یا توپوں کا ایک بار چھوڑنا -

ایک باڑ میں ہزاروں بھُون دئے

(۶) چڑھاؤ - طغیانی (۷) درازی قد (۸) ٹوپی کی بیند - گول اونچا کنارہ - (۹) چاولوں کا آٹا شربت میں گندھا ہُوا جسکی اندرسے کی گولیاں بنتی ہیں -

**باڑا** - ہ - اسم مذکر - (۱) احاطہ - گھیرا - اکھاڑا - دنگل (۲) قبرستان - تکیہ -

(جان نثار حبیب) کہاں لائی ہے وا دری تقدیر
سوا باڑے کا جسطرح سے فقیر

(۳) بالکل۔ بگڑ۔ حویلی۔ (۴) خیرات۔ ایک قسم کی بُور جو ہندوؤں کے ہاں شادی میں بٹتی ہے۔

**باڑ اُڑانا جھاڑنا چھوڑنا یا مارنا**۔ ہ۔ فم کئی ایک بندوقوں کو ایک ساتھ چھوڑنا۔ توپوں کو قطار باندھکر داغنا۔ فیر کرنا۔

**باڑ باندھنا لگانا یا بنانا**۔ ہ۔ ف م۔ کھیتوں یا کانٹوں سے احاطہ بندی کرنا۔ روک لگا دینا۔ روکنا۔ حد بندی کرنا۔

**باڑ پر چڑھانا**۔ ہ۔ فم۔ (۱) دھار تیز کرنا۔ پٹینا نا۔ (۲) آر لگانا۔ دھونس پر چڑھانا (۳) اُکسانا + آمادہ کرنا۔ مستعد کرنا۔

**باڑ پر رکھنا**۔ ہ۔ فم۔ مہرے یا نشانے پر رکھنا۔ مروادینا۔ کٹوا دینا۔

**باڑ چڑھانا یا رکھنا**۔ ہ۔ فم۔ سان پر چڑھانا۔ دھار رکھنا۔ تیز کرنا۔ پٹینا نا۔ پتھری دکھانا۔

**باڑ کا ڈورا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ وہ خفیف سا نشان جو تلوار کی دھار سے پڑجاسے۔ تلوار کا خط۔

**بازار**۔ ف۔ اسم مذکر۔ (۱) ہاٹ۔ ہٹ۔ دوکانوں کے دو طرفہ ایک لمبی قطار۔ لین دین کی جگہ۔ پینٹھ۔ (۲) بکری۔ مانگ

آج کل بازار مندا ہے۔

(۳) بھاؤ۔ نرخ +

بازار اُترا ہوا ہے۔

(۴) ساکھ۔ پت۔ اعتبار +

بازار اُسکا جو لیکر دے۔ مثل

**بازار دکھانا**۔ ا۔ فم۔ (بازاری)۔ کسی چیز کو بیچنے کے واسطے بازار میں لیجانا۔ کوٹھے کرنا۔ چوک دکھانا۔

**بازار کا روز**۔ پینٹھ لگنے کا دن۔ سودا سلف خریدنے کا دن۔

**بازار کے بھاؤ پٹنا**۔ ا۔ فل۔ (بازاری) اس طرح بازار کے عام بھاؤ کا کچھ ٹھکانا نہیں ہوتا۔ بے ٹھکانے پٹنا۔ خوب پٹنا

**بازار کی مٹھائی**۔ ا۔ اسم مونث۔ (۱) وہ چیز جسکو ہر ایک شخص لے سکتا ہے۔ بے روک سودا۔ عام سودا۔ (۲) کسبی۔ رنڈی۔ کنچنی۔

**بازار گرم ہونا**۔ ا۔ فل۔ (۱) بازار کا رونق پر ہونا۔ لین دین کا ترقی پر ہونا (۲) کسی چیز کی کثرت یا ریل پیل ہونا غلبہ پر ہونا۔ زوروں پر ہونا +

گرمی کا بازار گرم ہے

**بازار لگانا**۔ ا۔ فم۔ (۱) دوکانیں

اسباب سے سجانا۔ دوکانیں لگانا۔ (۲) چیزوں کو پھیلا دینا۔ بے ترتیب کردینا۔ تتّر بتّر کرنا۔ (۳) بھیڑ کرنا۔ جمع ہونا۔

میاں! یہاں کہاں کا بازار لگایا ہے؟

(۴) غل شور مچانا۔ غل غباڑا کرنا۔

**بازار مندا ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ لین دین کم ہونا۔ بکری کم ہونا۔

**بازار ناپنا یا ناپتے پھرنا**۔ ا۔ ف ل۔ بیفائدہ بازار کا چکر لگانا۔ واہی تباہی پھرنا۔ آوارہ پھرنا۔

**بازارو**۔ ا۔ صفت۔ (۱) وہ چیز جو جلد بک جائے۔ بازار کے مطلب کی۔ سستی۔ ہلکی۔ کم قیمت۔ (۲) بودی نکمّی۔ کاجُو بھوجُو۔

**بازاری**۔ ا۔ صفت۔ (۱) بازار کے متعلق۔ عام چیز۔ معمولی۔ (۲) بازار میں بیٹھنے والا۔ عام۔ بے اعتبار۔ شہدے (۳) غیر معتبر۔ جھوٹی۔

**بازاری بات گپ یا خبر**۔ ا۔ اسم مونث۔ جھوٹی بات۔ اوائی۔ افواہ۔ غیر معتبر خبر۔

**بازاری عورت**۔ ا۔ اِسم مونث۔ عام عورت۔ رنڈی۔ کسبی۔ پاتر پتریا۔ کنچری

**باز آنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) چھوڑ دینا۔ دست بردار ہونا۔ استعفا دینا۔ ہاتھ اُٹھانا۔ (۲) احتراز کرنا۔ توبہ کرنا۔ تیاگنا۔ ترک کرنا۔ (۳) پرہیز کرنا۔ بند بھیج کرنا۔

**باز پُرس**۔ ف۔ اسم مونث۔ محاسبہ۔ تحقیقات۔ دریافت۔ پُوچھ گچھ۔

**بازو**۔ ف۔ اسم مذکر۔ (۱) بھائی۔ (۲) معاون۔ مددگار۔ سہایک۔

**بازو دینا**۔ ا۔ ف م۔ مدد دینا۔ مدد کرنا۔

**بازی دینا یا کرنا**۔ ا۔ ف م۔ مات دینا۔ ہرانا۔ جتینا۔ (۲) (بازی کرنا) نٹوں کا کلا کرنا۔ تماشا کرنا۔

**بازی کھانا**۔ ا۔ ف ل۔ مات کھانا۔ ہارنا۔ (۲) کبوتر کا گرہ کرنا۔

**بازی لگانا یا بدنا**۔ ا۔ ف م۔ شرط یا ہوڑ بدنا۔ شرط لگانا۔

**بازی لیجانا**۔ ا۔ ف ل۔ جیتنا۔ سبقت لے جانا۔ غالب رہنا۔

**باسا کرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ رات کی رات ٹھیرنا۔ بسرام کرنا۔ بسیرا کرنا۔

**باشوق**۔ ف ع۔ م ف۔ خوشی خوشی۔ شوق

کے ساتھ۔ بے روک ٹوک۔ خوشی بخوشی

**باضابطہ آنا**۔ ا۔ ف ل۔ عدالت میں حسب دستور رشوت لیکر آنا۔

**باغ باڑی**۔ ا۔ اسم مؤنث۔ (۱) پھلواڑی۔ آرائش (۲) آس اولاد۔ بال بچے

**باغ باغ ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ بہت خوش ہونا۔ پھولا نہ سمانا۔ پھولے انگ نہ سمانا۔

**باغ سبز دکھانا**۔ ہ۔ ف م۔ فریب دینا۔ دھوکا دینا۔ دم دینا۔

**باقاعدہ**۔ ف ع۔ (۱)۔ صفت۔ قرینہ کی۔ ترتیب وار۔ آراستہ۔ قاعدہ کے موافق۔ (۲) م ف۔ حسب دستور۔ قرینہ سے۔ ترتیب سے۔

**باقی ساقی**۔ ف۔ صفت۔ رہا سہا۔ بچا کچا۔ بچا کھچا۔

**باگ اٹھانا یا لینا**۔ ہ۔ ف ل۔ گھوڑا دوڑانا۔ روانہ ہونا۔ چلدینا۔

**باگ ڈھیلی چھوڑنا یا کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ گھوڑے کو اُسکی مرضی پر چھوڑ دینا۔ تاکہ خوب دوڑے (۲) کسی شخص پر تنبیہ نکرنا۔ مرضی پر چھوڑ دینا۔

**باگ موڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) گھوڑے کو اُلٹا پھیرنا۔ (۲) سیتلا کا اپنے گھر جانا چیچک کے دانوں کا مُرجھانا۔ ڈھلنا+ آج ماتا رانی نے باگ موڑی ہے۔

**باگ ہاتھ سے چھوٹنا**۔ ہ۔ ف ل۔ موقع کا ہاتھ سے نکل جانا۔ اختیار نہ رہنا۔

**باگ ہاتھ سے چھوڑنا**۔ ہ۔ ف م۔ تنبیہ نکرنا۔ دباغت نرکھنا۔

**بالا بالا**۔ ف م ف۔ الگ ہی الگ۔ چُھپکے ہی چُھپکے۔ بے اطلاع۔ بے کہے سُنے۔

**بالا بتانا یا دینا**۔ ا۔ ف م (۱) آج کل کرنا۔ اوپر ہی اوپر ٹالنا۔ ٹالنا۔ بہانہ کرنا۔ (۲) دم دینا۔ دم جھانسا دینا۔ بُتّا دینا۔ دھوکا دینا۔

**بالاتفاق**۔ ف م ف۔ ایک زبان۔ ایک مُنہ۔ متفق ہوکر۔ ملکر+

**بالا چاند**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ نیا چاند۔ ماہ نو۔ ہلال۔ دُوج کا چاند۔

**بالادست**۔ ف۔ صفت۔ (۱) اعلےٰ۔ زبردست۔ بڑا۔ صدر۔ (۲) عُمدہ نفیس۔ پاکیزہ۔ ستھرا+

**بالائی مزے**۔ ا۔ اسم مذکر۔ اُوپری گلچھرّے۔ چوری چُھپے کے لطف۔

**بالائی یافت یا پیدا**۔ ف۔ اسم مؤنث۔

اُوپری آمدنی۔ رشوت۔ گھوس پیچر+

**بال اُترنا۔** ہ۔ف ل۔ (۱) اپنے آپ بالوں کا گر پڑنا یا جھڑ جانا (۲) مونڈن ہونا۔

**بال آنا۔** ہ۔ف ل۔ (۱) بالوں کا نکلنا یا اُگنا۔ (۲) (بال پڑنا) دراڑ آنا۔ درز پڑنا۔

کہاں رہتی ہے وہ قیمت کہ جب چینی میں بال آیا

**بال بال۔** ہ۔م ف۔(۱) بال کی مُٹائی کی برابر فرق۔ جزوی فرق۔ ادنیٰ سا تفاوت۔ (۲) ہر ایک بال۔ مُو بمُو۔ ذرا ذرا۔ بالکل۔ سر تا پا۔

بال بال گنہگار ہے

**بال بال بچ گیا۔** محاورہ۔ مُجھ میں اور آفت ناگہانی میں صرف بال کی مٹائی کے برابر فرق رہگیا تھا۔ آفت کے قریب آکر بچا ہوں۔ شیر کے مُنہ میں سے نکلا ہوں

**بال بال دشمن ہوگیا ہے۔** محاورہ۔ ہر یگانہ و بیگانہ دشمن بن گیا ہے۔ ہر ایک بیر کرنے لگا ہے۔

**بال بال گج موتی پرونا۔** ہ۔ف ل۔ ہر ایک بال میں ہاتھی کی پیشانی کے نکلے ہوئے موتی جو بڑی دقت سے ہاتھ لگتے ہیں پرونا۔ بھاری اور قیمتی سنگار کرنا۔ ایڑی سے چوٹی تک اپنے تئیں سجانا۔ خوب سنگرنا۔

**بال باندھا۔** ہ۔صفت (۱) جسکے بال بندھے ہوئے ہوں۔ بے قابو۔ مطیع فرماں بردار۔ اشارہ پر کام کرنیوالا+

بال باندھا غلام ہے

(۲) تیر بہدف۔ حکمی۔ قادر۔ ٹھیک۔ درست۔

بال باندھا نشانہ لگاتا ہے

(۳) ہوشیار۔ چالاک۔ پُورا۔ کامل+

وہ بال باندھا چور ہے

**بال باندھا۔** ہ۔م ف۔ فوراً۔ اِسی وقت ابھی۔

وہ بال باندھا آتا ہے

**بال باندھی کوڑی اُڑاتا ہے۔** محاورہ تیر بہدف نشانہ لگاتا ہے۔ ٹھیک نشانہ اُڑاتا ہے۔ بڑا قادر انداز ہے۔

**بال بچّوں والی۔** ہ۔ اسم مؤنث (۱) آس اولاد والی۔ کنبہ دار۔ (۲) (ہ ع) سیتلا۔ چیچک۔ ماتا۔

**بال بچّے۔** ہ۔ اسم مذکر۔ آس اولاد۔ کنبہ۔ قبیلہ۔ جورو بچّے۔

**بال بدھ** ۔اسم مونث ۔بچوں یا لڑکوں کی سی سمجھ ۔ ناتجربہ کاری ۔

**بال برابر** ۔ا ۔ صفت (۱) ادنیٰ فرق ۔ نہایت باریک (۲) ذرا سا ۔خفیف ۔تھوڑا سا + راحت سہ

بال باندھی ہوئی کہتی ہوں میں راحت سچ سچ
فرق باتوں میں میری بال برابر کیوں ہو

**بال بنانا** ۔ہ ۔ف م ۔(۱) چوٹی گوندھنا ۔سر کے بالوں کو خمدار بنانا ۔(۲) حجامت اصلاح یا سنوار بنانا ۔

**بال بیکا نہ ہونا** ۔ہ ۔ف ل ۔بال بنکا یا بانکا نہ ہونا ۔بال ٹیڑھا نہ ہونا ۔ذرا سا بھی صدمہ نہ پہنچنا ۔

چاکی چاکی سب کہیں مانی کہے نہ کوئے
(کبیر) جو مانی سے لگ رہا بال نہ بیکا ہوئے

**بال پکنا** ۔ہ ۔ف ل ۔ بالوں کا سفید ہو جانا ۔

**بال چھتری** ۔ ہ ۔اسم مونث (۱) چندیا کے بال ۔(۲) شاہجہانی پگڑی ۔

**بال دینا** ۔ہ ۔ف ل ۔(۱) مردہ کا کریا کرم کرنے کے لئے سر کے بال اور مونچھیں بھویں وغیرہ کل بال منڈوانا ۔بھدرا کرانا (۲) (پورب میں) مسلمان عورتوں کے بالوں کا تعزیہ کے سامنے ماتم کرتے وقت آگے پیچھے ہونا ۔ ماتم کرنا ۔چھاتی پٹینا ۔

**بال سفید ہونا** ۔ا ۔ف ل ۔بڑھاپا آنا ۔ ایام پیری کی نوبت پہنچنا ۔

**بال سے باریک** ۔ا ۔صفت ۔ (۱) بہت ہی مہین ۔ بال سے پتلا ۔ (۲) نہایت لاغر ۔بہت دُبلا ۔پتلا ۔

**بال کا کھیل بنانا** ] ہ ۔ف ل ۔چھوٹی
**بال کی بھیڑ بنانا** ] سی بات کو بڑا سا کر کے دکھانا ۔ بات کا بتنگڑ کرنا ۔رائی کا پربت بنانا ۔سوئی کا پھاوڑا کرنا ۔ پر کا کاگ بنانا ۔بہت جھوٹ بولنا ۔ ازحد مبالغہ کرنا ۔

**بال کی کھال کھینچنا یا نکالنا** ۔ہ ۔ف م ۔(۱) باریکیاں نکالنا ۔ باریک باتیں نکالنا ۔موشگافی کرنا ۔(۲) حد درجہ کی چھان بین کرنا ۔نہایت تحقیق کرنا ۔ (۳) جزرسی کرنا ۔کوڑی بے جا صرف نہونے دینا (۴) نہایت ہوشیاری کرنا

**بال گوپال** ۔ہ ۔اسم مذکر ۔(۱) لڑکے بالے ۔ بال بچے ۔(۲) چیلے چانٹے مرید وغیرہ ۔

**بال لینا** ۔ہ ۔ف م ۔ مونڈنا ۔اُسترہ لینا

**بال و پر نکالنا** ۔ا ۔ف ل ۔(۱) اُڑنے

کے قابل ہونا - پر پُرزے نکالنا - (۲) حوصلہ پیدا کرنا - ہوش سنبھالنا - طاقتور ہونا - (۳) شریر ہونا - آفتِ روزگار ہونا چل نکلنا - نو دولتوں کے سے ڈھنگ اختیار کرنا - خراب عادتیں سیکھنا - (۵) بدمعاشی اختیار کرنا -

**بامن کی بیٹی کلمہ بھرے یا پڑھے** محاورہ مسلمانیاں نہایت خوش ذائقہ اور سلونی چیز کی تعریف میں بولا کرتی ہیں یعنی یہ چیز ایسی عُمدہ اور لذیذ بلّی ہے کہ اگر باہمن کی بیٹی بھی کھائے تو اُسکے ذائقہ کے پیچھے اپنا دھرم چھوڑ دے -

**باشنی کھایا** - ہ - اِسم مذکّر - وہ آدمی جسکی آنکھوں کی برنیاں ہمیشہ لال رہیں اور پلکیں گر گئی ہوں - صاحب سبل -

**بانا باندھنا** - ہ - ف ل - مسلح ہونا - طیار و مستعد ہونا - آمادہ ہونا - دعویٰ کرنا - شرط باندھنا -

بانا باندھکر تو میں لڑتا ہوں

**بانات کی حالت / بنّات کی حالت** | ا - صفت - (بازاری) (۱) بانات کی مانند - لال - نہایت ہی سرخ - لال انگارا - لال رکت - بیربہٹی - (۲) بہت موٹا -

غفص - دبیز -

**بان پڑنا یا سیکھنا** - ہ - ف ل - عادت ہو جانا - عادی ہونا - ٹیو پڑنا -

**بانٹ چونٹ کر** - ہ - م ف - دے دلاکر - تقسیم کرکے -

**بانٹیا یا بانٹے** - ہ - اِسم مذکّر - (۱) حصّہ - بانٹ - بٹ (۲) واسطہ - تعلق - عِلاقہ - (۳) کارن - سبب - حساب - وجہ +

لڑائی کا بانٹے کیا ؟

**باندھنا** - ہ - ف م - س [illegible] (۱) اٹکانا - روکنا - پاؤں یا گلے میں رسّی ڈالنا - بند لگانا - کھینچنا - کسنا - گانٹھ یا گرہ لگانا - جکڑنا

کمر - پاؤں گٹھڑی یا گلا باندھنا

(۲) پابند کرنا - مقید کرنا - عقد نکاح کرنا - شادی کر دینا +

اب انکو باندھ دیا ہے اب کہیں نہیں جاسکتے

(۳) ڈھکنا - ڈھانپنا - کپڑا لگانا +

مرتبان کا مُنہ باندھکر رکھدو

(۴) چڑھانا - جھانا - جمانا - ملانا +

جوڑ یا ہڈّی باندھنا

(۵) گوندھنا - سنوارنا - دُرست کرنا +

بال یا سر باندھنا

(۶) لگانا - بھرنا +

اسپرنیم کے پتّے یا پلٹس باندھو

(۷) جوڑنا دست بستہ ہونا +
ہاتھ باندھے کھڑا ہے

(۸) لگانا - ترتیب دینا +
صف یا قطار باندھنا

(۹) بنانا - تعمیر کرنا - کھڑا کرنا - استادہ کرنا +
پُل باندھنا

(۱۰) بنانا - ڈول ڈالنا - شکل بنانا -
وجود دینا + جیسے لڈّو باندھنا

(۱۱) لگا دینا - جاری کر دینا +
روتے روتے آنسوؤں کا تار باندھ دیا

(۱۲) دکھا دینا - کھڑا کر دینا - پرگھٹ کر دینا
ظاہر کر دینا +
ایسی نقل کرتا ہے کہ اُسکا سماں باندھ دیتا ہے

(۱۳) لکھنا - لانا - بیان کرنا - نظم کرنا +
سوداؔ نے ٹک کو بہت جگہہ اپنے شعروں میں
باندھا ہے -

(۱۴) کھڑا کرنا - قایم کرنا - بنانا +
زمیں آسماں ہے اُسی سے کھڑا
یہ جل تھل ہے سب اُسکا باندھا ہوا (سوہن لال)

(۱۵) سوچنا - جمانا - گھڑنا - بنانا +
کیا خیالات باندھ رہے ہو -

(۱۶) کرنا + ہمسے بیر باندھ کر کیا لوگے ؟

(۱۷) مقرر کرنا - ٹھیرانا +
کوئی وقت باندھ لو تو کام چلے +

(۱۸) لگانا - تجویز کرنا - مقرر کرنا +
محصول یا تنخواہ باندھنا

(۱۹) احاطہ کرنا - باڑ لگانا - گھیرنا - بنانا +
مینڈ یا مورچہ باندھنا

(۲۰) جمانا - لگانا - آویزاں کرنا - لٹکانا +
دھجا باندھنا

(۲۱) اُونچا اُٹھانا - کھولنا +
پردہ باندھ دو جو ہوا آئے

(۲۲) تاکنا - لگانا - بٹھانا -
نشست یا نشانہ باندھنا

(۲۳) کرنا - جی میں ٹھاننا - ٹھیرانا +
نیت یا منصوبہ باندھنا

(۲۴) لگانا - اختیار کرنا +
جب منشیوں میں نوکری نہ ملی تو آخر چپراس
باندھی -

(۲۵) بدنا - لگانا - کرنا +
شرط باندھنا

(۲۶) منتر مارنا - ٹونا کرنا - آڑ دیر پڑھکر مارنا
- جادو کر دینا - اپنے بس میں کر لینا -
بیکار کر دینا +

(۱) کڑھائی باندھنا

(۲) آکاس باندھیں پتال باندھیں گھر کی ٹٹی کھلی۔ مثل

(۲۷) تشبیہ دینا۔ نسبت دینا۔ مشابہ کرنا۔ اُدپماں دینا۔

سب اُسکو سرو باندھے ہیں تو اُسکو تاڑ باندھ
بوسہ کی گر ہوس ہے تو گرد اُسکے پاڑ باندھ (انشاء)

(۲۸) جانچنا۔ اُٹھانا۔ اینڈانا۔ برابر کرنا + دھڑا باندھنا

(۲۹) اپنے ذمہ لگانا۔ مقرر کرنا۔ لگانا + میاں! گھوڑے کا اب کیوں خرچ باندھتے ہو؟

(۳۰) لگانا۔ سجانا۔ آراستہ کرنا مسلح کرنا

پانچوں ہتیار باندھ میدان میں آکھڑا ہوا

(۳۱) لگانا۔ دھرنا۔ ذمہ کرنا۔

تہمت یا بہتان باندھنا

(۳۲) گرفتار کرنا۔ مقید کرنا۔ پابجولاں کرنا۔ دھرلینا۔

یہ بڑے بدمعاش ہیں انکو بھی باندھ لو

(۳۳) سمیٹنا۔ اُٹھانا۔ جیب کرنا۔ لیجانا۔

یہاں نہیں کھایا جاتا تو باندھ لو گھر بال بچے کھالیں گے۔

**باندھنو**۔ ہ۔ اِسم مذکر۔ (۱) ایک قسم کی بندش کہ کپڑا رنگنے کے وقت لگائی جاتی ہے۔ (۲) ایک قسم کا کپڑا جسمیں چتّیاں پڑی ہوئی ہوتی ہیں۔ (۳) بندش۔ سازش۔ افترا۔ بناوٹ۔ گھڑت (۴) تہمت۔ الزام۔ تُھدّا (۵) پیش بندی۔ خیالی بات۔ (۶) تدبیر۔ تجویز۔ منصوبہ

**باندھنو باندھنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) بندش باندھنا۔ سازش کرنا۔ گھڑت یا بناوٹ کرنا۔ (۲) منصوبہ باندھنا۔ خیال پکانا۔ پیش بندی کرنا۔ (۳) الزام لگانا۔ اتہام دھرنا۔

**بان ڈالنا**۔ ہ۔ ف م۔ عادت ڈالنا۔ سدھانا۔ خوگر کرنا۔

**بانڈی باز**۔ ہ۔ اِسم مذکر۔ لٹھ باز۔ لڑاکا۔ شورہ پشت۔ فسادی۔

**بانڈی چلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ لکڑیوں سے لڑائی ہونا۔ لٹھ چلنا۔ مارپیٹ ہو جانا۔

**بانسا پھر جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ ناک کے بانسے کا ٹیڑھا ہو جانا۔ جو مرتے وقت ہو جایا کرتا ہے۔ مرنے کے آثار دکھائی دینے لگنا

**بانس پر چڑھانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) نٹ گری سکھانا۔ نٹ بنانا۔ (۲) ایک عالم کو دکھانا اور سُنانا۔ بدنام کرنا۔ رُسوا کرنا۔ نکّو کرنا

**بانس پر چڑھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ بدنام ہونا۔ رُسوا ہونا۔ بُرائی کے ساتھ مشہور ہونا۔

**بانس ٹوٹنا**۔ ہ۔ ف ل۔ بانسو ںسے پٹنا۔ خوب پٹنا۔
**بانسوں اُچھلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ بانس کی لمبائی کے برابر اُونچا اُچھلنا۔ مارے خوشی کے کودنے لگنا۔ نہایت مگن ہونا
**بانکا**۔ ہ صفت۔ س वक्र ۔ (پ) ونکم (۱) مڑا ہوا۔ جُھکا ہوا۔ ٹیڑھا۔ (۲) اکڑباز۔ اینٹھو۔ اینٹھے خاں۔ سرکش (۳) سرکش۔ متمرد۔ مُنحرف۔ پھرا ہوا +
زباں شیریں ملک گیری۔ زباں ٹیڑھی ملک بانکا۔ مثل
(۴) سُورِبیر۔ دل چلا۔ دل والا۔ ڈنڑ خم والا۔ (۵) البیلا۔ رنگیلا۔ رسیلا +
دُنیا۔ چنک چھبیلا۔ بانکا تروریا + موسے نین ملاوت بار بار + (ٹھمری)
(۶) طرحدار۔ وضع دار۔ خوش وضع۔ (۷) چنچل۔ اچپل۔ شوخ۔ شریر۔ (۸) موہنی۔ فریفتہ کرنیوالا۔ معشوق۔ من موہن۔ (۹) بے باکانہ گفتگو کرنے والا۔ بیباک منہ (۱۰) خودنما۔ نمودیا۔ (۱۱) شہدا۔ بدلگام۔ لچّا۔
**بانک بگڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (ہ عو) بنا بنایا کام بگڑنا۔ بیوہ یا رانڈ ہوجانا۔
میرا بانک بگڑ گیا چاہے سو کہلے
**بانک بنّا**۔ ہ۔ ف ل۔ موقع بنّا۔ اتفاق لگنا۔ سنجوگ بنّا۔ اوسر ملنا + (ہ عو)
بانک بنا تو میں بھی آؤں گی
**بانگرو**۔ ہ۔ صفت۔ (۱) بانگر جو اُونچی اور سخت زمین ہے اُسکا رہنے والا۔ (۲) اکھڑ۔ اُجاڑ۔ احمق۔ بے تمیز۔ (۳) بدشکل۔ بھونڈی شکل کا۔
**بانہ**۔ س बाह ۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ (۱) ہاتھ۔ بازو۔ آستین۔
ٹوٹی بانہ گلے پڑی + مثل
(۲) مدد۔ سہارا۔ سہائتا۔ (۳) پرورش کرنیوالا۔ مربی۔ حمایتی۔ دستگیر۔ حامی
بانہ بل نہ زر بل مثل
(۴) ذمہ دار۔ ضامن۔ کفیل۔ (۵) طاقت قوت۔ زور۔ بل۔
**بانہ بل**۔ محاورہ (۱) زور بازو۔ قوتِ بازو۔ (۲) معاون۔ مددگار۔ سہایک
**بانہ بلند ہے**۔ محاورہ۔ صاحب اختیار ہے۔ مختار ہے۔
سخی کی بانہ بلند ہے مثل
**بانہ پکڑنا۔ بانہ گہنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) مدد کرنا۔ دست گیر ہونا۔ مُربّی بنّا۔

سرپرستی کرنا۔

**بانہ ٹوٹ جانا** ۔ ہ۔ ف ل۔ مُربّی یا سرپرست مرجانا۔ مددگار جاتا رہنا۔

برابر کی بانہ ٹوٹ گئی

**بانہ دینا** ۔ ہ۔ ف م۔ مدد دینا۔ تقویت کرنا سہارا دینا۔

**بانہ گہے کی لاج** ۔ محاورہ۔ دستگیری کی شرم آپ ہی کو ہے۔ دامن پکڑنے کا لحاظ تمہیں کو ہے۔

**بانہیں چڑھانا** ۔ ہ۔ ف م۔ (۱) آستین سمیٹنا۔ (۲) لڑنیکو تیار ہونا۔ (دیکھو آستینیں چڑھانا) (۳) دھمکانا۔ ڈرانا۔

**بانی** ۔ ہ۔ اِسم مونث۔ س۔ बाणी (۱) آواز۔ صدا۔ زبان۔ لب ولہجہ۔ گفتگو۔ کلام۔ (۲) اصول قاعدہ۔ (۳) مشہور شاہی فقیروں کے مقرری فقرے دوہرے۔ (۴) سرستی۔ خدائے علم بدّیا دیوی۔

**بانی** ع۔ اِسم مذکّر۔ (۱) بنانیوالا۔ ایجاد کنندہ۔ موجد۔ بنیاد ڈالنے والا۔ کرتا (۲) نِکاس چشمہ۔ ذریعہ۔ منبع۔ مادّہ (۳) کارن۔ سبب۔

**بانی فساد** ۔ ع۔ اِسم مذکّر۔ جھگڑا کروانیوالا بِس کی گانٹھ۔ فتنہ انگیز۔ جھگڑے کی جڑ۔ سرغنہ۔ سرگروہ۔ سرمنشا۔

**بانی کار** ۔ ع ف۔ صفت۔ (۱) تیز دست چالاک۔ ہوشیار۔

جتنے نوکر ہیں اُسکے خدمتگار۔
فن مُزدی میں سب ہیں بانی کار۔ (سودا)

(۲) حرامزادہ۔ شریر۔ دغاباز۔ لُنگاڑا مُتفنّی۔

**باوا** ۔ ہ۔ اِسم مذکّر۔ (۱) باپ۔ پدر۔ (۲) اُستاد۔ گرو۔ حرامزادہ۔ شریر۔

یہ اُنکا بھی باوا ہے

**باوا آدم** ۔ ہ۔ ف۔ اِسم مذکّر۔ (۱) آدم علیہ السلام۔ مہادیوجی۔ (۲) سردھرا مربی۔ ولی خنگر۔

میاں! تمہارا تو باوا آدم ہی نرالا ہے

**باؤ باندھنا** ۔ ہ۔ ف م (پورب) خوشامد کرکے اپنا مطلب نکالنا۔ بڑھاوے چڑھاوے دیکر کام نکالنا۔ دوسرے کو بنا کر اپنا کام نکالنا۔ ہجو ملیح کے ساتھ کام نکالنا۔

**باؤ بندی** ۔ ہ۔ اِسم مونث۔ من گھڑت خیالی پلاؤ۔ بے بنیاد بات۔ گھڑت۔ (۲) دھوکا۔ فریب۔ دم جھانسا۔

**باؤ بھری کھال** - ہ - اسم مؤنث (نظم) آدمی جو ایک ناچیز اور حقیر شے ہے - انسان

**باؤ بھڑکنا** - ہ - فل - (۱) دیوانہ ہونا - باولا بننا - سودائی ہو جانا - (۲) واہی تباہی بکنا - بکواس لگنا - (۳) لڑنے اور جھگڑنے کو آمادہ ہونا - بات بات میں بگڑنا +

**باؤ پر آجانا** - ہ - فل - دماغ میں ہوا بھر جانا - دماغ جل جانا - متکبّر ہو جانا - ~

کیوں سلاطین زمانہ آگئے ہیں باؤ پر
تختۂ تابوت جب تخت سلیماں ہو گیا - (ناسخ)

**باؤ ٹا اُڑاتا** - ہ - فم - (بازاری) خوب پیٹنا - ٹھیک بنانا - بھیں ڈالنا - کچلا اڑالنا - راسئا کرنا - بھرکس نکالنا - قیمہ کرنا -

کسی دن داؤں پر چڑھ گئے تو باؤ ٹا اُڑا دونگا -

**باؤ چھک یا باؤ بھک** - اسم مؤنث - بیہودہ گوئی - بیہودہ گوئی - بکواس -

**باؤ ڈنڈی پھرنا** - ہ - فل - (ہ - عو) واہی تباہی پھرنا - ڈانواں ڈول پھرنا - خاک پھانکتے یا چھانتے پھرنا -

**باؤ سرنا یا آنا - باؤ یا باؤ سٹرنا** - ہ - فل - یاد آنا - گوز آنا - ریح کا خارج ہونا

**باؤ کے گھوڑے پر سوار ہونا** - ہ - فل (۱) ہوا کی طرح تیز رفتار بننا (۲) متکبّر اور مغرور ہونا - خود بیں ہونا - سرکش ہونا

**باؤلی دینا** - ا - فم - (۱) (صیاد) شکاری پرندے کو دوسرے جانور پر چھوڑ کر تیز کرنا - سدھانا - سکھانا - (۲) بھڑکی دینا - بھڑکی دینا - جرأت دینا - دلیر بنانا - ہمت بڑھانا -

**باون بیر باون گز کا** - ا - اسم مذکر - متفنّی - فطرتی - فتنہ پرداز آفت کا پرکالہ

مثل لنکا میں سے جو نکلے سو باون گز کا -

**باہا پڑنا - بانگڑ اپڑنا** - ہ - فل - (ہ عو) واسطہ ہونا - معاملہ پڑنا -

مثل باٹ چلے جانئیے یا باہا پڑے پہچانئیے

**باہا ڈالنا** - ہ - فم - معاملہ کرانا - متعلق کرنا

- ایسے کے سنگ تو پرمیشر باہا نہ ڈالے

**باہر** - ہ - م ق - س باہر (۱) بیرون - اندر کے خلاف (۲) علیحدہ - جُدا - الگ -

خاطر جمع رکھو ہم کسی بات سے باہر نہیں ہیں

(۳) غیر جگہ - غیر ملک - پردیس - مسافرت میں

**باہر بھیتر جانا** - ہ - فل - (ہ عو) (۱) اندر باہر جانا - (۲) اِدھر اُدھر یا ملنے جلنے جانا - ملاقات کو جانا - سیر تماشے کو جانا

**باہر جانا** - ہ - ف ل (۱) سفر کو جانا - پردیس جانا - (۲) (دیہات) پیخانہ جانا - ٹٹی جانا - جنگل جانا - (چونکہ دیہات میں باہر یعنے جنگل میں ہی عورتیں پیخانہ جایا کرتی ہیں اسواسطے یہ محاورہ ہوگیاہے) (۳) حد سے نکلنا - پردیس جانا - گھر سے یا سوانہ سے گزرنا -

**باہر کا** - ہ - صفت (۱) اجنبی - غیر - اُوپری -
باہر کے کھادیں گھر کے گادیں - مثل
(۲) دیہاتی - دہقانی - اُجڈ - گنوار -

**باہر کر کے** - ہ - م ف - ماسوائے - علاوہ بریں - چھوڑ -

**باہر کرنا** - ہ - ف م - (۱) دھتکارنا نکالدینا - جھنجانا - (۲) شراکت یا ورثہ سے علحدہ کردینا - (۳) ذات سے نکالنا - برادری سے خارج کردینا - (۴) طلاق دینا - تیاگنا -
دھرم کرو بھئی دھرم کرو گھر کی جورو باہر کرو -

**باہر کی لیو** - د - اسم مؤنث - گنوارپن - دہقانیت -

**باہر کی پھرنے والی** - ہ - اسم مؤنث - اندر باہر کی جانے والی - بے پردہ عورت - گلی بازار میں پھرنے والی - نوکر - چاکر -

**باہر والا - باہر والی** - ہ - اسم - (ہ عو) بھنگی - خاکروب - مہتر - چوہڑا - بھنگن - مہترانی -

**بایاں بولنا** - ہ - ف ل - (۱) کہیں آتے جاتے وقت تیتر کے بائیں طرف بولنے کو کام بننے کی علامت خیال کرتے ہیں - اچھا شگون ہونا - (۲) فتح ہونا - جیتنا - کام بننا -

**بایاں پیر یا پاؤں پوجنا** - ہ - ف ل - کمال کا قایل ہونا - بڑا جاننا - ماننا + (۲) کیکی - عیاری - فیلسوفی - شرارت یا بدذاتی کا مُقر ہونا -
مجھکو پھنسوا کے خوب دیکھی سیر -
(شوق) پوجئے آپکا بھی بایاں پیر -
(۳) ہار ماننا - شکست کھانا - قائل ہونا - لوہا ماننا -

**بائیسی ٹوٹنا** - ہ - ف م - تمام فوج سے حملہ کرنا - اپنا تمام زور لگادینا - (سلطنت مغلیہ کے زمانے میں شاہی جلوس کے ساتھ بائیس صوبوں کی فوج رہاکرتی تھی - اُسکو بائیسی کہتے تھے - اُسوقت سے بائیسی ٹوٹنے کے معنی کل فوج کے دھاوا مارنے کے ہوگئے ہیں)

**بائیں بائیں کرنا** - ہ - ف ل - (۱) بیہودہ بکنا - بکواس کرنا - کائیں کائیں کرنا - (۲) غل مچانا - چلانا - شور کرنا - (۳) پورب

بھید کھولنا - ظاہر کرنا - اِفشا کرنا -

**بباد اُٹھانا** - ہ - ف م - فتنہ اُٹھانا - فساد برپا کرنا - مقدمہ کھڑا کرنا - جھگڑا اُٹھانا

**ببادی** ہ - صفت - جھگڑالو - مفسد - فتنہ پرداز -

**ببریاں چھوڑنا** - ہ - ف ل - لٹیں بڑھانا - زُلفیں چھوڑنا - یار رکھنا -

**ببول کے بیڑ بونا** - ہ - ف م - ایسی بات کرنا جسکا نتیجہ بُرا ہو - بُری کرنی کرنا -

کرنی کرے تو کیوں ڈرے اور کرکے کیوں پچھتائے
(دوہا) بوئے پیڑ ببول کے تو آم کہاں سے کھائے

**بپتا پڑنا** - ہ - ف ل - (۱) مصیبت آنا - بپتا پڑنا -

راجہ نل پر بپتا پڑی بھونی مچھلی جل میں پڑی + مثل

(۲) (ہ عو) خاوند مر جانا - رانڈ یا بیوہ ہو جانا -

**بپھرنا** - ہ - ف ل - س विपरीत (۱) بپھر جانا - خلاف ورزی کرنا - باغی ہونا - سرکشی کرنا - نا فرمانی کرنا - (۲) مچلنا - ضد کرنا - کھو رُولانا - (۳) طیش میں آنا - غضب ناک ہونا - آگ بگولا ہونا - جھلّانا (۴) لڑنیکو تیار ہونا - سیر ہونا - (۵) جوش میں آجانا - ستا جانا - قابو سے باہر ہونا - (۶) بدکنا - چمکنا - اُچھلنا -

**بُت** - ف - اِسم مذکر - (۱) مُورت - پرتما (۲) صنم - معشوق - دلارام (۳) بیوقوف - احمق - (۴) (جواری) وہ تختہ جسکو آڑ رکھکر جواری کوڑیاں اور پانسہ پھینکتے ہیں (۵) گھونسا - مُکّا - (۶) (صفت) گُم صُم - بالکل چُپ چاپ - (۷) بیہوش - مدہوش

**بِت** - ہ - اِسم مؤنث - (۱) بساط - طاقت - بل - امکان - توفیق + دان بت سمان مثل (۲) پہنچ - اختیار - قابُو - (۳) روپیہ - دولت - مال متاع -

**بُتّا دینا - بتولا دینا** - ہ - ف م - (۱) فریب دینا - دھوکا دینا - (۲) ٹالنا - حیلہ حوالہ کرنا - بہانہ کرنا -

**بتاسے کیطرح بیٹھ جانا یا گُھل جانا**
**بتاسا سا گُھلنا** - ہ - ف ل - غم یا بیماری کے مارے دفعتہً دُبلا ہو جانا - یکا یک بہت دُبلا ہو جانا -

**بتانا** - ہ - ف م - س वद् کلام کرنا (۱) کہنا - بیان کرنا - (۲) نام لینا - موسوم کرنا - نام رکھنا - (۳) جتانا - آگاہ کرنا - واقف کر دینا - (۴) عیاں کرنا - ظاہر کرنا - عام کرنا - (۵) اِفشا کرنا

کھولنا۔ بھید کھولنا۔ (۶) سکھانا۔ پڑھانا۔ (۷) اشارہ کرنا۔ سین کرنا۔ آنکھ مارنا۔ کنایہ کرنا (۸) دکھانا۔ سمجھانا۔ رہنمائی کرنا

اندھے کو اندھا کیونکر رستہ بتائے۔ مثل

(۹) کام پر لگانا۔ کام دینا۔ (۱۰) راگ کو ہاتھ یا آنکھ کے اشاروں سے ظاہر کرنا۔ نرت کرنا۔

کبھی ناچنا اور گانا کبھی
رجھانا کبھی اور بتانا کبھی (میر حسن)

(۱۱) ٹھیک بنانا۔ درست کرنا۔ پیٹنا۔ گوشمالی دینا۔

نہیں مانتا تو آکر بتاؤں!

**بت بنا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ دروغ گو۔ جھوٹ جھوٹ باتیں بنانے والا۔ باتونی۔ لسّان۔

**بُت بنّا۔ بُت ہو جانا**۔ ف ل۔ (۱) مورت کے موافق گم صُم ہو جانا۔ چُپ ہو جانا۔ خاموش ہو جانا۔ (۲) بیہوش ہو جانا + نشہ میں بُت ہو گیا۔

**بُتّرانا۔ پدرانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) عیب نکالنا۔ بُرائی نکالنا۔ مُو شگافی کرنا۔ نکتہ چینی کرنا۔ خواہ مخواہ دوسرے کے کام کو ناک مارنا۔ (۲) جھوٹا بنانا۔

جھٹلانا۔

**بتولے میں آنا**۔ ف ل۔ دھوکا کھانا۔ جُل میں پھنسنا۔

**بِتھا**۔ ہ۔ اسم مؤنث (۱) دلسوز و رقت انگیز قصہ۔ غمگین واقعہ۔ دُکھڑا۔ بپتا۔ ملاپ کی کہانی۔ (۳) آفت۔ مصیبت سختی۔ دُکھ۔

**بتّی**۔ ہ۔ اسم مؤنث (۱) فتیلہ۔ شتابہ۔

چراغ میں بتّی پڑی اور لاڈو میری سیج چڑھی۔ مثل

(۲) شمع۔ (۳) سرکنڈوں کا مٹھا (۴) قلم۔ زخم کے اندر رکھنے کی سلائی۔ بتیافہ (۵) پگڑی کے اوپر کا ٹیا ہوا پیچ۔ بندش

**بتّی چڑھانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) فانوس یا کنول وغیرہ میں چربی کی بتّی لگانا۔ (۲) دوا کی بتّی بنا کر زخم کے اندر رکھنا

**بتّی دکھانا**۔ ف م۔ (۱) آگ دکھانا۔ داغنا۔ جلانا۔ پھونک دینا۔ (۲) روشنی دکھانا۔

**بتّیس دانت کی بھاکا یا بھکیا**۔ محاورہ کہنا۔ کوسنا۔ سراپا۔

بتّیس دانت کی بھکیا اوپر سے نہیں جانے کی۔

**بتّیس دھار ہو کر نکلنا**۔ ہ۔ ف ل (دعائے بد) بتّیس (زخموں) کی راہ سے نکلنا۔

پھوٹ پھوٹ کر نکلنا +

ہمارا کھلایا پلایا تیرے بتّیس دھار ہو کر نکلے

**بتّی لگانا** - ہ - ف م - (۱) شمع وغیرہ میں بتی چڑھانا (۲) آگ لگانا -

**بتّیسی بجنا** - ہ - ف ل - سردی کے مارے دانتوں کا باہم لڑنا یا ٹکرانا - نہایت سردی لگنا -

**بتّیسی بند ہو جانا** - ا - ف ل - دانتوں کا بھچ جانا - منہ بند ہو جانا - دانتی لگ جانا - بول نہ سکنا -

**بتّیسی دکھانا** - ہ - ف ل - دانت دکھانا - منہ پھاڑنا - دانت بادینا - واہی تباہی ہنسنا - بیہودہ طور سے ہنسنا -

**بٹ** - ہ - س - बट بانٹنا (۱) قسمت - حصہ - بھاگ - (۲) پیچ - بل - پیٹ کی سلوٹیں - (۳) راہ - رستہ (۴) تولنے کے اوزان - وزنہ -

**بٹّا** - ہ - اسم - مذکّر - (۱) کمی - افزونی کے خلاف (۲) فرق - تفاوت - (۳) کھوٹ - بیچ - (۴) دھبّہ - الزام - بدنامی - داغ - کلنک کا ٹیکا + (۵) نقصان - گھاٹا - کٹوتی - کمی + (۶) مصالح وغیرہ پیسنے کا گول پتھر (۷) زر وزیور یا پان وغیرہ رکھنے کا صندوقچہ - ڈبّا (۸) گول مول چھوٹا سا شیشہ (۹) بازی گر کی گول ڈبیا +

**بٹّا دینا** - ف ل - (۱) گھاٹا اٹھانا - نقصان حاصل کرنا - (۲) کمی کو پورا کرنا

**بٹّا لگانا** - ہ - ف م - (۱) کٹوتی کاٹنا - نقص یا کھوٹ یا بھاؤ کی کمی کا عوض لینا (۲) عیب لگانا - بدنام کرنا +

**بٹّا لگنا** - ہ - ف ل - (۱) کٹوتی کٹنا نقص یا کھوٹ کا عوض دیا جانا - (۲) ساکھ بگڑنا - حرف آنا - کلنک لگنا +

**بٹانا** - ہ - ف م - س - बट (۱) بانٹنا - بانٹ لینا - تقسیم کر لینا - (۲) کھینچنا - پراگندہ کرنا - دور کرنا - ہٹانا +

کیوں دھیان بٹاتے ہو؟

**بٹاؤ** - ہ - اسم مذکر - (۱) (بٹیؤ) راہگیر - مسافر - (۲) غیر - اجنبی - بیگانہ +

سیکھے گا ناؤ کا کٹے گا بٹاؤ کا — مثل

**بٹنا** - ہ - ف ل - (۱) بل دینا - اینٹھنا - (۲) کمانا - حاصل کرنا - (۳) بیچکر وصول کرنا - کھٹنا - (۴) (بٹ جانا) تقسیم ہو جانا - حصّے میں آجانا -

(۵) پریشان ہو جانا۔ تتر بتر ہو جانا۔ اِدھر اُدھر ہو جانا۔ چلے جانا۔

خواصیں جو تھیں روبرو ہٹ گئیں
بہانے سے ہر کام کے بٹ گئیں (میر حسن)

(۶) خیال کا ایک طرف سے دوسری طرف ہو جانا۔ بٹ جانا۔

جہان دھیان بٹا پھر کچھ سمجھ میں نہیں آتا

**بٹواسا۔** ہ۔ صفت۔ (۱) چھوٹا۔ بُونٹا سا۔ ٹُھکناسا + بٹواسا قد

(۲) گول اور چھوٹا۔ غنچہ سا + بٹواسا مُنہ

**بِٹھانا۔ بیٹھانا۔ بِٹھلانا۔** ہ۔ ف م۔ س उपविष्ट (۱) دھرنا۔ رکھنا جمانا (۲) گرمی پہنچوانا۔ سیوانا + انڈوں پر بٹھانا

(۳) (عو) بچے کو پاؤں پر بیٹھا کر پیخانہ پھروانا۔ شُشکارنا۔

چھورے کو بیٹھالے نا نہیں لہنگا بگاڑیگا (ساس بہو سے کہتی ہے)

(۴) جگہہ دینا۔ بیٹھنے کو کہنا۔

(۵) اُتارنا۔ ٹھہرانا۔ ٹکانا چوکسی کرانا

(۶) بسنے دینا۔ رہنے دینا۔ قایم رکھنا ٹھیرنے دینا +

یہ دو دل کو یکجا بٹھاتا نہیں
کسی کا اسے وصل بھاتا نہیں (میر حسن)

(۷) نگہبانی کرانا۔ پہرہ دار مقرر کرنا +

(۸) مقرر کرنا۔ لگانا۔ مامور کرنا۔ معین کرنا۔ کام پر لگانا۔

(۹) جڑنا۔ چسپاں کرنا۔ جمانا۔ بٹھانا۔

(۱۰) اُتارنا۔ داخل کرنا۔ لگانا + پُرزہ بٹھانا

(۱۱) کسی مدرسہ مکتب یا کارخانہ میں کسی لڑکے کو داخل کرنا۔ کسی پیشہ ور کے ہاتھ تلے رکھنا۔ علم ہنر یا کوئی پیشہ سکھانا۔ شاگردی میں دینا۔

یہ جو خراب پھرتا ہے اِس سے تو اِسے کسی کی دوکان پر ہی بٹھا دو

(۱۲) محصول لگانا۔ مقرر کرنا۔ کر لگانا۔ تجویز کرنا۔

(۱۳) وصول کرنا۔ اِکھٹا کرنا۔ اُگاہنا۔

ابتو یہ بھی گاؤں میں سے بڑی جمع بیٹھادے ہے

(۱۴) تخت نشین کرنا۔ راج گدی دینا۔

(۱۵) دل نشین یا ذہن نشین کر دینا۔ دل پر نقش کر دینا۔ جما دینا۔

جانے کسی نے میری طرف سے اُسکے جی میں کیا بٹھا دیا ہے

(۱۶) کراڈ کر دینا۔ گھر میں ڈال دینا+
کہہ بھیا بہو لے کینگھے بٹھا آیو

(۱۷) کنوارا رکھنا۔ شادی نکرنا۔ شادی کے بعد سُسرال نہ بھیجنا+ (عو)
بی اپنی بچی کو بٹھا رکھنا مجھے منظور ہے پر ایسے عیاش کو تو کبھی نہیں دونگی (م ع)

(۱۸) فراہم کرنا۔ جمع کرنا۔ بٹلے کرنا۔ جوڑنا
یہیں پنچایت بیٹھا کر بٹنا چکالو کچہری کیا دودھ دیگی۔ چلو سو دو سو کو نا لُٹے نا سہی+ (زمیندار)

(۱۹) جما دینا۔ سخت کر دینا۔ گاڑھا کرنا۔
پارہ بٹھانا

(۲۰) گلتھی ہو جانا۔ چانولوں کا اچھی طرح سے نہ کِھلنا+
میاں! کیا پکائے سارے چاول بٹھا دئے

(۲۱) شیرہ بنا دینا۔ پتلا کر دینا۔ ڈھیلا کر دینا۔ نرم کر دینا+
پُروا نے گُڑ بٹھا دیا

(۲۲) ٹھونسنا۔ دبانا۔ داب داب کر بھرنا

(۲۳) گھٹانا۔ کم کرنا۔

(۲۴) یکساں کرنا۔ برابر کر دینا۔ چورس کر دینا۔

جتنے یہ روڑے پتھر نکلے ہوئے ہیں سبکو بٹھا دو

(۲۵) ڈھا دینا۔ غارت کرنا۔ مسمار کرنا
ڈھاؤ نشاہ نے لاکھوں مکان بٹھا دئے

(۲۶) اندر کو کر دینا۔ دھا دینا+
ایک گھونسے میں ناک بٹھا دُونگا

(۲۷) اُبھرنے نہ دینا۔ پنپنے نہ دینا+
کائیوں نے ہند کے اکثر تاجروں کو بٹھا دیا

(۲۸) گھلانا۔ دُبلا کرنا۔ توڑنا۔ مار دینا+
بھائی کے مرنے نے بٹھا دیا

(۲۹) چکرا دینا۔ بیہوش کر دینا+
ایک لاٹھی میں بٹھا دیا

(۳۰) جمانا۔ لگانا۔ صحیح کرنا۔ دینا۔ مارنا
ایک ایسا چپت بٹھایا کہ آنکھوں کے نیچے اندھیرا آگیا

(۳۱) ڈبانا۔ غرق کرنا+
طوفان نے جہاز بٹھا دیا

(۳۲) تباہ و برباد کر دینا۔ ناس کرنا۔
ہندوستان کو انگلستان کی صنعت نے بٹھا دیا

(۳۳) ترتیب سے کرنا۔ سر بانا۔ لگانا۔

(۳۴) جگہ بسر کرنا۔ درست کرنا+

ملہ جاٹ گوجروں وغیرہ اور دیگر چھوٹی ہمارے قوموں میں دستور ہے کہ اپنے بیٹے کے مرنے کے بعد اُسکی بہو کا اگر اپنے ہاں کوئی کام میں لانے والا نہوا تو اپنی قوم والے دوسرے آدمی کے ساتھ اپنا پہلا صرف لیکر کراؤ کر دیتے ہیں۔ ملہ مئنہ کا بڑا بھاری طوفان جو ۱۸۷۵ء میں ہندوستان کے اکثر حصوں میں آیا تھا جس نے لاکھوں مکان غارت کر دئے تھے۔

بامو قع کرنا۔ لگانا۔

جوڑ بٹھانا

(۳۵) پھیلانا۔ نکالنا۔ لگانا۔ درست کرنا۔ ٹھیک کرنا۔

میزان یا حساب بٹھانا

(۳۶) نتیجہ نکالنا۔ اُتارنا۔ تولنا۔

سن کا اِکتالیس سیر بٹھاتا ہے

(۳۷) (جواری)۔ داؤں پر رکھنا۔ بدنا لگانا۔ اڑنا۔

داؤں آجائے تو میں تو گھر تک بٹھادوں

(۳۸) (جواری)۔ گروی دھرنا۔ گرو رکھنا رہن کرنا۔ گہنے دھرنا۔

میاں! پتیلی کو بٹھا کر اب تو چار گنڈے لاؤ!

(۳۹) (جواری)۔ ہارنا۔ کھونا

یار دل نے تو سب بٹھا دیا ایک گنڈا اور رہ گیا ہے

(۴۰) (حلوائی) کھپانا۔ لگانا۔

فلانا سیر بھر آٹے میں سیر بھر گھی بٹھا دیتا ہے

**بٹہ سے دیدے**۔ ا۔ اِسم۔ بڑی بڑی آنکھیں۔ گاودیدہ۔

**بٹیا**۔ ہ۔ صفت۔ اِسم مؤنث۔ (۱) چھوٹی سی راہ۔ پگ ڈنڈی۔ (۲) ناریل کی گری۔ (۳) پستان۔ چوچی۔ چھاتی۔ (۴) چھوٹا سا گول سول پتھر کا ٹکڑا

**بٹے باز**۔ د۔ اِسم مذکر۔ (۱) بھانمتی۔ بازی گر۔ مداری۔ شعبدہ باز (۲) مکار۔ فریبی۔ چھلیا۔ ٹھگ۔ پاکھنڈی

**بٹیر کا بہ جانا**۔ ہ۔ فعل۔ دانہ نہ ملنے کے سبب بٹیر کا دبلا ہو جانا۔ پتلا حال ہونا

**بٹے کھاتے**۔ ہ۔ م ف۔ ناقابل وصول۔ غیر وصولی۔ نبٹنے جوگ۔

**بجا**۔ ف م ف۔ (۱) ٹھیک۔ درست۔ صحیح۔ سچ۔

بجا کہے جسے عالم اُسے بجا سمجھو
زبان خلق کو نقارہ خدا سمجھو (ذوق)

(۲) مناسب۔ اُچت۔ شایاں۔ زیبا (۳) طنزاً۔ درست۔ ٹھیک۔ ناواجب۔ لغو۔ بیہودہ۔

**بجار**۔ ہ۔ اِسم مذکر۔ (۱) سانڈ (۲) زور آور۔ زبردست۔ (۳) مست۔ مدماتا۔ سانڈ

**بجا لانا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) پورا کرنا۔ انجام کو پہنچانا (۲) تعمیل کرنا۔ عمل میں لانا۔

**بجانا**۔ ہ۔ ف م۔ س वद آواز کرنا + (۱) کسی باجہ میں سے آواز نکالنا +

غرور حسن پر ناحق وہ ہم سے جھانج کرتا ہے
یہ نوبت چند روزہ ہے بجائے جسکا جی چاہے (کاملہ بیگم)

(۳) کسی چیز کو اُسکی آواز کے ذریعہ سے اچھا

بُرا جاننا - کھوٹا کھرا دریافت کرنا - پرکھنا -
روپیہ کو چٹکی چڑھانا +
دمڑی کی ہنڈیا لیتے ہیں تو ٹھوک بجا کر لیتے ہیں
اور یہ تو آدمی کا سودا ہے مثل
(۴) کام میں لانا - عمل میں لانا - نباہنا +
گلے پڑے بجائے سدھ مثل
(۵) مارنا - لگانا - پیٹنا +
(۶) (انمیرٹھ) حکم چلانا - فرمانا +
بیٹھا حکم چلا وے ہے
(۷) (بازاری) عورت کو رکھنا - ہم بستر
ہونا - دُھنّا +
(۸) مارنا - لگانا - چھوڑنا - چلانا +
گولہ بجانا
**بجد ہونا** - ا - ف ل - (۱) اڑنا - ضد کرنا
ہٹ کرنا - (۲) مجبور کرنا - دبانا - مُصر
ہونا - مِسر ہونا +
**بجّر - بجَر** - ہ - اِسم مذکر - س बज्र (۱)
بڑا سخت پتھر - ہیرا - الماس - (۲) لوہا +
چندن کی کوٹھری بجّر کے کواڑ + کھانی
(۳) بجلی - برق - گاج +
پیو درس کی بھیک نہ پائی -
بجّر پڑو یا دیس رے + ٹھمری مخبر
**بجّر** - ہ - صفت - (۱) سخت کڑا + (۲) بھاری

وزنی - سنگین - بوجھل + (۳) سُست
کاہل - مٹھّا - مزیل -
ہے اتنا چلنے میں بجّر یہ بدذات
نہیں ہاتھی صعوبت کی ہے یہ رات سودا
(۴) مشکل کٹھن دشوار - دوبھر -
**بجلی بسنت** - ہ - اِسم مؤنث - (۱) بسنت
رُت کی بجلی جو اور موسموں کی نسبت زیادہ
کڑکتی ہے (۲) چالاک گھوڑے سوار -
تیز - باد رفتار + (۳) خوفناک - رُعب
والا - ڈراؤنا + (۴) لڑائی کروانیوالا
- آگ لگاؤ +
چھوٹی نند انگیا کا بند بڑی نند بجلی بسنت مثل
**بجلی پڑے ٹوٹے یا گرے** - ہ -
نداو ندبہ - بد دعا - چولھے میں پڑے -
غارت ہو - آگ لگے +
**بجلی کی تلوار** - ہ - اِسم مؤنث - بڑی کاٹ
کرنیوالی تلوار - تیغ برّاں +
**بجنا - باجنا** - ہ - ف ل - س बजना
(۱) آواز نکلنا - آوازہ ہونا - ٹن ٹن
ہونا - بولنا +
تھوتھا چنا باجے گھنا مثل
(۲) پٹنا - آواز نکلنا +
جنتی نہ ڈھول بجتا مثل

(۳) چلنا - چھوٹنا +

توپ بج گئی یا نہیں ؟

(۴) سردی کے مارے دانتوں کا باہم ٹکرانا +

ایسی سردی تھی کہ دانت سے دانت بجنے لگا ۔

(۵) پڑنا - چلنا - لگنا +

آج بڑا لٹھ بجا !

(۶) (باجنا) پکارا جانا - کہلانا - مشہور ہونا - موسوم ہونا +

فلانا اس نام سے باجے ہے

**بجوڑنا** - ہ - ف م - خوب پیٹنا - مارنا - دُھننا - ٹھیک بنانا +

ایسا بجوڑا کہ یار جی یاد کرتے ہونگے

**بِجوگ پڑنا** - ہ - ف ل - (۱) جدائی ہونا - بچھڑنا - بروگ ہونا + (۲) بپتا پڑنا - مُصیبت آنا - بپتھا یا دُکھڑا پڑنا +

**بُجھانا** - ہ - ف م - س भुजयति (۱) آگ پر پانی ڈالنا - ٹھنڈا کرنا - روشنی دور کرنا - شعلہ فرو کرنا - گل کرنا - بڑھانا +

دیا یا آگ بجھانا

(۲) گرمی یا حرارت کم کرنا - ٹھنڈا کرنا +

چونہ بجھانا

(۳) لوہے چاندی یا مٹی کی کسی چیز کو آگ میں لال کرکے پانی میں ڈالکر اسکی خارجی رطوبت جلانا ۔ جذب کرنا - بادی مارنا +

چاندی میں بجھا کر پانی پلاؤ

(۴) بھوک یا پیاس مٹانا یا رفع کرنا + (۵) گنجفہ کو جب کھیلتے کھیلتے تھوڑا سا رہجاتا ہے پھر ملا لینا - (۶) آب دینا - پانی پھیرنا +

تلوار بجھانا

(۷) ہمت توڑنا - ارادہ کو پست کرنا - دل توڑنا +

تمہاری باتوں نے تو جی بجھا دیا

(۸) مدھم کرنا - ٹھنڈا کرنا - دھیما کرنا - (۹) ملایم کرنا - نرم کرنا -

**بُجھانا** - ہ - ف م - س बुध = جاننا (۱) دل میں ڈالنا - ذہن نشین کرنا - سمجھانا + (۲) یقین دلانا - تشفی کرانا - تسلی و تشفی کرنا +

**بجھانا** - ہ - ف م - س बन्ध (۱) (پُوربی) پھنسانا - گرفتار کرنا - پکڑنا - جال میں لانا +

مچھلی بُجھانا

(۲) ترغیب دینا - رغبت دلانا -

(۳) فریب دینا۔ پٹی پڑھانا۔ دھوکا دینا۔

**بُجھنا**۔ پورب (بُتنا)۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) آگ کا ٹھنڈا ہونا۔ سرد ہو جانا۔ گُل ہو جانا۔ بڑھ جانا۔

(۲) دھات یا مٹی کی کسی چیز کو آگ میں لال کر کے پانی میں ٹھنڈا کرنا۔ رطوبت کا جل جانا +

بُجھا پانی پلاؤ

(۳) بھوک پیاس یا کسی خواہش کا کم ہونا۔ سیری ہونا۔

(۴) (مرغباز) پست ہو جانا۔ ہمت ہارنا۔ دل ٹوٹنا +

بہت لاتیں کھانے سے مرغ بُجھ جاتا ہے

(۵) بیٹھا جانا۔ بکھرا جانا۔ پریشان ہونا۔ اُداس ہونا۔ ٹھٹرنا۔

شام سے کُچھ بجھا سا رہتا ہے
دل ہوا ہے چراغ مُفلس کا (میر)

(۶) اُکتا جانا۔ سرد ہونا۔ مایوس ہونا۔

پانی طبیب دے ہے ہمیں کیا بُجھا ہوا
ہے دل ہی زندگی سے ہمارا بُجھا ہوا (ذوق)

(۷) خوب سِک جانا۔ اچھی طرح سے پک جانا۔

بے بُجھے کچوریاں کراری نہیں ہوتیں

(۸) نرم و ملائم ہو جانا۔ دھیما پڑنا۔

(۹) گنجفہ کا ملنا۔

(۱۰) بھرنا۔ آلودہ ہونا۔ آب چڑھنا۔

اس سے نہ بولنا یہ زہر کا بجھا ہوا ہے

**بچا جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) بھاگ جانا۔ چُھپ جانا۔ ٹال دینا۔

ہر دفعہ گولی بچا جاتے ہو!

(۲) اُڑا دینا۔ الگ کر دینا۔

**بچارنا**۔ ہ۔ ف ل۔ س विचार (۱) خوض کرنا۔ توجہ دینا۔ دھیان لڑانا۔

(۲) سوچنا۔ فکر و تامل کرنا۔ خیال کرنا۔ اُدھیڑ بُن کرنا۔

(۳) قیاس کرنا۔ اٹکلنا۔

(۴) تمیز کرنا۔ امتیاز کرنا۔ فرق کرنا۔ جانچنا۔

(۵) غور کرنا۔ چھان بین کرنا۔

(۶) آنکنا۔ کُوتنا۔ اندازہ کرنا۔ قیمت لگانا +

کہو صاحب! کتنے کا بچارا

(۷) شمار کرنا۔ گِننا۔ حساب لگانا۔

یمنا شگن بچار۔ ہاتھ کا دُونگی کا نگنا اور گل کا دُونگی ہار + ٹھمری

**بچا لانا**۔ ہ۔ ف م۔ مصیبت میں سے کیکو صاف نکال لانا۔

**بچانا**۔ ہ۔ ف م۔ ہندی (بیچ آنا) (۱)

حفاظت کرنا۔ محفوظ رکھنا۔ رکھوالی کرنا۔
رکھشا کرنا۔
آپ کو بچاتا ہے غریب کو پھنساتا ہے
(۲) سہائتا کرنا۔ سہارا لگانا۔ آڑے
آنا۔ پرورش کرنا۔
دربنگا کے قحط میں سرکار انگریزی نے کروڑوں
جانیں بچائیں۔
(۳) مدد کرنا۔ معاونت کرنا۔ سہارا دینا
اس لڑکے کو ذرا آفت نافت سے بچاتے رہنا
(۴) چھڑانا۔ رہا کرانا۔ خلاصی دلوانا۔
میاں! جاؤ قید سے بچا دیا ہے!
(۵) ہٹانا۔ زد سے نکالنا۔
اپنے مہرہ کو بچاؤ
(۶) راستہ چھوڑنا۔ رستہ دینا۔ ہٹانا۔
کنارے کرنا +
ہمیشہ اپنے دائیں کو بچاؤ
(۷) جوڑنا۔ جمع کرنا۔ پس انداز کرنا +
کہو اب کے سال میں کتنا روپیہ بچایا؟
(۸) چھپانا۔ پوشیدہ کرنا +
آنکھ بچا کر چلا گیا
(۹) غبن کرنا۔ مارنا۔ کھانا۔ الگ کرنا +
یہ صاف روپیہ میں چار آنہ بچاتا ہے
**بچاؤ**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) پناہ۔ آڑ۔ روک
حفاظت۔
(۲) چھٹکارا۔ رہائی۔ مخلصی۔ خلاصی۔
(۳) عذر۔ حیلہ۔ دلیل۔ وجہ۔
(۴) بہانہ۔ ساختہ بناوٹ۔
**بچکانا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) چھوٹی عمر کا لڑکا
یا لڑکی۔ کم سن نوچی۔ کم سن زنانہ۔
(۲) لڑکے یا لڑکی کے پاؤں کا جوتا +
کو دھواں بچکانا چاہیئے؟
**بچلنا**۔ ہ۔ فعل لس वि + चल
ادھر ادھر حرکت کرنا (۱) پھسلنا۔ سرکنا
(۲) دھوکا کھانا۔ بہکنا۔ چوکنا +
گاتے گاتے بچل گیا
(۳) گھومنا۔ آوارہ پھرنا۔ خراب و خستہ پھرنا
لچھمن مجھم کومل بدگامی۔ کون ہیت بن بچرو
سوامی! راماین
(۴) جدا ہونا۔ علیحدہ ہونا۔ الگ ہونا
(۵) راستہ بھولنا۔ بچھڑنا۔ کھویا جانا
جانے لڑکا کہاں بچل گیا!
(۶) پھرنا۔ ہٹنا۔ عہد توڑنا۔
کہہ کر بچلنا نہیں چاہیئے
(۷) بگڑ جانا۔ خراب ہو جانا +
بچلا کام بڑی مشکل سے سمیٹ میں آتا ہے
(۸) دیوانہ ہونا۔ پاگل بن جانا۔ چل جانا

جی بچلا بُرا ہوتا ہے

(۹) مچلنا۔ ضد کرنا۔ ہٹ کرنا۔

(۱۰) بدکنا۔ بھڑکنا۔ کُودنا۔ اُچھلنا۔ اُڑنا

**بچنا**۔ ہ۔ ف ل۔ سں बिज جدا کرنا۔

(۱) باقی رہنا۔ رہنا +

اپنے ہی سے نہیں بچتا تمکو کہاں سے دیں

(۲) پس انداز ہونا۔ پیچھے کو رہنا + جمع ہونا +

ساری تنخواہ اُٹھ جاتی ہے ایک کوڑی نہیں بچتی

(۳) صحیح سلامت رہنا۔ تندرست رہنا۔ قایم رہنا۔ زندہ رہنا +

جان بچی لاکھوں پائے

(۴) شفا حاصل ہونا۔ اچھا ہو جانا۔ تندرست ہونا +

بیماری تو بڑی سخت آئی تھی مگر بارے اب کے بچ گئے!

(۵) کنارہ کرنا۔ دُور رہنا۔ پرہیز کرنا +

جہانتک بچا جائے کھجلی والے سے بچنا چاہئے +

(۶) علیحدہ رہنا۔ الگ رہنا۔ جُدا رہنا +

کہو صاحب! یہ کیا بھید ہے ہم سے بڑے بچے بچے رہتے ہو؟

(۷) ٹالنا۔ گریز کرنا +

اچھا بچہ کب تک بچے رہوگے؟

(۸) رہائی پانا۔ خلاصی پانا۔ چھوٹنا +

ابکے تو قید سے بچ گئے پھر ایسا مت کرنا

**بچن بند ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ عہد و پیمان کرلینا۔ قول و قرار کا پابند ہو جانا +

**بچن پال**۔ ہ۔ صفت۔ سخن پرور۔ پاس سخن کرنیوالا۔ اپنی بات کی پچ کرنیوالا۔

**بچن توڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ اقرار سے پھر جانا۔ عہد سے ہٹ جانا۔

**بچن دینا**۔ ہ۔ ف م۔ عہد و پیمان کرنا۔ زبان دینا +

**بچن ڈالنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) سوال کرنا۔ درخواست کرنا۔

(۲) کسیکا کہنا نہ ماننا۔ بات نہ ماننا

**بچن مارنا**۔ ف ل۔ عہد و پیمان کرنا۔ اقرار کرنا۔ شرط کرنا +

**بچن نبھانا**۔ اپنے کئے کو پورا کرنا۔ ایفاء وعدہ کرنا۔ اپنی بات پر قایم رہنا

**بچن ہارنا**۔ ہ۔ ف م (۱) قول دینا۔ اقرار کرلینا۔ زبان دیدینا +

میں تو انہیں کے سنگ بچن ہاری

(۲) اپنے قول سے پھرنا۔ بات سے ہٹنا۔

**بچوں کا کھیل**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ آسان اور ادنیٰ کام۔ گھر کی بات۔ منہ کا نوالہ۔ نانی جی کا گھر۔

**بچّہ**۔ ہ ف۔ اسم مذکر (۱) طفل۔ طفل

شیرخوار - چھوکڑا - دودھ پیتا بالک - گودی کا بالک +
(۲) لڑکا - امرد - گبرو +
(۳) نوآموز - نادان - ناتجربہ کار - اناڑی +
(۴) کسی چرند پرند یا درند کا بچہ - جیسے مرغی بلی چڑیا کبوتر یا شیر کا بچہ -
(۵) پودہ - چھوٹا درخت -
**بچھا دینا** - ہ - ف م - بس विस्तार
(۱) فرش کرنا - بچھونا کرنا +
(۲) پھیلا دینا - بکھیر دینا +
(۳) خوب مارنا - بچھونا کردینا +
**بچہ بازی** - ا - اسم مؤنث - اغلام - لونڈے بازی -
**بچھڑا** - ہ - اسم مذکر - (۱) گائے کا بچہ -
(۲) (پیار سے) بچہ کا خطاب - پیارا لال
(۳) بیوقوف - جاہل +
(۴) نوجوان - نوخیز - نو عمر لڑکا +
سینگ کٹا بچھڑوں میں مل گئے مثل
**بچہ کش** ف - صفت - جو بہت بچے جنے - جلد جلد بچہ جننے والی - طنزاً سوزنی +
**بچھنا** - ہ - ف ل - (۱) بچھونا ہونا بستر ہونا
(۲) پھیلنا - بکھرنا - کھنڈنا +

(۳) نہایت عجز و انکسار کرنا - فروتنی کرنا
د: بڑی آؤ بھگت کرنا ہے
(۴) تباہ ہونا - بگڑنا - برباد ہونا -
**بچھونا** - ہ - اسم مذکر - (۱) فرش - بستر
(۲) وہ دری یا کپڑا جسپر ہندو عورتیں بیٹھکر ایک مقررہ عرصہ تک ماتم کرتی ہیں
(۳) ماتم کرنیکا مقررہ زمانہ -
(۴) ماتم - سوگ - سانپا +
آج کل اُنکے ہاں بچھونا ہے
**بچھونا اُٹھنا** - ہ - ف ل - (۱) فرش کا طے ہونا +
(۲) ماتم یا سوگ کے زمانہ کا تمام ہونا - سانپا اُٹھنا +
**بچھونا کرنا** - ہ - ف م - بستر لگانا - فرش بچھانا +
(۲) پھیلانا - چھتراؤ کرنا +
(۳) بچوڑنا - پیٹنا - خوب مارنا +
**بچھیا کا باوا** - ہ - اسم مذکر - بیل - بیوقوف گدھا - احمق - نادان + (لڑکی)
**بچھری** -
**بچھیر اپلٹن** - ہ - اسم مؤنث - نو عمر لڑکوں کی سپاہ - بچوں کی فوج +
**بچے نکلوانا** - ف م - انڈے سے دینواے

جانوروں سے بچے لینا۔
(۲) اولاد جنوانا۔ لڑکے جنوانا۔ (عوام)

**بحال رکھنا**۔ ا۔ ف م۔ قایم وبرقرار رکھنا۔ بدستور رکھنا۔

**بحال کرنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) پہلے عہدہ یا جگہہ پر قایم کرنا۔
(۲) اچھا یا تندرست کر دینا۔

**بحال ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) پہلی جگہہ پھر مل جانا۔ اپنے پہلے عہدہ پر دوبارہ مقرر ہو جانا۔
(۲) تندرست یا اچھا ہو جانا۔
(۳) تازہ دم ہونا۔ خوش ہونا۔

**بحث**۔ ع۔ اسم مؤنث (۱) دلیل۔ تقریر۔ مکالمہ۔ مناظرہ۔ بیاد۔
(۲) جھگڑا ٹنٹا۔ سوال وجواب۔ حیص و بیص۔ تکرار۔
(۳) سروکار۔ تعلق۔ مطلب۔

**بحر اُکھلنا**۔ ا۔ ف ل۔ ذہن وحافظہ کھل جانا۔ ہیا کھل جانا۔

**بُخار**۔ ع۔ اسم مذکر۔ (۱) بھاپ۔ دھواں
(۲) تپ۔ تاؤ۔ (۳) جوش دل (۴) جھوجل (۵) غصہ (۶) رنج۔ غم۔ ملال۔ کدورت۔ غبار۔

**بُخار چڑھنا یا آنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) تپ آنا۔ حرارت ہونا۔
(۲) کسی سے خوف لگنا۔ ڈر لگنا۔ دہشت کے مارے کانپنا۔
اسکو تو اُس شخص کے نام سے بخار چڑھتا ہے

**بُخار دل میں رکھنا**۔ ا۔ ف ل۔ بغض وکینہ رکھنا۔ عداوت رکھنا۔
(دل میں بخار رکھنا زیادہ بولتے ہیں)

**بُخار نکالنا**۔ ا۔ ف ل۔ خوب لڑائی کرنا۔ نزاع لفظی کرنا۔ رنج کا عوض لینا۔ دل کا جوش نکالنا۔ دل کا غبار نکالنا۔
خوب سامنے نکال اپنے لیا جی کا بخار
ہو گئی آج میری اُسکی صفائی ات گتا (رنگین)

**بخت آزمائی کرنا**۔ ا۔ ف ل۔ قسمت آزمانا۔ برالبدھہ کے بھروسہ کوشش کرنا

**بختاوری آئی ہے**۔ محاورہ۔ شامت آئی ہے۔ کمبختی نے گھیرا ہے۔
کیا دھما چوکڑی مچائی ہے
دیکھو بختاوری کچھ آئی ہے (شوق)

**بختوں جلی**۔ ا۔ اسم مؤنث۔ (م عو)
(۱) بدبخت۔ بدنصیب۔ کم بخت۔
(۲) بے آس اولا دوالی۔ بے اولادی۔ نِس سنتان۔

مجھ بختوں جلی کا کیا حال پوچھتی ہو دن پورے
کرتی ہوں۔

**بخشنا بخشدینا۔** ف م۔ (۱) دیدینا۔
عطا کرنا۔
تمکو اختیار ہے تم چاہے اپنا گھر بخش دو
(۲) معاف کرنا۔ عفو کرنا۔
(۳) جان بچانا۔ چھما کرنا
ہے ماتارانی ایکبے ہیلے تو اپنے گڈھے کو بخش دے

**بخشو مجھے بخشئے۔** مذاق وبدہ سلام ہے
۔ ہم باز آئے۔ معاف فرمائیے۔
بخشو بی بلی چوہا لنڈورا ہی بھلا۔ مثل

**بخشی کا دھگڑ یا دھگڑا۔** ا۔ اسم مذکر۔
سپہ سالار کا داماد۔ زور آور کا یار۔
رستم کا سالا۔ زبردست

**بخیہ۔** ف۔ اسم مذکر۔ (۱) ایک قسم کی پاس
پاس اور دوہری سیون۔ مضبوط سیون
تاش پر موبخ کا بخیہ مثل
(۲) (عوام) روپیہ۔ مال متاع۔ پونجی
گھر میں کچھ بخیہ بھی ہے
(۳) طاقت۔ زور۔ بل۔
(۴) حوصلہ۔ لیاقت۔ بساط۔

**بخیہ اُدھیڑنا۔** ا۔ ف م۔ ٹانکے اُدھیڑنا
بھید کھولنا۔ راز فاش کرنا۔ حقیقت
ظاہر کر دینا۔ قلعی کھولنا۔
ناخن نہ دے خدا تجھے اے پنجۂ جنوں
دیگا تمام عقل کا بخیہ اُدھیڑ تو (ذوق)

**بدا بدی۔** اسم مؤنث۔ بحثا بحثی۔ ضدم
ضدا۔ باہمی تکرار۔

**بداؤں کے للا۔** اسم مذکر۔ بھولا بھالا
سادہ لوح۔ مورکھ۔ مودھو۔ نادان

**بدا ہونا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) رخصت ہونا
(۲) مرنا۔ انتقال کرنا۔ کوچ کرنا۔ چل
بسنا۔
سکل سبھا کو رام رام بدا ہوت ہیں گنگ

**بدبر کرنا۔** و۔ ف م۔ بدگمان کرنا۔
بدظن کرنا۔

**بدبر ہونا۔** ا۔ ف ل۔ دل میں کھوٹ
پڑنا۔ بدگمان ہونا۔ جی میں کپٹ رکھنا

**بدبلا۔** ف۔ اسم مذکر۔ نہایت شریر۔ فتنہ
پرداز۔ بجلی بسنت۔ آگ لگاؤ۔
پڑی رہتی ہے ٹھنکاری سی مہری جان کے پیچھے
مجھے جانے نہیں دیگی بہن ہے بدبلا تیری (رحمت)

**بدپرہیزی۔** ا۔ اسم مونث۔ (۱) بے احتیاطی
بے اعتدالی۔ (۲) عیاشی (۳) فضول
خرچی۔ اسراف۔

**بدجانور۔** ا۔ اسم مذکر۔ (مسلمان)۔ سؤر

مد۔ اس بخیہ سے مراد ہے جیسے سینا نکلی ہوئی ہے۔

خنزیر۔ خوک +

**بدچلن**۔ صفت۔ وہ شخص جسکے افعال اچھے نہوں۔ عیاش۔ بداطوار۔ بدافعال+

**بدخواب ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) بُرا سپنا دیکھنا۔ خواب میں ڈرنا۔ (۲) سوتے میں نہانیکی حاجت ہوجاتا۔ احتلام ہونا (۳) نیند نہ آنا۔ بے چین رہنا+

**بددل**۔ ا۔ صفت۔ (۱) بدباطن۔ بدگمان بدظن+ (۲) ناخوش۔ ناراض۔ رنجیدہ

**بددماغ**۔ ا۔ صفت۔ بات بات میں بگڑنے والا۔ مغلوب الغضب۔ چڑچڑا۔ ناک چڑھا+

**بدذات**۔ ف۔ صفت (۱) شوخ۔ شریر۔ مفسد۔ لُچّا۔ مُتفنّی+

ایک بدذات لنگوڑا ہے۔
تجھے جو کچھ ہو وہ تھوڑا ہے+ (شوق)

(۲) پاجی۔ سفلہ۔ کمینہ+

**بدراہ**۔ ف۔ صفت۔ بدوضع۔ کھوٹا۔ بدچلن۔ بداطوار۔

**بدرکاب**۔ ف۔ صفت وہ گھوڑا جو رکاب میں پاؤں نہ رکھنے دے۔ شریر۔ دنگئی۔ بد+

**بدر نکالنا**۔ ا۔ ف م۔ ذمّہ لکھنا۔ کسی کے نام رقعہ لکھنا۔ بقایا نکالنا۔

**بدزبان**۔ ف۔ صفت۔ زبان کا پھوہڑا۔ بدلگام۔ گستاخ+

**بدعت کرنا یا پھیلانا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) مذہب میں رخنہ ڈالنا۔ (۲) (عوام۔ بدت کرنا) جھگڑنا۔ لڑنا+ (۳) ظلم کرنا+

**بدعتی**۔ ا۔ اسم مذکر۔ (۱) مذہب میں خرابی ڈالنے والا+ (۲) جھگڑالو۔ لڑاکا۔ (۳) ظالم۔ بیدرد۔ اینیائی+

**بدفعل۔ بدکار**۔ ف۔ اسم مذکر۔ زانی۔ زناکار۔ عیاش+

**بدکانا**۔ ہ۔ ف م۔ س۔ भयचकित
(۱) بھڑکانا۔ چوکنّا کرنا۔ بھگا دینا۔ ڈرا دینا+ (۲) اُچٹانا۔ بہکانا۔

**بدلحاظ**۔ ف۔ صفت۔ بے حیا۔ بے شرم گستاخ+

**بدلگام** ف۔ صفت۔ وہ گھوڑا جو لگام کو نہ مانے۔ سرکش۔ (۲) گستاخ اور منہ پھٹ آدمی+

**بدلنا۔ بدل جانا** ا۔ ف ل۔ (۱) پلٹنا۔ پھرنا۔ (۲) تغیر و تبدل ہونا+ ہیئت میں فرق آنا۔ (۳) تبدیلی ہونا۔

بدلی ہونا۔ (۴) خراب ہو جانا۔ بگڑ جانا۔

**بدلنا۔ بدل دینا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) ایک چیز کو دوسری چیز کے ساتھ پلٹنا۔ تبادلہ کرنا۔ ادل بدل کرنا۔ بدلہ کرنا +

(۲) تلبیس کرنا۔ بھیس بنانا۔ صورت پلٹ دینا +

(۳) ایک جگہ سے دوسری جگہ بھیج دینا۔ تبدیلی کرنا۔ پلٹ دینا +

(۴) درہم برہم کرنا۔ گڈمڈ کرنا۔ ملا دینا +

**بدمزاج**۔ ف۔ صفت۔ جھلّا۔ ترشرو۔ غصیل

**بدمزگی** ا۔ اسم مؤنث۔ رنجش۔ بگاڑ۔ ناموافقت۔

**بدمزہ**۔ ا۔ صفت۔ (۱) بے سواد۔ بدذائقہ۔ سیٹھا خراب + (۲) بیمار۔ ناساز۔ علیل۔ اُنمنا + (۳) ناراض۔ خفا +

**بدمست**۔ ف۔ صفت۔ (۱) نہایت مخمور۔ وہ شخص جسکو از حد نشہ ہو گیا ہو (۲) عیاش پر شہوت۔ مدماتا +

**بدمعاش**۔ ف ع۔ اسم مذکّر۔ (۱) وہ آدمی جسکی گذر اوقات بُرے کاموں کی آمدنی پر ہو۔ بدچلن خراب + (۲) لُچّا۔ شہدا۔ لنگاڑا۔ لُونگڑا (۳) حرامزادہ۔ شریر۔ فسادی۔ (۴) اُٹھائی گیرا۔ اُچکا +

**بدمعاملہ**۔ ف ع۔ صفت۔ وہ جو لین دین کا کھرا نہ ہو۔ کھوٹا۔ بے ایمان۔ معاملہ کا خراب + لین دین کا اچھا نہیں +

**بدن**۔ ع۔ اسم مذکّر۔ (۱) جسم۔ دیہہ (۲) (عو) اندام نہانی۔ شرمگاہ +

**بدنا**۔ ہ۔ ف ا م۔ س बद بولنا +

(۱) پہلے سے لکھ دینا۔ تقدیر یا پرالبدھ میں لکھنا

ہوگا وہی جو قسمت میں بدا ہے

(۲) بنانا۔ مقرر کرنا + تو بھی گواہ بدلے +

(۳) (بُدنا) شرط یا ہوڑ لگانا۔ ہاتھ مارنا +

(۴) عہد و پیمان کرنا۔ قول قرار کرنا +

بدنا بدی تھی رنگ محل کی ٹوٹی منڈھیا میں لا کے اُتار دیا

(۵) ماننا۔ تسلیم کرنا۔ بڑا جاننا +

(دوہا) بانہہ چھڑائے جات ہو نبل جان کے موہے
ہردے میں سے جائیگا تو مرد بدوں گی توہے

(۶) (عو) گننا۔ خیال میں لانا۔ شمار کرنا۔ سمجھنا + بیٹا تو مجھے بدتا ہی نہیں۔

**بدنام**۔ ف۔ صفت۔ رُسوا۔ نکّو۔ دغیلا۔ داغی

مثل بد اچھا بدنام بُرا

**بدن بگڑ جانا**۔ ا۔ ف ل۔ کوڑھ یا جذام ہو جانا۔ بدن گلنا +

**بدن پھل جانا**۔ ا۔ ف ل۔ پھوڑے پھنسی یا گرمی دانوں سے تمام جسم کا پھبد جانا +

**بدن پھیکا ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ (عو)۔

پنڈا گرم ہونا۔ بُخار کی حرارت ہونا۔

**بدن توڑنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) سُستی پھیلانا۔ انگڑائیاں لینا+

(۲) خوب کسرت کرنا۔ نہایت ورزش کرنا

**بدن ٹوٹنا**۔ ا۔ ف ل۔ ہڑ پھوٹن ہونا جوڑ جوڑ میں درد ہونا۔ اعضا شکنی ہونا

**بدن چُرانا**۔ ف م۔ مارے شرم کے اپنے جسم کو سکیڑنا یا چھپانا۔ شرم سے سکڑنا+

سب حیا سے بدن چُرائے ہوئے+
پائنچے ناز سے اُٹھائے ہوئے
شوق

**بدنظر دیکھنا**۔ ا۔ ف ل۔ بُری نگاہ سے دیکھنا۔ بدنیت ہونا۔ تاکنا۔ بُرا ارادہ کرنا

**بدن کے رونگٹے کھڑے ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ خوف یا سردی کے مارے رونگٹوں کا کھڑا ہو جانا۔ وہشت یا خوف کھانا۔

**بد وضع بداطوار**۔ ف۔ صفت۔ بدچلن۔ خراب۔ عیاش+

**بدّو کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (عو) بدنام کرنا۔ نکّو بنانا۔ رسوا کرنا۔ انگشت نُما کرنا۔

**بدھائی دینا**۔ ہ۔ ف م (۱) مبارکباد دینا یا کہنا۔ (۲) بدھائی گانے یا مبارکباد کہنے کا انعام دینا+

**بدہضمی ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) کھانا نہ پچنا اجیرن یا سوئے ہضمی ہونا۔ گرانی ہونا

**بدھ کھانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (دو کاندار)۔ حساب کا ٹھیک بیٹھنا۔ میزان کا مِلنا۔ جوڑ بیٹھ جانا۔

(۲) کام بنّا۔ میزان پٹنا۔ معاملہ بننا

(۳) حساب بیٹھنا۔ پڑت پھیلنا۔ پڑت پڑنا

(۴) رائے مِلنا۔ متفق الرائے ہونا+

**بدھ مِلانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) دُولھا دُولہن کی جنم پتریاں یا زائچہ مِلانا+

(۲) میزان بٹھانا+ (۳) پڑت پھیلانا۔

(۴) پرتالنا۔ مقابلہ کرنا۔

**بُدّھو**۔ ہ۔ اِسم مذکّر۔ (۱) بُدھ والا عقلمند

(۲) مُورکھ۔ مودُھو۔ بیوقوف۔

**بُدھیا بیٹھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) چلتے بیل کا بیٹھ جانا۔ بیکار ہو جانا+

(۲) دوالہ نکلنا۔ ٹوٹا آنا۔ مُفلس ہو جانا (عوام)

**بدھیا کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) بیل کے خُصیہ نکال ڈالنا۔ جوشِ جوانی کم کر دینا+

(۲) مذاقاً۔ نامرد کرنا۔ خصی کرنا۔ اختہ کرنا

**بَدّھیاں پڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ قمچی یا کوڑے کا نشان بدن پر پڑ جانا۔ اُبھر آنا۔

بدّھیاں ڈالنا۔ ہ۔ ف م۔ مارنا۔ اُدھیڑ ڈالنا۔ کھال اُڑا دینا+

بدّیا آرمبھ کرنا۔ ہ۔ ف م۔ پاٹ شالاؤں میں لڑکے کو پڑھنے بٹھانے کی رسم ادا کرنا۔ گنیش پجوانا۔ بسم اللہ کرنا۔

بدی پر آنا۔ ا۔ ف ل۔ (۱) حرمزدگی پر اُترنا۔ بُرائی کرنے پر آمادہ ہونا۔

(۲) سرکشی کرنا۔ سرتابی کرنا۔ اُچھلنا کودنا۔

گھوڑا بدی پر آیا ہوا ہے ذرا سنبھلے رہنا۔

بدی چیتنا۔ ا۔ ف ل۔ کسیکا بُرا منانا۔ کسی کی بُرائی چاہنا۔

بدی کرنا۔ ا۔ ف ل۔ (۱) دشمنی یا بیر کرنا۔ بیر سادھنا۔

(۲) تکلیف دینا۔ ایذا پہنچانا۔ ستانا۔

(۳) غیبت کرنا۔ بُرا کہنا۔ بُرائی کرنا۔

کسی کی بدی تو نکر عیب ہے۔ میر حسن
کہ اُسکا خدا عالم الغیب ہے۔

بڈّھا پھونس۔ ہ۔ اسم مذکر۔ نہایت بُڈھا۔ پیر فرتوت۔ جربرا۔ پیسی۔ پیہی+

بڈّھا کرنا۔ ہ۔ ف م۔ (ہندو)۔ کسی کے مرنے کے بعد اُسکی تجہیز و تکفین بڈھے آدمی کے موافق کرنا۔ مُردہ کو دھوم دھام کے ساتھ اُٹھانا۔

بڈّھا لگنا۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) کُھدنا شروع ہونا۔ (۲) شروع ہونا۔ آغاز ہونا+

بڈّھا لگنے لگنا۔ ہ۔ ف ل۔ بغیر بڈّھا ہوئے بڈھا معلوم ہونے لگنا۔

بر۔ ہ۔ اسم مذکر۔ س वर پسند کرنا

(۱) خداداد طاقت۔ دیوتاؤں کا دیا ہوا بل+

اُسے دیبی کا بر ہے

(۲) خاوند۔ پُرش۔ منگیتر+

کنیا پیٹ میں ڈھونڈتے پھریں بر مثل

بُرا۔ بُری۔ ہ۔ صفت۔ س विरूप

(۱) اچھا کے خلاف۔ بد+

(۲) خراب۔ بد۔ ناقص۔

(۳) بے ہنگم۔ بھونڈا۔ بد۔

کیا بری صورت ہے!

(۴) بدمزہ۔ بد ذائقہ۔ تلخ+

بُرا آم ہے۔

(۵) مُضر۔ تکلیف دہ۔ دُکھ دائی۔

یہ بُرا کھیل ہے

(۶) زہریلا۔ قاتل+

بُرا کیڑا ہے

(۷) شریر۔ شوخ نٹ کھٹ۔ بد+

بُرے لڑکوں کے پاس مت بیٹھو

(۸) ناشائستہ۔ بداخلاق۔ خراب۔ رُوکھا +
(۹) بے شرم۔ نلجّا۔ بے حیا +
(۱۰) لالچی۔ طامع۔ لوبھی +
(۱۱) سخت۔ کڑا۔ سخت گیر +
(۱۲) نامنصف۔ بے انصاف۔ انّیائی +
بُرا حاکم بُری قسمت مثل
(۱۳) بے رحم۔ کٹر۔ نردئی +
(۱۴) اوگھٹ۔ اُونچا نیچا۔ خوفناک۔ خطرناک +
بڑا بُرا رستہ ہے
(۱۵) نامسعود۔ نامبارک۔ کمبخت
منحوس۔ اشبھ +
آج مت جاؤ آج بُرا دن ہے
(۱۶) چڑچڑا۔ بد۔ خراب +
انکا بڑا بُرا مزاج ہے
(۱۷) نِکمّا۔ ناکارہ۔ کسی کام کا نہیں۔
کوڑی کے کام کا نہیں +
(۱۸) کُند۔ غبی +
کیا بُرا ذہن ہے
(۱۹) ڈراونا۔ بھیانک +
کیا بُرا مکان ہے اسمیں کوئی بستا بھی نہیں
(۲۰) بے وفا۔ اپنے مطلب کا +
بُرا زمانہ آگیا ہے

برابر۔ (اپنڑھ) بر تبر۔ (گ) برو بر۔
ف۔ صفت۔ (۱) مساوی۔ کمتی نہ بڑھتی
مانند۔ مثل + بیمار کی رات پہاڑ کے برابر + مثل
(۲) مطابق۔ منطبق۔ ٹھیک۔
کیا ڈھکنا برابر آگیا ہے!
(۳) ٹھیک۔ ٹھیکم ٹھیک +
(۴) چورس۔ یکساں۔ ہموار +
(۵) متوازی۔ سیدھا +
(۶) یکساں۔ ایک قسم کا +
(۷) پورا۔ وزن میں ٹھیک +
(۸) ہم عمر۔ جوڑ کا۔ دائیں دار +
(۹) نصفا نصفی۔ آدھم آدھ +
(۱۰) ترتیب وار۔ مسلسل۔ بلاناغہ۔

برابر۔ فم ف۔ (۱) ہمیشہ۔ مدام۔ نت۔ سدا
(۲) بلاتغیر و تبدل۔ وہی۔ ہو بہو۔ بجنسہ
(۳) ٹھیک ٹھیک۔ متناسب +
(۴) قریب۔ نزدیک +
(۵) ہم پہلو۔ پہلو بہ پہلو۔ ہمراہ۔
ایک ساتھ +
(۶) سیدھا۔ بخط مستقیم۔ بلا روک ٹوک۔
(۷) فوراً۔ اسیوقت۔ اسی دم +
برابر چلے جاؤ
(۸) یکساں۔ بے کم و کاست +
ہمکو سب برابر ہے

(۹) بے اثر۔ بلانتیجہ+

(۱۰) بیباق۔ چکتا+

ہم تم برابر ہوئے

**برابر کا۔** ا۔ صفت۔ جوڑ کا۔ ہم عمر۔ دائیں دار۔ دائیں کا۔

**برابر کرنا۔** ا۔ ف م۔ (۱) چورس کر دینا یکساں کرنا+

(۲) مطابق کرنا۔ مقابلہ کرنا+

(۳) ہموزن کرنا۔ دھڑا اُٹھانا+

(۴) چکانا۔ ادا کر دینا۔ بیباق کرنا۔ حساب کر دینا

(۵) خرچ میں لے آنا۔ اُٹھا ڈالنا۔ صرف کر ڈالنا+

چار ہی دن میں سارا روپیہ برابر کر دیا+

(۶) غارت کرنا۔ ناس کر دینا۔ خاک میں ملانا۔ مسمار کرنا+

انگریزوں نے آدھی دلّی برابر کر دی+

(۷) بھلا دینا۔ برباد کرنا+

چار ہی دن میں لکھا پڑھا برابر کر دیا!

**برابر کی بانہہ۔** ا۔ اسم مؤنث۔ (۱) برابر والا

(۲) بھائی۔ معاون۔ مددگار۔ ساتھی۔

**برابر کی ٹکر، چوٹ یا جوڑ۔ برابر والا۔** ا۔ اسم برابر کی دولت یا طاقت رکھنے والا۔ ہمسر۔ ہم پلہ۔ ہم رتبہ۔ رقیب+

آدھے کا ساجھی برابر کی ٹکر۔ مثل

**برابر ہونا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) مطابق ہونا۔ موافق ہونا+

(۲) یکساں ہونا+

سال بھر میں سخی شوم برابر ہو جاتے ہیں۔ مثل

(۳) بیباق ہونا۔ چکتا ہونا+

(۴) چورس ہونا۔ ہموار ہونا+

(۵) جوڑ ہونا۔ مقابل بننا+

اوڑھی چادر ہوئی برابر میں بھی شنہ کی خالہ ہوں+ مثل

(۶) ساتھ ہو جانا+

(۷) جا پکڑنا۔ پہنچ جانا+

(۸) خرچ ہو جانا۔ اُٹھ جانا+

(۹) پُر ہو جانا۔ لبریز ہو جانا۔ بھر جانا۔ یکساں ہو جانا+

سب گڑھے برابر ہو گئے

(۱۰) مٹ جانا۔ اُڑ جانا+

**برابری۔** (انپڑھ) بریّری (گ) برویری۔ ا۔ اسم مؤنث (۱) یکسانیت۔ مساوات

(۲) موزونیت۔ مطابقت+

(۳) ہمسری۔ مقابلہ۔ رقابت+

(۴) گستاخی۔ بے ادبی+

(۵) بحث بحثی۔ تکرار+

(۶) حرص۔ ریس+ برابری پر مرتے ہے!

**برابری کرنا** - ا - ف م - (۱) مقابلہ کرنا - سامنا کرنا + (۲) گستاخی یا بے ادبی کرنا + (۳) ہمسری یا رِقابت کرنا +

**بُرا بنانا** - ہ - ف م - (۱) مخالف یا دشمن ٹھیرانا - بَیر ڈلوانا + (۲) رُسوا نکّو یا بدنام کرنا + (۳) ذلیل حقیر یا ہلکا کرانا +

**بُرا بھلا - بُری بھلی** - ہ - صفت (۱) اچھا بُرا - نیک و بد + (۲) نِکما سِکما - بُرا باؤلا + (۳) خاصہ بیچ کی راس + (۴) سخت و سُست - کڑوی کسیلی - نازیبا +

**بُرا بھلا کہنا** - ہ - ف م - سخت سُست کہنا - لعنت ملامت کرنا - گالیاں دینا +

**براجمان ہونا** - ہ - ف ل - (۱) قدم رنجہ فرمانا - تشریف رکھنا یا لانا - جلوس فرمانا - بیٹھنا - زینت بخشنا + (۲) سوار ہونا +

مہاراج نو بجے رتھ میں براجمان ہونگے

**بُرا حال کرنا - بُرا درجہ کرنا** - ا - ف م - (۱) خوب مارنا یا پٹینا - گت بنانا - بُھرکس نکال دینا - پتلا حال کرنا + (۲) بگاڑنا - ناس کر دینا - بدرُوپ کرنا - بدرنگ کر دینا +

**بُرا حال ہونا - بُرا درجہ ہونا** - ا - ف ل - (۱) پتلا حال ہونا - خستہ حال ہونا (۲) مُفلس ہونا - مصیبت زدہ ہونا (۳) قریب المرگ ہونا - حال ابتر ہونا - جاں کنی میں ہونا - (۴) (عو) دوزخ نصیب ہونا - کیڑے پڑنا یا سڑنا +

جو جھوٹ بولے اُسکا بُرا درجہ ہو!

**برادری** - ا - اِسم مؤنث - (۱) ذات - قوم - گوت +

برادری میں امیر غریب سب برابر ہیں مثل

(۲) رشتہ - ناتا - یگانگت - قرابت - بھائی بندی - بھائی چارہ +

(۳) بھائی بند - قوم کے لوگ - رشتہ دار +

برادری جو کرے سے مجھے بخوشی منظور ہے

(۴) تاشہ اور مرفہ والوں کی منڈلی - سنگت +

برادری[1] تاشہ والوں کی ہوتی ہے

**برادری سے خارج کرنا - برادری باہر کرنا** - ا - ف م - ذات سے نکال دینا - پنچایتی حقوق سے خارج کرنا +

**بُرّاق** - ع - صفت - (۱) بہت سفید - بہت اُجلا - برف سا - دھوب سا + (۲) چمکتا ہوا - دمکتا ہوا - روشن + (۳) چالاک - تیز - ہوشیار - عقیل - ذہین +

[1] جب ایک آدمی دوسرے کو اپنا برادری والا بناتا ہے تو دوسرا پہلے سے مذاقاً یہ فقرہ کہکر برادری کے لفظ کو دوسرے معنے میں استعمال کرتا ہے

(۴) تیزرو - بادرفتار +

(۵) مشاق - کابل - پیرا ہوا +

**برا کام** - ہ - اسم مذکر - فعل بد - ناجایز حرکت - ایسی حرکت جو دین دنیا کے خلاف ہو - جیسے حرام کاری - زنا - لونڈے بازی - شراب خواری - جھوٹ - چوری - جوا - بدمعاشی وغیرہ -

**برا کہنا** - ہ - ف م - (۱) بدنام کرنا - رسوا کرنا - برائی دینا -

(۲) غیبت برائی بدی یا شکایت کرنا -

**برا لکھا** - ہ - اسم مذکر - (۱) برا حال - برا درجہ + (۲) بدقسمتی - بدنصیبی +

کیا برا لکھا ہے اپنا بھی کہ خط خاص ہیں
جب نہ تب حرف عتاب آمیز لکھا آپ نے - (معروف)

**برا لکھا کرنا** - ہ - ف م - بگاڑنا - خراب کرنا - ناس کرنا +

جانصاحب! رات کو پھوڑ نپنے سے اودھکر
کیا برا لکھا کیا تم نے ہماری شال کا (جانصاحب)

**برا لگنا** - ف ل - (۱) بدنما معلوم ہونا - نہ کھلنا - زیب نہ دینا -

(۲) ناگوار معلوم ہونا - برا معلوم ہونا - بھاری یا گراں گزرنا +

**برا ماننا** - ہ - ف ل - ناراض یا ناخوش ہونا - آزردہ خاطر یا رنجیدہ ہونا - خفا ہونا - بگڑ جانا -

**برآمد کر دینا** - ا - ف م - کھوج نکال دینا - ظاہر کر دینا +

کھوجی کے ہاں سے مال[^1] برآمد کر دیں

**برآمد ہونا** - ا - ف ل - (۱) نکلنا - باہر آنا - تشریف باہر لانا +

(۲) پایا جانا - نکلنا +

اُسکے ہاں سے چوری کا مال برآمد ہوا

**برآنا** - ا - ف ل - کامیاب ہونا - حاصل ہونا - پورا ہونا +

یا الٰہی! سب کی مرادیں برآئیں!

**برانگیختہ کرنا** - ا - ف م - (۱) آمادہ کرنا - مستعد کرنا - (۲) اُکسانا - بھڑکانا + (۳) بہکانا - اغوا کرنا +

**برا نہو برا ہو** - ندا و ندبہ - (عو) خانہ خراب ہو - آفت آئے - مصیبت آئے یا پڑے +

تیرا برا ہو!

**برآورد** - ف - اسم مؤنث - تکدمہ - فرد حساب - بل - بجٹ - تنخواہ کا گوشوارہ +

**براوقت سما یا زمانہ** - ا - اسم - برے دن - بری گھڑی - ایام نامساعد

[^1]: پولس کا آدمی اپنی چالاکی کی تعریف میں یہ فقرہ کہا کرتا ہے جسکے معنے یہ ہیں کہ وہ تدبیریں یاد ہیں کہ کھوجی جس آدمی کے گھر میں سے چوری کا مال نکال دیں اور اسکو ملزم ٹھہرا دیں +

مُصیبت کا زمانہ۔ افلاس کے دن +

**بُرائی** ۔ ہ۔ اِسم مؤنث۔ (۱) بدی۔ بدذاتی ۔شرارت۔ فساد۔ شر +

مثل بُرے کی بُرائی میں نہ بھلے کی بھلائی میں

(۲) خباثت نحوست + (۳) بدگوئی۔ غیبت۔ ہجو + (۴) نقص۔ عیب کھوٹ سُقم + (۵) قصور۔ کھوٹ۔ (۶) الزام +

**بُرائی بھلائی** ۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ نیکی بدی ۔اچھا بُرا کام +

دنیا میں بُرائی بھلائی ہی رہ جاتی ہے

(۲) الزام۔ رُسوائی۔ تہمت +

(۳) جوابدہی۔ ذمہ وری +

اسکی بُرائی بھلائی تمہارے ذمہ ہے

**برائے خُدا** ۔ ف۔ م ف۔ خدا کو مان کر ۔ خدا کے واسطے۔ بھگوان کے لئے

**برائے نام** ۔ ف م ف (۱) نام چار کو ۔ نام کو۔ گنتی گنانے کو +

(۲) فرضی۔ خیالی +

**برباد کرنا** ۔ ا۔ ف م۔ (۱) وِیران کرنا ۔ تباہ کرنا۔ اُجاڑنا۔ ناس کرنا۔ خراب کردینا +

(۲) ضایع کرنا۔ کھونا۔ بے جا اُٹھانا +

**برپا کرنا** ۔ ا۔ ف م۔ مچانا۔ اُٹھانا۔ پھیلانا۔ کھڑا کرنا +

بیٹھے بیٹھے ایسے ہی فساد برپا کیا کرتے ہو!

**برتاؤ۔ برتاوا** ۔ ہ۔ اِسم مذکر۔ (۱) چال چلن۔ ڈھنگ۔ اطوار + (۲) ضابطہ۔ قاعدہ۔ دستور +

(۳) روزمرہ کا طریقہ۔ ملاقات کا ڈھنگ۔ ملنے کے طریقے +

**برجستہ** ۔ ف۔ م ف۔ برمحل۔ بے ساختہ بے بنائے۔ ٹھیک۔ باموقع +

**برجنا** ۔ ہ۔ ف م۔ س वर्जन +

(۱) منع کرنا۔ روکنا۔ اجازت نہ دینا + (۲) سمجھانا۔ فہمایش کرنا۔ (۳) بگّانا۔ تھامنا۔ روکنا۔ باز رکھنا +

مثل اپنا کُتّا برجو ہم نے بھیک چھوڑی

**برجوگ** ۔ ہ۔ صفت۔ بیاہنے جوگ۔ بالغ ۔سیانی +

**برجہنّم** ۔ ف۔ م ف۔ دوزخ میں جائے ۔ کچھ پروا نہیں +

برجہنّم سو ہی دیکر جھگڑا کاٹو

**برچھی لگنا یا جگر کے پار ہونا** ۔ ہ۔ ف ل۔ نہایت صدمہ پہنچنا۔ آفت آنا۔ مُصیبت پڑنا +

جب نظر سے نظر دوچار ہوئی
ایک برچھی جگر کے پار ہوئی (شوق)

برحق ۔ ف ۔ صفت ۔ ٹھیک ۔ درست ۔ سچا ۔ بجا + جادو برحق ہے کرنیوالا کافر مثل

برخاست کرنا ۔ ا ۔ ف م ۔ (۱) دفتر یا مدرسہ وغیرہ معمولی وقت پر بند کرنا ۔ کام اُٹھانا + (۲) موقوف کرنا ۔ برطرف کرنا +

بُرد ۔ ف ۔ اِسم مؤنث ۔ (۱) فایدہ ۔ نفع ۔ یافت + (۲) بالائی آمد ۔ رشوت ۔ گھونس + (۳) شرط ہوڑ + (۴) شطرنج بازوں میں مقابل کی بازی میں صرف بادشاہی بادشاہ کا رہجانا ۔ آدھی مات

برداشت ۔ ف اِسم مؤنث ۔ (۱) سہار ۔ تحمل (۲) اُچاپت ۔ سودے سُلف کا اُدھار لینا +

برداشتہ خاطر ہونا ۔ ا ۔ ف ل ۔ جی اُکھڑنا جی نہ لگنا ۔ گھبرانا ۔ جی اُچاٹ ہونا +

بر دینا ۔ ہ ۔ ف م ۔ دیوتاؤں کا کسی کو ہر ایک کام کے کرنیکی طاقت دیدینا ۔ طاقت بخشنا ۔ مُراد پوری کرنا +

برزخ ۔ ع ۔ اِسم مؤنث ۔ (۱) خیالی تصویر + پیر کی برزخ روز دیکھتا ہوں (۲) انوکھی صُورت ۔ عجیب شکل ۔ چیشتا ۔ ہیئت دیکھو تو سہی کیا برزخ بنائی ہے!

برسا برس ۔ ہ ۔ م ف ۔ تمام سال ۔ سارا برس + برسا برس کی خیر! (فقیر یا کمین تہوار کے دن کہا کرتے ہیں)

برس پڑنا ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (۱) مینہ کا یکا یک برسنے لگنا ۔ پانی پڑنا + (۲) سخت سُست کہنا ۔ بُرا بھلا کہنے لگنا ۔ گالیوں کا تار باندھ دینا

برس بیاوڑ ۔ ہ ۔ اِسم مؤنث (۱) وہ جانور جو سال کے سال بچّہ دے + (۲) (مذاقاً) ۔ وہ عورت جو برسویں دن جنے +

برس کا برس دِن ۔ برس کے برس دِن ہ ۔ اِسم مذکر ۔ سالانہ تہوار کا دن ۔ جیسے ہولی ۔ دوالی ۔ عید ۔ شب برات وغیرہ + برس کے برس دن تو نہ کوس (ساس اپنی بہو سے کہتی ہے)

برسنا ۔ ف ل ۔ (۱) بارش ہونا ۔ پانی پڑنا + (۲) ناج کا صاف ہونا ۔ (۳) مواد نکلنا ۔ پھوٹنا + گانگن برس گئی (۴) افراط یا کثرت سے آنا + کچہری میں روپیہ برستا ہے + (۵) ظاہر ہونا ۔ ٹپکنا + اُداسی برسنا + (۶) گالیاں دینا ۔ سخت سُست کہنا ۔ غصّہ اُتارنا + کہیں گرجیں کہیں برسیں مثل

برسوں جھولنا ۔ ہ ۔ ف ل ۔ کسی اُمید میں مُدتوں پڑے رہنا ۔ مدتوں کوشش کرنا +

برسویں دِن ۔ ہ ۔ م ف ۔ ہر برس ۔ برس میں ایک بار +

برف پڑنا ۔ برف گلنا ۔ ا ۔ ف ل ۔ نہایت سردی پڑنا +

برف میں لگانا۔ ا۔ ف م۔ برف میں ٹھنڈا کرنا۔ نہایت سرد اور خُنک کرنا +

برف ہونا۔ ا۔ ف ل۔ نہایت سرد و خُنک ہونا۔ ٹھنڈا اولا ہونا +

بُرق ہے۔ محاورہ۔ بڑا ہوشیار اور تیز ہے۔ بجلی ہے۔ آتش کا پرکالہ ہے +

برکت اُٹھنا یا جانا۔ ا۔ ف ل۔ کسی چیز میں بڑھوتری نہ رہنا۔ شے سی چیز جاتی رہنا +

برکت دینا ا۔ ف م۔ ترقی کرنا۔ بڑھانا۔ بڑا کرنا +

(۱) خدا تمہاری عمر میں برکت دے

(۲) اللہ تمہاری تنخواہ میں برکت دے

برکت ہے۔ ندا و ندبہ۔ ہو چکی۔ صرف میں آگئی۔ بہت ہی بہت ہے۔ نہیں ہے +

سائیں اللہ برکت ہے +

برطرف کرنا۔ ا۔ ف م۔ دُور کرنا۔ موقوف کرنا۔ نوکری یا عہدے سے اُتارنا۔ ہٹا دینا +

بُرکی ڈالنا۔ بُرکی مارنا۔ ہ۔ ف م۔ خاک کی چٹکی پر جادو پڑھکر مارنا۔ جادو کرنا + (۲) فریفتہ کرنا۔ موہلینا۔ عاشق بنا لینا +

برگشتہ بخت۔ ف۔ صفت۔ بدنصیب ابھاگی۔ بدقسمت +

برگشتہ ہونا۔ ا۔ ف ل۔ پھر جانا۔ مخالف

ہونا۔ متمرد ہونا +

بر مانگنا۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) طاقت یا اختیار مانگنا + (۲) مراد چاہنا۔ خاوند کی خواہش کرنا۔ بیاہ چاہنا + آج کل بارہ برس کی کنیا اپنے مُنہ سے بر مانگے ہے + مثل

برمحل۔ ف م ت۔ برجستہ۔ ٹھیک۔ موقع پر وقت پر +

برملا۔ ف۔ م ف۔ کھلے خزانے۔ مُنہ در مُنہ۔ روبرو۔ مُنہ پر۔ سامنے۔ علانیہ +

برملا سُنانا۔ ا۔ ف م۔ صاف صاف کہنا۔ جو مُنہ میں آئے سو کہنا۔ علانیہ گالیاں دینا +

بُرموہی۔ ہ۔ اِسم مؤنث (۱) بھونڈی صورت کی لگائی۔ (۲) (م ع) بلی۔ (ہ ع) نکٹی۔ (۳) صفت) غلیظ۔ ناپاک۔ گندی۔

برن۔ ہ۔ اِسم مذکّر۔ س वर्ण (۱) ذات مذہب (۲) پنتھ۔ فرقہ۔ کھاپ۔ (۳) بھانت قسم۔ جنس۔

برن سنکر۔ ہ۔ اِسم مذکّر (۱) دوغلا آدمی۔ (۲) لونڈی بچہ۔ باندی کا جام (۳) وہ شخص جو ہر ایک مذہب والے کے ساتھ کھا پی لے۔ سربھنگی +

برن ہین۔ ہ۔ صفت۔ ذات باہر۔ برادری سے خارج +

**برہم ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ گڈمڈ ہونا۔ رل مل جانا۔ بے ترتیب ہوجانا۔ (۲) خفا ہونا۔ ناراض ہونا۔ بگڑنا ۔ (۳) ستیاناس تباہ یا برباد ہونا

**بُری بات ہے**۔ محاورہ۔ بُرا کام ہے۔ خراب بات ہے۔ نکمّا کام ہے۔ نازیبا بات ہے

**بُری بَسْت۔ بُری چیز**۔ اِسم مؤنث۔ سؤر کے برابر۔ نجاست کے برابر۔ حرام چیز

زیادہ نفع کھانا بُری بست ہے

(دوکاندار گاہک کی تشفّی کے لئے کہتا ہے)

**بُرے حالوں جِینا**۔ ا۔ ف ل۔ افلاس کی حالت میں زندگی کاٹنا۔ دن پُورے کرنا۔ بُری طرح جینا +

**بُرے دِن**۔ اِسم مذکّر۔ منحوس دن۔ کمبختی کے دن۔ (۲) بیماری کا زمانہ۔ آندھی بھونکے کے دن۔ خراب ایّام +

**بُری سُنانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) بُری خبر بیان کرنا۔ نکمی بات سُنانا۔ (۲) خلاف مرضی بات کہنا۔ بیڈھب سنانا +

آتے ہی گھر سے تونے بھر جانکی سنائی

ہوجاؤں سن نہ کیونکر یہ تو بُری سُنائی (ذوق)

**بُرِیّا**۔ ہ۔ اِسم مذکّر۔ (۱) فتنہ پرداز۔ آتش کا پرکالہ۔ فسادی۔ آگ لگاؤ + (۲) غیبت یا بُرائی کرنیوالا۔ چغل خور۔ غمّاز +

(۳) اُچکّا۔ چوٹّا۔ اُٹھائی گیرا۔

اس میلے میں بریّا بہت آیا ہوا ہے

(۴) قصائی۔ قصاب۔ بوچڑ۔ بیپاری +

تو ہے بُریئے کے دول

(گاڑیبان جھنجلا کر اپنے بیلوں سے کہا کرتے ہیں)

(۵) (جواری)۔ ڈنڈے والا۔ کانسٹبل پولس کا سپاہی + ابے بریئے سے ہشیار رہیو!

**بڑ**۔ ہ۔ اِسم مؤنث۔ بکواس۔ جھک۔ ہذیان بہکی باتیں۔ مجذوبوں کی سی باتیں +

**بڑا۔ بڑی**۔ (گ) بڈا ببڈی۔ ہ۔ صفت س बड़ा (۱) کلاں۔ بشل۔ طویل۔ لمبا۔ دراز۔ وسیع۔ کشادہ۔ چوڑا چکلا۔ فراخ۔ عظیم۔ کبیر۔ بہت۔ نہایت + (۲) بھاری۔ ضخیم + کیا بڑی کتاب ہے! (۳) گران ڈیل۔ طویل۔ بہادر۔ شہزور +

کیا بڑا پہلوان ہے!

(۴) اونچا۔ بلند۔ عظیم الشان۔ آسمان سے باتیں کرتا ہے + کیا بڑا قلعہ ہے! (۵) دل والا۔ فیاض۔ بلند حوصلہ + اولوالعزم + بونا پارٹ بڑا شخص گزرا ہے (۶) لائق۔ قابل + (۷) سراہنے جوگ۔ قابلِ تحسین + بڑا کام کیا! (۸) ازحد۔ بہت۔ نہایت۔ کثرت سے +

اشد۔ سخت + بڑی گرمی پڑتی ہے!
بڑا جرم کیا اسنے!
(۹) معزز۔ عالیخاندان۔ ذی عزت۔ ساکھ والا + (۱۰) دولتمند۔ مالدار۔ دھنوان +
بڑے آدمیوں کی سب ہی خوشامد کیا کرتے ہیں +
(۱۱) سردار۔ افسر اعلیٰ + (۱۲) بہت افضل۔ اُتم + (۱۳) عمر میں زیادہ۔ معمر۔ بزرگ + (۱۴) بھاری بھرکم۔ گمبھیر۔ سنجیدہ + (۱۵) ضروری۔ جلدی کا۔ اوشئے +
مجھے آج بڑا کام ہے

**بڑا ابّا**۔ ا۔ اسم مذکر۔ (مسلمان)۔ (۱) تایا۔ تاؤ + (۲) سُسرا۔ خُسر + (۳) (بازاری) شریر۔ فتنہ انگیز۔ گرو +

**بڑا آدمی**۔ ا۔ اسم مذکر۔ ذی عزت۔ دولتمند۔ ساکھ والا۔ دھنوان +

**بڑا آزار۔ بڑا روگ**۔ ا۔ اسم مذکر۔ (عو) تپ دق۔ دق۔ چھئے روگ +

**بڑا استنجا کرنا**۔ ا۔ ف م۔ پیخانہ پھرنا۔ (پاٹ شالاؤں میں) دُکی کرنا۔ پیخانہ پھرنے کے بعد ڈھیلوں سے طہارت کرنا۔ آبدست لینا +

**بڑا بوڑھا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ مُربّی۔ سرپرست مکھیا۔ بڑا بیرا +

**بڑا بول**۔ ا۔ اسم مذکر۔ کلمۂ نخوت۔ تکبّر۔ غرور۔ شیخی۔ ڈینگ +

**بڑا جانور**۔ ا۔ اسم مذکر۔ سُؤر۔ گائے بیل +

**بڑا چلّہ**۔ ا۔ اسم مذکر۔ بڑا نہان جو زچّہ چالیسویں دن نہاتی ہے +

**بڑا دن**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) مسیح کی پیدائش کا دن۔ کرسمس ڈے جو دسمبر کی ۲۵ تاریخ کو ہوتا ہے (۲) انگریزی بڑا تہوار۔ (۳) تہوار۔ خوشی کا دن +

**بڑا دیدہ ہے**۔ محاورہ۔ شوخ چشم ہے۔ بیباک ہے۔ نڈر ہے۔ دل چلا ہے۔ دیدہ دلیر ہے +

**بڑا رشتہ پکڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ دور کا سفر اختیار کرنا۔ انتقال کرنا۔ مرجانا +

**بڑا شخص**۔ ا۔ اسم مذکر۔ (۱) نہایت تجربہ کار۔ (۲) ذہین عالی دماغ۔ (۳) فطرتی۔ حرامزادہ۔ (۴) مالدار۔ دولتمند +

**بڑا صاحب**۔ ا۔ اسم مذکر۔ حاکم اعلیٰ ڈپٹی کمشنر۔ کمشنر +

**بڑا قاف**۔ ا۔ اسم مذکر۔ (قرمساق کا پہلا حرف)۔ قرمساق۔ بھڑوا۔ بھکوا +

**بڑا کرنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) بڑھانا۔ اونچا کرنا

لمبا کرنا - کھینچنا - تاننا + (۲) پال پوس کر
جوان کرنا - پروان چڑھانا + (۳) چراغ
گل کرنا - ہاتھ دینا - بجھانا +

**بڑا کوئی ہے** - محاورہ - بڑا بیڈھب ہے
مرشد ہے - اُستاد ہے - حضرت ہے +

**بڑا گھر** - ہ - اسم مذکر - (۱) وسیع مکان +
(۲) بڑا گھرانا - عالیخاندان - امیر گھر +
بڑے گھر جاسے اور پتھر ڈھو ڈھکا ہے مثل
(۳) خدا کا گھر - آسمان + (۴) (بازاری)
قید خانہ - جیل خانہ + (۵) پیخانہ - بیت الخلا +

**بڑا گھرانہ** - ہ - اسم مذکر - امیر گھر - عالی خاندان
اونچا گھر +

**بڑا مزا ہو!** - محاورہ - مزے کا کام ہو -
لطف آجائے - مزا آجائے - بڑا لطف ہو
بڑی سیر ہو +

بڑا مزا ہو جو ہو جائے اے خدا کچھ دن
ادھر یہاں کی طرح اور اُدھر وہاں کی طرح — مضطر

**بڑّانا** - ہ - ف ل - (۱) سوتے میں کچھ کہنا
بہکنا - ہذیان ہونا - بُدر بُدر کرنا - (۲)
بکنا - بڑ مارنا - (۳) غُل مچانا +

**بَرّانا - بَرّا جانا** - ہ - ف ل - (۱) کسی آفت
یا تنگی کے باعث چلّا اُٹھنا - گھبرا جانا -
حواس باختہ ہونا - بولا جانا +

**بڑا نام کرنا - بڑا نام حاصل کرنا** - ہ - فعل
ناموری اور شہرت حاصل کرنا - عزت
پانا - چاروں طرف واہ واہ ہونا +

اس شادی میں انہوں نے بڑا نام کیا

**بڑائی** - ہ - اسم مؤنث - (۱) طوالت -
لمبائی - درازی - (۲) جسامت - ضخامت
- حجم - (۳) عظمت - بلندی - اونچائی + (۴)
درازیٔ عمر - عمر میں زیادہ ہونا +

ان دونوں میں دو مہینے کی چھٹائی بڑائی ہے

(۵) بزرگی - بڑپّن +

ہلدی جردی (= زردی) نا تجے - کھٹ رس تجے نہ آم
بڑے بڑائی نا تجیں اوگن تجے نہ گلام (= غلام) + (دوہا)

(۶) درجہ - پدوی - مرتبہ + (۷) عزت
آبرو - پت - آدر - ادب - لحاظ -
بڑے کی بڑائی نہ چھوٹے کی چھٹائی + مثل
(۸) خود نمائی - شیخی - غرور - گھمنڈ +
(۹) تعریف - توصیف - مدح +

**بڑائی دینا** - ف م - آدر کرنا - ادب
کرنا - عزت دینا +

**بڑائی کرنا** - ہ - ف م - (۱) تعریف و
توصیف کرنا - سراہنا - (۲) شیخی مارنا
ڈینگ مارنا - خودستائی کرنا +

**بڑائی مارنا** - ہ - ف ل - ڈینگ مارنا -

شیخی کرنا۔ ڈینگ کی لینا +

**بڑبڑانا**۔ ہ۔ ف ل۔ زیر لب کچھ کہنا۔ ہونٹوں ہی ہونٹوں میں بُرا بھلا کہنا +

**بڑبھس لگنا**۔ ہ۔ ف ل (بڑ = بُڈ = بڈھا بھس = بھک = بھوگ بمعنی عیش وعشرت) (۱) بڑھاپے میں خواہش نفسانی کی کثرت ہونا۔ بڑھاپے میں جوانی کی سی حرکتیں کرنا۔ بوالہوسی ہو جانا + (۲) عقل ماری جانا + بدمزاج ہو جانا +

**بڑھانا**۔ ہ۔ ف م۔ س [illegible] ترقی کرنا (۱) زیادہ کرنا۔ بشیش یا ادھک کرنا۔ بہت کرنا + (۲) شامل کرنا۔ ملانا۔ جوڑنا + اس میں دو روپیہ اور بڑھا دو (۳) پھیلانا۔ چوڑانا۔ وسیع کرنا۔ (۴) لمبا یا دراز کرنا۔ (۵) تعریف کرنا۔ مبالغہ کرنا۔ بڑائی یا خوشامد کرنا + پھُلا سرا یا دم دینا + (۶) ترقی کرنا۔ اضافہ کرنا + (۷) معزز و ممتاز کرنا۔ امیر بنانا + (۸) آگے کو چلانا۔ سرکانا (۹) بند کرنا۔ اُٹھانا۔ ہٹانا + (۱۰) عرصہ لگانا۔ دیر لگانا + (۱۱) (عو) اُتارنا جُدا کرنا۔ الگ کرنا + چوڑیاں بڑھالو۔ (۱۲) گُل کرنا۔ بجھانا۔ (۱۳) اونچا اُٹھانا۔ ڈھیل دینا + تکل بڑھاؤ + (۱۴) لکھنا جیسے بال بڑھانا

**بڑھاوا دینا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) ہمت بندھانا۔ حوصلہ دینا۔ (۲) ترغیب دینا۔ لالچ دینا۔ (۳) خوشامد کرنا۔ جھوٹی تعریف کر کے کام لینا + (۴)

**بڑھاوے میں آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ لالچ یا دم میں آجانا۔ دھوکے میں آنا۔ خوشامد پر پھول جانا +

**بڑھ بڑھ کے بولنا**۔ ہ۔ ف ل۔ اپنی بُت سے باہر باتیں کرنا۔ اپنی حالت کو خیال نکر کے گفتگو کرنا۔ شیخی مارنا۔ فخر کرنا +

**بڑھتی دولت رہے**۔ محاورہ۔ دن رات دولت میں ترقی ہوتی رہے۔ مرادیں حاصل ہوتی رہیں + کلمہ دعائیہ۔

**بڑھتی کا پہرا**۔ محاورہ۔ بہتری کا زمانہ بہبودی کے دن +

**بڑھتی لکھ لینا**۔ ہ۔ ف ل۔ حساب میں زیادہ دام لگا لینا۔ بہت سا چارج کرنا +

**بڑھ جانا**۔ ف ل۔ (۱) اپنی حد اور بساط سے آگے نکل جانا۔ (۲) دولت اور

عزّت میں ترقی کر لینا - بڑا آدمی ہوجانا - (۴) آگے چلا جانا - نکل جانا - سبقت لیجانا +

**بڑھ چلنا - بڑھ کے چلنا** - ہ - ف ل - اپنی حد یا طاقت سے زیادہ کوئی کام کرنا - پاؤں نکالنا - اترانا - گھمنڈ کرنا غرور کرنا - ابھر چلنا +

**بڑھکر بولنا** - ہ - ف ل - شیخی مارنا - بڑا بول بولنا - اپنے مرتبہ یا حد سے گزر کر باتیں کرنا

**بڑھنا** - ہ - ف ل - س [illegible] ترقی کرنا + دیکھو (بڑھانا - ف م) (۱) زیادہ بڑا ہونا - بالیدگی میں ترقّی کرنا - حجم یا جسم میں زیادہ ہونا + (۲) اپنی حد یا طاقت سے زیادہ کام کرنا + (۳) ادھک یا بہت ہونا - (۴) ترقّی کرنا + (۵) پھولنا - پھلنا - سرسبز یا دھنوان ہونا (۶) بچت ہونا - بچنا + (۷) لابھ یا فائدہ ہونا + (۸) آگے نکل جانا - (۹) سبقت لیجانا + (۱۰) طول کھینچنا بڑا ہونا +

**بڑے** - اسم مذکّر - (۱) بزرگ - آبا و اجداد بڑ بڑیرے - پُرکھا + (۲) مربی - سرپرست - والی وارث - سر دھرا + جس گھر میں نہیں بڈّے وہ گھر ڈگمگّے مثل

(۳) اعلیٰ درجہ کے لوگ - امیر +

**بڑے باپ کا بیٹا** - محاورہ - صاحب مقدور - عالی خاندان - صاحب عزّت بڑا آدمی + چلو تم ہی بڑے باپ کے بیٹے سہی

**بڑی بات** - ہ - اسم مؤنث - (۱) ضروری امر - ضروری کام + (۲) مشکل کام + کچھ بڑی بات نہیں ہے (۳) شکر گزاری کی بات + بڑی بات ہے آپ آ تو گئے

**بڑی بات نہیں - کچھ بڑی بات نہیں** محاورہ - کچھ مشکل نہیں کچھ دشوار نہیں

**بڑی بات ہوئی** - محاورہ - خوب ہوا اچھا ہوا - (۲) خدا کا شکر ہے - ایشور کا دھن باد ہے +

**بڑی بوڑھی** - ہ - اسم مؤنث - بڑی عمر والی عورت - بزرگ عورت - نانی دادی تجربہ کار عورت +

**بڑے بوڑھے** - ہ - اسم مذکّر - (۱) باپ دادا - پُرکھا + (۲) سر دھرا - والی وارث

**بڑی بہو** - ہ - اسم مؤنث - (۱) بڑے بیٹے کی بہو - (۲) لمبی اور بڑی عمر والی عورت + بڑی بہو بڑے بھاگ چھوٹی بہو چھوٹے بھاگ + مثل

(۳) طنزاً۔ منتظم خانہ۔ سلیقہ مند۔ سُگھڑ + بڑی بہو کو باؤ جو کھیر میں نون ڈالے

**بڑی بی**۔ ا۔ اسم مؤنث۔ (مسلمان) بوڑھی عورت۔ ضعیفہ۔ تعظیماً ہر بڑھیا عورت کا خطاب ہے +

**بڑے پاک ہو**۔ محاورہ۔ بڑے بے غیرت ہو۔ بڑے بے شرم اور نلجّے ہو۔ بڑے بیاڑ ھب ہو +

**بڑی چیز۔ بڑی روٹی**۔ ا۔ اسم مؤنث (م عو)۔ قران شریف۔ مصحف عزیز کلام مجید +

میں نے لی ہو تو مجھے بڑی روٹی کی مار پڑے

**بڑے کھایوں**۔ ہ۔ م ف۔ بڑی دِقّت یا مشکل سے

**بڑے میاں**۔ ا۔ اسم مذکر۔ (۱) تعظیماً بڑے عمر والے کو کہتے ہیں۔ (۲) مالک خانہ۔ سرپرست۔ مربّی۔ سر دھرا +

**بڑے گھر جانا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) خدا کے گھر جانا۔ مرجانا + (۲) قید میں جانا +

**بُزِ اخفش**۔ ف ع۔ اسم مذکر۔ لغوی اخفش بڑے صرف دان کا بکرا + (کہتے ہیں کہ اخفش جس بکرے کو اپنا سبق سنایا کرتا تھا جبتک وہ گردن نہیں ہلاتا یا سنکر بول نہیں اُٹھتا یہ اپنا سبق اُسے سنائے ہی جاتا اور جسوقت اُس بکرے کو ذبح کیا تھا تو معلوم ہوا کہ اُس کا سارا بھیجا خالی ہوگیا تھا) اسی سبب سے۔ خالی دماغ والے اور بے سمجھے سوچے ہاں کردینے والے کو بزِ اخفش کہتے ہیں +

**بُزدِل**۔ ف۔ بزدلا۔ ا۔ اسم مذکر۔ ڈرپوک۔ کائر۔ ہیا۔ ہیز۔ خائف

**بُزُرگ**۔ ف۔ اسم مذکر۔ (۱) بڑا۔ کلاں بشال + (۲) بڑی عمر کا آدمی۔ عمر رسیدہ۔ معمّر۔ بُوڑھا + (۳) بڑے بوڑھے۔ آبا و اجداد۔ باپ دادا۔ پُرکھا۔ مربّی۔ سر دھرا۔ سرپرست + (۴) معزز۔ صاحب عزّت + (۵) مُتّقی۔ پارسا۔ نیک۔ سودھی۔ عابد۔ زاہد۔ رِشی۔ مُنی۔ (۶) خدا رسیدہ۔ پہنچا ہوا۔ ولی۔ دیوتا + (۷) (طنزاً) حرامزادہ۔ شریر۔ متفنّی

**بُزُرگوں کا ٹھیکرا۔ بڑوں کا ٹھیکرا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ وہ مکان جو باپ دادا سے ورثہ میں چلا آتا ہو۔ موروثی مکان +

بِزَن بولنا۔ ف ل قتل عام کا حکم دینا +
بِزَن کرنا۔ ا۔ ف م۔ قتل عام کرنا (یونہی قفتا)
بِساط۔ ع۔ اسم مؤنث۔ بچھونا+ شطرنج کا کپڑا+ اسباب ۔
بِس اُگلنا۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) بُرا کہنا۔ اہانت کرنا۔ توہین کرنا۔ (۲) بغض و عداوت نکالنا۔ بدلہ لینا۔ بَیر سادھنا۔ (۳) جو کچھ جی میں ہو وہ کہدینا۔ دل صاف کرلینا زہر اُگلنا +
بِسانْد۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ (۱) مچھلی کی سی بُو۔ گوشت کی اصلی بُو+ (۲) بُو۔ باس۔ بدبُو۔ عفونت + (۳) ادنی پن۔ کمینہ پن۔ اصل یا نسل کا اثر +
بَس بَس۔ ندا وندبہ۔ بہت ہے۔ کافی ہے۔ اب کچھ حاجت نہیں +
بِس بونا۔ ہ۔ ف م۔ کسی شخص کے یا اپنے حق میں بُرائی کرنا۔ اپنے حق میں کانٹے بونا۔ بُرائی کا بیج بونا +
بِستر لگانا یا جمانا۔ ہ۔ ف ل۔ رات کے سونے کا سامان کرنا۔ بچھونا بچھانا +
بَستی۔ اسم مؤنث۔ س वसति از बस رہنا + (۱) آبادی۔ بہت سے آباد گھروں کا مجمع۔ گاؤں۔ قصبہ + (۲) رونق۔ چہل پہل۔ خوشی۔ سوبھا آبادی +
بس چلنا۔ ہ۔ ف ل۔ اختیار ہونا۔ قابو چلنا +
بس دیکھ لیا۔ محاورہ۔ خوب امتحان کرلیا۔ اچھی طرح جانچ لیا۔ اب ازمائش کی حاجت نہیں رہی۔ بڑے بے وفا نکلے +
بِشرام کرنا۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) ٹھیرنا۔ اُترنا رات کو رہنا + (۲) آرام کرنا۔ سونا +
بسر کرنا۔ ا۔ ف ل۔ بھوگنا۔ گزارنا۔ بھرنا کاٹنا۔ پورا کرنا۔ نباہنا +
بسر و چشم۔ ف م ف۔ سر آنکھوں سے۔ خوشی خوشی۔ دل سے +
بس کرو۔ محاورہ۔ صبر کرو۔ جانے دو۔ چُپ رہو۔ موقوف کرو۔ ٹھیرو۔ تمام کرو ختم کرو +
بِس کی گانٹھ کہاں پوٹ یا پڑیا۔ ہ۔ صفت۔ (۱) زہر قاتل۔ زہر ہلاہل۔ (۲) مُتفنّی۔ مُفسد۔ شریر۔ فسادی۔ جھگڑالو +

میٹھی بات تو نہ جا بس کی ہے وہ گانٹھ مُوا
کیا کہوں اُس سے جو مدعے مجھے گوئیاں پہنچے — جان صاحب

بِسم اللہ کا گُنبد۔ ا۔ اسم مذکر۔ امن کا ٹھکانا۔ پناہ کی جگہ۔ سہارا۔ تکیہ +
بِسم اللہ کرنا۔ ا۔ ف م۔ (مسلمان) (۱)

آغاز کرنا۔ ابتدا کرنا۔ آرمبھ کرنا + (۲) کھانا شروع کرنا۔ طعام تناول فرمانا۔ (ہندو) سدھ کرنا۔ لچھمی نارا ین کرنا۔ بھوگ لگانا + (۳) مکتب میں بٹھانیکی رسم ادا کرنا۔ گنیش پجوانا۔ بدیا آرمبھ کرانا (۴) حلال یا ذبح کرنا +

**بسم اللہ کے گنبد میں بیٹھنا یا رہنا۔** ہ۔ اف ل۔ (۱) امن وامان میں رہنا۔ بچاؤ کی جگہ میں بیٹھنا + (۲) ناتجربہ کار رہنا۔ سرد وگرم زمانہ کا کچھ نہ دیکھنا +

**بسم اللہ ہی غلط ہے۔** محاورہ۔ شروع ہی خراب ہے۔ پہل ہی بُری ہوئی ہے پہلے ہی غلطی ہوئی۔ سر مُنڈاتے ہی اولے پڑے +

**بس ملانا۔** ہ۔ ف م۔ زہر کر دینا۔ نقصان کرنا۔ کھوٹ ملانا۔ بگاڑ دینا + تُمنے کیا بس ملا دیا۔ میں بھی تو یہی کہتا تھا۔

**بس میں آنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) پھندے میں پھنسنا۔ پیچ یا قابو میں آنا + (۲) کمزوری یا کم طاقتی ظاہر ہونا۔ تابع ہونا +

**بس میں پڑنا یا ہونا۔** ہ۔ ف ل۔ کسی کے پھندے میں آجانا۔ قبضہ یا قابو میں ہونا۔ تابع یا مطیع ہونا +

**بس میں رہنا۔** ہ۔ ف ل۔ اختیار یا قابو میں رہنا۔ تابع یا مطیع رہنا۔ پر آدھین رہنا

**بس میں کرنا یا لانا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) تابع بنانا۔ دبانا۔ مغلوب کرنا۔ زیر کرنا۔ قابو میں لانا +

**بسنت پھولنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) سرسوں کھلنا۔ (۲) زردی چھانا۔ ہر طرف زرد ہی زرد دکھائی دینا +

**بسنت کی خبر نہیں بسنت کی بھی خبر ہے؟۔** محاورہ۔ (ایسے بیخبر ہیں کہ جنہیں موسم بہار کے آنے تک کی خبر نہیں گویا زمانیکو ایک ہی حال پر سمجھے ہوئے ہیں)۔ زمانہ کے اُلٹ پھیر کی کچھ خبر نہیں۔ محض ناتجربے کار ہیں + بسم اللہ کے گنبد کے رہنے والے ہیں +

**بسولے کی خاصیت ہے۔** محاورہ۔ جس طرح بسولا لکڑی چھیلتے وقت اپنی ہی طرف چھپٹیاں ڈالتا ہے اسی طرح ہر وقت اپنے ہی فائدہ کا دھیان ہے۔ خود غرضی۔ اکل کھرا پن +

**بسیٹھہ۔** ہ۔ اِسم مذکر۔ (۱) ہل چلانے یا کنوآں جوتنے کے وقت جو جوا بیلوں پر رکھا جاتا ہے۔ جُوہڑ + (۲) گماشتہ۔ کارکن۔ اجنٹ۔ ایلچی۔ قاصد۔

(۳) پچولیا۔ غماز۔ چغل خور۔ لگائی بجھائی کرنیوالا+

ساجن ساجن مِل گئے اور جھوٹے پڑے بیٹھ۔ مثل

**بسیرا دینا**۔ ہ۔ ف م۔ مُردہ کی ارتھی کو جمنا لیجاتے وقت وسط فاصلہ پر کندھوں پر سے اُتار کر رکھنا اور مردہ کو پنڈ دینا+

**بسیرا بولنا**۔ ہ۔ ف ل۔ خوش آواز پرندوں کا درختوں پر چہچہانا+

**بسیرا لینا**۔ ہ۔ ف ل۔ جانوروں کا درخت پر سونا۔ رات کو آرام کرنا+

**بسیرے کا وقت**۔ ا۔ اسم مذکر۔ سرِ شام پرندوں کے آرام کا وقت۔ سونے کا سماں+

**بسیکھ**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ س विशेष (۱) فرق۔ تمیز۔ اِمتیاز۔ (۲) خاصیّت۔ عادت۔ سُبھاؤ+

ان نینن کا یہی بسیکھ یہ بھی دیکھا وہ بھی دیکھ مثل

**بشارت دینا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) خواب میں جتانا۔ (۲) خوشخبری سُنانا۔ اچھّی خبر سُنانا+

**بِشنی**۔ ہ۔ اِسم مذکّر۔ س विषी تعلق رکھنا (۱) کام دیو کا لقب۔ (۲) بِشے بھوگنے والا۔ عیاش۔ شہوت پرست (۳) خریدار۔ یار۔ عاشق۔ رنڈی باز+

**بشیش کر کے**۔ ہ۔ م ف۔ (۱) بہت کر کے۔ ادِھک (۲) خاص کر کے۔ خصوصاً+

**بِشے کرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) عیش وعشرت کرنا۔ مزے اُڑانا۔ (۲) زِنا کرنا۔ بھوگ بلاس کرنا۔ عیاشی کرنا+

**بطناً بعد بطناً**۔ ع۔ م ف۔ (۱) نسلاً بعد نسلاً۔ پیڑھی در پیڑھی۔ پُشت در پُشت (۲) موروثی۔ پُرکھاؤں سے۔ (۳) سدا سے۔ نت۔ ہمیشہ سے+

**بعیدُ العقل**۔ ع۔ صفت۔ عقل سے دُور سمجھ سے باہر۔ بیہودہ۔ بے معنی+

**بغبغایا پھرنا**۔ ا۔ ف ل۔ اُونٹ کی طرح سے مستا جانا۔ مست ہو جانا۔ بَلبلایا پھرنا+

**بغضِ للّٰہی**۔ ا۔ اِسم مذکّر۔ ناحق کا بیر خدا واسطہ کی دشمنی۔ بیفائدہ کی عداوت

**بغل جانا۔ ایک بغل جانا**۔ ف ل۔ رستہ میں سے ہٹ کر چلنا۔ ایک طرف کو چلنا۔

**بغل کا دشمن۔ بغلی گھونسا**۔ ا۔ اسم مذکّر۔ وہ شخص جو پاس رہکر دشمنی کرے۔ آستین کا سانپ+

**بغل گرم کرنا**۔ ا۔ ف م۔ معشوق کو

پہلو میں لیکر سونا۔ معشوق کے ساتھ سونا+

**بغل گیر ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ گلے لگنا یا ملنا۔ مِلنا۔ ہم آغوش ہونا+

**بغل لگانا**۔ ا۔ ف م۔ (گاڑیبان) ہٹاکر کھڑا کرنا+

**بغل میں ایمان دبا لینا**۔ ا۔ ف ل ایمان نکل جانا۔ بددیانتی کرنا۔ ایمان کو بالائے طاق رکھنا+

**بغل میں مُنہ ڈالنا**۔ ا۔ ف ل۔ سر نیچا کرنا۔ شرمندہ ہونا+ دیکھو (گریبان میں مُنہ ڈالنا)+

**بغلول**۔ ا۔ اسم مذکر۔ بلغمی آدمی۔ جواب کے وقت بغلیں جھانکنے والا۔ مورکھ۔ سات پانچ نہ جاننے والا۔ سیدھا سادھا+

**بغلی**۔ ہ۔ اسم مؤنث (۱) سُوئی پیچک وغیرہ رکھنے کی تھیلی۔ خلیطی۔ تلے دانی+ (۲) اُونٹوں میں ایک قسم کا عیب جس میں چلتے وقت ران پیٹ سے رگڑ کھائے+ (۳) کُشتی میں ایک داؤں یا پیچ+ (۴) ڈنڈے کھیلنے کا ایک ڈھنگ+

**بغلی ڈوبنا**۔ ا۔ ف م۔ حریف کی بغل میں سے نکلکر اُسے پکڑ لانا+

**بغلیں بجانا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) کسی کی بُرائی سُنکر خوش ہونا۔ (۲) مارے خوشی کے اُچھلنا کودنا+ چُونتڑ بجانا یا پیٹنا+

**بغلیں جھانکنے لگنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) اِدھر اُدھر بھاگنے کا رستہ تاکنے لگنا۔ بہانہ ڈھونڈنا۔ چوہے کا بل ڈھونڈنا۔ (۲) جواب نہ بن پڑنا۔ جواب نہ آنا۔ مُنہ تکتے رہجانا۔ (۳) محجوب ہونا۔ لجانا۔ شرمندہ ہونا+

**بغلیں لینا**۔ ا۔ ف م۔ بغلوں کے بال مُونڈنا+

**بکرے کی اولاد**۔ ا۔ اسم مذکر۔ حرامی بچہ۔ ولدالزنا+

**بک لگنا۔ بک بک کرنا۔ یا لگانا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسی بات کو بار بار کہنا۔ بڑ چھُوٹنا۔ رَٹ لگنا۔ بکے جانا+

**بکنا**۔ ہ۔ ف ل۔ س वच کہنا۔ (۱) بکواس یا بکواد کرنا۔ یا وہ گوئی کرنا۔ (۲) بڑبڑانا۔ مُنہ ہی مُنہ میں بولنا۔ (۳) گالی گلوچ کرنا۔ واہیات کلمے مُنہ سے نکالنا+

**بِکنا۔ بک جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ س विक्री (۱) فروخت ہونا+ (۲) مطیع ہوجانا۔ تابع بننا۔ نوکر بننا۔ آدھین ہونا

(۳) غلامی میں آنا - بردہ بننا +

**بکھان کرنا - واکھیاں کرنا** - ہ - ف م - س - व्याख्यान (۱) بیان کرنا - (۲) وعظ کہنا یا کرنا - کتھا باچنا یا کہنا - (۳) مدح کرنا - تعریف کرنا + (۴) چاپلوسی و خوشامد کرنا +

**بکھاننا** - ہ - ف م - (۱) بیان یا برنن کرنا - (۲) (عو) بُرا بھلا کہنا - سخت و سست کہنا - پُنّا +

**بکھرا جانا** - ہ - ف ل - گرا پڑنا - کھنڈا ایا بیٹھا جانا + گرمی کے مارے جی بکھرا جاتا ہے

(۲) خستگی کے باعث ٹوٹا جانا کھلا جانا + (۳) خفگی یا عشق کے سبب قابو سے باہر ہؤا جانا - ہاتھوں سے نکلا جانا -

**بکھرنا - بکھر جانا** - ہ - ف ل - س - बिखर پریشان ہونا + (۱) کھنڈنا - گرنا - پھیلنا + (۲) ہاتھ سے کھنڈا کر بویا جانا + (۳) الگ الگ یا جُدا جُدا ہو جانا - گرنا - تین تیرہ ہونا منتشر ہو جانا - پراگندہ ہو جانا +

کوڑیاں یا لکڑیاں بکھر جانا

(۴) پریشان ہونا - منتشر ہونا - کھنڈنا - بے ترتیب ہونا + بال بکھرنے سے کیا بُری صورت لگتی ہے + (۵) جزو جزو الگ الگ ہو جانا کھلا جانا - ٹوٹا جانا - خستہ ہونا +

کیسے لڈو باندھے ہیں بکھرے جاتے ہیں!

(۶) ضایع ہونا - خراب ہونا - غارت ہونا - مٹی میں مل جانا + (۷) پھیلنا - لگنا - بے ترتیبی سے صرف ہونا +

اب تو روپیہ بکھر گیا ہے سمٹیگا جب بکھا جاویگا

(۸) مچلنا - ضد کرنا - ہٹ کرنا - بپھرنا + (اس معنی میں اب زیادہ تر بپھرنا بولنے لگے ہیں) (۹) غصّہ ہونا - ناراض ہونا - بپھرنا - خفا ہونا - بگڑنا + (اب بپھرنا زیادہ بولتے ہیں) (۱۰) گھبرانا - حال ابتر ہونا بیٹھا جانا - پریشان ہونا + جی بکھرنا - ہوش بکھرنا (۱۱) حالت دگرگوں ہونا - حالت غیر ہونا قریب المرگ ہو جانا + دوا پیتے ہی بکھر گیا + (۱۲) باقی رہنا - بچنا + دانے بکھرے ہیں تو لوٹ پیٹ کر اچھا ہو ہی جائیگا +

**بِکھم** - ہ - صفت - س - विषम (۱) ایک جُفت کا خلاف - طاق - (۲) کٹھن - مشکل ادق +

**بکھیر** - ہ - اسم مؤنث - (ہندو) وہ روپیہ پیسہ جو جاتے یا چلتے وقت بیاہ میں بیٹی والے کے ہاں دولھا یا دولھا دولھن دونو کے اوپر سے یا بڈھے کی ارتھی پر سے بطور

صدقہ کے بکھیرا یا نثار کیا جاتا ہے +

اُس نے بیٹے کے بیاہ میں بڑی بکھیر کی!

**بکھیرنا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ س ۔ विकीर्ण دیکھو (بکھرنا ۔ ف ل) + (۱) کھنڈانا ۔ گرانا
پریشان کرنا ۔ منتشر کرنا ۔ پھیلانا ۔ پراگندہ
کرنا + (۲) ہاتھ سے کھنڈا کر بونا +

**بکھیڑا** ۔ ہ ۔ اسم مذکر ۔ س विक्षु پریشان
ہونا (۱) اُلجھاؤ ۔ اُلجھیڑا ۔ پیچ ۔ آل جنجال
جھگڑا + (۲) دِقّت ۔ تکلیف ۔ مشکل ۔ دشواری
عذاب + میاں! تم بھی ایک نہ ایک بکھیڑا
ایسا ہی لے آتے ہو (۳) تردد ۔ کشمکش
پیچ ۔ تشویش ۔ فکر ۔ جھگڑا ۔ انتشار ۔ تذبذب
اندیشہ ۔ مخمصہ + سب جیتے جی کا بکھیڑا ہے شل
(۴) مزاحمت ۔ روک ۔ آڑ ۔ سدِّراہ +
(۵) بگاڑ ۔ نِفاق ۔ نا اتفاقی ۔ شکر رنجی ۔
رنجش + (۶) تکرار ۔ قضیہ ۔ لڑائی جھگڑا +

انشا اللہ خاں کو صاحب! آپ چھیڑیں محفل میں
اِن باتوں میں بیٹھے بٹھائے لاکھ بکھیڑے پڑتے ہیں (انشا)

(۷) غل شور ۔ شور و شغب ۔ بکھیڑا + (۸)
طریقہ ۔ ڈھنگ ۔ قاعدہ +

اِسے کمانے کے بیسیوں بکھیڑے یاد ہیں!

(۹) اسباب ۔ اٹالا ۔ انگڑ کھنگڑ +

میاں کیا بکھیڑا پھیلا رکھا ہے

(۱۰) کوڑا کرکٹ ۔ خراب چیزیں ۔ آخور +
(۱۱) کام ۔ دھندا ۔ کاروبار + ہوش نہ
سنبھالنے نہیں پاتا کہ دنیا کے بکھیڑے میں پھنس جاتا ہے

**بکھیڑا چکانا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ جھگڑا چکانا یا مِٹانا
قضیہ فیصل کرنا ۔ معاملہ طے کرنا +

**بکھیڑا ڈالنا کرنا یا مچانا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ جھگڑا
یا اُلجھیڑا ڈالنا ۔ جھمیلا پھیلانا ۔ کام بڑھانا +

**بکھیڑیا** ۔ ہ ۔ اسم مذکر ۔ (۱) جھگڑالو ۔ لڑاکا ۔
(۲) اُلجھیڑی ۔ جھمیلا ۔ کام بڑھاؤ + (۳)
مکّار ۔ پاکھنڈی ۔ جعل ساز ۔ (۴) بٹّے باز
شعبدہ باز ۔ بدمعاش + (۵) شرّی ۔ مفسد
فتنہ پرداز ۔ آگ لگاؤ ۔ حرامزادہ +

**بکھیڑے میں ڈالنا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ مخمصے
اُلجھاؤ اُلجھن یا جھگڑے میں ڈالنا ۔
دِقّت یا عذاب میں پھنسانا ۔ جھگڑا پیچھے
لگا دینا +

**بکّی** ۔ ہ ۔ صفت ۔ بہت بکنے والا ۔ بکواسی ۔
بیہودہ گو ۔ جھکّی +

**بگاڑ** ۔ ہ ۔ س विघट توڑ دینا (۱)
خرابی ۔ بربادی ۔ ابتری + (۲) زوال ۔
گھٹاؤ + مغلیہ سلطنت کا بگاڑ عالمگیر کے وقت
سے گنا جاتا ہے + (۳) درہمی برہمی
اُلٹ پلٹ ۔ پراگندگی + (۴) بدنظمی ۔

بدعملی۔ سکھان شاہی + (۵) تباہی۔ ابتری بربادی + (۶) نقصان۔ زیاں۔ ضرر + (۷) قصور۔ خطا۔ چوک۔ غلطی + (۸) بُرائی کھوٹ۔ نُقص۔ کمی۔ خرابی +

تقدیر کے بگاڑ کی تدبیر کیا کریں
بنتی نہیں ہے کوئی بھی تدبیر کیا کریں (ظفر)

(۹) بیماری۔ مرض۔ خلل۔ روگ +

پیٹ کے بگاڑ سے سارے بگاڑ ہیں مثل

(۱۰) اَن بَن۔ رنجش۔ دشمنی۔ آزردگی بیر

انشا جو اُس سے بگڑا تو کہنے لگا وہ شوخ
اچھا جی اچھا جائیے ٹھیرا بگاڑ خوب! انشا

(۱۱) نفاق۔ بغض۔ حسد۔ ایرکھا +
(۱۲) جھگڑا۔ لڑائی۔ تکرار + بچوں میں ذرا سی بات پر بگاڑ ہوجاتا ہے + (۱۳) سرکشی۔ بغاوت (۱۴) دھبّہ۔ داغ۔ کلنک۔ فرق +

اسکی اصل میں بگاڑ ہے +

(۱۵) ناپاکی۔ گندگی۔ اشُدھتا + (۱۶) اشُدھ روپ۔ غلط یا بگڑی ہوئی حالت +

انجو لفظ نرنجن کا بگاڑ ہے

**بگاڑ دینا۔ بگاڑنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) خراب یا تباہ کرنا۔ نگھن کرنا + (۲) ضایع برباد یا ناس کرنا + خاک میں ملانا + (۳) اُڑانا لُٹانا۔ فضول خرچی کرنا + (۴) آزردہ ناراض یا رنجیدہ کرنا + (۵) بگاڑ یا رنجش پیدا کرنا + خفا ہوجانا۔ دشمنی پیدا کرنا + (۶) صورت سے بدصورت کرنا۔ خراب کرنا + (۷) عادت خراب کرنا۔ بدچلن کر دینا۔ ستیا ناس کر دینا + (۸) عِفّت یا عصمت میں فرق لانا۔ آبرو لینا + (۹) نکمّا کر دینا۔ بیکار کر دینا + (۱۰) اشُدھ کرنا۔ ناپاک یا گندہ کرنا + (۱۱) (عو) ہگ دینا۔ بیچا نہ پھر دینا + (۱۲) نقصان یا ضرر پہنچانا + (۱۳) دِوالہ نکالنا یا پٹنا۔ تیّرا لٹ دینا + (۱۴) توڑنا پھوڑنا۔ کھودنا + عالم گیر نے سیکڑوں مندروں کو بگاڑ کر مسجدیں بنا دیں + (۱۵) غلط یا خراب کر دینا + گرو گرام کو بگاڑ کر گوڑ گانوہ بولتے ہیں + (۱۶) مٹانا۔ صاف کرنا پونچھنا + لکھ لکھ کے نام وصلی پہ میرا بگاڑا کیوں + (۱۷) خراب کرنا۔ بٹّہ لگانا۔ داغ لگانا +

اے طفل اشک نام نہ اُن کا بگاڑنا

**بگ ٹُٹ یا بگ چُھٹ دوڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ ایسا دوڑنا۔ جیسا باگ ٹوٹ جانے یا چھوٹ جانے کی حالت میں گھوڑا دوڑتا ہے۔ پوئیا یا سرپٹ دوڑنا۔ بے تحاشا دوڑنا +

**بگڑ بیٹھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) ناراض یا خفا

ہوجانا۔ لڑ پڑنا + (۲) پھر جانا۔ باغی یا
متمرد ہوجانا + (۳) جھگڑنے یا فساد کرنے
پر تیار یا آمادہ ہوجانا +

بِگڑنا۔ بگڑ جانا۔ ہ۔ فعل۔ س [illegible]
از [illegible] ناس ہوجانا۔ (۱) خراب یا
ستیاناس ہوجانا۔ برباد ہونا + (۲) نیکی
عزّت یا خوبصورتی وغیرہ کسی اچھی حالت
میں فرق آنا یا اُسکا جاتا رہنا۔ بہتر حالت
سے بدتر حالت میں ہوجانا + (۳) تیزی کم
ہوجانا۔ مشق جاتی رہنا۔ اُتر جانا۔ ربط
چھوٹ جانا۔ خراب ہوجانا +
مدّت سے جو نہیں لکھا تو ہاتھ بگڑ گیا +
(۴) بے سُرا یا بھاری ہوجانا۔ بیٹھ جانا۔
پڑجانا + گاتے گاتے آواز بگڑ گئی +
(۵) بُس جانا۔ سڑ جانا۔ بدمزہ یا بدذائقہ
ہوجانا۔ اُترنا + گرمیوں میں رات کی دال
ترکاری بگڑ ہی جاتی ہے +
(۶) ریہ لگنا۔ خاک ہونا۔ گلنا۔ بُور بُور
یا ریزہ ریزہ ہوجانا +
سارا کپڑا دھرا دھرا بگڑ گیا +
(۷) نُقصان ہونا۔ خراب یا ستیاناس ہونا
(۸) غیر حالت ہوجانا۔ مُردنی چھا جانا۔
قریب المرگ ہونا۔ حال ابتر ہوجانا +

گولی کھاتے ہی بگڑ گیا +
(۹) بدشکل ہوجانا۔ چہرہ بدنما معلوم ہونے
لگنا۔ ہیئت میں فرق آنا۔
لگے منہ بھی چڑانے دیتے دیتے گالیاں صاحب
زباں بگڑی تو بگڑی تھی خبر لیجے دہن بگڑا
(۱۰) کام کا نہ رہنا۔ نکمّا یا بیکار ہوجانا +
(۱۱) مِٹ جانا۔ داغ یا دھبّہ لگ جانا۔
خراب ہوجانا۔ مخدوش ہونا +
روپیہ کا کاغذ ہے بگڑ جائیگا تو دام ملیونگا
(۱۲) ٹُوٹ جانا۔ اُکھڑ جانا۔ خراب ہوجانا +
چھکڑوں سے جلدی سڑک بگڑ جاتی ہے
(۱۳) فرق آجانا۔ جاتا رہنا۔ پاگل یا دیوانہ
ہوجانا + سُنتے ہی ہوش بگڑ گئے +
(۱۴) بکھر جانا۔ تتّر بتّر ہوجانا۔ پریشان
ہوجانا + (۱۵) لتھڑ یا بھر جانا۔ سن جانا۔
خراب ہوجانا + (۱۶) ناپاک یا غلیظ ہوجانا +
موری کی چھینٹ سے کپڑے بگڑ گئے
(۱۷) جاتا رہنا۔ کم ہوجانا۔ فرق آجانا۔ آبرو
ریزی ہونا + باپ کے مرتے ہی بات بگڑ گئی
(۱۸) ذائقہ یا سواد میں فرق آنا +
چار دن کے بخار میں منہ بگڑ جاتا ہے
(۱۹) درہم برہم ہونا۔ ابتر ہونا۔ خراب
ہوجانا + جورو مر گئی کھیل بگڑ گیا +

(۲۰) ضایع نلف یا برباد ہونا - (۲۱) جاتا رہنا تہس نہس ہو جانا - گم ہو جانا +
غدر میں خاندان کے خاندان بگڑ گئے!
(۲۲) بیجا اُٹھنا - اکارت جانا - صرف ہو جانا لگ جانا + (۲۳) دیوالہ نکلنا - غریب کنگال یا مفلس ہو جانا + (۱) کوٹھی یا بنک بگڑ گیا - (۲) بمبئی کے سو سالے ہیں بگڑی کا ایک بہنوئی بھی نہیں + مثل
(۲۴) اچھا نہ ہونا اچھا نہ اُترنا - خراب ہو جانا فیل ہو جانا - گر جانا + امتحان میں بگڑ گیا +
(۲۵) بدی پر آنا - حرمزدگی کرنا - بدلگام یا سرکش ہو جانا + (۲۶) باغی ہونا - بغاوت یا سرکشی کرنا - پلٹ جانا - برگشتہ ہونا - پھر جانا - غدر میں فوج بگڑ گئی بات کرتے میں ملک ہاتھ سے جاتا رہا!
(۲۷) ڈھنگ یا عادت خراب ہو جانا - بدچلن ہو جانا - کہیں کا نہ رہنا + بگڑیگا تو امیر کا ہی بگڑیگا غریب کا کیا بگڑیگا +
(۲۸) فاحشہ یا چھنال ہو جانا - اُدھل جانا ست ڈگنا - عصمت یا پتی بھرتا پن جاتا رہنا - عیاش ہو جانا + اچھے اچھوں کی بگڑ جاتی ہیں اور یہ تو ایک غریب کی رانڈ ہے -
(۲۹) نقصان ہونا - ہرج ہونا - جانا - گرہ کا کھانا + ہمارا کیا بگڑتا ہے بگڑیگا جس کا بگڑیگا ہمارا کام تو سمجھا دینا ہے + (۳۰) موافق نہ رہنا - خراب ہو جانا - زہریلی ہو جانا +
برسات میں کوڑے کرکٹ سے جیسی ہوا بگڑتی ہے ایسی کسی چیز سے نہیں بگڑتی! + (۳۱) نا اتفاقی یا رنجش ہو جانا - اَن بن ہونا - بغض و عداوت پڑ جانا +
باہم سلوک تھا تو اُٹھاتے تھے نرم و گرم -
کاہے کو میر کوئی دبے جب بگڑ گئی + (میر)
(۳۲) جھگڑا ہونا - لڑائی ہونا - تکرار ہو جانا - ہیر پڑ جانا + جب راجاؤں میں بگڑ جاتی ہے تو پرجا ہی ماری جاتی ہے +
(۳۳) لال پیلا یا تیز ہونا - آنکھیں نکالنا خفا ناراض یا برہم ہو جانا +
بگڑیں نہ بات بات پہ کیوں جانتے ہیں وہ
ہم وہ نہیں کہ ہم کو منایا نہ جائیگا + (حالی)
(۳۴) غلط بولا جانا - اشدھ ہو جانا +
بیار میں بہت نام بگڑ جاتے ہیں!

**بگڑے دِل** - ۱- صفت (۱) دیوانہ - سودائی - دل چلا - وحشی - باؤلا + (۲) بےپروا - نڈر - آزاد - بےباک - اُجڈ - (۳) سرکش - باغی - بگڑا ہوا - پھرا ہوا + (۴) بڑا بہادر - شوربیر -

جودھا۔ دل والا۔ جوانمرد +

**بگلا بھگت**۔ اسم مذکر۔ کپٹی۔ مکار۔ گربۂ مسکین۔ دھوکے باز۔ گندم نما جو فروش۔ باہر کچھ اور بھیتر کچھ +

**بگنا**۔ ہ۔ ف ل۔ س वग جانا (۱) جاری ہونا۔ چلنا +

دن رات رستہ بگے ہے ڈر کاہے کا ہے +

(۲) چلنا۔ حرکت کرنا۔ لکھا جانا +

کلم ربانی بگ گئی یا بدھ بندھی ہوں جال + (مچھلی کہتی ہے)

**بگونا۔ بگوتے پھرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (بدگوئی کرنے کا بگاڑ ہے) (۱) بدی بُرائی یا بدگوئی کرنا (۲) ہجو کرنا۔ بدنام کرنا +

**بگویا کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (ہ عو) (۱) (بگوتی پھرنا) بُرائی یا غیبت کرنا۔ (۲) ہجو کرنا۔ رُسوا کرنا۔ بُرا بھلا کہنا + (۳) رنج کرنا۔ لڑائی کرنا۔ جھگڑا پھیلانا +

**بگھار لگانا**۔ ف ل۔ (۱) چھونکنا۔ داغ دینا۔ داغنا + (۲) (بازاری) شراب پیکر حقہ کا دم لگانا +

**بگھارنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) مصالح کو گھی میں بھون کر کسی دال یا ترکاری میں ڈالنا۔ چھونکنا + (۲) بیان کرنا۔ ظاہر کرنا۔ بنانا۔ مارنا۔ کرنا + (۱) شیخی بگھارنا ہے بیجا جناب کا + (۲) کیوں باتیں بگھارتے ہو؟ + (۳) بولنا۔ ادا کرنا +

ہمیں سے انگریزی بگھارتے ہو! +

**بگھن ڈالنا کرنا یا مچانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) قتل عام کرنا۔ بزن کرنا + (۲) مزاحم ہونا۔ روک لگانا۔ خلل انداز یا سدِ راہ ہونا۔ (۳) مزہ مٹی کرنا۔ خرابی پیدا کرنا +

**بِل**۔ انگریزی۔ اسم مذکر۔ فرد حساب۔ حساب کی فرد + (۲) ہنڈی۔ چک۔ دستاویز + (۳) مسودۂ قانون +

**بَل**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ س वल جانا + (۱) پیچ۔ مروڑ۔ تاب + رسی جل جاتی ہے پر بل نہیں جاتا + (۲) اینٹھن۔ اکڑ۔ اینٹھ + (۳) ٹیڑھ۔ خم خمیدگی + (۴) سختی۔ کڑا پن۔ کرختگی + (۵) شکن۔ بٹ۔ چین + (۱) مارے ہنسی کے پیٹ میں بل پڑ گئے + (۲) جب دیکھو جب تیوری میں بل ہی پڑے رہتے ہیں + (۶) بچھا۔ اُدھیل۔ بھید۔ اختلاف۔ فرق۔ تفاوت + اب تو کچھ ایسا بل نہیں رہا ہے ہمیں نبٹ لو تو بہتر ہے + (۷) غلطی۔ ٹیڑھ۔ کجی۔ قصور + یہ سارا اُنکی سمجھ کا بل ہے +

(۸) شکر رنجی ۔ رنجش ۔ فرق ۔ اَن بَن + جب دلوں میں بل پڑ جاتا ہے تو مشکل سے جاتا ہے

(۹) طاقت ۔ ست ۔ زور ۔ قوّت + بل تو اپنا بل نہیں جائے جل! مثل

(۱۰) سہارا ۔ مدد ۔ برتا ۔ ذریعہ ۔ بھروسہ + بچھڑا کھونٹے ہی کے بل کودتا ہے + مثل

(۱۱) سرکشی ۔ اینٹھ ۔ خود مختاری ۔ مروڑ +

(۱۲) گھمنڈ ۔ غرور ۔ نخوت ۔ خود بینی +

(۱۳) البیلاپن ۔ بانکپن ۔ خود نمائی ترنگ +

(۱۴) پہلو ۔ سمت ا ۔ جانب ۔ رُخ ۔ اوڑ ۔ کروٹ + (۱۵) قربانی ۔ بھینٹ ۔ نذر ۔ دیوتاؤں کا بھوگ + چھتریوں میں دسہرہ کے دن بھینسے کا بل کرتے ہیں +

**بلا** ۔ ع ۔ اسم مؤنث ۔ (۱) آفت ۔ مصیبت دُکھ ۔ بپتا + طویلہ کی بلا بندر کے سر + مثل

(۲) قہر ۔ غضب ۔ زحمت ۔ کوپ +

(۳) لڑاکا عورت ۔ کرکسا نار ۔ جھگڑالو ۔ ڈاین + بڑی بلا ہے رات دن لڑنے ہی میں جاتا ہے

(۴) ڈاین ۔ چڑیل ۔ بھُتنی ۔ بھُوت ۔ پریت آسیب + جانے اسکو کیا بلا چمٹ گئی!

(۵) تچھ بستو ۔ ناچیز شے ۔ حقیر چیز ۔ ٹھوسا ۔ جوتی ۔ پیزار + (۱) جانے ہماری بلا کون لے گیا + (۲) بوٹا جانے لوہار جانے دھو نکنے والے کی بلا جانے + مثل (۶) کوڑا کرکٹ آخور ۔ نکمّی چیز ۔ واہیات چیزیں +

(۷) مواد فاسد + اسکے پیٹ میں جنے کیا بلا بھری ہوئی ہے کہ چار جلابوں میں بھی صاف نہیں ہوئی +

**بلا** ۔ ع ۔ صفت (۱) ڈراؤنا ۔ بھیانک ۔ دہشت ناک ۔ مہیب + (۲) جھگڑالو ۔ بڑی لڑنے والی ۔ لڑاکا ۔ کرکسا + بڑی بلا ہے رات دن بچوّں کے پیچھے پڑی رہتی ہے +

(۳) غصیل ۔ اگیا ہا ۔ آتش کا پرکالہ +

(۴) تیز چالاک ۔ آفت ۔ قیامت + (۱) اسکا ذہن بلا ہے + (۲) وہ چلنے میں بلا ہے +

**بلا بدتر** ۔ ع ف ۔ صفت + بلا سے بھی بدتر ۔ نہایت خراب ۔ نکھد ۔ نکما +

**بلا بوغما** ۔ ا ۔ اسم مذکر + (۱) نہایت خراب چیز ۔ دیکھو ۔ (بلا نمبر ) + (۲) فربہ اندام موٹی بھینس ۔ بدہیئت + (۳) پھوہڑ ۔ بدسلیقہ ۔ خیا +

**بلا بھیجنا** ۔ ہ ۔ ف م + آدمی بھیجکر بلا لینا ۔ طلب کرنا +

**بلاپ کرنا** ۔ ہ ۔ ف ل + (۱) تڑپنا ۔ یاد کر کے رونا ۔ سنتاپ کرنا ۔ رونا پیٹنا + دوہا رگھوبر جب بن کو چلے ۔ سیتا کیو بلاپ موہے چھاڈ مت جائیے چھاڈو مائی باپ +

(۲) ماتم کرنا۔ نوحہ گری کرنا۔ کہرام مچانا +

**بلا پیچھے لگانا**۔ ا۔ ف ل۔ آفت یا مصیبت میں مبتلا کرنا یا ڈالنا۔ جھگڑے یا عذاب میں پھنسانا یا ڈالنا +

**بلا تکلف**۔ ع۔ م ف۔ (۱) بے روک ٹوک۔ بے تکلف۔ بلا وسواس + (۲) بیساختہ۔ برجستہ۔ فی البدیہہ +

**بلا توقف**۔ ع۔ م ف۔ بغیر دیر کئے۔ فوراً۔ تُرت۔ معاً۔ بہت جلد +

**بلا جانے**۔ محاورہ۔ ہم نہیں جانتے! ہمیں خبر نہیں۔ جانے ہماری بلا!

**بلاچٹ بلانوش**۔ ا۔ صفت۔ (۱) بلا یا آسیب کی نذر یا حق کا کھا جانے والا۔ صدقہ خور + (۲) اناپ شناپ یا کچھ آگے آئے کھا جانے سے کام رکھنے والا + (۳) بڑا کھانیوالا۔ بڑ پیٹو +

**بلا سے**۔ ا۔ م ف۔ کچھ پروا نہیں۔ بیزار جوتی یا ٹھوسے سے +

**بلا کا بنا ہوا ہے۔ بلا کا پُتلا ہے**۔ ۔محاورہ + نہایت تیز و چالاک ہے۔ بڑا فطرتی ہے۔ آتش کا پرکالہ ہے۔ غضب کا بنا ہوا ہے۔ آفت کا ٹکڑا ہے +

**بلا کی طرح پیچھے پڑنا**۔ ا۔ ف ل۔ چڑیل بنکر لپٹنا۔ چمٹنی ہو کر چمٹنا۔ کسی کام کے سر ہو جانا۔ چچڑ ہو کر لپٹنا +

**بلا گرداں**۔ ف۔ صفت۔ تصدق ہونیوالا۔ قربان ہونیوالا۔ بلہاری جانے والا +

**بلا لوں**۔ ندا و ندبہ (عو) (۱)۔ بلہاری جاؤں۔ صدقہ یا واری جاؤں۔ قربان ہو جاؤں۔ (۲) آئیے۔ صاحب! جان ہی بلا لوں! میں جو کل وہاں گئی اور تمہیں نہیں پایا تو جی بڑا بےچین ہو گیا +

**بلا لینا۔ بلائیں لینا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) تصدق ہونا بلہاری جانا۔ نثار ہونا۔ (۲) نہایت پیار کرنا۔ بچوں کو گلے لگانا۔ (اکثر بڑھیا عورتوں کا دستور ہے کہ جب مدت کے بعد اپنے کسی پیارے کو دیکھتی ہیں یا کسی بچے سے نہایت خوش ہوتی ہیں تو وہ اپنے دونوں ہاتھ اسکے سر پر پھیر کر اور پھر اپنی کنپٹیوں پر رکھکر اپنے ہاتھوں کی انگلیاں چٹخاتی ہیں اور اس سے انکی یہ مراد ہوتی ہے کہ اسکی ساری بلا ہمیں لگ جائے)

**بُلانا**۔ ہ۔ ف م۔ س [illegible] کہنا + (۱) پکارنا طلب کرنا۔ ٹیرنا + (۲) آواز نکالنا۔ بجانا + ذرا حقہ بلا کر پانی ٹھیک کر لینا +

**بلانا** - ہ - ف ل + بِلاپ کرنا - تڑپنا + زار زار رونا +

**بلاناغہ** - ع ت - م ف - بغیر ناغہ کئے - ہر روز - نت - برابر - متواتر +

**بلاواسطہ** - ع - م ف + (۱) بغیر وسیلہ - راہ راست - بخط مستقیم - سیدھا + (۲) بے وجہ - ناحق - یُونہیں - خواہ مخواہ + بلاواسطہ آج اُنھوں نے سیکڑوں باتیں سُنائیں +

**بُلبُلا** - ہ - اِسم مذکر - سں बुदबुद (۱) ہوا بھری ہوئی پانی کی بوند - حباب + (۲) ناپائیدار یا فانی شے - اوس کے موتی + کیا بھروسا ہے زندگانی کا + آدمی بلبلا ہے پانی کا

**بِلبِلانا** - ہ - ف ل + تڑپنا - بے چین ہونا بیقرار ہونا - مضطر ہونا +

**بَلبَلانا** - ہ - ف ل + (ہ) بل = زور + (۱) اونٹ کی طرح ستاکر بل بل کرنا یا بولنا - چلّانا + (۲) ستانا مستی لگنا - (۳) غصہ میں لال پیلا ہونا - خفا ہونا - جھنجلانا +

**بل بل جانا - بلہاری جانا** - ہ - ف ل + نثار تصدّق یا قربان ہونا - واری واری جانا - بلائیں لینا + اپنے گھر کے بل بل جاؤں - سارا کھاتی آدھا کھاؤں +

تھوڑے دن پیہر رہ آؤں - تھوڑے دن جا جی میں گنواؤں + (ساس سے جُدا ہو کر بہو کہتی ہے)

**بل بل کرنا - بلہاری جانا** - ہ - م ف + کسی چیز کے بدلے میں اپنی جان قربان کرنیکا اظہار کرتا ہوا - نہایت شوق اور خوشی سے - بڑی سرگرمی اور جوش سے +

**بِل بنانا** - ا - ف م - فرد حساب تیار کرنا حساب کا پرچہ اُتارنا +

**بل بھرنا** - ہ - ف ل (۱) - زور میں آجانا (۲) خواہ مخواہ کشیدہ خاطر ہونا - جی ہی جی میں اینٹھنا - ناراض یا خفا ہو بیٹھنا +

**بل بھکوا** - ہ اسم مذکر - وہ شخص جو بڑھاپے میں جوانوں کی سی حرکتیں کرے + بوالہوس - ٹُوبک +

**بل بے** - ہ - ندا و ندبہ + (۱) کیا زور ہے! (۲) کیا کہنے ہیں میرے شیر! - واہ! واہ! اوہو! شاباش! مرحبا! (۳) بہت بڑھکر! اتّ گتّ! بے ٹھکانے! ازحد! بل بے! تیری ستمگاری!

**بِل پاس کرنا** - ا - ف ل + (۱) حساب کی فرد منظور کرلینا + (۲) مسودہ قانون کو قانون مان لینا یا منظور کرلینا +

**بل پڑنا** - ہ - ف ل + (۱) شکن - بٹ

یا چین پڑنا + (۱) اَن بَن ہونا۔ رُکاوٹ بگاڑ نِفاق یا شکر رنجی ہونا + (۲) فرق آنا۔ کمی رہنا۔ بڑھ نہ ملنا +

**بِل جاری کرنا۔** ا۔ ف ل + (۱) (بِل کردینا) ہُنڈی کرنا۔ چِک یا چِٹھی لکھدینا (۲) فردِ حساب یا حساب کا پرچہ قرضداروں کے پاس بھیجنا +

**بَل جانا۔** ہ۔ ف ل + (۱) جل اُٹھنا۔ بھڑک جانا۔ مشتعل ہونا۔ (۲) قُربان ہونا۔ دیکھو (بل بل جانا) + بل جائیے اُس راج کو جہاں موتی لاگے پیاج کو مثل

**بلڈنا۔ بلدھنا۔** ہ۔ ف ل + (ہ۔ بلد = بیل)۔ (۱) گاے کا گیا بھن ہونا + (۲) (مذاقاً) عورت کا حاملہ ہوجانا۔ پیٹ رہجانا +

**بَل دینا۔** ہ۔ ف م + (۱) بٹنا۔ مڑوڑی دینا۔ اینٹھنا۔ بھانٹنا + (۲) قُربانی کرنا۔ بلدان کرنا۔ ذبح کرنا +

**بِل ڈھونڈنا۔ چوہے کا بِل ڈھونڈنا** ہ۔ ف ل + (۱) جسطرح چوہا بلّی سے ڈر کر اپنا بل ڈھونڈتا پھرتا ہے اسی طرح (کسی) کے خوف کے مارے پناہ کی جگہ تلاش کرنا۔ پناہ یا امن چاہنا + (۲) چھپتے لُکتے یا بھاگتے پھرنا +

**بِلسنا۔** ہ۔ ف ل + سُکھ بھوگنا۔ عیش و آرام کرنا۔ زندگی مزے سے کاٹنا +

رام کہے تو اپنی جوانی سے نہ بِلسے (۶۵)

**بَلغمی۔** ع۔ صفت۔ (۱) بلغم یا کف پیدا کرنیوالی۔ مرطوب۔ بادی + (۲) بلغمی مزاج والا + (۳) موٹا۔ موٹا بھپّس + (۴) کاہل۔ سُست + (۵) موٹی سمجھ کا +

**بل کرنا یا لانا۔ بل کی لینا۔** ہ۔ ف ل + (۱) زور دِکھانا + (۲) ٹیڑھا ہونا۔ پیچ و تاب کھانا۔ غُصّہ ہونا۔ اکڑنا +

مژہ بھی کرتی ہے بل ابروے بُتاں کی طرح
ستم ہے تیر بھی کھینچنے لگے کمان کی طرح (امیر لکھنوی)

(۳) غرور یا گھمنڈ کرنا۔ اِترانا +

**بِلکنا۔** ہ۔ ف ل + (۱) بچہ کا تڑپ تڑپ کر رونا پھڑکنا۔ بلبلانا + (۲) بے چین یا بے قرار ہونا +

**بل کھانا۔** ہ۔ ف ل + (۱) ٹیڑھا ہونا۔ خم کھانا۔ کجی آجانا۔ ٹیڑھ پڑجانا +

بوجھ جو بہت تھا تو کڑیاں بل کھا گئیں +

(۲) آپ ہی آپ بل مارنا یا اینٹھنا۔ جزبز ہونا پیچ و تاب کھانا +

**بل کھلنا۔** ہ۔ ف ل + (۱) مڑوڑی یا بٹ اُدھڑنا۔ پیچ کھلنا + (۲) سُلجھنا۔ صاف

ہوجانا۔ رنجش جاتی رہنا +

**بِلکھنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ س वि = جدا۔ लख = دیکھنا + (۱) نہ دکھائی دینا۔ (۲) ہٹ جانا فنا ہوجانا + یہ سنسار اُسکے موتی۔ بلکھجات ایک چھِن میں

**بِلمانا** ۔ ہ۔ ف م س विलम्ब دیر کرنا + دیر لگانا۔ اٹکانا۔ روک رکھنا۔ ٹھیرا لینا + (۲) موہت کرلینا۔ موہ لینا۔ پھنسانا + کِن سوتن نے سئیاں بلمائے کِس کے پھندے میں پھنس گئے رام! سئیاں نہیں آئے (گیت ہردوئی)

**بلنا** ۔ ہ۔ ف م۔ ہ۔ بل = پیچ + (۱) بٹ یا بل دینا۔ بھانجنا۔ بٹنا۔ (۲) کسی گہنے میں بٹکر سُوت یا ریشم کا ڈورہ ڈالنا۔

**بلنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) آنچ یا آگ جلنا گو یا شعلہ اُٹھنا (۲) (عو) رنج یا تکلیف کی آگ میں جلنا۔ سُلگنا۔ پھُکنا +

**بلند پرواز** ۔ ف۔ صفت (۱) بہت اُونچے اُڑنے والا (۲) بلند خیال۔ عالی دماغ

**بلند حوصلہ** ۔ ف ع۔ صفت۔ (۱) بڑے حوصلہ یا پوتے والا۔ دِل چلا۔ (۲) فیّاض۔ سخی +

**بلند نظر** ۔ ف ع۔ صفت۔ اُونچی نظر والا۔ چھوٹی باتوں یا معاملوں پر خیال نکرنے والا۔ عالی حوصلہ۔ عالی ہمت +

**بل نکالنا** ۔ ہ۔ فدم۔ (۱) ٹیڑھ یا خمیدگی دُور کرنا۔ سیدھا کردینا + اچھّی! جی جی! میرے تکوے کا بل نکالتی جا (ہ عو) (۲) ٹھیک بنانا۔ دُرست کرنا۔ شیخی نکال دینا۔ سزا دینا + مُجھسے چکّر لائے تو گھڑی بھر میں بل نکال دونگا +

**بل نِکلنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ ٹیڑھ یا خمیدگی دور ہونا۔ سیدھا ہوجانا + (۲) درست یا ٹھیک ہوجانا۔ (۳) غرور ڈھینا۔ گھمنڈ نکلنا۔ شیخی کرکری ہونا + (۴) فرق یا تفاوت نکل جانا۔ بدھ بلنا۔ حساب صاف ہوجانا + (۵) جی من دل یا طبعیت کا فرق یا رنج دُور ہونا۔ صفائی ہوجانا +

**بلوان** ۔ ہ۔ صفت۔ (۱) صاحب زور زوروالا۔ طاقت ور + (۲) بہادر۔ سُوربیر۔ جودھا۔ شیر دل۔ شیر مرد +

**بلّور کی مانند۔ بلّور کا ٹکڑا** ۔ اصفت + بلّور سا اُجلا۔ نہایت صاف اور شفّاف +

**بِلونا** ۔ ہ۔ ف م۔ (۱) رئی پھیر کر دودھ یا دہی میں سے مکھن یا نونی نکالنا۔ متھنا۔ (۲) گھنگولنا۔ ٹٹولنا۔ ڈھونڈنا +

پایانہ دل بہایا ہوا سیل اشک کا۔
میں پنجۂ مژہ سے سمندر بلو چُکا + (میر)

(۳) تنگ کرنا۔ ستانا مارنا۔ ظلم کرنا +

تھانہ دار نے تو بلو مارا +

**بِلُوں بِلُوں** - ہ - اسم مؤنث + (۱) مانگ - چاہنا۔ ضرورت۔ خواہش + (۲) تنگی - عُسرت - کمی + (۳) کمیابی - (۴) واویلا پکار - ہائے ہائے +

**بلوہ** - ف - اسم مذکر۔ (۱) بھیدا - دنگا - بغاوت - غدر - ہُلّڑ + (۳) غُل و شور - غُل غپاڑا - فتنہ و فساد + (۲) عدول حکمی - سرتابی - سرکشی + (۴) کھلبلی - ہل چل - بدنظمی - بدعملی + (۵) بھیڑ بھاڑ - اِزدحام - مجمع - بھیجا - ہجوم +

**بلوۂ عام کرنا** - ۃ - ف ل - عام لوگوں کا اکھٹا ہو کر بھیدا یا دنگا مچا دینا +

**بلہاری یا بلھیاری جانا** - ہ - ف ل + واری یا صدقے جانا - دیکھو بل بل جانا + گر گوبند دونو کھڑے - کسکے لاگوں پائے (دوہا) بلہاری گُر آپنے جس ست گُر دئے بتائے

**بل ہین** - ہ - صفت (۱) کم زور - نربل کم طاقت + (۲) نامرد - ہیز - کائر +

**بِلّی** - ہ - اسم مؤنث - س - बिडाली (۱) گربہ - برمُوہی - نکٹی + (۲) ایک قسم کی کاٹ کی کنڈی جو باہر سے بھی کھل سکتی ہے - کاٹ کا تالا - ایک قسم کی آگل +

**بِلّی اُلانگ کر تو نہیں آئے** - محاورہ - اُس راستے کو کاٹ کر تو نہیں آئے جس راستے کو بلّی گئی تھی جو آتے ہی لڑنے لگے (چونکہ وہمی آدمی بلّی کے کاٹے ہوئے راستے پر سے چلنے کو بُرا جانتے ہیں اس سبب سے جب کوئی شخص کسی کے ہاں آتے ہی تکرار کرنے لگتا ہے تو اُس تکرار کو اُس راستہ کاٹنے کا اثر خیال کر کے یہ محاورہ زبان پر لایا کرتے ہیں) +

**بلینڈا** - ہ - اسم مذکر - (۱) چھپر کے بیچ کا بڑا بانس یا بڑی لکڑی + (۲) بڑی لم تڑنگی عورت +

**بَم** - ہ - اسم مؤنث - ع منبع سے [illegible] बम निकलنا + (۱) (بمبا) - چشمہ - سوتا - منبع + (۲) اونچی جگہ پر پانی پہنچانے کی ایک کل پانی کی بم + (۳) غُل - شور - اُود دھم + (۴) مہادیو جی یا شِو جی کا ایک خطاب ہے جو پوجا کے وقت گال بجا کر ادا کرتے ہیں + بم بم بھولے! (۵) ایک قسم کی بنگی یا راھم راھم سے جو شِیو بم مہادیو کہکر باہم کرتے ہیں + (۶) (انگریزی بمبو کا بگاڑ ہے) - بانس + (۷) انگریزی گاڑی کی وہ لکڑیاں جو جوئے کے بیچ میں [illegible]

رہتی ہے۔ایک قسم کا بنجارہ (= ہندوستانی گاڑی کی بم) + (۸) ساڑھے تین ہاتھ کا ایک پیمانہ + (۹)۔(ع بم)۔راگ کا اونچا سُر (۱۰) دھونسا۔دمامہ۔نقارہ +

کبھی شہ کا یہ رن چڑھے اور کبھی نہ باجی بم + مثل

**بمبو**۔ا۔اسم مذکر۔(انگریزی BAMBOO)

(۱) بانس + (۲) چنڈو پینے کی نلی +

**بمبو بکشیس** محاورہ۔جب گورے اور صاحب لوگوں کے پاس انعام دینے کو کچھ نہیں ہوتا ہے تو یہ فقرہ کہا کرتے ہیں اور اُس سے یہ مراد ہوتی ہے کہ چلے جاؤ ورنہ ہم تم پر بانسوں کی بخشش کرنے لگیگا +

**بم پھوٹنا**۔ہ۔ف ل۔کسی جگہ سے پانی کا پھوٹ کر نکلنا۔پرنالہ سا جاری ہو جانا +

**بم پولس** ا۔اسم مذکر۔وہ پیخانے جو چھاونیوں یا شہروں کے بازار یا گلی کوچوں میں عوام کے لئے بنوا دئے جاتے ہیں۔عام پیخانے +

**بم مچانا۔بم پخ مچانا**۔ہ۔ف ل۔(۱) شور غل مچانا۔دُہائی دینا۔اودھم جوتنا یا مچانا + (۲) دنگا مچانا۔فساد یا ہنگامہ برپا کرنا +

**بن**۔ہ۔اسم مذکر+س बन (۱) (بنی)۔جنگل۔رکھیا۔مرغزار + (۲)۔(پورب۔بانگا) کپاس کا کھیت۔باڑی۔

**بننا یا بن جانا**۔ہ۔ف ل۔س۔बनना پ و ننو = رنگنا (ہو جو دمیں آنا۔رچا جانا + جس دن سے دنیا بنی ہے مرنے جینے میں تو فرق ہوا ہی نہیں +

(۲) تیار یا موجود ہونا۔ہو جانا +

اُنکے ہاں بھی سواری بن گئی ہے

(۳) ایجاد یا اختراع ہونا۔نکلنا +

امریکہ میں ہر سال کوئی نہ کوئی نئی چیز بنتی ہے۔

(۴) از سرنو بنا پڑنا۔تعمیر ہونا۔چُنا جانا +

(۵) تالیف یا تصنیف ہونا۔لکھا جانا۔رچا جانا + آج کل رات دن کتابیں بنتی ہیں!

(۶) سانچے میں ڈھلنا۔صورت پکڑنا (۱) +

(۷) درست ہونا۔پٹنا۔ٹھیک ہونا +

بن گئے آکے کوئے یار میں ہم۔نے بگڑے تھے اِس بہار میں ہم + (سحر)

(۸) (ہندو) پکنا۔تیار ہونا +

کہو بھئی روٹی بن گئی؟

(۹) تدارک بندوبست یا انتظام ہونا۔ممکن ہونا۔ہو سکنا +

بنے جس طور سے تم اُسکو لانا

(۱۰) ہونا۔ٹھہرنا۔ہو جانا + (۱) بیٹا بن کے سبنے کہا یا ہے باپ بن کے کسی نے نہیں + مثل

(۲) بات کہکر ذلیل بنے +

(۱۱) سنورنا۔درستی پر آنا +

(۱۱) پِھلچھلا کر تیار ہونا۔ صاف ہونا +
ترکاری بن گئی ہے تو چڑھا دو

(۱۲) ختم ہونا۔ پُورا ہونا +

(۱۴) درست صحیح یا ٹھیک ہونا۔ کسر کور نکلنا۔ سُدھرنا۔ درست ہونا +
سڑک بنّا۔ کاپی یا پروف بنّا

(۱۵) کھِل اُٹھنا۔ اچھا معلوم ہونے لگنا۔ بول اُٹھنا۔ بہتر ہوجانا +
اِس بیل سے ٹوپی بن گئی

(۱۶) آدمیت یا انسانیت آجانا۔ شائستہ ہوجانا۔ سیکھ جانا +
کوٹھی میں بٹھا دو۔ برس دن میں بن جائیگا +

(۱۷) آراستہ ہونا۔ سنگرنا۔ بناؤ کیا جانا +
بھائی سگا بھی آن کے پوچھے نہ بات کو
بن پیسے۔ یاروں۔ دو ہا بنے آدھی رات کو (نظیر)

(۱۸) قافیہ اور بحر درست ہونا۔ چال ٹھیک ہونا +
ٹھیک بیٹھنا۔ موزوں ہونا۔ یہ شعر تو بنتا نہیں +

(۱۹) مالدار یا امیر ہونا۔ لو دولت یا دھونا ہوجانا + غدر میں ہزاروں بگڑ گئے اور ہزاروں بن گئے +

(۲۰) درجہ بڑھ جانا۔ رتبہ حاصل ہونا +
دیکھتے رہو پیادہ کا اب فرزیں بنا !

(۲۱) سرسبز ہونا۔ خوش و خورم ہونا۔ دال روٹی سے خوش ہونا +
بنی کے سب ساتھی ہیں !

(۲۲) وضع نکلنا۔ بنا ٹھنا۔ تراش خراش کرنا + آج تو چاردمڑی کے بنے ہوئے ہو !

(۲۳) مدمغ ہونا۔ اکڑنا۔ اینٹھنا + ؟
میاں ایسے کیوں بن بن کے چلتے ہو؟

(۲۴) بھیس بدلنا یا بھرنا۔ وضع پلٹنا +
سوانگ بنّا

(۲۵) کھنچ جانا۔ منقش ہوجانا +
تصویر بن گئی یا نہیں ؟

(۲۶) موافقت ہونا۔ میل کھانا۔ ملاپ ہونا +
ہماری اُنکی نہیں بنتی

(۲۷) (جواری) حاصل ہونا۔ جیتنا +
کہو یار کتنے دام بن گئے ؟

(۲۸) ذائقہ دار یا مزہ دار ہوجانا۔ سوادکا ہوجانا +
ہینگ سے اُڑد کی دال بنتی ہے !

(۲۹) ساکھ ہونا۔ عزّت و آبرو ہونا۔ طوطی بولنا + آج کل اُنکی خوب بنی ہوئی ہے۔

(۳۰) موقع ملنا۔ اتفاق ہونا۔ فرصت ہاتھ لگنا۔ آ نو سر ملنا + بنا تو شام کو آؤنگا

(۳۱) آن بنّا۔ واقع ہونا۔ سر پر آجانا۔ پڑنا۔ حادث ہونا +

(۱) نالڑنا لڑ کام شیطان کا ہے۔ مثل
بنی پر سر جو کے سو تخم حرام کا ہے +

(۲) بُری بنی ہے!

(۳۲) وقت پڑنا۔مصیبت آنا۔آفت پڑنا +
جیسی بنے گی ویسی جھیلیں گے

(۳۳) کھلّی اُڑنا۔ہنسی ہونا۔احمق ہوجانا +
جس طرح اُنکو بنایا بن گئے +

(۳۴) صاف ہونا۔چُنا پھٹکا جانا۔کوڑا کرکٹ
جدا ہونا + پیسنی بن گئی ہو تو پنہاری کو دیدو

(۳۵) روشنی کا درست ہوجانا۔سنور جانا +
روشنی بن گئی یا نہیں؟

(۳۶) لکھا جانا۔تیار ہونا۔انتخاب ہونا +
سوالات بن تو گئے ہیں ابھی چھپے نہیں ہیں +

(۳۷) منڈنا۔کترا جانا۔اُسترہ پھر جانا +
اُنکی اصلاح بن گئی ہو تو میں آؤں

(۳۸) ٹھیک ٹھیک دام لگانا۔واجبی دام
لینا + بن کے دو تو میں بھی لے لوں۔

**بنّا۔بنڑا۔** ہ۔اِسم مذکر (۱) دولھا۔نوشہ +
تانبے اور بینی ہیں رہے اِخلاص بہم
گوندھئے سُورۂ اخلاص کو پڑھکر سہرا (ذوق)

(۲) پیارا۔لاڈلا + بنّے کہاں گئے تھے؟

(۳) (بنڑا) ۔شادی کا گیت۔شادیانہ۔
گھوڑی بنّے گا لو +

**بِنا۔** ع۔اِسم مؤنث۔(۱) بنیاد۔نیو۔نیم +
(۲) جڑ۔اصل۔نکاس + (۳) کارن۔وجہ
سبب۔دلیل۔(۴) شروع۔آد۔آغاز +

**بنابنایا۔** ہ۔صفت۔تیار۔لیس۔ٹھیک۔
درست۔بنا سنورا۔باقاعدہ۔باترتیب +
(۱) بنا بنایا کام بگڑ گیا (۲) بنا بنایا مکان
سستا ہی پڑا کرتا ہے +

**بنا ٹھنا۔** ہ۔صفت (۱) کپڑا لتّا اور گہنا پاتا
پہنے ہوئے۔آراستہ۔مُزیّن۔بنا سنورا۔
سنگرا ہوا۔(۲) بانکا۔چھیلا۔چھیل چھبیلا +

**بِنا ڈالنا۔** ا۔ف م۔(۱) نیو یا بُنیاد ڈالنا
(۲) آغاز یا شروع کرنا۔بِدّھا لگانا +

**بنارسی ٹھگ۔** ہ۔اِسم مذکر۔(۱) بنارس کا
ٹھگ۔مشہور ٹھگ۔ثِقہ بدمعاش + (۲)
دھاڑی چور۔دُزد کامل +

**بنا رہنا۔** ہ۔ف ل۔(۱) زندہ وسلامت
رہنا۔جیتا رہنا + (۲) موجود یا حاضر رہنا۔
بیٹھا رہنا + آٹھوں پہر بنا رہتا ہے (۳)
قایم وبرقرار رہنا۔جاری رہنا +
مہاراجہ کا حکم بنا رہے۔

(۴) آباد و قایم رہنا۔خوش و خرّم یا سرسبز
رہنا + داتا کرے تم بنے رہو + (۵) آراستہ
وپیراستہ رہنا۔بنا ٹھنا رہنا +

**بن آنا۔بن پڑنا۔** ہ۔ف ل۔(۱) مطلب
یا مراد حاصل ہونا۔قسمت یا بھاگ کھلنا +

سنا ہے کہ اُسنے زلف واکی
اگر سچ ہے تو بن آئی صبا کی + (مومن)
(۲) موقع ملنا یا ہاتھ لگنا + (۳) ممکن ہونا۔ ہوسکنا۔ امکان میں ہونا۔ بس چلنا +
(۱) بن آئے کی بات ہے۔
(۲) جدھر کو جاؤ اُدھر غم جگر کو ہے کھاتا
عجب خرابی ہے کچھ ہاں سے بن نہیں آتا (نظیر)

**بنانا**۔ ہ۔ ف م۔ دیکھو (بنّا۔ ف ل) (۱) ایجاد کرنا۔ نکالنا۔ (۲) رونق دینا۔ آبداری دینا + (۳) آراستہ کرنا۔ سنگارنا + (۴) چھیلنا۔ صاف کرنا + (۵) پھٹکنا۔ سنوارنا۔ چننا پھٹکنا۔ درست کرنا + (۶) (جواری) جیتنا۔ پیدا کرنا + (۷) امیر یا دولت مند کر دینا + (۸) ہنسی یا پھبتی اُڑانا۔ احمق بنانا۔ ٹھینگ کرنا۔ ہجو ملیح کرنا +
قدرت اُسکی کہ بزم جاناں میں
ہم کو بگڑے ہوئے بناتے ہیں

**بناؤ**۔ اسم مذکر۔ (۱) (بناؤ سنگار) ٹیپ ٹاپ۔ سنگار۔ آراستگی۔ زیبایش۔ آرایش + (۲) (نظم) میل۔ ملاپ۔ دوستی۔ یاری۔ موافقت +
مثل نسیم ہوں چمن روزگار میں
گل سے بناؤ ہے نہ مجھے خار سے بگاڑ + (آتش)

(۳) اصلاح۔ درستی۔ مرمت + (۴) غلطیاں + اس پروف میں بناؤ بہت ہے

**بناوٹ**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ (۱) گھڑت وضع۔ ساخت + (۲) دستکاری۔ کاریگری صنعت + (۳) شکل۔ ڈول۔ ترکیب وضع + (۴) دکھاوا۔ نمایش۔ نمود۔ تکلف ظاہرداری + (۵) تصنع۔ ساخت گھڑت + (۶) فریب۔ جعلسازی + (۷) خلاف بیانی جھوٹا اظہار۔ دروغگوئی +

**بناؤ کرنا۔ بناؤ سنگار کرنا**۔ ہ۔ (۱) (ف م) سجانا۔ درست کرنا سنوارنا۔ آراستہ کرنا۔ سنگار کرنا + (۲) (ف ل) سجنا۔ سنگرنا سنورنا۔ آراستہ ہونا +

**بن آئی مرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) بے موت آئے مرنا۔ عمر طبعی سے پہلے گزر جانا۔ مرگ مفاجات میں مبتلا ہونا + (۲) ناحق آفت آنا۔ کسی بلا میں بے سبب مبتلا ہو جانا۔ ناحق پھنس جانا۔ بیگناہ مارا جانا +

**بن بن کر بگڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) کسی کام کا بنکر یا درست ہوکر بگڑ جانا یا خراب ہو جانا +
اے مصحفی میں روؤں کیا اگلی صحبتوں کو۔
بن بن کے کھیل ایسے لاکھوں بگڑ گئے ہیں +
(۲) جان بوجھکر خفا ہونا۔ سنبھل سنبھل کر

بگڑنا یا ناراض ہونا +

**بنتی کرنا** - ہ - فت م - (۱) عاجزی - منت یا آدھینتی کرنا - پرارتھنا کرنا - پاؤں پڑنا +

ٹھاڈی گھاٹ بنتی کروں - موری پار لگادے ناوریا + (گیت ٹھمری)

(۲) عذر خواہی یا معذرت کرنا +

**بنجارے کی سی آگ چھوڑ جانا** - ہ - ف ل - جب بنجارہ کسی منزل سے اپنا ٹانڈا لادتا ہے تو وہاں بے پروائی کے سبب اُس آگ کو چھوڑ جاتا ہے جس سے آرام پایا تھا اسی سبب اُسکے معنے بے پروائی کرنے کے ہوگئے ہیں - لحاظ و خیال نکرنا - کچھ نہ سمجھنا - کچھ نہ گننا - بے پروائی ظاہر کرنا +

چھوڑ چلے بنجارے کی سی آگ + مثل

**بن جانے** - ہ - م ف - ناواقفیت میں انجانے - بے خبری میں - بھولے سے +

**بنجنا** - ہ - ف ل - (۱) بنج یا بیوہار کرنا (۲) بیاہ سگائی کرنا - بیاہنا - بیاہ کرنا - شادی کرنا +

مجھے کیا بیٹا بنجنا رہگیا ہے ! (عو)

**بنجی جانا** - ہ - ف ل - گھر گھر پھر کر کوئی چیز بیچنا - سودا سلف پھیری پھر کر بیچنا - پھیری پھرنا +

**بنچر** - ہ - اسم مذکر - (۱) بن کا پھرنے والا جنگلی آدمی یا جانور - (۲) بندر (۳) ہتیم جنگلات - بن رکشک +

**بند** - ف - اسم مذکر - از بستن - سں बन्ध (۱) علامتِ فاعل جیسے نعلبند - کاربند - پابند + (۲) جوڑ - عضو - (۳) گانٹھ - گرہ + (۴) کپڑے کی پٹّی - دھجّی - بندھن - بندش + (۵) کپڑے کی گول سی سلی ہوئی ایک پتلی ڈور یا فیتہ جس سے انگرکھا وغیرہ باندھتے ہیں - تنی + (۶) روک اٹک - بند ھیج - روک تھام + (۷) پُشتہ - مینڈ - روکا - ڈاٹ +

ہر گھر میں اسطرح سے بھرآئی ہے مفلسی
پانی کا ٹوٹ جائے ہے جوں ایک بار بند (نظیر)

(۸) قید - حوالات +

بند کے جائے سدا بند میں نہیں رہتے + مثل

(۹) (نظم) ترکیب - کرتب - پھرتی - ڈھنگ +

وہ لوگ ایک کوڑی کے محتاج اب ہیں آہ!
کسبِ ہنر کے یاد ہیں جن کو ہزار بند - (نظیر)

(۱۰) کشتی کا ایک داؤں - پیچ +

(۱۱) کاغذ کی ایک لمبی پٹّی - پُرزہ - ٹکڑا +

یہانتک کہ اپنی چٹھی کے لکھنے کے واسطے
کاغذ کا مانگتا ہے ہر ایک سے اُدھار بند + (نظیر شہر آشوب)
(۱۲) فہرست۔ فرد + (۱۳) ایک قسم
کی نظم۔ چوپائی۔ کڑا + جیسے مخمس کا بند

**بند۔** ف۔ صفت۔ (۱) رُکا ہوا۔ مسدود +
(۲) مقفل۔ کنڈی لگی ہوئی۔ کواڑ بھڑے
ہوئے۔ تالا لگا ہوا۔ مُندا ہوا۔ بھڑا ہوا +
(۳) موقوف۔ خارج۔ باہر + (۴) کھڑا۔
اِستادہ۔ بندھا۔ رُکا ہوا +

بند پانی خراب ہو ہی جاتا ہے

(۵) چُپ۔ خاموش + (۶) رُکا ہوا تھما
ہوا۔ مندا + سنگت سے سب کام بند ہیں
(۷) افسردہ۔ پژمردہ۔ سُست + (۸)
گھرا ہوا۔ گُھٹا۔ تنگ و تاریک +
(۹) (چابک سوار) سکڑی یا بھچی ہوئی
(ٹانگیں) + اس گھوڑے کی پچھلی ٹانگیں بند ہیں

**بِن داموں کا غلام۔** ا۔ اسم مذکر۔
وہ شخص جو بغیر اُجرت کے خدمت کرے
۔ مفت کا آدمی۔ مُفت کا غلام +

**بند باندھنا۔** ف ل۔ (۱) پُشتہ بنانا۔
روک لگانا۔ مینڈ بنانا + (۲) روک دینا
بند کر دینا + (۳) تدبیر کرنا۔ بندوبست
باندھنا۔ انتظام انسداد ترکیب یا تدارک کرنا

اسے دود آہ رات نہ نبڑے وہ بند باندھ (انشا)
جا کر گلوے مرغ سحر پر کمند باندھ +

**بند بند جدا کر دینا۔** ا۔ ف ل۔ جوڑ جوڑ
الگ کر دینا یا کاٹ ڈالنا۔ ٹکڑے ٹکڑے
کر ڈالنا۔ ہڈی پسلی توڑ دینا +

**بند بند جکڑ جانا یا پکڑا جانا۔** ا۔ ف
ل۔ جوڑ جوڑ میں درد ہو جانا۔ ہر ایک عضو کا
اینٹھ جانا۔ گٹھیا ہو جانا +

**بند بند رہنا۔** ا۔ ف ل۔ منقبض یا افسردہ
خاطر رہنا۔ رُکا رُکا چپ چپ یا سُست
رہنا۔ بُجھا رہنا +

**بند بند ڈھیلے کر دینا۔** ف ل۔ (۱)
ہر ایک جوڑ کا ڈھیلا کر دینا۔ چولیں ہلا ڈالنا
سارا بدن توڑ دینا + (۲) تھکا مارنا۔
کم زور کر دینا + (۳) خوب پیٹنا۔ گت بنانا

**بند چھڑانا۔** ا۔ ف م۔ (۱) قید سے رہا
کرانا۔ مخلصی دلوانا + (۲) مشکل آسان
کرنا۔ دقت سے نکالنا۔ فکر سے چھڑانا +

**بندر بھبکی دینا۔** ہ۔ ف ل۔ بندر کی طرح
ڈرانا۔ خوفناک شکل بنا کر دہشت دینا
ڈرانا۔ دھمکانا +

یہ بندر بھبکی کسی اور کو دینا +

**بندر کا گھاؤ۔** ہ۔ صفت۔ چونکہ بندر اپنا

زخم کھجا لیا کرتا ہے اور اچھا نہیں ہونے
دیتا اِس سبب سے اسکے معنی ہو گئے ہیں
وہ زخم جو سدا ہرا رہے اور کبھی نہ اچھا ہو۔
وہ کام جو کبھی تمام نہو +

**بندر کی آشنائی**۔ ا۔ اِسم مؤنث۔
بے مروّت آدمی کی دوستی۔ رُوکھے شخص
کا یارانہ +

**بندر کی طرح نچانا**۔ ا۔ ف م۔ نہایت
تنگ کرنا۔ بہت ستانا۔ ناک میں دم کرنا
دِق کرنا +

**بندش**۔ ف۔ اسم مؤنث۔ (۱) بندھن۔
گانٹھ۔ گرہ (۲) ترتیب الفاظ۔ گٹھت +
اس شعر کی بندش اچھی نہیں ہے
(۳) ترتیب عبارت۔ سُوقِ عبارت +
(۴) بناوٹ۔ گھڑت۔ ساخت + (۵)
خیال۔ فکر۔ بچار + (۶) سازش۔ گھٹوت
گُٹھی + (۷) تکلف۔ بناوت + (۸) اُٹھان
تمہید۔ پیش بندی + (۹) تدبیر۔ اُپائے۔
حفظ ماتقدم + (۱۰) باندھنو۔ بہتان۔
تُھدا۔ الزام +

**بند کرنا**۔ ا۔ ف م (۱) قید کر دینا۔ مکان
میں موند دینا + اس لڑکے کو بند کر دو اُسے
چھوڑ دو (مذاقاً بچوں کے ڈرانیکے واسطے کہا کرتے ہیں)
(۲) تالا لگانا۔ مقفل کرنا۔ بھیڑنا۔ مُوندنا
(۳) آڑ یا روک لگانا۔ روکنا + (۴)
موقوف کرنا۔ باز رکھنا۔ روک دینا +
مدہ بند کرو برسات آئی
(۵) باقی نکالنا۔ جیسے حساب بند کرنا +
(۶) لاجواب کرنا۔ چُپ کر دینا۔ ہرانا۔
چال نہ آنے دینا۔ مات دینا + (۷)
منع کرنا۔ روکنا۔ چُپ کرنا +

**بندگی**۔ ف۔ اِسم مؤنث۔ ف بند۔ سس
बन्ध - (۱) پالاگن۔ پرنام۔ ڈنڈوت
آدیش۔ آداب۔ تسلیمات۔ خدا حافظ۔
فی امان اللہ + (۲) اِنکسار۔ عجز۔ فروتنی
آدھینتی۔ جھوک۔ بنتی + (۳) پرستش۔
عبادت۔ پُوجا۔ تپشیا۔ (۴) ملازمت۔
نوکری۔ خدمت۔ ٹہل۔ چاکری +
مثل
بندگی بیچارگی +
(۵) غلامی۔ خدمت +

**بندگی**۔ ف۔ ندا و ندبہ (۱) سلام!۔ آداب!
تسلیم!۔ (۲) شکریہ ہے!۔ عنایت ہے!
(۳) شاباش! مرحبا! واہ وا!

**بندگی بجانا**۔ ف م خدمت گزاری کرنا
ٹہل کرنا +

**بند میں گانٹھ یا گرہ دے لو**۔ محاورہ۔

یاد رکھنے کے لئے انگرکھے کے بند میں
گرہ لگالو تاکہ بند کی گرہ آنکھ کے سامنے
رہنے سے وہ کام یاد رہے۔ ضرور یاد رکھنا
ہرگز مت بھولنا +

**بندوڑی**۔ ہ۔ اِسم مؤنث۔ (عو) (۱) بہت
ہی ادنیٰ درجہ کی باندی۔ باندی سے بھی
حقیر۔ لونڈی۔ چیری +

دخترِ رز لگی ہے منہ ورنہ
ہے یہ مُردار سو بندوڑی ایک (ظفر)

(۲) اعلیٰ درجہ کی عورتیں تضحیک یا غصّہ
کی حالت میں اپنی نوکروں کو کہا کرتی
ہیں + (۳) گھر میں ڈالی ہوئی باندی
یا لونڈی۔

**بندُوق بھرنا**۔ ا۔ ف ل۔ بندوق
میں گولی یا بارود ڈالکر چھوڑنے کے لئے
تیار کرنا +

**بندُوق چھتیانا**۔ ا۔ ف ل۔ بندوق
کو چھاتی پر رکھکر نشانہ باندھنا۔ بندوق
چھوڑنے کو تیار ہونا +

**بندُوق لگانا یا چلانا**۔ ا۔ ف م۔
بندوق چھوڑنا۔ مارنا۔ یا سر کرنا۔ فیر کرنا

**بندہ**۔ ف۔ اِسم مذکر۔ بندی۔ اِسم مؤنث۔
(۱) پابند۔ بندھا ہوا + (۲) غلام۔
بردہ۔ چیرا۔ داس + (۳) چاکر۔ خدمتگار۔
نوکر۔ تابع + (۴) (صیغہ متکلم) میں۔
نیازمند۔ عاجز۔ خاکسار۔ غلام۔ تابعدار +
بندہ کو کچھ عذر نہیں ہے جس طرح فرمائیے موجود ہوں
(۵) پُرش۔ مَنش۔ انسان۔ بشر۔ آدمی +
آیا بندہ آئی روزی گیا بندہ گئی روزی + مثل

**بندھا ہوا خرچ**۔ ا۔ اِسم مذکّر۔ معمولی یا
مقرری خرچ یا اُٹھاؤ +

**بندھائی۔ بندھوائی**۔ ہ۔ اِسم مؤنث
(۱) کسی چیز کے باندھنے کی مزدوری +
(۲) ریزگاری یا ٹکوں کے بدلے روپیہ
دینے کی دستوری یا کمیشن۔ ہنڈاون +

**بندہ پرور۔ بندہ نواز**۔ ف۔ اسم مذکر۔
اعلیٰ درجہ والے کو اکثر اور برابر والے کو
کمتر اس لفظ سے خطاب کرتے ہیں۔
جناب۔ خداوندا! ان داتا۔ حضرت۔
میاں۔ صاحب +

**بندہ زادہ**۔ ف۔ اِسم مذکّر۔ بندہ زادی
اِسم مؤنث۔ جب کسی بڑے آدمی سے
اپنے بیٹے یا بیٹی کا ذکر کرتے ہیں تو اُس وقت
اُنکو ان الفاظ سے خطاب کرتے ہیں۔
غلام زادہ یا زادی یعنی میرا بیٹا یا بیٹی۔
آپکا غلام +

**بنْدہ عاجِز ہے** - محاورہ - اِنسان بے بس ہے - خدا کے سامنے آدمی کی کچھ نہیں چل سکتی +

**بنْدھن** - ہ - اِسم مذکّر - وہ رسی وغیرہ جس سے کوئی چیز بنْدھی ہوئی ہو - جُوت - (۲) پَٹّی - بند - بندش + (۳) روک - اٹکاؤ - (۴) مُربّی - سرپرست چھتری - ڈھال - (۵) نیم - وِرد - دستور +

**بنْدھنا** - ہ - ف ل - (۱) گانْٹھ یا گرہ لگنا + (۲) زبان دیدینا - پابندی ہونا + (۳) مضمون کا گٹھنا یا درست بیٹھنا + دیکھو (باندھنا نمبر ۱ سے ۴+۶+۸ سے ۱۲+۱۶ سے ۲۱+ ۲۹- ۳۲)

**بِنْدھنا** - ہ - اِسم مذکّر (۱) وہ کپڑا یا بستا جسمیں کوئی چیز باندھتے ہیں - بیٹھن - (۲) تِلے دانی - خلیطی +

**بِنْدھنا - بِنْدھجانا** - ہ - ف ل - (۱) - چھِدنا - سُوراخ ہونا + (۲) پرویا جانا + (۳) کاربراری ہونا - خرید لینا مطلب پُورا ہوجانا +

بِندھ گیا سو موتی رہگیا سو پتھر + مثل

(۴) قتل ہوجانا - موہا جانا - فریفتہ ہوجانا + ڈگر ماری چھاڈو للا بندھ جاؤ گے نینن میں

پُھری (۵) (پھنْدنا) جذب ہونا - بیٹھنا گُھسنا - پیوستہ ہونا + نمک بندھنا

**بنْدھوا** - ہ - اِسم مذکّر - (۱) قیدی - اسیر + (۲) (عو) پابند - مقید - غُلام - چیری داس - داسی (۳) - نظم - عاشق - اسیر - گرفتار +

**بنْدھوانا** - ف م (۱) قید کرانا - جیل خانہ بھجوانا + (۲) گرفتار کروانا (۳) گانٹھ لگوانا - کسوانا - کھچوانا + (۴) ادنیٰ درجہ کے سکہ کو اعلیٰ درجہ میں تبدیل کرانا - بھنوانے کا برعکس -

**بند ہونا یا ہوجانا** - ا - ف ل - (۱) رُک جانا - موقوف ہوجانا - ملتوی ہونا اٹکنا - مسدود ہونا + (۲) اٹنا - بھر جانا +

گڑھا بند ہوگیا

(۳) بھڑنا - مُقفّل ہوجانا - تالا لگجانا +

بازار بند ہوگیا

(۴) ختم ہونا - پُورا ہوجانا + مینہ کب بند ہوگا +
(۵) ٹُوٹ جانا - برخاست ہونا - موقوف ہوجانا + بندوبست کا محکمہ بند ہوگیا -
(۶) ہوچکنا - تمام ہوجانا - نبڑ جانا +
(۷) مندا ہوجانا - چلتی نہونا - جاری نہونا +

کچھ ایک دو کے کام کا رونا نہیں ہے یار +
چھتیس پیشہ والوں کا ہے کاروبار بند + (نظیر شہر آشوب)

(۸) ذات یا برادری سے خارج ہونا +
اُنکا برادری میں آنا جانا بند ہوگیا ہے
(۹) کُھنڈا ہونا - کُند ہوجانا - دھار اُترنا +
کیا بات ایک بال کٹے یا تراشے کور
یہ نتا سا ہے اُسترے د نہرنی کی دھار بند (نظیر)
(۱۰) جکڑ جانا - اینٹھ جانا + (۱۱) جواب نہ آنا - چُپ ہوجانا - مات کھانا - چال نہ آنا +

**بندھی بات** - ہ - اِسم مؤنث - معمولی بات - معمولی کارروائی - مقرری رسم - دستور

**بندھی بُہاری** - ہ - اِسم مؤنث - (ع) کنبے کا دِلی میل جول یا اتفاق - سُلوک ایکا + اچھا ہے جب تک بندھی بُہاری رہے
جہاں بندھن کُھلا پھر کُھلا +

**بندھیج** - ہ - اِسم مؤنث - (۱) روک - آڑ - ممانعت - اِمتناع - بندوبست + (۲) پرہیز - روک اعتدال - (۳) رسم - رواج - ریت - مرجاد - دستور - برتاؤ + (۴) ٹھیراؤ - رُکاؤ - اِنجماد - قبض +

**بندھیج کا گنڈا یا تعویذ** - اِسم مذکر - ایسا گنڈا یا تعویذ جو اسقاط حمل کے انسداد کیواسطے سیانے یا اوجھے وغیرہ دیا کرتے ہیں +

**بندھیج کی دوا** - ا - اِسم مؤنث - دستوں کسے روکنے کی دوا - اسقاط حمل روکنے یا خون بند کرنے کی دوا +

**بندھی مٹھی** - ہ - اِسم مؤنث - (۱) راز سربستہ - چُھپی بات + (۲) کنبہ کا اِتفاق سُلوک - ایکا - جتھا +

**بندھی مٹھی** - ہ - م ف - (۱) یکمشت - اِکھٹّا + مثل
بندھی مٹھی لاکھ برابر +
(۲) (نظم) بے خوف وخطر - چُپ چاپ بے کھٹکے - امن کے ساتھ +
زباں رکھ غنچہ ساں اپنے دہن میں -
بندھی مٹھی چلا جا اس چمن میں + (میر تقی)

**بنسی** - ہ - اِسم مؤنث - (۱) بانسلی - مُرلی - نَے + (۲) مچھلی پکڑنے کا ڈور کانٹا +

**بنسی کھیلنا** - ہ - ف ل - ڈور کانٹے کے ذریعہ سے مچھلیاں پکڑنا - مچھلیوں کا شکار کرنا +

**بنکارنا** - ہ - ف ل - س - बक बولنا (۱) شور کرنا - غل مچانا - دہاڑنا - نشہ پیکر بم مچانا + (۲) بھوت پریت کا سر آنا کھیلنا + (۳) ڈینگ مارنا - شیخی بگھارنا - تعلی کی لینا +

**بنکر کھیل بگڑ گیا** محاورہ - کام سنور کر خراب ہوگیا - کامیابی ہوتے ہوتے رہ گئی

**بَن کھاؤ**۔ محاورہ۔ (۱) بَن چباؤ (۲) مذاقاً چارپائیاں بُنکر اپنے دن کاٹو +

**بَنگا ٹھوکنا**۔ ہ۔ ف م (بازاری)۔ (۱) میخ ٹھوکنا۔ میخ مارنا۔ زک دینا۔ کسی کے ہوتے کام میں حارج ہونا یا بھانجی مارنا +

**بِن مارے شہید ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ (نظم) بغیر قتل کئے قتل ہوجانا۔ بن مارے مرجانا۔ عاشق یا گرویدہ ہوجانا +

**بِن مارے کی توبہ**۔ ا۔ اِسم مؤنث۔ قبل ازمرگ واویلا۔ بیفائدہ کی فریاد۔ ناحق کا غُل وشور۔ شکایتِ بیجا +

**بَنوباس**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) جنگل یا بن کی ریاست۔ (۲) جلاوطنی۔ دیس نکالا +

**بَنّی بنی۔ بنّو۔ بنڑی**۔ ہ۔ اِسم مؤنث۔ (۱) دلہن۔ عروس +

نہا دھو کے اُس رونا ایسی بنی۔
کہ دو دن کی سیج مچ ہو جیسے بنی + میر حسن

(۲) پیاری۔ لاڈلی۔ لاڈو +

بنّو! تیرا آیا بنڑا تو کھول گھونگٹ ٹک دیکھ۔ گیت بنڑا

**بنیا**۔ ہ۔ اِسم مذکر۔ گ۔ بنڑیاں۔ بانڑیاں۔ س वणिक (۱) بنج بیوہار کرنیوالا۔ بَنِک + (۱) بنج کرینگے بانڑ بنئے اور کرینگے ریس
مثل گڑ بھرا قہاجات نے رہگئے سو کے تیس

(۲) بنئے کی بڑی چھاتی ہے ہزاروں روپیہ اُٹھا دیتا ہے اور بات نہیں کرتا!

(۲) آٹا دال بیچنے والا۔ غلہ فروش۔ بقال + (۳) غریب۔ سیدھا۔ مسکین + (۴) ڈرپوک۔ بُزدل۔ کم ہمت۔ بودا +

مجھے بھی کوئی بنیا جانا ہے!

(۵) چلن سے چلنے والا۔ کفایت شعار + (۶) کنجوس بخیل +

**بُنیاد ڈالنا**۔ ف م۔ کام شروع کرنا۔ ابتدا کرنا۔ پہل کرنا۔ دیکھو (بنا ڈالنا)

**بنیوں کا سا چلن ہے**
**بنیوں کی سی چال چلتا ہے** ] محاورہ بڑا کفایت شعار ہے۔ اوت سوت سے کام نکالتا ہے۔ بڑا چلن والا ہے۔

**بُو۔ بو**۔ ف۔ اِسم مؤنث۔ س वास خوشبوناک کرنا (۱) باس۔ گند + (۲) سگند۔ باسنا۔ مہک۔ خوشبو۔ شمیم + (۳) دُرگند۔ بدبو۔ سڑاند۔ بساند۔ باس +

کیسی بُو آتی ہے!

(۴) علامت۔ نشانی۔ پتا۔ چِنہ + (۵) شُبہ۔ شک + (۶) خبر۔ بھنک۔ راز۔ بھید + (۷) عادت۔ سبھاؤ۔ طرز۔ ڈھنگ +

اِس لڑکے میں اسکے دادا کی سی بُو پائی جاتی ہے۔

**بُوآ** - ہ - اِسم مؤنث - (۱) بجی جی - بہن - بھینا - ہمشیرہ - خواہر - (۲) کلمۂ خطابیہ جس سے برابر والی عورتیں آپسمیں مخاطب ہوتی ہیں (۳) (ہندو) باپ کی بہن پھپھی بھوآ - پھوپی - (۴) (پنجابی) دروازہ - کواڑ +

(۱) بُوآ کھولدیے (۲) بُوا مار دے -

(ہندوستانی یہ فقرے سُنکر بوجہ اپنے ہاں اس لفظ کے یہ معنی نہونیکے پنجابیوں سے مذاق کرتے ہیں)

**بُوآنا** - ا - ف ل - (۱) بدبُو یا دُرگند معلوم ہونا - سڑاند آنا + (۲) علامت پائی جانا + (۳) شُبہ پڑنا +

**بوانا** - ہ - ف م - بیج ڈلوانا - کاشت کرانا - تخم ریزی کرانا (۲) بھینس کو گیابھن کرانا - بھینسا چھُڑوانا -

چھورا! بھینس تو گئی ہے یا ہے بوا لا (زمیندار)

**بوائی پھٹنا** - ہ - ف ل - (۱) سردی کے مارے ایڑھی میں ایک شگاف آجانا - ایڑی کا چِرجانا - زخم ہونا + (۲) تکلیف یا دُکھ اُٹھانا یا سہنا - مصیبت پڑنا + جسکی نہ پھٹی ہو بوائی وہ کیا جانے پیڑ پرائی + مثل

**بُوباس** - ہ - اِسم مؤنث - (۱) خوشبو - شگند - مہک - بھبک + (۲) نشان علامت - چِنّہ - کھوج - پتا + (۳) طور طرز - ڈھنگ - انداز - روش +

بُو باس نکلتی ہے شعر میں کچھ انشا کے - جامی کی نظامی کی سعدی کی سحابی کی (انشا)

(۴) کچھ کچھ مشابہت - ملتا جُلتا پن - اوپان (۵) عادت - سُبھاؤ +

اس لڑکے کی بو باس نرالی ہے +

**بُوبک** - ہ - اِسم مذکر - (پورب) بڑبک + (۱) بوڑھا - احمق - پیرنابالغ - گاودی + (۲) مسخرا - ٹھٹھول -

**بُوبُو** - ف - اِسم مؤنث - (۱) بہن - بوآ - ہمشیرہ (۲) اہلِ قلعہ اپنی ماں کی پرورش کرنیوالی ذی عزّت لونڈی کو کہتی ہیں - (۳) حرم - چیری +

**بُو پھُوٹنا** - ا - ف ل - (۱) بو یا باس نکلنا یا پھیلنا + (۲) بھید کھُلنا - کھل جانا - راز ظاہر ہو جانا + (۳) پھیلنا - مشہور ہونا + طشت از بام ہونا +

**بُوتا** - ہ - اِسم مذکر - سں बित्तम (عو) (۱) طاقت - زور - بل + (۲) قوت دماغی - دماغ - بھیجا +

مجھ میں تو اتنا بوتا نہیں جو تجھ سے سر ماروں

**بوتل والی۔** ا۔ اسم مؤنث (عو) شراب مے۔ دارو +

**بُوتہ۔** ف۔ اسم مذکر۔ (۱) اُونٹ کا بچّہ + (۲) فربہ اندام۔ موٹا۔ پھسّس۔ بدصورت بھدّا + (۳) سنارا۔ کٹھالی +

**بُوٹا سا قد۔** ا۔ صفت۔ ٹھنگنا۔ چھوٹا یا پستہ قد۔ موزوں قد +

**بُوٹا کاڑھنا۔** ہ۔ ف م۔ نقش و نگار یا بیل بوٹا بنانا۔ بوٹیاں بنانا +

**بُوٹی۔ بُوٹنی۔** ہ۔ اسم مؤنث (۱) چھوٹا سا پودا۔ اوکھد یا دوا کا پودا۔ اوکھد۔ دوا (۲) چھوٹا سا پھول (۳) سبزی۔ بھنگ۔ بجیا

**بوٹی بوٹی پھڑکتی ہے یا تھرکتی ہے** محاور۔ (م عو) نہایت چنچل اور چلبلا ہے نچلا نہیں بیٹھتا ہے۔ بڑا شریر ہے +

**بوٹی بھرنا یا اُتار لینا۔** ہ۔ ف م (م عو) دانتوں سے بدن کا گوشت کاٹ لینا۔ ڈبکٹا بھرنا +

**بوٹی توڑ لینا۔** ہ۔ ف م۔ (م عو) زور سے چٹکی بھر لینا۔ یا لے لینا +

**بوٹی چڑھنا۔** ف ل۔ (م عو) موٹا ہونا پنپنا۔ فربہ ہونا +

**بوٹیاں اُڑانا۔** ہ۔ ف م۔ (م عو)۔ (۱) ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ خوب مارنا یا پیٹنا۔ کھال اُڑانا + (۲) دھجّی دھجّی کرنا + میری رضائی کی بوٹیاں اڑا ڈالیں (فقرہ)

**بوٹیاں توڑنا یا نوچنا۔** ہ۔ ف ل۔ (م عو) + چٹکیاں لینا۔ گودنا۔ طعنہ مہنہ دینا۔ کھا کھا جانا +

**بوٹیاں کاٹ کاٹ کھانا۔** ہ۔ ف ل۔ نہایت غصّہ ہونا۔ غضبناک ہونا۔ بڑا لال پیلا ہونا +

**بوٹیاں کھانا۔** ہ۔ ف م۔ صدمہ دینا۔ فکر میں مبتلا کرنا۔ روحانی صدمہ پہنچانا + (کم) کواری کھائے روٹیاں بیاہی کھائے بوٹیاں (مثل)

**بوجانا۔** ہ۔ ف ل۔ (دیہات) (۱) بھینس کا گیا بھن ہونا + (۲) (مذاقاً) عورت کا حاملہ ہوجانا +

**بوجھ اُتارنا۔** ہ۔ ف ل (۱) سبکدوش ہونا۔ بری الذمہ ہونا۔ اُلاہنا اُتارنا + (۲) تندہی سے کام نکرنا بیگار سی ٹالنا +

**بوجھ اُٹھانا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) متحمل ہونا۔ برداشت کرنا۔ سہارنا + (۲) خرچ کا بوجھ اُٹھا سکنا۔ خرچ اپنے ذمہ لینا + (۳) کسی کا خرچ اپنے ذمہ لینا +

**بوجھ پڑنا**۔ ف ل۔(۱) دباؤ پڑنا + (۲) کھانے کمانے کا فکر پڑ جانا + (۳) خرچ لگنا۔ گھر کا خرچ پیچھے لگ جانا +

**بوجھ پکڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ اوچھے پن کو چھوڑنا گھر سے نہ نکلنا۔ پائینچہ بھاری کرنا۔ بھاری بھرکم بننا + سہ روئے بوجھ پکڑا مشکل ہوا ہے جینا
(اشرف الدین) اللہ خیر رکھے بھاری ہے یہ مہینا

**بوجھ سر پر چڑھا ہوا ہے**۔ محاورہ کسی کام کے پورا کرنے کا ہر وقت خیال رہتا ہے۔ قرض دینے یا احسان اُتارنے کا ہر دم فکر لگا رہتا ہے +

**بوجھوں مرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ بوجھ لادینا معقول جواب نہ دے سکنا۔ ٹھیک اور موزوں جواب نہ دینا +

**بوچھار پڑنا یا ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسی چیز کا کثرت سے برسنا۔ چاروں طرف سے اعتراضوں کی بوچھاڑ ہونا۔ بہت سی گالیاں یا کوسنے پڑنا +

**بوچھاڑ کرنا**۔ ہ۔ ف م(۱) انگنت روپیہ لٹانا۔ روپیہ کنکری کر دینا + (۲) باتوں یا اعتراضوں کا مینہ برسا دینا۔ کثرت سے اعتراض کرنا +

**بودا کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ کسی کام کے کرنیکا ارادہ توڑ دینا۔ کچا کر دینا۔ ہمت توڑ دینا

**بودی بات**۔ اسم مؤنث۔ ادنیٰ بات۔ اوچھی بات

**بودی کرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (دیہات)۔ کوئی کام اپنے درجہ سے کم کرنا ہیٹی کرنا

**بُور بُور کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ ٹکڑے ٹکڑے یا ریزہ ریزہ کرنا۔ آٹا کر دینا +

**بُور کے لڈو ہیں**۔ محاورہ۔ (۱) ظاہری ٹیپ ٹاپ اور اصل میں کچھ نہیں۔ دھوکے کی ٹٹی ہے۔ اندرائن کے پھل ہیں + (۲) ایسا کام ہے جسکا کرنا اور نکرنا یکساں ہے۔ بے فائدہ کام ہے۔ گناہ بے لذت ہے + سہ (برق)
لذت فراق و وصل کی دونوں ہیں دلکو زہر
بوسے دہانِ یار کے لڈو ہیں بور کے +

**بُوڑھا چونچلا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ بڑھاپے کا نخرہ + بوڑھا چونچلا جاڑے کے ساتھ مثل

**بوڑھا چونڈا یا نخرہ ہلانا**۔ (م عو)۔ بڑھاپے میں جوانوں کے سے ناز و انداز کرنا۔ پیرانہ سالی میں معشوقانہ انداز دکھانا یا نخرہ کرنا + (یہ محاورہ طنزاً بولا جاتا ہے)

**بوڑھا خرانٹ یا کھاگ ہے**۔ محاورہ بہت بوڑھا ہے۔ گرگ کہن ہے۔ جہاندیدہ ہے۔ زمانہ آزمودہ آدمی ہے۔ بڑا تجربہ کار ہے۔ بڑا کھاگ ہے +

**بُوڑھا کھیّاٹ** ۔ ہ۔ صفت۔ نہایت بڈّھا۔ بڈھّا پھونس۔

**بُوڑھی جُروا** ۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ (م عو) بڑی عمر کی عورت۔ بڑھیا+

**بُوڑھے طوطے** ۔ اِسم مذکّر (طنزاً) بہت عمر کا آدمی۔ بڈّھا۔ عمر رسیدہ +

بوڑھے طوطے بھی کہیں پڑھتے دیکھے ہیں + مثل

**بُوڑھے مُنہ مُنّہاسے** ۔ محاورہ۔ (مُنّہاسے اکثر جوانی کے جوش کے سبب جوانی کے عالم میں نکلا کرتے ہیں اور جب بڑھاپے میں نکل آئیں تو گویا پیرانہ سالی میں جوانی آگئی) پس بڑھاپے میں جوانوں کی سی باتیں یا حرکتیں کرنا+ بوڑھے مُنہ مُنہاسے، لوگ چلے تماشے + مثل

**بوسما جانا** ۔ ہ۔ ف ل۔ اِترانا۔ گھمنڈ کرنا غرور کرنا+

ایسی کب بوسمائی تھی تمکو
ہمسے جو اسقدر دماغ ہوا (داغ)

**بوغرا یا بوگرا نکالنا** ۔ ہ۔ ف م۔ (بازاری) پلیتھن نکالنا۔ مارتے مارتے نِکمّا کردینا بُھرکس نکال دینا۔

**بول اُٹھنا** ۔ ف ل۔ (۱) چلّا پڑنا۔ صبر نکر سکنا+ (۲) جیسی مان جانا۔ ہار مان لینا۔ لوہا ماننا+

**بول بالا رہے** ۔ محاورہ۔ عزت بنی رہے اقبال بنا رہے۔ بخت مددگار رہے۔

**بول بالا ہونا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) ترقی جاہ و دولت ہونا۔ بھلا یا بہتری ہونا+ (۲) شہرت ہونا۔ نام ہونا۔ مشہور ہونا (۳) بن آنا۔ گھرے ہونا۔ بات بن جانا+

کان ہیں سروِ قد کے بالا ہے
آج رنگیں کا بول بالا ہے (رنگیں)

**بولتا** ۔ ہ۔ اِسم مذکّر۔ (۱) روح۔ جیو۔ آتما۔ پران+

بولتا ہے جب تلک ہے بولتا۔ مثل

(۲) جی۔ من۔ دل+ (۳) (فقیر) حُقّہ+ سفر میں بولتا ساتھ ہو تو بڑا آرام رہتا ہے۔

**بول جانا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) ہو چکنا۔ نبڑ جانا۔ (۲) مات ہو جانا۔ ہار جانا۔ چلّا اُٹھنا+ بحث گریہ میں ابر بول گیا
دیدہ اشکبار! کیا کہنا! (صبا)

(۳) گھبرا جانا۔ سٹ پٹا جانا۔ دم بند ہو جانا

دلا کہا نہ کیا کچھ بھی تیغ کے نیچے۔
زبان بول گئی وقتِ امتحاں دیکھا+ (اسیر)

(۴) گھس جانا۔ بوسیدہ ہو جانا+ (۵) دوالہ نکل جانا۔ گھاٹا آجانا۔ بیٹھ جانا+ (۶)

(ہندو بازاری) بوڑھے آدمی کا مرجانا۔ نِہل جانا۔ چل بسنا +

**بوسنے پر آنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ بیباکانہ گفتگو کرنا۔ لحاظ اُٹھا دینا +

میں اگر بوسنے پر آ ؤں گی۔
لاکھوں دُھرے ترے اُڑاؤنگی (شوق)

**بولیاں بولنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) چہچہے کرنا خوش الحانی کرنا۔ زمزمہ سنجی کرنا +

یہ چمن یُونہیں رہیگا اور ہزاروں جانور
اپنی اپنی بولیاں سب بولکر اُڑجائیں گے +

(۲) (بول مارنا) طعنے مارنا۔ آوازے کسنا + (۳) گالیاں دینا +

**بولیاں سُننا۔ بول سُننا** ۔ ہ۔ ف ل۔ طعنے مینے سننا۔ طعن کی برداشت کرنا

**بولی ٹھولی مارنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ طعن تشنیع دینا + طعنہ مہنہ دینا۔ آوازہ کسنا

**بوم خصلت** ۔ صفت۔ منحوس ویرانہ پسند۔ اُجاڑو +

**بُوندا باندی** ۔ اِسم مؤنث۔ ترشح۔ تھوڑی تھوڑی بارش۔

**بُوند بھر** ۔ م ف۔ ایک قطرہ۔ تھوڑا سا۔ ذرا سا۔ قدر قلیل۔ بہت ہی کم تنک سا۔ ذرا سا۔

**بُوند چرانا** ۔ ف ل۔ (بازاری) قطرہ یا نطفہ قبول کرلینا۔ حاملہ ہونا۔

**بُوند سا دِن** ۔ اِسم مذکر۔ نہایت چھوٹا دن۔ ذرا سا دن +

تو بھی ہوجا شستہ ہجراں کہیں جلدی کوتاہ
بُوند سا وصل کا دن جلدی ہی ڈھلجاتا ہے

**بُوند ہوجانا** ۔ ہ۔ ف ل۔ نہایت اونچا چڑھ جانا۔ بہت بلند ہوجانا۔ جیسے۔ تُکّل بُوند ہوگئی

**بہا بہا پھرنا۔ بہا بہا ڈولنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) کسی سیال چیز کا کثرت سے بہتے پھرنا۔ کسی سیال چیز کی کثرت ہونا + (۲) کسی چیز کی کثرت یا زیادتی ہونا + (۳) واہی تباہی باڈانواڈول پھرنا۔ مارا مارا پھرنا +

**بہا دینا** ۔ ف م۔ سستا بیچڈالنا ماٹی کے مول بیچڈالنا۔ ارزاں فروخت کرنا یونہیں اٹھا دینا

**بہار پر آنا** ۔ ا۔ ف ل۔ (۱) رونق پر آنا۔ عالم شباب کا ترقی پر ہونا۔ سوپر آنا۔ جوبن پر آنا۔ کیفیت پہ آنا + (۲) مزے پر آنا۔ مزیدار ہوجانا +

**بہار لوٹنا** ۔ ہ۔ ا۔ ف ل۔ گلچھرے اُڑانا۔ عیش لوٹنا۔ لطف حاصل کرنا +

نوید وصل مٹاتی ہے دل کے داغوں کو
بہار لوٹتی ہے باغ کو خزاں کی طرح (منیر)

**بھاری بھرکم** - ہ - صفت - (۱) بُردبار متحمل - گمبھیر - بہت بھار والا - سنجیدہ + (۲) شریف - بھلا مانس +

**بھاری پتھر چوم کر چھوڑ دینا** - ہ - ف م - مشکل اور کٹھن کام سمجھکر چھوڑ دینا - ناممکن کام خیال کرکے دست بردار ہو جانا +

اُس بت کو نہ چھوڑتے تھے چھوڑ دیا
اس پیار میں دیکھا جو ضرر چھوڑ دیا
ایک بوسہ پہ سو ناز نہ اُٹھے ہمسے (رباعی)
بھاری پتھر تھا چوم کر چھوڑ دیا

**بھاری لگنا** - ہ - ف ل - ناگوار معلوم ہونا - دوبھر دکھائی دینا - بار خاطر ہونا -

**بھاری ہونا** - ہ - ف ل - (۱) بوجھل یا وزن دار ہونا + (۲) مشکل و دشوار یا کٹھن ہونا - سخت معلوم ہونا +

تین دن قبر میں بھی بھاری ہوتے ہیں - مثل

(۳) غالب یا زبردست ہونا +

میرا مردہ اب بھی تیرے زندہ پر بھاری ہے - مثل

(۴) منحوس یا نامبارک ہونا - اشبھ ہونا - مُضر ہونا + یہ بیٹا اسپر بھاری ہے + فقرہ

(۵) (عو) بھوت پریت کا دخل ہونا - جن اور پری کا اثر ہونا +

یہ مکان بھاری ہے میں تو اس مکان کو نہیں لینے دونگی +

**بھاڑ جھونکنا** - ہ - ف ل - (۱) ذلیل یا ادنیٰ پیشہ اختیار کرنا + (۲) اوقات ضایع کرنا - تضیع اوقات کرنا - یونہیں عمر گنوانا +

بارہ برس دلی میں رہے اور بھاڑ ہی جھونکا + مثل

**بھاڑ کھانا** - ہ - ف ل - عورتوں کا بھاڑا کھانا - خرچی کھانا - حرام کی کمائی کھانا +

**بھاڑ میں پڑے یا جائے** - محاورہ - (عو) چولھے میں جائے - غارت ہو - اُوڑا پڑ جائے +

بھاڑ میں جائے تیرا ایسا پیار -
چل پرے ہو تجھے خدا کی مار + (شوق)

**بھاڑے کا ٹٹو** - ہ - اسم مذکر - (۱) کرایہ کا ٹٹو + (۲) عادت کا غلام - ضرورت کا تابعدار - عادی - علتی + یہ تو بھاڑے کا ٹٹو ہے بے نشہ اس سے کام ہی نہیں ہو سکتا + (۳) ناپائیدار یا کمزور شے - بودی چیز - مرمت طلب چیز +

**بھاشا - بھانشا** - محاورہ بنگالی آدمی (کیونکہ یہ لوگ بھا کا کو بھاشا زیادہ بولتے اور سین کی جگہ شین ہی بولتے ہیں اسواسطے یہ انکا نام ہو گیا ہے)

**بھاگ بھرا۔ بھاگ بھری۔** ہ۔ صفت (۱) اقبال مند۔ صاحب نصیب۔ بھاگوان۔ بختاور + (۲) خوش و خرم سُکھی۔ سرسبز۔ پھلا پھولا + (۳) (طنزاً) بدبخت۔ بدنصیب۔ نربھاگی۔ ابھاگا۔ کمبخت + جس دن سے یہ بھاگ بھری میرے گھر میں آئی ہے بُہاری پھر گئی + (ساس طنزاً اپنی بہو سے کہتی ہے)

**بھاگ پھوٹنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) (ہ عو) خاوند کا مرجانا۔ خاوند کا بُرا نکل آنا۔ اولاد کا بُرا اُٹھنا + (۲) بدنصیب یا بدقسمت ہونا۔ زمانہ کا پھر جانا +

**بھاگتے کی لنگوٹی / بھاگتے بھوت کی لنگوٹی** محاورہ۔ جب کوئی رقم ڈوبتی ہو اور اُسکا کوئی حصہ ملجائے تو اُسوقت یہ محاورہ بولتے ہیں۔ جاتی ہوئی چیز یا ڈوبتی رقم کا کوئی جزو جو ہاتھ آئے سو ہی سہی +

**بھاگ جاگنا یا کھلنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) قسمت کا یاور ہونا۔ اقبال کا رجوع ہونا۔ مُراد حاصل ہونا +

ساون بیتے۔ اے سکھی! بھادوں بیسا لاگ (؟)
ابھوں نہ آئے پیو گھر جا گو نہ میرو بھاگ + (؟)

(۲) (عو) شادی یا بیاہ ہو جانا + خاوند اچھا ملنا۔ اولاد کا اچھا اُٹھنا +

**بھاگ لگنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) (نظم) صاحب نصیب ہونا۔ بھاگ جاگنا۔ قسمت کُھلنا +

دل ہو خون اور حنا کو بھاگ لگے۔
ہٹ تیری منصفی کو آگ لگے + (امیر)

(۲) گھمنڈ کرنا۔ اپنے تئیں کچھ سمجھنا۔ اِترانا۔ مغرور ہونا۔ تمکنت کرنا +

آنکھ ہر ایک کی دوڑے ہے کفک پہ تیرے
پاؤں سے لگ کے تیرے مہندی کو کچھ بھاگ لگے (زمیر)

**بھانپ لینا۔** ہ۔ ف ل۔ (بھاپ یعنی ایک ہوا جو بولنے سے پہلے مُنہ سے نکلتی ہے اُسی سے ارادہ کو جانچ لینا) جانچ لینا۔ سمجھ لینا۔ تاڑ لینا +

**بھانجی مارنا۔** ہ۔ ف م۔ کسی کے کام میں خلل ڈالنا۔ چلتی گاڑی میں روڑا اٹکانا۔ مخل یا حارج ہونا +

**بھانڈ۔** ہ۔ س۔ भाण्ड (۱) نقال + (۲) پھکڑ باز۔ مسخرا + (۳) وہ شخص جو بات کو نہ پچا سکے۔ پیٹ کا ہلکا +

**بھانڈا پھوٹ جانا۔** (اصل میں بھانڈا برتن کو کہتے ہیں جسکے پھوٹ جانیسے اُسکے اندر کی چیز ظاہر ہو جاتی ہے) اسی سبب سے۔

چھپی ہوئی بات کا ظاہر ہو جانا ۔ بھید کھل جانا ۔ افشائے راز ہو جانا +

**بھانڈا پھوڑ** ۔ ہ ۔ اسم مذکر ۔ بھید کو ظاہر کر دینے والا ۔ پیٹ کا ہلکا +

**بھانڈا پھوڑنا** ۔ ف م ۔ بات کو ظاہر کر دینا ۔ افشائے راز کرنا ۔ بھید کھول دینا +

**بھاؤ اُترنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ نرخ یا بھاؤ کا سستا ہونا ۔ قیمت گھٹنا +

**بھاؤ بتانا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ ناچتے میں ہاتھ یا بدن اور جوڑوں کے وسیلہ سے راگ کے بولوں کا روپ کھڑا کر دینا ۔ راگ کا سما باندھ دینا ۔ نرت کرنا ۔ راگ کی تصویر کھینچنا +

**بھاؤ تاؤ** ۔ ہ ۔ اسم مذکر ۔ مول تول ۔ دام نرخ +

**بھاون کی چیزیں** ۔ ا ۔ اسم مؤنث ۔ وہ چیزیں جو کسی کو بھاتی ہوں ۔ پسندیدہ چیزیں +

**بھائی چارا** ۔ ہ ۔ اسم مذکر ۔ بھائی جیسا آچرن یعنی برتاؤ ۔ جدی رشتہ ۔ برادری ۔ بھائی بندی ۔ اپنایت ۔ یگانگت +

**بھائیں بھائیں کرنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ کسی جگہ اُسکی غیر آبادی کے باعث صرف بھائیں بھائیں جو ہوا کی آواز ہے سنائی دینا ۔ ویرانہ برسنا ۔ خوفناک معلوم ہونا +

**بھبڑ پڑنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (دیہات) (۱) غل و شور مچنا + (۲) خوف یا دہشت پھیل جانا ۔ جانوں کا خوف ہو جانا ۔ (۳) بھاگڑ افرا تفری یا بھگی پڑنا +

**بھبکی میں آجانا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ دھمکی میں آجانا ۔ ڈر جانا +

**بھبوت رما لینا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ جوگی یا فقیر ہو جانا ۔ جوگ دھارنا یا سادھنا ۔ بیراگ لینا +

**بھبوکا بنا یا ہونا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ غضب یا غصّہ میں لال پیلا ہو جانا ۔ نہایت افروختہ ہونا ۔ بھڑک جانا +

یہ سنکر وہ شعلہ بھبوکا ہوئی ۔
لگی کہنے ہئے ہئے بلا کیا ہوئی ۔ (میر حسن)

**بھبوکے اُٹھنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (عو) غصّے یا غضب کے شعلہ نکلنا ۔ تن بدن میں آگ لگ جانا ۔ نہایت غصّہ آنا +

**بھپارا دینا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ (۱) کسی چیز کو جوش دیکر اُسکی بھاپ سے سینک پہنچانا + (۲) دم جھانسا دینا ۔ فریب یا دھوکا دینا

دسیدم مفت کے جھوٹے یہ بھپارے دیکر
کیوں کلیجے کو میرے آگ لگاتے ہو تم (انشا)

**بھپارے میں آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ دم یا دھوکے میں آنا۔ جُل میں پھنسنا +

**بھتّا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ لغوی اُبلے ہوئے چاول ۔سفر خرچ۔ الونس +

**بہت اچھّا**۔ ہ۔ م ف۔ (۱) بہتر ہے جس طرح فرمائیے۔ بہت مبارک۔ بہت خوب۔ (۲) طنزاً۔ کیا مضایقہ ہے۔ کیا ڈر ہے۔ کچھ پروا نہیں۔ سمجھونگا +

**بہت دور ہو**۔ محاورہ۔ بڑے حضرت ہو۔ بڑے بیڈھب ہو۔ نہایت متفنّی ہو۔ بڑے چالاک ہو +

**بہت کرکے**۔ ہ م ف۔ عموماً۔ اکثر۔ بارہا۔ بکثرت +

**بہت ہے۔ بہت ہی بہت**۔ محاورہ (عو) برکت ہے۔ نہیں ہے

(عورتیں نہیں کے لفظ کو منحوس خیال کرکے یہہ محاورہ بولتی ہیں)

**بھتی پکاؤں**۔ دعائے بد۔ (م عو) تو مرجائے تو تیرے بعد بھتّی یعنے ماتمی کھانا پکاؤں۔ تیرا ماتم کروں۔ تجھے روؤں +

**بھتی کھائے**۔ محاورہ۔ ہمارا مرنا چاہے ہمارا ماتم کرے۔ ہمیں روئے + (سخت قسم دلانیکے موقع پر بولتے ہیں)

کبھی کہتی ہماری بھتّی کھائیے۔
گرہ ہمیں بے طریق ہاتھ لگائیے (اشوق)

**بھٹّا سا اُڑا دینا**۔ ف م۔ صفائی کے ساتھ ایک ہی چیز میں کسی چیز کے دو ٹکڑے کر ڈالنا۔ ایک ہی ہاتھ میں فیصلہ کردینا +

**بھٹیارخانہ**۔ ا۔ اسم مذکر۔ (۱) بھٹیارےکا گھر۔ سرائے۔ (۲) وہ جگہہ جہاں ہر آدمی بغیر روک ٹوک کے آجاسکے۔ وہ جگہہ جہاں بہت غل وشور مچتا رہے۔ ادنی مقام۔ مجمع عوام +

**بھٹی دار**۔ ا۔ اسم مذکر۔ کلال۔ شراب بیچا۔ بادہ فروش۔ مے فروش +

**بھُجا ڈنڈ**۔ ہ۔ اسم مذکر (۱) ڈنڑ خم۔ ڈنڑ اور بازو + (۲) طاقتور۔ بلوان +

ایسے ہی آپ بڑے بھجا ڈنڈ ہیں!

**بھجن کرو**۔ محاورہ۔ ایشور کا نام لو۔ توبہ کرو خدا کا نام لو۔ رام رام کرو +

**بھچک رہجانا**۔ ہ۔ ف ل۔ ششدر رہجانا متحیر ہوجانا۔ ہکّا بکّا ہوجانا۔ ہک دہک رہجانا

**بھچنا**۔ ہ۔ ف ل۔ بس چھونا + (۱) دبنا + (۲) مجبور رہونا + (۳) شرمانا۔ لجانا +

**بھچیڑ لانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) (بازاری) ہچکر بے ایمانی کرنا۔ دھاندل کرنا۔ فیل لانا +

(۲) انکار کرنا۔ نہ دینا + (۳) تھُڑدلاپن ظاہر کرنا۔ ہاتھ کھینچ لینا۔ دیتے دیتے رُک جانا +

**بھدا کا دینا یا سُنانا۔** ہ۔ ف م۔ دے پٹخنا۔ گرا دینا۔ دے مارنا +

**بھدّرا کرانا۔** ہ۔ ف م۔ مردہ کی کریا کرم کے واسطے یا کسی تیرتھ پر جاکر سر ڈاڑھی اور مُوچھوں کو مُنڈوانا۔ سر مُنڈی بھیڑ بنا۔ چار آبرو کا صفایا کرانا +

**بھدّرا ہونا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) سر اور ڈاڑھی مُوچھوں کا مردہ کی کریا کرم کے لئے مُنڈنا (۲) بالکل لُٹ جانا۔ مُس جانا۔ مُنڈ جانا۔ حجامت بنا +

آج نیلام میں اُنکا بھدّرا ہو گیا

**بہ دَر بہ۔*** ہ۔ م ف۔ (م عو) + (بہی در بہی کا بگاڑ ہے) + بہی وار۔ مفصل۔ سلسلہ وار۔ تفصیل وار + بہ در بہ حساب سنا دیا +

**بھدرک۔** اسم مذکر۔ س ... بھلا + (۱) نیکی۔ بھلائی۔ خوبی۔ وقعت۔ لیاقت +

کیا کہوں مرچ ہے نہ ادرک ہے۔
اِس مچھندر میں کچھ بھی بھدرک ہے + (امیر)

(۲) استقلال۔ مضبوطی۔ پائداری۔ استحکام۔ قیام +

رنگین! تیری زبان کے نیچے زبان ہے
مطلق تیری بات میں نہیں ہے بھدرک + (رنگین)

(۳) (عو) سلیقہ۔ سگھڑاپا۔ تمیز +

اِس کے کام میں ذرا بھدرک نہیں +

**بھرا بھتولا۔ بھرا پُرا۔ بھری بھتولی۔ بھری پُری۔** [ ہ۔ صفت ] (عو) (۱) مالدار۔ آسودہ۔ کھاتا پیتا۔ رجا بجا + (۲) بال بچّے دار۔ آس اولاد والا +

**بھرا بھرا۔** ہ۔ صفت۔ (عو) اُجاڑ سا۔ سنسان۔ خالی خالی +

اُس کے جانے سے گھر بھرا بھرا لگنے لگا +

**بہرا انٹیھر۔ بہرا بھنڈ۔** ہ۔ صفت۔ نہایت ہی بہرا۔ بالکل بہرا +

**بھرّا جانا۔** ہ۔ ف ل۔ بیٹھ جانا۔ پڑ جانا۔ بھاری ہو جانا +

وہی غزلوں میں آواز بھرّا گئی +

**بھرّا دینا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) کبوتروں کو ایکدفعہ ہی اُڑا دینا۔ بھڑیاں دینا۔ بھڑکیاں دینا + (۲) دم جھانسا دینا۔ دم دینا۔ ترغیب دینا۔ بھرّے پر چڑھانا +

*(عبث۔ ہندی اور سنسکرت لفظوں کو مسلمانوں نے اسی طرح بگاڑ لیا ہے جس طرح ہنود نے عربی فارسی الفاظ کو)

**بھرانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) پرندوں کا اپنے بچوں کو دانہ کھلانا + (۲) گھوڑی کو گیابھن کروانا +

**بھرت**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) اسباب۔ بھرتے کی چیز۔ مال۔ بوجھ۔ بھار + (۲) جگہ۔ ٹھور ٹھیلا۔ برتن + (۳) گاڑی چھکڑا۔ گھوڑا ٹٹو۔ اسباب لیجانے کی کوئی سواری

**بھُرتا کر دینا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) جھلس دینا جلا دینا + (۲) (بازاری) پیٹ ڈالنا۔ کچلا کر دینا +

**بھرت بھرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) (بھرتی بھرنا) سوداگری مال کو ایک جگہ سے دوسری جگہ پہنچانا۔ دساور کو لادنا + (۲) کمی کو پورا کرنا۔ پورا پاٹ دینا یا ڈالدینا +

**بھرتی کا شعر**۔ ا۔ اسم مذکر۔ وہ بے مزہ شعر جو غزل کے پورا کرنے کو اُس میں داخل کر دیتے ہیں +

**بھرتی کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) مال بھرنا۔ یا لادنا۔ (۲) نئے آدمیوں کو نوکر رکھنا۔ (۳) پورا ڈالدینا +

**بھر جانا**۔ ف ل۔ (۱) پُر ہو جانا + (۲) سن جانا۔ لتھڑ جانا + (۳) اینٹھ جانا + جکڑ جانا + (۳) کتیا کا گیابھن ہونا +

**بھُرکس نکالنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) لغوی کس یعنے طاقت کو بُور بُور کر دینا + (۲) رائتا کر دینا۔ کچلا کر دینا۔ پتلا حال کر دینا۔ ہڈی پسلی توڑ ڈالنا۔ چُورا چُورا کر دینا۔ (۳) تباہ یا برباد کر دینا۔ مفلس بنا دینا +

**بھر گرمی میں**۔ ہ۔ م ف۔ گرمی کی کثرت یا شدّت میں۔ عین گرمی میں +

**بھر مار کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ کسی چیز کی ریل پیل کر دینا۔ کثرت سے دینا۔ یا لاد ڈالنا۔ بہتات یا ریزکر دینا +

**بھرم باندھنا**۔ ہ۔ ف م۔ اعتبار یا ساکھ جمانا۔ ہوا باندھنا۔ عزّت بنانا +

**بھرم کرنا۔ یا رکھنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) شک یا شُبہ کرنا۔ (۲) بدگمانی کرنا۔ کسی کے سر لگانا۔ تُہمت لگانا +

**بھرم کھل جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ عوام۔ بھرٹیا کُھل جانا۔ (۱) راز ظاہر ہو جانا۔ قلعی کھلجانا (۲) ساکھ جاتی رہنا۔ اعتبار اُٹھ جانا +

**بھرم گنوانا**۔ ہ۔ ف م۔ آبرو اعتبار یا ساکھ یا پت کھونا +

دوہا

تلسی ابر گھر جائیے سے دکھ نہ کہئیے روئے
بھرم گنواوے آپنا اور بانٹ نہ سکّے کوئے

**بھرنا بھرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (عو) کسی کا قرضہ

چُکانا کسی کے گھاٹے یا کمی کا اپنی طرف سے پُورا ڈالنا۔ کسی کا خرچ اُٹھانا +

میں تو اس بیٹی کا سدا سے یونہیں بھرنا بھر رہی ہوں۔ (ہ عو)

**بھرن پڑنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ مینہہ کا بڑے زور شور سے برسنا۔ بڑے زور کی بارش ہونا +

**بھر نظر دیکھنا** ۔ ا۔ ف ل۔ پُوری نظر سے دیکھنا۔ اچھی طرح دیکھنا +

**بھر نیند سونا** ۔ ا۔ ف ل۔ پوری نیند سونا۔ سُکھ نیند سونا۔ پاؤں پسار کر سونا اچھی طرح سونا +

**بہرُوپ بدلنا** ۔ ا۔ ف ل۔ (نظم) (ا) نیا نیا رُوپ دکھانا۔ رُوپ یا سانگ بھرنا شعبدہ بازی کرنا +

کبھی ہے شام کبھی صبح سایہ ہے کہ دُھوپ۔
کہ چرخ بوقلموں بدلے ہے نیا بہروپ + (نکہت)

**بھری برسات میں** ۔ ہ۔ م ف عین موسم بارش میں برسات کی کثرت یا شدت میں۔ برسات کے تمنت پر۔ برستے میں +

**بھری بھری رانیں** ۔ ا۔ اِسم مؤنث۔ گول گول اور گدازرانیں +

**بھرے بیٹھے ہیں** ۔ محاورہ۔ غصّہ میں بھرے ہوئے ہیں۔ خفا بیٹھے ہیں۔ آزُردہ خاطر ہیں۔ رنجیدہ ہو رہے ہیں۔ گلہ وشکوہ کو موجود ہیں +

دیکھا آخر نہ کہ پھوڑے کی طرح پھُوٹ گئے
ہم بھرے بیٹھے تھے کیوں آپنے چھیڑا ہمکو (ذوق)

**بھرّے پر چڑھانا** ۔ ہ۔ ف م۔ جھُوٹی تعریف کرکے کسی بات پر آمادہ کر دینا۔ دم میں لے آنا +

**[بھری تھالی میں لات مارنا۔
بھری کھیر کی تھالی میں لات مارنا]** ہ۔ ف م۔ اپنے آرام کو آپ چھوڑنا۔ لگی نوکری کو ترک کرنا۔ ناشکرا بننا +

**بھرے کو بھرتا ہے** ۔ محاورہ۔ ایشور بھی امیر ہی کو زیادہ دولت دیتا ہے رجے ہی کو رجاتا ہے۔ دھنوان ہی کو اور دھن دیتا ہے + (غریب آدمی اپنی غریبی سے تنگ آکر کہا کرتا ہے) +

**بھری مجلس یا سبھا میں** ۔ ا۔ م ف برسرِ محفل۔ سب کے آگے روبرو یا سامنے۔ پنچوں کے آگے +

**بھڑاس نکالنا** ۔ ہ۔ ف م۔ دل کا غبار یا بُخار نکالنا۔ و دھو کر یا لڑ جھگڑ کر جی کا رنج دور کرنا +

**بھڑاس نکلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ دل کا غبار یا بخار نکلنا۔ رونے سے دل کا رنج دور ہونا۔

دل کے دو اشک سے نہ نکلی بھڑاس۔
اوسوں بجھتی نہیں ہے پیاس کہیں + (میر)

**بھڑ بھڑیا**۔ ہ۔ صفت۔ (۱) جو بات کو نہ پچا سکے۔ پیٹ کا ہلکا +

بھڑ بھڑیا اچھا پیٹ کا کپٹی بُرا + مثل

(۲) وہ آدمی جسکو جلد غصّہ آجائے اور پھر جلدی ملجائے۔ مغلوب الغضب۔ نِس کپٹ۔ تُنک مزاج + (۳) صاف دل۔ سادہ +

**بھڑ بھونجا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ لغوی بھاڑ جھونکنے والا + (طنزاً) بدشکل اور سیہ فام آدمی۔ کالا کلوٹا +

**بھڑ کا چھتّا ہے**۔ محاورہ۔ لغوی بِھڑ کا گھر + مرادی ایسا آدمی جسے چھیڑ کر اپنا پیچھا چھڑانا مشکل ہو جائے +

**بھڑ کے چھتّے کو چھیڑنا۔ بھڑ کے چھتّے میں ہاتھ ڈالنا**۔ ہ۔ ف م۔ فسادی آدمی کو غصہ دلانا یا بھڑکانا۔ بدآدمی کو چھیڑ دینا +

**بھڑی یا بھڑیاں دینا**۔ ہ۔ م۔ (۱) کبوتروں کو اُڑنا سکھانا۔ کبھی اُڑا دینا اور کبھی بُلا لینا + (۲) دِق کرنا۔ تنگ کرنا۔ ستانا +

**بھس اُڑانا**۔ ف ل۔ (۱) ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ کھال اُڑانا۔ خوب مارنا + (۲) شیعوں کی طرح محرم میں بھس اُڑانا۔ ماتم کرنا۔ نوحہ کرنا۔ واویلا کرنا +

**بھس بھروانا***۔ ہ۔ ف م۔ آدمی کی کھال بدن پر سے اُترواکر اُسمیں بھس بھروا دینا۔ سخت سزا دینا +

**بھسّاڑ۔ بھسکو**۔ ہ۔ صفت۔ اناج کے پھنکے لگا جانیوالا۔ کچّا اناج کھا جانیوالا۔ بہت کھانے والا۔ بسیار خوار +

دولت! تیرے تین نام پرسا۔ پرسو۔ پرسرام
یاہی انگنا بھر گئی دھرا بھسکڑ نام +

**بھس کے مول ملیدہ ہے**۔ محاورہ۔ ملیدے کے وہ دام ہیں جو بھس کے ہیں۔ بہت سستا ہے۔ نہایت ارزاں ہے۔ کوڑیوں کے مول ہے +

**بھسم بیتری**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ نشہ کی ایک چیز۔ گانجھا +

**بھسم تکّا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ جلا ہوا گوشت +

**بھس میں چنگی یا چنگاری ڈالنا**۔ ہ۔ ف م۔ آگ لگا دینا۔ لڑائی کروا دینا +

بھس میں چنگی ڈال جمالو دور کھڑی + مثل

* جہالت کے زمانہ میں یہ ایک قسم کی سزا تھی۔

**بھسم ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) جلکر راکھ ہوجانا+ (۲) ہضم ہو جانا+ (۳) فنا ہوجانا+ (۴) غصہ میں آگ ہونا۔ (۵) (عو) حسد یا ایرکھا کی آگ میں جلنا۔ حسد کرنا۔ جلنا+

**بہشت کا جانور**۔ ا۔ اسم مذکر۔ مور طاؤس+

**بہشت کا میوہ**۔ ا۔ اسم مذکر۔ انار۔ انجیر۔ وغیرہ+

**بہشت کی قمری**۔ ا۔ اسم مؤنث۔ (بازاری) رنڈی۔ کنچنی۔ ناچنے گانے والی عورت۔ سنگا مکھی+

**بہشت کی ہوا**۔ ا۔ اسم مؤنث۔ بہت ٹھنڈی ہوا۔ ٹھنڈی ٹھنڈی ہوا جو گرمیوں میں چلتی ہے۔ نسیم سحری+

**بہشت میں لات مارنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) ماں باپوں کے ساتھ بُرائی کرنے سے بہشت کو جو اُنکے پاؤں تلے ہوتی ہے نہیں کھونا۔ نیکوں کے ساتھ بُرائی کرنا۔ ماں باپ کو ستانا یا دق کرنا۔ اپنی عاقبت خراب کرنا۔ اپنے حق میں بُرائی کرنا+ (۲) موجودہ آرام یا عمدہ اور معقول روزگار کو ترک کرنا+

**بہشتی**۔ (عام) **بھشتی**۔ ف۔ اسم مذکر۔ (۱) جنّتی۔ سُرگ باسی+ (۲) مسلمان پانی بھرنے والے کا خطاب۔ سقّا+

**بھشٹل**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ (۱) گندی اور غلیظ عورت۔ (۲) گھناؤنی۔ بدشکل (۳) بے تمیز۔ پھُوہڑ۔ بے سلیقہ+

**بہکائے میں آنا**۔ ہ۔ ف ل (۱)۔ دھوکے یا دم میں آنا+ (۲) کسی کے بھروسہ پر کُودنا۔ حمایت پر پھُولنا+

**بہکٹّا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (دیہات)۔ وہ شخص جو جلد کسی کے بہکائے میں آجائے+

**بہک چلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) بہکائے میں آجانا+ (۲) بہکنے لگنا۔ ہذیان ہونا باؤلا ہونا+ (۳) مغز چلنا۔ اِترا جانا+ (۴) بڑھکر چلنا۔ پاؤں نکالنا+

**بھک سے اُڑ جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) بارُود کا دفعتہً اُڑ جانا۔ (۲) صاف کٹ جانا+

**بھک مُنگا**۔ اسم مذکر۔ (۱) بھیک مانگنے والا۔ بھکشک۔ بھکاری۔ سائل فقیر+ (۲) بھوکا۔ کنگال۔ غریب+ (۳) مانگنے میں شرم نکرنیوالا۔ بے شرم۔ ننّگا+

**بھُک مُوا**۔ اسم مذکر۔ بھوک کا مارا۔ بہت بھُوکا۔ روٹیونکا مارا۔ فاقہ کش۔

**بھگا لیجانا ۔ بھگا لیجانا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ کسی کی عورت یا لڑکے کو دم دیکر اُبھار لیجانا ۔ بالنس چوری کرنا +

**بُھگتا ڈالنا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ (بازاری) ۔ جان کا جو جھگڑا لگا ہوا تھا اُسکو چُکا دینا ۔ مار ڈالنا ۔ فیصلہ کر دینا ۔ بکھیڑا پاک کر دینا +

**بھگت باز ۔ بھگتیا** ۔ ہ ۔ اسم مذکر ۔ سوانگ یا بھگت کھیلنے والا ۔ لڑکوں کا تماشا کرنے والا

**بھگت بنانا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ (۱) سوانگ بنانا ۔ روپ بھرنا ۔ (۲) ایسی وضع بنانا جسکے دیکھنے سے ہنسی آئے ۔ ہنسی اُڑانا ۔ مسخرہ بنانا + (لکھنو)

**بُھگت لینا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ لڑنے مرنے کو ہر ایک کے سامنے کھڑا ہو جانا ۔ سمجھ لینا ۔ سُلٹ لینا +

اِن سے تو میں بُھگت لونگا اُن سے تم سمجھ لو

**بھگت ہونا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ خوب پٹنا یا ٹُھکنا ۔ مٹّی پلید یا عزیز ہونا ۔ بُری گت ہونا ۔ گت بنّا +

**بھگل یا بھگر گانٹھنا یا بنانا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (۱) پھٹے پرانے کپڑے پہنکر اپنی غریبی ظاہر کرنا ۔ بُری طرح گزران کرنا + (۲) دھوکا دینا ۔ فریب کرنا ۔ دم دینا ۔ بناوٹ کرنا +

**بھگو بھگو کے اگانا یا مارنا** ۔ ہ ۔ ف م (لغوی) پانی میں بھگو بھگو کے جوتیاں مارنا تاکہ بہت چوٹ لگے ۔ (مرادی) خوب بُرا بھلا کہنا ۔ بہت لعنت ملامت کرنا ۔ نہایت ذلیل کرنا +

**بھگی پڑنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ خوف کے مارے بھاگ جانا ۔ بھاگڑ مچنا ۔ افراتفری پڑنا کھلبلی پڑنا +

**بھلا جی ۔ بھلا جی بھلا ۔ بھلاری بھلا** کلمۂ ندائیہ ۔ کیا مضایقہ ہے ۔ کیا ڈر ہے ۔ دیکھا جائیگا ۔ سمجھیں گے +

یہ سُن سُنکے وہ نازنیں مُسکرا
لگی کہنے اچھا! بھلاری بھلا! (میر حسن)

**بھلا چنگا** ۔ ہ ۔ صفت ۔ اچھا بھلا ۔ تندرست موٹا تازہ ۔ صحیح وسالم +

**بھلا کرنا ۔ بھلی کرنا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ (۱) اچھا کرنا ۔ بہتری کرنا +
بُرا کرانائی بامنا ۔ بھلا کرا میری کے بھاگ + مثل
(۲) نیکی کرنا ۔ سُلوک کرنا ۔ اچھے یا نیک کام کرنا + بھلا کر بھلا ہوگا سودا کر نفع ہوگا + مثل
(۳) جزائے خیر دینا ۔ اچھا نتیجہ دینا +
(۱) داتا بھلا کرے + (فقیر کی صدا)

(۲) چڑھ جا بیٹا سُولی پر رام بھلی کرینگے + مثل
(طنزاً ہمت دلانے کے موقع پر بولتے ہیں)
(۳) (طنزاً) بُرا کرنا۔ سزا دینا +
فقیر بابا! داتا تیرا بھلا کرے

**بھلا لگنا**۔ ہ۔ ف ل۔ اچھا معلوم ہونا۔
کھِلنا۔ زیب دینا۔ سوہنا۔ سُہاونا دکھائی
دینا۔ خوبصورت معلوم ہونا +
گر کہوں نام خدا لگتے ہو تم کیا ہی بھلے۔
تو یہ کہتا ہے: لاہوں تو بھلا تجھ کو کیا + (جرأت)

**بھلا ماننا**۔ ہ۔ ف ل۔ احسان مند ہونا۔
ممنون ہونا۔ گُن ماننا +

**بھلائی لینا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) نیک نام
مشہور ہونا۔ نیکنامی حاصل کرنا۔ نام
پیدا کرنا۔ ثواب حاصل کرنا + (۲) اسیس
یا دُعا لینا +

**بھلے آئے**۔ محاورہ (طنزاً) خوب آئے
بڑی دیر میں آئے۔ اچھی راہ دکھائی +

**بھلے بُرے**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) اچھے بُرے
نیک و بد + (۲) خراب آدمی۔ بدمعاش
ٹھگ +

**بھلے کا زمانہ ہی نہیں**۔ محاورہ۔ ایسا
اُلٹا زمانہ آگیا ہے کہ بھلائی کے بدلے
بُرائی ملتی ہے۔ نیکی کا زمانہ نہیں رہا ہے +

**بھلے کو**۔ ہ۔ ندا و ندبہ۔ حفظِ ماتقدم یا کسی
بُرے کام سے بچ جانے کے موقع پر
یہ کلمہ استعمال کرتے ہیں۔ اور اُس سے
یہ مراد ہوتی ہے کہ خُوب ہوا! اچھا ہوا!
خوب شد +
بجُرم تہِ تیغ ہی رکھا تھا گلے کو۔
کچھ بات بُری مُنہ سے نکلی تھی بھلے کو +

**بھلی کہی بھلی چلائی**۔ ہ۔ ندا و ندبہ۔ قابل
ذکر نہیں ہے۔ کہنے جوگ نہیں ہے۔ بے
ضرورت ہے۔ بے فائدہ ہے +

**بہ ماناکے انچھر**۔ محاورہ۔ (ہ عو) کرم ریکھ
قسمت کا لکھا۔ نوشتۂ تقدیر +

**بُھمیا ہے**۔ محاورہ۔ (دیہات) اصل
میں بھمیا بہت پُرانے اور بال دار سانپ کو
کہتے ہیں۔ اسی سے معنی ہو گئے ہیں۔
بہت قدیم باشندہ ہے۔ روڑا ہے +

**بھُنڈ بھیرا۔ بھُنڈ بھیری**۔ ہ۔ صفت
جس کے آنے سے نحوست پھیل جائے
سبز قدم۔ منحوس۔ کمبخت +

**بھنڈ خرابہ ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ بگاڑ ہونا
فضیحتی ہونا۔ کام بگڑ جانا۔ بربادی ہونا

**بھنڈنا**۔ ہ۔ ف م۔ (عو) گالیاں دینا۔
بُرا بھلا کہنا۔ پِٹنا۔ جھانا +

**بھنڈسے خانہ**۔ ا۔ اِسم مذکر۔ وہ کوٹھڑی یا مکان جسمیں حُقّہ کا سامان مہیّا رہتا ہے +

**بھنک پڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ آواز کان پڑنا آواز آنا۔ سُنائی دینا +

**بِھنکتی صُورت**۔ ا۔ اِسم مؤنث (عو) مکروہ یا گھناونی صورت۔ بدشکل +

**بھنگ کے بھاڑے میں جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ رائیگاں جانا۔ برباد ہونا۔ مفت میں جانا +

**بھنگیر خانہ**۔ ا۔ اِسم مذکّر۔ (۱) بھنگڑوں کے بھنگ گھوٹنے اور پینے کی جگہہ + (۲) عام لوگوں کے جمع ہونے کا مقام بھٹیار خانہ +

**بھنگیر خانہ کی گپ**۔ محاورہ۔ افواہ اڑائی۔ بے ٹھکانے بات۔ جھوٹی خبر بازاری خبر۔ گپ شپ +

**بھنور جال**۔ ہ۔ اِسم مذکّر۔ دنیا۔ دنیا کے جھگڑے یا بکھیڑے +

**بہوبیٹیاں**۔ ہ۔ اِسم مؤنث۔ شریف عورتیں۔ خاندانی عورتیں۔ کُلونتی استریاں (۱) بہوبیٹیاں ایسے کام نہیں کیا کرتیں + (۲)* بہوبیٹیاں سب رکھتے ہیں + (عو)

**بُھوت اُترنا**۔ ہ۔ ف ل۔ غصّہ جاتا رہنا۔ آپے میں آجانا +

**بُھوت بننا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) نشہ میں دُھت یا چُور ہونا۔ مخمور ہونا۔ سرشار ہونا (۲) غُصّہ کے مارے آپے میں نہ رہنا + (۳) ہمہ تن مصروف یا مشغول ہونا۔ ہر وقت لگا رہنا + کھیل میں بُھوت بنا رہتا ہے گھر کی کچھ خبر نہیں +

**بُھوت چڑھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) سر پر جن کا چڑھنا + (۲) غصّے کا آنا +

**بُھوت کا پکوان**۔ محاورہ۔ مفت کی دولت جو آسانی سے ہاتھ لگ جائے اور بہت جلد اُٹھ جائے +

**بُھوت ہو جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ غصّہ کی حالت میں بیخود ہو جانا۔ آپے سے باہر ہو جانا۔ مدہوش ہو جانا +

**بُھوت ہو کر چمٹنا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسی چیز کے سر ہو جانا۔ کسی بات کے پیچھے پڑ جانا کسی کام کے پیچھے لپٹ جانا +

**بھوبر اُڑانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) خرچ کر دینا صرف کر دینا۔ ضایع کر دینا۔ برباد کرنا + (۲) مُفلس کرنا۔ غریب بنا دینا +

* یہ فقرہ اُس شخص سے کہا کرتے ہیں جو اوروں کی بہوبیٹیوں کو تاکتا ہے یعنی تم بھی رکھتے ہو اسی طرح تمہاری بہوبیٹیوں کو دوسرے تاکیں گے +

**بھور کر دینا**۔ ہ۔ ف م۔ خوب زدوکوب کرنا۔ نہایت مارنا۔ بھرکس نکالدینا۔ بے حساب پیٹنا +

**بھور ہونا**۔ ف ل۔ (۱) صبح ہونا + (۲) کچھ نہ رہنا۔ بالکل ختم ہو جانا + (۳) صرف ہو جانا۔ اُٹھ جانا۔ نبڑ جانا + (۴) خوب پٹنا۔ از حد مار کھانا۔ بھرکس نکلنا +

**بھوسی بتانا**۔ ہ۔ ف م۔ اِنکار کرنا +

ہر چند چاہتا ہوں کہ خواہش بیاں کروں
لیکن ہے خوف اِتنا کہ بھوسی نہ بتادیں

**بھوسی ہے**۔ محاورہ۔ (مذاقاً اِسکو انکار کی جگہ بولتے ہیں اور اُس سے مُراد یہ ہوتی ہے کہ شے مطلوبہ کے بدلے بھوسی جو ایک ادنیٰ چیز ہے لے لو) + کچھ نہیں ہے۔ نہیں ہے

ایک بوسہ ہمیں نہ تمنے دیا
جب کہا یہ کہا کہ بھوسی ہے

**بھوک بھاگتی ہے۔ دیکھے سے بھوک بھاگتی ہے**۔ محاورہ۔ (جب کسی عمدہ اور لذیذ چیز یا خوب صورت آدمی کو دیکھتے ہیں تو اُسکی تعریف میں یہ محاورہ بولا کرتے ہیں اور اُس سے غرض یہ ہوتی ہے کہ بس اُسکے دیکھنے ہی سے خواہش جاتی رہی اور سیری ہوگئی اب کھانے یا استعمال کرنیکی ضرورت نہیں رہی یعنے یہ چیز نہایت ہی عمدہ ہے +) (۱) سیری ہو جاتی ہے۔ خواہش نہیں رہتی ہے۔ جی بھر جاتا ہے پروا نہیں رہتی + (۲) بہت ہی عمدہ ہے +

**بھوک پیاس میں**۔ ہ۔ م ف۔ ضرورت کے وقت۔ انہوت میں۔ تنگی کے وقت

**بھوک جاتی رہی یا مر گئی**۔ محاورہ (سوداگروں کا) بھوک یا خواہش کم ہوگئی خریداری کی خواہش نہیں رہی۔ سیری ہوگئی +

**بھوک ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ (سوداگر)۔ خواہش ہونا۔ خریداری ہونا۔ خریدنے کی اِچھا ہونا +

جسکو جتنے مال کی بھوک ہوگی اُتنا لیگا

**بھوگ بِلاس کرنا۔ بھوگ بھوگنا** ہ۔ ف ل۔ (۱) صحبت داری کرنا۔ ہم بستر ہونا + (۲) عیش وعشرت کرنا + رنگ رلیاں کرنا۔ مزے اُڑانا +

**بھوگ پڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (م عو) لعنت ملامت ہونا۔ گالیاں ملنا۔ سخت سست سننا

**بھوگ سنانا یا دینا**۔ ہ۔ ف م (م عو) گالیاں دینا۔ لعنت ملامت کرنا۔ بُرا بھلا کہنا +

کسی پیاروں بیٹی نے میرا نام لیا تو ہزاروں
بھوگ سناؤں گی + (م عو)

**بھوگ کرنا** - ف ل - ہم بستر ہونا - مجامعت کرنا - ساتھ سونا صحبتداری کرنا - (بولنا)

**بھوگ لگانا** - ہ - (۱) (ف ل) کھانا تناول فرمانا - طعام نوش کرنا - پرشاد پانا (۲) - ف م - دیوتاؤں کی مورتی کے آگے بانا پرکار کے بھوجن پن لینا +

**بھول آنا - بھول کے آجانا** - ہ - ف ل - بھول کر چلا آنا - بھونے سے آجانا - غلطی سے چلا آنا +

کہو صاحب! آج ادھر بھول آئے نقرہ

**بھول کے نکرنا** - ہ - ف م بھول کر یا غلطی سے بھی نہ کرنا - بالکل نکرنا - ہرگز ہرگز نکرنا -

**بھولی بھولی باتیں کرتا ہے** - محاورہ بھولوں کی سی باتیں بناتا ہے - بچوں کی سی باتیں کرتا ہے - کیا پیاری پیاری باتیں کرتا ہے +

**بھولی بھولی صورت** - محاورہ ایسی صورت جس سے بھولا پن برسے پیاری پیاری صورت +

**بھولے سے بھی نام نہیں لیتا** - محاورہ - بھولکر بھی نام لینا گوارا نہیں کرتا - نہایت نفرت ہے از حد عداوت ہے

**بھولے سے نام لینا** - ہ - ف ل - بھولکر کسی کا نام لیکا اٹھنا - انجان پنے میں اُسکا نام لے لینا جِسکا نام نہیں لینا چاہیئے بے ادبی کرنا +

اثر دیکھو زبانِ بخیہ گر کے ہوگئے ٹکڑے
لیا تھا نام بھولے سے میرے چاک گریباں کا (داغ)

**بھوں بھوں کرنا** - ہ - ف ل - بکواس کرنا - بیہودہ بکنا +

**بھون بھون کھانا** - ہ - ف م - (۱) کسی چیز کو بھون کر کھا جانا - (۲) چٹ کرجانا - کچھ نہ گنا - کچھ حقیقت نہ سمجھنا

تمنے صاحب اگر اُرائی ہیں -
ہمنے بھی بھون بھون کھائی ہیں + (شوق)

(۳) (عو) دق کرنا - ستانا - ناک میں دم کرنا - تنگ کرنا +

**بھوندو ہے** - محاورہ - بھولا ہے - مودھو ہے - بیوقوف ہے +

بھوندو بھائی نہ جانے پیٹ بھرن سے کام مثل

**بھونڈا نخرہ** - ہ - اسم مذکر - نازیبا - شتر غمزہ +

**بھونڈی باتیں** - ہ - اسم مؤنث -

خراب اور نکمی باتیں بیہودہ باتیں۔ بدتمیزی کی باتیں +

**بھویں تاننا۔ ٹیڑھی کرنا یا چڑھانا۔** ہ۔ف ل (۱) تیوری میں بل ڈالنا۔ خفگی ظاہر کرنا۔ تیوری چڑھانا + (۲) نخرہ یا ناز کرنا

**بہیاں کی بہیاں یا بئیاں کی بئیاں۔** ہ۔م ف۔ (ہ۔ دوکاندار) بہی وار۔ تفصیل وار۔ بہی در بہی۔ ٹھیک ٹھیک۔ صحیح صحیح +

**بہی پر چڑھانا۔** ہ۔ف م۔ بہی میں لکھ لینا رقم کر لینا +

**بھیتری مار۔** ہ۔ اسم مؤنث۔ اندرونی چوٹ۔ گپت مار۔ دلی صدمہ۔ باطنی تکلیف

**بھینٹ بکرا۔ بھینٹ پوجا۔** ہ۔ اسم مذکر (۱) منت کا بکرا۔ نذر نیاز۔ چڑھاوا + (۲) نذر بھینٹ۔ رقم مقررہ۔ رشوت +

**بھینٹ لینا۔** ہ۔ف ل۔ (۱) نذر لینا۔ رشوت لینا +

ناگ پکنیا اور پٹواری۔
بھینٹ لئے بن کریں نہ یاری + مثل

(۲) مار ڈالنا۔ جان لینا + یہ ایک کمبخت کنواں ہے ہر سال ایک نہ ایک کو بھینٹ لیتا ہے +

**بھینٹ ہونا۔** ہ۔ف ل۔ (۱) مل جانا + ملنا۔ ملاقات ہونا۔ مٹ بھیڑ ہونا +
دکھتے چوٹ کنونڈے بھینٹ مثل

(۲) نثار یا قربان ہونا۔ جان دیدینا۔ مرجانا + ریل کی بھینٹ بھی لاکھوں ہی آدمی ہو گئے ہونگے +

**بھیجا پک جانا۔** ہ۔ف ل۔ بک بک سننے سے دماغ پریشان ہو جانا۔ تنگ آجانا۔ درد سر ہونے لگنا +

**بھیجا کھانا۔** ہ۔ف م۔ بک بک کرکے کسی کا دماغ پریشان کرنا۔ سمع خراشی کرنا۔ تنگ کرنا +

**بھید بھاؤ کھلنا۔** ہ۔ف ل۔ بھید ظاہر ہونا۔ دل کی بات کھلنا۔ منشا ظاہر ہونا

**بھید دیدینا۔** ہ۔ف م۔ چھپی بات بتا دینا۔ گھر کی بات کہدینا۔ راز ظاہر کر دینا۔ دل کی بات بتا دینا +

**بھید لے لینا۔** ہ۔ف م۔ کسی کا راز عندیہ یا منشا دریافت کر لینا۔ چھپی بات معلوم کر لینا۔ بھید کھول لینا +

**بھیروں ناچنا۔** ہ۔ف ل۔ (۱) بھیروں ہی بھیروں نظر آنا۔ حالت پلٹ جانا۔ ویرانہ برسنا + (۲) ڈنڈ مچنا

لڑائی جھگڑا ہو جانا + (۳) (م۔ پیشہ ور) بالکل ناغہ پڑنا۔ مطلق کام نہ رہنا +

**بھیروِیں اُڑانا**۔ ہ۔ ف ل۔ آنند سے تار بجانا۔ مزے اُڑانا۔ خوشیاں منانا

**بھیڑ بھاڑ۔ بھیڑ بھڑکّا**۔ محاورہ۔ بہت سے آدمی۔ بہت سے نوکر چاکر۔ ایک خلقت۔ بڑی کرّوفر۔ دھوم دھڑکّا دُھوم دھام +

**بھیڑ پڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ مصیبت آنا۔ بپتا پڑنا۔ دِقّت پیش آنا +

**بھیڑ چھٹنا**۔ ہ۔ ف ل ۔ ہجوم کا کم ہونا۔ آدمیوں کا کم ہوجانا +

**بھیڑ کا بچّہ چھوڑ دے**۔ محاورہ۔ جسطرح سیتلا پر خاکروب بھیڑ کا بچّہ بیچا کرتے ہیں۔ اُسی طرح تو بھی کر۔ (مذاقاً) خاکروب معلوم ہوتا ہے +

**بھیڑ کرنا۔ یا لگانا**۔ ہ۔ ف ل۔ بہت سے آدمیوں کا جمع ہوجانا۔ ہجوم کرنا

**بھیڑیا چال**۔ ہ۔ اِسم مؤنث۔ (جسطرح ایک بھیڑ کے پیچھے اور بھیڑیں اندھا دُھند چلنے لگتی ہیں اسی طرح اوروں کی دیکھا دیکھی بغیر سوچے سمجھے کوئی کام کرنا) + دیکھا دیکھی۔ حرصا حرصی۔ عام رواج۔

بھیڑیا دھسان +

**بھیڑیا دھسان**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (پُورب) (۱) بہت سے آدمیوں کا ایک ہی جگہہ بھچ کر بیٹھنا۔ بھیڑوں کی طرح گھُس گھُس کر بیٹھنا + (۲) عام ریت یا چلن۔ بھیڑیا چال +

**بھیک کا ٹکڑا**۔ محاورہ۔ (۱) خیرات کا ٹکڑا۔ للہ فی اللہ کی روٹی +
بھیک کے ٹکڑے اور بازار میں ڈکار۔ مثل
(۲) نطفہ حرام۔ بے تحقیق +

**بھیک کا ٹھیکرا**۔ ہ۔ اِسم مذکر۔ (۱) مانگنے کا برتن + (۲) کمائی کا ذریعہ + (۳) (مذاقاً) نوچی۔ لونڈا۔ زنخہ +

**بھیگی بلّی بتانا**۔ ہ۔ ف م۔ (ایک آقا نے اپنے نوکر سے کہا کہ ارے میاں! دیکھنا مینہ تو نہیں برس رہا۔ اُس بہانہ ساز نے وہیں بیٹھے بیٹھے کہا ہاں جناب برس رہا ہے آقا نے پُوچھا تو نے کیونکر جانا۔ کہا ابھی بلّی باہر سے بھیگی ہوئی آئی تھی)۔ بہانہ کرنا۔ عذر نکالنا۔ حیلہ کرنا +

**بھیگی مُرغی**۔ ا۔ صفت۔ نہایت مسکین صورت۔ بڑا غریب۔ مصیبت کا مارا +

**بھیمڑ الیبارنا**۔ ہ۔ ف ل بھیلے بچّہ کا

بُری طرح سے منہ بنا بنا کر رونا +

**بِھینی بِھینی بُو**۔ صفت۔ بُوے خوش جو دماغ کو تازہ کرے۔ میٹھی میٹھی خوشبو۔ سُگندھی۔ مہک۔ ہلکی اور لطیف خوشبو +

**بے آپے ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ آپے سے باہر ہونا۔ آپے میں نہ رہنا۔ بیہوش ہوجانا بدحواس ہونا۔ قابو سے باہر ہونا +

**بے اِختیار**۔ ا۔ م ف۔ (۱) نہایت۔ ازحد ازبس۔ بہت + (۲) خودبخود۔ اپنے آپ بے سوچے سمجھے۔ بلاارادہ +

**بے اِختیار رونا**۔ ا۔ ف ل۔ ازحد رونا روئے چلا جانا۔ پُھوٹ پُھوٹ کر رونا۔ آٹھ آٹھ آنسو رونا +

**بِیاہ رچانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) شادی کی رسمیں شروع کرنا۔ بیاہ کے ٹھیلے پھیلانا (۲) غل وشور یا دھوم دھام مچانا +

**بے اِیمان**۔ صفت۔ (۱) بے اعتقاد ادھرمی۔ بدنیت۔ بددیانت۔ دغاباز جھوٹا +

**بیباق کردینا**۔ ا۔ ف م۔ قرضہ یا دین ادا کردینا یا چکا دینا۔ کوڑی کوڑی بھگتا دینا

**بے بال وپر**۔ ف۔ صفت (۱) بن بازو اور بن پر کا۔ بے سہارا ایک۔ بے یارو مددگار۔ بے سروسامان۔ (۲) بیکس بھوکا۔ عاجز +

رنگ اُڑ چلا چمن میں گلوں کا تو کیا نسیم
ہمکو تو روزگار نے بے بال وپر کیا (امیر)

**بے بہرہ ہوجانا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) آوارہ یا خراب ہوجانا کسی کا کہنا نہ ماننا۔ بگڑ جانا (۲) ناشائستہ یا بدتہذیب ہوجانا۔ بے ادب اور گُستاخ ہوجانا +

**بی بی جی**۔ اسم مؤنث۔ (ہ ع)۔ کلمۂ خطاب جس سے خاوند کی بڑی بہن یا بڑی نند کو پکارتی ہیں +

**بی بی زن**۔ اسم مؤنث (م ع)۔ پارسا عورت۔ پتی برتا۔ ستیاستی۔ بڑی نیکبخت۔ پاکدامن +

**بے پر**۔ ا۔ صفت بن پر کا۔ اُڑنے کے ناقابل۔ بے سروسامان۔ بیکس +

**بے پر کی اُڑانا**۔ ا۔ ف م۔ بے اصل بات مشہور کرنا۔ بادہوائی بکنا۔ غور یا گپ اُڑانا +

**بے پیر۔ بے پیرا**۔ ا۔ صفت (۱) پیر نہ کہنے والا۔ نگرا + (۲) ادھرمی۔ بداعتقاد بے ایمان + (۳) کٹھور۔ سخت۔ کٹر۔ سنگدل۔ بے رحم + (۴) گونگیرا۔ خودغرض

اپنی گوں کا یار + (۵) نگنا۔ بے احسان۔ احسان فراموش +

**بیت بازی کرنا**۔ ا۔ ف ل۔ شعروں کی بحث کرنا + (ایک لڑکا کوئی شعر پڑھتا ہے اور دوسرے لڑکے سے اپنے پڑھے ہوئے شعر کے آخری حرف سے شروع ہونے والا شعر جواب میں طلب کرتا ہے نہ دینے کی حالت میں دوسرا مات ہو جاتا ہے)

**بے تحاشا**۔ ا۔ م۔ ف (ع تحاشی بمعنی ایک طرف۔ ف بے بمعنی بغیر) (۱) بے اوسان ہو کر۔ حواس باختہ۔ گھبرا کر۔ اندھا دھند (۲) بے سوچے سمجھے۔ بے دھڑک +
بے تحاشا مار بیٹھتا ہے +
(۳) از حد۔ نہایت۔ بہت۔ اناپ شناپ
بے تحاشا کھا جاتا ہے +

**بے ترکیب**۔ ا۔ م ف۔ (۱) بے اندازہ اناپ شناپ +
نہ بے ترکیب کھاؤ نہ اوسکتے پھرو +
(۲) بے ڈول۔ بیوقوف۔ احمق +

**بے تکلف**۔ ا۔ م ف۔ (۱) بے بناوٹ بے ساختہ۔ (۲) آزادانہ۔ بے روک ٹوک۔ بیدھڑک + (۳) بے سوچے سمجھے۔ بے تامل۔ بلا خوف و خطر۔ بلا اندیشہ (۴) سیدھا سادھا۔ سادگی پسند + (۵) ہمرنگ۔ ہم مشرب۔ ہم خیال۔ ہمراز +

**بیٹا بنانا**۔ ہ۔ ف م۔ گود لینا۔ متبنّیٰ کرنا۔

**بیٹ کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) (عوام) دھبّہ لگانا۔ خراب کر دینا + (۲) (بازاری)۔ چلتے پھرتے نظر آؤ۔ لمبے بنو +
ہٹ کے بیٹ کرو +

**بیٹھ جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) راج گدی لینا۔ جلوس کرنا۔ جلوس فرمانا۔ (۲) دھسجانا۔ ڈھجانا۔ پچنخ جانا۔ اندر کو گڑ جانا۔ پچک جانا +
آنکھ بیٹھ گئی + کنواں بیٹھ گیا۔
(۳) گر پڑنا۔ ڈھجانا +
ابکی برسات میں ہزاروں مکان بیٹھ گئے +
(۴) پتلا ڈھیلا یا ملائم ہو جانا +
گڑ یا شکر بیٹھ گئی +
(۵) جم جانا۔ دھرنا دینا۔ سر ہو جانا +
(۶) درست یا ٹھیک آنا +
یہ نگینہ انگوٹھی میں خوب بیٹھا +
(۷) غریب ہو جانا۔ دِوالہ نکلنا +
(۸) دل یا ہمّت ٹوٹ جانا۔ جیتے جی مر جانا
اولاد کے مرنے سے بیٹھ گیا
(۹) گُلتھّی ہو جانا + چانول بیٹھ گئے +

(۱۰) سوار ہونا۔ چڑھ جانا+

آؤ تم بھی گاڑی میں بیٹھ جاؤ +

(۱۱) عورت کا گھر میں پڑ جانا۔ چوڑیاں پہن لینا۔ رانڈ یا بیوہ کا بیاہ ہو جانا+

ہم سے تو جاٹ گوجر ہی اچھے۔ جنکے ہاں رانڈیں بیٹھ تو جاتی ہیں + (ہ عو)

(۱۲) منجمد ہو جانا۔ جم جانا۔ بستہ ہو جانا+

آگ سے پارہ بھی بیٹھ جاتا ہے

(۱۳) غیر متحرک ہو جانا۔ تھک جانا۔ ہار جانا+

بوجھ کے مارے چھکڑوں کے بیل اکثر بیٹھ جاتے ہیں

**بیٹھ رہنا۔** ہ۔ف ل۔ (۱) چھوڑ دینا۔ ترک کر دینا۔ ہاتھ اُٹھانا + (۲) آس چھوڑ دینا۔ نراس ہو جانا۔ ناامید ہو جانا۔ (۳) ہمّت ہارنا یا توڑ دینا۔ ہاتھ پاؤں نہ مارنا کوشش چھوڑنا۔ چُپ ہو بیٹھنا۔ (۴) دیر لگانا۔ وہیں کے ہو جانا+

جہاں جاتے ہو وہیں بیٹھ رہتے ہو

(۵) ترک خدمت کرنا۔ نوکری چھوڑ دینا گھر میں بیٹھ جانا۔ خانہ نشینی اختیار کرنا+

**بے ٹھکانے۔** ا۔ (۱) آوارہ۔ بے نشان۔ بے پتے (۲) بے موقع۔ بے اصل۔ بے بنیاد+

**بیٹھے بٹھائے۔ بیٹھے بیٹھے۔** ہ۔ م ف۔ (۱) خواہ مخواہ۔ بے سبب۔ لاحاصل+ ناحق۔ بیفائدہ+

اول تو میرے کوچہ میں آنا شروع کیا
بیٹھے بٹھائے دل کا جلانا شروع کیا

(۲) امن سے۔ چین سے۔ آسودگی سے آرام سے بےفکری میں +

چلا ہے کعبہ کو آشفتہ پارسا بنکر
خدا جو بیٹھے بٹھائے اُسے خراب کرے (آشفتہ)

(۳) یکایک۔ اچانچک۔ ناگہاں۔ دفعتہً+

یہ غضب بیٹھے بٹھائے تجھ پہ کیا نازل ہوا
اُٹھ چلا دنیا سے کیوں تو تجھکو اے دل کیا ہوا

**بیٹھی روٹی۔** محاورہ۔ پنشن۔ انگلس۔ وظیفہ۔ اِدرار+

**بیٹھے رہو۔** محاورہ۔ (۱) چپکے بیٹھے رہو۔ بولو مت۔ چُپ رہو+ (۲) جاؤ اپنا کام کرو یا دیکھو۔ اس خیال کو چھوڑو اس سے باز آؤ+

تلوار کو جو کھینچ دکھاتے ہو بانکپن
بیٹھے رہو ہیں ایسی اداؤں سے ڈر چکا (منشر)

(۳) تمہیں کیا پڑی۔ نہیں کیا غرض تم کون ہو+

**بیٹی کا باپ۔** ہ۔ اسم مذکر۔ بیٹیوں والا کمزور۔ بودا۔ نامرد۔ کم ہمّت۔ غریب+

(جسکے بیٹیاں ہی بیٹیاں پیدا ہوا کرتی ہیں اُسکو کمزور خیال کیا کرتے ہیں)

**بیج بونا** - ہ - ف ل - بُرائی کی بنیاد ڈالنا بانی فساد بننا - فساد پھیلانا +

یہ انہیں کا بیج بویا ہوا ہے

**بیج جاتا رہنا - بیج مارا جانا** - ہ - ف ل (۱) اولاد نہ رہنا - سنتان یا نسل نہ چلنا - قطع نسل ہو جانا + (۲) ستیاناس ہو جانا غارت ہونا - مِٹ جانا +

**بیج جمنا** - ف ل - نطفہ کا ٹھیر جانا - پیٹ رہنا +

**بیج ڈالنا** - ہ - ف ل - پیٹ رکھوانا حاملہ کر دینا +

**بیج ناس کرنا** - ہ - ف م - جڑ مول سے کھو دینا - نیست و نابود کرنا - بالکل غارت کر دینا - مٹا دینا +

**بیچا بننا** - ہ - ف ل - (۱) ایک ڈراونا کاغذی چہرہ اپنے چہرہ پر لگا کر ڈرانا (۲) بدصورت یا بدشکل بننا + (۳) مسخرہ یا احمق بننا +

**بیچارہ - بچارا** - ف - صفت - بے بس - عاجز - بے کس - غریب +

**بیچ بچاؤ کرانا** - ہ - ف م - دو لڑتے ہوئے آدمیوں کے بیچ میں پڑ کر اُنکا فیصلہ کرانا - چھوٹ چھٹاؤ کرا دینا - رفع شر کرنا +

**بے چراغ کرنا** - ا - ف م - اُجاڑنا - تباہ ویران یا برباد کرنا +

دل میں داغوں سے خانہ باغ کئے
گھر کے گھر اُسنے بے چراغ کئے (شوق)

**بے چراغ ہونا** - ا - ف ل - اُجڑ جانا - ویران ہو جانا +

آج راہی جہاں سے داغ ہوا
خانۂ عشق بے چراغ ہوا + (داغ)

**بیچ کی راس** - ہ - صفت - اوسط درجہ کا بُرا نہ بھلا - خاصہ +

**بیچ کے گھڑے کی** - محاورہ بہت ہی تیز اور خالص شراب +

ساقیا ذرہ منہی بھر کے لے
پر مجھے بیچ کے گھڑے کی دے (رنگیں)

**بیچ میں بولنا** - ہ - ف ل - دخل دینا - مداخلت کرنا - پاؤں اڑانا - دخل در معقولات کرنا - بیچ میں کود پڑنا +

**بیچ میں پڑنا** - ہ - ف ل ضامن کفیل یا ذمہ دار ہونا - آڑے آنا - ثالث بننا +

گانٹھ کا دیوے بر بیچ میں نہ پڑے + مثل

بے حال۔ ا۔ صفت۔ (۱) غیر حال۔ تنگ حال۔ ابتر۔ خراب۔ خستہ + (۲) قریب المرگ۔ مرنے کو۔ مرنہار۔

بے حجابانہ۔ ا۔ م ف (۱) بے تکلف۔ بے روک ٹوک + (۲) علانیہ کھلے خزانے۔ کھلے دہانے +

بے حرمت کرنا۔ ا۔ ف م (۱) بے عزت کرنا۔ ذلیل کرنا + (۲) (عو) کسی کی عصمت میں فرق لانا۔ عزت یا آبرو لینا۔ زنا کرنا۔ بُرا کام کرنا +

بے حس وحرکت رہگیا۔ محاورہ۔ حیران وششدر رہگیا۔ ہک دھک رہگیا۔ حیران رہگیا +

بے حواس کرنا۔ ا۔ ف م۔ ہوش و حواس کھودینا۔ دیوانہ بنادینا +

کچھ نہیں سوجھتا ہمیں اُس بن
شوق نے ہمکو بے حواس کیا + (میر)

بے حیا بوٹی۔ محاورہ۔ (م عو)۔ نہایت بے شرم عورت۔ ننگی عورت

بے حیائی کا برقع مُنہ پر ڈال لیا ہے۔ محاورہ۔ بے حیائی کے برقع میں مُنہ کو چھپا لیا ہے۔ بے شرمی کی نقاب مُنہ پر ڈال لی ہے۔ از حد بے شرم ہوگیا ہے۔ بے حیائی اختیار کرلی ہے۔ لاج گنوادی ہے۔

بے حیائی کا جامہ پہن لیا ہے۔ محاورہ۔ سر سے پاؤں تک بے حیائی کا لباس پہن لیا ہے۔ سرتا پا بے شرم بن گیا ہے۔ بالکل شرم کے پاس نہیں +

بے حیائی کا جامہ پہنا ہے
خیر ہے لکھنو میں رہنا ہے (شوق)

بے خار۔ ا۔ صفت۔ وہ لڑکا جسکے ڈاڑھی نہ نکلی ہو۔ نوجوان۔ نوخیز۔ امرد۔ نوعمر +

بے خبر۔ ا۔ صفت (۱) غافل۔ بیہوش۔ شکھ نیند +

بے خبر ہم تو اپنے سوتے تھے
بولے ہم سب تمہیں کو روتے تھے (شوق)

(۲) اچانچک۔ اچانک۔ یکایک۔ دفعتہً + (۳) ناعاقبت اندیش۔ غافل۔ آگا پیچھا نہ سوچنے والا +

بے خود ہوجانا۔ ا۔ ف ل۔ آپے سے باہر ہوجانا۔ خودی میں نہ رہنا۔ ہوش وحواس جاتے رہنا۔ مدہوش یا مخمور ہوجانا +

بیدار مغز۔ ا۔ صفت۔ بڑا عاقل۔ عالی دماغ۔ روشن دماغ۔ بڑا ہوشیار+

بے داغ۔ ا۔ صفت۔ (۱) صاف۔ پاک۔ بے دھبّہ۔ بے عیب+ (۲) بے کھوٹ۔ بے قصور۔ بے گناہ۔

بے دال کا بُوم۔ بُودم بے دال۔ محاورہ۔ اُلو۔ مورکھ۔ مودھو۔ بوم۔ گدھا+

بے دخل کر دینا۔ ا۔ ف م۔ کسی قبضہ یا دخل اُٹھا دینا۔ موروثی توڑ دینا۔ محروم الارث کرنا۔ عاق کرنا+

بے درد۔ ف صفت۔ نردئی کٹھور کٹر۔ بے رحم۔ سنگدل۔ سخت+

بے دست وپا۔ ف۔ صفت۔ بے بال وپر۔ عاجز۔ بیکس۔ بے اختیار

بیراگ لینا۔ ف ل۔ دنیا کو چھوڑ دینا۔ تارک الدنیا ہونا۔ بیراگی ہو جانا۔ فقیری اختیار کرنا+

بَیر باندھنا۔ بسانا یا کرنا۔ ہ۔ ف م۔ ضِد باندھنا۔ دشمنی کرنا۔ مخالفت اختیار کرنا۔ رنجش پیدا کرنا+

اچھا کیا جو آپ نے باندھا ہے ہم سے بیر
جیتے رہے تو سمجھیں گے اور مرگئے تو خیر

بیر بٹھانا یا دوڑانا۔ ہ۔ ف م۔ جادو کر دینا۔ مؤکل یا چوکی بٹھا دینا+

بے رُخ ہو جانا۔ ا۔ ف ل۔ بیمروت ہو جانا۔ بگڑنا۔ طوطا چشم ہونا۔ لحاظ کو چھپّر پر رکھنا۔ روکھا بنّا+

بے رُخ تیرے واسطے ہوئی میں
رُو فرخ تیرے واسطے ہوئی میں

بیر گٹھلی سب ہاضم۔ محاورہ۔ اتم غلّم یا الا بلا سب کھا جاتا ہے۔ مفید وغیر مفید چیز سب جایز ہے۔ بڑا بے تمیز ہے+

بیر لینا یا نکالنا۔ ہ۔ ف م۔ بدلا لینا۔ عوض لینا+

بیرنگ آنا۔ ا۔ ف ل۔ بے نیل ومرام واپس آنا۔ خالی آنا۔ ناکام آنا+

بے رُوپ کر دینا۔ ہ۔ ف م۔ بدنما کر دینا۔ بگاڑ دینا۔ خراب کرنا۔ بے آب کر دینا+

بیروں میں گٹھلیاں مِلانا۔ ہ۔ ف م (۱) اچھی بُری چیزوں کو ملا کر ایک کر دینا۔ گڈمڈ کر دینا۔ خراب کرنا۔ (۲) بنی بنائی بات بگاڑنا۔ فیصل ہوئے مقدمے کو خراب کر دینا+

بیڑا اُٹھانا۔ ہ۔ ف ل۔ کسی مشکل کام کے پورا کرنے کے لئے کمر ہمّت باندھنا۔

ستعد ہونا۔ مُصمم ارادہ کرلینا +

**بیڑا باندھنا** ۔ ہ۔ ف م۔ (پورب) (۱) بہت سارے آدمیوں کو اکٹھا کرنا۔ پنچایت جوڑنا۔ بھیڑ جمع کرنا + (۲) سفر اختیار کرنا۔ جیسے۔ کہو تو کدھر کا بیڑا باندھا +

**بیڑا پار کرنا** ۔ ہ۔ ف م۔ مُشکل آسان کرنا۔ مصیبت دُور کرنا۔ مدد کر دینا۔ امید پوری کرنا۔ اڑی نکالنا۔ اڑی پر کام آنا +

**بیڑا پار ہونا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) مشکل آسان ہونا۔ مصیبت سے رہائی پانا + (۲)۔ مطلب حاصل ہونا۔ کام پُورا ہو جانا + (۳) انجام بخیر ہونا +

بابا! سخی کا بیڑا پار ہے +
(فقیروں کی صدا)

**بیڑا چبانا۔ یا کھلانا** ۔ ہ۔ ف م۔ پان چبانا۔ نسبت سگائی یا منگنی کرنا۔

**بیڑا ڈالنا** ۔ ف م۔ مشکل کام پورا کرنیکا سوال کرنا +

**بیڑی بڑھانا** ۔ ہ۔ ف م۔ منت کا ڈورا جو بچوں کے پاؤں میں پڑا رہتا ہے میعاد مقررہ کے بعد نیاز کر کے اُتارنا۔

آج درگاہ میں ہنگامہ ہے دیوانوں کا
بیڑی منت کی بڑھانے کو پری زاد آیا

**بیڑی پڑنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) پابجولاں ہونا۔ قید ہونا + (۲) پابند یا مقید ہونا + (۳) بیاہ کی بیڑی پاؤں میں پڑنا۔ بیاہ یا شادی ہو جانا۔ کاٹ میں پاؤں پھنسنا + (۴) بال بچوں میں گرفتار ہو جانا +

**بیڑی پہنانا** ۔ ف م۔ (۱) پا بزنجیر یا پابجولاں کرنا۔ قید کرنا + (۲) منت کی بیڑی ہاتھ یا پاؤں میں ڈالنا +

**بیڑی کٹنا** ۔ ف ل۔ (۱) پاؤں سے زنجیر اُترنا۔ قید سے چھوٹنا + (۲) آزاد ہو جانا

**بیسا سو برس کی عمر ہووے** ۔ کلمۂ دعا۔ (عو) ہزاروں برس جیو۔ بڑی عمر ہو۔ ہزاری عمر ہو۔

**بیس بسوے۔ بِسوے بیس** ۔ ہ۔ م۔ ف۔ اغلب۔ ضرور + غالباً دوہا

چلنا ہے رہنا نہیں چلنا بسوے بیس۔
ایسی سہج سہاگ پر کون گندھاوے سیس

**بے سرا ہونا** ۔ ا۔ ف ل۔ بے سردار یا مالک کے ہونا۔ خود سر ہونا + آوارہ ہونا۔ خراب ہو جانا +

بے سروسامان ۔ ۱ ۔ صفت ۔ مفلس
کنگال ۔ غریب +

بیسوں بشوے ۔ سارا گاؤں ۔
تمام گاؤں +

بی شادی ۔ ۱ ۔ اسم مؤنث ۔ ایک
فرضی نام ہے جو عورتوں نے اپنے
دنگئی بچوں کے ڈرانے کیواسطے رکھ
چھوڑا ہے ۔ دال چپاتی ۔ دال بھات +

بیش از بیش ۔ ف ۔ صفت ۔ زیادہ
سے زیادہ ۔ بہت زیادہ ۔ انتہا کا ۔

بے طرح ۔ صفت ۔ بہت ۔ ادھک
نہایت ۔ ازبس ۔ ازحد +
ابکے وہ بے طرح پیچھے پڑا ہے ۔

بے عزتی کرنا ۔ ۱ ۔ ف م ۔ (۱)
عزت بگاڑنا ۔ ہتک کرنا + (۲) عو ۔
آبرو لینا ۔ زنا کرنا ۔ ہاتھ لگانا +

بے غل وغش ۔ ف م ف (۱) بے
پرواہی یا بیفکری سے + (۲) بے
سوچے سمجھے ۔ اندھا دھند ۔ اناپ
شناپ +

بے غیرتی پر کمر باندھنا ۔ ہ ۔ ف
ل ۔ بے حیا و بے شرم بنجانا +

بے کم وکاشت ۔ ف ۔ صفت ۔
نہ کم نہ زیادہ ۔ ٹھیک ٹھیک ۔ صحیح صحیح
جوں کا توں ۔ جتنے کا اتنا +

بیکنٹھ باشی ہونا ۔ ہ ۔ ف ل ۔ مرجانا
راہی ملک بقا ہونا ۔ سُرگباشی ہونا ۔
کوچ کرنا +

بیگار ٹالنا ۔ ف ل ۔ بے توجہی یا
بیدلی سے کوئی کام کرنا ۔ بوجھ سا
اُتارنا ۔ دفعۃ الوقتی کرنا ۔ آفت ٹالنا
بلا ٹالنا +

بیگار کا کام ۔ ۱ ۔ اسم مذکر ۔ مفت کا کام ۔ بے
اجرت کا کام +

بیلا بٹنا ۔ ہ ۔ ف ل ۔ سدابرت یا لنگر
بٹنا ۔ خیرات تقسیم ہونا ۔ دان پُن ہونا
عجب برسات کا عالم ہے بیلا روز بٹتا ہے
ہمیشہ مینہ برستا ہے یہاں دینار و درہم کا

بے لاگ ۔ بے لاگ لپیٹ ۔ بیغرض ۔
صاف ۔ کھرتل ۔ کھرا +

بیل بڑھنا ۔ ف ل ۔ (۱) قد بڑھنا +
(۲) ترقی ہونا + (۳) نسل بڑھنا ۔
کنبہ زیادہ ہونا +

بیل پڑنا ۔ ہ ۔ ف ل ۔ ڈوم دھاڑیوں
اور رنڈیوں وغیرہ کو نچھاور کا روپیہ دیا جانا
ناچنے یا گانے والے کو انعام ملنا +

بے لحاظ ۔ ۱۔ صفت (۱) بے شرم ۔ بیحیا ۔ نلجّا ۔ (۲) بے ادب ۔ گستاخ

بے لگام ۔ ا ۔ صفت ۔ مُنہ زور ۔ مُنہ پھٹ نہنگ ۔ بے روک ۔ آزاد +

بے لگاؤ ۔ ہ ۔ صفت ۔ (۱) الگ ۔ جُدا محفوظ + وہ مکان بے لگاؤ ہے + (۲) بے ربط ۔ بے میل ۔ بے جوڑ ۔ اینڈ بینڈ + (۳) بغیر طرف داری کے ۔ بے لاگ لپیٹ +

بیل منڈھے چڑھنا ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (۱) پروان چڑھنا ۔ شادی یا بیاہ ہو جانا

لٹ گئی تیرے بنا میری ملائی اے بچہ
بیل بھی تیری منڈھے چڑھنے نپائی اے بچہ +

(۲) کام بن جانا + مراد حاصل ہونا ۔ امید برآنا ۔ کامیابی ہونا +

بینڈی سنانا ۔ ہ ۔ ف ل اونڈھا یا ٹیڑھا جواب دینا + دیکھو اینڈی بینڈی سنانا +

بینڈی کھوپری کا ۔ ہ ۔ صفت ۔ اُلٹی کھوپری یا اوندھی سمجھ کا ۔ کج فہم کج عقل

بے نقط یا بے لاگ سنانا ۔ ا ۔ ف م ۔ بے لاگ گالیاں دینا یا سنانا ۔ مُغلّظات گالیاں دینا ۔ صلواتیں سنانا

کیا بے نقط سناتا ہے تیرا دہانِ تنگ ۔
گویا ہے میم کلمۂ دُشنام ہو گیا (...)

بے نماز ہونا ۔ ۱ ۔ ف ل ۔ (م عو) ۔ ناپاک ہونا ۔ ییلے سر ایام یا کپڑوں سے ہونا +

بے نمک ۔ ۱ ۔ صفت (۱) بے مزہ ۔ بُرا ۔ ناگوار و (۲) غیر ملیح ۔ وہ شخص جسمیں کچھ ملاحت نہو + (میر)

اظہار درد اگرچہ بہت بے نمک سے ہے پر
ٹک بیٹھو تو دکھا دیں تمہیں چھاتیوں کے گھاؤ

بے ننگ و ناموس ۔ ۱ ۔ صفت ۔ بے شرم ۔ نلجّا ۔ بے حیا ۔ بدچلن ۔ آزاد ۔ پھکڑ

بے نیازی ۔ ا ۔ اِسم مؤنث ۔ بے پروائی آزادی + ہم بھی تسلیم کی خُو ڈالیں گے ۔ (غالب) بے نیازی تیری عادت ہی سہی +

بے وحدت ۔ ف صفت ۔ بے ادب ۔ اجڈ بے شرم ۔ بدلحاظ ۔ بیہودہ +

دشت میں اپنے جو آیا قیس وحشت نے کہا ۔
چل بے بے وحدت کیوں یہاں تو وہ یا بستر (...)

بیورا کرنا یا دینا ۔ ہ ۔ ف م ۔ خبر کرنا ۔ اطلاع دینا +

بیورے وار ۔ ا ۔ ع ۔ ف ۔ بیورہ وار ۔ مفصل تفصیل وار ۔ واضح ۔ مشرح +

**بیونت پھیلنا یا کھانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (دوکاندا) حساب ٹھیک بیٹھ جانا۔ حساب بیٹھنا۔ پڑت کھانا +

**بیوہار کی بات**۔ محاورہ۔ لین دین یا معاملہ کی بات۔ ٹھیک بات +

**بیوی کا دانہ یا گونڈا۔ بیوی کی صحنک یا نیاز**۔ ا۔ اسم مذکر۔ (ام عو) حضرت فاطمہ کی فاتحہ یا نیاز +

**بیوی کا دانہ کھانے والا**۔ محاورہ (۱) وہ شخص جو کما کر نہ کھائے اور سسرال کے ٹکڑوں پر پڑا رہے یا بیوی کی محنت مزدوری پر گزارہ کرے + (۲) جورو کی کمائی کھانے والا۔ بھڑوا۔ دیّوث +

**بیوی کا غلام**۔ محاورہ۔ عورت کا تابعدار۔ زنِ زن۔ جورو کا داس۔ نکھٹّو +

# پ

**پابند ہونا**۔ ا۔ ف ل + (۱) مقیّد ہونا۔ گرفتار ہونا + (۲) تابعدار ملازم یا نوکر ہونا + (۳) عادی یا خوگر ہونا + (۴) ذمہ وار ہونا۔ اپنے اوپر لینا + (۵)۔ ثابت قدم رہنا۔ مضبوط برقرار یا قائم رہنا +

**پابوس ہونا**۔ ا۔ ف ل + پاؤں چومنا قدم لینا۔ قدمبوس ہونا۔ پاؤں چھونا۔ بڑوں سے ملاقات کرنا +

**پاپ اُدے ہونا یا اُکھڑنا**۔ ہ۔ ف ل + (۱) پچھلے جنم کے پاپوں کا بدلا ملنا۔ کرنی کا پھل ملنا۔ کیا پانا۔ کئے کو بھگتنا۔ بدلا ملنا + (۲) مصیبت آجانا۔ آفت پڑنا۔ چوتھے چندرمان اُدے ہونا +

**پاپ بسانا یا مول لینا**۔ ہ۔ ف ل۔ پرائی بلا اپنے سر یا گلے لینا۔ جنجال میں پڑنا۔ عذاب مول لینا۔ دقت میں پھنسنا +

**پاپ چڑھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ دوش لگنا۔ گناہ یا عذاب ہونا +

**پاپڑ بیلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) سخت محنت یا مشقت کرنا + (۲) تنگی سے اوقات بسر کرنا۔ مصیبت پیٹنا۔ دن کاٹنا۔ مصیبت کے دن بھرنا +

**پاپڑ پیٹنا**۔ ہ۔ ف ل۔ مصیبت بھگتنا۔ دیکھو (پاپڑ بیلنا) +

**پاپ کاٹنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) جھگڑا چکانا۔ قضیہ فیصل کرنا۔ راڑ کاٹنا۔ قصہ طے کرنا + (۲) قرضہ ادا کرنا یا چکانا + (۳) نجات دینا۔ مصیبت سے چھڑانا +

**پاپ کرنا**۔ ہ۔ ف م (۱) گناہ کرنا۔ ہتیا کرنا + (۲) حرکت بیجا کرنا۔ زنا کرنا۔ فعل بد کرنا +

**پاپ کمانا**۔ ہ۔ ف ل۔ ہتیا یا ہٹ اکرنا۔ گناہ کرنا۔ ادھرم کام کرنا۔ بُری بات کرنا +

**پاپ کی پوٹ**۔ محاورہ۔ گناہوں کی گٹھڑی۔ بہت سارے گناہ +

**پاپ لگانا**۔ ہ۔ ف م۔ دوش یا دوکھ لگانا۔ الزام لگانا۔ بدنام یا رُسوا کرنا +

**پاپ لگنا**۔ ہ۔ ف ل۔ مصیبت میں پھنسنا۔ عذاب یا ہتیا پیچھے بندھنا۔ روگ لگنا۔ دِقت پیش آنا +

**پاپوش بھی نہ ماروں**۔ محاورہ۔ جوتی بھی نہ ماروں۔ کچھ بھی لحاظ نکروں ذرا بھی خاطر میں نہ لاؤں +

**پاپوش پر مارنا**۔ ہ۔ ف ل۔ جوتی پر مارنا۔ ٹھکرانا۔ ٹھوکر لگانا۔ پروا نکرنا۔ خاطر میں نہ لانا +

**پاپوش سے یا۔ پاپوش کی نوک سے**۔ ا۔ م ف۔ جوتی سے۔ کچھ پروا نہیں۔ ہماری جانے بلا + دیکھو (بلا سے)

**پاپوش کی برابر نہ سمجھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ جوتی کی برابر نہ گِنا۔ کچھ قدر نہ کرنا۔ نہایت ذلیل جاننا +

**پاتک لگنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) مُردنی کے باعث گنبے والوں کا ناپاک ہوجانا + (۲) الزام یا عیب لگنا +

**پات کھاڑا۔ یا دکھاڑا**۔ ہ۔ صفت ذرا سی آواز یا کھٹکے میں گھبرا جانے والا ڈرپوک۔ بزدل۔ ہول دِلا۔ بودا۔ کم ہمت +

**پاتوں آلگنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) زوال کے قریب پہنچنا۔ پت جھڑ کے نزدیک آجانا + (۲) قریب المرگ ہوجانا۔ جمنا کنارے جالگنا +

**پاجی پرست**۔ ف۔ صفت۔ وہ آدمی جو ادنیٰ آدمیوں کی خاطر کرے۔ سِفلہ پرور۔ کمینہ دوست +

**پادبند رہونا**۔ ا۔ ف ل۔ لغوی۔ ہوا بن رہنا + دہشت کے مارے ہوش جاتے رہنا۔ سِٹ پٹا جانا۔ سِٹی گم ہونا +

**پارا بوجھ ہے**۔ محاورہ: اِس میں پارہ کا سا بوجھ ہے۔ بہت ہی وزنی یا بھاری

ہے (حالانکہ سونا وزن میں ۱۹ درجہ ہے اور پارہ ۱۳ درجہ مگر اب عام محاورہ میں پارہ ہی کے بوجھ سے سونے کو بھی تشبیہ دینے لگے) + سونا بڑا یا پارا بوجھ ہے!

**پارا پلانا۔** ہ۔ ف م۔ کسی چیز میں پارا بھرنا وزنی یا بھاری کرنا۔ بوجھل کرنا +

**پار اُتارنا یا لنگھانا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) اِس کنارہ سے اُس کنارہ پہنچانا۔ پرلے پار کر دینا۔ دریا سے لنگھانا۔ عبور کرنا۔ (۲) تمام یا پُورا کرنا۔ خاتمہ کرنا + (۳) نجات دینا۔ انجام بخیر کرنا + (۴) (بازاری) حرام کاری کروانا۔ زنا کروانا + (۵) (بازاری عو) کام تمام کرنا۔ مار ڈالنا۔ قضیہ یا بکھیڑا پاک کرنا +

**پار اُترنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) عبور کرنا۔ پرلے پار جانا + (۲) کامیاب ہونا۔ پُورا ہونا مطلب حاصل ہونا +
لالا لبری کا یا کبھی نہ اُترے پا + مثل
(۳) نجات پانا۔ بخشا جانا۔ مُکتی پانا +
اپنی کرنی پار اُترنی + مثل
(۴) مر کر تمام ہونا۔ مرجانا۔ مرمٹنا +

**پار بسانا۔** ہ۔ ف ل۔ بس چلنا۔ امکان میں ہونا۔ ممکن ہونا۔ قادر ہونا۔ قابو ہونا + جب تک پار بسائے جھوٹ نہ بولیے +

**پار پانا۔** ہ۔ ف م۔ انت کو پہنچنا۔ قدرت کو جان لینا + تہ کو پہنچنا + مغز سخن کو دریافت کر لینا +

**پار پڑنا۔** ہ۔ ف ل۔ پار ہو جانا۔ تمام ہو جانا پُورا ہونا۔ ہو چکنا +
آئی گئی بات پار پڑی + مثل

**پار کرنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) دوسرے کنارے پہ پہنچانا + (۲) اِدھر سے اُدھر چھید کرنا۔ بینڈھنا۔ چھیدنا۔ آر پار کرنا + (۳) گھسیٹ دینا۔ باڑ دینا + (۴) انجام کو پہنچانا۔ پُورا کرنا۔ تمام کرنا + (۵) فتح کرنا جیتنا + (۶) بسر کرنا۔ گُزر کرنا۔ گزارنا۔ بتا دینا +

**پارہ پارہ کرنا۔** ا۔ ف م۔ ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ پرزے پرزے اُڑانا +

**پارہ پارہ ہونا۔** ا۔ ف ل۔ ٹکڑے ٹکڑے ہونا۔ دھجیاں اُڑنا +
دانت یُوں چمکے ہنسی میں رات اُس مہ پارہ کے
سینے جا با ماہ تاباں پارہ پارہ ہوگیا (ذوق)

**پاسا پڑنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) داؤں آنا یا نکلنا + پاسا پڑے سو داؤں اور راجہ کرے سو نیاؤ + مثل
(۲) جیت کا پاسا پڑنا۔ مرضی کے موافق

داؤں آنا۔ اقبال مددگار ہونا۔ نصیبے کا موافق ہونا+ پاما پڑے اناڑی جیتے+ مثل

**پاسا پلٹنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) داؤں کا ٹھیک نہ آنا۔ داؤں کا مرضی کے خلاف پڑنا+ (۲) ہارنا۔ ہار ہونا+ (۳) زمانہ کا انقلاب یا دگرگوں ہونا۔ تدبیر کارِاست نہ آنا۔ تقدیر پلٹنا۔ نصیب پھوٹ جانا+

**پاس آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) نزدیک یا قریب آنا+ (۲) (عو) ہم بستر ہونا۔ بولنا۔ ساتھ سونا+ (۳) لحاظ یا مروت آجانا+

**پاس بیٹھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) تعلیم پانا۔ ہنر حاصل کرنا۔ سیکھنا+ (۲) صحبت میں رہنا۔ سزا بھگتنا یا پانا۔ پھل پانا۔ کیفرِ کردار کو پہنچنا+ اپنے کئے کے پاس بیٹھیگا! ہمارا کیا کھوئیگا۔ (بزرگ اپنے خورد سے کہنا نہ ماننے کی حالت میں کہا کرتے ہیں+

**پاس بیٹھنے والا**۔ ہ۔ اِسم مذکر۔ ہم نشیں ندیم۔ مُصاحب۔ ہم جلیس۔ ساتھی۔ سنگتی۔ صُحبتی+

**پاس جانا یا رہنا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسی عورت سے ہم بستر ہونا۔ مجامعت کرنا+

**پاس کرنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) رعایت کرنا زُور رعایت کرنا۔ طرفداری یا لحاظ کرنا+

عشق میں ہم ہوئے نہ دیوانے۔
قیس کی آبرو کا پاس کیا + (میر)

(۲) ترقی کرنا۔ حد سے گزرنا۔ جماعت چڑھنا+ (۳)۔ ف م۔ امتحان میں مقررہ نمبر دینا۔ حد سے گزارنا۔ ترقی دینا۔ جماعت چڑھانا+

**پاسنگ بھی نہیں**۔ محاورہ۔ جتنا اُس کے پاسنگ میں بوجھ ہے ہمیں اُتنا بھی بوجھ نہیں۔ یہ اُس سے کچھ بھی نسبت نہیں رکھتا۔ کچھ حقیقت نہیں۔ ذرا بھی لگا نہیں کھاتا+

**پاش پاش کرنا**۔ ا۔ ف م۔ ٹکڑے ٹکڑے یا پُرزے پُرزے کرنا یا اُڑانا+

**پاشنہ کوب جانا**۔ ا۔ ف۔ ل۔ تعاقب کرنا۔ پیچھے لگا چلا جانا+

**پاشوبہ کرنا**۔ ا۔ ف م۔ طبیبوں کی اصطلاح میں گرم پانی یا دواؤں کے جوش دیے پانی سے بیمار کی ٹانگوں کو دھونا+

**پاک باز**۔ ف۔ صفت۔ (۱) ایماندار+ (۲) بیگناہ+ (۳) صاف باطن نِس کپٹ+ (۴) پاک محبت رکھنے والا نیک نظر+

اُس بُت پہ گر خدا بھی ہو عاشق تو ائے رشک
ہرچند جانتا ہوں کہ وہ پاک باز ہے+ (?)

(۵) (بھنگڑ) بھنگ چھاننے کا کپڑا۔ صافی شیر کے کان۔ ریشِ قاضی +

**پاک کرنا** ۔ ا ۔ ف م ۔ (۱) مذہبی شرائط یا دھرم شاستر کی ریت سے کسی چیز کو پاک یا شدھ کرنا + (۲) پھٹکنا ۔ چُننا ۔ بیّنا ۔ صاف کرنا ۔ میل مٹّی دُور کرنا ۔ کوڑا کرکٹ نکالنا + (۳) ذبیحہ کی کھال یا آلائش دُور کرنا + (۴) مونڈنا +

**پاک محبّت** ۔ ا ۔ اسم مؤنث ۔ وہ دوستی جو خواہش نفسانی سے نہو ۔ بے غرضانہ محبّت +

**پاکھنڈ پھیلانا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ (۱) دھرم کے معاملہ میں اپنی طرف سے کوئی بات نکالکر کھڑی کرنا ۔ بدعت کرنا یا پھیلانا + (۲) دھوکا یا فریب دینا ۔ بھگل گانٹھنا ۔ مکر کرنا

**پاک ہونا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ (بازاری) نجاست و غلاظت سے صاف ہونا ۔ ایّام حیض سے فارغ ہونا +

**پاک ہے** ۔ محاورہ ۔ پاک یا خالص شہدا ہے ۔ بڑا بچیا ہے ۔ آزاد کا سونٹا ہے +

**پاکی لینا** ۔ ا ۔ ف م ۔ ناف کے نیچے کے بال مونڈنا + دیکھو (اُسترہ لینا)

**پالا پڑنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (۱) سابقہ یا واسطہ پڑنا معاملہ پڑنا ۔ تعلّق ہونا +

دبستگی جو ہے کسی زلفِ دوتا کے ساتھ ۔
پالا پڑا ہے مجھکو خدا کس بلا کے ساتھ + (مؤنس)

(۲) پنجے یا پھندے میں پھنسنا ۔ بس میں آنا ۔ اختیار میں ہونا +

خدا جانے پڑوں گی کس کے پالے
پڑے جینے کے اپنے مجھکو لالے

(۳) سر پڑنا ۔ پلّے بندھنا ۔ بیاہ یا نکاح ہونا

**پالا ڈالنا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ تعلّق کرنا ۔ قابو میں کرنا پھنسانا ۔ اختیار میں دینا +

خدا ایسے سے کسی کا پالا نڈالے

**پالتی لگانا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ پانی میں آلتی پالتی مار کر تیرنا ۔ ایک قسم کی تیرائی تیرنا +

**پالتی مار کر بیٹھنا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ چار زانو بیٹھنا ۔ آلتی پالتی مار کر بیٹھنا ۔ فقیروں کی بیٹھک بیٹھنا +

**پالتیوں کو پُنوانا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ (مع و) پالنے والیوں کو گالیاں دلوانا ۔ ماں باپ کو بُرا بھلا سُنوانا +

**پال ڈالنا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ آموں وغیرہ کو پھونس میں دبا کر اُسکی حرارت سے پکانا ۔ (اصل میں یہ پُوال (یعنے دھان کا پھونس) میں ڈالنا ہے کیونکہ پورب میں اکثر میوے

پُوال میں رکھکر پکائے جاتے ہیں)

**پال کھانا۔** ہ۔ ف م۔ پرندوں کا جُفتی کرنا + (۲) (دیہات) گوالئے کی کمائی کھانا

**پالکی نشین۔** ف۔ اسم مذکر۔ پالکی میں بیٹھکر نکلنے والا۔ بڑے درجہ کا آدمی۔ امیر +

**پانچواں پاؤں۔** ہ۔ اسم مذکر۔ (بازاری) ذکر۔ عضوِ تناسل۔ ہاتھی کا پانچواں پاؤں +

**پانچوں اُنگلیاں برابر یا یکساں نہیں ہوتیں۔** محاورہ۔ سب آدمی سب چیزوں میں برابر نہیں ہوتے ہیں۔ سب آدمی یکساں نہیں ہیں۔ اِنسان مختلف الطبایع ہیں +

**پانچوں اُنگلیاں گھی میں تر ہیں۔** محاورہ۔ روز دعوتیں مارنا اور ضیافتیں چٹ کرتا ہے۔ سب کھانا پینا اپنے ہی ہاتھ ہے۔ ہر طرح سے گہرے ہیں + مُختارِ کُل ہے + پانچوں اُنگلیاں گھی میں اور چھٹا سر کڑھائی میں + مثل

**پانچویں سواروں میں ہونا یا نام لکھوانا۔** ا۔ ف م۔ ناموروں کی فہرست میں خواہ مخواہ اپنا نام بھی شامل کرنا۔ لہو لگا کر شہیدوں میں ملنا + (کہتے ہیں کہ چار سوار دکھن کو جاتے تھے اور پیچھے سے کوئی کُمھار بھی گدھے پر چڑھا ہوا اُدھر ہی کو چلا جاتا تھا کسی راہگیر نے اُس سے پُوچھا کہ یہ سوار کہاں جاتے ہیں۔ اُسنے اپنے تئیں بھی اُن میں گنکر کہا کہ ہم پانچوں سوار دکھن کو جاتے ہیں)

**پان چیرنا۔** ہ۔ ف ل۔ (طنزاً) ایسے کام میں مصروف ہونا جس سے کچھ نتیجہ نہ نکلے۔ بیفائدہ کام کرنا + میاں! یہاں کیسا بیٹھے پان چیر رہے ہو

**پان دینا۔** ہ۔ ف م۔ پان کھلانا۔ پان کی تواضع کرنا + (۲) رخصت کے وقت بھی اکثر پان کھلایا کرتے ہیں۔ اِسی سبب سے رخصت کرنا۔ عطر و پان دینا +

**پان کرنا۔** ہ۔ ف م (جولاہے) سُوت کو مانڈی دیکر تانی کرنا۔ سوت کو لمبان میں پھیلانا (۲) پینا + جیسے مدھرا یا جل پان کرنا۔

**پان کھلانا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) پان دینا + (۲) (م ع) منگنی کی رسم ادا کرنا۔ (ہندو) بیڑا چبانا +

**پان کھلائی۔** ہ۔ اسم مؤنث۔ (ہندو) وہ نیگ یا حق جو بھاوجوں کو پان کھلانے کے عوض گھڑ چڑھی کے وقت دیا جاتا ہے +

**پانی اُتر آنا** - ہ - ف ل - (۱) بارش آنا - مینہہ پڑنا + (۲) نزلہ یا بادی کے پانی کا آنکھوں یا فوطوں میں اُتر آنا - دھند ہو جانا - فتق ہونا + (۳) پانی گھٹنا چڑھنا یا طغیانی کم ہونا + (۴) چھت میں سے پانی کا دیوار کے لگواں لگواں نیچے آنا - چھت ٹپکنا +

**پانی اُتر جانا** - ہ - ف ل - (۱) مینہہ کا برسنے کو ہو کر ٹل جانا + (۲) آبداری کم ہو جانا - آب جاتی رہنا +

اِس آئینہ کا پانی اُتر گیا

(۳) بے شرم و بے لحاظ ہو جانا +

اُس لڑکے کی آنکھوں کا پانی اُتر گیا -

**پانی اُٹھانا** - ہ - ف م - (۱) پانی کو بہت خرچ کرنا - پانی کھنڈانا + (۲) پانی جذب کرنا - پانی چوستا سوکھنا یا پینا +

کیا آٹا ہے پانی نہیں اُٹھاتا !

**پانی اُٹھنا** - ہ - ف ل - (۱) پانی خرچ ہونا - پانی کام میں آنا +

گرمی میں بہت پانی اُٹھتا ہے +

(۲) (پورب میں) ابر آنا - گھٹا آنا - بادل اُٹھنا +

**پانی آنا** - ہ - ف ل - (۱) مینہہ آنا - مینہہ برسنے کا سامان دکھائی دینا + (۲) دریا میں طغیانی یا چڑھاؤ ہونا - نہر چھوٹنا + (۳) زخم اور ناک یا آنکھوں میں سے بادی یا نزلہ کے پانی کا نکلنا - رطوبت آنا +

**پانی باندھنا** - ہ - ف م - (۱) کھیتی کے لئے پانی روک رکھنا + (۲) اُڑد یا ٹونے کے ذریعہ سے چلتے یا بہتے پانی کو روک دینا

**پانی بجھانا** - ہ - ف م - چاندی لوہے یا اینٹ وغیرہ کو خوب گرم کر کے پانی میں اُسکی خارجی رطوبت جلانے کی نظر سے ڈالنا - پانی کی رطوبت جلانا +

**پانی برسنا یا پڑنا** - ہ - ف ل - مینہہ برسنا - بارش ہونا +

**پانی پلانا یا پٹانا** - ہ - ف م - (زمیندار) کیاریوں کو پانی سے بھرنا - کھیتوں میں پانی دینا +

**پانی بھرنا** - ہ - ف م - (۱) کسی چیز میں پانی ڈالنا یا دینا + (۲) کنوئیں سے پانی کھینچنا کسی برتن میں سے پانی دوسرے برتن میں ڈالنا + (۳) پانی لانے کی خدمت کرنا - پنہیاراپن کرنا +

بہت سے برہمن آج کل پانی بھرتے ہیں

(۴) غلامی کرنا - خدمتگاری اختیار کرنا +

جھکنا۔ شرمانا۔ نیچا پڑنا۔ نادم ہونا +

(۱) میں ہُوں ایسی چاتر گیانی شل
چتر بھرے میرے آگے پانی

(۲) غلط ہے دیدۂ تر سے جو ہمچشمی کرے شبنم
مرا رونا اگر دیکھے تو پھر پانی بھرے شبنم (مومن)

**پانی پانی کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) پسینے پسینے کرنا۔ تھکا دینا +

جیسے ایک کاوے میں گھوڑے کو پانی پانی کر دیا

(۲) شرمندہ کرنا۔ نادم کرنا۔ غیرت دلانا +

**پانی پانی ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) پتلا ہونا۔ رقیق ہونا۔ بہجانا + (۲) نادم ہونا دیکھو (آب آب ہونا) +

وہ پانی پانی ہوا شرم سے تو محفل میں
بہا کے رشک ہوا کیا ہے انفعال مجھے

**پانی پانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (پُورب) (۱) حاملہ ہونا۔ پیٹ رہنا + (۲) جننا۔ بچّہ دینا +

**پانی پر نُنیاد ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ ناپائدار ہونا۔ کچّا ہونا۔ بودا ہونا +

**پانی پڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) مینھ برسنا۔ بارش ہونا + (۲) سیتلا کے باگ ہو جانے پر بچہ کو پانی کے چھینٹے دیئے جانا۔ نہلایا جانا + (۳) بالغ ہو جانا۔ سن بلوغ کو پہنچنا + (۴) (ہندو) سیتلا کے دانوں

میں پیپ کا پیدا ہو جانا۔ (مسلمان) دودھ پڑنا +

**پانی پھر جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) کسی چیز پر سے پانی کا گزر جانا۔ ڈوب جانا +

سارے کھیت میں پانی پھر گیا

(۲) تباہ و برباد ہو جانا۔ خراب ہو جانا تہ و بالا ہو جانا۔ ستیاناس ہو جانا + (۳) نُقصان ہونا۔ جاتا رہنا۔ اکارتھ جانا +

اُنکے تو سو روپے پر پانی پھر گیا +

(۴) رونق آجانا۔ رنگ نکل آنا۔ نکھر جانا

آج کل تو اُنکے چہرہ پر بھی پانی پھر گیا +

**پانی پھوٹنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) اپنے بہنے کی جگہ سے پانی کا نکل جانا۔ موری یا نالی توڑ کر پانی کا بہ نکلنا + (۲) (خدمتگار و خانساماں)۔ پانی میں خوب اُبال آجانا۔ پانی کا خوب جوش کھا جانا ادھن بن جانا +

**پانی پھونکنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) کُچھ پڑھکر پانی پر پھونک مارنا۔ پانی پر دم کرنا + (۲) حُقّہ کا پانی ٹھیک کرنا +

**پانی پھیر دینا**۔ ہ۔ ف م۔ کسی کے احسان یا اُسکی کارگزاری کو ملیا میٹ کر دینا۔ کسی کے کیے کرائے کام پر

خاک ڈالدینا۔ حق مٹا دینا +

**پانی پھیرنا یا چڑھانا** ۔ ہ۔ ف م۔ جِلا کرنا۔ صیقل کرنا +

**پانی پی پی کر دُعا دینا** ۔ ا۔ ف م۔ بہت دعائیں یا اسیس دینا۔ ہر وقت دعا دینا +

ہمسے مستو نکی کہاں ہوتی مخیر اگزران
پانی پی پی سے دُعا دیتے ہیں میخانہ کو

**پانی پی پی کر کوسنا** ۔ ہ۔ ف م۔ ہر وقت کوسنا۔ سراپنا۔ سراپ دینا +

پانی پی پی کے تجھے کوسینگے اسے سخت جاں
تیغِ قاتل میری گردن پہ اگر ٹوٹ گئی

**پانی پی کر ذات پوچھتے ہو** ۔ محاورہ۔ پانی پی لینے کے بعد اُسکی ذات دریافت کرتے ہو جسکا پانی پی لیا ہے۔ بے وقت افسوس کرتے ہو۔ ایک کام کرکے ناحق پچھتاتے ہو +

**پانی پینا** ۔ ہ۔ ف ل۔ پانی سوکھنا یا اُٹھانا۔ پانی جذب کرنا +

**پانی توڑنا** ۔ ہ۔ ف م۔ (۱) پانی گھٹانا یا کم کرنا۔ پانی کھینچ لینا + (۲) (ملّاح) پانی گھسیٹنا یا کھینچنا + (۳) بند یا نہر میں سے پانی لے لینا۔ پانی کاٹنا +

**پانی ٹوٹنا یا ٹوٹ جانا** ۔ ہ۔ ف ل۔ پانی کم ہونا یا گھٹنا۔ پانی کھچ جانا +

اس کنوئیں کا پانی جلد ہی ٹوٹ جاتا ہے

**پانی چُرانا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) کسی چیز یا زخم کا پانی پی لینا۔ زخم میں پانی کا اثر کرجانا (۲) (بازاری) حاملہ ہونا۔ پیٹ سے ہونا۔ بُوند چُرانا +

**پانی چڑھانا** ۔ ہ۔ ف م۔ (۱) بہت پانی پینا۔ ڈکوسنا + (۲) آئینہ پر جِلا کرنا۔ پانی پھیرنا +

**پانی چھوڑنا** ۔ ہ۔ ف م۔ (۱) نہر یا کسی بند میں سے پانی دینا۔ پانی جاری کرنا (۲) کسی مرطوب ترکاری کا اپنے میں سے پکتے وقت رطوبت کا جدا کرنا + (۳) ہم بستر ہوتے ہی عورت کا اپنے مقام نہانی سے ایک قسم کی رطوبت کا علیحدہ کرنا (یہ ایک مرض ہے جو کمزوری کے سبب عورتوں کو اکثر ہو جایا کرتا ہے)

**پانی دِکھانا** ۔ ہ۔ ف م۔ جانوروں کے آگے پینے کے لئے پانی رکھنا۔ پانی پلانا +

**پانی دینا** ۔ ہ۔ ف م۔ (۱) درختوں یا کھیتوں میں پانی دینا۔ آبپاشی کرنا۔

سینچنا + (۲) (ہندو) پتروں کو جل یا پانی دینا۔ جل آنجلی دینا۔ ترپن کرنا + (۳) (مرغباز) مات دینا۔ ہرا دینا +

**پانی دیوا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (ہندو) کسی کے مرنے کے بعد اُسکی روح کو اُسکا پانی دینے والا۔ کریا کرم کرنے والا۔ وارث۔ مالک۔ جانشیں۔ بیٹا + نام لیوا نہ پانی دیوا + مثل

**پانی ڈھلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ رونق یا آب و تاب جاتی رہنا۔ ایّام شباب کا گزر جانا +

**پانی رکھنا یا دھرنا**۔ ہ۔ ف م۔ دیکھو (پانی پھیرنا)

**پانی سے پتلا کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) آسان یا سہل کرنا + (۲) نہایت ذلیل یا رسوا کرنا۔ عزّت اُتارنا۔ شرمندہ کرنا۔ لجانا + نوں لیجانا ناں سے میں کار مسیحا تو ہی
آبِ حیواں کو کروں پانی سے پتلا تو سہی (؟)

**پانی سے پہلے پاڑ یا پُل باندھنا**۔ ہ۔ ف م۔ (طنزاً پیش بندی کی جگہ بولتے ہیں) کسی آنے والے خوف سے ڈر کر پیش بندی کرنا۔ کسی حادثہ کے ہونے سے پہلے اُسکے روکنے کا بندوبست کرنا۔ قبل از مرگ واویلا کرنا۔ بیجا پیش بندی کرنا +

**پانی کا بتاسا یا بُلبُلا**۔ ہ۔ صفت۔ جلد مٹنے والا۔ فانیِ ناپائیدار۔ حباب +

**پانی کاٹنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) نہر سے پانی لے لینا + (۲) تیرتے میں ہاتھوں سے پانی ہٹانا + (۳) کشتی چلاتے میں چپّو سے پانی ہٹانا +

**پانی کا ہگا مُنہ پر آتا ہے**۔ محاورہ (بازاری) اپنے کئے کا آپ پھل پاتا ہے۔ اپنے حق میں آپ بُرا کرتا ہے۔ آسمان کا تھوکا مُنہ پر آتا ہے +

**پانی کر دینا یا کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) پتلا یا رقیق کر دینا + (۲) ملایم کرنا۔ پگلانا۔ نرم کرنا +
عجب راگ کو بھی دیا ہے اثر۔
کہ کر دیوے پتھر کا پانی جگر + (میر حسن)
(۳) نہایت سہل یا آسان کر دینا۔ دشواری رفع کرنا + (۴) غصّہ دھیما کر دینا۔ ٹھنڈا کرنا۔ راضی کرنا +

**پانی کی پوٹ**۔ محاورہ۔ لغوی۔ پانی کی گٹھڑی بندھی ہوئی ہے + بہت مرطوب اور پنیلی چیزوں کے حق میں بولتے ہیں جیسے کھیرا ککڑی اور ساگ پات وغیرہ۔ بالکل پانی پانی۔ پنیلا پنیلا +

**پانی کے ریلے میں بہانا** - ہ - ف م - (۱) ضایع کرنا - برباد کرنا - مفت کھونا + (۲) سستا بیچ ڈالنا - نہایت ارزاں فروخت کر ڈالنا - مفت دیدینا +

**پانی کی لکیر** - ہ - صفت - ناپائدار - بودی نقش برآب - مٹنہار +
رذیلوں کی دوستی پانی کی لکیر - مثل
شریفوں کی دوستی پتھر کی لکیر +

**پانی کے مول ہے** - محاورہ - پانی کی قیمت کے برابر اسکی قیمت ہے بہت سستا ہے - نہایت ارزاں ہے +

**پانی گرنا** - ہ - ف ل - (۱) مینہہ برسنا - ترشح ہونا - دیکھو (پانی پڑنا) + (۲) چھرنا +

**پانی لگنا** - ہ - ف ل - پانی کا ناموافق آنا پانی کا راس نہ آنا - پانی کا نقصان کرنا - برا معلوم ہونا - تکلیف دینا +
(۱) دانتوں کو پانی لگتا ہے -
(۲) پورب کا پانی پچھم والوں کو بہت لگتا ہے

**پانی لینا** - ہ - ف ل - (۱) آبدست کرنا - پانی لینا - ہاتھ پانی لینا - طہارت کرنا - سوچنا (۲) پینا +
ہر اسٹیشن پر ریل پانی لیتی ہے +

**پانی مرنا** - ہ - ف ل - (۱) پانیکا گڑھے دیوار یا چھت میں جذب ہونا - اندر ہی اندر پانی کا غائب ہو جانا + (۲) کسی طرح کا عیب ہونا - کھوٹ ہونا + مثل
جہاں گڑھا ہوتا ہے وہیں پانی مرتا ہے

**پانی میں آگ لگانا** - ہ - ف م - محاورہ (۱) ناممکن بات کرنا - انہوئی بات کرنا + (۲) شعبدہ بازی کرنا - آسمان میں تھگلی لگانا - انوکھی بات کرنا +
(۱) حنا مل مل کے ہاتھوں میں جو دریا میں نہاتے ہو
غضب کرتے ہو صاحب! آگ پانی میں لگاتے ہو
(۲) یہ دوتی رانڈ نپوتی گھر گھلی موسرملی.
پانی میں آگ لگاوے ان دیکھی بتلاوے
(دوتی کی تصویر لئے پھرنے والے فقیر یہ فقرے کہا کرتے ہیں) (۳) لڑائی کروانا - سوتی راڑ جگانا - تو تو سے جوڑنا +
لگا یا کرے آگ پانی میں سوکن +
کبھی میری انکی لڑائی نہو گی + (جانصاحب)

**پانی نہ مانگنا** - ہ - ف ل - ایسی جلدی مرنا کہ پانی مانگنے کا موقع بھی نہ ملے - چٹ پٹ مرجانا - جھٹکا نہ کھانا پھٹکا نہ لگنا +

**پانی ہارنا** - ہ - ف م - (مرغباز) مرغ یا بٹیر کا کشتی میں ہارنا - شکست کھانا +

**پانی ہونا یا ہو جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) کسی سخت چیز کا ملایم یا نرم ہو جانا۔ پگھل جانا + (۲) پتلا یا رقیق ہو جانا۔ پانی جیسا ہو جانا

کیا رنگ خوں بھی کاٹ دیا تیغ یار نے
پانی ہوا ہے آج لہو ہر شہید کا (داغ)

(۳) دشوار کام کا آسان یا سہل ہو جانا دقت رفع ہو جانا + (۴) غصہ جاتا رہنا۔ نرم پڑ جانا۔ ٹھنڈا ہو جانا + (۵) (مرغباز) مرغوں کا باہم لڑ جانا۔ جھڑپ ہو جانا +

**پاؤں اترنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) پاؤں کا کسی جگہ میں گھس جانا۔ یا۔ دھس جانا + (۲) پیر کا گٹے کی حد سے ہٹ جانا +

**پاؤں اٹھا کے جانا یا چلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ بڑے بڑے قدم یا لمبی ڈگیں کھنا جلدی جلدی جانا یا چلنا۔ پاؤں بڑھانا۔ تیز چلنا +

**پاؤں اٹھانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) تیزی یا پھرتی کے ساتھ قدم رکھنا۔ جلد چلنا۔ ڈگیں بھرنا + (۲) کسی کام یا معاملہ سے علحدہ ہونا۔ کسی جھگڑے سے پاؤں نکالنا + عشق اُس بُت سے ہے جب سے لگایا ہمنے
تب سے ہر کام سے ہے پاؤں اٹھایا ہمنے (منصف)

**پاؤں اٹھ جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ لڑائی سے بھاگ نکلنا۔ پیر اُکھڑ جانا۔ بھاگ نکلنا +

محفل سے اُٹھے جاتے ہیں اہل سخن کے پاؤں (بحر)

**پاؤں اڑانا**۔ ہ۔ ف م۔ خواہ مخواہ کسی کی بات یا معاملہ میں دخل دینا۔ دخل در معقولات کرنا۔ کسی کام میں پڑنا۔ بیچ میں بولنا +

**پاؤں اڑانا**۔ ہ۔ ف م۔ (پہلوان)۔ حریف یا مخالف کی ضرب یا صدمہ سے اپنا پاؤں بچانا۔ پاؤں خالی دینا +

**پاؤں اکھاڑ دینا یا اکھاڑنا**۔ ہ۔ ف م (۱) کسی کے جمے ہوئے پیر کو علحدہ کر دینا کسی شخص کو کسی جگہ سے بیدخل کرنا۔ موقوف کرانا + (۲) پیر نہ جمنے دینا۔ جما نرہنے دینا۔ بھگا دینا۔ پسپا کر دینا شکست دینا + (۳) ارادہ توڑنا۔ ہمت پست کر دینا +

**پاؤں اُکھڑ جانا یا اُکھڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) پاؤں کا اپنی جگہ سے ہٹ جانا۔ پاؤں جما نرہنا۔ ٹکاؤ یا ٹھیراؤ جاتا رہنا + (۲) بھاگ نکلنا۔ بھاگ جانا۔ پیٹھ دکھانا +

آئی تو ہے پسند اُسے چال یار کی۔
سُن لینا پاؤں کبک دری کا اُکھڑ گیا + (آتش)

**پاؤں باہر نکالنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) بچہ کا دوڑ دوڑ کر باہر چلا جانا + (۲) اپنی حد یا قیمت

سے بڑھکر کوئی بات یا کام کرنا۔ اِترانا۔ گھمنڈ کرنا۔ غرور کرنا +

**پاؤں باہر نکلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (١) گھر میں ٹھیرنے کی عادت نہ ہونا۔ باہر پھیرنے کی عادت ہو جانا + (١) بہو بیٹی کا پاؤں باہر نکلا اچھا نہیں ہوتا۔ (عو)

(٢) کس کس کے سر پہ دیکھیں آتی ہے اب قیامت
نکلا ہے پاؤں باہر اُس فتنۂ زماں کا (مصحفی)

(٢) بدچلنی یا آوارگی ظاہر ہونا۔ خراب یا آوارہ ہو جانا +

**پاؤں پھِسلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (١) پاؤں پھسلنا یا رپٹنا۔ پیر ڈِگمگانا + (٢) استقلال میں فرق آنا۔ ثابت قدم نہ رہنا۔ نیت ڈِھسلنا

**پاؤں بڑھانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (١) جلد جلد قدم رکھنا۔ لمبی لمبی ڈگیں رکھنا۔ پاؤں اُٹھاکر چلنا + (٢) آگے چلنا یا جانا + (٣) اپنی حد سے گزرنا۔ دخل یا قبضہ بڑھانا

**پاؤں بھاری ہونا**۔ ہ۔ ف ل جیس عورت کو حمل ہوتا ہے تو چلنے میں اُسکا پاؤں آسانی سے نہیں اُٹھ سکتا ہے۔ اِسی سبب۔ پیٹ سے ہونا۔ حاملہ ہونا دو جیا ہونا +

**پاؤں بھر جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (١) پاؤں کا کسی چیز میں دھنس جانا۔ لتھڑ جانا + (٢) پاؤں سو جانا۔ پاؤں تھک جانا۔ شل ہو جانا +

**پاؤں بیچ میں ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ (١) ذمہ وار ہونا۔ ذمّہ ہونا + (٢) شرکت یا ساجھا ہونا۔ حصّہ یا پتّی ہونا +

**پاؤں پاؤں چلنا۔ پھرنا یا ڈولنا**۔ ہ۔ ف ل۔ بچّہ کا اپنے پیروں سے چلنے لگنا۔ پیروں پیروں جانا۔ پا پیادہ جانا

**پاؤں پر پاؤں رکھنا یا دھرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (١) پاؤں پر پاؤں رکھکر بیٹھنا یا سونا + پاؤں پہ پاؤں رکھکر مت بیٹھو منحوس ہوتا ہے (عو) (٢) کسی کے قدم بقدم چلنا۔ کسی کے پیچھے چلنا۔ کنکھوں پر چلنا۔ پیروی کرنا + (٣) (پورب) سخت تقاضا کرنا +

**پاؤں پر سر رکھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسی کے پیروں پر سر دھرنا۔ کسی کے قدموں یا پاؤں میں سر دینا۔ پاؤں پر گرنا۔ عاجزی انکساری یا آدھینتی کرنا۔ خوشامد کرنا +

**پاؤں پر گرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (١) قدموں پر گرنا۔ فروتنی کرنا + دیکھو (پاؤں پر سر رکھنا) (٢) قدم لینا۔ قدم بوسی کرنا۔ پاؤں چومنا

چرن لینا + (۳) پناہ یا سرن میں آنا آسرا لینا +

**پاؤں پڑنا** - ہ - ف ل - (۱) نہایت تعظیم سے پیش آنا - قدم لینا - پاؤں پوجنا - سجدہ کرنا - ڈنڈوت کرنا +

کھو دے وہ میری قبر اگر کوے یار میں
تابوت سے نکلکے پڑوں گورکن کے پاؤں

(۲) لجاجت وخوشامد کرنا - دیکھو (پاؤں پر گرنا نمبر ا - ۲) (۳) معافی چاہنا - عفو کا خواستگار ہونا - کھوٹ چھما کرانا + (۴) (پورب) جن وپری کا سایہ ہو جانا - بھوت پریت کا اثر یا دخل ہو جانا + (۵) پہیلے آجانا

**پاؤں پسارنا** - ہ - ف ل - (۱) پاؤں یا پیر پھیلانا یا لمبے کرنا + (۲) مرنا - انتقال کرنا - آنکھیں بند کرنا - پاؤں پھیلا دینا (۳) ضد کرنا - مچلنا - اڑ بیٹھنا + (۴) لالچ میں آجانا - طمع میں پھنس جانا - لوبھ کرنا + (۵) جلت سے چلنا - کفایت شعاری کرنا + جتنی چادر دیکھو اُتنے پاؤں پسارو - مثل

**پاؤں پکڑ لینا** - ہ - ف ل - (۱) نہایت التجا کرنا - دیکھو (پاؤں پر گرنا) (۲) کسی کو عاجزی کرکے روکنا - نہ جانے دینا +

**پاؤں پوجنا** - ہ - ف ل - (۱) نہایت تعظیم وتکریم کرنا - قدم لینا - بُرا ماننا + (۲) بچنا - الگ رہنا - کنارہ کرنا +

بس تمھارا تو پاؤں ہی پوجے

**پاؤں پھٹنا** - ہ - ف ل - پیروں کا پھٹ جانا - پیروں میں بوائی نکل آنا +

**پاؤں پھنسنا** - ہ - ف ل - بکھیڑوں یا جھگڑوں میں گرفتار ہونا - دُنیوی مخمصوں میں مبتلا ہونا +

کیا کریں یار ہمارا تو کنبے میں پاؤں پھنس رہا ہے

**پاؤں پھول جانا** - ہ - ف ل - (۱) کسی خوف یا اندیشہ سے پاؤں میں چلنے کی طاقت نہ رہنا - گھبرا جانا - سٹ پٹا جانا (۲) تھک جانا - تکان یا تھکن چڑھ جانا +

جیسے گاڑی کو دیکھ کے لاڑی کے پاؤں پھولتے ہیں + مثل

**پاؤں پھونک پھونک کر رکھنا** - ہ - ف ل - حزم واحتیاط سے کوئی کام کرنا - نہایت خوف کے ساتھ یا ڈر ڈر کے کچھ کام کرنا - احتیاط کرنا یا کھا میاں پاؤں پھونک پھونک کر رکھو زمانہ نازک ہے +

**پاؤں پھیرنے جانا** - ہ - ف ل - بچّہ پیدا ہونے کے بعد زچہ کا چلّہ نہا کر اپنے میکے یا کسی اور قریبی رشتہ دار کے ہاں جگہ

بدلنے اور ملنے جلنے کی نظر سے جانا اور اُس رشتہ دار سے کچھ نقدی وغیرہ حاصل کر کے اُلٹا چلا آنا +

**پاؤں پھیلا کر یا پسار کر سونا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) کسی طرح کا خوف ہونے کی حالت میں آدمی اپنے پَیروں کو خوب لمبا کر کے سوتا ہے۔ اسی سبب سے۔ آرام سے سونا۔ بیفکری کے ساتھ چین سے سونا۔ بے اندیشہ ہو جانا۔ بے کھٹکے ہو جانا + خفتگانِ خاک کی مجھکو فراغت پر ہے رشک (مصحفی) سوتے ہیں کیا چین سے یہ پاؤں پھیلائے ہوئے

(۲) مرجانا۔ آسودہ ہو جانا +

**پاؤں پھیلانا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) دیکھو (پاؤں پسارنا نمبر ا سے ۴ تک) (۲) ضد کرنا۔ اڑنا۔ اصرار کرنا۔ ہٹ کرنا۔ مچلنا۔ ضد نا +

قید ہستی سے نکل کر قبر میں گر جاؤں میں
حشر کو بھی پھر نہ اُٹھوں پاؤں یہ پھیلاؤں میں (معروف)

(۳) بہت لوبھ کرنا۔ زیادہ طلبی کرنا۔ طمع یا لالچ کرنا +

دلکو لوجی کو نہ مانگو صاحب!
پاؤں بس اور یہ پھیلاؤ اجی + (رنگین)

**پاؤں پیٹ پیٹ کر مرنا۔** ہ۔ ف ل

ایڑیاں رگڑ رگڑ کر مرنا۔ نہایت مُصیبت اور بپتا اُٹھا کر جان دینا۔ دُکھ بھوگ کر مرنا +

**پاؤں پٹینا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) نہایت تکلیف اور اضطراب کے سبب پاؤں دے دے مارنا۔ تڑپنا۔ بڑی تکلیف اُٹھانا +

ذوق قطعہ

اس عاشق بیچارہ کا ہے آج بُرا حال
گریہ سے ہے آنکھو نپہ ورم اور زیادہ
پیٹے ہے ہر بستر پہ پڑا پاؤں کہاں تک
بس پاؤں نہ پھیلا شبِ غم اور زیادہ

(۲) بُری طرح جینا۔ بُرے حالوں جینا + (۳) نہایت بے چینی میں ہونا جاں کنی یا حالت نزع میں ہونا۔ ختم ہونے کو ہونا۔ (۴) نہایت جدّوجہد کرنا۔ سعی یا کوشش کرنا۔ ہاتھ پاؤں مارنا +

بہتیرے پاؤں پیٹے پر کچھ بھی نہوا

**پاؤں تلے کی چینونٹی یا چینٹی** محاورہ نہایت عاجز۔ ادنے سے ادنے۔ عاجز سے عاجز۔ غریب سے غریب +

ہے رام! ایسی بپتا تو تو پاؤں تلے کی چینٹی پر بھی مت ڈال + (ع و) (دُکھیا بیوہ عورتیں اپنی بپتا کی سختی دیکھ کر یہ اکثر دعا مانگا کرتی ہیں)

**پاؤں تلے کی زمین نکلی یا سرکی جاتی ہے۔ پیر تلے کی دھرتی نکلی جائے ہے۔** محاورہ۔ ایسی سخت مصیبت ہے جسے سُنکر زمین بھی کانپتی ہے (مصیبت کی زیادتی بیان کرنے کے وقت بولتے ہیں)+

**پاؤں تلے کی مٹی نکل جانا۔** ہ۔ ف ل۔ ہوش اُڑ جانا۔ گھبرا جانا۔ پریشان ہو جانا+ (۲) ہک دھک یا ششدر رہجانا+

**پاؤں تلے ملنا۔** ہ۔ ف م۔ نہایت تکلیف دینا۔ از حد ستانا۔ بہت تنگ کرنا+

**پاؤں توڑ کر بیٹھ جانا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) نہایت کوشش کرنیکے بعد نا اُمید ہو جانا+ (۲) ہمت ہارنا۔ دل توڑنا+ (۳) توکّل اختیار کرنا۔ قناعت کرکے بیٹھ جانا+

**پاؤں توڑنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) پیر دوڑی کرنا۔ پھرنا۔ حیران ہونا+ (۲) نہایت کوشش کرنا+ (۳)۔ ف م۔ نا امید کرنا نراس کرنا+

نہ آنے کی خبر اُسکی سُنا کر
ہمارے نامہ برنے پاؤں توڑے

(۴) دِق کرنا۔ دَوڑانا ستانا۔ حیران کرنا+

**پاؤں ٹکانا یا جمانا۔** ہ۔ ف م۔ پیر گاڑنا قدم جمانا۔ کسی جگہ ٹھیرنا۔ قیام کرنا+

**پاؤں ٹوٹ جانا۔** ہ۔ ف ل۔ دوڑتے دوڑتے ہار جانا۔ حیران ہوجانا۔ تھک جانا+

**پاؤں جمانا۔** ہ۔ ف م۔ پاؤں کا گڑنا+ استقلال حاصل کرنا۔ مُستقل ہوجانا۔ جم جانا

**پاؤں چپّی کرنا۔** ہ۔ ف ل۔ مٹھیاں بھرنا۔ پاؤں دبانا۔ چپّی کرنا۔ دلاّکی یا مُشتمال کرنا+

**پاؤں چھٹانا۔** ہ۔ ف م۔ رہائی دینا۔ کسی مصیبت سے نکالنا+

ٹھگ دھوئی سے پڑا ہے کام
توہی پاؤں چھٹا میرے رام

**پاؤں چھوٹنا۔** ہ۔ ف ل۔ حیض کا کثرت سے جاری ہوجانا۔ بیوقت حیض کا آجانا۔ پیر جاری ہونا+ جانصاحب

تو مُنہ کی پیک کا دے لکھ کے ایک جو تعویذ۔
تو پاؤں چھوٹا ہو جسکا وہیں پہ جاوے تھم+

**پاؤں چھوڑنا۔** ہ۔ ف م۔ کسی لاگ یا منتر کے وسیلے سے حیض کا جاری کر دینا+

**پاؤں خاک ہونا۔ / پاؤں کی خاک ہونا۔** ہ۔ ف ل۔ خاک کے برابر ہونا۔ اپنے تئیں پاؤں تلے کی مٹی کی برابر سمجھنا۔ آدھین ہونا۔ عاجز ہونا+

پاؤں داننا یا دبانا۔ ہ۔ فنم۔ مٹھیاں بھرنا۔ دیکھو (پاؤں چپی کرنا) +

**پاؤں دب جانا** ۔ ہ۔ ف ل۔ قابو میں ہوجانا۔ بے بس ہوجانا۔ پھنس جانا +

**پاؤں دوڑی پیر دوڑی** ۔ ہ۔ اِسم مؤنث۔ محنت و مشقت۔ سعی و کوشش + حقہ پاؤں دوڑی کا روٹی قسمت کی۔ مثل +

**پاؤں دھرنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) قدم رکھنا جانا۔ چلنا + (۲) دخل دینا۔ بیچ میں پڑنا + (۳) شروع کرنا +

**پاؤں دھو دھو کر پینا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) بہت ہی چاہنا۔ عزیز رکھنا + (۲) عزت کرنا۔ تعظیم و تکریم کرنا۔ آدرستکار کرنا + (۳) خوشامد یا چاپلوسی کرنا +

**پاؤں ڈالنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) دخل دینا۔ پاؤں اڑانا + (۲) شروع کرنا۔ آغاز کرنا۔ آرمبھ کرنا +

**پاؤں ڈگمگا جانا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) پاؤں لڑکھڑا جانا۔ لغزش کرنا + (۲) بنیاد ہل جانا۔ بنیاد گرنے کو ہوجانا + (۳) ہمت ہارنا +

**پاؤں ڈگنجانا** ۔ ہ۔ ف ل۔ پاؤں پھسل جانا یا اُکھڑ جانا + (۲) ہمت ٹوٹ جانا۔ ہمت ہار دینا۔ ثابت قدم نہ رہنا +

**پاؤں رکھنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ دیکھو (پاؤں دھرنا) +

**پاؤں رگڑنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) جانکنی کی حالت میں ہونا۔ پاؤں پیٹنا۔ سعی یا کوشش کرنا + (۲) (پورب) آوارہ پھرنا۔ مارا مارا پھرنا +

**پاؤں رہجانا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) کسی بیماری کے سبب پاؤں کا اپنے کام سے جاتا رہنا + پاؤں میں سے چلنے کی طاقت جاتی رہنا۔ پاؤں بیکار ہو جانا + (۲) بہت ہی تھک کر چور ہو جانا۔ شل ہو جانا +

**پاؤں زمین پر نہ رکھنا۔ یا نہ ٹکنا** ہ۔ ف ل۔ (۱) ادھر چلنا۔ اُبھرواں چلنا۔ پنجوں کے بل چلنا۔ نہایت اترانا (۲) کمال خوش ہونا۔ خوشی کے مارے اتراتے یا اُچھلتے کودتے پھرنا +

**پاؤں سکیڑنا یا سمیٹنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) پاؤں کھینچ لینا + (۲) مرنا۔ انتقال کرنا۔ جاں بحق ہونا + (۳) خلوت گزیں ہونا۔ علیحدگی یا گوشہ نشینی اختیار کرنا + (۴) کوچہ گردی سے باز آنا۔ ہرزہ گردی

کو چھوڑنا۔ آوارگی کو ترک کرنا +

**پاؤں سُن ہو جانا۔ سو جانا۔ یا جھنجھنانا** ہ۔ ف ل۔ سردی یا کسی صدمہ کی وجہ سے پاؤں میں دوران خون کا ٹھہر جانا۔ پاؤں کا بے حس و حرکت ہو جانا۔ پاؤں بھر جانا +

**پاؤں سے پاؤں باندھکر بٹھانا۔** ہ۔ ف م۔ (عو) اپنے پاس سے کہیں نہ جانے دینا۔ نہایت چوکسی رکھنا +

**پاؤں سے پاؤں باندھنا۔** ہ۔ ف م۔ اپنے ساتھ دوسرے کو رکھنا۔ نہایت چوکسی اور نگہبانی میں رکھنا۔ حراست میں رکھنا +

**پاؤں سے پاؤں بھڑانا۔** ہ۔ ف ل (پورب) نزدیک پاس یا قریب آنا +

**پاؤں سے لگی سر میں بجھی۔** محاورہ۔ (عو) پاؤں کی طرف سے غصّہ کی آگ لگی اور سر میں جاکر بجھی۔ تن بدن میں آگ لگ گئی۔ نہایت ہی غصّہ آیا (جب کوئی بات نہایت ہی ناگوار معلوم ہوتی ہے تو افروختہ ہو کر یہ محاورہ بولا کرتے ہیں)

**پاؤں کٹ جانا۔** ہ۔ ف ل۔ (لغوی) پاؤں جو چلنے کا آلہ ہے اُسکا جسم سے جُدا ہو جانا۔ (مرادی) آمد و رفت یا آرجار بند ہونا۔ آنیکے قابل نہ رہنا۔ مر جانا۔ دنیا سے اُٹھ جانا۔

**پاؤں کھینچکر بیٹھ رہنا۔** ہ۔ ف ل۔ کوچہ گردی سے باز آنا۔ آمد و رفت چھوڑ دینا۔ آنا جانا موقوف کرنا +

یہ نہ ہوویگا کہ جوں نقشِ قدم بیٹھ رہیں
کھینچکر ہم سر کوئے بُتِ بے پیر سے پاؤں

**پاؤں کھینچنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) چلنا پھرنا ترک کرنا۔ چلنے پھرنے سے ہاتھ اُٹھانا + (۲) کسی معاملے یا بکھیڑے میں سے اپنا پاؤں نکال لینا +

**پاؤں کی بیڑی۔** ہ۔ اسم مؤنث۔ روک قید۔ پابندی۔ ممانعت +

**پاؤں کی جوتی** ہ۔ اسم مؤنث۔ (پاؤں کی جوتی کے برابر درجہ ہے یعنی جب جوتی ٹوٹ جاتی یا کھو جاتی ہے تو اُسی وقت دوسری جوتی پہن لیتے ہیں اسیطرح جب ایک عورت مرجاتی یا نکل جاتی ہے تو دوسری عورت بیاہ لیتے ہیں) اسی سبب سے (۱) (حقارتاً) جورو۔ بیوی۔ استری۔ زوجہ۔ لُگائی + (۲) نہایت عاجز۔ پاؤں خاک +

**پاؤں کی جوتی سر کو لگنا۔** ہ۔ ف ل۔ چھوٹا ہو کر بڑے کا سامنا کرنا۔ ادنیٰ ہو کر اعلیٰ کی برابری کرنا۔ کمینہ کا مقابلہ برانا

سفلہ کا سر چڑھنا +

**پاؤں کی مہندی نہ گھس جاتی۔** محاورہ۔ (عو) کسی شخص کے نہ آنے نہ ملنے یا کوئی کام نہ کر کے دینے پر طنزاً بولتے ہیں۔ یعنے اگر تم یہاں آجاتے یا یہ کام کر دیتے تو اِس سے تمہارے پاؤں کی مہندی نہیں کم ہو جاتی +

توفیق یہاں تلک جو لاتی۔
مہندی پاؤں کی گھس نہ جاتی + (گلزار نسیم)

**پاؤں کے نیچے کی مٹی بھی ایسی نہوگی** محاورہ۔ ہم مٹی سے بھی گئے گذرے ہیں۔ ہم نہایت حقیر و خاکسار ہیں۔ ہم ادنی سے ادنی ہیں۔ نہایت ہی عاجز ہیں +

پاؤں کے نیچے کی مٹی بھی نہ ہوگی ہمسی۔
کیا کہیں عمر کو کس طور بسر ہمنے کیا + (میر)

**پاؤں گاڑنا۔** ہ۔ف ل۔ پاؤں جمانا۔ استقلال کے ساتھ کھڑا رہنا +

انتظار سرو قامت میں درختوں کی طرح
میں کھڑا رہتا ہوں پہروں پاؤں اپنے گاڑ کر (...)

**پاؤں گور میں لٹکائے بیٹھے ہیں۔** محاورہ۔ (زیادہ تر گور میں پاؤں لٹکائے بیٹھے ہیں۔ بولا جاتا ہے) + بہت ہی بڈھے اور ضعیف ہوگئے ہیں۔ مرنے کے قریب بیٹھے ہیں۔ جمنا کنارے بیٹھے ہیں قریب المرگ ہیں۔ چلنے کو تیار ہیں +

**پاؤں گھِسنا۔** ہ۔ف ل۔ (۱) بہت آنے جانے کے سبب تھک جانا +

صندل نگوڑی تجھکو بھی یہ دن لگے جو خوش
گھستے تمہارے پاؤں ہیں چلتے مکان تک (...)

(۲) بیفائدہ محنت و مشقت اُٹھانا یا کرنا +

مُفت کی پاؤں گھسائی نہیں ہو سکتی

**پاؤں لڑکھڑانا۔** ہ۔ف ل۔ (۱) پاؤں کانپنا تھرّانا یا ڈگمگانا + (۲) حالت بدلنا تغیر ہونا۔

جُھوم جُھوم ایسے بادل آنے لگے۔
پاؤں توبہ کے لڑکھڑانے لگے + (...)

**پاؤں لگانا۔** ہ۔ف م۔ (۱) پاؤں سے کسی چیز کو چھو لینا۔ انادر یا اہانت کرنا۔ بے عزتی کرنا + (۲) (لکھنؤ) تیرنے میں پاؤں مارنا + (دہلی) لات لگانا +

**پاؤں لگنا یا لاگنا۔** ہ۔ف ل۔ (ہ نظم) پئیاں لاگنا + (۱) کسی چیز کو پاؤں لگ جانا۔ چھوا جانا ٹھکرایا جانا + (۲) پیروں پڑنا۔ گوڈے لگنا۔ پا لاگن کرنا۔ تسلیم کرنا۔ آداب بجالانا۔ قدم لینا +

ساس جی سے کہیو۔ تیرے پئیاں لاگوں۔ نند جی سے کہیو ری سلام + (گیت ملہار)

(۳) منتی کرنا۔ پیروں میں سر دینا۔ منت و سماجت کرنا۔ عاجزی کرنا۔

سئیاں تیرے پئیاں لاگوں بئیاں نہ مروڑ (ٹھمری)۔ (۴) ناگوار یا اوپرا اور نامعلوم ہونا۔ چلنے پھرنے کی عادت یا ربط نہ ہونا۔

وہاں کی زمین تو میرے پاؤں لگ گئی ہے۔

**پاؤں مرید**۔ ا۔ صفت۔ بڑا ماننے والا۔ بڑا معتقد۔ نہایت مطیع اور فرمانبردار غلام۔

**پاؤں میں بیڑی پڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) قید ہو جانا۔ پابجولاں ہونا۔ (۲) بیاہ ہو جانا۔ بال بچوں میں پھنس جانا۔ کنبے میں گرفتار ہونا۔ (۳) آزادی نہ رہنا۔

**پاؤں میں چکر ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ ہمیشہ پھرتے رہنا۔ آوارہ پھرنا۔ ایک جگہ ٹھکانے سے نہ بیٹھنا۔

**پاؤں میں سر دینا**۔ ہ۔ ف ل۔ پاؤں پر سر رکھنا۔ پاؤں پڑنا۔ خوشامد یا عاجزی کرنا۔

**پاؤں میں کیا مہندی لگی ہے**۔ محاورہ۔ (ع) جب کوئی آدمی کہیں آنے جانے میں بیجا عذر کیا کرتا ہے تو اس وقت اس سے یہ محاورہ طنزاً بولا کرتے ہیں یعنی کیا تمہارے پاؤں میں مہندی لگی ہوئی ہے جو آنے میں عذر کرتے ہو۔ بیجا عذر کرتے ہو۔ خواہ مخواہ حیلہ کرتے ہو۔

**پاؤں میں مہندی لگنا**۔ ہ۔ ف ل۔ چل نہ سکنا۔ چلنے کے قابل نہ ہونا۔

**پاؤں نکالنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) بڑھ کر چلنا۔ چل نکلنا۔ دیکھو۔ (پاؤں باہر نکالنا)

نام خدا نکلے کیا پاؤں رفتہ رفتہ۔
تلواریں جھپتیاں ہیں اُسکے تو اب چلن پہ

(۲) کسی کا کہنا نہ ماننا۔ خود سر یا سرکش ہونا۔ (۳) خراب عادتوں کو ظاہر کرنا۔ بد اطوار یا بدچلن ہونا۔ (۴) نہایت چالاک یا ہوشیار ہونا۔ پر پرزے نکالنا۔ (۵) کسی معاملہ میں سے اپنا تعلق اُٹھانا۔ اپنا قدم نکال لینا۔ (۶) (پاؤں اُبھارنا) کسی پیچ یا فریب سے بچانا۔ رہائی دینا۔

نکالا پاؤں ہے یار خدا نے۔
عدو نے تو پھنسایا تھا بلا میں۔

**پاؤں نکلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ بگڑ جانا۔ آوارہ ہو جانا۔ دیکھو (پاؤں نکالنا نمبر ۳)۔

پاؤں بے طرح ہے اس تیرے پسر کا نکلا۔
شام گھر آنے لگا اب وہ سحر کا نکلا

**پاؤں نہ دھلوانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) اپنے

پاؤں دھونے کی خدمت کے لایق بھی نہ سمجھنا۔ ادنی حقیر یا کمتر جاننا۔ کچھ نہ گننا حقارت سے دیکھنا۔ خاطر میں نہ لانا۔

کیونکہ دُھلوائے وہ مہوش فلک پیرسے پاؤں
جسکا لکھڑا ہو پری اور ہوں تصویر سے پاؤں

**پائے تُراب یا پاتُراب کرنا**۔ ا۔ ف ل (عام) پئیتراب کرنا + نقل مکان یا پرستھان کرنا۔ چلنے کا شگون منا لینا۔ (دستور ہے کہ جب کہیں سفر کو جاتے ہیں تو اچھا دن اور ساعت دیکھ لیتے ہیں اگر اُس روز جانا نہیں ہوتا ہے تو سفر کے اسباب میں سے دو ایک چیزیں کسی اور جگہ سفر کرنے کا شگون سمجھ کر رکھدیتے ہیں) +

**پائجامہ سے باہر نکلنا یا نکلا پڑنا**۔ ا۔ ف ل۔ (بازاری) آپے سے باہر ہونا۔ نہایت افروختہ ہونا۔ دھوتی سے نکلا پڑنا +

**پائنچہ بھاری کرنا**۔ ا۔ ف ل۔ (عو) ایک جگہ جم کر بیٹھنا۔ بھاری بھرکم ہونا۔ باہر نہ نکلنا +

پائنچہ بھاری کیا تھا تو یہ کی تھی سنکے درس
آج نوچندی ہیں بی راحت کا ڈولا پھر گیا

**پائنچہ سے نکلی پڑتی ہے**۔ محاورہ۔ (م عو) افروختگی کے باعث جامہ میں نہیں سماتی ہے۔ مارے غصہ کے آپے سے باہر ہوئی جاتی ہے +

**پپڑا جانا۔ پپڑی آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) پپڑی بندھنا یا جمنا + (۲) سوکھ جانا۔ خشک ہو جانا + (۳) پھٹ جانا۔ شگاف یا درزیں پڑ جانا +

**پتّا پانی ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ غصہ مرنا۔ غریب بن جانا۔ متحمّل ہو جانا +

**پت اُتارنا یا کھونا**۔ ہ۔ ف م۔ عزت لے لینا۔ پت بھنگ کرنا۔ دُردشا کرنا۔ دیکھو (آبرو بگاڑنا)

**پتّا توڑ کر بھاگنا۔ پتّا توڑ بھاگنا۔ پتّا ہو جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ جلدی سے بھاگنا۔ ہوا ہو جانا۔ بے تحاشا بھاگ جانا۔ کافور ہو جانا۔ رفو چکر ہونا +

**پتّا کھڑکنا**۔ ہ۔ ف ل۔ آہٹ ہونا۔ ذرا سی آواز ہونا +

تمہاری یاد میں یاں تک میرا سینہ دھڑکتا ہے
کھڑا ہوتا ہوں وحشت سے اگر پتّا کھڑکتا ہے

**پتّا لگنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) پھلوں میں داغ لگنا + (۲) عیب لگنا +

**پتّا مارنا**۔ ہ۔ ف م۔ غصہ کو ضبط کرنا۔

تیہا مارنا + (۲) دل مارنا۔ چوتڑ جما کر بیٹھنا۔ واہیات سے اپنے تئیں بچانا +

**پتّا مرنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) تیزی یا غصہ کا جاتا رہنا۔ ملائم ہو جانا + چوتڑ کا خون مرنا۔ دل مرنا۔ طبیعت کا فضول باتو کی طرف سے ہٹ جانا +

**پتّا نکالنا۔** ہ۔ ف م۔ عوام۔ (۱) جان لینا خوب سزا دینا۔ خوب مارنا۔ سارا غصہ نکالدینا + (۲) تت یا جان نکال لینا +

**پتّا ہو جانا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) سوکھ کر پتّا سا بن جانا۔ دُبلا ہو جانا۔ لاغر ہو جانا۔ (۲) ہوا ہو جانا۔ غائب ہو جانا +

خطّ خاتم لیکے وہ ہوائی۔
پتّا ہوئی اور پتہ پہ آئی + گلزار نسیم

**پت ڈالنا یا چھانٹنا۔** ہ۔ ف ل۔ قے میں پتوں یا صفرے کا نکلنا۔ زرد رنگ کی قے کرنا +

**پتّر پانی آنا یا پڑنا۔** ہ۔ ف ل۔ پتّروں کو پانی پہنچنا۔ اسی سبب سے۔ سیری ہونا ٹھنڈک پڑنا۔ مراد پوری ہونا + چاہا ہونا۔ من کا چیتا ہونا + (طنزاً بولتے ہیں)

**پتّرے کھولنا۔** ہ۔ ف م۔ (ہ عو) بھید ظاہر کرنا۔ عیب اُگھاڑنا۔ افشائے راز کرنا۔ قلعی کھولنا +

**پتلا بدھان کرنا۔** ہ۔ ف م۔ جب کوئی شخص پردیس میں مرجاتا ہے تو اُسکے گھر والے جو اُس سے دور ہوتے ہیں اپنے ہاں اُس کا پتلا بنا کر جلایا کرتے ہیں پردیس میں مرے ہوئے آدمی کی کریا کرم کرنا +

**پتلا حال کرنا۔** ا۔ ف م۔ خوب مارنا یا پیٹنا۔ تنگ کرنا۔ ستانا۔ مٹی پلید کرنا

**پتلا حال ہونا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) خراب حالت میں ہونا + (۲) مرنیکو ہونا۔ غیر حال ہونا۔ حالت نزع میں ہونا +

**پتّل پروسنا۔** ہ۔ ف ل۔ پتّوں کی بنی ہوئی تھالی جیسی چیزیں میں کھانیکی چیزوں کو چُننا یا لگانا۔ پنگت کے سامنے کھانا رکھنا +

**پتّل پھاڑنا۔** ہ۔ ف م۔ اپنا کام کر لینا خود غرضی کرنا + پتّل پھاڑی اور چلدئے۔ مثل

**پتلیاں پھر جانا۔** ہ۔ ف ل۔ مرنیکے آثار ظاہر ہونا۔ آنکھیں پھر جانا +

**پتلی دال کا کھانیوالا۔** ہ۔ اِسم مذکّر۔ (۱) چونکہ دال کھانے سے طاقت کم پیدا ہوتی ہے اور کمزور رہتا ہے +

اور گوشت کھانے سے طاقت بہت
پیدا ہوتی ہے اور خونخوار اور طاقتور
بنجاتا ہے۔ اسی سبب سے پتلی دال کا کھانیوالا
کمزور اور کم طاقت کو کہتے ہیں۔ بودا۔ کمزور
کم ہمت +

**پتلی کا تارا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ اتنا پیارا جتنی آنکھ
کی پتلی۔ قرۃ العین۔ لخت جگر۔ بیٹا +

**پتنگ بازی کرنا**۔ ا۔ ف م۔ کنکوے
لڑانا +

**پتنگ چھری**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ لڑائی
کرا دینیوالی۔ لگائی بجھائی کرنیوالی۔
لگا لتری۔ بجلی بسنت +

**پتنگے لگ جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ آگ کی
چنگاریاں سی لگ جانا۔ غصہ آجانا۔
آگ لگ جانا۔ مرچیں یا پتنگے لگنا۔
بڑا ناگوار گزرنا +

**پتوں والی**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ (م عو)
مولی۔ ترب + (چونکہ مولی سامان
حاضری میں (جو مُردے کا کھانا ہے
داخل ہے اس سبب سے عورتیں اسکو
منحوس خیال کر کے صبح کے وقت اسکا
نام نہیں لیتی ہیں)

**پتھرا چونتھ کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ پتھروں
کی بوچھاڑ کرنا۔ بہت سے پتھر پھینکنا +

**پتھراؤ کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ پتھر برسانا۔ پتھروں
کا مینہہ برسا دینا۔ خوب پتھر مارنا یا پھینکنا

**پتھر برسنا**۔ ہ۔ ف ل۔ اولے پڑنا +

وہ مقدر ہے جو مانگوں مینہہ برسنے کی دعا۔
برسیں پتھر ابر سے بالائے سر برسات میں +

**پتھر بنجانا یا ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) سخت
دل ہوجانا۔ کٹھور بن جانا + (۲) بہرا
ہوجانا۔ جان بوجھکر بہرا ہوجانا۔ بُت
بن جانا + گنگ صُم ہوجانا +

**پتھر پانی ہوجانا یا پسیجنا**۔ ہ۔ ف ل۔
کٹھور آدمی کو ترس آجانا۔ سخت دل کا
رحم دل ہوجانا۔ بخیل یا کنجوس کا داتا
یا فیاض ہوجانا +

ہماری آہ تیرا دل نہ گرمائے تو یا قسمت
دگر نہ دیکھ آئینہ کو پتھر ہوگئے پانی

**پتھر پڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) بلائے آسمانی
کا سر پر ٹوٹ پڑنا۔ خدا کا غضب نازل ہونا
مصیبت یا تباہی آنا + (۲) غضب
ہونا۔ آفت پڑنا۔ اندھیر ہونا۔ انوکھی
بات ہونا +

حرم کو ہم گئے یا بت کدے کو
جہاں دیکھا وہاں پتھر پڑے ہیں +

(۲) (طنزاً) (عو) - کار نمایاں ہونا - تیر مارنا آگ لگنا - کوئی بڑا کام کرنا + کونسے دِن پتّھر پڑے تھے جو آج ہی کُچھ ہوگا + (ہ عو)

**پتّھر پڑیں** - دعاے بد - (عو) غارت ہو - تباہ ہو - خاک میں ملیں - ستیاناس جائے برباد ہو جائیں + مٹیں - اُجڑیں +

غیرت پہ بلبلوں کے پتّھر پڑیں کہ ہنسنے -
سو بار گل کو ہنستے بادِ صبا سے دیکھا + (مصحفی)

(۲) تُف ہے - لعنت ہے +

اِس سمجھ پر پتّھر پڑیں +

**پتّھر تلے دامن دبنا** - ہ - ف ل - مصیبت اور تکلیف میں پھنسنا - بے قابو ہو جانا +

قسمت سے مفر ہے اب نہ امن -
پتّھر کے تلے دبا ہے دامن + (نسیم)

**پتّھر تلے سے ہاتھ نِکلنا** - ہ - ف ل - کسی مصیبت یا دِقّت سے نجات پانا - مُشکل کام سے رہائی حاصل کرنا - زبردست کے پنجہ سے نکلنا +

**پتّھر تلے کا ہاتھ** - محاورہ - بے بسی مجبوری - ناچاری - بے اختیاری +

دل میرا اُس سنگدل کے ساتھ ہے -
کیا کروں پتّھر تلے کا ہاتھ ہے + (...)

**پتّھر تلے کا ہاتھ نِکالنا** - ہ - ف م - دِقّت یا بلا سے بچنا - اپنے تئیں بچانا - تکلیف سے نجات پانا +

فرہاد ہاتھ تیشہ پہ ٹک رہ کے ڈالنا -
پتّھر تلے کا ہاتھ ہی اپنا نکالنا +

**پتّھر تلے ہاتھ آنا یا دبنا - پتّھر کے تلے ہاتھ دبنا** - ہ - ف ل - پتّھر کے نیچے ہاتھ کا دب جانا - زبردست کے قابو میں آجانا - دِقّتوں میں مبتلا ہونا - مجبور ناچار یا بے بس ہونا +

دست بردار ہوں کیونکہ بتِ سنگیں دل سے
دب گیا ہاتھ میرا اپنا تلے پتّھر کے (...)

**پتّھر چٹانا** - ہ - ف م - کسی کاٹنے والے اوزار کو پتّھر پر گِھس کر تیز کرنا - دھار تیز کرنا - پتھری لگانا +

چٹا لیتے نہیں خنجر کو پتّھر اُف رے بیدردی
رگڑتے ہیں گلے کو خاک پتّھر ذبح کرتے ہیں + (...)

**پتّھر چھاتی پر دھرنا** - ہ - ف ل - کوئی سخت صدمہ سہارنا - غم کو ضبط کرنا + صبر کرنا - برداشت کرنا - چُپ ہو رہنا +

**پتّھر ڈالنا** - ہ - ف م - (طنزاً) کچھ کام نہ کرنا - نکھٹّو رہنا +

**پتّھر ڈھونا** - ہ - ف م - سخت محنت کرنا بڑی محنت کا کام کرنا + (۱) بڑے گھر جائیے اور پتّھر ڈھو ڈھو کھائیے + (عو) مثل +

(۲) سنگدل بسکہ تیرے عشق میں ڈھوئے پتھر
چشم سے چشمۂ کہسار کے روئے پتھر + (مفتون)

ناحق محنت اُٹھانا۔ اوقات ضائع کرنا۔ بیفائدہ کام کرنا +

نہ فرہاد بیچارہ مقصد کو پہنچا۔
سدا عشق میں اُسنے پتّھر ہی ڈھوئے + (مصحفی)

**پتّھر سا پھینک مارنا یا کھینچ مارنا۔** ہ۔ ف ل۔ سخت یا کڑا جواب دینا۔ اُجڈ پنے سے جواب دینا۔ بے سوچے سمجھے بول اُٹھنا۔ مُنہ میں آنا سو کہ بیٹھنا +

**پتّھر سے سر پھوڑنا یا مارنا۔** ہ۔ ف م۔ بیوقوف اور ان سمجھ کے ساتھ سر مارنا یا سر کھپانا۔ کوڑھ مغز کو تعلیم دینا۔ بیوقوف کے پڑھانے میں سعی کرنا +

**پتّھر کا دِل یا کلیجہ۔** ا۔ صفت۔ سنگدل بیرحم۔ کٹھور۔ کٹر۔ نرموہی۔ نردئی +

کس کا پتّھر کلہے دل کس سے سُنا جاتا ہے
کون ایسا ہے کہ ہو جس سے بیان دہلی (ناسخ؟)

**پتّھر کا ہونا۔** ہ۔ ف ل۔ سخت دل یا سنگدل ہونا۔ کٹھور ہونا +

پتّھر کی اگر کہو تو میں ہوں۔
فولاد جگر کہو تو میں ہوں + (نسیم لکھنوی)

**پتّھر کو جونک نہیں لگتی۔** کہیں

**پتّھر میں بھی جونک لگی ہے۔** محاورہ (جسطرح جونک جاندار چیز کو چمٹتی اور بے جان چیز کو نہیں لپٹتی اسیطرح سے سنگدل اور کٹھور آدمی کو کسی کے کہنے یا نصیحت کرنے کا کچھ اثر نہیں ہوا کرتا) بخیل فیاضی پر آمادہ نہیں ہوتا۔ سخت دل کو رحم نہیں آتا + (۲) نالایق میں تعلیم کارگر نہیں ہوتی۔ بددل کو نصیحت کا اثر نہیں ہوتا +

**پتّھر کی چھاتی۔** ہ۔ صفت۔ سخت دِل دیکھو (پتّھر کا دل) +

داغ پر جو داغ تو کھاتا ہے قیس۔
کیا تیری پتّھر کی چھاتی تو نہیں + (قیس)

**پتّھر کی چھاتی کر لینا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) سنگدل یا کٹھور ہو جانا + (۲) سخت صدموں کی سہار کرنا۔ صبر کرنا۔ تحمّل کرنا

**پتّھر کی لکیر۔** ہ۔ صفت۔ (۱) نقش کالحجر۔ اسٹ + (۲) مستحکم۔ مستقل۔ مضبوط۔ دِرڈھ

سر دیجے راہ عشق میں پر منہ نہ موڑیئے
پتّھر کی سی لکیر ہے یہ کوہکن کی بات (جرأت)

**پتّھر مارنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) دیوانوں کی سی حرکتیں کرنا۔ پاگل ہو جانا + (۲) روکھے پن سے جواب دینا۔ ایسا جواب دینا جو دوسرے کو ناگوار گذرے۔ درشت

روئی سے پیش آنا +

**پتّھر مارے موت نہیں**۔ محاورہ۔ یعنی اسکو کتنے ہی پتّھر مارو مگر مرنیکا نہیں۔ سخت جان ہے۔ بڑا سخت جان اور بے حیا ہے +

**پتّھر نچوڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) سنگدل کو رحم دلانا۔ کٹھور کو ترس دلوانا۔ سخت کو نرم کرنا + رقت نہ آئی میرے حال پہ تجھکو سچ ہے (انشا) ہو جو پتّھر کوئی کیا اُس کو نچوڑے پتّھر

(۲) ناممکن کام کرنا۔ چیل کا موت ڈھونڈنا۔ ریت بلونا۔ ریت کی دیوار کھڑی کرنا +

**پتّھر نہیں پگھلتے**۔ محاورہ۔ سخت دل کو رحم نہیں آتا۔ معشوق عاشقوں پر مہربان نہیں ہوتے۔ نرموہی کو ترس نہیں آتا۔ نرم کیونکر ہو خدایا وہ بُت سنگیں دل۔ آجتک ہمنے نہیں دیکھے پگھلتے پتّھر +

**پتّھر ہو جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) جم کر سخت ہو جانا + (۲) بھاری دُشوار یا مشکل ہو جانا (۳) نہایت بہرا ہو جانا۔ بُت بن جانا (۴) کٹھور یا سخت ہو جانا۔ بیرحم بنجانا + (۵) اندھا ہو جانا + (۶) بیکار یا نکما ہو جانا +

**پتّی اُچھلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ پتّی کے مرض کا بدن پر ظاہر ہونا۔ دَدوڑے پڑکر کھجلی ہونے لگنا +

**پٹے کی سُنانا یا کہنا**۔ ہ۔ ف م۔ چھپی ہوئی بات کو ظاہر کر دینا۔ بھید کی بات کہدینا بھید یا راز کھولنا + پردہ دری کرنا۔ کان تلے کی یا چُبھتی ہوئی کہنا +

**پتّے لے ڈالنا۔ یا۔ لے لینا**۔ ہ۔ ف م چونکہ کسی کا پتّا یعنی صفرے کی تھیلی نکال لینے سے اُسکو از حد تکلیف پہنچتی ہے۔ اسی سبب سے۔ نہایت دق کرنا۔ ناک میں دم کر دینا۔ از حد ستانا یا تنگ کرنا۔ جان کو آجانا۔ دق کر مارنا +

**پٹّا اُتارنا**۔ ہ۔ ف م۔ پیٹی یا چپراس اُتروا لینا یا چھین لینا۔ سپاہی پنے سے موقوف کر دینا +

**پٹّا تڑانا**۔ ہ۔ ف م۔ (بازاری) آزادی کا خواستگار ہونا۔ مخلصی چاہنا۔ بھاگنے کا ارادہ کرنا۔ مفرور ہونا۔ فرار ہونے کا قصد کرنا +

**پٹاخ سے بولنا۔ پٹاپٹ بولنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (عو) جلدی یا طراری سے بولنا۔ کڑاکے یا تیزی سے بولنا۔ جو مُنہ میں آئے سو کہ اُٹھنا +

**پٹاری کا خرچ**۔ ا۔ اِسم مذکر۔ (۱) وہ روپیہ جو پان کھانے کے واسطے امیر

عورتوں کو دیا جاتا ہے۔ پاندان کا خرچ +
(۲) (اوباش) زنا کی اُجرت۔ خرچی بھاڑا
**پیٹ پڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ اوندھا پڑنا۔ کارگر نہونا۔ بیکار جانا +
تلوار تو پٹ پڑی نہیجہ کاٹ گر گیا + مثل
**پٹڑا پھیر کرنا**۔ **پٹّا پھیر کرنا**۔ ہ۔ ف م (ہندو) گونے کی رسم کا خرچ بیاہ میں ادا کر دینا۔ گونے کی حاجت نرکھنا۔ بندی کھول دینا۔ مکلاوہ کر دینا۔
**پٹڑا پھیرنا۔ یا۔ پھیر دینا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) کھیت کے ڈھیلوں کو توڑ کر ہموار کرنا۔ سیڑا پھیرنا + (۲) دولت کو برباد کر دینا۔ سر مونڈ لینا۔ لوٹ لینا۔ صفایا کر دینا +
**پٹڑا کر دینا**۔ ہ۔ ف م۔ ستیاناس۔ تباہ یا بربا کر دینا + گھر کے خرچ نے مار کر پٹڑا کر دیا +
**پٹڑی جمانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) آسن یا زین جمانا + قابو میں کسکے توسن ایام آسکا۔
اس پر کوئی سوار نہ پٹڑی جما سکا
(۲) (باغبان) روش بندی کرنا +
**پٹ کھولنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) دروازے کے کواڑ کھولنا۔ کواڑ کھولنا + (۲) گھونگٹ اُٹھانا۔ چہرے پر سے نقاب اُٹھانا۔ یا ہٹانا۔
**پٹکی پڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) غضب الٰہی نازل ہونا۔ صدمہ پہنچنا۔ قہر یا آفت پڑنا +
اقرار وصل کر کہ پڑے دل کو نا قرار۔
پٹکی پڑے مدام کے انکار پہ تیرے + (مغفور)
(۲) مرنا۔ بِنا۔ غارت ہونا۔ ناگہانی موت آنا۔
**پٹم ہو جانا**۔ پٹ ہو جانا۔ ہ۔ ف ل۔ بند ہو جانا۔ بالکل اندھا ہو جانا +
تیرے ہیئے کی تو پٹم نہیں ہو گئیں۔
**پٹھوں میں بیٹھنا یا گھسنا**۔ ہ۔ ف ل۔ مواد کی مانند رگ وپے میں جگہ پکڑ لینا۔ ہمدم ہو جانا۔ گاڑھی یا گہری دوستی کرنا۔ دل میں گھر کرنا۔ دشمن کے جی میں جگہ یا گھر کرنا +
**پٹھے پر ہاتھ نہ رکھنے دینا**۔ ہ۔ ف م (یہ خیال شریر جانوروں مثل گھوڑے اور بیل وغیرہ سے لیا گیا ہے جو اپنے پٹھے پر ہاتھ دھرا جانا گوارا نہیں کرتے ہیں اب بازاری آدمی رنڈی ولونڈے یا بدمزاج آدمی کی نسبت بولتے ہیں)۔ پاس نہ آنے دینا۔ قریب یا پاس نہ پھٹکنے دینا +
**پٹیاں جمانا**۔ ہ۔ ف م۔ مانگ پٹی سنوارنا بالوں کو درست کرنا +
**پٹّی آنکھوں پر باندھنا**۔ ہ۔ ف م۔ بے مروت ہونا۔ اِغماض کرنا۔ دیکھ

(آنکھوں پر پٹّی باندھنا)+

**پٹّی پڑھانا**۔ ہ۔ف م۔(۱) سبق یا تعلیم دینا۔ (۲) بہکانا۔ سکھانا۔ ورغلانا۔ دم دینا+

**پٹّی دینا**۔ ہ۔ف م۔ (۱) بہکانا۔ دیکھو (پٹّی پڑھانا)۔ (۲) (چابک سوار) گھوڑے کو لمبا دوڑانا+

**پٹّیوں میں آنا**۔ ہ۔ف ل۔ دم جھانسے میں آنا۔ فریب کھانا۔ بہک جانا+

**پچُا یا پھیلانا**۔ ہ۔ف م۔ (چونکہ ماتا کے پچُاپے میں بہت سی چیزیں ہوتی ہیں)۔ اسی سبب سے۔ بے ترتیبی کے ساتھ چیزوں کو پھیلا دینا+ بکھیڑا پھیلانا۔ دُوکان سی لگانا+

**پچُارا پھیرنا**۔ ہ۔ف م۔ (۱) پوتا یا کوچی پھیرنا۔ سفیدی کرنا+ (۲) ہلکا ہار کرنا۔ کپڑے سے رنگ کرنا یا پھیرنا+ (۳) (پورب) ترغیب دینا۔ اُکسانا۔ بہکانا+

**پچُارا دینا**۔ ہ۔ف م۔ (۱) دم دینا۔ دھوکا دینا۔ رنگ یا روغن پھیرنا+ (۲) خوشامد کرنا۔ شیشے میں اُتارنا۔ روغن قاز ملنا+

**پچُارے میں آنا**۔ ہ۔ف ل۔ دم یا دھوکے میں آنا۔ فریب کھا جانا+

**پچّڑ اڑانا**۔ ٹھوکنا یا لگانا۔ ہ۔ف م۔ (۱) لکڑی یا تختہ کی درز میں اُسکو ملنے سے روکنے کے واسطے فانہ ٹھوکنا+ (۲) تعرّض کرنا۔ مانع آنا۔ روڑا اٹکانا۔ روک دینا۔ بھانجی مارنا۔ مُخل ہونا۔ کسی کے ہوتے ہواتے کام میں خلل انداز ہونا+

**پچّڑ مارنا**۔ ہ۔ف م۔ چلتی گاڑی میں روڑا اٹکانا۔ رخنہ انداز ہونا۔ دیکھو (پچّڑ اڑانا)

**پچ مرنا**۔ ہ۔ف ل۔ کوشش کرتے کرتے تھک جانا۔ محنت کرتے کرتے دِق ہوجانا۔ ازحد جانفشانی کرنا+

**پچھاڑ دینا**۔ ہ۔ف م۔ (۱) دے مارنا۔ پٹخنا دینا۔ کُشتی مار لینا۔ مات کر دینا۔ چت کر دینا+ (۲) ہرا دینا۔ شکست دینا۔ جیت لینا+ (۳) گرا دینا۔ کمزور یا مضمحل کر دینا۔ بیمار ڈال دینا+

**پچھاڑی مارنا**۔ ہ۔ف م۔ پچھلی ٹانگیں مارنا+ (۲) دُشمن کی فوج کے پچھلے حصّہ پر دھاوا کرنا+ عقب پر حملہ کرنا (۳) سب سے پیچھے سودا خریدنا+ کنجڑن کی اگاڑی مارے اور قصائی کی پچھاڑی+ مثل+

(یعنی ترکاری والے سے اوّل ترکاری خریدے کیونکہ پیچھے بُری رہجاتی ہے اور قصائی سے آخر میں گوشت لے کیونکہ اوّل ہی اوّل وہ سب سے بُرے کوٹا لتا ہے) +

**پچھاڑیں کھانا۔** ہ۔ ف ل۔ درد یا غم کے مارے بار بار اپنے تئیں زمین پر دے دے مارنا۔ کھڑا کر پڑنا +

**پچھلے پاؤں پھرنا یا ہٹنا۔** ہ۔ ف ل۔ دیکھو (اُلٹے پاؤں پھرنا) (۲) پس پا ہونا شکست کھانا۔ ہار جانا +

**پچھنے لگانا یا دینا۔** ہ۔ ف م (۱) چاقو یا اُسترے سے گودنا اور سینگی کے ذریعہ سے اُسکا خون کھینچنا۔ بھری سینگی لگانا خون نکالنا۔ یا لینا + (۲۔ دیہات) ٹیکا یا نشتر لگانا۔ فصد کھولنا + (۳۔ عو) طعنہ مہنہ دینا۔ طعن و تشنیع کرنا۔ گودنا۔ بھونا۔ جلانا +

**پچھو پے کا اچھا۔** محاورہ۔ (دیہات) خاندان یا گھرانے کا اچھا +

**پچّی کاری کرنا۔** ا۔ ف م۔ اینٹ اور چونہ سے خوب مضبوط کام بنانا۔ دیوار یا فرش میں جڑاؤ کام کرنا۔ مُرصّع سازی کرنا +

**پچّی کرنا۔** ہ۔ ف م۔ ٹھوک پیٹ کر مضبوط کر دینا۔ پھنسا دینا۔ مِلا دینا۔ وصل کر دینا

**پچّی ہونا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) مضبوط یا مستحکم ہو جانا۔ پھنس جانا۔ اَڑ جانا + (۲۔ پورب) کسی سے پھنس جانا۔ لگ جانا۔ سٹ جانا اُلجھ جانا +

**پخ پھیلانا۔ کرنا یا مچانا۔** ا۔ ف م۔ (بازاری مسلمان) جھگڑا کھڑا کرنا چخ مچانا۔ فساد پھیلانا۔ غل و شور مچانا۔ بم مچانا۔ واہیات بکنا +

**پخ لگانا۔** ا۔ ف م۔ (۱) خواہ مخواہ کسی کام میں کوئی روک پیدا کر دینا۔ عذاب لگا دینا + (۲) خُرافات یا واہیات بکنا۔ خواہ مخواہ تکرار کرنا۔ بیجا اُلجھنا +

**پخ لگنا۔** ا۔ ف ل۔ روگ لگ جانا۔ ٹیکس لگنا۔ جھگڑا یا عذاب پلّے بندھنا۔ جھگڑا پیچھے لگ جانا۔ عذاب سر پڑنا۔

**پخ نکالنا۔** ا۔ ف م۔ دقّت کھڑی کر دینا۔ شاخ نکالنا۔ عیب کھوٹ یا نقص نکالنا۔ اعتراض کرنا +

**پرا باندھنا یا جمانا۔** ہ۔ ف ل یا م۔ آدمیوں کو برابر برابر کھڑا کرنا۔ سپاہیوں کا ایک صف یا قطار میں کھڑا ہونا۔ سلسل

کھڑا ہونا۔ بریت جما کر کھڑا کرنا +

**پُرانا پڑ جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ بہت دنوں کا ہو جانا۔ برسوں کا ہو جانا۔ گل جانا +

**پُرانا خرانٹ۔ پُرانا گھاگ**۔ ہ۔ صفت بہت بڈّھا۔ پیرِ فرتوت۔ پُرانا تجربہ کار۔ گرگِ کہن۔ کار آزمودہ +

**پُرانا دُھرانا**۔ ہ۔ صفت۔ مدّتوں کا رکھا ہوا۔ پھٹا پُرانا۔ نکمّا۔ خراب۔ جیتھڑا +

**پران چھٹانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) مار ڈالنا۔ (۲) جان بچانا۔ پیچھا یا پنڈ چھڑانا۔ جھگڑے یا بکھیڑے سے نکالنا +

**پران چھوٹ جانا یا نکل جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) مر جانا۔ جان نکلجانا +

رام نام کی لُوٹ ہے لوٹی جائے سو لوٹ
انت کال پچھتائے گا جب پران جائینگے چھوٹ (دوہا)

(۲) ہمّت ہار جانا۔ تھک جانا۔ گھبرا جانا۔ بدحواس ہو جانا +

**پران چھوڑ دینا یا تج دینا**۔ ہ۔ ف م جان دیدینا۔ مر جانا +

جل تھوڑا نیہا گھنا لگے پریت کے بان
تُوپی تُوپی کر مرے یا بدھ تجے پران (دوہا)

(۲) ہمّت ہار دینا۔ جی چھوڑ دینا۔

**پران سوکھنیاں**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ بہت ہی کم گھی کی پوریاں +

**پران لینا ہٹنا یا کھانا**۔ ہ۔ ف م۔ انس نکال لینا۔ جان سے لینا۔ (۲) دِق کرنا۔ ستا مارنا۔ جان کھا جانا۔ جان کر بار بار پُوچھنا۔ تنگ کر دینا +

**پُرانی آنکھیں دیکھے ہوئے ہے**۔ محاورہ۔ بڑوں کو دیکھا ہے۔ جہاں دیدہ ہے۔ کار آزمودہ ہے۔ گرم و سرد آزمائے ہوئے ہے +

**پُرانی کھوپڑی**۔ ہ۔ صفت۔ بڑی عمر کا۔ تجربہ کار۔ بُوڑھا آدمی۔ کہن سال جہاں دیدہ۔ زمانہ آزمودہ +

**پُرانے لوگ**۔ ہ۔ اِسم مُذکّر۔ (۱) بڑی عمر کے آدمی۔ پُرکھا۔ بڑے بوڑھے آبا و اجداد + (۲) جہاں دیدہ۔ سرد و گرم آزمودہ۔ کار آزمودہ۔ ٹھوکر کھائے ہوئے

**پُرانے مُردے اُکھیڑنا**۔ ا۔ ف م۔ اگلے پچھلے جھگڑے چھیڑنا۔ مدّتوں کی شکایتوں کو زبان پر لانا۔ گڑے کوئلے اُکھیڑنا +

**پرائی آنکھیں کام نہیں آتیں**۔ محاورہ۔ پرایا اپنا نہیں ہو جاتا۔ بیگانہ اپنا نہیں بن جاتا۔ پرایا کھایا اپنے

پیٹ میں نہیں آجاتا۔ غیر شخص اپنے
کام نہیں آتا+
چشم پوشی اُسنے کی یاں ہوگیا عالم سیاہ۔
راست کہتے ہیں آنکھیں پرائی اپنے کام آتی نہیں+ (ظفر)

**پرائے بردے آزاد کرتا ہے۔** محاورہ۔ (طنزاً) دوسرے ہی کے غلام کو آزاد
کرتا ہے کبھی گھر کے غلام کو نہیں چھوڑ
دیتا۔ ہمیشہ دوسرے کے مال پر فیاضی
کرتا ہے۔ غیر کی ہی دولت لٹاتا ہے۔
پرائے مال پر گلچھرے اُڑاتا ہے+

**پرائی تونار کا گھونسا۔** محاورہ۔ دوسرے
کی تکلیف یا نقصان کو تکلیف نہ جاننا۔
پرایا سر پنسیری برابر سمجھنا+

**پرائے شگون کے لئے اپنی ناک کیوں کٹواتا ہے۔** محاورہ۔ غیر کے
واسطے بدنامی کیوں لیتا ہے۔ دوسرے
کے کارن آپ برائی کسواسطے اُٹھاتا
ہے۔ پرائے فائدے کے لئے اپنے
تئیں کیوں عذاب میں پھنساتا ہے+

**پرائے شگون کے لئے ناک نہیں کٹائی جاتی۔** محاورہ۔ دوسرے کی
بہتری کے واسطے اپنے اوپر تکلیف
یا نقصان نہیں گوارا کیا جاتا ہے+

**پرائے گھر کا گوڑا ہے۔** محاورہ۔ (چونکہ بیٹی ہمیشہ دوسرے کے ہاں بیاہی
جاتی ہے اسواسطے اسکے حق میں یہ محاورہ
بولتے ہیں) بیٹی۔ لڑکی۔ دختر+

**پرائے گھر کا ہونا۔** محاورہ۔ غیر کا بن
جانا۔ لڑکی کا بیاہ یا شادی ہوجانا۔
بیٹی کا گھر بار کا ہوجانا۔ لڑکے کا گود
ہوجانا+

**پرائے مال پر یا حسین۔** محاورہ۔
اوروں کے مال کو حسین کے نام پر
خیرات کرنا۔ دوسرے کے مال یا دولت پر
شیخی بگھارنا۔ مفت کا اترانا۔ حلوائی
کی دوکان دادا جی کی فاتحہ+

**پر باندھ دینا۔** ہ۔ف م۔ بے بس کر دینا
عاجز کرنا۔ تنگ کرنا+

**پر پرزوں سے درست ہونا۔**

**پر پرزے نکالنا۔** ا۔ف ل۔ (۱)
پر و بال نکالنا۔ پروں کو صاف کرنا
(۲) ہوش سنبھالنا۔ بلوغت کو پہنچنا
(۳) سازوسامان سے درست ہونا+

**پر تل کا ٹٹو۔** محاورہ۔ لدو گھوڑا۔ مزدور
آدمی+

**پر جلتے ہیں۔** محاورہ۔ یہاں آتے

کی مجال نہیں ہے - یہاں اُنکا گذر یا دخل نہیں ہوسکتا ہے - باریابی کی نوبت نہیں پہنچ سکتی + جیسے -

یہان ہووے اِنسان کا کیسے گذر -
پرندوں کے اِس جا پہ جلتے ہیں پر + (اندرسبھا)

**پر جھاڑنا** - ہ - ف م - (۱) پُرانے پروں کو گِرانا - پروں کو صاف کرنا - گُریز کرنا +

ذکرِ پرواز تو کیا تنگ ہے ایسا یہ چمن -
جھاڑ بھی سکتے نہیں ہم کبھی شہپر اپنا + (ناسخ)

(۲) اُڑنے کو مستعد ہونا - پرواز کرنے کو آمادہ ہونا + (۳) (طنزاً) کینچلی بدلنا - پوشاک بدلنا +

**پرچا رہنا** - ہ - ف ل - دِل لگا یا بہلا رہنا مصروف یا مشغول رہنا +

اگر خط کتابت کا چرچا رہے گا -
تو دل میرا پرچے سے پرچا رہے گا +

**پرچانا - پرچالینا** - ہ - ف م - ہلا لینا - لاشہ پر لگا لینا - اپنے ڈھنگ پر کرلینا - موہ لینا - اپنی طرف مائل کرلینا - راضی کرلینا + نہ بھیجا تو نے لِکھکر ایک پرچا -
ہمارے دِل کو پرچایا تو ہوتا + (ظفر)

**پُرچک دینا** - ہ - ف م - ایسی بات کرنا جس سے بُرے کام کے کرنیکی جرأت ہو - شے دینا - اُکسانا - حمایت کرنا - اُبھارنا - بہکانا +

**پُرچک لینا** - ہ - ف ل - حمایت لینا - طرفداری کرنا - اوٹ کرنا یا اُٹھنا +

**پرچھا کرنا** - ہ - ف م - (پُوربی) فیصلہ کرنا - معاملہ یا جھگڑا چکانا یا طے کرنا +

ہنسکے بولا یار میں مارے خوشی کے مرگیا -
قِصّہ طُولانی تھا دو باتوں میں پرچھا کردیا +

**پرچھاواں پڑنا** - ہ - ف ل - کسی کی صحبت کا اثر ہونا - کسی کی عادتوں کو اختیار کرلینا دوسرے کے ڈھنگوں پر چلنا - (۲) (عو) بچّہ کا کسی عورت یا بھوت پریت کے سایہ کے نیچے آجانا - بچّہ پر کسیکا دخل ہونا ارے کسی کا پرچھاواں پڑگیا ہے اِسکے اوپر سے چار پُھول اُتار کے چوراہے میں دھروا دے +

**پرچھاویں سے بچنا یا دُور بھاگنا** - ہ - ف ل - کسی کے سایہ سے دُور بھاگنا کسی کا سایہ اپنے اوپر نہ پڑنے دینا - صحبت سے نفرت کرنا - پاس بیٹھنا گوارا نہ کرنا +

**پرچھائیں سے ڈرتا یا بھاگتا ہے** - محاورہ - نہایت مُتنفّر ہوتا ہے - ازحد نفرت کرتا ہے +

**پرچہ لگنا یا گذرنا** - ا - ف ل - (۱)

(پرچہ گذرنا) حاکم یا بادشاہ کو کسی خفیہ امر کی خبر بھیجنا۔ کسی خفیہ امر کی اطلاع ہونا +

آتے ہیں بحر صد کچہری سے کچھ ملول۔
پرچہ لگا کوئی جو محلکا رقسم ہوا + (بحر)

(۲) اخبار کا کوئی خریدار پیدا ہونا۔ اخبار کا پرچہ بکنا یا فروخت ہونا +

پردہ اُٹھا دینا یا اُٹھا ڈالنا۔ ا۔ ف م (۱) گھونگٹ اُٹھا دینا یا کھول دینا + (۲) بے تکلف ہو جانا۔ حجاب یا شرم کو دُور کر دینا (۳) بات کو نہ چھپانا۔ بھید کھول دینا +

پردہ پڑ جانا۔ ا۔ ف ل۔ اندھیرا ہو جانا آنکھ یا عقل کی روشنی جاتی رہنا۔ بیوقوف یا اندھا ہو جانا +

پردہ پوشی۔ پردہ داری۔ ف۔ اِسم مؤنث بر خلاف پردہ دری۔ عیب پوشی۔ رازداری + بولی وہ بکاؤلی کہ واری۔
محرم کا ہے کام پردہ داری + (گلزار نسیم)

پردہ ڈھانکنا یا ڈھک لینا۔ ا۔ ف م (۱) عیب چھپانا۔ اخفاے راز کرنا۔ پردہ پوشی کرنا + (۲) (عو) موت دینا دنیا سے اُٹھا لینا +

اب تو رام جی پردہ ڈھک لے + (عو)

پردہ ڈھکن۔ ا۔ اِسم مذکر۔ (دیہات)

خاوند۔ شوہر۔ گھر والا +

پردہ رکھنا۔ ا۔ ف م۔ (۱) کسی بات کو ظاہر نہ کرنا۔ اخفاے راز کرنا۔ (۲) چھپنا۔ پردہ کرنا۔ سامنے نہونا۔ حجاب رکھنا + رکھیے نہ ہم سے وہ کیونکہ پردہ کہ ذات باری حجاب میں ہے +

پردہ رہجانا۔ ا۔ ف ل۔ عزت بچ جانا۔ بات رہ جانا +

ہلاک انداز وصل کرنا کہ پردہ رہجائے کچھ ہمارا۔
غم جدائی میں خاک کر کے کہیں عدو کی خوشی نکلنا (جرأت)

پردہ فاش کرنا۔ اُٹھانا کھولنا یا اُٹھا دینا ا۔ ف م۔ پردہ دری کرنا۔ بھید کھولنا۔ بھانڈا پھوڑنا۔ اِفشاے راز کرنا۔ عزت میں بٹا لگانا۔ قلعی کھول دینا۔ ساکھ بگاڑ دینا

پردہ کرنا۔ ا۔ ف م۔ یا۔ ل۔ (۱) اوٹ کرنا۔ کپڑا تاننا + (۲) چھپنا۔ سامنے نہونا۔ چھپانا۔ سامنے نکرنا۔ پردہ میں ہونا +

سر محفل مجھی سے تجھکو ظالم پردہ کرنا تھا۔
پھر اُس پر یہ قیامت غیر کے دامن سے مُنہ ڈھانکا + (داغ)

پردہ لگنا۔ پردے لگنا۔ ا۔ ف ل۔ (طنزاً) پردہ نشین ہو جانا۔ پردہ میں بیٹھنا صاحب عصمت یا عفت بن جانا +

پردہ ہے۔ محاورہ۔ چھپنے والی عورتیں

گھر میں بیٹھی ہیں +

**پردے بٹھانا** - ا - ف م - باہر کی پھرنے والی لڑکی یا عورت کو پردے میں چھپانا یا پردہ نشین کرنا +

**پڑدے پڑدے** - ام ف - چوری چوری بھیتر ہی بھیتر - اوٹ میں +

**پردیس چھانا یا سہنا** - ہ - ف ل - غیر ملک میں سکونت پذیر ہونا - وطن چھوڑنا ایک عرصہ تک اپنے عزیزوں سے جدا رہنا

**پڑدے کی بو بو بی بی پارانی** - ا - اسم مؤنث - نہایت چھپنے والی - پردہ نشین - (۲) طنزاً - خراب عورت - بڑی پارسا - پردے میں زردہ لگانے والی +

**پردے میں سوراخ کرنا گردہ یا زردہ لگانا** - ا - ف م - گھر بیٹھے بیٹھے شکار کھیلنا - در پردہ فعل بد کرنا - پردہ میں غیروں سے آنکھ لڑانا - پردہ میں سینا بینی کرنا - پردہ ہی میں سے تانک جھانک کرنا - ٹٹی کی اوٹ میں شکار کھیلنا +

**پرزے اُڑانا یا کرنا** - ا - ف م - کھال اڑانا - ٹکڑے کرنا - خوب پیٹنا - سخت سزا دینا +

**پُرسا دینا** - ا - ف ل - (۱) (مسلمان) میت والوں کے ساتھ بیٹھ کر ماتم کرنا موت کی عذر خواہی کرنا - ماتم پرسی کرنا (۲) ہندو - موت کی خبر کرنا - نائی کا گھر گھر جا کر ہر برادری والے کو مرنے والے کے نام سے آگاہ کرنا - نائی بولنا - یا پکارنا +

**پُرسانِ حال** - ف ع - صفت - دکھ سکھ سرگذشت یا بپتھا سننے والا - فریاد رس - خبر گیراں - بات پوچھنے والا +
غریب کا کوئی پرسان حال نہیں

**پرستان کا عالم ہے** - محاورہ - اندر کا اکھاڑا اترا ہوا ہے - بڑی کیفیت آ رہی ہے - بہشت کا سا لطف ہے +

**پُرسش کرنا** - ا - ف م - پوچھ گچھ کرنا حال دریافت کرنا - مواخذہ کرنا - باز پُرس کرنا +

**پرستھان کرنا** - ہ - ف ل - (ہندو) چالا کرنا - دیکھو (پائے تراب کرنا)

**پر قینچ کرنا** - ا - ف م - (کبوتر باز) (۱) پروں کو قینچی سے کترنا یا کاٹنا - اڑنے کے قابل نہ رکھنا - (۲) بے بس یا عاجز کرنا - ناچار کر دینا +

**پر لگنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) اُڑ نیکے قابل ہونا
بہت جلد پھیلجانا۔ شہرت پانا۔ تشہیر ہونا۔
(۲) اترانا۔ غرور کرنا۔ پر پرزے نکلنا۔
اُڑنے لگنا + (۳) ازخود اُڑ جانا۔ غائب
ہوجانا + (۴) جلد پہنچ جانا۔

**پرلے سرے کا**۔ ہ۔ صفت۔ نہایت۔
بہت ازحد + پرلے سرے کا بدمعاش ہے

**پر لینا**۔ ہ۔ ف م۔ پر کترنا۔ یا کاٹنا۔ پر کھینچ کرنا

**پر مارنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) اُڑنا + (۲) دخل
پانا۔ رسائی ہونا۔ پہنچنا۔ آنا +

**پر نکالنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) نئے پر پیدا ہونا
(۲) اترانا۔ دُون کی لینا + دیکھو
(بڑھ چلنا)

**پر نہ مارنا**۔ ا۔ ف ل۔ اُڑ نہ سکنا۔ پاس
نہ آسکنا۔ پاس نہ پھٹکنا۔ رسائی نہونا۔
دخل نہونا + یہاں پرندہ پر نہیں مار سکتا +

**پرنالی پڑتی ہے**۔ محاورہ۔ (چابکسوار)
مٹاپے کے باعث گھوڑے کے پٹھوں
اور سر کے بیچ میں نالی پڑنے لگتی ہے
اسی سبب سے گھوڑے کے خوب
تیار اور تر و تازہ ہو جانے کو کہتے ہیں

**پرندہ پر نہیں مار سکتا**۔ محاورہ۔
ایسا بندوبست اور انتظام ہے کہ پرندہ
بھی اُڑ کر نہیں آسکتا۔ ازحد روک ہے
کمال حفاظت ہے۔ نہایت بندی ہے

**پروان چڑھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) بڑھنا
ترقی کرنا + (۲) پرورش پا کر عمر طبعی کو
پہنچنا۔ بڑا ہونا۔ مُراد کو پہنچنا۔ کامیابی
حاصل کرنا۔ پھلنا۔ پھولنا۔ (۳) شادی
ہونا۔ بیاہ ہونا۔ بیل منڈھے چڑھنا +

نکلا ماں باپ کا نہ کچھ ارمان!
ہائے بیٹا! نہ تم چڑھے پروان! (شوق)

**پروانے کی نقل**۔ ا۔ اسم مذکر۔ (بازاری)
جورو کا بھائی۔ سالا۔ خسر پورہ +

**پروانہ ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ پروانہ جو ایک
قسم کا پردار کیڑا ہے ہمیشہ چراغ یا شمع
پر اپنی جان دیتا ہے۔ اسی سبب سے
عاشق ہونا۔ جان دینا۔ مرنا۔ فریفتہ
ہونا۔ موہا جانا +

**پروبال نکالنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) ہوش
سنبھالنا۔ لیاقت بہم پہنچانا + (۲) زور
پکڑنا۔ طاقت حاصل کرنا + (۳) فتنہ اُٹھانا
جھگڑا کھڑا کرنا۔ فساد برپا کرنا +

مطلوب کاش سمجھ کے سب حال۔
چاہے کہ نکالے کچھ پروبال + (نسیم)

**پُروف اُٹھانا**۔ ا۔ ف م۔ (چھاپہ خانہ)

کاپی کو چھاپنے کے پتھر پر جما کر آس ای دھو ڈالیں
نقل پتھر سے نئے کاغذ پر لینا +

**پرہیزی کھانا** - ا - اسم مذکر - (۱) وہ غذا جسکی طبیب یا ڈاکٹر مریض کو اجازت دے (۲) بغیر گھی اور مصالح کا کھانا - بدمزہ کھانا

**پرے بٹھانا** - ہ - ف م - اپنے پاس نہ آنے دینا - نظروں سے گرا دینا - لگا نہ کھانے دینا - حقیر کر دینا - مات کر دینا + بوا یہ لڑکی ایسا سیتی ہے کہ درزی کو پرے بٹھاتی ہے +

**پرے پرے** - ہ - نداو ندبہ - پرے ہٹ الگ الگ - دور دور - دور پار +

**پریشان کرنا** - ا - ف م - (۱) دق کرنا ستانا + (۲) اندیشہ یا فکر میں ڈالنا +

**پری کا سایہ ہے** - محاورہ - اوپری خلل ہے - اوپروالیوں کا دخل ہے - بھوت پریت کا اثر ہے +

**پریکھا کرنا** - ہ - ف ل - (ہو) شکایت کرنا - گلہ یا شکوہ کرنا - اُلاہنا دینا - پچھتاوا کرنا - ارمان یا خیال کرنا +

**پرے کے پرے** - ا - اسم مذکر - فوج کی فوج - دل کے دل - گروہ کے گروہ قطاروں کی قطاریں +

**پرے کے پرے** - ہ - م ف - الگ الگ - باہر باہر - کسی سے بغیر ملاقات کیئے - بن ملے +

**پریوں کا اُتارا یا اکھاڑا** - ا - اسم مذکر خوبصورت - لڑکوں یا عورتوں کا مجمع پریوں کا جمگھٹا +

**پڑا پانا** - ہ - ف ل - رستہ چلتے میں کسی چیز کا پڑا ہوا ملجانا - مفت یا بے محنت ومشقت ہاتھ لگ جانا +

**پڑاقے کی گوٹ** - ہ - اسم مؤنث - رنگ برنگ یا طرح بطرح کی گوٹ - چٹ پٹ کی گوٹ +

**پڑا گرا رہتا ہے** - محاورہ - ہمیشہ بیمار سا رہتا ہے - روگی سا بنا رہتا ہے +

**پڑاؤ ڈالدینا** - ہ - ف م - چھاؤنی چھانا قیام کرنا - رہ پڑنا - سکونت اختیار کرلینا - رہنے لگنا +

**پڑاؤ مارنا** - ہ - ف م - پڑاؤ کو لوٹ لینا - بنجارے یا قافلہ پر چھاپہ مارنا +

**پڑتال پڑنا** - ہ - ف ل - خوب جوتیاں لگنا - خوب گت بننا - کوباکاری ہونا +

**پڑت پھیلانا** - ہ - ف م - حساب یا لاگت کا اندازہ کرنا - بیونت یا اندازہ کرنا +

**پڑیاں اُڑانا یا چھوڑنا** - ہ - ف م +

چہل بی بی یا پریوں کے نام کی نیاز دلوا کرا بیرا اور سندور کی پڑیاں شام کے وقت بچوں کے اوپر سے اُتار کر ہوا میں اُڑانا۔ ایک طرح کا ٹوٹکا کرنا +

**پس پا ہونا۔** ا۔ ف ل۔ شکست کھانا پیچھے ہٹ جانا۔ ہار جانا +

**پست ہونا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) ٹوٹ جانا۔ فسخ ہونا۔ کم ہونا + (۲) ہارنا۔ مغلوب ہونا۔ پیٹھ دکھانا +

**پسیر چُرانا۔** ہ۔ ف م۔ پچھلی رات کو ڈھوروں اور خاص کر بھینس کا جنگل میں لیجا کر چُرانا

**پسلی پھڑکنا۔** ہ۔ ف ل۔ خبر ہو جانا۔ معلوم ہو جانا۔ کسی بات کی اطلاع ہو جانا

جب غیر سے ہوا وہ کہیں رات ہمکنار۔ یاں دردِ دل سے اپنے بھی پسلی پھڑک گئی

**پسلی کا آزار، عارضہ یا دُکھ۔** ا۔ اِسم مؤنث۔ (عو) مسان کی بیماری یا خلل۔ بچوں کی بیماری۔ ہبّا ڈبّا +

**پس وپیش سوچنا۔** ا۔ ف ل۔ آگا پیچھا یا بُرائی بھلائی سوچنا۔ اُونچ نیچ کو خیال کرنا۔ نتیجہ نکالنا +

**پس وپیش کرنا۔** ا۔ ف م۔ سوچ بچار کرنا۔ حجّت و تکرار کرنا۔ حیلہ وحوالہ بتانا۔ ٹالنا +

**پسینا ہرا ہونا۔** ہ۔ ف ل۔ (دہلوان) پسینا خشک ہونا یا سوکھنا +

**پسینوں میں ڈوبنا یا نہا جانا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) کثرت سے پسینے کا آنا۔ پسینوں میں شور بور ہو جانا + (۲) محنت یا مشقت کرنا۔ بڑی جانفشانی کرنا

**پسینے پسینے ہونا۔** ہ۔ ف ل۔ دیکھو (آب آب ہونا)۔ عرق عرق ہو جانا۔ بہت پسینہ آنا۔ پسینوں میں نہا جانا

**پسینے کی جا لہو بہانا یا گرانا۔** ہ۔ ف ل۔ پسینا گرانے کے موقع پر اپنا خون گرانا خوب ساتھ دینا۔ گہری یا گاڑھی دوستی کا دم بھرنا یا اظہار کرنا۔ کسی کے واسطے اپنی جان دیدینا +

**پُشت بہ پُشت۔** ف م ف۔ پیڑھیوں سے۔ پرکھاؤں سے نسلاً بعد نسلٍ۔ باپ دادا سے۔ آبا و اجداد سے +

**پُشت دِکھانا۔** ا۔ ف م۔ لڑائی میں سے بھاگ جانا۔ شکست کھا کر بھاگنا۔ پیٹھ دکھانا +

**پُشتک مارنا یا پھینکنا۔** ا۔ ف م۔ گھوڑے گدھے۔ اونٹ وغیرہ کا

دُلتّی مارنا +

**پُشتی کرنا یا لینا** - ا - فم - سہارا یا پُرچک دینا - حمایت لینا - ساتھ دینا مدد کرنا +

**پشم پر مارنا** - ا - ف م - (بازاری) کسی چیز کی اِتنی بھی عزّت نکرنا - کہ اُسے ہاتھ سے پھینکیں بلکہ پشم پر رکھکر پھینکدینا بہت حقیر سمجھنا - کچھ پروا نکرنا - خاطر میں نہ لانا +

**پشم کندہ نہونا - پشم نہ اُکھڑنا** - ہ - ف ل - (بازاری) جھانٹیں ٹیڑھی نہونا - جھانٹ بھی نہو سکنا - کچھ نہو سکنا - بدلہ لینے میں بہت عاجز ہیجانا

**پشم نہ سمجھنا** - ہ ف ل - (بازاری) (۱) پشم کے برابر بھی کسی کا درجہ نہ گِنّا - کچھ بھی نہ سمجھنا - نہایت حقیر جاننا - (۲) پشم کی تمیز کرنے یا پہچاننے کی بھی عقل نہونا - خاک نہ جاننا - خاک نہ سمجھنا - بیوقوف ہونا + شیخی اِتنی کرتا ہے اور سمجھتا پشم بھی نہیں +

**پکّا پان** - ہ - صفت - (۱) بہت بڈھا - بہت ضعیف - پیر فرتُوت - عمر رسیدہ + (۲) جہاندیدہ - تجربہ کار +

**پکّا پکایا** - ہ - صفت - بالکل تیار - بنا بنایا - پختہ - لیس +

**پکّا پھوڑا** - ہ - صفت - غمگین - ستم رسیدہ غم آلودہ - آزردہ خاطر - آفات چشیدہ

**قطعہ میر**

وہ دل کہ شام و سحر پکّا پھوڑا تھا
وہ دل کہ جس سے ہمیشہ جگر فگار رہا
سو اُسکو ہمسے فراموش کاریوں لیگئے
کہ اُس سے قطرۂ خوں بھی نہ یادگار رہا

**پکّا پیسا - پکّی پیسی** - ہ - صفت - (۱) پسکر پختہ ہوگیا ہے - پرلے درجہ کا ہوشیار نہایت تجربہ کار ہے - کار آزمودہ + (۲) چھتّیسا چھتّیسی - مکّار +

**پکّا چٹھا** - ہ - اِسم مذکّر - سالانہ حساب کا پختہ کاغذ +

**پکّار کے** - ہ - م ف - علانیہ - ظاہرا - کُھلم کُھلّا - ڈنکے کی چوٹ +

**پکّا کاغذ** - ا - اِسم مذکّر - (۱) کھتیایا ہوا کاغذ - پختہ حساب + (۲) اسٹام کا کاغذ

**پکّا کرنا** - ہ - ف م - (۱) کسی کام کے لئے آمادہ یا مضبوط کرنا + (۲) ہمّت مضبوط کرنا - ہمّت بندھانا - (۳) بل دیکر مضبوط کرنا - اینٹھنا +

جیسے تاگے پکّے کرنا +

(۴) سبق کو خوب روان کرنا۔ گھوٹنا۔ ذہن نشین کرنا +

**پکّا ہونا۔** ہ۔ف ل۔ کسی معاملہ کی خوب پُختت پُز ہوجانا۔ معاملہ پک جانا۔ معاملہ طے ہوجانا۔ کام پختہ یا مضبوط ہونا +

**پکڑا جانا۔** ہ۔ف ل۔ (۱) گرفتار ہوجانا مقیّد ہوجانا + (۲) حال دریافت ہوجانا۔ گرفت میں آنا +

**پکڑ دھکڑ۔** ہ۔ اسم مؤنث۔ مجرموں کی گرفتاری یا پکڑ +

**پکھال پیٹا۔** ہ۔ اسم مذکر۔ وہ شخص جسکا پیٹ پکھال کے برابر ہو۔ بڑپیٹو۔ بہت کھانیوالا +

**پگڑی اتارنا۔** ہ۔ف م۔ (۱) پت کُپت کرنا۔ آبرو لینا۔ عزت بگاڑنا + (۲) دھوکا دینا۔ فریب دیکر چھین لینا۔ جُل دینا۔ ٹھگ لینا۔ لوٹ لینا۔ زیادہ دام لے لینا۔ سر مونڈ لینا +

**پگڑی اُترنا۔** ہ۔ف ل۔ (۱) بےعزتی ہونا۔ بےتوقیری ہونا۔ آبروریزی ہونا۔ کُپت ہونا + (۲) لُٹنا۔ ٹھگا جانا۔ سر مونڈا جانا +

یہاں پہ تو دن دھولی پگڑی اُترتی ہے

**پگڑی اٹکنا۔** ہ۔ف ل۔ (پورب) مقابلہ ہونا۔ مُٹ بھیڑ ہونا۔ برابری یا ہمسری ہونا + گدائی ہمسری کرتی ہے اپنی بادشاہی سے
یہاں کچکول کی اٹکی ہے پگڑی کجکلاہی سے

**پگڑی اُچھالنا۔** ہ۔ف م۔ عزت بگاڑنا یا خراب کرنا۔ ذلیل و رسوا کرنا۔ پگڑی اتارنا

**پگڑی اُچھلنا۔** ہ۔ف ل۔ شیخی کِرکری ہونا۔ ذلت و رسوائی ہونا۔ بےعزتی ہونا
شیخی و شیخت نہیں میخانہ میں چلتی
یہاں پگڑی اُچھلتی ہے خرابات مغاں ہے

**پگڑی باندھنا۔** ہ۔ف م (۱) کسی کو کسی کا قایم مقام بنانا۔ خلیفہ کردینا۔ اُستاد کی جگہ دینا۔ اُستاد بنادینا۔ گدّی نشیں یا تخت نشیں کرنا + (۲) عورت کا مردانہ لباس کرنا۔ مرد بن جانا +

**پگڑی بدلنا۔** ا۔ف ل۔ پگڑی بدل دوستانہ یا یارانہ کرنا + پگڑی بدل بھائی بنا +
عشق بُتاں میں دیکھا یہ بطف سب پہ طُرّہ
بدلی گئی ہے پگڑی شیخ اور برہمن میں +

**پگڑی بندھنا۔** ہ۔ف ل۔ (۱) سرداری یا وراثت کی پگڑی سر پر دھری جانا۔ پنچوں یا حاکموں کی طرف سے وارث

بنایا جانا۔ گدّی نشین یا جانشین کیا جانا۔ کسی کا قایم مقام بنایا جانا + (۲) خلعت ملنا۔ عزّت یا آبرو ملنا۔ توقیر بڑھنا + (۳) اُستاد کی جگہ ملنا۔ اُستاد مانا جانا۔

**پگڑی رکھنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) پگڑی پہننا مرد بنّا۔ مردوں کے کام کرنا + (۲) عزّت یا آبرو کو بچانا۔ عزّت بنائے رکھنا +

پگڑی رکھ اور گھی کھا + مثل

(۳) پگڑی کو گروی رکھنا + (۴) منّت وخوشامد کرنا۔ بنتی کرنا۔ ہاہا کھانا۔ پیروں میں پڑنا +

**پگڑی والا**۔ ہ۔ اِسم مذکر (مِ عوم) طبیب حکیم۔ ڈاکٹر۔ بید۔ جیرے والا۔ (چونکہ عورتیں رات کے وقت حکیم کا نام لینا منحوس سمجھتی ہیں اسی وجہ سے اُنکو اِس خطاب سے پکارتی ہیں) +

**پلّا بھاری ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) بہت فاصلہ یا دُوری ہونا + (۲) بہت سے حمایتی یا مددگار ہونا۔ بہت سارے طرفدار ہونا + (۳) بہت سے گُناہوں کا بوجھ سر پر ہونا + (۴) بہت سا کنبہ ہونا۔ اولاد کا کثرت سے ہونا + (۵) تعلّقات دنیوی میں مُبتلا ہونا۔ سنسار کے جھگڑوں میں گھرا رہنا +

**پلّا پکڑ لینا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) سہارا آسرا یا شرن لینا۔ کسی کا ہو رہنا +

میں نے تو اب تمھارا پلّا پکڑ لیا ہے

(۲) بے عزّتی کرنا۔ عزّت اُتارنا +

میرا روپیہ نہیں دوگے تو بازار میں پلّا پکڑ لونگا +

**پلّا چھُڑانا**۔ ہ۔ ف م۔ رہائی حاصل کرنا۔ پیچھا چھُڑانا +

**پلّا کیچڑ میں پھنس رہا ہے۔ چاروں پلّے کیچڑ میں پھنس رہے ہیں**۔ محاورہ دُنیا کے بکھیڑوں میں مُبتلا ہیں۔ سنسار کے دھندے میں پھنس رہے ہیں +

**پلّا لینا**۔ ہ۔ ف ل۔ مُنہ ڈھانک کر رونا میّت کے واسطے رونا۔ میّت پر رونا پُرسا دینا +

**پُل باندھنا یا باندھ دینا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) دریا کے عرض کو پاٹ کر راستہ بنانا (۲) ڈھیر لگا دینا۔ کسی چیز کی کثرت کرنا۔ ریل یا ریل پیل کر دینا +

**پُل بندھنا**۔ ا۔ ف ل۔ ڈھیر لگ جانا۔ اٹم ہو جانا۔ انبار لگنا +

دل وجان و جگر پر ہے تاثّل +
غم و درد و الم کا بندھ گیا پُل + (جرأت)

پُل بندی۔ ا۔ اِسم مؤنث۔ پُل کی تعمیر۔ پُل کی مرمّت۔ (۲) پُل کا محصول +

پَل بھر میں۔ ہ م ف۔ چھن بھر میں۔ آناً فاناً میں۔ ذرا سی یا تھوڑی سی دیر میں فوراً۔ تُرت +

پِل پڑنا۔ پِل جانا۔ ہ۔ ف ل۔ ایک دفعہ ہی بہت سے آدمیوں کا ملکر چڑھ جانا ملکر زور کرنا۔ چڑھائی کر دینا + (۲) جُھک پڑنا۔ متوجہ ہونا +

پلپلی ٹھیکری۔ ہ۔ اِسم مؤنث۔ (م عو) عورت کی شرمگاہ۔ اندام نہانی۔ بدن +

پُل ٹوٹ گیا یا ٹوٹ پڑا۔ محاورہ۔ جب پُل ٹوٹ جاتا ہے تو پانی بکثرت چاروں طرف پھیل جاتا ہے۔ اسی سبب سے۔ بندی کھل گئی۔ بہتات یا کثرت ہوگئی۔ ریل پیل ہوگئی۔ ڈھیر لگ گیا +

پلک اُٹھا اُٹھا کے راج کرنا۔ ہ۔ ف م ہر وقت حکومت کرنا۔ ہمیشہ راج کرنا +

پلنا اُٹھا کے راج کرنا۔ ہ۔ ف م۔ پیدا ہوتے ہی امیری کرنا۔ پوتڑوں کا امیر ہونا۔ ہمیشہ سے راج کرنا + (عو)

پلک پیٹا۔ ہ۔ صفت۔ بار بار پلک کو جھپکانے والا۔ روشنی کے آگے چُندھیا جانے والا۔ سبل کی بیماری والا۔ چُندھا شبّر چشم + (م عو)

پلک جھپکانا + ہ۔ ف ل + تھوڑی سی دیر کو سو رہنا۔ قیلولہ کرنا۔ آرام فرمانا +

پلک جھپکنے میں یا جھپکانے میں ہ۔ م ف + نہایت قلیل عرصہ میں۔ ذرا کی ذرا میں۔ فوراً۔ تُرت۔ بہت جلد +

پلک دریا + ا۔ صفت + ایک پلک میں دریا کر دینے والا۔ اسی سبب سے + بڑا فیاض کریم۔ نہایت سخی۔ داتا + (عوام)

پلک لگ جانا یا جھپک جانا + ہ۔ ف ل + تھوڑی دیر کو سو جانا + آنکھ لگ جانا۔ ذرا نیند آجانا +

پلک مارتے۔ پلک مارتے میں ہ۔ م ف + تھوڑی سی دیر میں۔ دیکھو (پل بھر میں) +

پلک مارنا + ہ۔ ف ل (۱) آنکھ سے اشارہ کرنا۔ دیکھو (آنکھ مارنا) + (۲) سونا +

پلک نواز + ا۔ صفت + ذرا سی دیر میں بخش دینے والا۔ دم میں نہال کر دینے والا +

پلک نہ پسیجنا۔ ہ۔ ف ل + دیا یا ترس نہ آنا۔ دیکھو (آنکھ نہ پسیجنا) +

تُو چشمِ گریہ اُس سے اے دودِ آہ مت رکھ
کیا دخل ہے کہیں جو اُسکی پلک پسیجے (شوق)

**پلک نہ لگنا** + ہ۔ف ل + (۱) نیند نہ آنا جاگ کر رات کاٹنا۔ دیکھو (آنکھ نہ لگنا)

**پلکوں سے زمین جھاڑنا** + ا۔ف م از حد اطاعت کرنا۔ پرلے درجہ کی خدمت گزاری کرنا +

ہم چشموں نے چتون اُنکی تاڑی۔
پلکوں سے زمیں بن کی جھاڑی + (نسیم)

**پلکوں سے نمک اُٹھانا یا چُننا** + ا۔ف م + ہاتھوں کا کام پلکوں سے لینا۔ ناممکن یا دُشوار کام کرنا +

**پل بھر میں۔ پل کے پل۔ پل مارتے۔ پل مارتے میں**۔ ہ م ف + چھن بھر میں۔ آناً فاناً میں۔ ذرا سی یا تھوڑی سی دیر میں۔ فوراً۔ تُرت۔ طرفۃ العین میں + ساتھ برسا تھا مرے ابرِ مژہ کے ایک بار
جھڑ گئی پل بھر میں شیخی ابرِ دریا بار کی (معروف)

**پلنگ توڑ**۔ ا۔ اِسم مذکر + وہ آدمی جو پلنگ پر بیٹھا کھائے اور کُچھ کام نہ کرے کاہل۔ آلسی۔ نکھٹّو۔

**پلنگ کو لات مار کر کھڑا ہو جانا** ا۔ف ل + (عو) بچّہ جن کر تندرستی کے ساتھ یا صحیح و سالم فارغ ہو جانا۔ جنے سے فراغت پانا + (۲) بیماری یا دُکھ سے نجات حاصِل کرنا۔ سخت بیماری سے شفا پانا۔ بیماری سے کھڑا ہو جانا +

**پلُول ملانا**۔ ا۔ف م + (لشکری) (انگریزی PAROLE) کا بگاڑ ہے جسکے معنے مقررہ عبارت ہیں)۔ سازش کرنا۔ گانٹھ لینا گُشٹی یا گٹھوت کرنا۔ ہمراز بنانا +

**پلُول ملنا**۔ ا۔ف ل + مشورہ یا گٹھوت ہونا۔ موافقت ہو جانا۔ سازش ہو جانا

**پلّے باندھنا** + ہ۔ف م۔ سنگوانا کسی چیز کی خوب حفاظت کرنا۔ سنبھالنا (۲) اوپر لینا۔ اپنے ذِمّہ یا اپنے سر لینا۔ (۳) بیاہنا۔ بیاہ دینا۔ عقد یا نکاح میں لانا + (۴) حرزِ جاں یا تعویز بنانا۔ یاد رکھنا۔ دِل میں جگہ دینا +

**پلّے بندھنا پڑنا یا لگنا** + ہ۔ف ل (۱) منسوب ہونا۔ بیاہا جانا۔ شادی ہونا۔ نکاح میں آنا + (۲) ذِمّہ سر یا گلے پڑنا۔ پیچھے لگنا +

**پلّے پڑنا۔ پلّے لگنا**۔ ہ۔ف ل + ملنا۔ ہاتھ لگنا۔ بانٹے یا حصّہ میں آنا۔ وصول ہونا + (۲) پنجہ میں پڑنا۔ بس یا قابو میں

آنا۔ قبضہ میں ہونا۔ پالے پڑنا + (۳) شادی ہونا۔ دیکھو (پتّے بندھنا)

**پلی پلی جوڑنا** + ہ۔ ف م + تھوڑا تھوڑا جمع کرنا۔ بڑی خسّت یا جانفشانی سے کسی چیز کو جوڑنا + رحمان جوڑے پلی پلی شیطان لُٹا ہائے کُپّے + مثل

**پلیتہ چاٹ جانا** + ہ۔ ف ل + (۱) (حلوائی) آنچ کا نہ جلنا یا نہ سُلگنا + بھٹّی پلیتہ چاٹ گئی + (۲) رنجک کا اُڑ جانا۔ نہ چھوٹنا نہ چلنا + توپ پلیتہ چاٹ گئی +

**پلیتہ دینا یا لگانا** + ہ۔ ف م + (۱) بھٹّی میں آگ روشن کرنا۔ یا جلانا + (۲) توپ کو بتّی دکھانا۔ توپ چھوڑنا + (۳) (طنزاً) جلانا۔ آگ لگانا۔ چُولھے میں ڈالنا +

**پلیتھن نکالنا**۔ (پُرانا محاورہ پلیتھن پکانا) ہ۔ ف م + خوب مارنا یا پیٹنا۔ کچُومر کس نکالنا گرد یا دُھول جھاڑنا۔ ٹھیک بنانا۔ گت بنانا۔ کُندی کرنا۔ دھن کٹّی کرنا۔ پتلا حال کرنا + ٹکّے سر کے گھر لگاؤں گا اوپر پلیتھن تیرا پکاؤں گا + (سودا)

**پلیتھن نکلنا** + ہ۔ ف ل + تباہ حال ہونا پتلا حال ہونا۔ کام تمام ہو جانا۔ مر مٹنا کچومر ہو جانا +

یاں پلیتھن نکل گیا واں غیر
اپنے ٹکّے لگائے جاتے ہیں + (میرتقی)

**پلّے جھاڑ کھڑا ہو جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسی کام سے بالکل الگ ہو جانا۔ پیچھا چُھڑانا نجات یا رہائی حاصل کرنا + کچھ تعلق نہ رکھنا + (۲) سب کچھ بانٹ دینا۔ بالکل صفایا کرنا +

**پلّے ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ گرہ یا گانٹھ میں ہونا۔ پاس ہونا۔ مالدار یا دولتمند ہونا + اب اُسکے پلّے بہت روپیہ ہو گیا ہے

**پناہ دینا**۔ ا۔ ف م۔ سہارا یا امن دینا سرن میں لینا۔ بچانا +

**پناہ مانگنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) سرن یا سہارا چاہنا + (۲) توبہ کرنا۔ دُور بھاگنا۔ ترّاہ ترّاہ کرنا +

**پُنبہ بگوش ہے**۔ محاورہ۔ بہرا ہے۔ کانوں میں ٹھینٹھیاں ہیں۔ بہرا پتّھر ہے بڑا بے خبر ہے۔ غافل ہے +

**پُنبہ دہن**۔ ف۔ صفت۔ ان بولا۔ کم بولا۔ کم سخن۔ کم گو۔ منہ میں گھنگنیاں بھری ہیں۔ گم صُم ہے +

**پنتھ بڑھانا**۔ ہ۔ ف م۔ (ہندو) (۱) اپنے پنتھ یا دین میں ملانا۔ جتھا بڑھانا

(۲) اپنا جیسا کرنا۔ ہم مشرب یا ہم خیال بنانا۔ اپنے ڈھنگوں پر لانا +

**پنتھ ڈوبنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) دین یا مذہب میں خلل آنا + (۲) کنبے یا خاندان کا بدچلن ہونا۔ آوے کا آوا بگڑ جانا +

**پنتھی پوڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ چورس ہو کر بیٹھ جانا زانو پر زانو رکھکر بیٹھنا۔ آلتی پالتی مار کر یا چار زانو بیٹھنا +

**پنجروزہ**۔ ف۔ صفت۔ پانچ دن کا۔ چند دنوں کا۔ تھوڑے عرصہ کا۔ کوئی دن کا۔ فانی۔ ناپائدار + یہ نوبت پنج روزہ ہے بجائے جسکا جی چاہے +

**پنج عیب شرعی**۔ ا۔ اسم مذکر۔ (۱) وہ شخص جس میں یہ پانچوں شرعی عیب ہوں۔ زنا کاری (جاری۔) قمار بازی (جوا) شراب خواری۔ (مدھراپان) دروغگوئی (جھوٹ)۔ چوری + (۲) بدمعاش پاجی۔ لُچّا۔ حرامزادہ۔ از حد شریر۔ نہایت شہدا + (۳) (بدمعاشوں کی اصطلاح میں) پانچوں وقت کی نماز پڑھنے والا۔ قال اللہ قال الرسول۔ مُتقی۔ بڑا پوجا پاٹ کرنیوالا +

**پنجوں کے بل چلنا**۔ ا۔ ف ل۔ ایڑی کو اونچا کر کے صرف پاؤں کی اُنگلیوں کو زمین پر ٹکا کر چلنا۔ اسی سبب سے زمین پر پاؤں نہ رکھنا۔ گھمنڈ کرنا۔ اترا کر چلنا +

**پنجہ پھیر دینا یا موڑ دینا**۔ ا۔ ف م۔ (پہلوان) (۱) ہاتھ موڑ دینا یا پھیر دینا (۲) غالب آجانا۔ دبا لینا +

**پنجہ کرنا**۔ ا۔ ف م۔ اُنگلیوں کے وسیلے سے زور کرنا۔ کسی کے پنجے سے پنجہ لڑانا

**پنج ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) (چابکسوار) گھوڑے کا سات برس کی عمر کو پہنچنا۔ گھوڑے کا جوانی پر آنا + (۲) نہایت شریر ہونا۔ از حد دنگئی ہو جانا +

**پنجے جھاڑ کر پیچھے پڑنا۔ چمٹنا یا لپٹنا**۔ ا۔ ف ل۔ ہاتھوں کو صاف کر کے کسی کام میں مصروف ہونا۔ سب تعلقات یا خیالات کو چھوڑ کر ایک کام میں ہمہ تن مشغول ہونا۔ نہایت مستعدی کے ساتھ کسی کام کے کرنے میں لگجانا

لے گیا صحرا کی جانب واں اُسے شوقِ شکار
شیر غم پیچھے پڑا یاں کیا ہی پنجے جھاڑ کر

(۲) کسی شخص کو نہایت بُرا بھلا کہنا۔ کسی کو متواتر سخت وسست کہے جانا۔

سخت یا تنگ کرنا۔ درپے آزار ہوجانا۔ پیچھے پڑجانا+

**پنجے گاڑنا یا جمانا**۔ ا۔ ف م۔ کسی جگہ قبضہ کرنا۔ قابض ہوجانا۔ جم کر بیٹھ جانا+

**پنجے میں لانا**۔ ا۔ ف ل۔ قبضہ قابو یا بس میں لانا۔ جال میں پھنسانا+

**پنچایت جوڑنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) برادری کے آدمیوں کو کسی بات کی صلاح یا مشورہ کے لئے اکٹھا کرنا۔ مشورہ یا صلاح کرنا۔ کونسل کرنا+ (۲) بہت سے آدمیوں کو اکٹھا کرنا۔ بھیڑ لگانا یا کرنا+

**پنچوں کا پیالہ**۔ محاورہ۔ (عوام) چلم۔ حقہ+

**پنڈا پھیکا یا گرم ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ بخار کی حرارت ہونا۔ خفیف سی حرارت ہونا۔ جی اَلمنا ہونا۔

(۱) کچھ عجب حال میرے جی کا ہے۔
دیکھو پنڈا ابھی سے پھیکا ہے+ (شوق)

(۲) آج بچّہ کا پنڈا گرم ہے+

**پنڈا دھونا**۔ ہ۔ ف ل۔ (عو) نہانا۔ پنڈے پر پانی ڈالنا۔ اشنان کرنا۔ غسل کرنا+

**پنڈ پانی پڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ صبر آجانا۔ سنتوکھ ہونا۔ کلیجا ٹھنڈا ہونا۔ دل کا غبار مٹنا۔ پتّر پانی پڑنا+ (ہندو)

**پنڈ پڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (پورب) پیچھے پڑنا۔ سر ہونا۔ چمٹنا+

**پنڈت خانہ**۔ ا۔ اسم مذکر۔ (۱) قید خانہ (۲) قمار خانہ۔ جوئے خانہ۔ پھڑ+

**پنڈ چھٹنا**۔ ہ۔ ف ل۔ پیچھا چھٹنا۔ جان بچنا۔ رہائی ہونا+

**پنڈ چھڑانا یا چھٹانا**۔ ہ۔ ف م۔ یا۔ ل۔ پیچھا چھڑانا۔ نجات یا مخلصی دینا۔ چھٹکارا پانا+

**پنڈ چھوڑنا**۔ ہ۔ ف م۔ نجات دینا۔ عقب گزاری کرنا۔ بخشنا+

**پنکھ پسارنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) پروں کو اُڑنے کے لئے پھیلانا+ اُڑنے کا ارادہ کرنا۔ پرواز کرنا+ (۲) (عو) طنزاً۔ ڈوپٹے یا چادر کے پلّے کو لٹکاتے چلنا (۳) مرنا۔ کوچ کرنا۔ سدھارنا+

جب ہنسا نے پنکھ پسارے۔
گٹم کبیلا رو رو ہارے+ (بھجن)

**پنکھی لگ جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (م عو) دل کا پنکھا ہلنے لگنا۔ بہت دھڑکن

ہونا۔ ہول دل ہو جانا+

**پنیر جمانا۔ پنیری جمانا۔** ا۔ ف م۔ اپنا حق یا دعویٰ جمانا۔ کسی بات کی بُنیاد ڈالنا۔ اپنی نیو جمانا۔ پنجے گاڑنا+

**پنیر چٹانا۔** ا۔ ف م۔ پنیر کھلا کر یار بنانا لاسّہ پر لگانا۔ لالچ دینا۔ خوشامد یا چاپلوسی کرنا+

**پو بارہ ہونا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) (پو بارہ پڑنا) جیت کا پاسا یا داؤں آنا۔ جیت ہونا (۲) فائدہ یا نفع ہونا۔ گھرے ہونا۔ کام بنّا+ گل چھرّے اُڑنا۔ عید ہونا مال ہاتھ لگنا۔ پانچوں انگلیاں گھی میں ہونا

**پَو پھٹنا۔** ہ۔ ف ل صبح صادق ہو جانا بھور یا تڑکا ہو جانا+

**پوت پُورا کرنا یا ڈالنا۔** ہ۔ ف م۔ کسی نہ کسی طرح کمی کو پورا کرنا۔ جوں توں کر کے کسی کام کا سر انجام کرنا۔ پُورا ڈالنا+

**پوت پُورا ہونا۔** ہ۔ ف م۔ کمی کا پُورا ہو جانا۔ بہ مشکل تمام پُورا پڑ جانا۔ دقّت سے کسی کام کا انجام پر پہنچنا+

**پوتڑوں کا امیر۔ نواب یا رئیس۔** ا۔ اِسم مذکّر۔ روزِ پیدائش کا امیر۔ چھٹی کا رجبہ۔ جنم کا امیر یا سُکھیا۔ امیرزادہ خاندانی امیر۔ رئیس ابن الرّئیس۔ سلطان ابن السلطان+

**پوتڑوں کا دالدّری۔** ہ۔ اِسم مذکّر۔ جنم کا غریب۔ سدا کا کنگال۔ بڑا مفلس+

**پُوتوں پھلنا۔** کلمہ دُعائیہ۔ سنتان کی بڑھی ہونا۔ اولاد یا نسل کی ترقی ہونا۔ لڑکے بالے کثرت سے پیدا ہونا دُودھوں نہاؤ پُوتوں پھلو+

**پُوتوں والا ہو کر مرنا۔** ہ۔ ف ل۔ بہت عمروالا ہو کر مرنا۔ صاحب نصیب یا بھاگوان ہو کر مرنا+

**پوٹا تر ہونا۔** ا۔ ف ل۔ دھن یا دولت کی طرف سے بیفکری ہونا۔ روپیہ پیسے ہونا۔ دولت مند یا مالدار ہونا

**پوٹ کی چادر۔** ا۔ اِسم مؤنث۔ (مسلمان) کفن کے اوپر کی چادر جو مردے کے ساتھ ہی دفن کیجاتی ہے

**پُوچھا پاچھی یا پُوچھا تاچھی کرنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) سیانوں کو وہ تمباکو جو بیمار کے سرہانے رات کو دھر دیتے ہیں۔ پلا کر اُسکی بیماری کا سبب دریافت کرنا+ (۲) تحقیقات یا تجسس کرنا+

ڈھونڈ بھال کرنا۔ حال دریافت کرنا+

**پوچھکا کھیلنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ بازی بدکر چوسر کھیلنا۔ جوا کھیلنا۔ قمار بازی کرنا+

**پوڈنا سا** ۔ ہ۔ صفت۔ پودنا جو ایک چھوٹا سا پرند ہے اُسکے برابر۔ ادنیٰ سا۔ چھوٹا سا۔ ذرا سا۔ کمزور۔ بودا+

**پُورا اُترنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ وزن یا تول میں ٹھیک بیٹھنا۔ آزمایش یا امتحان میں کامل نکلنا۔ کسی کام کا ٹھیک ٹھیک انجام کو پہنچ جانا۔ کامیاب ہونا۔ ٹھیک بیٹھنا+

**پُورا پڑنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ کفایت کرنا۔ بس ہونا۔ کافی ہونا۔ بخوبی گُزران ہونا۔ اچھّی طرح سے گُزرنا+

**پُورا ڈالنا۔ پُوری ڈالنا** ۔ ہ۔ ف م۔ (عو) (۱) کمی کو پُورا کرنا۔ دیکھو (پوت پُورا کرنا)+ (۲) نباہنا۔ گزارہ کرنا۔ دِن کاٹنا+

**پُوری پڑنا** + ہ۔ ف ل۔ کفایت کرنا گزر ہونا۔ گزارا ہونا+

(۱) تُلسی کا ہو چور نے چوری جا سکے کری
موس ماس کے دہین لیو پُوری ناہیں پری (تُلسی)

ہرگز کسی کے سامنے مت ہاتھ کو پسار
(۲) پُوری تیری اُسی کے دیئے سے پڑیگی یار

**پُورے دِنوں سے ہونا۔ پُورے دِنوں ہونا۔ پُورے دِن لگنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (عو) حمل کا نواں مہینا ختم ہو جانا۔ نو مہینے کا حمل ہو جانا۔ جنّے یا وضع حمل کے دِن قریب ہونا۔ جنّے کو ہونا+

خدا رکھّو بچّی اب پورے دنوں سے ہے+ (م عو)

**پوشت کنده کہہ دینا** ۔ ا۔ ف م۔ علانیہ یا صاف صاف بیان کر دینا۔ کسی بات کو کھلّم کھلّا یا کھولکر بیان کرنا۔ بے لاگ بیان کر دینا۔ لگی لپٹی نہ رکھنا+

**پوشاک بڑھانا یا اُتارنا** ۔ ا۔ ف م۔ بدن کے کپڑے اُتارنا۔ لباس بدن سے جُدا کرنا+

**پُولے تلے گُزران کرنا** ۔ ا۔ ف ل۔ جھونپڑی میں رہنا۔ بے سروسامانی کی حالت میں گذارہ کرنا۔ دِن کاٹنا۔ غریبانہ حالت میں رہنا+

ہوا ریش دراز شیخ سے معلوم یہ ہمکو
کہ یہ زاہد بھی ایک پُولے تلے گذران کرتا ہے

**پون بِٹھانا** ۔ ہ۔ ف م۔ بھیر یا موکّل بٹھانا

سفلی عمل کرنا۔ جادو کے زور سے کسی کو اپنا مطیع بنانا۔ جادو کر دینا۔ ٹانڈہ ڈال دینا +

**پَون بول جانا** ۔ ہ۔ف ل۔ (۱) جتنا دم یا سانس تھا سب نکل جانا + (۲) عاجز ہو جانا۔ ہار جانا۔ چیں بول جانا + (۳) دیوالہ نکل جانا۔ غریب یا کنگال ہو جانا +

**پَون چلانا یا مارنا** ۔ ہ۔ف م۔ جادو کی مُوٹھ چلانا یا پھینکنا۔ بیر دوڑانا۔ جادو کرنا۔ بیمار ڈال دینا +

**پَون کا پُوت** ۔ محاورہ۔ (۱) ہنومان جی کا لقب + (۲) ناگ۔ سانپ۔ مار۔ اہی +

پَون کا پوت بیتال کا راجہ + مثل +

**پہاڑ ٹُوٹنا یا ٹُوٹ پڑنا** ۔ ہ۔ف ل۔ سخت مُصیبت آ جانا۔ ناگہانی آفت پڑنا۔ آفت ناگہانی کا دفعتہً نازل ہو جانا۔ بھاری بپتا پڑ جانا +

**پہاڑ دِن پڑا ہے** ۔ محاورہ۔ ابھی بہت دِن باقی ہے +

**پہاڑ سا دِن** ۔ محاورہ۔ (۱) بہت بڑا دن۔ ایسا بڑا دن جس کا کاٹنا دشوار ہو جاتا ہے۔ گرمیوں کا دِن + (۲) مصیبت کا دِن۔ بپتا کا دِن +

شبِ فراق تو جوں توں کٹی بنالہ و آہ
یہ دن پہاڑ سا کیونکر کٹے میرے اللہ +

**پہاڑ سی راتیں** ۔ محاورہ۔ (۱) بڑی بڑی راتیں۔ چودہ گھنٹے کی راتیں۔ جاڑے کی راتیں + (۲) مصیبت یا رنج و تکلیف کی راتیں۔ شبِ ہجر۔ جدائی و مفارقت کی راتیں۔

کس طرح کوہکن یہ گذرینگی
(سجاد) ہجر کی یہ پہاڑ سی راتیں +

**پہاڑ کاٹنا** ۔ ہ۔ف ل۔ (۱) سخت مشکل یا دشوار کام کرنا۔ بڑی ہی مشقت کا کام کرنا + (۲) مصیبت ٹالنا۔ سختی کے دن گزارنا +

**پہاڑ کھانیکو دوڑنا** ۔ ہ۔ف ل۔ غصّہ کے مارے درندوں کی سی حالت ہو جانا۔ کاٹ کھانیکو دوڑنا۔ بھبک کے پیچھے پڑ جانا۔ نہایت جھلا اور بد مزاج ہونا۔ سیدھی طرح بات نکرنا۔ (دیہات) ٹیڑھا بتلانا +

**پہاڑ کے پتھر ڈھونا** ۔ ہ۔ف ل۔ سخت محنت کرنا۔ نہایت تکلیف یا زحمت اٹھانا۔ سختی یا مصیبت جھیلنا +

**پہاڑ گزرنا** ۔ ہ۔ف ل۔ دوبھر دکھائی دینا۔ ناگوار گزرنا۔ اجیرن خراب یا بُرا معلوم ہونا + (نکہت)

ہر گھڑی گزرے ہے کیا اسے سنگدل تجھ بن پہاڑ
آہ کے تیشہ سے بھی کٹتا نہیں یہ دن پہاڑ +

**پہاڑوالی۔** ہ۔ اسم مؤنث۔ کالکا مائی۔ دیبی جی۔ کالی مائی +

**پہاڑ ہوجانا۔** ہ۔ ف ل۔ دُوبھر دُشوار یا کٹھن ہوجانا۔ جی کو بن جانا +

**پھاگ کھیلنا یا رچنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) ایک دوسرے کے اوپر رنگ ڈالنا اور باہم گلال ملنا۔ ہولی کھیلنا۔ رنگ کھیلنا۔ رنگ پاشی کرنا +

جو جیوے سو کھیلے پھاگ + مثل +

(۲) عیش اُڑانا۔ خوشیاں منانا۔ دل کی اُمنگیں نکالنا۔ گلچھرّے اُڑانا +

جمع لگے۔ کارکی اور مرزا کھیلیں پھاگ + مثل

**پھانس چبھ جانا یا لگ جانا۔** ہ۔ ف ل۔ (چونکہ کسی لکڑی کے ریشہ یا بان کے کانٹے کے جسم میں لگ جانے سے بڑی بے چینی رہتی ہے) اسی سبب سے۔ کسی ایسے صدمہ کا پہنچنا جو ہر وقت کانٹے کی طرح کھٹکتا رہے۔ ہر وقت آزار دینے والی بات کا ہو جانا +

**پھانس نکال دینا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) کانٹا نکالنا + (۲) کسی آزار دہندہ کو درمیان سے نکال دینا۔ تکلیف رفع کر دینا۔ خلش دُور کرنا۔ کیل یا کانٹا نکالنا +

**پھانس نکل جانا۔** ہ۔ ف ل۔ موذی کا دفع ہو جانا۔ تکلیف کا نہ رہنا۔ دُکھ دُور ہو جانا۔ کھٹکا نہ رہنا +

اب اُس مژہ کا دل سے خلش دُور ہو گیا۔
وہ پھانس جو جگر میں چبھتی تھی نکل گئی + (رند)

**پھانس لانا یا لینا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) دھوکے یا فریب سے پکڑ لانا۔ پھندے میں پھنسا لانا۔ گرفتار کر لانا +

رستہ سے دیو پھانس لایا۔
اب تک تو خدا نے ہے بچایا + (گلزار نسیم)

(۲) اُبھار لانا۔ نکال لانا۔ بھگا لانا +

(۳) موہت کر لینا۔ عاشق یا فریفتہ بنا لینا +

**پھاوڑا بجانا۔** ہ۔ ف م۔ مکان کو پھاوڑوں سے ڈھا ڈالنا۔ مسمار کر دینا گرا دینا +

**پھاوڑا سے دانت۔** ہ۔ اسم مذکر۔ چوڑے چوڑے اور بدصورت دانت باہر کو نکلے ہوئے دانت +

**پھاوڑے کے نام گل صفا نہیں جانتے۔ پھاوڑے کا نام گل صفا نہیں جانتا۔** محاورہ۔ فارسی میں اتنا بھی دخل نہیں ہے کہ پھاوڑے

کا فارسی نام گل صفا (مٹّی صاف کرنیوالا)
بھی جانے۔ بالکل کودن ہے۔ محض
نابلد ہیں۔ الف کے نام بے بھی
نہیں جانتا + (عوام اس محاورہ میں گل صفا
کو گل صفا یا گل شفا بولتے ہیں) +

**پھبتی کہنا یا اُڑانا۔** ہ۔ ف ل۔ کسی شخص
کو ایسی بات کہنا جو اُس پر ٹھیک بیٹھ جائے
ظرافتاً تشبیہ دینا۔ ہنسی اُڑانا +

کہیں ہم رند یہ پھبتی کہ قسمت انکی روتی ہے۔
اگر پیشانی زاہد سے آب وضو ٹپکے + (...)

**پھپڑ دلالے کرنا۔ پھپڑے کرنا۔** ا۔ ف م۔ (اصل ہیں دلالہ (= کُٹنی) کے
سے پھپڑے (= مکاری کی اور جھوٹی
باتیں کرتا ہے۔ (۱) جھوٹ موٹ کی
محبت کرنا۔ منہ دیکھی پریت کرنا۔ مفت
کی محبت جتانا + (۲) ہاں میں ہاں ملانا
خوشامد کرنا۔ تملّق کرنا + (۳) چوچلے
پیٹنا۔ نخرے کرنا + (۴) فریب کی باتیں
کرنا۔ مکّاری کرنا +

**پھپولے پھوٹنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) چھالوں
میں سے پانی نکل جانا + (۲) (طنزاً)
دلی آرزو پوری ہو جانا۔ من کے چیتے
ہونا۔ من مانتا ہونا۔ گھی کے چراغ جلنا

چھپی ہوئی عداوت کا ظاہر ہونا۔
دشمنی نکلنا +

**پھپولے پھوڑنا۔** ہ۔ ف ل۔ دل کا
غبار نکالنا۔ دلی عداوت ظاہر کرنا۔
حسد نکالنا۔ غصہ نکالنا +

**پھٹ پڑنا۔ پھٹا جانا۔** ہ۔ ف ل۔
(۱) بڑھ جانا۔ خوب سا موٹا ہو جانا۔
بدن کا گدگدا جانا۔ تن و توش نکالنا +
(۲) نکلا پڑنا۔ زوروں پر ہونا +

تھا عجب پیچ و تاب اُس گل کا۔
پھٹا پڑتا تھا جوبن اُس گل کا + (شوق)

**پھٹ پھٹ کرنا۔** ہ۔ ف م۔ طعنے
مہنے دینا۔ لعن طعن کرنا۔ بُرا بھلا کہنا۔
نا ملائم باتیں کہنا۔ دُر دُر کرنا +

**پھٹکار اُٹھانا۔** ہ۔ ف ل۔ بے قدری
کرانا۔ بے وقری ہونا۔ کسیکے طعنے
مہنے سننا۔

**پھٹکار برسنا۔** ہ۔ ف ل۔ منہ کی رونق
جاتی رہنا۔ اداسی اور بے رونقی نمودار ہونا

**پھٹکا نہ کھانا۔** ہ۔ ف ل۔ آناً فاناً میں
مرجانا۔ فوراً مرجانا۔ مرگ مفاجات
سے جاں بحق ہونا۔ چٹ پٹ ہو جانا۔
دیکھو (پانی نہ مانگنا)

**پھٹکنے نہ دینا۔** ہ۔ ف م۔ آنے نہ دینا۔ گھسنے

نہ دینا۔ مخل نہ ہونے دینا+

پھٹے سے مُنہ۔ پھٹے مُنہ۔ کلمہ تحقیر لعنت خدا کی۔ زُوف ہے۔ تُف ہے۔ (عو) تُھوک ہے تیرے جنم میں+

پھٹے میں پاؤں دینا یا اڑانا۔ ہ۔ ف م۔ (۱) کسی شخص کی حمایت لینا۔ کسی کے کام میں مداخلت کرنا۔ ناحق کسی کی بلا اپنے ذمہ لینا+ (۲) اثنار کلام میں بولنا۔ دخل درمعقولات دینا۔ بیچ میں بولنا+

پُھریری آنا یا چُھوٹنا۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) خوف یا سردی کی وجہ سے بدن کے رونگٹے کھڑے ہوجانا۔ خفیف سا لرزہ معلوم ہونا+ (۱) غلیظ اور بدبودار چیز کے دیکھنے سے کراہیت ہونا۔ نفرت آنا

پُھریری لینا۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) پر جھاڑنا یا پھڑپھڑانا۔ جُھرجُھری لینا۔ کانپنا۔ ہلنا
ایک پُھریری جو تیرا خاک بسر لیتا ہے۔
تھام جبرئیل ایسں اپنا جگر لیتا ہے+ (انشا)
(۲) سنبھل جانا۔ چوکنّا ہوجانا۔ ہوشیار ہونا۔ تازہ دم ہونا+

پھیرے میں دیدینا۔ ہ۔ ف م۔ حراست میں دیدینا۔ حوالات میں ٹھوک دینا۔

بند کردینا۔ قید کردینا+

پھڑ پہ رکھنا یا لگانا۔ ہ۔ ف م (۱) بازی یا داؤں لگانا۔ داؤں پر دھرنا+ (۲) (دوکاندار) اناج کی ڈھیری دُکان کے روبرو چبوترہ پر لگانا+

پھڑ پھٹکنا۔ ہ۔ ف ل۔ (جواری) بہت سے آدمیوں کا ایک مکان پر جمع ہوکر جُوا کھیلنا+

پھڑک جانا۔ پھڑک اُٹھنا۔ ہ۔ ف ل (۱) عاشق یا فریفتہ ہوجانا۔ بیقرار ہوجانا۔ موہا جانا+ (۲) بے تاب ہوجانا۔ تڑپ جانا+ (۳) ترس جانا۔ مارے مزے کے بیتاب ہوجانا۔ دل کا بے اختیار چاہنے لگنا۔ نہایت مشتاق ہونا+

پھڑکن کی اولاد۔ ا۔ اسم مؤنث۔ وہ اولاد جسکو نہایت آرزو اور تمنّا کے ساتھ پرورش کیا ہو۔ نازپروردہ+

پھس دیسی کہدینا۔ ہ۔ ف م (عو) آہستہ یا چپکے سے کہدینا۔ کان بھردینا سکھا دینا+ جو بات سنتی ہے پھس دیسی خاوند سے کہدیتی ہے+

پھسکڑا مارکر بیٹھنا۔ ہ۔ ف ل۔ (عو) بے تمیزی سے زمین پر چارزانو ہوکر بیٹھ

جانا۔ بیہودہ طور سے لہنگا یا پائجامہ پھیلا کر بیٹھ جانا +

**پھلا سمرے میں آنا**۔ ہ۔ فل۔ فریب یا دم میں آنا۔ دیکھو (باتوں میں آنا)۔ (۲) کسی کے برتے پر پھولنا۔ کسی کی حمایت پر نازاں ہونا +

**پھلنا پھولنا**۔ ہ۔ فل۔ پھل پھول والا ہونا۔ پھلدار ہونا + (۲) صاحبِ دولت اور صاحبِ اولاد ہونا۔ دھن وان اور بھاگوان ہونا۔ بڑا نصیبہ ور یا اقبال مند ہونا +

**پہلو بچانا**۔ ا۔ ف م۔ طرح دینا۔ کنارہ کرنا۔ بچنا۔ کسی مصیبت یا آفت سے دُور رہنا +

**پہلو بسانا**۔ ہ۔ ف م۔ (عو) پاس آکر رہنا۔ پہلو میں دفن ہونا۔ پڑوس میں آکر رہنا۔

**پہلو پر ہے**۔ محاورہ۔ وہ اُسکے رخ پر ہے۔ وہ اُسکے بل پر ہے۔ اُسکی حمایت میں ہے۔ کمک پر ہے +

**پہلو تہی کرنا۔ پہلو دینا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) ٹالے بالے بتانا۔ ٹال دینا۔ اِنکار کرنا۔ اجتناب کرنا۔ پرہیز کرنا + (۲) بچنا۔ کنارہ کرنا۔ مُنہ چھپانا یا چُرانا کنارہ کشی کرنا +

(داغ)

لئے تو چلتے ہیں حضرت دل حسین ان انجمن میں لیکن

ہمارے پہلو میں بیٹھ کر تم ہمیں سے پہلو تہی نہ کرنا +

**پہلو دبانا**۔ ا۔ ف م۔ حریف کے پہلو پر زور ڈالنا۔ بازو دبانا۔ دشمن کی فوج کے کسی حصّہ پر چڑھائی کر دینا۔ غالب آجانا

گرد اگر نقش نام جاناں نگیں دل پر ہیں اے سلیماں

تمام عالم ہو زیر فرمان جو پاؤں پہلو تیرے نگیں کا

**پہلو گرم کرنا**۔ ا۔ ف ل۔ کسی معشوق یا مہ جبیں سے ہم بغل ہونا۔ کسی محبوب سے ہم کنار ہونا +

**پہلو نکالنا**۔ ا۔ ف م۔ مناسب وقت دیکھنا۔ مطلب براری کرنا۔ موقع وقت ڈھنگ یا صورت نکال لینا +

**پہلو نکلنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) صورت یا موقع نکلنا۔ ڈھب بننا + (۲) انداز یا طرز ظاہر ہونا۔ رمز نکلنا۔ بات نکلنا

انہوں نے خط تو بھیجا پر سمجھ میں کچھ نہیں آتا

کہ سو سو طرح کا ہر بات میں پہلو نکلتا ہے +

**پہلے گھر میں تو پیچھے مسجد میں**۔ محاورہ۔ اپنے سے بچے تو دوسرے کو دیا جائے۔ اوّل خویش بعدہٗ درویش۔ پہلے گھر کے تو پیچھے باہر کے +

**پہلے مارے سو میری** (عوام عورتیں) محاورہ - جو سب سے پہلے اور موقع کو دیکھکر کام کرتا ہے وہی اچھا رہتا ہے +

**پہلی پھوڑنا** - ہ - ف ل - کچھ کام نکرنا کاہل وجود ہو جانا +

**پھن پیٹنا یا مارنا** - ہ - ف ل - (۱) (پھن مارنا) ڈسنا - کاٹنا - چٹک لینا + (۲) سر دھنّا - سر دے دے مارنا - بیفائدہ کوشش کرنا - ناحق ہاتھ پاؤں مارنا +

**پہنچا ہوا ہے** - محاورہ - (۱) خدا رسیدہ ہے - کامل ہے - مستجاب الدعوات ہے پورا سدھا ہے + (۲) زمانہ دیدہ و تجربہ کار ہے - ہوشیار ہے - سرد و گرم چشیدہ ہے +

**پھندا پڑنا** - ہ - ف ل - (۱) اُلجھنا - گرہ پڑجانا - سٹ جانا + (۲) پھندے یا جال میں پھنسنا + (۳) کسی چیز کا کھاتے پیتے وقت گلے میں اٹک کر اُترنا +

**پھندکٹنا** - ہ - ف ل - (۱) مصیبت سے نجات پانا - چھٹکارا پانا - پاپ کٹنا پیچھا چھٹنا + (۲) قرضہ سے سبکدوش ہونا - بیباقی حاصل ہو جانا +

**پھندے میں پڑنا یا پھنسنا** - ہ - ف ل - (۱) بلا یا مصیبت میں گرفتار ہونا فریب یا جال میں آجانا - کسی کے بس یا قابو میں ہونا + (۲) عاشق ہونا - اُلجھ جانا - محبّت کے جال میں گرفتار ہو جانا

**پھندے میں پھنسانا** - ہ - ف م - جال یا فریب میں لانا - مصیبت میں ڈالنا +

**پھوٹا پڑنا** - ہ - ف ل - نکلا پڑنا - خود بخود ظاہر ہونا +

**پھوٹ بہنا** - ہ - ف ل - (۱) پانی کا موری وغیرہ کو توڑ کر نکل جانا + (۲) پھوڑے کا پھوٹ کر مواد نکل جانا + (۳) کینہ اور کپٹ کا ظاہر ہو جانا - دل کا غبار نکل جانا (۴) رو پڑنا - گریہ کو ضبط نکر سکنا - زار و قطار رونا +

ابر تر کے حضور پھوٹ بہا -
دیدۂ تر کو میرے رحمت ہے + (میر)

**پھوٹ پڑنا یا ہونا** - ہ - ف ل - (۱) دلوں میں فرق آجانا - نفاق ہونا - متفق الرّائے نہونا + (۲) اَن بَن ہونا - نا اتفاقی یا ناچاقی ہونا - بَیر عداوت یا دشمنی ہونا +

**پھوٹ پھٹک رہنا** - ہ - ف ل - لکھنؤ جھگڑا یا تکرار رہنا - اَن بَن رہنا +

**پھوٹ پھوٹ کر رونا - پھوٹ کر رونا** - ہ - ف ل - جی کھولکر رونا ہچکیاں بندھجانا + دیکھو (آٹھ آٹھ آنسو رونا)

وہ آنکھیں جو روئیں بہت پھوٹ پھوٹ۔
کہے تو کہ موتی بھرے کُوٹ کُوٹ + (...)

**پھُوٹ ڈالنا۔** ہ۔ ف م۔ دو شخصوں میں عداوت کرا دینا۔ بَیر ڈلوا دینا +

**پھُوٹ سا کھِل جانا۔** ہ۔ ف ل۔ پاش پاش یا ٹکرے ٹکڑے ہو جانا پھٹ جانا۔ کِھل جانا۔ شق ہو جانا +

**پھُوٹ نِکلنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) مواد پھُوٹ نِکلنا + (۲) کسی سیال چیز کا اپنے رہنے یا بہنے کی جگہ کو توڑ کر نکلجانا۔ بہ نکلنا۔ رِسنے یا ٹپکنے لگنا +

پھوٹ کر روئی ہے ایسی کون چشم گریہ ناک
پھوٹ نِکلا ہے جو پانی ہر در و دیوار سے (...)

(۳) نمودار ہو جانا۔ ظاہر ہو جانا۔ نکل آنا جیسے بیج پھوٹ نکلا +

(۴) بھید کھُل جانا۔ افشائے راز ہو جانا بات ظاہر ہو جانا +

**پھُوٹی آنکھ کا تارا۔ پھُوٹی آنکھ کا دِیدہ۔** محاورہ۔ ہ۔ اِسم مذکر۔ (عو) (۱) کئی بیٹوں کے مرنے کے بعد جو ایک بیٹا زندہ رہے۔ نہایت عزیز۔ لاڈلا بچہ۔ اللہ آمین کا بچہ + (۲) رانڈ یا بیوہ کا اکلوتا بیٹا +

**پھُوٹے مُنہ سے۔** محاورہ۔ (حقارتاً) خراب یا بُرے مُنہ سے۔ بات نکرنے جوگے مُنہ سے +

ایک بوسہ ہمنے مانگا راہِ مولا واہ جی۔
پھوٹے مُنہ یہ نہ نکلا لیتے جاؤ شاہ جی +

**پھُوٹی نظروں یا آنکھوں نہ بھانا پھُوٹے دِیدوں نہ بھانا۔** محاورہ (م عو) بالکل پسند نہ آنا۔ نفرت کرنا۔ ذرا بھی اچھا نہ معلوم ہونا +

چھنکار سی کنجریوں کا سایہ لٹکاؤں ہیں (...)
پھوٹی نظروں۔ چاند خان ! بھاتا نہیں جھومر مجھے۔

**پھوکٹ کا۔** ہ۔ صفت۔ بِن داموں کا مُفت کا۔ سینت میت کا۔ بے قیمت

**پھوکٹ میں۔** ہ م ف۔ مفت میں۔ بن داموں۔ خالی خُولی +

**پھُولا پھُولا پھرنا۔ پھُولتا پھرنا۔** ہ۔ ف ل۔ خوش خوش یا دلشاد پھرنا نہایت مگن یا خوش ہوتے ہوئے پھرنا۔ بے فکروں کی طرح اینٹھتے ہوئے پھرنا +

**پھُول آٹھنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) مسلمان۔ سوم یا تیجے کی فاتحہ کا ادا ہو جانا۔ ماتم دُور ہو جانا۔ (ہندو) اُٹھاونی ہونا +

(۲) - ہندو۔ مُردہ کی بھسمی یا ہڈیوں کا گنگا جی بھیجا جاتا +

**پھُول آنا** - ہ - ف ل - (۱) درختوں میں پھول کا لگنا - مول یا مور کا آنا + (۲) کپڑوں سے ہونا - حیض آنا - ایام یا میلے سر سے ہونا +

پھُول آئے ہیں تو پھل بھی آئے گا

(عورتیں آپس میں دوسری بن اولاد والی عورت کی تسلی کے لئے کہا کرتی ہیں)

**پھُولا نہیں سماتا - پھُولے انگ نہیں سماتا** - محاورہ - نہایت خوش ہے - مارے خوشی کے آپے میں نہیں سماتا +

سُنا جب سے یہ دولت آدمی کو تو نے بخشی ہے -
نہیں پھولا سماتا خاطر غمگین میں غم میرا +

**پھُول بیٹھنا - پھُول کر بیٹھنا** - ہ - ف ل (۱) اینٹھ جانا - ناراض ہو جانا - رُوٹھ جانا + (۲) خوش ہو جانا - پھُولے انگ نہ سمانا +

**پھُول پان** - محاورہ - لغوی - پھول اور پان کی مانند نازک + (۱) ہلکے پھلکے - سبک باسہ - نازک بدن - کومل نازک - دھان پان - چھوٹی موٹی +

بچے پھُول پان ہوتے ہیں ذرا ایسی ویسی ہوا لگی اور کُملا گئے + (ہ عو) - (۲) تھوڑا سا جو کچھ موجود ہے - ماحضر +

**پھُول پڑنا** - ہ - ف ل - (۱) آگ کا پتنگا پڑنا - آتش بازی میں سے شرارے نکلنا (۲) آگ لگ جانا - جلنا +

بھول کر بھی جو کسی اور کے گھر پھول پڑے -
تو الہی کرے گویاں تیرے گھر پھول پڑے +

(۳) بدن پر سفید سفید دھبے ہو جانا - کچا کوڑھ ہو جانا +

**پھُول پھُول کر بیٹھنا** - ہ - ف ل خوش ہو ہو کر بیٹھنا - اپھرنا - اترانا گھمنڈ کرنا +

کبھی ہجر سے ہونا اُسکے ملول -
کبھی وصل میں بیٹھنا پھول پھول + (میر حسن)

**پھُول جھڑنا** - ہ - ف ل - (۱) درختوں سے پھولوں کا سُوکھ کر گرنا + (۲) خوش کلامی اور فصاحت سے گفتگو کرنا یا شیریں کلامی یا خوش بیانی کے ساتھ تقریر کرنا میٹھی میٹھی باتیں کرنا +

(۱) خلیق تو زمیں بھی سرو گرتے -
باتیں کرتی تو پھول جھڑتے +

(۲) بات کیا کرتا ہے گویا منہ سے پھول جھڑتے ہیں

(۲) چراغ یا آتشبازی میں سے پھول یا شرارے نکلنا +

**پُھول سا۔ ہلکا پُھول** ۔ ہ ۔ صفت ۔ جسمیں کچھ بھی بوجھ نہو ۔ بہت ہلکا ۔ ہلکا پُھلکا +

**پُھول سُونگھہ کر رہنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (عو طنزاً) پھولوں کی خوشبو پر گزارہ کرنا ۔ اور کچھ نہ کھانا ۔ بہت کم کھانا ۔ کچھ نہ کھانا

**پُھول کترنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (۱) قینچی یا گلگیر سے چراغ کا گل کترنا + (۲) کوئی عجیب یا انوکھا کام کرنا ۔ گل کترنا +

**پُھول کھِلنا (م عو) ۔ پُھول کھنڈنا** (ہ عو) ۔ ہ ۔ ف ل ۔ شادی بیاہ کا پھیلنا ۔ بیاہ ہونا ۔ بیاہ کار چاجانا +

(۱) نوعروسانِ بہاری سے ۔ مگر پھول کھلے
نوبتیں غنچے بجاتے ہیں چمن زاروں میں

(۲) پھول جسدن کھنڈن ہار ہونگے اُسی
دن کھنڈینگے + (ہ عو)

**پُھول کی جگہ پنکھڑی ۔ پُھول نہیں پنکھڑی ہی سہی** ۔ محاورہ ۔ پھول کے بدلے اُسکی ایک ذراسی پتی ہی سہی ۔ بہت سے کی جگہ تھوڑا سا ہی سہی ۔ بہت نہیں تھوڑا ہی سہی +

**پُھول کی چھڑی کبھی نہیں لگائی** محاورہ ۔ یعنی کبھی ہلکی سے ہلکی مار بھی نہیں ماری ۔ ہاتھ بھی نہیں لگایا ۔ بڑے نازونعم میں پالا ہے +

**پُھولنا پھلنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ صاحب اولاد ہونا ۔ دیکھو (پھلنا پُھولنا)

**پُھولوں کا گہنا** ۔ ہ ۔ اسم مذکر ۔ لغوی پھولوں کا بنا ہوا گہنا ۔ (۱) نازک چیز ۔ کومل بستو ۔ کاچو بھوچو + (۲) (ہندو) ماتا سیتلا ۔ چیچک +

**پُھولوں کی چھڑی** ۔ محاورہ ۔ لغوی پھولوں کے ہاروں سے گندھی ہوئی سنٹی + (۱) کومل یا نازک ہاتھوں کی ضرب یا مار ۔ معشوق کے ہاتھوں کی مار ۔ (۲) نازک چیز +

**پُھولوں کی سیج** ۔ محاورہ ۔ لغوی پھولوں کی بنی ہوئی سیج + گدگدا یا ملایم بچھونا + کومل بستر ۔ بستر گل +

**پُھولوں میں تُلنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ بہر وقت اپنے ہموزن پھولوں میں پڑا رہنا ۔ عیش و عشرت میں دن گذارنا ۔ عیش منانا ۔ رنگ رلیاں کرنا ۔ بھوگ بلاس کرنا ۔ دن عید اور رات شب برات ہونا

شب و روز پھولو نہیں جو تُمیں۔ (ظفر)
کیوں نہ خار غم سے اب وہ گھُلیں+

**پھول وہی جو مہیس چڑھے۔** محاورہ۔ پھول وہی اچھا اور عمدہ ہے جو مہیش یعنی مہادیو جی کی نذر کیا جاوے۔ چیز وہی اچھی ہے جسے اچھے پسند کریں۔ وہ شے جو امیروں کے قابل ہو+

کب شعر ہنے یار کے آگے پڑھے نہیں۔
کس دن ہمارے پھول مہیسر چڑھے نہیں+ (بحر)

**پھول ہونا۔** ہ۔ف ل۔ (مسلمان) سوم کی فاتحہ کا ادا کیا جانا۔ اُٹھاؤنی کا ہونا+

کہتا اُس شوخ پری سے نرکھے کان میں پھول
آج ہیں تیری دوانے کے بیاباں میں پھول

**پھولی پھولی کھانا۔** ہ۔ف ل۔ پھولی پھولی روٹیاں کھانا۔ بیفکری کے ساتھ گزارنا۔ بے بھاؤ کی کھانا+

**پھوں پھوں کرنا۔ پھوں ہی پھوں کرنا** ہ۔ف ل۔ سانپ کے سے پھنکارے مارنا نہایت خفا ہونا۔ غضبناک ہونا۔ از حد خفگی و طیش کی حالت میں آنا+

خدا خیر کرے آج پھوں پھوں کرتا گھر میں گھسا ہے

**پھونس کا تاپنا ہے۔** محاورہ۔ (چونکہ پھونس جلدی جل جاتا ہے اور کچھ تاپا نہیں جاتا) اسی سبب سے۔ بیفائدہ امید کرنی ہے چند روزہ خوشی ہے۔ بے بُنیاد کام ہے+

**پھونک پھونک کر پاؤں یا قدم رکھنا۔** ہ۔ف ل۔ سنبھل سنبھل کر چلنا۔ دیکھو (پاؤں پھونک پھونک کر رکھنا)

**پھونک دینا۔ پھونکنا۔** ہ۔ف م۔ (۱) منتر وغیرہ پڑھکر دم کر دینا۔ پھونک مار دینا+ (۲) جلا دینا۔ خاک یا راکھ کر دینا+ (۳) (عو) دق کر دینا۔ ستا مارنا۔ رنج دینا۔ جلا کر راکھ کر دینا+

اس آتش اُلفت نے یہ کیا آگ لگا دی
یہاں تک مجھے پھونکا کہ میری جان جلا دی

(۴) ورغلانا۔ دیکھو۔ (پھونک مار دینا نمبر۳) (۵) حُقّہ کا پانی ٹھیک کر دینا+ (۶) مشہور کرنا۔ پھیلا دینا+

اُس شخص نے یہ خبر سارے میں پھونک دی

**پھونک مار دینا۔** ہ۔ف م۔ (۱) گُل کرنا ہاتھ دے دینا۔ بُجھا دینا+ جیسے چراغ کو پھونک مار دو (۲) دم کر دینا۔ جادو یا ٹونا کر دینا+ (۳) بہکا دینا۔ کان بھر دینا۔ پٹی پڑھا دینا+

**پھونک نکلجانا۔** ہ۔ف ل۔ دم یا سانس نکلجانا۔ پران چھوٹ جانا۔ جاں بحق ہونا۔ مرجانا+

**پھوئیاں پھوئیاں یا پھوئی پھوئی کر کے تالاب بھرتا ہے۔** محاورہ۔ ذرا ذرا سی بوندوں کے جمع ہونے سے تالاب پُر ہو جاتا ہے۔ اندک اندک بیشود بسیار۔ کوڑی کوڑی جوڑنے سے خزانہ ہو جاتا ہے۔ تھوڑا تھوڑا کر کے بہت ہو جاتا ہے +

**پھیپڑا جلانا۔** ہ۔ ف م۔ (م عو) کسی کی بھلائی چاہنا۔ سگھڑ بھلائی جتانا۔ خیر خواہی یا بہتری کرنا +

**پھیپڑی بندھ جانا۔** ہ۔ ف ل۔ ہونٹوں کا سوکھ جانا یا پپڑا جانا۔ ہونٹوں پر نہایت خشکی آجانا اور مشکل سے بات نکلنا +

ایک دفعہ بیکانیر کے رستہ میں جو کوسوں پانی نہیں ملا تو پیاس کے مارے پھیپڑی بندھ گئی +

**پھیرا کرنا یا لگانا۔** ہ۔ ف ل۔ چوکیدار کا گھر گھر جا کر جگانا۔ گشت لگانا۔ دورہ کرنا +

**پھیر باندھ دینا یا ڈال دینا۔** ہ۔ ف م۔ تار یا دور باندھ دینا۔ سلسلہ ڈال دینا۔ گھان ڈال دینا۔ لگاتار کئے جانا +

**پھیر میں آجانا۔** ہ۔ ف ل۔ بکھیڑے یا دقت میں پھنس جانا۔ مصیبت کے پھندے میں آجانا + چکر یا گردش میں آجانا +

**پھیرے پڑ جانا۔ پھیروں میں پڑنا۔** ہ۔ ف ل۔ (ہنرو) غریبا مئو بیاہ یا نکاح ہو جانا۔ بھانوریں پڑنا۔ ہاتھ پیلے ہو جانا +

**پھیرے ڈالنا۔** ہ۔ ف م۔ غریبا مئو بیاہ یا نکاح کر دینا۔ ہاتھ پیلے کر دینا +

**پھیکا پڑ جانا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) ہلکا یا مدھم ہو جانا۔ بے آب و تاب یا ماند ہو جانا۔ پہلی رونق میں فرق آجانا + (۲) شرمندہ ہو جانا۔ اوس پڑ جانا۔ خجل یا منفعل ہو جانا +

**پھیکا پنڈا ہونا۔** ہ۔ ف ل۔ بخار کی سی حرارت ہونا + دیکھو (پنڈا پھیکا ہونا)

**پھیل پھیل کر سونا۔** ہ۔ ف ل۔ آرام سے سونا۔ دیکھو (پاؤں پھیلا کے سونا نمبر۱)

**پیار کرنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) چمکارنا۔ پچکارنا۔ ہاتھ پھیرنا + (۲) بوسہ یا مٹھو لینا۔ چومنا چاٹنا + (۳) چاہنا۔ نیہا لگانا۔ عشق یا محبت کرنا +

**پیار نکالنا۔** ہ۔ ف م۔ جی کا ارمان یا چاؤ نکالنا۔ حسرت مٹانا +

ہیں جو لیٹا تو خفا ہو کے، لگی کہنے وہ۔
واروں ہاتھوں کو تیرے آج ہی سب پیار نکال +
(امیر)

**پیارو پٹی۔** ہ۔ اسم مؤنث۔ (عورتوں کا

کوسنا) اپنے پیاروں کو رونیوالی۔
بھائیوں کھائی۔ نگوڑی ناٹھی +

**پیاری پیاری باتیں کرنا۔** ہ۔ف۔ل
بچوں کی سی میٹھی میٹھی یا بھولی بھولی
باتیں کرنا۔ رسیلی یا مزیدار باتیں کرنا +

**پیاس بجھانا۔** ہ۔ف م۔ لغوی پانی پلانا
ابیدیا آرزو پوری کرنا۔ امید بستہ کا
بر لانا +

**پیاس مارنا۔** ہ۔ف م۔ پانی پینے کی
خواہش کو روکنا۔ پیاس کو روکنا۔
تشنگی کو ضبط کرنا +

**پیالا بھر جانا۔** ا۔ف ل۔ جام عمر کا
لبریز ہو جانا۔ دن پورے ہو جانا۔
عمر تمام ہو جانا +

**پیالہ بہنا۔** ا۔ف ل۔ (بازاری عو)
اسقاط حمل ہونا۔ گربھ چھین ہونا + کچا
جانا۔ پیٹ گرنا +

**پیالہ پینا۔** ہ۔ف ل۔ چیلا یا مرید ہونا۔
اعتقاد لانا۔ فقیروں یا آزادوں کی
صحبت اختیار کرنا +

**پیالہ دینا۔** ہ ف م۔ (کایستھ) شراب
پلانا۔ شراب کی تواضع کرنا +

**پیالہ لینا۔** ہ۔ف ل۔ (کایستھ) شراب
پینا۔ مے نوشی کرنا +

**پیالہ ہونا۔** ا۔ف ل۔ فقیر (۱) مرنا۔ جاں
بحق تسلیم ہونا +

پیالہ مجھ آزاد کا بھر دے ساقی۔
نہیں میرا پیالہ ہوا چاہتا ہے + (ناسخ)

(۲) فاتحہ سوم کی ضیافت ہونا۔ تیجا
ہونا۔ عرس ہونا +

(۱) ارے مے نوش تو بھی آکو جلدی وہاں پہنچا
گدائے حسن کا کہتے ہیں تیرے آج پیالہ ہے

(۲) یہ جب بولتا اپنا سو جائے گا۔
یہیں اپنا پیالہ بھی ہو جائے گا +

**پیالا توڑنا۔** ہ۔ف ل۔ چپکے سے میان
سے تلوار نکال لینا یا کھینچ لینا +

**پیترے یا پینترے بدلنا۔** ا۔ف
ل۔ (۱) کشتی یا پٹا کیوقت اُسکے قاعدہ
کے بموجب پاؤں کا آگے پیچھے رکھنا۔
ٹھاٹھ سے کھڑا ہونا +

یکساں رہا نہ ٹھاٹھ کسی کا جہاں میں۔
کون آگے پینترے نہ یہاں پر بدل گیا + (صبا)

(۲) چالیں چلنا۔ داؤں یا گھات کرنا +

**پیٹ اپھر جانا۔** ہ۔ف ل۔ (۱) پیٹ
پھولنا۔ نفخ ہو جانا + (۲) (عو) ڈاہ یا
حسد کرنا۔ جلنا +

**پیٹ آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (پورب) پیٹ چلنا۔ دست یا اسہال آنا +

**پیٹ باندھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (پورب) (۱) بھوک سے کم کھانا۔ کھانا کم کھانا۔ روک کر کھانا + (۲) پیٹ پٹی باندھنا فاقہ کرنا +

**پیٹ بجانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (اکثر خوشی کی حالت میں بچّے اپنے پیٹ کو پیٹنے لگتے ہیں)۔ اسی سبب سے خوشیاں منانا۔ مارے خوشی کے اُچھلنا کودنا +

**پیٹ بڑھانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) اندازہ سے زیادہ کھانیکی عادت کرنا۔ بہت کھانے لگنا + (۲) (پورب) ہوس یا طمع کرنا۔ اوروں کے حصّہ پر دانت رکھنا

**پیٹ بڑھنا۔ پیٹ بڑا ہو جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) پیٹ کا بڑا ہونا۔ بھوک یا اشتہا کا ترقی پر ہونا۔ خوراک کا بڑھ جانا یا زیادہ ہو جانا +

**پیٹ بولنا یا گُڑگُڑانا**۔ ہ۔ ف ل۔ ریح کی کثرت کے سبب پیٹ میں سے آوازوں کا نکلنا + گُڑگُڑ یا قراقر ہونا +

**پیٹ بھاری ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ پیٹ میں بوجھ ہونا۔ آنتوں کا بھاری ہونا سوئے ہضمی ہونا +

**پیٹ بھرا**۔ محاورہ۔ (۱) دھاپا ہوا۔ اگھایا + (۲) دولتمند۔ مالدار۔ دھنوان (۳) من موجی۔ بے پروا۔ بیفکرا + (۴) مغرور۔ مدمّغ۔ گھمنڈی +

**پیٹ بھر جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) دھاپ جانا۔ سیر ہو جانا۔ جی بھر جانا + (۲) اُکتا جانا۔ گھبرا جانا + (۳) کُچھ پلّے یا پاس ہو جانا۔ مالدار ہو جانا + (۴) مغرور ہو جانا۔ چل نکلنا۔ اِترانے لگنا +

**پیٹ بھر کر**۔ ہ۔ م ف۔ (۱) خواہش کے موافق۔ بخوبی۔ خاطر خواہ +

پیٹ بھر کر تجھی کو روٹی ملتی ہے کیا؟ (طنزاً) بولتے ہیں

(۲) بہت۔ ازحد۔ نہایت بڑا +

(۱) ہر طرف ہیں تیرے دیدار کے بھوکے لاکھوں
پیٹ بھر کر کوئی اب بھی طرحدار نہو + (انشا)

(۲) یہ شخص پیٹ بھر کر جھوٹ بولتا ہے +

**پیٹ بھرے کی باتیں یا گپّیں**۔ محاورہ۔ روپیہ کا گھمنڈ۔ بے پروائی کی باتیں۔ غرور کے کلمے۔ شیخی یا تعلّی کی گفتگو + یہ ساری پیٹ بھرے کی باتیں ہیں!

**پیٹ پاٹنا** (لکھنؤ) **پیٹ بھرنا**۔ (دہلی) ہ۔ ف ل۔ ساگ پات سے پیٹ کو بھرنا بھوک میں جو ملجائے سو کھا لینا۔ روکھا

سوکھا کھاکے گذران کرنا۔ (ہ۔عو) گرٹھا آنٹھنا۔ اوجھ بھرنا +

**پیٹ پالنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) بمشکل گزران کرنا۔ اپنے گزارہ کے لایق کما لینا۔ دِقت سے گزارہ کرنا + (۲) اپنے دلکو خوش رکھنا۔ اپنا قلب تازہ کرنا۔ نفس پرستی کرنا۔ آپ ہی آپ موجیں اُڑانا +

یہ تو اپنا پیٹ پالنا جانتے ہیں بال بچوں سے اِنکو کیا غرض +

**پیٹ پانی ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ (ہن۔ د) (۱) پتلے یا پانی سے دست آنے لگنا۔ تُخمہ ہونا۔ سُوئے ہضمی ہو جانا + (۲) بوکھلا جانا۔ گھبرا جانا۔ مُضطرب ہو جانا ہوش وحواس کا بجا نرہنا۔ سِٹ پِٹا جانا۔

**پیٹ پٹّی باندھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (عو) پیٹ کو دھوکا دینا۔ بغیر خوراک کے رہنا۔ بُھوکا رہنا۔ فاقہ کرنا +

پیٹ پٹّی باندھونگی پر تُمھارا نہیں رکھنے کی (عو)

**پیٹ پکار رہا ہے پیٹ کو لگی ہوئی ہے**۔ محاورہ۔ اشتہا غالب ہے۔ کڑاکے کی بھوک لگ رہی ہے زور کی بھوک لگ رہی ہے +

**پیٹ پکڑے یا تھامے پھرنا یا دوڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ بدحواس پھرنا۔ آپے میں نرہنا۔ پریشان یا مضطرب ہو جانا پریشانی اور اضطراب کی حالت میں ڈانوا ڈول پھرنا +

گورا گورا وہ بدن دیکھے جو مہتاب سا تو۔
پیٹ پکڑے ہوئے دوڑا پھرے بیتاب سا تو + (جان صاحب)

**پیٹ پونچھن**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (ہ عو) وہ بچّہ جسکے پیچھے کوئی اور بچّہ پیدا نہوا ہو سب میں پچھلا بچّہ۔ کورپُچھوا +

**پیٹ پھاڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) کسی کام کے ہونے یا کرنے میں جلدی کرنا۔ شتاب زدگی کرنا۔ تعجیل کرنا۔ بیقراری ظاہر کرنا + (۲) ہوکا کرنا۔ حرص کرنا۔ زیادہ کی خواہش کرنا + (۳۔ عو) دوسرے کو اچھی حالت میں دیکھکر جلنا۔ ڈاہ کرنا۔ حسد کی راہ سے ٹوکنا۔ نظر لگانا + (۴) دل توچیر کر دکھانا۔ دِلکا بھید ظاہر کرنا + تجھے تو یقین ہی نہیں آتا پیٹ پھاڑنے سے تو رہی (عو)۔

**پیٹ پھٹا جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ زیادہ کھانے کی وجہ سے پیٹ کا پھول جانا۔ پیٹ کا درد کے مارے شق ہوا جانا +

**پیٹ پھٹنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱۔ بازاری)

بچّہ جننا۔ وضعِ حمل ہونا۔ بچّہ پیدا ہونا +
(۲) جاتا رہنا۔ دُور ہونا۔ ناپید ہونا +
ایکے برکھا سے کال کا پیٹ پھٹ گیا۔

**پیٹ پُھلانا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) بے صبرا ہونا۔ ہوکا ہونا + (۲) ایرکھا کرنا۔ ڈاہ کرنا۔ رشک کرنا + (۳) جی جلانا۔ طمع کرنا۔ خواہش کرنا + (۴) حمل رکھوانا۔ حاملہ ہوجانا +

**پیٹ پھُولنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) ابھر جانا پھٹا جانا + (۲) بیتاب ہونا۔ بے چین ہونا + ہنستے ہنستے پیٹ پھول گیا + (۳۔ بازاری) حمل یا گربھ سے ہونا +

**پیٹ پیٹ کر۔** ہ۔ م ف۔ چھنک چھنک کر۔ بہزار دقّت۔ بڑی مشکل سے

**پیٹ پیٹنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) مارے بھوک کے بیتاب ہونا۔ شور مچانا۔ بھوک بھوک پکارنا۔ بھوکا بھوکا کرتے پھرنا + (۲) ہوکا کرنا۔ زیادہ چاہنے کی خواہش کرنا۔ (۳) نہایت بیقراری و اضطرابی ظاہر کرنا۔ بڑا بے چین ہونا پھڑپھڑانا + (۴) خوش ہونا۔ خوشی کی وجہ سے پیٹ بجانا۔ مگن پھرنا +

**پیٹ پیٹھ ایک ہوجانا۔ پیٹ پیٹھ سے لگ جانا۔** ہ۔ ف ل۔ بھوکوں کے مارے پیٹ کا کمر سے لگ جانا۔ بہت دُبلا ہوجانا۔ سوکھ کر تنکا یا لکڑی ہوجانا +

**پیٹ ٹھنڈا رہنا۔** ہ۔ ف ل۔ (عو) آس اولاد کا زندہ رہنا۔ اپنے جائیوں کا سُکھ دیکھنا۔ کوکھ ٹھنڈی رہنا۔ آس اولاد کا سُکھ بھوگنا۔ بھری گود والی رہنا۔ صاحب اولاد رہنا +
تیری ماں کا پیٹ ٹھنڈا رہے (عو۔ اسیس)

**پیٹ چپاتی سا ہوجانا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) پیٹ کی سختی جاتی رہنا۔ اور نہایت ملائم ہوجانا + (۲) مارے بھوک کے پیٹ کا اندر کو دھس جانا +

**پیٹ جاری ہونا چلنا چھوٹنا یا چھُٹنا۔** ہ۔ ف ل۔ (عو) باربار پتلے پتلے پانی سے دست آنا۔ پیٹ چھُٹ کر دستوں کا آنا۔ دست لگنا۔ سنگرہنی ہونا (دیہات) ڈھانڈا چلنا۔ پیٹ میں گھوڑے کے پیشاب ہوجانا۔ اسہال کا عارضہ ہوجانا +

**پیٹ جل رہا ہے۔** محاورہ۔ (عو) بخار سا معلوم ہوتا ہے۔ حرارت ہے

**پیٹ چولی۔** ہ۔ اِسم مؤنث۔ دہ عورت

جسکا حمل جلدی نہ پہچانا جائے۔ وہ حاملہ جسکا حمل بادی اُلنظر میں نہ معلوم ہو +

**پیٹ دِکھانا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) بھوکا پن اور غریبی ظاہر کرنا۔ کھانے کے لیئے دوسرے کی التجا کرنا۔ کسی کے آگے کھانے کی خاطر گڑگڑانا۔ (۲۔ عو) دائی سے حمل یا گربھ کی پہچان کرانا + (۳۔ عو) دائی وغیرہ سے پیٹ ملوانا + (۴) حکیم سے اپنے پیٹ کی سختی کا حال دریافت کرنا +

**پیٹ ڈالنا۔** ہ۔ ف ل۔ پیٹ یا حمل گرانا۔ کچّا نکالنا۔ گربھ بات یا چھن کرنا۔ اخراج جنین کرنا +

**پیٹ رکھانا یا رکھوا دینا۔** ہ۔ ف م۔ بیج یا نطفہ ڈالنا۔ حاملہ کر دینا بار دار کر دینا

**پیٹ رہجانا۔** ہ۔ ف ل۔ حمل یا گربھ سے ہو جانا۔ نطفہ کا ٹھیر جانا۔ حاملہ ہو جانا

**پیٹ سے۔** ہ۔ صفت۔ (عو)۔ حاملہ۔ پیٹ والی + وہ پیٹ سے ہے +

**پیٹ سے باندھنا۔** ہ۔ ف م۔ لغوی کھانے کو پیٹ سے لٹکا لینا۔ ہوکا کرنا بے صبراپن کرنا + پیٹ میں نہیں آتا تو پیٹ سے باندھے (جب کوئی شخص بھوک سے زیادہ کھائے چلا جائے تو طنزاً اُس سے یہہ فقرہ کہا کرتے ہیں)

**پیٹ سے پاؤں باہر نکالنا۔ پیٹ سے پاؤں نکالنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) اپنیوں پر آنا۔ گُن چھوڑ بدی پر آنا۔ دیکھو (پاؤں نکالنا نمبرا سے نمبر ۲ تک)

ڈھنگ یہ آپکے نرالے ہیں،
پیٹ سے پاؤں کچھ نکالے ہیں + (شوق)

(۲) اِترانا۔ ناز کرنا۔ نخرہ کرنا۔

پیٹ سے پاؤں نکالے ہیں کچھ اب تو تُمنے۔
چھو لیا ہم نے جو انوٹ کو تو بچھوا کھینچا (بحر)

**پیٹ سے سیٹی اینٹ یا کاٹ کی روٹی باندھنا۔ پیٹ کو بھٹی باندھنا۔** ہ۔ ف م۔ دیکھو (پیٹ پٹّی باندھنا)

**پیٹ سے ہونا۔** ہ۔ ف ل۔ حاملہ ہونا۔ پیر بھاری ہونا +

**پیٹ کا بچّہ۔** محاورہ۔ (۱) وہ بچہ جو ابھی پیدا نہیں ہوا ہو۔ ہولڑ + (۲) اپنا بچّہ۔ سگا یا حقیقی بچّہ +

**پیٹ کا پانی نہ ہلنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) سواری کی تعریف میں کہتے ہیں

کہ اس سواری میں ایسے آرام سے بیٹھے چلے جاتے ہیں کہ پیٹ کا پانی تک بھی نہیں ہلتا ہے + بے تکان اور بڑے آرام سے جانا۔ مطلق جنبش یا تکلیف نہ ہونا +

**پیٹ کاٹنا**۔ ہ۔ ف ل یا م۔ (۱) خوراک سے کم کھانا۔ اپنی یا دوسرے کی معمولی خوراک سے بچانا۔ فاقہ کرنا یا کرانا۔ اپنے اوپر سختی جھیلنا + (۲) حق تلفی کرنا +

**پیٹ کا ٹوٹا**۔ ہ۔ صفت۔ فاقونکا مارا۔ کال کا مارا۔ دیکھو (بھُک مُوا)

**پیٹ کا دُکھ دینا**۔ ہ۔ ف م۔ بھوکا مارنا کھانے کو نہ دینا +

**پیٹ کا دُکھیا**۔ ہ۔ صفت۔ (۱) وہ شخص جو زیادہ کھانے کے سبب بدہضمی کی تکلیف اُٹھائے۔ وہ آدمی جسکے پیٹ میں ہمیشہ کوئی نہ کوئی کھانیکی وجہ سے شکایت رہے۔ وہ شخص جسکو ضعف معدہ ہو۔ (۲) بسیار خوار۔ بڑ پیٹو۔ پیٹل۔ پیٹھارتو بلانوش۔ (۳) نہایت مُفلس۔ نہایت غریب۔ بھوکا۔ کنگال۔ (۴) وہ شخص جو پیٹ کی خاطر ہر ایک کام کرے۔ نفس پرستی کی وجہ سے دُکھ سہنے والا تن پرور +

**پیٹ کا دھندا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) پیٹ بھرنے کی صورت۔ آٹے دال کا فکر۔ دال روٹی کی تجویز۔ اُدر پُورن کرنیکا اُپاؤ + (۲) محنت مزدوری۔ کمائی۔ نوکری۔ روزگار +

**پیٹ کا سُورا**۔ ہ۔ محاورہ۔ (۱) دیکھو (پیٹ کا کُتا نمبر ۲) + (۲) بُہت لالچی۔ بڑا لوبھی۔ نہایت طامع +

**پیٹ کا کپٹی**۔ ہ۔ صفت۔ پیٹ پاپی۔ بے ایمان۔ منافق +

**پیٹ کا کُتّا**۔ ہ۔ محاورہ۔ (۱) خود پیٹ بھوک۔ اشتہا + (۲) کھانے پر جان دینے والا۔ بہت کھانے والا۔ شکم پرور۔ بڑ پیٹو۔ پیٹھارتو +

**پیٹ کا ہلکا**۔ ہ۔ صفت۔ (۱) مُنہ کا کچا۔ وہ شخص جسکے پیٹ میں بات نہ رہ سکے۔ راز افشا کرنیوالا + (۲) تنگ ظرف۔ اوچھا۔ اُتھلا برتن +

(ذوق)
جو پیٹ کے ہلکے ہیں پچے بات کب اُنسے
روکیں تو ابھر جائے شکم اور زیادہ

**پیٹک پیّا ڈالنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) ماتم کرنا۔ سیاپا ڈالنا۔ رونا پیٹنا ڈالنا + کہرام مچانا۔ خون خچر کرنا۔ (۲) جھگڑا

کھڑاگرنا۔تکرار کرنا +

**پیٹ کو دھوکا دنیا** - ہ - ف م - بھوکا رہجانا - دیکھو (پیٹ ہیٹی باندھنا)

**پیٹ کو لگنا** - ہ - ف ل - گھڈیا لگنا - بھوک لگنا - بھوجن کی اچھا ہونا +

**پیٹ کی آگ یا آنچ** - ہ - اسم مؤنث (۱) ماں کی ماتا - محبت مادری + (۲) بھوک - خواہش طعام - اشتہا - آتش جوع + (۳) آس - اولاد - بال بچے +

**پیٹ کی آگ بجھانا** - ہ - ف م - بھوکے کو کھانا کھلانا - فقیر کو روٹی دینا - غریب کا پیٹ بھرنا +

**پیٹ کی بات** - ہ - اسم مؤنث - دلکی بات - راز مخفی چھپی بات - بھید کی بات

**پیٹ کے بال** - ہ - اسم مذکر - وہ بال جو بچے کے سر اور تمام بدن پر ماں کے پیٹ میں ہی نکل آئیں - قدرتی بال +

**پیٹ کے لئے دوڑنا - پیٹ کے کارن مارا مارا پھرنا** - ہ - ف ل - روٹی کے فکر میں پھرتے پھرنا - پیٹ کے دھندے میں پھرنا - فکر معیشت میں ڈانواڈول پھرنا - پیٹ کی خاطر محنت مزدوری کرنا +

**پیٹ کی مار دینا** - ہ - ف م - (عو) پیٹ بھر کے کھانے کو نہ دینا - بھوکا مارنا

**پیٹ کے واسطے یا کارن** - م ف روزگار کے لئے - روٹیوں کی خاطر + پیٹ کے واسطے پردیس سہتے ہیں - مثل

**پیٹ گدرانا** - ہ - ف ل - (دیہات) حمل کے آثار نمودار ہونا - گربھ سے ہونا +

**پیٹ گرانا** - ہ - ف م - اسقاط حمل کرنا - دیکھو (پیٹ ڈالنا) +

**پیٹ گرنا** - ہ - ف ل - اسقاط حمل ہونا - گربھ پات یا چھین ہونا +

**پیٹ لگجانا** - ہ - ف ل - بھوک کے مارے پیٹ کا اندر کو گھس جانا - بھوکا مرنے لگنا

**پیٹ مارنا** - ہ - ف م - (۱) بھوک یا اشتہا سے کم کھانا - بچا ہوا کھانا + (۲) خواہش نفس کو روکنا - نفس کشی کرنا + (۳) اپنی جان پر کھیل جانا - خودکشی کرنا +

**پیٹ مسوسنا - پیٹ مسوسا دینا** - ہ - ف ل - عو - بھوکا رہنا + دیکھو (پیٹ کاٹنا) + من کی ماری کاسے کہوں پیٹ مسوسا دے رہوں + مثل

**پیٹ میں آنت نہ منہ میں دانت** ہ - محاورہ - ایسا بڈھا ہے کہ نہ پیٹ میں

ہضم کرنے کے لئے آنتیں ہیں اور نہ مُنہ میں کھانا چبانے کے واسطے دانت ہیں بُوڑھا پھونس۔ پیر فرتُوت۔ بہت ہی بڈھا ہے +

**پیٹ میں بل پڑنا۔** ہ۔ ف ل۔ (ہنسی کے مارے) درد ہونے لگنا۔ پیٹ دُکھنے لگنا + مارے ہنسی کے پیٹ میں بل پڑ گئے

**پیٹ میں بات رکھنا۔** ہ۔ ف ل۔ کسی سے اپنا بھید نہ کہنا۔ بھید چُھپانا۔ راز مخفی رکھنا +

**پیٹ میں بیٹھنا یا گُھسنا۔** ہ۔ ف ل۔ دل میں گُھس کر بھید لے لینا۔ دوست بنکر مطلب نکالنا۔ اپنا مطلب نکالنے کے لئے یارانہ کرنا۔ دلمیں جگہ کرنا +

**پیٹ میں پانی پڑنا یا ہونا۔** ہ۔ ف ل۔ خوف کے مارے دست آنے لگنا دیکھو (پیٹ پانی ہو جانا) +

**پیٹ میں پانی نہ پچنا۔** ہ۔ ف ل۔ کسی کی بات کو کسی سے کہدینا۔ پیٹ کا ہلکا ہونا۔ بات کو پچا نہ سکنا +

شیشے کی طرح پیٹ میں پچتا نہیں پانی۔
پی ہے مئے غم راز چھپایا نہیں جاتا + (بحر)

**پیٹ میں پاؤں پسارنا۔** ہ۔ ف ل۔ ایک ماں کے پیٹ میں جنم لینا۔ سگا یا حقیقی بھائی یا بہن ہونا۔ سہودرا ہونا

تو نے بھی تو اسی پیٹ میں پاؤں پسارے ہیں کیوں کٹا مرے سے ہے (ہ عو) +

**پیٹ میں پاؤں ہیں** ہ۔ محاورہ یعنی ظاہر میں چلنے کے ناقابل معلوم ہوتا ہے مگر باطن میں چلنے کی بڑی قوت رکھتا ہے + سب گنوں پُورا ہے اسکے پیٹ میں بڑے بڑے گن بھرے ہوئے ہیں۔ پُورا کونکی ہے۔ بڑا مکار اور پُرفن ہے + (یہ محاورہ سانپ سے لیا گیا ہے کیونکہ اُسکے پاؤں دکھائی نہیں دیتے ہیں)

**پیٹ میں پڑنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱)۔ پیٹ میں جانا۔ یا داخل ہونا۔ حلق سے اُترنا + (۱) پیٹ میں پڑی جب دُور کی سوجھی بُھوک لگی تندور کی سوجھی + مثل

(۲) پیٹ میں پڑا چارہ تو کودنے لگا بیچارہ + مثل

(م۔ عو) نطفہ قرار پانا۔ بیج پڑنا۔ حمل رہنا۔ جنم لینا +

**پیٹ میں چُوہے دَوڑ رہے ہیں یا قلابازی کھا رہے ہیں۔** محاورہ۔ (۱) دہشت سے گھبرا جانا

نہایت تردُد و تشویش میں ہونا۔ خوف کے مارے پست پڑا جانا۔ (۲) بھوک کے مارے جان نکلنے لگنا۔ بھوک کے مارے قُل ہو جانا +

**پیٹ میں چیونٹے کی گرہ ہے۔** ہ۔ محاورہ۔ اسکے بھی پیٹ میں چیونٹے کی سی گرہ ہے اسی سبب سے کچھ نہیں کھاتا۔ بھول سونگ کر رہتا ہے۔ بہت ہی تھوڑا کھاتا ہے۔ نہایت ہی کم خوراک ہے + (اپنے تئیں نازک سمجھنے والے آدمی کی نسبت طنزاً بولتے ہیں)

**پیٹ میں داڑھی ہے۔** ہ۔ محاورہ بچپن میں بڈھوں کی سی باتیں کرتا ہے تھوڑی ہی عمر میں زمانہ دیدہ لوگوں کی سی گفتگو کرتا ہے۔ ہوشیاروں کی سی باتیں کرتا ہے۔ بچّہ ہی سا بڑا عقلمند ہے

**پیٹ میں ڈال لینا۔** ہ۔ف ل (۱) بمجبوری کھانے کو حلق سے نیچے اُتارنا۔ زہر مار کرنا۔ ٹھونس لینا۔ بے رغبتی سے کھانا۔ زبردستی سے نگلنا + (۲) کارآمد چیز کا حاصل کرنا کسی قسم کا ہنر تحصیل کرنا +

**پیٹ میں رکھنا۔** ہ۔ف ل۔ راز کو مخفی رکھنا دلمیں رکھنا۔ بھید چھپانا کسی سے نہ کہنا +

**پیٹ میں سے پاؤں نکالنا۔** ہ۔ف ل۔ (۱) نئی نئی باتیں سیکھنا۔ پر پرزے نکالنا۔ (۲) بدچلنی اختیار کرنا۔ بدراہی میں قدم رکھنا۔ اپنے چھپے گن ظاہر کرنا +

**پیٹ میں گڑبڑ ہونا۔ پیٹ میں گھوڑے دوڑنا۔ پیٹ ہربڑانا۔** ہ۔ف ل۔ پیٹ میں قراقر ہونا۔ پیٹ میں ریح کا دوڑنا۔ پیٹ بولنا +

**پیٹ میں گیدڑیاں دوڑ رہی ہیں۔** ہ۔ محاورہ۔ (دیہات) بھوک یا خوف کے مارے بے چین ہو رہا ہے دیکھو (پیٹ میں چوہے دوڑ رہے ہیں)

**پیٹ والی۔** اسم مؤنث۔ حاملہ۔ دوجیا گربھ ونتی +

**پیٹھ پر کا۔ پیٹھ پر کی۔** صفت پیچھے کا بعد کا۔ وہ لڑکا یا لڑکی جو کسی ایک بچّے کے بعد پیدا ہوا ہو +

**پیٹھ پر کھانا۔** ہ۔ف ل۔ کمزوری کے باعث پٹتے ہوئے بھاگنا۔ شکست فاش کھانا۔ چوتڑوں پر کھانا۔ پیٹھ دکھا جانا

**پیٹھ پر ہاتھ پھیرنا۔** ہ۔ف م۔ (۱) چمکارنا پیار کرنا۔ شاباش دینا۔ پیٹھ ٹھوکنا +

(۲) حوصلہ بڑھانا۔ ہمت بندھانا +

**پِیٹھ پر ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ حمایت یا کُمک پر ہونا۔ مددگار ہونا۔ پُشت پر ہونا سہارا دینا۔ مدد دینا +

**پِیٹھ پھیرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ لُغوی۔ کسی کیطرف پیٹھ کرلینا (۱) پیٹھ موڑنا۔ روانہ ہونا۔ جانا۔ سِدھارنا + (۲) لڑائی سے بھاگنا پیٹھ یا پُشت دکھانا۔ (۳) نفرت کرنا۔ مُنہ موڑلینا +

**پِیٹھ پیچھے**۔ ہ۔ م ف۔ مُنہ کے سامنے نہیں۔ رُوبرُو نہیں۔ بعد میں۔ پیچھے۔ غیرحاضری میں +

مثل (۱) پیٹھ پیچھے بادشاہ کو گالیاں دیا کرتے ہیں۔

(۲) جب ہم ہی نہ رہے تو ہمارے پیٹھ پیچھے کچھ ہی ہوا کرے

**پیٹھ پیچھے کہنا**۔ ہ۔ ف ل۔ عدم موجودگی میں کسیکو بُرا بھلا کہنا۔ غیبت کرنا۔ بدگوئی کرنا +

**پیٹھ توڑنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) کمر توڑنا ہمت توڑنا۔ مایوس یا نراس کرنا + (۲) پیٹھ پر سواری کسکر تھکا دینا۔ چڈھی توڑنا +

**پیٹھ ٹھونکنا**۔ ہ۔ ف ل۔ جی یا حوصلہ بڑھانا۔ شاباش دینا +

**پِیٹھ چارپائی سے لگ گئی**۔ محاورہ کھاٹ سے کمر لگ گئی۔ بیماری اور کمزوری کے باعث اُٹھنے بیٹھنے کی بھی طاقت نہیں رہی۔ صاحب فراش ہوگیا۔ اُٹھا تک نہیں جاتا۔ نہایت ضعف ونقاہت ہوگئی +

**پِیٹھ دِکھانا۔ دینا یا موڑنا**۔ ہ۔ ف م لغوی پیٹھ موڑنا + (۱) سدھارنا۔ جانا روانہ ہونا۔ رُخصت ہونا +

چلے جسطرح پیٹھ اپنی دِکھا۔
اُسیطرح دِکھلائیو مُنہ پھر آ + (میرحسن)

(۲) پیچھا دکھانا۔ پشت دکھانا۔ بھاگنا۔ شکست کھانا +

چھتری کا یہ دھرم نہیں بھاگ دکھاوے پیٹھ۔
یا مارے یا مر رہے لیٹ جائے جوں کیٹ + (مقولہ)

(۳) بے رُخی کرنا۔ بے مروتی برتنا۔ بیوفائی کرنا۔ دغا یا چال کرنا + (۴) چھوڑدینا۔ تیاگ کردینا۔ (۵) چل بسنا مرجانا +

**پیٹھ لگانا۔ پیٹھ لگا دینا**۔ ہ۔ ف م۔ کسی سواری یا باربرداری کے جانور کی پیٹھ میں بےتمیزی سے کسنے یا سواری لینے کے سبب زخم ڈالدینا + (۲) پہلوان

پچھاڑ دینا۔ دے مارنا۔ چت کر دینا +

**پیٹھ لگنا یا پیٹھ لگجانا** - ہ۔ ف ل۔ (۱) سواری یا باربرداری سے جانور کی پیٹھ میں گھاؤ یا زخم پڑ جانا۔ پڑے پڑے بیمار کی پیٹھ کا گھائل ہو جانا + (۲) پچھڑ جانا۔ چت ہو جانا +

**پیٹی اُتر جانا** - ہ۔ ف ل۔ سپاہی یا کونسٹبل کا معطل یا موقوف ہو جانا +

**پیٹی لڑانا** - ہ۔ ف م۔ (اوباش) صحبت کرنا۔ جماع کرنا۔ مباشرت کرنا +

**پیجامہ سے باہر ہونا یا نکلا پڑنا** - ا۔ ف ل۔ نہایت خفا ہونا۔ بہت سا لال پیلا ہونا۔ دیکھو (پائجامہ سے باہر نکلنا) +

**پیچ اُٹھنا** - ا۔ ف ل۔ (۱) پیٹ میں مروڑا پیدا ہونا۔ پیچش کا سا درد ہونا + (۲) لڑانے کے لئے کنکوؤں کا بڑھنا یا جانا +

**پیچ باندھنا** - ا۔ ف م۔ کشتی کے داؤں کا توڑ کرنا یا جواب دینا۔ گرفت کرنا +

**پیچ پڑنا** - ا۔ ف ل۔ (۱) اُلجھ جانا + اُنجھیڑا پڑ جانا + (۲) سخت مشکل یا دقت ہو جانا + (۳) ایک کے پتنگ کی ڈور دوسرے کی پتنگ کی ڈور پر کاٹنے کی نظر سے پڑنا۔ پتنگوں کا لڑجانا

**پیچ پی ہزار نعمت کھائی** - محاورہ۔ (م عو) رُوکھا سوکھا جو ملگیا اُسکو نعمت سمجھ کر کھایا اور خدا کا شکر بجالائے۔ جو کچھ کھانے کو مل گیا اُسی کو غنیمت سمجھا +

**پیچ چل جانا** - ا۔ ف ل۔ دھوکا دیدینا۔ چال چل جانا۔ دغا یا فریب سے غالب آجانا +

**پیچ در پیچ** - ... صفت + نہایت پیچیدہ اُلجھا ہوا۔ پٹا ہوا۔ نہایت مشکل و دشوار بڑا کٹھن +

**پیچ دینا** - ہ۔ ف م۔ (۱) مروڑنا۔ اینٹھنا بل دینا۔ لپیٹنا + (۲) دم جھانسا دینا۔ فریب یا دھوکا دینا۔ چھل کرنا +

اُلفت گیسوئے جاناں نے بڑا پیچ دیا۔
دام میں آگئے ہم آپکے دانا ہو کر + (صبا)

**پیچ ڈالنا** - ہ۔ ف م۔ (۱) دھوکے کی تدبیر کرنا۔ فریب کا جال بچھانا + (۲) دقت میں پھنسانا۔ مشکل میں ڈالنا + (۳) دوسرے کے کنکوے پر اپنے کنکوے کی ڈور اُسکو کاٹنے کی نظر سے ڈالنا۔ پتنگ لڑانا + (۴) (پہلوان) داؤں باندھنا

داؤں کرنا +

**پیچ کرنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱۔ پہلوان) کُشتی میں داؤں کرنا + (۲) چال چلنا۔ گھات کرنا۔ دھوکا دینا +

جو اپنے ساتھ پیچ کرے اُس سے پیچ کرنا چاہئے + فقرہ

**پیچ کھانا**۔ ا۔ ف ل۔ جی ہی جی میں پیچ و تاب کھانا۔ دِل ہی دل میں غُصّہ ہونا۔ پیچ و تاب کھانا +

**پیچ کُھلنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) بل یا لپیٹ اُدھڑ جانا + (۲) کسی مشکل بات کا حل ہونا۔ چُھپی بات کا ظاہر ہونا۔ بھید کُھلنا + (۳) بل یا فرق دُور ہونا +

**پیچ کھیلنا**۔ ا۔ ف م۔ داؤں گھات کرنا یا چلانا۔ چال چلنا۔ دھوکا دینا۔ دغا و فریب دینا +

**پیچ میں آنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) چال یا جُل میں آنا۔ جال یا پھندے میں پھنسنا دھوکا یا فریب کھانا + (۲) مُصیبت یا آفت میں پھنسنا۔ بلا میں مُبتلا ہونا۔ گردش یا پھیر میں آنا +

**پیچ و تاب کھانا۔ پیچ و تاب میں ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ جی ہی جی میں کھولنا۔ نہایت غُصّہ ہونا۔ آگ ہو جانا +

خط پڑھکے اور بھی وہ ہوا پیچ و تاب میں۔
کیا جانے لکھدیا اُسے کیا اضطراب میں + (ذوق)

(۲) فکر و اندیشہ کرنا۔ سوچنا۔ غم میں ہونا + اُتنا ہی مُجھکو اپنی حقیقت سے بُعد ہے۔
جتنا کہ وہم غیر سے ہوں پیچ و تاب میں +

**پیچھا بھاری ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسی کام کے انجام میں دقّت یا مُشکل ہونا۔ آخر مُشکل پیش آنا۔ بعد میں دقّت پڑنا + (۲) کسیکے بہت سے طرفدار یا حمایتی ہونا۔ کسی کے رشتہ داروں یا حمایتیوں کا معزز یا طاقتور ہونا +

**پیچھا پکڑنا یا لینا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسی کام کو برابر کئے جانا۔ پیچھے پڑ جانا۔ کسی کام کے سر ہو جانا + (۲) کسی شخص کی صحبت اختیار کرنا۔ ساتھ لگے رہنا + (۳) در پے ہو جانا۔ لپٹ جانا۔ پنڈ نچھوڑنا

تُجارنے اسکے اُسکا بڑا پیچھا لیا ہے

**پیچھا چُھڑانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) رہائی کی صورت نِکالنا۔ چُھٹکارا حاصل کرنا۔ جان بچانا۔ بریت چاہنا۔ (۲) ٹالنا۔ بہانہ کر دینا

**پیچھا کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) کسی کے پیچھے حملہ کرنا یا دَوڑنا۔ رگیدے چلے جانا۔ تعاقب کرنا۔ در پے ہونا + (۲) ستانا۔

دِق کرنا +

میرا پیچھا بس اب نہ کیجے آپ -

میرے گھر مجکو جانے دیجے آپ + (شوق)

(۳) بندوق یا توپ کا چھوٹتے وقت پیچھے کو ہو جانا یا چل جانا +

میاں! اس طرح نہ چھوڑنا کہیں پیچھا نکر جائے

**پیچھے پڑنا یا پیچھے پڑا رہنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) کسی کے درپے ہونا۔ سر ہو نا۔ پٹنا۔ آڑے ہاتھ لینا +

بلا سی وہ دیکھ اُسکے پیچھے پڑی + (میرحسن)

(۲) دِق کرنا۔ ستانا۔ درپے آزار ہونا + (۳) درپے تضحیک ہونا۔ رسوائی چاہنا + بال چوٹی کے کرینگے بدنام۔

(حیا) یہ موئے پیچھے پڑے رہتے ہیں +

(۴) بار بار مانگنا۔ مانگے جانا +

**پیچھے پیچھے**۔ ہ۔ م ف۔ (۱) ساتھ لگا ہوا۔ ساتھ ساتھ۔ ساتھ میں +

(۲) تھوڑی دیر میں۔ تھوڑی دیر بعد۔ ابھی +

**پیچھے ڈالنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) کسی کے پیچھے جانا۔ تعاقب کرنا +

میں نے بھی گھوڑا پیچھے ڈالدیا

(۲) آگے بڑھ جانا۔ سبقت لیجانا +

(۳) پس انداز کرنا۔ تھوڑا تھوڑا بچا کر جمع کرنا +

چار پیسے پیچھے ڈالوگے تو تمہارے کام آوینگے

**پیر پھیر نے جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ دیکھو (پاؤں پھیرنے جانا)

**پیر نکالنا**۔ ہ۔ ف م۔ دیکھو (پاؤں نکالنا) +

**پیرِ مُغاں**۔ ف۔ اِسم مذکر + لغوی۔ آتش پرستوں کا پیشوا (۱) طنزاً گرو گھنٹال۔ بُڈھا۔ بزرگ۔ ذات شریف

کیا پیر مغاں بنکے بیٹھے ہیں!

(۲) شراب خانہ کا مالک۔ داروغہ ساقی + پلا آتش رشک پیر مغاں۔

(میرحسن) کہ بھولوں میں اب گرم و سرد جہاں +

**پیرِ نابالغ**۔ ا۔ اِسم مذکر۔ وہ شخص جو عمر رسیدہ ہو کر بچوں کی سی باتیں کرے۔ بوڑھا بیوقوف۔ بُڑبک۔

**پیروں پڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ دیکھو۔ (پاؤں پڑنا نمبرا سے ۳ تک)

**پیروں میں مہندی لگنا**۔ ہ۔ ف ل۔ بیجا عذر ہونا + دیکھو (پاؤں میں مہندی لگنا)

**پیروں میں سر دینا**۔ ا۔ ف ل

کسی کے پیروں پر اپنا سر رکھنا خوشامد کرنا +

**پیڑو کی آنچ** - ہ - اسم مؤنث - عورت کی خواہش نفسانی + پیڑو کی آنچ سہنی ہر ایک عورت کا کام نہیں ہے +

**پیڑھی در پیڑھی** - ہ م ف - پشتینو ں سے + دیکھو (پشت بہ پشت)

**پیزار پر مارنا** - ہ - ف ل - حقیر جاننا خاطر میں نہ لانا + دیکھو (پاپوش پر مارنا)

**پیزار سے** - ا م ف - دیکھو (پاپوش سے)

**پیسا اُٹھانا** - ہ - ف ل - روپیہ صرف کرنا - بہت خرچ کرنا +

**پیسا اُڑانا** - ہ - ف ل - فضول خرچی کرنا - روپیہ برباد کرنا - روپیہ کو کنکری کرنا - روپیہ کو روپیہ نہ سمجھنا +

**پیسا بھر کی بوٹی کٹوا ڈالو** - ہ - محاورہ (م عو) - زبان بند کرو - اپنی للو کو بس میں کرو - چپ رہو +

**پیسا ڈھونا** - ہ - ف ل - پرایا مال مارنا کسی کے مال سے خوب ہاتھ رنگنا کسی کی دولت لوٹنا +

**پیسا کھوٹا ہو جانا** - ہ - ف ل - (ہندو) (۱) لڑکے بالے کا بدچلن ہو جانا + اپنا پیسہ کھوٹا ہو تو پرکھنے والے کا کیا دوش + مثل (۲) کسی بیمار کا بگڑ جانا - کسی آدمی کا مرنے کے قریب ہو جانا +
اب یہ پیسہ کھوٹا ہو گیا بچنے کی آس نہیں ہے +

**پیس ڈالنا - پیس مارنا** - ہ - ف م - (۱) نہایت تکلیف پہنچانا - برباد کر دینا - خاک میں ملا دینا +

تیرے ہاتھوں سے ہوا ہے اک زمانہ پائمال -
پیس ڈالوں تجھکو اے چرخ ستمگر زیر پا ++ (دیوان)

(۲) - عو - طعنے مہنے دینا - بولی مارنا - ستانا جلانا - جھونا +

**پیس لوں تو پیٹوں** - ہ - محاورہ - یعنی پہلے پیٹ کے لئے آٹا پیس لوں تو پھر مُردے کو روؤں - پیٹ کا فکر مُردے کے ماتم سے پہلے ہے -

**پیسنا پیسنا** - ہ - ف ل - لغوی اناج پیسنا (۱) سخت محنت مشقت کرنا - نہایت تکلیف سے کمانا + پیسنا پیس کے پیٹ پالتی ہوں + (۲) قصہ یا داستان بیان کرنا - قصہ ناندنا + چکی جھونا +

میاں! کیا پیسنا پیس رہے ہو؟

**پیسے برابر بوٹیاں کرنا۔ پیسے پر دھر کر بوٹیاں اُڑانا۔** ا۔ ف م۔ (م عو) خوب مارنا۔ کاٹنا۔ کھال اُڑانا یا اُدھیڑنا۔ پُرزے پُرزے اُڑانا+ [زر پرست۔

**پیسے کا میت۔** محاورہ۔ روپیہ والے کا یار

**پیسے کے تین دھیلے بُھناتا ہے۔** محاورہ۔ بڑی چالاکی کے ساتھ کفایت شعار ہے۔ بڑا ہی کنجوس اور مکھی چوس ہے

**پیسے والا۔** محاورہ۔ (عو) روپیہ والا۔ دھنوان۔ دولت مند۔ دھناڈ+

**پیشاب بند ہونا۔ خطا ہونا یا نکلنا** ا۔ ف ل۔ لغوی۔ کسی مرض یا دوا کے باعث مُوت کا آنے سے بند ہو جانا یا بہ جانا+ کسی شخص سے اِتنا ڈرنا کہ مُوت آتے آتے بند ہو جائے یا نہ آتا ہو تو نکل جائے۔ نہایت ڈرنا۔ مارے ڈر کے کانپنا۔ بہت خوف کرنا+

**پیشاب کی راہ بہا دینا۔** ہ۔ ف م۔ (عوام)۔ کھانے پینے میں اُڑا دینا روپیہ کو روپیہ نہ سمجھنا۔ فضول خرچی کرنا۔ بدچلنی میں اُٹھا دینا+

**پیشاب بھی نکرنا۔ پیشاب کی دھار پر مارنا۔** ہ۔ ف ل۔ اتنا حقیر اور ادنیٰ سمجھنا کہ اُس پر مُوتنا بھی گوارا نکرنا۔ بہت ہی ذلیل و حقیر سمجھنا۔ نفرت کرنا+ دیکھو (پاپوش پر مارنا)+ رہنا تو در کنار میں تو وہاں جا کر پیشاب بھی نکروں+

**پیش آنا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) وقوع یا ظہور میں آنا۔ سامنے یا آگے آنا+ (۲) بُرا یا بھلا سلوک کرنا۔ اچھی یا بُری طرح سے برتنا۔ برتاؤ کرنا+

**پیش جانا یا چلنا۔ پیش رفت چلنا** ہ۔ ف ل۔ اختیار ہونا۔ چلنا۔ قابو چلنا۔ پار بسانا۔ موت کے آگے کسی کی پیش نہیں چلتی

**پیش دستی یا پیش قدمی کرنا۔** ا۔ ف م (۱) پہلے ہاتھ ڈالنا یا قدم رکھنا۔ پہلے حملہ یا چڑھائی کرنا+ (۲) شروع کرنا۔ پہل کرنا۔ سبقت کرنا+

دھول دھپّا اُس سراپا ناز کا شیوہ نہیں۔
ہمیں کر بیٹھے تھے **غالب** پیشدستی ایکدن+ (غالب)

**پیش کرنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) کسی شخص کو کسی آدمی کے سامنے حاضر یا موجود کر دینا۔ ملوا دینا+ (۲) مقدمہ کی مثل کو حاکم کے آگے رکھنا۔ مدعی یا گواہ کو حاکم کے روبرو کھڑا کر دینا+ (۳) نذر دینا۔ بھینٹ کرنا۔ آگے رکھنا+

**پیغام ڈالنا۔** ا۔ ف م۔ (م عو) نسبت

یا شادی کی درخواست کرنا +
**پیغام سلام ہو رہا ہے یا بھیجا ہے۔** محاورہ۔ منگنی یا نسبت کے بارے میں بات چیت یا گفتگو ہو رہی ہے +

**پیں بولنا۔** ہ۔ ف ل۔ یلم۔ عاجز ہونا یا کردینا۔ غرور ڈھنا یا ڈھا دینا۔ چیں بولنا چیں بول جانا +

**پینڈی کا ہلکا۔** ہ۔ محاورہ۔ وہ شخص جسکی پینڈی یعنی جڑ مضبوط نہو۔ وہ شخص جسکی بات کو قیام نہو۔ بات کا کچا۔ اوچھا

**پینڈی کے بل بیٹھ جانا۔** ہ۔ ف ل۔ (یہ خیال ناؤ سے لیا گیا ہے جو پینڈی میں سوراخ ہوجانے سے پانی بھر کر دریا میں ڈوب جاتی ہے) اسی سبب سے (۱) ڈوب جانا۔ غرق ہو جانا + (۲) (عوام) چوتڑوں کے بل بیٹھ جانا۔ سہار نہ سکنا + (۳) گھبرا جانا۔ سٹ پٹا جانا۔ ہوش و حواس جاتے رہنا + (۴) دوالہ نکل جانا۔ کاروبار کا تھک جانا + (۵) تھک جانا۔ ہار جانا۔

**پینڈ بھر جانا۔** ہ۔ ف ل۔ (دیہات) کسی تیرتھ کی طرف قدم رکھنا گویا اُس تیرتھ کو وہیں قرار دے کر اُسکی طرف جانا ہی بمنزلہ اُس تیرتھ کی قسم کھانے کے ماننا۔ قسم کھانا + جو تو سانچ کہے ہے تو گنگا جی کی اور چار پینڈ بھر جا + (زمیندار)

**پینک میں آنا۔** ہ۔ ف ل۔ افیم کے نشہ میں آکر اونگھ جانا +

**پیوستہ کرنا۔** ا۔ ف م۔ (۱) ملا دینا۔ ایک جان کر دینا۔ چپکا دینا + (۲) مضبوط کر دینا + (۳) جذب کرنا۔ پلا دینا۔ کھپا دینا +

**پیوند لگانا۔** ا۔ ف م۔ (۱) جوڑ میں جوڑ ملانا۔ تھگلی یا جوڑ لگانا۔ جوڑ دینا (۲) کسی ایک درخت میں دوسرے درخت کی شاخ لگانا +

**پیونڈی مونچھیں۔** ہ۔ محاورہ۔ وہ مونچھیں جنہیں حلقے بنا کر بانکے آدمی اپنے گالوں پر چپکا لیتے ہیں +

## ت

**تابڑ توڑ۔** ہ۔ م ف۔ (دیہات) آگے پیچھے ایک بعد ایک۔ علی التواتر۔ لگاتار۔ برابر + (۲) جلد۔ تیز۔ شتاب۔ شیگھر

**تاب لانا۔** ا۔ ف ل۔ گوارا کرنا۔ سہارنا متحمل ہونا۔ برداشت کرنا +

**تاب نہ رہنا۔ تاب نہ لانا۔** ا۔ ف ل۔

برداشت نہ رہنا۔ جھیل نہ سکنا۔ گوارا نہ کر سکنا۔ گھبرا جانا۔ سِٹ پٹا جانا۔ چھکّے چھوٹ جانا +

**تاراسی آنکھیں ہو جانا۔** ہ۔ ف ل۔ آنکھوں کا بالکل کیچڑ اور میل کچیل وغیرہ سے صاف ہو جانا۔ آنکھوں پر سے آشوب کا ہٹ جانا۔ بتاسی آنکھیں کھل جانا +

**تارا ہو جانا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) بہت اونچا یا نیچا ہو جانا۔ آکاس سے لگ جانا۔ تحت الثریٰ کو پہنچ جانا + (۱) کنکوّا تارا ہو گیا

(۲) نام یوں پستی میں بالاتر ہمارا ہو گیا۔
جسطرح پانی کنوئیں کی تہ میں تارا ہو گیا +

**تار باندھنا یا لگانا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) لگا تار کسی کام کو کئے چلے جانا۔ سلسلہ باندھ دینا۔ متواتر یا برابر کئے چلا جانا۔ (۲) بار بار آنا جانا + (۳) برابر رٹے چلے جانا۔ لگا تار کہے چلے جانا +

**تار بتار ہونا۔ تار کتار ہونا۔** ہ۔ ت۔ ل۔ (۱) بُرا یا پتلا حال ہونا۔ مرنے کو ہو جانا۔ بے حال ہونا۔ غیر حالت ہونا (۲) معاملہ بگڑ جانا۔ بنا بنایا کام خراب ہو جانا +

**تار بندھنا۔** ہ۔ ف ل۔ کسی کام کا برابر یا لگا تار ہوئے جانا۔ سلسلہ یا دور بندھ جانا + ہچکیوں کا تار بندھ گیا +

**تار تار کرنا۔ یا۔ کر ڈالنا۔** ہ۔ ف م۔ ٹکڑے ٹکڑے کر ڈالنا۔ دھجی دھجی کرنا۔ پھاڑ ڈالنا + لیر لیر یا چیر چیر کر ڈالنا +

وہ آوے تو آگے میرے نابکار۔
گریباں کو اُس کے کروں تار تار + (میر حسن)

**تار ٹوٹنا۔** ہ۔ ف ل۔ (چرخہ کاتتے وقت تار کے ٹوٹ جانے سے کتنے کا کام بند ہو جاتا ہے) اسی سبب سے۔ چلتے کام میں روک لگ جانا یا روڑا اٹک جانا۔ رخنہ یا خلل پڑنا۔ ہوتے ہوتے کام کا رک جانا۔ سلسلہ جاتا رہنا۔ ہرج واقع ہونا

**تار دیکھنا۔** ہ۔ ف ل: (حلوائی) چاشنی کے پک جانیکا حال معلوم کرنا +

**تار نکالنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) سرا پانا یا نکالنا (۲) کپڑے میں سے کشیدہ کے لئے دھاگے نکالنا + (۳) پتا یا کھوج لگانا۔ سراغ چلانا + (۴) سفلی علم کے ذریعہ سے کسی مریض کی بیماری کی وجہ یا کسی کھوئی ہوئی چیز کے لینے والے کا نام بتانا +

**تار نہ ٹوٹنا۔** ہ۔ ف ل۔ کسی کام کا برابر ہوئے جانا۔ سلسلہ نہ جاتا رہنا +

**تاروں بھری رات** - ہ - اسم مؤنث - وہ رات جسمیں آسمان بالکل صاف ہو اور تارے خوب کھل رہے ہوں - صاف رات + تاروں بھری رات آدھی ادھر آدھی اُدھر

**تاروں کی چھاؤں** - ہ - م ف - سویرے ہی سویرے - نور کے تڑکے - علی الصباح بہت سویرے - قبل از طلوع آفتاب بہت بہدوسی - گجردم - راجا کرن کے پہرے +

**تارے توڑنا** - ہ - ف ل - (۱) انوکھا کام کرنا - ایسا کام کرنا جو اوروں سے نہو سکے - آسمان میں تھگلی لگانا + (۲) چالاکی یا عیاری کرنا +

**تارے چھٹکنا** - ہ - ف ل - تاروں کا خوب کھل جانا یا نکل آنا - مطلع صاف ہونا

**تارے دکھائی دے جانا** - ہ - ف ل (۱) دماغ کی کمزوری کے سبب آنکھوں کے سامنے ترمرے نظر آجانا + (۲) مصیبت پڑ جانا - چھکے چھوٹ جانا +

**تارے گننا** - ہ - ف ل - پریشانی اور دکھ کے سبب جاگ کر رات کاٹنا - رات بھر جاگنا - اختر شماری کرنا - ہجر محبوب میں رات کاٹنا +

وہ ساری رات دریا کے کنارے -
گنا کرتا غم ہجراں میں تارے + (امام)

**تازہ دم ہونا** - ا - ف ل - تکان اُتر جانا - جان آجانا - جی ہرا ہو جانا - ہوشیار ہو جانا

**تازہ وارد** - ا - صفت - حال کا یا تُرت کا آیا ہوا - پردیسی - اجنبی - غیر وطن کا - تازہ ولایت - نو وارد +

**تازہ ولایت** - ا - صفت - (۱) دیکھو (تازہ وارد) + (۲) نوگرفتار - اَن سمجھ - ناواقف - اناڑی +

**تازیانہ ہونا** - ا - ف ل - کوڑا لگنا - تنبیہ ہونا + بہار عشق پہ طُرّہ ہوئی ہوائے بہار -
(صبا) سمند عشق پہ ایک اور تازیانہ ہوا -

**تاک باندھنا** - ہ - ف ل - سیدھ - نشانہ یا شست باندھنا +

**تاک جھانک کرنا** - ہ - ف ل - برابر دیکھے جانا - گھورا گھاری کرنا - نظر بازی یا سینا بینی کرنا - دیکھا بھالی کرنا +

**تاک رکھنا** - ہ - ف ل - پہلے سے پہچان رکھنا - جان لینا - کسی چیز کی گھات میں رہنا - جانچ لینا - تاڑ رکھنا +

مئے سرِ گو ہو صہبا پئیں گے خونِ دل اپنا
یہ ہمنے تاک رکھی ہے مئے انگور پینے میں

**تاک کر مارنا**۔ ہ۔ ف م۔ نشانہ باسیدھ باندھکر چوٹ لگانا +

تفنگ و تیر تو ظاہر نہ تھا کچھ پاس قاتل کے
الٰہی پھر جو دل پر تاک کر مارا تو کیا مارا (ذوق)

**تاک لگانا**۔ ہ۔ ف م۔ کسی چیز پر داؤں لگانا۔ تلاش یا گھات میں رہنا۔ دانت رکھنا +

**تاک میں رہنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) تلاش یا جستجو میں رہنا + (۲) موقع تکنا۔ داؤ یا گھات لگانا یا بچارنا۔ لاگے رہنا +

**تاگے ڈالنا**۔ ہ۔ ف م۔ رُوئیدار یا دوہرے کپڑے میں اُسکے ابرے استر کے ملے رہنے کے لئے ڈورے یا ٹانکے ڈالنا +

**تالا بھڑ جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (مکان کو قفل اُسوقت لگتا ہے جب اُسمیں سے سب آدمی چلے جاتے ہیں)۔ اسی سبب سے۔ مالک مکان یا وارث کا نرہنا۔ سارے کنبے کا دفعۃً مرجانا۔ گھر اُجڑ جانا۔ تباہ یا برباد ہوجانا + ہیضہ میں ہزاروں کے تالے بھڑ جاتے ہیں +

**تال بے تال ہوجانا یا گانا۔ تال سے بے تال ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ سم پر

**تال ندینا**۔ بے سُرا ہوجانا۔ بے سُر بجانے یا گانے لگنا +

مُنہ لگائی ڈومنی گاوے تال بے تال (مثل)

**تال دینا**۔ ہ۔ ف م۔ گانے میں وزن اور سُر قایم رکھنے کے واسطے تالی بجانا۔ مدد یا سہارا دینا +

**تال میل کھانا**۔ ہ۔ ف ل۔ لغوی۔ تال یعنی تالی کا سُر کے ساتھ ملجانا + میل جول ہوجانا + باہم اتفاق ہونا۔ سنجوگ ہونا +

**تالو سے جیب یا زبان نہ لگنا**۔ ہ۔ ف ل۔ برابر بولے چلے جانا۔ للّو کا بند نرہنا۔ بکواس لگ جانا۔ خاموش نرہنا۔ (اشارہ ہے کہ جب زبان تالو سے لگجاتی ہے تو پھر بولنا دشوار ہوجاتا ہے اور جب تک زبان تالو سے نہیں لگتی تو بولنے میں بڑی آسانی رہتی ہے) +

**تالی ایک ہاتھ سے نہیں بجتی۔ ایک ہاتھ تالی نہیں بجتی ہے**

محاورہ۔ ایک ہاتھ کے بجانے سے تالی کی آواز نہیں نکلتی ہے۔ جب دونو ہاتھ ملتے ہیں تو تالی کی آواز پیدا ہوتی ہے۔ اسی سبب سے۔ لڑائی یا محبت دونو طرف سے

ہوا کرتی ہے +

**تالی بجانا یا پیٹنا۔ تالیاں بجانا یا پیٹنا** - ہ۔ ف م۔ (۱) کھلّی اُڑانا۔ تضحیک کرنا۔ تُو تُو بتانا۔ فضیحتی کرنا۔ مذمّت کرنا + (۲) شاباش یا آفرین دینا۔ مدح سرائی کرنا تعریف کرنا۔ (یہ معنی اس محاورے کو اب حال میں پہنائے گئے ہیں۔ کیونکہ انگریزی دستور کے موافق علمی جلسوں میں تعریف کی جگہ تالیاں بجائی جاتی ہیں) (۳) خوشی ہونا۔ مسرور ہونا۔ مگن ہونا۔ باغ باغ ہونا +

تالیاں بجاے بنّو باہ (= بیاہ) ہوگا + (بچّوں کو بہلاتے وقت کہا کرتے ہیں) (۴) ہیجڑوں یا زنخوں کے سے ڈھنگ اختیار کرنا + (۵) گانے میں ساتھ دینا

**تالی بجنا یا پٹنا** - ہ۔ ف ل۔ (۱) رسوائی یا بدنامی ہونا۔ ٹھیٹری پٹنا + (۲) دوالہ نکل جانا۔ ٹاٹ اُلٹ جانا +

**تالی دونو ہاتھوں سے بجتی ہے۔ دونوں ہاتھوں سے تالی بجتی ہے** - محاورہ۔ لڑائی یا محبّت صرف ایک آدمی کیطرف سے نہیں ہو سکتی ہے دونوں طرف سے ہوا کرتی ہے +

**تامڑا نکل آنا** - ہ۔ ف ل۔ (بازاری) بال اُڑ کر کھوپری کا صاف ہو جانا۔ گنجا ہو جانا + ایسا پٹوگے کہ تامڑا نکل آئیگا

**تانا بانا کرتے پھرنا** - ہ۔ ف ل۔ (چونکہ جولاہوں کو تانا بانا۔ پھیلانے میں گھڑی گھڑی ایک سرے سے دوسرے سرے تک جانا پڑتا ہے) اسی سبب سے۔ بار بار آنا جانا گھڑی آنا گھڑی جانا۔ بیفائدہ چکر لگانا +

**تان اُڑانا یا اُڑا لینا** - ہ۔ ف م۔ کسی کے گانے کا ڈھنگ سیکھ لینا +

**تان اُڑانا۔ تان کی لینا** - ہ۔ ف ل گانا۔ الاپنا +

**تانبا سا آسمان ہو جانا۔ آسمان تانبا سا ہو جانا** - ہ۔ ف ل۔ (آسمان پر لال لال اور پھٹے پھٹے ٹکڑے جو اکثر کال کے موسم میں ہو جایا کرتے ہیں۔ دکھائی دینے سے یہ محاورہ لیا گیا ہے) + مینہ کی ایک بوند نہ پڑتا۔ اور کال کے آثار دکھائی دے جانا + دیکھئے اُس کی کیا مرضی ہے آج کل تو آسمان تانبا سا ہو گیا ہے

**تانبے تاثیر** - محاورہ (لکھنؤ) کسی کی پنپی تُلی خوراک۔ حسب ضرورت۔ گن پوئی

سنبھال کھائی - باسی بچے نہ کتّا کھائے

**تانبے کا تار یا چھلا نہیں** - محاورہ - (عو) (یہ حالت ہے کہ اُسکے پاس تانبے کا تار تک نہیں کہ جو اُسکی نتھ تو بنا کر پہن لے) اسی سبب سے - بہت ہی محتاج ہے - بہت ہی غریب ہے +

**تانت باندھو** - محاورہ - (بازاری) بہت سی فحش اور کُھلی کُھلی گالیاں دینے والا دوسرے کی سختی کے ساتھ روکنے پر اُسکے جواب میں یہ محاورہ بولا کرتا ہے - اور اُس سے یہ غرض ہوتی ہے کہ تُم کوئی نشانی یا علامت باندھو تاکہ بھول نہ جاؤ - اور جو کچھ تم سے ہوسکے سو کر لینا +

**تان تروڑ پھینکنا** - ا - ف - م - (تروڑ کی اصل ع تعزیر یعنی اشارہ معلوم ہوتی ہے) اشارہ کنایہ کرنا - آوازہ توازہ کسنا - طعنے مہنے دینا +

**تانت سا - تانتڑی سا** - ہ - صفت لاغر - منحنی سا - بہت دُبلا +

**تان توڑنا** - ہ - ف م - (۱) گاتے وقت گیت کو سم پر لاکر ختم کرنا + (۲ - عو) طعنہ دینا - آوازہ پھینکنا - طعن کرنا +

**تان کے** - ہ - م ف - خوب زور سے کھینچ کر - جما کر - جمتوتل +

جی چاہتا ہے شیخ کی پگڑی اُتار لے -
اور تان کے چٹاخ سے ایک دھول مار لے + (بیتاب)

**تان کی جان** - ا - اسم مؤنث - گانے یا تان اُڑانے کے نہایت مناسب یا قابل (آواز) عمدہ - سُریلی - رسیلی -

گوشش ہے جان میں دم کیا دم کو -
تان کی جان ہے تیری آواز + (نگہت)

**تاؤ آجانا** - ہ - ف ل - (۱) دھات کا گرمائی پاکر لال ہو جانا - لوہے چاندی وغیرہ کا تپ جانا (۲) چاشنی وغیرہ کا پکنے پر آجانا + (۳) (دیہات) بخار آنا تپ چڑھنا + (۴) جھونجل یا غُصّہ آجانا +

**تاؤ دینا یا کھلانا** - ہ - ف م - (کبوتر باز) کبوتروں کو اُڑا کر ایک چکّر دینا +

**تاؤ بھاؤ** - ہ - صفت - بہت ذرا سا یونہی سا - کسی قدر +

**تاؤ دینا** - ہ - ف م - (۱) گرم کرنا - تپانا آگ میں لال کرنا + (۲) تانا - پگلانا + (۳) مروڑی دینا - بٹ یا بل دینا - جیسے - مُوچھوں کو تاؤ دینا +

**تاؤ کھانا یا کھا جانا** - ہ - ف ل - (۱)

دیکھو (تاؤ آجانا نمبر ۱) + (۲) اندازے سے زیادہ آنچ یا حرارت پہنچ جانا + (۳) جوش یا جرخ کھا جانا۔ کالا پڑ جانا + جل جانا + جیسے گرمی میں بہت پھرنے سے خون تاؤ کھا گیا + (۴) قوام یا چاشنی کا زیادہ پکجانا یا جلجانا + (۵) برافروختہ یا غضبناک ہونا۔ غصہ کھانا۔ آگ ہو جانا +

**تایا جانا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) گرم کیا جانا۔ پگلایا جانا + (۲) جلایا جانا + (۳) آزمائش کیا جانا۔ آزمایا جانا +

آگ میں غم کی ہوکے گداز ان جسم ہوا سیماب نی سا۔
یعنی بن ان شعلہ رخونکے خوب ہی ہم بھی تائے گئے +

**تباہی کا مارا۔ تباہی زدہ** ۔ ا۔ صفت مصیبت کا مارا۔ دُکھیا۔ آفت رسیدہ کمبخت۔ بزبھاگی +

**تبدیل ہیئت کرنا** ۔ ا۔ ف ل۔ دھوکا دینے کے لئے صورت بدلنا۔ بھروپ بھرنا یا گانٹھنا۔ بھیس بدلنا +

**تبرّا بھیجنا** ۔ ا۔ ف م۔ لعنت یا تین حرف بھیجنا۔ نفرین کرنا +

**تپ مُوت جانا** ۔ ا۔ ف ل۔ بُخار کے جاتے وقت ہونٹوں پر زرد زرد پھنسیوں کا نکل آنا۔ بُخار کے جانیکی علامت ظاہر ہونا

**تتّا تاؤلا** ۔ ہ۔ صفت۔ جلد باز۔ تیز مزاج

**تتّا توا** ۔ ہ۔ صفت۔ لغوی۔ گرم توا + بات بات پر لڑنے والا۔ لڑاکا۔ فسادی جھگڑالو +

**تتّا ہونا** ۔ ہ۔ ف ل۔ لال پیلا ہونا۔ گرم ہونا۔ خشمناک ہونا۔ افروختہ ہونا +

**تتّر بتّر ہونا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) کھنڈنا۔ تین تیرہ ہونا۔ پراگندہ ہونا۔ بے ترتیب ہونا

**تتّا مرچ ہے۔ بڑا تتّیا ہے** ۔ ا۔ محاورہ لغوی تیز اور چرپری مرچ + نہایت زکی ہے۔ بڑا تیز فہم ہے۔ بڑا پھرتیلا اور چالاک ہے +

**تجاہل عارفانہ کرنا** ۔ ا۔ ف ل۔ جان بوجھکر انجان بننا +

**تجھ سے پھرے تو خدا سے پھرے** ۔ ا۔ محاورہ۔ (قسم یا عہد کے موقع پر بولتے ہیں) تیرے خلاف کروں تو گویا اپنے خدا کے خلاف کروں۔ تجھ سے بدعہد ہوں تو کافر ہوں +

کیا عہد ہمنے یہ اب دلربا سے +
جو تجھ سے پھرے تو پھرے وہ خدا سے + (قاسم)

**تجھ سے تو جا ضرور میں بھی پانی نہ رکھواؤں۔ تجھ سے تو میں نہیں**

**بھی لوٹا نہ رکھواؤں۔** محاورہ۔ (طنزاً حالت تنفر میں بولتے ہیں) تیری صورت دیکھکر اتنا بھی جی نہیں چاہتا کہ تجھسے بیتخانہمیں پانی رکھوانے کی بھی خدمت لوں۔ تو نہایت بدصورت اور بھونڈی شکل کا آدمی ہے۔ پھوٹی آنکھوں نہیں سہاتا۔ بالکل ناپسند ہے +

**تحس نحس کرنا کھونا یا برباد کرنا۔** ہ۔ ف ل۔ ستیاناس کرنا۔ خراب کرنا۔ اوٹ مٹیلا کر دینا۔ غارت یا برباد کرنا

**تھگی نکلنا۔** ہ۔ ف ل۔ (عوام) طنزاً بولتے ہیں۔ فوقیت حاصل ہونا بھلائی ملنا۔ تعریف یا بڑائی ہونا + پدوی چڑھنا نام ہونا + اسمیں کونسی آپکی تھگی نکلے گی +

**تخت چڑھنا۔** ہ۔ ف ل۔ (عو) (طنزاً) پلنگ پر قدم رکھنا۔ چارپائی پر سوار ہونا۔ سونیکی تیاری کرنا +

چراغ میں بتی پڑی لاڈو میری تخت چڑھی۔ مثل

**تخت کا تختہ ہونا یا ہو جانا۔** ہ۔ ف ل۔ (تخت جسپر بیٹھ کر سلطنت کرتے ہیں اُس کا ٹوٹ کر تختہ بن جانا۔) اسی سبب سے سلطنت کا برباد ہو جانا راج کا بگڑ جانا +

**تخت کی رات۔** ا۔ اسم مؤنث۔ (م عو) پہلے ہی پہل دلھن کا اپنے خاوند کے پاس سونے کا وقت۔ سہاگ رات۔ شب زفاف +

آئی جب کلموئی تخت کی رات۔
باجی بھائی نے سکھائی بات + (یار علی)

**تختہ اُلٹنا یا تباہ ہونا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) کسی شہر یا آبادجگہ کا اُجڑ جانا + (۲) تختہ تباہ ہونا۔ کھیت کے کسی حصہ یا کیاری وغیرہ کا ستیاناس ہو جانا

**تختہ گردن۔** ا۔ اسم مذکر۔ سخت اور موٹی گردن والا گھوڑا جو لگام کے اشارہ کے ساتھ نہ مُڑ سکے +

**تختہ ہو جانا۔** ہ۔ ف ل۔ زمین یا کسی سخت چیز مثلاً تخت وغیرہ پر رات کو سونے سے بدن کا اینٹھ جانا + اکڑ جانا۔ شل ہو جانا + سیر تو دیکھی مگر رات کو جو زمین پہ پڑنا نصیب ہوا تو کمر تختہ ہو گئی +

**تخم تاثیر صحبت کا اثر۔** محاورہ۔ نطفہ اور صحبت کا اثر ضرور ہوتا ہے نطفہ اور صحبت اپنا اثر ظاہر کئے بغیر نہیں رہ سکتی +

**ترارا مارنا۔** ا۔ ف ل۔ (دیہات) ڈینگ

مارنا۔ گپ ہانکنا۔ شیخی کرنا۔ تعلّی کی لینا۔

**ترارے بھرنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) تیز دوڑنا
چھلانگیں یا کلانچیں بھرنا یا مارنا۔ سرپٹ
جانا + (۲) فراٹے بھرنا۔ کسی کام میں
نہایت مہارت یا ربط ہونا۔ پھرتی کے
ساتھ کوئی کام کرنا۔ اُڑنا +

**ترازو ہو جانا۔ لگنا۔ بیٹھنا**۔ ا۔ ف ل
(۱) آدھا تیر اِدھر اور آدھا تیر اُدھر
نکل کر لٹکا رہنا۔ تیر کا آر پار ہو کر نکل جانا
نشانہ پر بیٹھ جانا + (۲) دو لشکروں کا
برابر بٹ جانا یا تعداد میں برابر ہو جانا
تاکہ ایک دوسرے پر غالب نہ آسکے
(۱) اُسکے سینہ میں تیر ترازو ہو گیا۔
(۲) ہم پلّہ اپنا کون ہے اُس معرکے بیچ۔
کس کی ترازو یار کا تیر نگہ ہوا۔

**تراش و خراش نکالنا**۔ ا۔ ف م۔
نئے انداز اور ڈھنگ ایجاد کرنا۔
زیب و زینت یا آراستگی کے لئے طریقے
نکالنا +

**تراہ تراہ ہونا یا مچنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱)
ہر شخص کی زبان پر آہ و فغاں ہونا
کسی آفت یا صدمہ ناگہانی سے چلّا
اُٹھنا۔ شور و فریاد مچانا۔ اَلاماں اَلاماں

ہونا + (۲) کسی چیز کی کمی کے باعث
اُسکی پکار مچنا۔ مانگ یا خواہش ہونا +

**تر بھر ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ بگڑنا۔ خفا ہونا
ناراض ہونا۔ کشیدہ خاطر ہونا +

**ترت پھرت ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ چستی و
چالاکی ہونا۔ بڑی تیزی ہونا +
اُنکے مزاج میں بڑی ترت پھرت ہے +

**ترت دان مہاپُن**۔ محاورہ۔ (۱)
جلدی دان دینے سے بڑا پُن ہوتا
ہے + (۲) صاف جواب دیدینا +
لگا لپٹی نہ رکھنا +

**ترچھی نظر یا نگاہ سے دیکھنا**۔
ہ۔ ف ل۔ (۱) قہر یا غصہ کی نگاہ سے
دیکھنا + (۲) ناز و انداز کی نظر سے
دیکھنا۔ نگاہ ناز یا کن انکھیوں سے
دیکھنا۔ محبت بھری نگاہ سے دیکھنا

**ترسا ترسا کے دینا**۔ ہ۔ ف م۔ تھوڑا
تھوڑا دینا۔ شوق دلانا اور پھر اُسکے
موافق نہ دینا۔ خواہش سے کم دینا +

**ترسا ترسا کے مارنا**۔ ہ۔ ف م۔
(عو) (۱) کسی چیز کی خواہش پیدا کرنا
اور پھر وہ نہ دینا۔ ڈھکانا۔ للچانا اور
نہ دینا + (۲) پھڑکا پھڑکا کر مارنا۔ بڑی

تکلیف سے مارنا۔ نہایت رنج دینا +

میری بیٹی کو اسنے ترسا ترسا کے مارا ہے (ہ عو)

**ترس کھانا۔ ترس کے مارے رونا۔** ہ۔ف ل۔ دیا کرنا۔ رحم کھاکر کسی کے حال پر رونا۔ رحم کرنا +

میرے ترس کے مارے تو روتا ہے سب جہان

آنسو نہ ایک آیا مگر چشم یار میں

**ترشح ہونا۔** ا۔ف ل۔ (۱) ننھی ننھی بوندوں کا برسنا۔ تقاطر ہونا + (۲) ظاہر ہونا۔ ٹپکنا۔ پایا جانا۔ برسنا +

اُنکی بات سے خفگی ترشح ہوتی ہے

**ترکاری چڑھانا۔** ا۔ف م۔ (۱) ترکاری کو بنا سنوار کر پکانے کے لیئے چُولھے پر رکھنا + (۲) (شہری ہندو) باپ کے ہاں سے بیٹی کے لیئے معہ اُسکی سسرال والوں کے حمل سے ہونیکے ساتویں مہینے ترکاری مٹھائی اور نئے نئے جوڑوں وغیرہ کا بھیجا جانا۔ (دیہات) سادھ چڑھانا (کایستھ) سدھوری بھیجنا +

**تُرکی بتُرکی جواب دینا۔** ا۔ف م۔ کسی شخص کو اُسی کی زبان میں جواب دینا۔ جیسا کوئی کہے ویسا ہی جواب دینا۔ کسی شخص سے تلہ بکلہ لڑنا۔ صاف صاف جواب دینا۔ کسی سے ذرا نہ دبنا +

**ترکیب دینا۔** ا۔ف م۔ (۱) ملانا۔ آمیز کرنا + (۲) بنانا۔ تیار کرنا۔ مرتب کرنا + (۳) شکل بنانا۔ سانچے میں ڈھالنا۔ صورت پیدا کرنا +

**ترکیب سے چلنا۔** ا۔ف ل۔ (۱) تدبیر کے ساتھ کوئی کام کرنا۔ جگت یا ڈھنگ سے چلنا + (۲) کفایت شعاری کرنا۔ چلن سے چلنا +

**ترکیب کرنا۔** ا۔ف م۔ (۱) بندوبست یا انتظام کرنا۔ تدبیر کرنا + (۲) قواعد نحوی کی رُو سے کسی عبارت کے ہر ایک جزو کلام کو معہ اُسکے متعلقات کے علٰحدہ علٰحدہ بیان کرکے جُملے بنانا

**تُرکی تمام ہونا۔** ا۔ف ل۔ (۱) فن سپاہ گری کا خاتمہ ہونا۔ زور نکل جانا

اسے تُرک تو بھی اب نہ بچیگا کسیکو قتل

میں کیا تمام مُوں تیری تُرکی تمام ہے +

(۲) غرور ڈھجانا۔ گھمنڈ نکل جانا تکبر جاتا رہنا + (۳) ہو چکنا۔ بالکل ختم ہو جانا + (۴) مرجانا۔ کام تمام ہونا +

**تریا ست میں آنا۔** ہ۔ف ل۔ عورت

کی عقل پر کاربند ہونا۔ اِستری کی سمجھ پر چلنا۔ تریامت میں جو نر آوے۔ وہ تو ایک دن لاج گنواوے + مثل

**ترئی کے سے پھول**۔ ہ۔ محاورہ۔ (چونکہ ترئی کے پھول نہایت زرد اور چمکدار ہوتے ہیں اور اپنے پتّوں سے الگ رہتے ہیں اسواسطے اِنکو اول میں اشرفی سے تشبیہ دیتے تھے اب روپے سے دینے لگے اور اُس سے یہ غرض رکھتے ہیں کہ بڑے چمکدار اور چلکتے روپیہ ایک ایک کر کے دے ہیں) خالص چاندی کے تھے جنمیں ایک بھی کھوٹا نہ تھا۔ نقد۔ روکڑا +

(۱) دیکھو جی مینے اِسکو پانسو روپیہ ترئی کے سے پھول دئے تھے اب دیتی دفعہ روتا ہے + (۲) ترئی کے سے پھول سو روپیہ اُٹھ گئے +

**ترّا بھری پڑنا یا ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) بھیڑ بکریوں کی طرح سے جھٹ پٹ روگ میں آجانا۔ وبا یا ہیضہ کے باعث آدمیوں کا چٹ پٹ مرجانا موت کی گرم بازاری ہونا + مری پڑنا (۲) جلدی پڑنا۔ گھبراہٹ مچنا +

**ترّا تر جواب دینا**۔ ہ۔ ف م۔ چٹ چٹ جواب دینا۔ بہت بولنا۔ ذرا نہ چوکنا

**ترّاقا بیٹھنا**۔ ا۔ ف ل۔ (عوام مسلمان) فاقہ گذرنا۔ بالکل کچھ نہ کھانا +

**ترّاقا کھا جانا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) کسی لکڑی کا یکایک چٹخ جانا یا ٹوٹ جانا دیوار کا دفعتہً پھٹ جانا + (۲) کمی یا توڑا ہو جانا + (۳) کسی آدمی کا دفعتہً بیہوش ہو جانا۔ یکایک مرجانا +

**ترّاق سے جواب دینا**۔ ا۔ ف م۔ بغیر سوچے سمجھے جواب دے بیٹھنا۔ صاف انکار کر دینا۔ بغیر لحاظ و شرم کے انکار کر دینا +

**ترّاقے بھرنا**۔ ا۔ ف ل۔ عوام۔ کسی پرند کا زور شور سے اُڑنا +

**ترّاکو دیوا**۔ ہ۔ صفت۔ (دیہات) (۱) مرنیکے قابل۔ مرنہار۔ چراغ سحری + (۲) بے رونق۔ بے آب

**ترّاکا ہونا یا ہو جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) سورج کا نکل آنا۔ پو پھٹنا۔ صبح یا بھور

* اصل میں ترّاکا ہے مگر دہلی کے انپڑھ مسلمان اپنے تئیں پڑھا لکھا ظاہر کرنیکو ترّاقا بولتے ہیں اور اسی طرح اور بہت سے لفظوں میں کاف کے بجائے قاف تلفظ کرتے ہیں جیسے کبوتر کو قبوتر۔

ہونا + (۲) غرور یا گھمنڈ کا اندھیرا دور ہو جانا۔ خبر پڑنا۔ جاننا یا چاندنا ہو جانا حقیقت معلوم ہو جانا۔ چوندھے کھل جانا (۳) ہوش و حواس جاتے رہنا۔ بے ہوش ہو جانا۔ غش آجانا + ایسے پٹے کہ نڑکا ہو گیا + (۴) مفلس یا کنگال ہو جانا۔ تباہ یا برباد ہو جانا۔ دیوالہ نکلنا +

**تسمہ جمانا۔** ا۔ ف م۔ (۱) تسمے سے مارنا (۲) حصہ لگانا۔ پتی لگانا + ذرا سی چیز ہے اور اسمیں وہ بھی تسمہ جماتے ہیں +

**تسمہ لگا نہ رکھنا۔** ا۔ ف م۔ (۱) ذرا سا بھی چمڑا جُڑا نہ رہنے دینا۔ صاف دو ٹکڑے کر دینا۔ ایک ہاتھ میں کام تمام کر دینا + (۲) ذرا تعلق باقی نہ رکھنا۔ خوب دشمنی یا بیر ڈال دینا +

اگرچہ رہگئے تھے استخوان و پوست و لے۔
لگائے ایسے کہ تسمہ بھی پھر لگا نہ رہا +

**تسمہ لنگوٹا باندھنا۔** ا۔ ف ل۔ فقیر کا مرید ہونا۔ جوگی کا چیلا بننا +

**تشت از بام ہونا۔** ا۔ف ل۔ (۱) پرگھٹ ہونا۔ ظاہر ہونا۔ کھل جانا + (۲) مشہور ہو جانا۔ برائی کے ساتھ شہرت پانا انگشت نما ہونا۔ بدنام ہونا۔ رسوا ہونا +

**تشریف ارزانی فرمانا یا لانا۔** ا۔ ف ل۔ کسی بزرگ یا امیر آدمی کا آنا۔ قدم رنجہ فرمانا۔ پدھارنا۔ کرپا کرنا +

**تصویر بنجانا۔ یا ہو جانا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) سورت بن جانا۔ بحس و حرکت ہو جانا۔ گم صم ہو جانا +

**تصویر کی حالت۔** ا۔ صفت۔ (عام) نہایت خوبصورت۔ بڑی حسین۔ قبول صورت۔ پری +

**تعزیہ اُٹھانا یا نکالنا۔** ا۔ ف م۔ تعزیہ کو اُسکے آگے ماتم کرتے ہوئے اور مرثیہ گاتے ہوئے گشت پھرانے یا دفن کرنے کے لئے لیجانا +

**تعزیہ بنانا۔** ا۔ ف م۔ (۱) بانس کے ڈھانچ پر کاغذ و پنی وغیرہ منڈھنا اور اسمیں امام حسن اور حسین کی مزاریں بنا کر رکھنا + (۲۔ ہندو) بدنام یا رسوا کرنا۔ گڈّا بنانا +

**تعزیہ ٹھنڈا ہو جانا۔** ف ل۔ (۱) تعزیہ کا دفن ہو جانا + (۲) کسی کارخانہ یا دکان کا تباہ یا برباد ہو جانا۔ دیوالہ نکل جانا کوٹھی کا بیٹھ جانا + (۳) مشہور اور نامی آدمی کا مر جانا۔ گھی کا کپا لُڑھکانا +

**تعزیہ داری کرنا** - ا - ف ل - (۱) تعزیہ بنانا، اور اسکا تمام صرف شربت اور فاتحہ وغیرہ کا اٹھانا + تعزیہ داری کرنی آسان نہیں ہے اسکو بھی ایک رقم چاہئے + (۲) سوز اور مرثیہ وغیرہ کا پڑھا جانا - ماتم کرنا - بھس اڑانا +

**تعلّی کی لینا** - ا - ف ل - ڈینگ مارنا - شیخی بگھارنا - دون کی لینا - گھمنڈ کرنا - اترانا - پنجوں کے بل چلنا - زمین پہ پاؤں نہ رکھنا +

یہ دودِ شمع دل راتوں کو دیتا ہے تعلّی کی
خجل کرتا ہے زلف حور کو بھی پیچ و خم میرا (رند)

**تمغا بٹھانا** - ا - ف م - (صحیح ت تمغا) - (عو) حکومت جتانا - رعب یا سکّہ بٹھانا - حکم چلانا +

**تُف ہے تیری اوقات پر** - محاورہ - تھوک ہے تیرے جنم میں - لعنت ہے تیرے چال چلن پر +

**تقدیر آزمانا** - ف ل اپنے بھاگوں کو پرکھنا - بخت آزمائی کرنا - تقدیر کے بھروسے پر کچھ کام کرنا +

**تقدیر اُلٹنا - بگڑنا - پلٹنا - پھر جانا - پھوٹ جانا - یا - لوٹ جانا** - ا - ف ل - قسمت کا پلٹا کھا جانا - بخت کا نامساعد ہو جانا - ادبار آنا - بداقبالی ہونا - کرم پھوٹ جانا - نربھاگی ہو جانا +

**تقدیر پھرنا - جاگنا - یا - چمکنا - تقدیر سیدھی ہونا - تقدیر کا موافق ہونا** - ا - ف ل - اچھے دن آنا - دن پھرنا - بھلے دن آنا - بھاگ جاگنا - بخت کا یاور ہونا - اقبال کا سامنے ہونا +

**تقدیر کا بدا - یا - لکھا یوں ہی تھا** - محاورہ - اسی طرح قسمت میں لکھا ہوا ہے - نوشتہ ازلی یوں ہی تھا - کرم ریکھ یہی تھا +

**تقدیر کا بل نکل جانا** - ہ - ف ل - بدبختی کا دور ہو جانا - بُرے دن نکل جانا

**تقدیر کا بناؤ** - ا - اسم مذکر - اقبال کی سازگاری یا موافقت - مساعدت روزگار +

**تقدیر کا پلٹا کھانا - یا - سو جانا** - ا - ف ل - قسمت کا پھوٹ جانا - بدبختی آ جانا +

**تقدیر کا دامن پکڑنا** - ا - ف ل - تقدیر پہ بھروسہ کرنا - سب کام تقدیر پر چھوڑ دینا +

اب نہیں تدبیر کرنیکے وصال یار کی۔
بیٹھ جاو بنگے پکڑ کر دامن تقدیر کو+

**تقدیر کا کھیل ہے۔** ا۔محاورہ۔ تقدیر کے کرشمے ہیں۔ بھاگوں کی باتیں ہیں ساری بات قسمت کے ہاتھ ہے۔

**تقدیر کا مُنہ پھیر لینا۔** ا۔ ف ل۔ مصیبت یا مفلسی میں گرفتار ہونا+ بدبختی آجانا+

دیکھ مُجھکو بُتِ بے پیر نے مُنہ پھیر لیا۔
آج مجھسے میری تقدیر نے مُنہ پھیر لیا+ (ظفر)

**تقدیر کا ہیٹا۔ کھوٹا۔ یا نکما۔** ا۔ اِسم مذکر۔ بِز بھاگا۔ ابھاگی۔ کرم ہیں۔ بدنصیب کم بخت۔ بداقبال+

تقدیر کا کھوٹا کیوں نہ اُٹھاوے ٹوٹا+ مثل

**تقدیر کے ہاتھ بات ہے۔** ا۔محاورہ۔ ساری بات قسمت پر منحصر ہے۔ سارا دارومدار نصیبوں پر ہے+

**تقدیر لڑنا۔ لڑجانا یا جالڑنا۔** ا۔ ف ل۔ تقدیر کا موافق آجانا۔ قسمت کُھل جانا۔ نصیبہ جاگ جانا+

**تقویم پارِینہ۔** محاورہ۔ لغوی پُرانی جنتری+ پُرانی اور ناکارہ چیز۔ بیکار شے+

**تِکّا بوٹی کر ڈالنا۔** ا۔ ف م۔ (مسلمان) (۱) ٹکڑے ٹکڑے یا دھجیاں دھجیاں کر ڈالنا+ (۲) بانٹ لینا۔ تیّا پانچا کر ڈالنا (۳) صرف میں لے آنا۔ اُٹھا ڈالنا+

**تِکّا سا کھڑا رہنا۔** ہ۔ ف ل۔ ہر وقت موجود یا تیار کھڑا رہنا۔ سر پر کھڑا رہنا+

**تُکّا فضیحتی ہونا۔ تُھکّا فضیحتی ہونا** (پورب)۔ ا۔ ف ل۔ (عو) تُو تُو میں میں ہونا۔ باہم تکرار ہونا۔ تُوتکار ہونا لڑائی جھگڑا رہنا+

**تکان۔ یا۔ تھکن اُتارنا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) تھکن یا سُستی دور کرنا۔ تازہ دم ہونا+ (۲۔ بازاری) جماع کرنا۔ ہم بستر ہونا+

**تُک بندی کرنا۔ تُک جوڑنا۔** ا۔ ف ل۔ تُک سے تُک مِلانا۔ بیموقع قافیہ بندی کرنا+

**تکلُّف کا کھانا۔** ا۔ اِسم مذکر۔ وہ عمدہ اور لذیذ کھانا جس میں بہت سے دام لگے ہوں۔ قیمتی اور مزیدار کھانا+

**تکلُّف کا مکان۔** ا۔ اِسم مذکر۔ وہ مکان جو فرش فروش اور جھاڑ فانوس وغیرہ چیزوں سے خوب آراستہ و پیراستہ ہو۔ سجا سجایا مکان

مژدہ یہ سنکے سوئے باغ گئے لوگ رواں۔
صحنِ گلزار میں تھا ایک تکلف کا مکاں + (مصحفی)

**تکلّف کرنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) ٹیپ ٹاپ کرنا۔ بناؤ کرنا۔ آراستگی کرنا + (۲) شرمانا حجاب کرنا + (۳) شرم کے ساتھ انکار کرنا۔ بیجا عذر کرنا +

**تکلے کا گھاؤ یا زخم**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ خفیف سا صدمہ یا چوٹ۔ تھوڑا سا نقصان + مرغی کو تکلے کا گھاؤ بہت ہے۔ ۔ مثل +

**تکلے کے سے بل نکال دینا**۔ ہ۔ ف ل (جب تکلا ٹیڑھا ہو جاتا ہے تو عورتیں اُسکے بل کو دو پوروں کی مارا جوتی یا لوڑھی سے سیدھا کیا کرتی ہیں) اسی سبب سے کسی شخص کو مار پیٹ کر ٹھیک کرنا۔ اینٹھ نکالنا۔ دُرست کرنا۔ ٹھیک بنانا + مجھسے بل لائے تو دم بھر میں، تکلے کے سے بل نکال دُونگا +

**تک و دو لگی رہنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) نہایت تلاش و جستجو رہنا۔ طبیعت کا کسی چیز کی طرف لگا رہنا + (۲) اُدھیڑ بُن رہنا۔ فکر و تشویش رہنا +

**تکّی لگانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (پورب) دیر تک دیکھتے رہنا۔ دیکھے جانا۔ گھورے جانا

**تکّے لگانا یا پکانا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) کباب لگانا۔ یا پکانا + (۲)۔ عو۔ جلانا بھوننا۔ ستانا +

**تکیہ دینا**۔ ا۔ ف م۔ (پورب) اپنا گاؤ تکیہ آنے والے کو دیدینا۔ خاطر تواضع کرنا تعظیم کے ساتھ پیش آنا۔ مدارات کرنا۔ آؤ بھگت کرنا +

**تکیہ کا کتّا ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ ہر وقت تکیہ میں فقیروں کے ٹکڑوں پر پڑا رہنا۔ طفیلیا بنّا +

**تکیہ لگانا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) کسی دیوار یا چیز سے لگ کر بیٹھنا۔ (۲)۔ تکیہ کرنا) کسی پر بھروسہ یا اعتماد کرنا +

**تلاگودن کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (عو) (تلا۔ تلّی کا بگاڑ ہے)۔ لغوی کسی کی تلّی کو گودنا کڑوی کسیلی باتیں کہنا۔ طعنے مہنے دینا۔ ستانا۔ دق کرنا۔ جلانا۔ بھوننا +

**تلاملی پڑنا یا لگنا**۔ ہ۔ ف ل۔ بےچینی ہونا۔ بیقراری ہونا۔ جلدی پڑنا۔ گھبراہٹ یا بےکلی ہونا +

**تلپٹ کر دینا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) (تل مخفف ہے تلے کا پٹ بمعنی تختہ طبقہ یا سطح زمین یعنی زمین کے نیچے کر دینا) اسی سبب سے

(۱) کسی چیز کو چھپا دینا۔ الوپ کر دینا۔ گُم یا غایب کر دینا + (۲) ستیاناس کرنا۔ اُجاڑنا۔ تہ و بالا کرنا۔ تباہ یا برباد کرنا

**تِل تِل۔ تِل تِل بھر۔** ہ۔ م۔ ف۔ تھوڑا تھوڑا۔ ذرا ذرا سا۔ پلی پلی۔ جو جو +
تِل تِل بھر دھن جوڑے سا شو۔ ہو کے ٹھاٹ (اُٹھاتے) جھڑے نہ آنسو + مثل +

**تِل چاولی ڈاڑھی۔** ہ۔ اِسم مؤنث۔ (تل اکثر کالے ہوتے ہیں اور چاول ہمیشہ سفید اسی سے کالے سفید ملے ہوئے معنی لئے گئے ہیں) ایسی ڈاڑھی جس میں کچھ سفید اور کچھ کالے بال ہوں + کُھڑبڑی ڈاڑھی +

**تلچھو یا چھو کرنا۔ تلچھو یا چھو کرتے پھرنا** ہ۔ ف ل۔ (عو) بیتابانہ یا مُضطربانہ پھرنا۔ گھبرائے ہوئے پھرنا۔ گھڑی آنا گھڑی جانا۔ نچلا نہ بیٹھنا۔ ناچتا پھرنا +

**تِل دھار مُوسل دھار برس رہا ہے** محاورہ۔ بڑے زور شور سے بارش ہو رہی ہے۔ موسلا دھار برس رہا ہے چھاجوں مینہ پڑ رہا ہے +

**تِل دھرنے کی جگہ نہ ہونا۔ یا۔ نہ پانا**

**تِل دھرنیکو جگہ نہ رہنا۔** ا۔ ف ل۔ اتنی بھی جگہ نہ رہنا۔ یا نہ مِلنا کہ ایک تِل تو دھر لیں۔ آدمیوں یا چیزوں کی کثرت کے سبب سے کسی جگہ کا خالی نہ رہنا۔ ساری جگہ کا رُک جانا۔ ذرا جگہ باقی نہ رہنا۔ جگہ کی تنگی ہونا۔ بالکل گنجایش نہ ہونا +

**تلف ہو جانا۔** ف ل۔ (۱) مُفت جانا۔ ہرنا۔ خراب ہونا۔ ضایع ہونا + (۲) بے موت مرجانا۔ فوت ہو جانا۔ مرجانا +
بے تابِ تواں یوں میں کاہیکو تلف ہونا۔
یاقوتی تیرے لب کی ملتی تو سنبھل جاتا +

**تِلک کرنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) گدی دینا۔ گدی نشین کرنا + (۲) سگائی نسبت یا منگنی کر دینا + (۳) ٹیکا کرنا۔ رخصت کرنا۔ بِدا کرنا + اُستے دھیلی ناریل تِلک کیا۔ (یعنی رخصت کرتے وقت ایک دھیلی اور ایک ناریل بیراتی کو دیا) +

**تِل کی اوجھل پہاڑ ہے۔ تنکے کی اوجھل پہاڑ ہے** + محاورہ۔ (جب تل پر کچھ پردہ پڑ جاتا ہے یا آنکھ کے آگے ایک تنکا جو ادنی سی چیز ہے آجاتا ہے تو پہاڑ جو بہت بڑی چیز ہے نہیں دکھائی دیتا اور چھپ جاتا ہے) اسی سبب سے

ذراسی اوٹ میں بڑی بات چھپی رہتی ہے۔ ذراسی اُلٹ پھیر میں مشکل مسئلہ پوشیدہ رہتا ہے

**تلکی تلکی مچ رہی ہے۔** ہ۔ محاورہ۔ (ہ عو) (ہندوؤں میں دستور رہے کہ جب کوئی شخص مرنے لگتا ہے تو اُسکو چارپائی پر سے تلے اُتار لیتے ہیں اسی سے معلوم ہوتا ہے کہ اس محاورے کی اصل ”تلے لو تلے کو کی پکار مچنا“ ہے) (۱) ہر شخص پکار رہا ہے کہ فلاں شخص مرنے کو ہے۔ ہر ایک کہہ رہا ہے کہ فلانا اب کے نہیں بچنے کا۔ لینے کے دینے پڑ رہے ہیں +

جی جی! چھوڑیے کی تو تلکی تلکی مچ رہی ہے بھگوان ہی ہے جو اب کے ہیلے کھڑا ہو جائے (ہ۔عو)

(۲) کسی چیز کی بہت مانگ یا پکار ہو رہی ہے۔ اُوڑا پڑ رہا ہے۔ کال یا قحط پڑ رہا ہے +

**تل کی دھرتی اُوپر کر دینا۔** ہ۔ ف ل۔ (ہ۔عو) نیچے کی زمین اوپر کر دینا۔ زمین کو اُلٹ مارنا۔ نہایت گھبرا دینا نہایت پریشان کر دینا + سُنئے! تُو تو جرا (ذرا) سی دیر میں تل کی دھرتی اُوپر کرد ہے + (ہ عو)

**تلملاتے پھرنا۔ تلملانا۔ تلملا جانا۔** ہ۔ف ل۔ کسی چیز کی تلاش میں سرگرداں ہونا۔ بیقرار یا بے چین ہونا۔ مضطرب ہو پھرنا۔ تڑپنا۔ گھبرانا +

ابر تر آنسو بہانا کوئی ہم سے سیکھ جائے۔
برق مضطر تلملانا کوئی ہم سے سیکھ جائے + (ذوق)

**تلملا ہو جانا۔** ہ۔ف ل۔ (دیہات) ذرا سی دیر دکھائی دیکر چُھپ جانا +

**تل نظرا۔** ا۔ اسم مذکر۔ (عو) وہ شخص جو نیچی نگاہ کئے ہوئے تاکتا رہے۔ وہ شخص جو گفتگو کرتے وقت آنکھیں جُھکائے چُپکے چُپکے گھُورتا ہے +

**تلوار برسنا۔** ہ۔ف ل۔ خوب تلوار چلنا تلواریں پڑنا۔ شمشیر زنی ہونا +

برسے اگر تلوار سر و تیر مُنہ موڑیں زنہار نہیں +
سیدھے جانیوالے اُدھر کے کِسکے پھیرے پھرتے ہیں +

**تلوار جھاڑنا۔** ہ۔ف م۔ تلوار کا وار کرنا تلوار چلانا +

تجھے تیروں سے اب میں مارتا ہوں
دیا تلوار تجھ پر جھاڑتا ہوں

**تلوار چلانا۔** ہ۔ف م۔ کسی پر تلوار کا وار کرنا۔ تلوار سے لڑنا۔ مردانگی کرنا بہادری دکھانا +

**تلوار سونتنا یا کھینچنا ۔ تلوار میان سے نکال لینا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ تلوار کو میان سے باہر نکال لینا ۔ تلوار کا وار کرنے پر مستعد ہو جانا ۔ کسی کے مارنیکا ارادہ کرلینا +

**تلوار کا پانی** ۔ ہ ۔ اسم مذکر ۔ تلوار کی آبداری آبِ دمِ شمشیر +

سینکڑوں تشنۂ دیدار ہیں معلوم نہیں ۔
کس کی قسمت کا ہے پانی تیری تلوار کے پاس +

**تلوار کا پٹھا** ۔ ہ ۔ اسم مذکر (لکھنوی) تلوار کی چوڑی دھار ۔

ازل سے قاتلوں کو نقش خوبی سے ہے محرومی ۔
کسی تلوار کے پٹھے پر اُتو ہو نہیں سکتا

**تلوار کا دھنی** ۔ ہ ۔ صفت ۔ بڑا بہادر یا سورما آدمی ۔ خوب تلوار چلانیوالا +

**تلوار کا ڈورا** ۔ ہ ۔ اسم مذکر ۔ دھار ۔ باڑھ ۔ دھار کا نشان جو خط کی شکل میں دکھائی دیتا ہے +

ہرے زخموں میں اگر ٹانکے لگانے ہیں تجھے ۔
پہلے لا جراح ڈورا یار کی تلوار کا +

**تلوار کا کھیت** ۔ ہ ۔ اسم مذکر ۔ معرکہ جنگ دھاوا ۔ لڑائی کا میدان +

چاک پیراہن برنگ گل بعینہ زخم ہے (آتش)
کھیت سا تلوار کا یارب کہ میدان بہار +

**تلوار کا گھاٹ** ۔ ہ ۔ اسم مذکر ۔ (لکھنؤ) تلوار کی گہرائی ۔ شمشیر کی کجی ۔ خم تیغ ۔ تلوار کی دھار +

قاتلِ عالم ہے عریانی میں عالم یار کا ۔
گھاٹ اُسکے تیرنے کا گھاٹ ہے تلوار کا +

**تلوار کا ہاتھ دینا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ شمشیر لگانا ۔ تلوار مارنا + ایک ایسا تلوار کا ہاتھ دیا کہ صاف دو ٹکڑے ہوگئے +

**تلوار کرنا ۔ چرنا ۔ مارنا یا لگانا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ تلوار سے لڑنا ۔ تیغ زنی کرنا ۔ تلوار کا ہاتھ دینا +

علی نے کود کے بیر السلم میں کی تلوار
جو شاہِ جن یہ نہ کہتا نہ چھوڑتے تلوار
علی امامِ منست و منسم غلامِ علی
ہزار جانِ گرامی فدائے نامِ علی

**تلوار کسانا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (لکھنؤ) شمشیر کا خمیدہ ہونا ۔ تلوار کا جھکنا +

امتحاں پر تو ہیلوں کی نظر جھکتی ہے ۔
وقت پر میری بھی تلوار کسائی ہوتی +

**تلوار کو میان کرنا** ۔ ا ۔ ف م ۔ تلوار کو اُسکے غلاف میں رکھنا ۔ قتل کے ارادے سے باز آنا +

**تلوار کی آنچ** ۔ ہ ۔ اسم مؤنث ۔ تلوار کی

مار یا ضرب۔ تلوار کا ہاتھ +

تلوار کی آنچ سہارنی بڑے سورماؤں کا کام ہے

**تلوار گر جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ بہادری جاتی رہنا۔ نامرد ہو جانا۔ ہار جانا +

تلوار گری اور پر جا پھری + مثل

**تلوار میان سے نکلی پڑنا**۔ ا۔ ف ل (طنزاً) تلوار چلانیکے لئے بڑی مستعدی جتانا۔ تلوار سے لڑنیکے لئے بڑی آمادگی ظاہر کرنا۔ تلو ریا بنّا +

**تلواروں کی چھاؤں میں**۔ ہ۔ م ف۔ ننگی تلواروں کے پہرے میں۔ نہایت حفاظت کے ساتھ +

**تلوں میں سے تیل نکلتا ہے۔**
**تلوں ہی میں سے تیل نکلتا ہے۔**
ہ۔ محاورہ۔ فائدہ اور صرف دونو اصل چیز سے ہی حاصل کیا جاتا ہے۔ صرف اُس چیز کی بکری سے نکالا جاتا ہے جسپر وہ کیا جاتا ہے +

**تلووں سے آگ لگنا**۔ ہ۔ ف ل۔ غصہ کے مارے آگ بگولا ہونا غیظ و غضب میں آنا۔ جھلا جانا۔ طیش میں آنا

(۱) بزم دشمن میں لگی ایسی مرے تلووں سے آگ
فرش گل کو میں نے سمجھا فرش انگر زیر پا +

(۲) دیکھے جو حنائی ہاتھ بے لاگ۔
تلووں سے پری کے لگ گئی آگ +

**تلووں سے لگنا اور سر میں جا کے بجھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ پاؤں کی طرف سے آگ کا لگنا اور سر میں جا کر اُسکا تمام ہونا سارے تن بدن میں آگ لگجانا۔ نہایت ہی غصہ آنا۔ بہت بھڑکنا +

**تلووں سے لگنا**۔ ہ۔ ف ل (جب آگ پر پاؤں پڑجاتا ہے تو اُس کی بڑی جلن اور روراہٹ رہتی ہے)۔ اسی سبب سے کسی بات کا نہایت خیال یا فکر ہونا۔ کوئی بات۔ ہر وقت ملحوظ خاطر رہنا کسی کام کے سر ہو جانا +

**تلووں کی سی کہنا**۔ ہ۔ ف ل۔ تلووں کے تلے جو رشوت کا روپیہ آگیا ہے اُسکی رعایت برتنا +

تلووں کی سی کہوں یا دل کی + مثل

**تلووں کا کچا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ وہ شخص جو تھوڑی دور چلکر تھک جائے +

**تلوے چاٹنا یا سہلانا**۔ ہ۔ ف م ازحد چاپلوسی یا خوشامد کرنا۔ للّو پتّو کرنا۔ گڑگڑانا۔ ہا ہا کھانا +

تلوے سہلاتی ہیں پریاں خانۂ زنجیر میں۔
وقت کا اپنے سلیماں ہے تیرا دیوانہ آج

**تلوے چھلنی ہوجانا یا گھس جانا۔** ہ۔ف ل۔ پھرتے پھرتے تلوؤں کا زخمی ہوجانا۔ بہت پھرنا۔ از حد پیر دوڑی کرنا +

**تلوے دھو دھو کے پینا۔** ہ۔ف م۔ (۱) از بس اطاعت یا فرماں برداری کرنا + (۲) آدھینی یا عاجزی کرنا۔ خوشامد کرنا + (۳) قدر کرنا۔ آنکھوں پر بٹھانا۔ سر پر رکھنا +

**تلوے کھجانا یا کھجلانا۔** ہ۔ف ل۔ سفر کرنے یا سرگردان پھرنیکو جی چاہنا۔ صحرانوردی کی علامت ظاہر ہونا۔

(ذوق) رخصت اے زنداں جنوں زنجیر در کھڑکائے ہے
مژدہ خارِ دشت پھر تلوا مرا کھجلائے ہے۔

**تلوے گرم کرنا۔** ہ۔ف ل۔ چپکے سے کسی عہدے دار کے تلوے تلے قاضی الحاجات کو سرکا دینا۔ مٹھی گرم کرنا۔ یا ضابطہ آنا۔ بھینٹ چڑھانا۔ کچہری پوجنا۔ گھونس پچّر دینا +

**تلوے نہ ٹکنا یا نہ لگنا۔ تلوا نہ ٹھہرنا** (ہ عو)۔ ہ۔ف ل۔ ایک جگہ قرار نہ پکڑنا۔ قیام نہ کرنا۔ ایک جگہ جم کر نہ بیٹھنا۔ پھرتے پھرنا۔ گھڑی آنا گھڑی جانا۔

**تلے پڑنا۔** ہ۔ف ل۔ (۱) زمین پر سونا (۲) (بازاری) بدفعلی کرانا۔ فعل ناجائز کرانا +

**تلے کا سانس تلے اُوپر کا سانس اُوپر رہ گیا۔** محاورہ (جب اندر کا سانس باہر نہ آسکے اور باہر کا سانس اندر نہ جاسکے تو نہایت پریشانی بلکہ نزع کی حالت ہوجاتی ہے) اسی سبب سے۔ دم بخود یا ششدر رہگیا۔ حیران و پریشان ہوگیا۔ سٹّی گم ہوگئی۔ کوئی تدبیر نہ سوجھی +

**تلے کے دانت تلے اور اُوپر کے دانت اُوپر رہگئے۔** محاورہ۔ یعنی اُوپر اور تلے کے دانت ملے نہیں۔ مُنہ کُھلے کا کُھلا رہگیا۔ نہایت پریشان اور حیران رہگیا۔ ہکّا بکّا ہوگیا +

**تلے کی زمین اُوپر ہوگئی۔** محاورہ۔ بڑا بھاری انقلاب ہوگیا۔ بہت کچھ تغیر و تبدل ہوگیا +

**تماشا بنانا یا کرنا۔** ا۔ف م۔ (۲) سوانگ بنانا۔ نقل کرنا + (۲) کھلّی کرنا۔ ہنسی اُڑانا۔ احمق بنانا +

**تماشا دکھانا۔** ا۔ف م۔ (۱) عجائبات دکھانا۔ انوکھی بات کرنا +

کیا شان ایزدی نے تماشا دکھا دیا۔
انسان کا فرشتوں سے رُتبہ بڑھا دیا + (احمد)

(۲) سزا دینا۔ مارنا۔ پیٹنا۔ مزہ چکھانا +

**تماشے کی بات ہے۔** محاورہ تعجب مزے یا اچرج کی بات ہے۔ انوکھی یا نئی بات ہے +

**تُم سے خدا پناہ میں رکھے۔ تُم سے خدا بچائے۔** محاورہ۔ تمہارے بُرے فعلوں کے اثر سے خُدا اپنی پناہ میں رکھے +

**تُم کاٹو میری ناک اور کان۔ میں نہ چھوڑوں اپنی بان۔** محاورہ۔ (ہٹی لڑکے بالے اور ضدّن عورت کی نسبت طنزاً بولتے ہیں) یعنی تم چاہو جتنی سزا دو یہانتک میری ناک اور کان دونو کاٹ لو مگر میں اپنی بُری بان یعنی عادت نہیں چھوڑونگی +

**تُم نے اُڑائیں ہمنے بھون بھون کھائیں۔** محاورہ۔ تُمنے اُنکے کھو نہیں چالاکی کی تو ہمنے اُنھیں کو پکڑا اور بھون کر کھا لیا۔ یعنی ہم تمہارے بھی اُستاد ہیں۔ تمہاری چالاکی ہمارے ساتھ نہیں چل سکتی +

**تمہارا کیا بوتا۔ یا حوصلہ ہے۔ تمہاری کیا بساط ہے۔ تم کیا کر سکتے ہو۔ تم کیا ہو۔ تُم ہو کس لایق** - محاورہ۔ ہمارے مقابلہ میں تمہاری کچھ اصل نہیں ہے۔ تمہاری کیا اصل ہے۔ جو ہمارا مقابلہ کر سکو۔ ہم تمکو کچھ نہیں سمجھتے +

**تُمہارا کلیجہ۔ تُمہارا سر۔** محاورہ۔ (جب کوئی شخص اپنی رائے کے خلاف کہتا ہے یا اُسکی بات کا اعتبار نہیں ہوتا یا رنجش کی حالت میں کوئی بات دریافت کرتا ہے تو اُسکے جواب میں یہ فقرہ بولا کرتے ہیں) (۱) کُچھ نہیں۔ بُروں کا کلیجہ۔ کہو صاحب کیا کر رہے ہو؟ کر رہے ہیں تمہارا سر (۲) پوچھتا ہوں جو اُنسے راز ہیں ہنسکے فرماتے ہیں تمہارا سر (۳) بالکل غلط ہے۔ محض لغو ہے۔ بکتے ہو۔ جھوٹ ہے +

کہا مینے یہ دل ہے شیدا تمہارا
لگی ہنسکے کہنے کلیجہ تمہارا

**تُمہارا کیا مُنہ ہے جو بولو۔** محاورہ یعنی تم ہمارے سامنے مُنہ کرکے بات نہیں کر سکتے۔ تمکو ہمارے سامنے بولنے کی مجال نہیں ہے۔ تمہاری

کچھ عزت نہیں رہی ۔ تم بڑے بے غیرت ہو۔

**تمہارا مال سو ہمارا مال ہمارا مال سو ہیں ہیں۔** ا۔ محاورہ۔ ایسے آدمی کے حق میں طنزاً بولا کرتے ہیں جو اور کا مال تو کھا جائے اور جب اپنا مال کھلانیکا وقت آئے تو ہنسکر ٹالدے۔ اجی وہ بڑا خود غرض ہے ۔ بڑا گوں گیرا ہے ۔ خود مطلبیا ہے +

**تمہارے لڑکے بھی کبھی پاؤں یا گھٹنوں چلینگے** ہو محاورہ ۔ تمہاری بنائی ہوئی بات بھی کبھی سچ نکلیگی۔ تمہارا کہنا بھی کبھی سچ ثابت ہوگا ۔ تم بھی کبھی سچ بولوگے +

**تمہارے منہ میں گھی شکر یا گھی کھانڈ۔** ہ۔ محاورہ ۔ خوشخبری سنانے والے کے جواب میں کہا کرتے ہیں یعنی اگر تمہارا کہنا سچ ہو تو تمہیں مٹھائی کھلائینگے خدا تمہارا کہنا راست لائے ۔ خدا کرے یونہی ہو +

**تنبول آنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (چابکسوار ) لگام کے صدمہ سے گھوڑے کے منہ میں خون نکل آنا +

**تنبول یا تنٹنا باد دینا** ۔ ہ ۔ ف ل (دیہات ہندو) بھانجے یا بھانجی کی شادی میں بہن کے ہاں سے رخصت ہوتے وقت بھائی کا اپنی بہن کی سسرال کی تمام موجودہ رشتہ دار عورتوں کو اُنکے درجہ کے موافق کچھ نقدی بطور پان کھانے کے دینا +

**تنبیا جانا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ کھانے میں تانبے کا اثر ہو جانا ۔ کسی کھانے یا ترش چیز کا تانبے کے برتن میں زیادہ دیر تک رہنے کے باعث بگڑ جانا +

**تن پرور** ۔ ف ۔ صفت ۔ وہ شخص جو صرف اپنے تن کی آسایش سے غرض رکھے اور اپنے متعلقان کا کچھ خیال نہ رکھے ۔ آپ سوار تھی ۔ خود غرض +

**تن پھن کرنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (لکھنو) خفگی کی حالت میں کسی سے ناملایم باتیں کہنا سخت وسست کہنا ۔ پھوں پھاں کرنا

**تنتنا توڑنا ۔ پیٹنا ۔ یا ۔ کرنا** ۔ ا ۔ ف ل (۱) گھمنڈ کرنا ۔ اترانا ۔ کسی کو خاطر میں نہ لانا ۔ ناک مارنا + (۲) ناحق خفا ہونا غصہ اتارنا +

**تن توڑ لینا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ (دیہات) کسی

کے کہنے والے کو اپنے سے ملالینا۔ کسی کے رشتہ دار کو بہکالینا +

**تن ڈالنا۔** ہ۔ ف ل۔ (دیہات) (۱) موٹا ہونا۔ دیہی چھوڑنا + (۲) سُست یا کاہل ہونا حرام خوری کرنا +

**تِنکا اُتارے کا احسان ماننا۔** ا۔ ف ل کسی کی ذراسی امداد کا بھی احسان مند ہونا۔ تھوڑے سے بھی سہار یکا گُن ماننا +

**تِنکا بھی نہ توڑ سکنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) نہایت ناتوان اور کمزور ہو جانا + (۲) حرام خور یا کاہل ہو جانا۔ پھلی بھی نہ پھوڑنا +

**تِنکا تک بھی نہیں رہا۔ تنکا تک پاس نہیں رہا۔** ہ۔ محاورہ۔ (ایسا حال ہوگیا کہ دانت کُریدنے کو تنکا تک نہیں رہا یا ایسی حالت ہوگئی کہ ناک میں ڈالنے کے لئے تنکا تک پاس نہیں رہا) اسی سبب سے (۱) روپیہ بالکل خرچ ہوگیا صفایا ہوگیا۔ سب مال متاع کھا لٹا دیا۔ بالکل لُٹ کھس گیا۔ روپیہ باقی یا پاس نہیں رہا + (۲) نہایت غریب اور محتاج ہوگیا۔ روٹیوں سے حیران ہوگیا +

**تِنکا توڑ دینا۔** ہ۔ ف م۔ کُچھ تعلق یا رشتہ نہ رکھنا۔ بالکل علیحدہ یا الگ ہو جانا +

**تِنکا دانتوں یا مُنہ میں لینا۔** ہ۔ ف ل (کسی سختی سے بچنے یا رحم دلانے کے واسطے مُنہ میں تِنکا لیکر کہا کرتے ہیں کہ میں تیری گائے ہوں یعنے تو مجھے اپنی گائے سمجھکر چھوڑ دے اور مجھپر رحم کر) اسی سبب سے جی کی امان مانگنا۔ نہایت فروتنی یا عاجزی کرنا۔ گڑ گڑانا۔ ہا ہا کھانا۔ جان بخشی چاہنا +

**تِنکا سر سے اُتارنا۔** ہ۔ ف م۔ (لکھنو) کسی پر تھوڑا سا احسان کرنا۔ کسی کی مدد کرنا +

**تِنکا ہو جانا۔ سوکھکر تِنکا ہو جانا۔** ہ۔ ف ل۔ تنکا سا بدن ہو جانا۔ ہڈیاں نکل آنا۔ نہایت کمزور اور لاغر ہو جانا +

**تن کو لگنا۔** ہ۔ ف ل۔ جی کو لگنا۔ دیکھو (تلووں سے لگنا) + جس کے تن کو لگی ہو وہ جانے۔ یارا بیدرد کی بلا جانے + مثل +

**تن کی تپت بُجھانا۔** ہ۔ ف م۔ (ہندو) کسی کی آتش معدہ کو فرو کرنا۔ کسی شخص کو بُھوکھ میں کھانا کھلانا +

ایسا ہے کوئی پُورن بابا تن کی تپت بُجھا دیگا
پورن پیالہ پیو پریم رس پھیر جنم نہیں پاوے گا۔ (نظم)

**تِنکے چُننا۔ تِنکے چُننے لگنا۔** ہ۔ ف ل۔ (جب کسی شخص کو اپنے معشوق کے ملنے یا کسی

کھوئی ہوئی چیز کے پانے جانے کی نہایت آرزو ہوتی ہے تو وہ حواس باختہ ہو کر اسکو زمین میں بیٹھا ڈھونڈا کرتا ہے) اسی سبب سے (۱) پاگل اور خبطی ہو جانا۔ دیوانہ و سودائی بن جانا +

باغ میں آتا نہیں گلگشت کیو وہ شوخ گل
(ناسخ) تنکے اب چننے لگا دیوانہ گلچیں ہو گیا

(۲) مفتوں یا عاشق ہونا۔ موہا جانا۔ پروانہ ہونا۔ والہ و شیدا ہو جانا +

خوب رُو لاکھ جہاں میں کوئی ہشیار سنے۔
پر تجھے دیکھے تو تنکے سر بازار چنے +

**تنکے چُنوانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) دیوانہ یا پاگل کر دینا۔ باؤلا بنانا +

باعث وحشت ہوئی ہے بے اعتنائی آپکی۔
تنکے چُنوانے لگی ہمسے جدائی آپکی +

(۲) عاشق یا مفتوں کرنا۔ آوارہ و سرگردان پھرانا۔

ہوئی نے قیس سے عاشق کو تنکے چنوائے۔
قربان کی تھی چھگانا وہ کلموئی لیلا +

**تنکے کا احسان ماننا**۔ ا۔ ف ل۔ ذرا سے احسان کے بدلے بھی شکر گزار ہونا۔ ذرا سے احسان کو بہت ماننا +

**تنکے کا سہارا**۔ محاورہ۔ تھوڑا سا آسرا تھوڑی سی مدد یا حمایت + ڈوبتے کو تنکے کا سہارا بہت ہے + مثل +

**تنکے کو پہاڑ کر دکھانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) چھوٹی چیز کو بڑا کر دینا۔ ادنیٰ کو اعلےٰ کر دینا۔ شتر اونٹوں کو سوئی کے ناکے میں سے نکال دینا۔ اپنی قدرت کا مدہ دکھانا

غالب کہ دیوے قوت دل اس نحیف کو۔
تنکے کو جو دکھائے ہے پل میں پہاڑ کر +

(۲) چھوٹی چیز کو بڑا کر کے دکھا دینا۔ شعبدہ بازی کرنا + (۳) مبالغہ کرنا۔ پزکا کاگ بنانا۔ بال کا کمل بنانا +

**تنکے کی اوٹ۔ یا۔ اوجھل پہاڑ ہونا** ہ۔ ف ل۔ دیکھو تل کی اوجھل پہاڑ) بعض شخص اُسکی اصل یوں بھی بیان کرتے ہیں کہ جب برسات میں تن یعنی گھاس پھوس پہاڑ پر بہت اُگ آتا ہے تو پہاڑ اُسمیں بالکل چھپ جاتا ہے تو گویا ادنیٰ سی چیز کی اوٹ میں بڑی سی چیز چھپ جاتی ہے۔ اسی سبب سے (۱) کسی بڑی دقیق اور باریک بات کا ذرا سے اشارہ کے پردہ میں چھپا رہنا + (۲) مشکل بات کا ذرا سی تدبیر سے حل ہو جانا +

**تن لگو**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (ہندو) دوسرے کی

خاطر اپنے اُوپر تکلیف اُٹھانیوالا۔ جاں نثار۔ دوست ہِتشر +

**تن من بھر جانا** ۔ ہ۔ف ل۔ کسی اپنے پیارے یا عزیز کو دیکھکر سیری ہو جانا۔ نہایت خوشی ہونا + آگے گے کر بیری درشن۔ ہِتر دیکھ بھرے سب تن من شِل

**تن من مارنا** ۔ ہ۔ف ل جسمانی اور نفسانی خواہشوں کو مارنا۔ اپنے تئیں خاک میں ملانا۔ آپا بسرانا۔ لوبھ اور موہ کو تیاگنا۔ حرص و ہوا کو چھوڑنا

تن من یار و آپنا یسو دھو شکل سریر۔
پا پنچ اندری بس کرو ہو جاؤ آپ کبیر +

**تن من میں پھولے نہ سمانا** ۔ ہ۔ ف ل۔ خوشیاں منانا۔ دیکھو (پھولے انگ نہ سمانا)

**تن من وارنا** ۔ ہ۔ف ل۔ جسم و جان قربان کرنا۔ جی جان سے کسی کو چاہنا۔ دل و جان سے کسی کا عاشق ہونا + ل

**تنگا ترشی سے گزارہ کرنا** ۔ ا۔ف (۱) مشکل سے اوقات بسر کرنا یا دِن کاٹنا + (۲) نہایت غریب اور محتاج ہو جانا۔ مُفلس یا کنگال ہو جانا +

**تنگ آنا** ۔ ا۔ف ل۔ (۱) دُکھی یا عاجز ہو جانا۔ مجبور یا دق ہو جانا + (۲) پریشان خاطر ہونا۔ گھبرا جانا۔ ہِسپٹا جانا +

تنگ آیا تو دیکھ قیدخانہ
آساں نہیں کڑی اُٹھانا + (گلزار نسیم)

**تنگ پکڑنا** ۔ ا۔ف م۔ (۱) گھوڑے کی لگام کو خوب کھینچے رہنا۔ راس کو تانے رہنا +

او شہسوارِ حسن! زیادہ پکڑ نہ تنگ۔
ڈٹھہے سمندِ ناز بشوخی الف نہو + (امیر)

(۲) مجبور یا عاجز کر دینا۔ زِچ کرنا۔ تنگ کرنا۔ ستانا +

**تنگ حال ہونا** ۔ ا۔ف ل۔ (۱) تکلیف یا مُصیبت میں ہونا۔ خستہ حال ہونا۔ بہت ہی غریب ہو جانا۔ روٹیوں سے محتاج ہو جانا + (۲) مرنیکو ہونا مریض کا بگڑ جانا +

**تنگ وقت پر** ۔ ا۔م ف۔ تھوڑا سا وقت یا موقع گُزار کر۔ وقت کو تنگ کر کے بے وقت +

**تنگ ہاتھ ہونا۔ تنگی ہونا** ۔ ا۔ ف ل۔ ہاتھ میں روپیہ یا پیسہ نہ ہونا۔ غریب یا محتاج ہونا۔ پیسہ پاس نہ ہونا +

**تنگی گئی فراخی آئی** - محاورہ - بُرے دِن گزر گئے اور اچھے دن آ گئے - مُفلسی گئی امیری آئی +

**تنی میں گانٹھ دینا** - ہ - ف م - (ہندو) (۱) کسی بات کے یاد رکھنے کے لئے بند میں گرہ دے لینا - یاد رکھنا + (۲ - دیہات) روپنا بھیجنے یا بیڑا چبانے سے پہلے کی رسم ادا کرنا - کچی روٹی کھانا - شربت پینا - نامزد کرنا - سگائی یا منگنی کرنا +

**تو بڑا - یا - تھوبڑا چڑھائے رکھتا ہے تھوتڑی سُجائے رہتا ہے** - ہ - محاورہ ہر وقت مُنہ پُھلائے یا سُجائے رہتا ہے جب دیکھو جب تیوری میں بل پڑے رہتے ہیں - محرم کی پیدایش ہے - ہر وقت چیں بجبیں رہتا ہے +

**توبہ بُلوا دینا** - ا - ف م - عاجز کر دینا تنگ کرنا - ستا مارنا - پچھوا دینا - پناہ منگوا لینا +

بندہ نے اچھے توبہ بلوا دی

**توبہ توڑنا** - ا - ف ل - قول سے پھرنا - عہد و پیمان توڑنا - عہد شکنی کرنا

مُصلّے کو پھینکو وظیفہ کو توڑ دو
بلو دخترِ رز سے توبہ کو توڑ دو

**توبہ دھاڑ کرنا - یا - مچانا - توبہ تِلّا کرنا یا - مچانا** - ا - ف ل - نہایت غُل مچانا غل و شور کرنا - واویلا کرنا - فریاد کرنا +

**توبہ کرنا** - ا - ف ل - گناہ سے باز آنا عہد کرنا - عہد و پیمان کرنا - ترک کرنا - چھوڑنا - تیاگنا +

مے تو حلال ہے جو پئے ڈھب سے بادہ نوش
میں توبہ کرکے اور پشیمان ہو گیا (ذوق)

**توپ چلانا - یا - چھوڑنا** - ا - ف م (۱) توپ کو بتّی دکھانا + (۲ - بازاری) آواز کے ساتھ گوز لگانا - بڑے زور سے پادنا +

**توپ دکھا دینا - توپ کے مُنہ - یا - مونڈے اُڑا دینا** - ا - ف م توپ سے باندھکر کسی کو اُڑا دینا - نہایت سخت سزا دینا +

**توتا پالنا** - ہ - ف م - کسی پھوڑے پھنسی یا مرض کے علاج میں غفلت کرنا اور اُسکو بڑھاتے چلے جانا - سوزاک یا آتشک کا لگا لینا +

**توتا چشم** - ا - صفت - کٹھور - بیوفا - بے دید بیمروت + بحر چشم دوستی سبزاں دنیا سے نرکھ -
بیوفا سب ہیں یہ توتا چشم کسکے یار ہیں (بحر)

**توتا سا بولنا۔ یا۔ پڑھنا**۔ ا۔ ف ل۔ توتے کی طرح چہچہانا۔ کسی بچّہ کا پیاری پیاری یا میٹھی میٹھی باتیں کرنا +

**تو تو رہنا**۔ ہ۔ ف ل۔ عو: زبان یا جیب بولنے سے بند رہنا۔ تلور ہنا۔ چُپ رہنا
تیرے ہی تو تو نہیں رہتی ہے بھلا جس تس سے۔
پھر یہ کیوں کرتی ہے رنگیں کا تو مذکور ددا + (رنگین)

**تُو تُو مَیں مَیں کرنا تو تڑاق یا تُو تکار کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ دو شخصوں کا آپسمیں سخت وسُست کہنا۔ گالی گلوج کرنا۔ اب سے تب سے کرنا۔ لڑنا۔ جھگڑنا +

**تُوتُوے۔ یا۔ توتے جوڑنا۔ تُوتئے جوڑنا**۔ ہ۔ ف م۔ بہتان یا الزام لگانا تہمت یا تھُا دھرنا۔ لگائی بجھائی کرنا اِدھر کی اُدھر اور اُدھر کی اِدھر کہنا
سینے چاہا جو تجھکو اسے رنگین۔
مجھسے ہر ایک بدگمان ہوا +
توتئے جوڑتی ہے کیا کیا خلق (رنگین)
جی لگانا بلائے جان ہوا +

**توتے اُڑانا**۔ ہ۔ ف م۔ (بھنگڑ)۔ بھنگ کی گدی یا پھوک کھا جانا +

**توتے اُڑجانا۔ ہاتھوں کے توتے اُڑجانا**۔ ا۔ ف ل۔ (جب کسی کا پلا ہوا توتا اُڑ جاتا ہے تو اُس توتے کے رنج میں اُس کے حواس باختہ ہو جاتے ہیں) اسی سبب سے۔ گھبرا جانا۔ ہک دھک رہجانا۔ ہوش وحواس ٹھکانے نرہنا +
اُسنے دیکھا جو اُٹھ کے سوتے سے۔
اُڑ گئے آئینہ کے توتے سے + (امیر)

**تُوتی بولنا**۔ ا۔ ف ل۔ لغوی۔ تُوتی کا خوش آواز ہونا + (۱) شہرہ ہونا شہرت پانا۔ نام ہونا۔ کسی ہنر میں کمال رکھنا + (۲) کسی دربار یا سرکار میں کسی کا کہنا سُننا ہونا۔ چلتی ہونا۔ زمانہ کا موافق ہونا۔ بات میں جان ہونا۔ دور دورہ ہونا + ستارہ اوج پر ہونا
(۱) آج کل اُنکا خوب توتی بول رہا ہے +
(۲) ہے قفس سے شور اک گلشن تلک فریاد کا۔
خوب توتی بولتا ہے اِن دنوں صیّاد کا + (ذوق)

**تُوتی کی آواز نقارخانہ میں کون سُنتا ہے**۔ محاورہ۔ (چونکہ نقارے کی آواز کی گونج میں توتی کی ذرا سی آواز دبجاتی ہے) اِس سبب سے۔ بڑوں کی رائے کے مقابلہ میں چھوٹوں کی رائے کب وقعت رکھتی ہے۔

بڑوں کے سامنے چھوٹوں کی کب چلتی ہے۔ بہت سے متفق الرّاے آدمیوں میں ایک کی کون سنتا ہے +

**توتے کی سی آنکھیں پھیر لینا۔ یا بدلنا۔ توتے کی طرح آنکھیں بدلجانا** ا۔ ف ل۔ (قاعدہ ہے کہ لوگ توتے کو ایک مدت پالتے اور پڑھاتے ہیں مگر وہ حضرت مدت کی تعلیم کے بعد بھی موقع پاکر اُڑ جاتے ہیں) اسی سبب سے ایک دفعہ ہی محبت دل سے اُٹھا دینا۔ دفعتہً بیمروت بنجانا۔ توتے چشم بنجانا +

خط بھیجنے لگا جو اُس آئینہ رو کو میں۔
توتے کیطرح آنکھ کیونکر بدل گیا +

**توتے کیطرح پڑھ لیتا۔ یا یاد کرلیتا ہے** ا۔ محاورہ۔ (توتے کو جس طرح اور جو کچھ پڑھاتے ہیں وہ اُسکو اُسی طرح یاد کرلیتا ہے) اسی سبب سے طنزاً اُس لڑکے کے حق میں بولتے جو بغیر سمجھے بُوجھے جس طرح اُستاد بتادے اپنا سبق یاد کرلے اور اپنی طرف سے اُسمیں کُچھ پُوچھ گچھ نکرے +

**تورہ پیٹی**۔ ا۔ اسم مؤنث۔ (م۔ عو) (۱) وہ عورت جو بات بات میں شرع کی پابندی جتائے (ہندو) سودھن (۲) نخرہائی عورت۔ نخرے باز عورت دماغ چڑی +

**تورہ توڑنا۔ یا۔ ڈھانا**۔ ا۔ ف م (۱) کسی کا غرور کم کرنا۔ شیخی کرکری کرنا۔

تورہ عدو کا توڑ دیا ہمنے آن ہیں۔
جب مہربان وہ گُلِ اندام ہو گیا +

**تورہ جتانا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) شیخی یا غرور کرنا۔ اِترانا۔ نازاں ہونا + (۲) شرع کی پابندی ظاہر کرنا۔ (ہندو) سودھ جتانا +

**تورے لگنا**۔ ا۔ ف ل۔ م عو۔ (۱) خودبیں اور مغرور ہونا۔ تمکنت کرنا + (۲) شرع کی بڑی پابندی دکھانا + انبو اُنہیں بھی تورے لگ گئے

**توڑا تُوٹن۔ یا۔ توڑ تڑاؤ کرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ جدا ہو جانا۔ الگ ہو جانا۔ لڑائی یا تکرار ہو جانا +

**توڑا مروڑی ہونا۔ یا۔ رہنا**۔ ہ۔ ف ل۔ توڑنا مروڑنا۔ چھینا جھپٹی یا ہاتھا پائی ہونا

**توڑ جوڑ**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) اُدھیڑ بن اُکھاڑ پچھاڑ۔ داؤ پیچ۔ داؤ گھات + (۲) علاج۔ اُپائے۔ تدبیر۔ جُگت

جتن + (۳) دانائی فیلسوفی - چالاکی
فطرت - سازش - عیاری +
جوڑی جو اُسنے تجھسے تو توڑی رقیب سے -
انشا! تُو اپنے یار کے توڑ جوڑ دیکھ + (انشا)
(۴) بندش الفاظ - عبارت کی گٹھت
انشا پردازی + (۵) ترکیب - مناسبت
گٹھت - بناوٹ - ساخت +

**توڑ جوڑ کا اُستاد یا پورا ہے** - محاورہ
بڑا چلتا پُرزہ ہے - بڑا بدمعاش ہے -
لڑائی جھگڑا کرا دینے یا بیر بھاؤ ڈلوا
دینے میں اُستاد ہے +

**توڑ کرنا** - ہ - ف م (۱) کُشتی وغیرہ میں
حریف کے پیچ کو دفع کرنا - حریف
کے مقابلہ سے بچنا - دُشمن کے داؤں
کا جواب دینا + (۲) جواب دینا - اُپائے
یا جتن کرنا - علاج کرنا +
اے دل صد چاک اُلجھکر زندگی سے ہو نہ تنگ -
پیچ کا اُن گیسوؤں کے شانہ بنکر توڑ کر +

**توکل پر بیٹھنا - یا - گذارہ کرنا - توکل
کر لینا** - ا - ف ل - (۱) خدا کے بھروسے
پر اپنی آمدنی کا مدار رکھنا - آکاسی برت
نبھانا - خدا پر اپنے سارے کام چھوڑ
دینا + (۲) سُست ہو کر یا ہاتھ پر ہاتھ
رکھکر بیٹھ جانا - کچھ کام نہ کرنا + کاہل ہو جانا +

**تُوم ڈالنا** - ہ - ف م - عو - روئی کی طرح بچُور ڈالنا
ناک میں دم کر دینا - عاجز کرنا - حیران کر مارنا +
دیکھنا کیسی دھوم ڈالوں گی -
روئی کی طرح تُوم ڈالوں گی + (شوق)

**تونبی ہاتھ میں لے لینا** - ہ -
ف ل - بھیک مانگنے کے لئے تونبی
ہاتھ میں لے لینا - بھیک مانگنے لگنا
گداگری کرنا - فقیری اختیار کرنا +
(۱) کپڑے بھی رنگے جوگن بھی بنی بدنام ہوئی سئیاں کے لئے
پیا ڈھونڈت ہوں ملتا ہی نہیں کہو کیسے بنی بن پی کے
اب تونبی لے لونگی ہاتھ
بنونگی میں تو رام دیوانی جی + (گیت)
(۲) بھگواں کروں بھیس ہاتھ میں تونبی لے لونگی
بالم جی! پردیس تمہیں میں کب جانے دونگی +

**تُوں تاں کرنا** - ہ - ف ل - تو تکار
کرنا - گالی گلوچ کرنا +

**توے کی بُوند ہے** - محاورہ -
(قاعدہ ہے کہ جب گرم توے پر بُوند پڑتی
ہے تو اُسی وقت جل بُھن جاتی ہے)
اسی سبب سے - (۱) بہت جلد
فنا ہو جانیوالی یا مٹ جانیوالی
ہے - جلد فنا پذیر ہے +
اپنے سوز دل سے ایسا تابہ گردوں ہے گرم
پہنچ کے ہوتے ہی ہوا اختر توے کی بوند ہے

(۲) تھوڑی سی چیز جو آسانی سے ہی کام آجائے سکتی بھنکتی چیز۔ جنم جلی چیز +

**توسے کی تیری گھٹی کی۔یا۔ ہاتھ کی میری۔** محاورہ۔ (توسے پر جو روٹی پک رہی ہے وہ تو لیجو اور گھٹی میں جو پھول رہی ہے یا ہاتھ میں جو توسے پر ڈالنے کے لئے ہے وہ میں لونگا) اسی سبب سے۔ (۱) بڑی آپا دھاپی پڑی ہوئی ہے۔ لوٹ کھسوٹ مچ رہی ہے۔ بڑی بے انتظامی ہو رہی ہے۔ جو جسکے ہاتھ آتا ہے وہ لے بھاگتا ہے۔

**تھاپ پڑنا۔** ہ۔ ف ل۔ ناچ کا شروع ہونا۔ ناچ شروع ہونے کے لئے طبلے پر زور سے ہاتھ مارنا ناچ گانا شروع ہونا +

**تھاپ دینا۔** ہ۔ ف م۔ ناچ کا ناموقوف کرنے کے لئے طبلے پر زور سے ہاتھ مارنا۔ ناچ ختم ہونے یا وہ طائفہ بدلا جانیکی علامت ظاہر کرنا +

**تھاپ سہانا۔** ہ۔ ف ل۔ سختی یا مصیبت اٹھانا۔ تکلیف جھیلنا +

**تھالی پھرتی تھی۔** محاورہ۔ (اسقدر آدمی تھے کہ اگر تھالی پھینکی جاتی تو انکے سروں ہی پر پھرتی اور زمین پر نگرتی) اسی سبب سے آدمیوں کی بڑی کثرت تھی۔ اسقدر بھیڑ تھی کہ شانہ سے شانہ چھلتا تھا۔ نہایت ہجوم تھا۔ بہت ازدحام تھا +

**تھالی میں کا بینگن۔** محاورہ۔ (بینگن اپنی گولائی اور چکناہٹ کے سبب تھالی میں جم کر نہیں رہتا ہے اور لڑھکا لڑھکا پھرتا ہے) اسی سبب سے۔ وہ شخص جو قایم مزاج نہو۔ متلون مزاج۔ شکی طبع۔ موم کی ناک +

**تھاوس لے۔** ہ۔ ندا۔ (دیہات) دم لے۔ صبر کر۔ سنتوکھ کر۔ غم کھا +

**تھاہ لینا۔** ہ۔ ف م۔ عندیہ یا منشا معلوم کرنا۔ اندر کی یا بھید کی بات دریافت کرنا +

**تھاہ ملنا۔یا۔ پانا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) تہ معلوم ہونا۔ انتہا کو پہنچنا + (۲) کھوج یا پتا لگنا +

غوطے کھاتا ہی ہیں یہ رمزیں تری ای بحر حسن۔
تھاہ ایک ایک بات کی دو دو پہر ملتی نہیں +

**تھپیڑی بجانا۔یا۔ پیٹنا۔** ہ۔ ف م۔ بے عزتی کرنا۔ آبرو لینا دیکھو۔ (تالی بجانا نمبرا)

**تھپڑی پٹنا** یا **بجنا**۔ ہ۔ ف ل۔ بدنامی ہونا۔ دیکھو (تالی بجنا نمبر ۱)

**تھپک تھپک کر رکھنا**۔ ہ۔ ف م۔ پھسلا اور بہلا کر باز رکھنا۔ لالچ دیکر بُری ارادہ سے روکنا۔

**تھتّر یا ترتیا کے بیجوں کو پہنچنا**۔ ہ۔ ف ل۔ بالکل ستیاناس ہو جانا۔ تباہ یا برباد ہو جانا۔ بیج ناس ہونا۔ اُجڑ جانا۔

**تُھتکارا ہو جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ عو۔ بچوں کو مسان کی بیماری ہو جانا۔

مثل
تُھتکارا ہوا اور جاتک مُوا۔

**تہ توڑ دینا**۔ ا۔ ف ل۔ بالکل خالی یا صرف کر ڈالنا۔ کچھ باقی نہ رکھنا۔ (۲) صفایا کر دینا۔ جھاڑ و پھیر دینا۔ بنٹر دینا۔ (۳) خوب کھانا۔ خوب ہاتھ مارنا۔ جھاڑ باقی کر ڈالنا۔

**تھتّے جما دینا**۔ ہ۔ ف م۔ کسی کے سر بہت سا قرضہ کر دینا۔ قرض ادا نہ دینا۔

**تہ ٹُوٹنا** یا **ٹُوٹ جانا**۔ ا۔ ف ل۔ لغوی۔ پینڈی تک میں کچھ نہ رہنا۔ کنگال ہو جانا۔ بُھرکس نکل جانا۔ مُفلس ہو جانا۔ دوالہ نکل جانا۔

مارے خرچ کے تہ ٹُوٹ گئی۔

**تہ جمانا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) ایک چیز کے اوپر دوسری چیز کو رکھنا۔ (۲) بھری پیٹ پہ کھانا۔ کھائے پر کھانا۔

**تہ دینا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) ہلکا ہلکا رنگنا۔ ہلکا سا ڈوب دینا۔ (۲) کچے یا گدرائے پھلوں کو پھونس کی تہ میں رکھنا۔

**تُھڑی تُھڑی ہونا** یا **مچنا**۔ **تُھڑم تُھڑا ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ آبرو ریزی یا بے عزّتی ہونا۔ دیکھو (تالی بجنا نمبر ۱)

**تُھڑی ہے**۔ محاورہ۔ لعنت ہے۔ تُف ہے۔ شرم نہیں آتی۔

تھڑی ہے تیری ذات بُنیاد پر
کہ عاشق ہوئی آدمی زاد پر (امانت)

**تھکا اُونٹ سرائے کو دیکھتا** یا **تکتا ہے**۔ محاورہ۔ جب آدمی کام کرتے کرتے تھک جاتا ہے تو اُسوقت آرام چاہتا ہے۔ ہر شخص محنت و مشقت کے بعد آرام کی خواہش کرتا ہے۔ ہر آدمی محنت کے بعد دم لینا چاہتا ہے۔

لحد کو چاہئے یوں پیر پشت خم دیکھے۔
سرا کو جیسے تھکا اُونٹ دمبدم دیکھے۔ (ذوق)

**تہ کا سچّا**۔ ا۔ اسم مذکر۔ (کبوتر باز) وہ کبوتر جو اپنا گھر نہ بھولے۔ گرداں۔

**تھکا مارنا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ عاجز کر دینا ۔ پیدا دینا ۔ ستا مارنا ۔ دِق کر دینا +

**ٹھک بند کام کرنا** ۔ ا ۔ ف م ۔ ٹھوک سے جوڑ دینا ۔ نہایت ناپائدار کام بنانا ۔ بودا کام بنانا +

**تھک کر چُور ہو جانا** ۔ ف ل ۔ جوڑ جوڑ دُکھنے لگنا ۔ بہت ہی تھک جانا +

**تہ کر رکھّو** ۔ محاورہ ۔ بند کر کے رکھ چھوڑو اپنے واسطے دھر رکھو ۔ ہوا نہ لگنے دو

بار کا جامہ ہمیں ہیگا عزیز ۔
یوسف اپنا پیرہن تہ کر رکھے + (سجّاد)

**تہ کو پانا یا پہنچنا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ مغزِ سخن کو دریافت کر لینا ۔ کسی چیز کی جڑ کو پہنچنا ٹھیک ٹھیک حال پا لینا +

چُپ ہیں کُچھ جو نہیں کہتے ہم کارِ عشق کے حیراں ہیں
سوچو حال ہمارا ٹک تو بات کی تہ کو پاؤ تم

**تُھکّم تھکّا ہونا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ باہم تکرار ہونا ۔ تُکّا فضیحتی ہونا ۔ گالی گلوچ کرنا

**تِھگلی یا تھیگلی لگانا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (۱) پیوند لگانا + (۲) عیب پوشی کرنا + (۳) مدد کرنا ۔ سہارا دینا + (۴) کمال عیّاری و چالاکی کرنا یا دکھانا ۔ تارے توڑنا +

**تھل بیڑا لگانا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ (بیڑے کو تھل یعنی کنارے یا بندرگاہ پر پہنچانا) ۔ اسی سبب سے ۔ مراد کو پہنچانا ۔ طمانیت کے ساتھ بٹھانا ۔ ٹھکانے پر پہنچانا +

خدا کہیں تو لگاویگا اپنا تھل بیڑا
نہ ہو اگر نہیں کشتی کا ناخدا پیدا! (بحر)

**تھل بیڑا مِلنا** ۔ ہ ۔ ف ل (۱) گوشۂ عافیت ملنا (۲) منشا یا غرض پائی جانا ۔ بھید پایا جانا

**تھل چڑھنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ بالو یا ریت کا ڈھیر لگ جانا +

**تھل سے بیٹھنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (پھرنے سے فرصت پا کر زمین پر بیٹھنا) اسی سبب سے ۔ آرام کرنا ۔ قرار پکڑنا ۔ بنچنت فارغ یا بیفکر ہو کر بیٹھنا ۔ آرام سے بیٹھنا

**تُہمت کی ٹٹّی ہے ۔ تہمت کا گھر ہے** ۔ ہ محاورہ ۔ (۱) ایسی چیز جس کے ہاتھ لگانے سے جھٹ الزام آجائے ۔ کاجل بھوجو ۔ چھوئی موئی + (۲) ایسا شخص جسکی ملاقات کے سبب الزام لگجاوے ۔ کاجل کی کوٹھری + (۳) ایسا شخص جو ہر ایک پر الزام لگا وے +

**تُہمت لے مرنا یا لگا دینا** ۔ ا ۔ ف م ۔ الزام یا اتہام لگانا ۔ عیب لگا دینا

سر ہو جانا +

**تہ میں بیٹھ جانا** - ہ - ف ل - (۱) نیچے بیٹھ جانا - ڈوب جانا + (۲) کسی کے دلمیں گھر کرنا - بھید لے لینا +

**تہ نشین ہونا** - ا - ف ل - (۱) نیچے بیٹھ جانا + (۲) ذہن میں بیٹھ جانا یا جم جانا - رشیحے ہو جانا +

**تہ نہیں ٹوٹی ہے** - محاورہ - بالکل نیا ہے - نیا تہ در دہے - برتا ہوا نہیں ہے +

**تھو تھنی یا تھوبڑا پھلانا - یا سجانا** - ہ - ف ل - ناک بھوں چڑھا لینا - منہ بنانا - خفا ہو جانا - تیوری میں بل ڈال لینا - چیں بہ جبیں ہونا +

دینا نہ دلانا تھو تھنی پھلانا - مثل

**تھو تھو یا تھک تھک ہونا** - ف ل - فضیحتی ہونا - ہتلی پٹنا - دیکھو - (تھڑی تھڑی ہونا)

**تھو تھو کرنا** - ہ - ف م - (۱) نفرت کرنا - (۲) بدنام کرنا - دیکھو (تالی بجانا نمبرا)

**تھوتھی اڑانا** - ہ - ف م - خالی باتیں بنانا - جھوٹی خبر پھیلانا +

**تھوتھی باتیں** - ہ - اسم مؤنث بیہودہ یا بے معنی باتیں - خالی باتیں +

**تھوتھے پچھوڑنا** - ہ - ف ل - (دیہات) (جب ناج تھوتھا ہو جاتا ہے اور اسکو چھاج میں ڈالکر پھٹکتے ہیں تو وہ ہلکے اور خالی ہو جانے کے باعث چھاج میں نہیں ٹھہرتا اور ہوا میں اڑ جاتا ہے) اسی سبب سے ایسی باتیں کرنا جنکو قیام نہو - بیفائدہ باتیں ملانا - جھوٹے قول و قرار کرنا +

تھوتھے پچھوڑیں اڑ اڑ جائیں + مثل

**تھوتھے تیروں سے اڑانا یا مارنا** - ا - ف م - بن بھال کے تیروں سے کسیکو مارنا - نہایت تکلیف سے کسیکو مارنا - بہت ہی صدمے پہنچانا +

**تھوڑا بہت** - ہ - م ف - تھوڑا نہیں بہت بہت نہیں تھوڑا یعنی کچھ تو - کسیقدر - قدرے - قلیل - تھوڑا سا

**تھوڑا تھوڑا** - ہ - م - ف - ذرا ذرا - بھوئیاں بھوئیاں - اندک اندک +

تھوڑا تھوڑا کر کے بہت ہو جاتا ہے

**تھوڑا تھوڑا ہونا** - ہ - ف ل - شرمندہ ہونا - دیکھو (آدھا آدھا ہونا)

(۱) بڑھتے بڑھتے حسن روز افزوں نے یہ پایا فروغ

(بحر) تھوڑا تھوڑا یار کے آگے قمر ہونے لگا +

(۲) ابر کو دعویٰ بہت تھا ہر شجر کے سامنے۔
تھوڑا تھوڑا ہو گیا وہ چشم تر کے سامنے۔

**تھوڑا ہی** - ہ۔ م ف۔ مطلق نہیں۔ بالکل نہیں۔ میں وہاں تھوڑا ہی تھا۔

**تھوڑے پانی کا بلبلا** - ہ۔ محاورہ۔ کم ظرف اوچھا

**تھوک بلونا** (پچھم) **تھوک اُچھالنا** - (پورب) ہ۔ ف ل۔ بیہودہ گفتگو کرنا۔ سخنان لاطائل پیش کرنا۔ زٹل ہانکنا۔ بیجا حجت کرنا +

**تھوکتے بھی نہیں** - محاورہ۔ لغوی) تھوکنا گوارا نہیں کرتے + منہ نہیں لگاتے۔ توجہ نہیں کرتے۔ نظر اُٹھا کر نہیں دیکھتے۔
(۱) نیک بخت آدمی کیسی ہی حور کا ٹکڑا ہو اُس پر تھوکتے بھی نہیں +
(۲) دنیا کو تھوکتے نہیں مردانِ راہ عشق۔
نامرد رکھیں آنکھوں پر اِس پیر زن کے پاؤں +

**تھوک دینا** - ہ۔ ف م۔ (منہ سے نکال کر پھینک دینا) اسی سبب سے (۱) چھوڑ دینا۔ ترک کرنا۔ تعلق نہ رکھنا + (۲) جانے دینا۔ معاف کرنا۔ درگزر کرنا +
بس میاں غصہ کو تھوک دو تمہارا چھوٹا ہے۔

**تھوک کر چاٹنا** - ہ۔ ف ل۔ (تھوک کو منہ میں سے پھینک کر پھر منہ میں داخل کرنا) اسی سبب سے۔ اپنی کہی ہوئی بات کو آپ ہی رد کرنا۔ اپنے قول و قرار سے پھرنا۔ عہد و پیمان کو توڑنا۔ دیکر مانگنا +

**تھوک کے ستو گھولنا** - ہ۔ ف م۔ (منہ میں تھوک کے ذریعہ سے ستوؤں کو گھلانا مگر نمی کی کمی سے ستوؤں کے اجزا نہیں ملتے اور کھلے رہتے ہیں) اس سبب سے کچا یا نکما کام کرنا یا بنانا۔ کمزور کام بنانا۔ بودی یا ناپائدار چیز بنانا +

**تھوک کے ستو ہیں** - ہ۔ محاورہ۔ بڑی ناپائدار یا بودی چیز ہے۔ بڑی کمزور۔ یا۔ ناپوچ ہے۔ کاجو بھوجو ہے۔ بازاروہی بیاہو چیز ہے +

**تھوک لگا کر رکھنا** - ہ۔ ف ل۔ (بعض وقت ہلکی چیز صرف تھوک لگانے سے چپک جاتی ہے) اسی سبب سے جوڑ جوڑ کر رکھنا۔ بڑی حفاظت سے رکھنا۔ کنجوسی سے جوڑنا +

**تھوک لگانا** - ہ۔ ف م۔ (بازاری) (فعل ناجایز کی آسانی کے لئے جو بعض اوقات تھوک سے کام لیا جاتا ہے اُسی سے یہ خیال لیا گیا ہے) اسی سبب سے (۱) کنونڈا کرنا۔ نیچا دکھانا۔ ذلیل کرنا۔ چونا لگانا +

(۲) شکست دینا۔ پست کرنا۔ ہرا دینا۔ مات کرنا۔ زک دینا۔ (۳) فریب دینا۔ دھوکا دینا۔ دم دینا+

**تھوک میٹھا کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) تھوڑی مٹھائی کھلانا۔ منہ میٹھا کرنا۔ (۲) میٹھی میٹھی باتیں بنانا۔ جھوٹی باتیں بلانا+

**تھوکوں بھی نہیں**۔ محاورہ۔ (اُس سے ایسی نفرت ہے کہ میں اپنا تھوک بھی جو بڑی ادنیٰ چیز ہے اُسپر ڈالنا گوارا نہیں کرتا) مجھے اُسکی صورت سے نفرت ہے۔ میں اُسے دیکھنا بھی نہیں چاہتا+

**تھوک ہے۔ تھو ہے**۔ ندا و ندبہ لعنت ہے۔ دھرکار ہے۔ پھٹے سے منہ۔ دیکھو (تُف ہے)

**تھئی تھئی ہونا**۔ ف ل۔ تا تا تھئی کرنا ناچ رنگ کرنا+

**تھیلا کر دینا۔ مارتے مارتے تھیلا کر دینا**۔ ہ۔ ف م۔ سجا دینا۔ لوتھ ڈالدینا ہڈی پسلی توڑ دینا+

پڑے شراب پہ پٹکی نشہ کو آگ لگے۔
کیا ددا کو میری مار مار کر تھیلا+ (رنگین)

**تیا پانچا کرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (تین یا پانچ جگہ بانٹ لینا) + (۱) کسی چیز کو بانٹ لینا حصے کر لینا۔ بکھیڑا پاک کرنا جھگڑا چکانا+ (۲) بیچ ڈالنا۔ کوڑے کر ڈالنا+

**تیپچی کا نکاح**۔ ا۔ اِسم مذکر۔ (مسلمان) وہ نکاح جو کچے ٹانکوں کی مانند جلد اُدھڑ جائے۔ کچا یا بودا نکاح+

**تیتر کے منہ لچھمی ہے**۔ ہ۔ محاورہ۔ (بعض آدمی اِس محاورہ کی اصل یہ خیال کرتے ہیں کہ چور جب چوری کو جایا کرتے ہیں تو وہ تیتر کے دائیں طرف بولنے کو مال ہاتھ لگنے کا شگون سمجھا کرتے ہیں) اِسی سبب سے تیتر کے بولنے پر لچھمی یعنے دولت کا ہاتھ آنا منحصر ہے مگر اِس محاورے کو ایسے موقع پر بولا کرتے ہیں جب کسی جھگڑے کا انفصال تیسرے غیر یا ناواقف آدمی کے ذمہ ہوا کرتا ہے تو اس سے ثابت ہوتا ہے کہ تیتر بگاڑ ہے تیتر۔ (तीतर) کا جسکے معنی ہیں تیسرا شخص چنانچہ اِس مثل سے بھی تیتر ہی پایا جاتا ہے جیسے۔ تیترا بیٹا راج رجائے اور تیتری بیٹی بھیک منگائے۔ اِسی سبب سے۔ ہمارے فیصلے کا انحصار تیسرے آدمی پر ہے وہ چاہے جسے جتوائے۔ حاکم کے ہاتھ بات ہے

چاہیے جسے ڈگری دے +

**تیر اُمیرا کرنا۔یا۔ہونا۔** ہ۔ف ل۔ کسی چیز پر میری تیری ملکیت ظاہر کرنا۔ جھگڑنا۔ باہم تکرار کرنا +

جسے کہتا ہے تو غافل یہ تیرا ہے یہ میرا ہے
یہ جسکا ہے اُسی کا ہے نہ تیرا ہے نہ میرا ہے

**تیر اُنور اُڑ جائے۔** ا۔ بددعا۔ (عو) تیرے چہرے پر نُور نہ رہے۔ تیرا رُوپ جاتا رہے تو بدصورت ہو جائے

**تیر بہدف ہونا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) تیر کا نشانہ پر لگنا۔ بات کا جلد مؤثر ہونا۔ سریع التاثیر ہونا۔ دُعا کا قبول ہونا +

**تیر تکوں پر گزارہ ہونا۔** ا۔ ف ل تیر یا تکّے کے ذریعہ سے کسی شکار کو مار اپنا پیٹ بھرنا۔ بڑی دقّت اور جانفشانی سے گزر اوقات کرنا۔ دربدر پھر کر بسر اوقات کرنا۔ حیلہ وحوالے یا فند و فریب کے ساتھ پیٹ پالنا +

**تیر چلانا۔** ا۔ ف م۔ (طنزاً) بڑھکر کام کرنا۔ تعریف کے قابل کوئی کام کرنا + تم وہاں جاکر جُدا ہی تیر چلاؤگے

**تیر سا لگنا۔ تیر لگنا۔** ا۔ ف ل۔ (تیر کی مانند جی میں چُبھنا اور تکلیف دینا) اسی سبب سے۔ (۱) کسی بات کا نہایت ناگوار گزرنا۔ دلمیں چبھنا۔ یا کھٹکنا + (۲) بہت جلد مؤثر ہونا +

**تیر کوّے تیر!** نداوندبہ۔ عو۔ اُڑجا کوّے اُڑجا (ورنہ تیر لاتی ہوں اور تجھکو اُس سے مارتی ہوں)

**تیروں سے چھنّا۔** ا۔ ف ل۔ تیروں سے لہولہان ہونا۔ خوب زخمی ہونا +

ہاں تامل دم ناوک فگنی خوب نہیں
ابھی چھاتی میری تیروں سے چھنی خوب نہیں (داغ)

**تیرہ تالی۔** ہ۔ اسم مؤنث۔ (۱) وہ عورت جو تیرہ تالوں (رسموں) پر ایک ہی وقت میں ٹھیک ٹھیک ناچ سکے۔ تیرہ تالوں کو بخوبی ادا کرنیوالی عورت۔ (۲) چالاک۔ عیار۔ پُرفن حرّافہ +

**تیر ہوائی ہے۔** محاورہ۔ (اُس تیر کی مانند ہے جو ہوا کے رُخ چھوڑا جاتا ہے)۔ اسی سبب سے۔ غیر معین ہے، بے ٹھکانے بات ہے۔ یا دھوائی ہے۔ (۲) نکمّا ہے۔ فضول ہے۔

بیکار ہے۔ (ع)

**تیری باتیں تجھ ہی کو بن آئیں**

ہ۔ محاورہ۔ تیری چالاکی تجھی کو ساز گار ہے۔ تیری فند و فریب کی باتیں تو آپ ہی خوب سمجھتا ہے۔ تو بڑا ہی چالاک اور عیار ہے +

کسکو ایسے فریب وفن آئیں۔
تیری باتیں تجھی کو بن آئیں + (شوق)

**تیرے چھوٹے۔ یا۔ توڑے تو میں بیر بھی نہ کھاؤں۔** ہ۔ محاورہ۔ مجھکو تجھسے ایسی نفرت ہے کہ بیر جنکو تیرا ہاتھ لگجائے نہ کھاؤں۔ تجھسے مجھے بڑی نفرت ہے۔ تو مجھے پھوٹے دیدوں نہیں بھاتا +

**تیرے صدقے میں۔** ا۔ م ف تیری بدولت۔ تمہارے وسیلہ سے تمہارے طفیل +

تیرے صدقے میں مینے جانصاحب آنکر دیکھا۔
سنا کرتی تھی برسوں سیں سورج گنڈ کا میلہ + (جانصاحب)

**تیس دن۔ تیسوں دن۔** ہ۔ ف م (۱) ہر روز۔ روز مرّہ۔ آئے دن (۲) مُدام۔ ہمیشہ۔ سدا +

رام جی کے تیس دن یہ تو مانندہ ہی رہے ہے (ہ ع)

**تیسرا آنکھوں میں ٹھیکرا۔** ہ۔ محاورہ۔ دو آدمیوں کی صحبت میں تیسرے آدمی کا آجانا۔ آنکھوں میں مثل ٹھیکری کے کھٹکتا ہے۔ تیسرا مُخل صحبت ہوا کرتا ہے +

**تیس مار خاں۔** ا۔ صفت۔ (طنزاً) بڑا بہادر آدمی۔ بڑا دلیر اور دلاور آدمی +

**تیسوں کلام۔** اسم مذکر۔ سی پارہ۔ قران شریف۔ کلام الٰہی +

قسم نکھاؤنگا تیسوں کلام کی اے بجر۔
کسی کا خواب میں بوسہ تو لا کلام لیا۔ (بجر)

**تیکھی چتون کرنا۔** ہ۔ ف ل۔ ترچھی نظر کرکے دیکھنا۔ کج نگاہی سے یا شوخی سے دیکھنا۔ ٹیڑھی نظر کرنا +

**تیل توا کالا۔ تیل توا۔** ہ۔ صفت ایسا کالا جیسے توے کی سیاہی۔ تیل ملی ہوئی۔ کالا کلوٹا۔ نہایت کالا کالا کوئلہ +

**تیل تو تلوں ہی میں سے نکلیگا**
**تیل تو تلوں ہی میں سے نکلتا ہے**

ہ۔ محاورہ۔ (تیل تلوں ہی کے پیلنے سے نکلا کرتا ہے اور کسی چیز میں سے تو پیدا

ہوتا ہی نہیں) کسی کارخانہ کا تمام صرف اُسی میں سے نکالا جاتا ہے کہیں اور سے تو آ ہی نہیں سکتا۔ یہاں کا صرف یہیں سے ہی پیدا کیا جائے گا۔

**تیل تلی نہ اُوپر پلی** ۔ ہ۔ محاورہ۔ (نہ تو تیل برتن کی تلی یعنے پینڈی ہی میں ہے اور نہ تیل پلی میں ہے جو تیل کے برتن میں پڑی رہتی ہے یعنی کہیں تیل کا پتہ نہیں ہے جو دو بوند تو نچوڑ کر چراغ جلالے) اسی سبب سے۔ نہایت مفلس اور کنگال ہے۔ بڑا ہی غریب ہے۔ بڑا دلدری ہے۔ بہت بھوکا ہے +

**تیل جل چکا**۔ ہ۔ محاورہ۔ (۱) بدن کا راجا نکل گیا۔ طاقت جاتی رہی۔ نہایت لاغر اور کمزور ہو گیا۔ سارا ست نکل گیا + (۲) سارا مال و متاع ختم ہو گیا۔ بالکل ٹھک ہو گئے +

**تیل چڑھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (ہندو) دولھا دلھن کے بان یا مائیوں بیٹھنے کی حالت میں تیل وغیرہ ملا جانا۔ شادی کی ایک رسم کا ادا کیا جانا + جس دن تیل چڑھن ہار ہو گا اُسی دن چڑھیگا (ہ ع)

**تیل دیکھو تیل کی دھار دیکھو**۔ ہ۔ محاورہ۔ (اوّل تیل کو دیکھو اور پھر اُسکی دھار کو دیکھکر اُسکی عمدگی کی جانچ کرو کیونکہ تیل کا خالص اور صاف ہونا اُسکی دھار دیکھے بغیر اچھی طرح معلوم نہیں ہوتا ہے) اِسی سبب سے۔ اول کسی معاملہ کو خوب جانچو تولو پھر اُسکے بنانے کا فکر کرو۔ جو کام کرو خوب سوچ سمجھکر کرو +

**تیل ماش اُتارنا**۔ ہ۔ ف م۔ (م عو) کسی اپنے عزیز کے اوپر سے جو سفر سے آتا ہے اُڑد اور تیل صدقہ دینا +

**تیل میں ہاتھ ڈالنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (جاہلیت کے زمانے میں دستور تھا کہ ملزم اپنی صداقت ظاہر کرنیکے واسطے گرم گرم تیل میں ہاتھ ڈالدیا کرتا تھا اور نہ جلنے کی صورت میں وہ سچا سمجھا جاتا تھا) اِسی سبب سے سخت قسم کھانا۔ قسم کھا کر انکار کرنا +

کس سے پوچھوں گم ہوا ہے دل میرا زلفو نگے بیچ
ایک شانہ تھا سو وہ بھی تیل میں ڈالے ہے ہاتھ

**تیل نکالنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) تیل پیلنا + (۲) انس یا ست نکال لینا۔ طاقت کھینچ لینا + (۳) کمزور یا ناطاقت کر دینا +

**تیل نکلجانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) طاقت کا بالکل ضایع ہو جانا۔ کمزور یا ناطاقت

ہو جانا + (۲) دوالہ نکلجانا ۔ کوٹھی بیٹھ جانا (۳) غریب ہو جانا ۔ مفلس ہو جانا +

**تیلیا بھیس کرنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (دیہات) تیلی کیطرح نہایت میلا اور غلیظ رہنا ۔

**تیلی تنبولی** ۔ ہ ۔ اِسم مذکّر ۔ لغوی تیل بیچنے والا اور پان بیچنے والا ۔ رذیل آدمی ۔ ادنیٰ آدمی ۔ دُھنے جُلاہے ۔ کرکمین ۔

**تیلی خصم کیا اور رُوکھا کھایا** ۔ ا ۔ محاورہ (چُپڑا کھانے کے لالچ پر تیلی کو خصم کیا اور پھر بھی رُوکھا ہی کھانا پڑا) اچھی اُمید پر بُرا کام کیا اور پھر بھی مطلب براری نہوئی +

**تیلی راجا** ۔ ہ ۔ اِسم مذکّر ۔ نہایت میلا کُچیلا آدمی ۔ بڑا غلیظ آدمی +

**تیلی کا بیل** ۔ ہ ۔ اِسم مذکّر ۔ نہایت محنتی آدمی ۔ جفاکش ۔ نہایت سخت محنت کرنیوالا آدمی ۔ وہ آدمی جو رات دن پچے

**تیلی کا کولھو ہونا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (دیہات) نہایت موٹا ہونا +

**تیلی کے بیل کو گھر ہی کوس پچاس** ۔ ہ ۔ محاورہ ۔ غریب آدمی کو گھر بیٹھے ہی کام دھندے کی محنت سخت ہے +

**تین بُلائے تیرہ آئے دے دال میں پانی** ۔ ہ ۔ محاورہ ۔ (جب تین بُلائے ہوں یا ملاقاتوں کے بدلے تیرہ آجاتے ہیں تو غریب آدمی پکی ہوئی دال میں پانی زیادہ کر دیتے ہیں کیونکہ دال ترکاری کا دوبارہ پکانا روٹیوں کی نسبت دقّت طلب ہے) جسقدر چیز موجود ہو اُسی میں کام چلانا ۔ کفایت شعاری سے کام نکالنا +

**تین پانچ کرنا یا لانا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (تین کے پانچ کرنا یعنی دھوکا دینا) (۱) فند و فریب کرنا ۔ چھل چھدر کرنا ۔ عیاری کرنا + (۲) جھگڑا یا تکرار کرنا ۔ ردوبدل کرنا + (۳) اکڑ پھوں کرنا ۔ فیل لانا +

**تین تفرقہ ہونا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ جُدائی ہونا ۔ بجوگ پڑنا + بچھوبا پڑنا + دیکھو ۔ (بارہ باٹ ہونا نمبر ۱)

**تین تھان** ۔ ہ ۔ اِسم مذکّر ۔ (عوام) ذکر اور دونو خُصیئے +

**تین تیرہ آٹھ اٹھارہ کرنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ لغوی ۔ تین کو تیرہ جگہ اور آٹھ کو اٹھارہ جگہ کر دینا + (۱) تِتر بِتر کرنا ۔ پریشان کرنا ۔ بکھیرنا + (۲) بے ترتیب کرنا ۔ گڈ مڈ کرنا +

**تین تیرہ کرنا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ لغوی ۔

تین کو تیرہ جگہ کرنا+(۱) پراگندہ کرنا دیکھو (بارہ باٹ کرنا نمبر ۱) (۲) اُلٹ پلٹ کرنا۔ گڈمڈ کرنا۔ ملا دینا+ (۳) روپیہ پیسا اُڑانا۔ بیجا صرف کرنا۔ فضول خرچی کرنا+

**تین حرف بھیجنا**۔ ا۔ ف م۔ لعن یا لعنت کرنا۔ تبرا بھیجنا+

**تین دن قبر میں بھی بھاری ہیں**

ا۔ محاورہ۔ مر کر بھی دنیا کے بکھیڑوں سے نجات نہیں ہوتی کیونکہ مرنے کے بعد بھی تین دن تک فرشتے حساب لیتے ہیں+

**تین لوک یا۔ تِرلوکی دکھائی دیجانا**۔ د۔ ف ل۔ تینوں جہان آنکھوں کے آگے آجانا۔ بیتا پڑجانا

**تیور آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ آنکھوں کے سامنے اندھیرا آنا۔ اُٹھتے ہوئے سر پھر جانا سر گھومنا+

ناتوانی کا بُرا ہو ہم اُدھر کو جو چلے۔
تیور آگئے گر گر پڑے بے سنبھالا نہ گیا+ (؟)

**تیور بجھانا**۔ ہ۔ ف ل۔ نگاہوں سے افسردگی دل ظاہر کرنا۔ اشارے یا نظروں سے جتانا+

خوش نگاہوں کو جلاتی ہیں وہ دلبر پلکیں۔
چشم حوراں کی بجھا دیتی ہیں تیور پلکیں+ (؟)

**تیور بدل جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) انداز نگاہ کا تغیر ہو جانا۔ پہلے جیسا محبت و پیار نہ رہنا۔ اگلی سی الفت نہ رہنا+ (۲) مرنے کو ہو جانا۔ قریب المرگ ہونا+

**تیور بُرے نظر آنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) ڈھنگ بگڑ جانا۔ بد چلن ہو جانا+ (۲) قریب المرگ ہونا۔ مرنے کو ہونا+ (۳) جانی دشمن ہو جانا۔ دل میں فرق آجانا+

**تیور بگڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) چہرہ کے رنگ کا تغیر ہونا۔ جانکنی کی نوبت ہونا۔ غیر حال ہونا۔ مرنے کے قریب ہونا۔ (۲۔ لکھنو) خشم آلود ہونا۔ خشمگیں ہونا+

بیسکر سرمہ کیا جب اُن نگاہوں نے مجھے۔
آنکھ سیدھی ہو گئی بگڑے ہوئے تیور بنے+ (؟)

**تیور چلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) ایام۔ عوز) ضعف بصارت ہونا۔ نگاہ میں فرق آجانا+ (۲۔ لکھنو) چمکتی ہوئی چیز کے دیکھنے سے آنکھوں کا جھپکنا۔ تاب نظارہ نہ لانا روشنی پر نگاہ نہ ٹھیرنا+

خاصیت آفتاب کی رکھتے ہیں خوبرو+
تیور چلیں جو دیکھیں انکھیں حسین سے+

**تیور میلے ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ دیکھنے ہی رنج و ملال کی علامت مفہوم ہونا۔ نظر و

سے آثار کدورت وملال ظاہر ہونا +

نہ لغزش ہو قدم کو عشق میں تیوری نہ میلے ہوں
سنبھالا چاہیئے اس بوجھ کو سر پر تحمل سے (رشک)

**تیوری بدلنا۔ یا چڑھانا۔ تیوری میں بل ڈالنا۔** ہ۔ ف ل۔ چیں بہ جبیں ہونا۔ پیشانی پر بل ڈالنا۔ ناک بھوں چڑھانا۔ خفا ہونا۔ ناراض ہونا غضبناک ہونا +

**تیوری کا بل کھلنا۔** ہ۔ ف ل۔ فکر دور ہونا۔ رنج کم ہونا +

## ٹ

**ٹاپا توڑ نکل جانا۔** ف ل۔ (ہ پورب) (ٹاپا۔ مرغیوں کا کھانچا) صاف نکلجانا۔ بے لاگ چلدینا +

**ٹاپا ٹوئی۔ یا۔ ٹپے ٹوئی کرنا۔** ہ۔ ف ل (ٹاپا یعنی مچھلیاں پکڑنے کے کھانچے کو خوب غور سے ٹٹولنا) اسی سبب سے۔ خوب تلاش کرنا۔ ڈھونڈ مارنا۔ چھان مارنا چھان بین کرنا۔

**ٹاپتا پھرنا۔** ہ۔ ف ل۔ بھٹکتا پھرنا۔ مارا مارا پھرنا۔ حیران و پریشان پھرنا

**ٹاپتا رہجانا۔** ہ۔ ف ل (گھوڑا اپنی خواہش کے اظہار کے واسطے ٹاپ یعنی اپنا اگلا سُم زمین پر مارا کرتا ہے اور جب تک اُسکی خواہش پوری نہیں ہوتی ٹاپتا ہی رہتا ہے) اسی سبب سے (۱) کسی چیز کی آرزو یا انتظار میں ہی بیٹھے رہجانا۔ کسی چیز پر قابو نہ چلنے کے باعث دل مار کر رہجانا دیکھتا رہجانا۔ (۲) کف افسوس ملتے رہجانا۔ ہاتھ ملنا۔ افسوس و ملال کرنا

**ٹاپ سہارنا۔** ہ۔ ف ل۔ تکلیف اور مصیبت جھیلنا +

**ٹاٹ۔ یا۔ ٹپڑ اُلٹ جانا۔** ہ۔ ف ل (ٹاٹ یا ٹپڑ وہ کپڑا یا گدی ہے جسپر ساہوکار لوگ بیٹھکر لین دین اور حساب کتاب کیا کرتے ہیں جب دیوالہ نکلجاتا ہے تو اُسکا کونہ اُلٹ دیتے ہیں) اسی سبب سے۔ دیوالہ نکلنا۔ کوٹھی یا کارخانہ بیٹھ جانا گھاٹا آجانا +

**ٹال کر دینا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) کہیں جانے کا ارادہ توڑ دینا۔ جانے سے باز رہنا۔ ارادہ فسخ کر دینا + (۲) کسی کام کے کرنے سے باز رہنا

چھوڑ دینا - ترک کرنا + جا کو پڑ جائے
مثل
بھونڈی ڈھال - کدھی کرے نا واشو ٹال +

**ٹالم ٹول کرنا - ٹالے بالے دینا** - ہ - ف ل - (۱) لیت و لعل کرنا - حیلہ و حوالہ کرنا + دیکھو (آج کل کرنا)

کبھی تو وصل کا وعدہ وفا ہو -
کہاں تک دو گے جاناں ٹالے بالے (شایق)

(۲) دائیں بائیں دیکر نکلجانا - (۳) دیر لگانا +

**ٹانٹا بنا ہوا ہے** - ہ - محاورہ - تکڑا ہے - قوی الجثہ ہے - ہاتھ پاؤں میں ابھی بہت جان یا طاقت ہے +

**ٹانٹ پر ایک بال نہ رہنا - ٹانٹ کے بال اُڑ جانا - ٹانٹ گنجی ہو جانا** - ہ - ف ل - (۱) کسی مرض یا بوجھ اُٹھانے یا جوتیاں کھانے کے سبب سر کے بال اُڑ جانا + (۲) خوب جوتیاں یا چانٹے کھانا + (۳) فضول خرچی یا گھر کے خرچ کی مار سے اُدھڑ جانا - مفلس ہو جانا - غریب ہو جانا +

**ٹانٹ کھجانا - یا - کھجلانا** - ہ - ف ل - (۱) چاندمیں کھجلی اٹھنا - سر میں سلسلاہٹ ہونا + (۲) پٹنے یا چانٹے کھانے کو جی چاہنا + (۳) گھاٹا یا نقصان اُٹھانے کو جی چاہنا +

**ٹانچ کرنا - یا - لانا** - ہ - ف ل - (ٹانچنا = (۱) ٹانگیں مارنا - (۲) کبوتر کے جوڑے کا ٹانگیں مارتے ہوئے سینہ اُبھار کے چلنا) اسی سبب سے - (بازاری) اکڑ پھوں کرنا - اکڑنا - اینٹھنا - برسر مقابلہ آنا جھگڑا کرنا - تکرار کرنا - جھانجھ لانا +

مجھسے ٹانچ لائے تو دم بھر میں سیدھا کر دونگا

**ٹانچ نہ اُٹھائی جانا** - ہ - ف ل - (بازاری) کسی کی اکڑ تکڑ یا اکڑ پھوں کی سہار نہ ہونا + جھگڑے یا تکرار کی برداشت نہ ہونا

**ٹانڈا لادنا** - ہ - ف م - (۱) گھر کا سارا اسباب اور جورو بچوں کو کہیں باہر لے جانا - اسباب باندھکر سفر کو جانا سفر کی تیاری کرنا + (۲) مرنا - چلدینا سدھارنا - رحلت کرنا - کوچ کرنا دوسرے جہان کے سفر کو روانہ ہونا +

**ٹانڈے کا نایک** - ہ - اسم مذکر - کسی گروہ کا سردار - کسی قافلہ یا کاروان کا سرگروہ - مربی - وارث +

**ٹانگا بھرنا - ٹانگے بھرنا** - ہ - ف م -

(۱) کسی کپڑے یا زخم میں ٹانکے لگانا۔ پھٹے پرانے کو سینا + (۲) عیب پوشی کرنا + (۳) مصیبت میں تسلّی دینا +

**ٹانکا پانا۔** ہ۔ اِسم مذکر۔ (بازاری)۔ محبت۔ یارانہ۔ لگا پتا۔ اٹ سٹ۔ پیار

**ٹانکا جانا۔** ہ۔ ف م۔ کسی جگہ اپنے مطلب کی تدبیر کرنا

**ٹانکا جھالنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) کسی برتن یا زیور کو ٹانکے سے جوڑنا + (۲)۔ (بازاری) کسی عورت سے ہم بستر ہونا کسی عورت سے لگا لگانا +

**ٹانکا کاٹ لینا۔** ہ۔ ف م۔ ٹانکے کی قیمت کاٹ کر زیور کے دام دینا

**ٹانکا لگانا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) کسی کپڑے یا زخم کو تاگے سے سینا + (۲) زرگری ٹانکے سے زیور جوڑنا + (۳) ملاپ کرا دینا۔ بگڑے ہوئے معاملہ کو بنا دینا + (۴) یارانہ گانٹھنا۔ اٹ سٹ کرنا +

**ٹانکا مارنا۔ ٹانکے مارنا۔** ہ۔ ف ل چلتا ہوا سی دینا۔ گھوپ دینا۔ موٹی سلائی کر دینا +

**ٹانک رکھنا۔** ہ۔ ف ل۔ یادداشت کی نظر سے کسی چیز کا پتا لکھ رکھنا۔ نوٹ کر لینا +

**ٹانک لینا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) اُڑس لینا + (۲) درج کرنا۔ لکھ لینا + (۳) کسی آدمی کو اپنی مرضی کے موافق کر لینا۔

ہنتے ٹانکا ہے یار کو ایسا
لاکھ بہکائیں پر نہ بگڑے گا

(۴) کھا لینا۔ چٹ کر جانا +

**ٹانکے اُدھڑ جانا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) کسی سیون کے ٹانکے کھل جانا۔ سلائی ٹوٹ جانا + (۲) (بازاری) حقیقت معلوم ہونا۔ خبر پڑنا۔ بخیہ اُدھڑ جانا۔ گھر پھٹنا۔ قلعی کھل جانا (۳) تھک کر چور ہو جانا۔ ہار مان جانا۔ عاجز آ جانا۔ ہار جانا۔ چین بول جانا + (۴) تباہ یا برباد ہونا۔ ستیاناس ہو جانا۔ غریب ہو جانا +

خرچ کے مارے ٹانکے اُدھڑ گئے

**ٹانکی بجنا۔** ہ۔ ف ل۔ کسی مکان کا چُننا یا توڑا جانا۔ مکان کا ڈھایا جانا +

**ٹانکے ٹوٹ جانا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) سلائی کا اُدھڑ جانا + (۲) کپڑے کا پرانا یا مستعمل ہو جانا + (۳) ہمت ہار جانا۔ گھبرا جانا۔ بخیہ اُدھڑ جانا +

**ٹانکے کا کچّا** - ہ - اِسم مذکر - (۱) وہ درزی جسکے ہاتھ کی سیون جلدی اُدھڑ جاوے۔ اناڑی درزی + (۲) وہ زیور جسکا کمزور ٹانکا لگا ہوا ہو +

**ٹانکے کھل جانا** - ہ - ف ل - چھپی بات ظاہر ہو جانا - بھید کھل جانا + (ٹانکے اُدھڑ جانا)

**ٹانگ اُٹھا کر مُوتنا** - ہ - ف ل - کُتّے کی طرح مُوتنا - کُتّا بننا - جیسے تمہاری برابری وہ کرے جو ٹانگ اُٹھا کر مُوتتا ہے (مذاقاً شیخی باز ایسے کہا کرتے ہیں)

**ٹانگ اُٹھانا - ٹانگیں اُٹھا دینا یا لینا** - ہ - ف ل - (بازاری) جماع یا مجامعت کرنا - فعل شنیع کرنا - بُرا کام کرنا + جیسے ایک دفعہ ٹانگ اُٹھائی تو پچاس دفعہ - شیخی باز اوباش کہا کرتے ہیں

**ٹانگ اڑانا** - ہ - ف ل - (۱) بیچ میں بولنا - خواہ مخواہ دخل دینا - مداخلت کرنا - دخل در معقولات کرنا +

**ٹانگ اَڑانا** - ہ - ف م - (پہلوان) حریف کو ٹانگ کے ذریعہ سے دے مارنا - ٹانگ پکڑ کر چت کر دینا +

**ٹانگ برابر** - ا - صفت (لغوی معنی) ٹانگ کی لمبائی کے برابر) چھوٹا سا - چھوٹا - پدّا سا - ادنیٰ + ٹانگ برابر ہو کر بڑوں کے منہ پر بولتا ہے +

**ٹانگ پھنسانا یا اڑا دینا** - ہ - ف ل - (۱) کسی کام میں تعلق یا سروکار ہونا - حصہ یا شرکت ہونا + (۲) پابند یا مجبور رہونا +

**ٹانگ تلے سے نکالنا - ٹانگ کے نیچے سے نکال دینا** - ہ - ف م - (۱) (بازاری) کام یا استعمال میں لانا - ہم بستری کرنا - برتنا - کام لینا + میاں! اُسکا کیا ذکر کرتے ہو - اُسکو سینکڑوں دفعہ ٹانگ تلے سے نکالا ہے + (۲) شکست زک یا مات دینا - عاجز کرنا - چین بلا دینا - نیچا دکھانا +

**ٹانگ تلے سے نکلنا** - ہ - ف ل - ہار ماننا - مطیع ہونا - سر جھکانا - مغلوب ہونا - جیسیں بول جانا +

**ٹانگ توڑنا** - ہ - ف م - (۱) کسی کی ٹانگ کو بیکار کر دینا - لنگڑا کر دینا - اپاہج کر دینا + (۲) خراب کرنا - مٹی پلید کرنا - بگاڑنا + جیسے فارسی کی ٹانگ توڑتا ہے + (۳) (دوکاندار) ایک

روپے پیسے یا کسی رقم کی تہائی ادا کر دینا
تقاضے کو ادھورا کر دینا +

**ٹانگ دینا** - ہ - ف م - (۱) لٹکا دینا - اوپر ڈال دینا - معلق کرنا + (۲) پھانسی دینا - سولی دینا +

٭ دختر کو توال سے [illegible] فسانہ سالم
بیگناہوں کو ٹانگ دیتی ہے

[illegible] بازاری - فعل بدلنا +

**ٹانگ لینا** - ہ - ف م - (۱) ٹانگ پکڑنا - (۲) کتے کا کاٹنے کو دوڑنا + (۳) تنگ کرنا - سر ہو جانا + پیچھے پڑنا - لڑنا - جھگڑنا - ناک میں دم کرنا

٭ الٹی کرک نار [illegible] ہے جب گھر میں جاتا ہوں
سب ہی ٹانگ لیتی ہے +

**ٹانگیں توڑنا** - ہ - ف م - (۱) خوب دوڑانا یا دوڑنا - خوب پھرنا یا پھرانا + (۲) حیران و پریشان کرنا یا ہونا - [illegible] ترقی کرنا یا ہونا +

**ٹانگیں ٹوٹنا - یا - رہ جانا** - ہ - ف ل نہایت تھک جانا - تھک کر چور ہونا [illegible] ہارنا +

**ٹاپ پھینکنا - ڈالنا - یا - مارنا** - ہ - ف م - (۱) دوڑ دوڑ یا جلدی سے سینا -

اٹکنا - کچی سلائی کرنا + (۲) ٹھیر ٹھیر یا اٹک اٹک کر پڑھنا - بیچ بیچ میں عبارت چھوڑ کر پڑھنا +

**ٹپا کھانا - ٹپے کھانا** - ہ - ف ل (۱) گولی کا ٹکرا کر یا اچھل کر الٹا آنا + (۲) اٹکنا - رکنا - پھر پھرا کر کسی جگہ ٹھیرنا - آکر ٹھیرنا - قیام کرنا +

**ٹپکس جمانا - یا - لگانا - ٹپی لگانا** - ہ - ف ل - وسیلہ یا تعلق پیدا کرنا - بنیاد جمانا - بنیری جمانا - حصہ لگانا - اپنے مطلب کی بنیاد رکھنا - پیر یا قدم جمانا +

**ٹپ سے بول اٹھنا** - ہ - ف ل جلدی سے بغیر پوچھے کسی بات میں دخل دے دینا +

**ٹپکا پڑنا** - ہ - ف ل - (۱) بوند یا قطرہ گرنا - ٹپکنا + (۲) گرا پڑنا - ظاہر ہو جانا - نکلا پڑنا - کثرت یا زیادتی کے باعث کسی چیز کا نہ رک سکنا +

٭ ٹپکی پڑتی ہے اس سے گدراہٹ -
ہے یہ عالم تیری جوانی کا +

(۳) خواہش نفسانی کے زور سے بیقرار یا بے چین ہونا +

ہستی میں بس کہ ٹپکی ہی پڑتی ہے دُخت رز
ہونٹوں سے میرے ہونٹ مل اپنے گر گئی

**ٹپکا ٹپکی لگ جانا - یا - شروع ہو جانا** - ہ - ف ل - (۱) بُوندا باندی ہونے لگنا + (۲) پھلوں کا پک کر گرنے لگنا + (۳) اِکّا دُکّا گاہکوں کا دوکاندار کے ہاں آنا + (۴) ایک آدھ آدمی کا روز مرنے لگنا +

**ٹپکا لگنا** - ہ - ف ل - (۱) چھت میں سے پانی کی بُوند و نکا برابر گرنا - قطرہ ہائے آب و اشک کا پیہم گرنا - جھڑی لگنا -

تصور آبندھا جب اُس صنم کا
لگا ٹپکا ٹپکنے چشم نم کا

**ٹپک پڑنا** - ہ - ف ل - (۱) بُوند یا قطرہ کا گر پڑنا + (۲) پھوڑے پھنسی کا پُھوٹ جانا + (۳) حیض آجانا - کپڑوں سے ہو جانا + (۴) کود پڑنا - دخل دیدینا - بیچ میں بول اُٹھنا + (۵) کُھل جانا - ظاہر ہونا - پُھوٹ جانا + (۶ - بازاری) - بچّہ جن دینا - گھر پھٹ جانا +

**ٹپکے کا ڈر** - محاورہ - دھوکے کی ہشت + شیر کا اتنا ڈر نہیں ہے جتنا مجھے ٹپکے کا ڈر ہے + (کہانی کا فقرہ)

**ٹپے ٹولی - یا - ڈولی کرتے پھرنا** - ہ - ف ل - اِدھر اُدھر ڈھونڈتے پھرنا +

**ٹپے گانا** - ہ - ف ل - (۱) گیت گانا (۲) بیکا بیٹھا رہنا - کچھ نکرنا +

یہ تمہیں دیدو تو میں کیا بیٹھا ٹپے گاؤں

**ٹٹڑول ٹٹوں** - ہ - ف م - اکیلا تن تنہا - دم نقد - اپنے دم سے +

صبح جب بولا مُرغ سحر ککڑوں کوں -
اُٹھ گئے پاس سے وہ رہگیا میں ٹٹڑوں ٹوں

**ٹٹڑی گنجی ہونا** - ہ - ف ل - دیکھو (ٹانٹ پر ایک بال نہ رہنا)

**ٹٹڑی مونڈنا** - ہ - ف ل - کسی کو دھوکا یا فریب سے خوب لوٹنا - سر مونڈنا +

**ٹٹکاری پر لگنا** - ہ - ف ل - (۱) آواز یا سیٹی پر چلا آنا + (۲) آواز پر لگ جانا - ہل جانا - مانوس ہو جانا + (۳) مُطیع یا تابع ہو جانا +

**ٹٹو بھڑکنا** - ہ - ف ل - (۱) گھوڑے کا گھوڑی کو دیکھکر اُچھلنا کودنا + (۲ - بازاری) نعوذ ہونا - خیزی یا تندی ہونا - جماع کی خواہش پیدا

ہونا۔ ہم بستری کو جی چاہنا+

**ٹٹو پار ہونا۔** ہ۔ ف ل۔ (عوام) کام کا پورا ہونا۔ کامیابی ہونا۔ بیڑا پار ہونا۔ کام بن جانا+

**ٹٹو سے۔** ہ۔ م ف۔ (بازاری) ہمارے اِس سے۔ بلا سے۔ پیزار سے+

**ٹٹی توڑنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) آڑ یا روک ہٹا دینا۔ بند ہیچ کھول دینا+ (۲) بدانتظامی کرنا۔ بندوبست توڑنا+ (۳) پردہ فاش کرنا+

**ٹٹی جانا۔** ہ۔ ف ل۔ (پورب) پیخانے جانا۔ رفع حاجت کے لئے جانا+

**ٹٹی کی آڑ۔ اوٹ۔ یا۔ اوجھل شکار کھیلنا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) گھات میں بیٹھکر شکار مارنا۔ چھپکر حملہ یا چوٹ کرنا+ (۲) درپردہ یا چوری چوری کوئی کام کرنا+ (۳) درپردہ عیب کرنا۔ چھپواں مزے اُڑانا+

**ٹٹی لگانا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) آڑ یا روک کرنا دروازہ بند کرنا+ (۲) بھیڑ کرنا۔ بہت سے آدمیوں کا ایک جگہ کھڑا ہو جانا+

**ٹڈی دل۔** ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) ٹڈیوں کی فوج۔ بہت ساری ٹڈیاں+ (۲) بہت بھیڑ بھاڑ۔ انبوہ کثیر۔ ایک خلقت۔ جم غفیر+

**ٹرھیس کرنا۔ لانا۔ یا۔ لگانا۔** ہ ف ل۔ اکڑ پھوں کرنا۔ اکڑنا۔ اینٹھنا+ شرارت کرنا۔ دنگا یا فساد کرنا+

**ٹسر ٹسر رونا۔** ہ۔ ف ل (عو)۔ زار زار یا پھوٹ پھوٹ کر رونا+

**ٹسر مسر کرنا۔** ہ۔ ف ل۔ خواہ مخواہ دیر لگانا۔ ہیچر میچر کرنا۔ ڈھیل کرنا+

**ٹس سے مس نہ ہونا۔** ہ۔ ف ل۔ (م عو) (۱) ذرا حرکت نہ کرنا۔ ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھے رہنا۔ کاہل یا سست بنجانا۔ اُٹھکر پانی نہ پینا+ (۲) کسی چیز کا باوجود بہت سی حرارت پہنچانیکے نہ گلنا۔ گداز نہ ہونا+

**ٹسن کرنا۔ یا۔ لانا۔** ہ۔ ف ل۔ (عوام) (۱) جھگڑنا۔ کھوردلانا+ (۲) شرارت یا بدمعاشی کرنا۔ بے ایمانی کرنا۔ چنید کرنا

**ٹسوے بہانا۔** ہ۔ ف ل۔ (عو) (طنزاً) دکھاوے کا رونا رونا۔ ٹپ ٹپ آنسو گرانے لگنا+

ناحق بھی جھوٹ موٹ کے ٹسوے بہاؤنگی+
مرجاؤں باجیوں نہیں سسرال جاؤنگی+ (جان صاحب)

**ٹکا بھر۔** ہ۔ م ف۔ (۱) وزن میں دو پیسہ بھر+ (۲) ذرا سا۔ قدر قلیل۔ ر۔ جاں بھر۔ تنک سا+

**ٹکا پاس نہ ہونا۔** ہ۔ ف ل۔ غریب یا کنگال ہونا۔ کوڑی پاس نہ ہونا۔ بہت بھوکا ہونا+

تنگ ہونا +

**ٹکا چوٹ کر دینا** - ہ - ف ل - (بازاری) ٹکے ٹکے پر زنا کروانا +

**ٹکا سا جواب دیدینا** - ہ - ف ل - (جس طرح کسیکو دو پیسے جو ایک ادنی سی رقم ہے جلد نکال کر دیدیتے ہیں اسی طرح) بہت جلد صاف یا - بالکل انکار کر دینا - دو ٹوک یا ٹکڑا توڑ جواب دیدینا +

**ٹکاسی جان** - ا - اسم مؤنث - نقد دم تن تنہا - اکیلی جان - نگوڑا ناٹھا +

**ٹکا گانٹھ میں ہونا** - ہ - ف ل - دولتمند اور آسودہ ہونا +

ٹکا میری گانٹھی لڈو کھاؤں کہ ماٹھی (مثل)

**ٹک جیا تو کیا - ٹک جیا تو پھر کیا**

ہ - محاورہ - ذراسی دیر اور جی لیا تو کیا حاصل کیونکہ آخر تو مرنا ہی ہے - ذرا سے آرام میں کچھ مزہ نہیں ہے - چند روزہ راحت کا کچھ لطف نہیں ہے +

**ٹکٹکی باندھنا - یا - لگانا** - ہ - ف ل - نہایت غور سے دیکھنا - برابر دیکھے جانا - گھورے جانا - تکی لگانا +

**ٹکراتے پھرنا** - ہ - ف ل - آوارہ بامارے مارے پھرنا - ڈانواں ڈول پھرنا بھٹکتے پھرنا - ڈھونڈتے پھرنا +

ٹکراتے ہوئے پھرتے ہیں ہم کوچہ میں اُسکے -
کیا کیجیے دروازہ اِدھر بند اُدھر بند + (انشا)

**ٹکر اُٹھانا - یا - جھیلنا** - ہ - ف ل - (۱) صدمہ کی برداشت کرنا - مصیبت جھیلنا - تکالیف گوارا کرنا +

(۱) یہ مُشت خاک یعنی انسان ہی ہے رُوکش -
ورنہ اٹھائی کسنے یہ آسماں کی ٹکر + (میر)

(۲) زبردست سے مقابلہ کرنا - اپنے سے بڑے کا سامنا کرنا +

**ٹکڑا دینا** - ہ - ف م - لغوی روٹی کا ٹکڑا دینا - وظیفہ دینا - روٹی دینا - پالنا - پرورش کرنا -

**ٹکڑا سا - یا - ٹکڑا توڑ جواب دیدینا** - ہ - ف م - صاف جواب دینا - بیمروت ہوکر جواب دینا - دیکھو (ٹکا سا جواب دینا) +

**ٹکڑا سا توڑ کے ہاتھ میں دیدینا** - ہ - ف م - سخت جواب دیدینا - لگی لپٹی نہ رکھنا +

**ٹکڑا مانگنا** - ہ - ف م - گدائی کرنا - بھیک مانگنا - دریوزہ گری کرنا +

**ٹکڑا میسر نہ آنا** - ہ - ف ل - فاقہ کشی کی نوبت پہنچنا - بھوکا مرنے لگنا +

**ٹکر پہاڑ سے لینا** - ہ - ف ل - بڑے

بھاری دُشمن سے مقابلہ کرنا +

کوہکن کیوں نہ سر کو پھوڑ مرے ۔
لی ہے جاکر پہاڑ سے ٹکر + (سجاد)

**ٹکر ٹکر دیکھنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ شوق یا حسرت کی نگاہ سے دیکھنا +

**ٹکر کھانا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (۱) باہم لڑجانا ۔ مُٹ بھیڑ ہونا + (۲) صدمہ اُٹھانا ۔ چوٹ کھانا + (۳) نقصان اُٹھانا + آدمی ٹکر کھا کے کچھ سیکھتا ہے + (۴) مقابلہ کا ہوتا ۔ ہم پلّہ ہونا ۔ برابر کا یا جوڑ کا ہونا +

یہ شخص اُس سے ٹکر کھاتا ہے +

**ٹکر لگنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (۱) صدمہ یا تکلیف پہنچنا + (۲) نقصان ہوجانا ۔ گھاٹا آجانا +

**ٹکر لینا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (۱) صدمہ سہنا ۔ چوٹ سہارنا ۔ (۲) غٹ پٹ ہونا ۔ مقابلہ کرنا +

شکوہ میں تیرے ہاتھی کی کیا بیان کردں
جو پیل چرخ سے لیتا ہے اوج میں ٹکر

**ٹکر مارنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (۱) زمین یا دیوار سے سر دے مارنا ۔ سر دے مارنا + (۲) مقابلہ یا سامنا کرنا + (۳) نہایت کوشش کرنا ۔ پچ مرنا ۔ از حد سعی کرنا ۔

**ٹکڑوں پر پڑنا ۔ ٹکڑے توڑنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ پرائی روٹیوں پر گزارہ کرنا ۔ پرائی کمائی پر رہنا ۔ مُفت کی روٹیاں توڑنا

**ٹکڑے اُڑانا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ خوب مارنا ۔ پُرزے پُرزے یا کھال اُڑانا +

**ٹکڑے کے کارن ۔ یا ۔ مارے پھرنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ روٹی یا پیٹ کی خاطر پھرنا ۔ روزگار ڈھونڈتے پھرنا +

**ٹکسال باہر** ۔ ہ ۔ صفت ۔ (۱) ایسا سکہ جو ٹکسال میں نہ بنا ہو + (۲) ایسا کلام یا محاورہ جسے اہل زبان نہ بولتے ہوں متروک الاستعمال ۔ غیر مُروّج ۔ غیر معتبر غیر مُستند + (۳) ایسا شخص جو کسی فن یا ہنر میں کسی اُستاد کا شاگرد نہ ہو ۔ عطائی بن اُستادا ۔ نگرا +

**ٹکسال چڑھنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (۱) کھرا کھوٹا پرکھا جانا + (۲) رائج ہو جانا + (۳) کسی علم یا فن میں کامل یا اُستاد مانا جانا + (۴) خراد چڑھنا ۔ چھٹا بدمعاش بنجانا ۔ بے شرم یا بیحیا ہو جانا +

**ٹکسال کا کھوٹا** ۔ ہ ۔ صفت ۔ (۱) بد اصل + (۲) ناشائستہ + (۳) بدذات ۔ گستاخ +

**ٹکسال والی** ۔ اسم مونث ۔ وہ عورت جسکے ہاں روپیہ پیسہ بکثرت سے آئے

رنڈی ٹکہائی +

**ٹکسالی آدمی** - ہ - اسم مذکر - (۱) ایماندار اور معتبر آدمی کھرا + (۲) طنزاً - بدمعاش چالاک - مکّار (بازاری) + (۳) بیحیا بے شرم +

**ٹکسالی بات** - ہ - اسم مؤنث - پکّی جچی ہوئی بات - پختہ بات +

**ٹکسالی بولی یا زبان** - ہ - اسم مؤنث صاف و شستہ زبان - عمدہ محاورے فصیح اور مستند زبان - کھری بولی +

**ٹکسالی دوکان** - اسم مؤنث - سچّی اور نامی دوکان +

**ٹکیست رائے - ٹکیست چند ٹکیست چند کا لڑکا** - ا - اسم مذکر - طنزاً - بڑا دولتمند - بڑا مالدار - لکھمی چند +

**ٹکے دھڑی کر دینا - یا - لگا دینا** - ہ - ف م - (دو پیسے کے بدلے میں دھڑی بھر یعنی پانچ سیر چیز دینا + اسی سبب سے (۱) بہت سستا بیچنا - پانی کے مول بہا دینا + (۲ - بازاری) ٹکا چوٹ کر دینا - سہرا ایک سے زنا یا بدفعلی کرانا +

**ٹکے کا ظہورا ہے** - ا - محاورہ - دولت کی روشنی ہے پیسہ کا سارا کھیل ہے

**ٹکے کی نہاری میں ٹاٹ کا ٹکڑا**
ا - محاورہ - (جو کوئی ٹکے کی نہاری خریدتا ہے تو اسکو موٹی جھوٹی روٹی اور ڈھب ڈھب قلیا ہی ملتا ہے ٹکے میں شبرپال کہاں سے آسکتی ہے) اسی سبب سے سستی چیز اکثر خراب ہوتی ہے - ارزاں بعلت وگران بحکمت

**ٹکے گز کی چال چلنا** - ہ - ف ل - (ٹکے گز کا کپڑا پہن کر گزارہ کرنا) اسی سبب سے - چلن سے چلنا - کفایت شعاری کرنا - میانہ روی اختیار کرنا - فضول خرچی نکرنا + سوم بنیوں سے جلاہوں سے جو کھیلے چوسر (ریدر علی) چال وہ مجھسے ٹکے گز کی نہ کیونکر چلتا

**ٹکے گنّے لگنا - ٹکے سے گنّا** - ہ - ف ل - (۱) حقّہ کا خوب کڑاکے یا آواز کے ساتھ بولنے لگنا + (۲) سردی کے مارے دانت سے دانت بجنے لگنا - خوب جاڑا معلوم ہونا + (۳) فرفر پڑھنے لگنا - فرّاٹے بھرنا +

**ٹکے لگنا** - ہ - ف ل - اپنی خواہش اور مطلب کے موافق کوئی کام ہونا - دال گلنا - کامیاب ہونا - مطلب برآنا

**ٹل جانا** - ہ - ف ل - (۱) بے جگہ ہو جانا سرک جانا + بوجھ اٹھانے سے ناف ٹلے اکثر

ٹل جاتے ہیں + (۲) چلا جانا ہٹ جانا +

میں کہاں سنگ دریا ہے ٹل جاؤں گا۔
کیا وہ پتھر ہے پھسلنا کہ پھسل جاؤں گا + (زہیر)

(۳) چشم پوشی کرنا۔ بہانہ کے ساتھ اِدھر اُدھر ہو جانا۔ حیلہ کرکے چلدینا۔ آناکانی دیجانا + (۴) غایب یا کافور ہو جانا۔ بھاگ جانا +

استادہ جہاں میں تھا میدانِ محبت میں۔
واں رستم اگر آتا تو دیکھ کے ٹل جاتا +

(۵) گزر جانا۔ بیت جانا + بُری گھڑی ٹل گئی

**ٹلّیں مارتا ہے**۔ ہ۔ محاورہ۔ (پورب) ٹل ہانکتا ہے۔ جھوٹی باتیں بناتا ہے

**ٹلے نوبیسی کرنا** ا۔ ف ل۔ لغوی۔ دھگّے لکھنا + (۱) خوشامد کرنا۔ جھوٹی باتیں بنانا تلوے سہلانا۔ باتوں میں وقت کھونا (۲) تضیع اوقات کرنا۔ کچھ کام نکرنا۔ بیکار بھرنا +

**ٹنٹے کا گھر**۔ ہ۔ محاورہ۔ جھگڑے کی جڑ۔ لڑاکا + دیکھو (بِس کی گانٹھ)۔

**ٹنچ بنا ہوا ہے**۔ ہ۔ محاورہ۔ (بازاری) تکڑا اور مستعد ہے پہر پرزے سے درست ہے

**ٹنچ رہنا** ہ۔ ف ل۔ (بازاری)۔ تکڑا اور تیار رہنا۔ مسلح رہنا۔ لیس یا ریٹ رہنا +

**ٹنچ لڑانا**۔ ہ۔ ف ل (بازاری) جہاں چار آدمی کچھ معاملہ کر رہے ہوں یا جوا کھیل رہے ہوں اُسمیں اپنا بھی تھوڑا سا روپیہ لگاکر شریک ہو جانا حصہ لڑانا + (۲) خالی باتیں ملاکر کسی کام میں ساجھی بن جانا مُفت میں ٹپس جمالینا +

**ٹنڈیاں باندھنا۔ یا۔ کسنا**۔ ہ۔ ف م۔ (ٹنڈ = بازو یا ہاتھ) ملزم کی مشکیں کسنا۔ مجرم کے ہاتھ باندھنا +

**ٹوپی اُتارنا۔ ٹوپی پر ہاتھ ڈالنا**۔ ہ۔ ف م۔ دیکھو (پگڑی اُتارنا)

**ٹوپی اُچھالنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱۔ لکھنؤ) اُچھلنا کودنا۔ وجد کرنا۔ خوشیاں منانا +

آیا ہے جبسے ساقی اللہ رے جوشِ شادی
شیشے بھی انجمن میں ٹوپی اُچھالتے ہیں (منیر)

(۲۔ ف م) بےعزتی کرنا۔ دیکھو (پگڑی اُچھالنا)

**ٹوپی بدلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ ٹوپی بدل بھائی بننا۔ دیکھو (پگڑی بدلنا)

آئے جو کیفِ مے میں وہ گلگشتِ باغ کو
غنچے سے ٹوپی۔ لالے سے پگڑی بدل چلے + (آتش)

**ٹوپی سے بھی مشورہ کرنا چاہئے**
ہ۔ محاورہ۔ یعنی اگر آدمی ندملے تو اپنی

ٹوپی ہی سے صلاح کرلو + بغیر مشورہ ٹوپی کے کوئی کام نکرو +

**ٹوپی والا** - ہ - اِسم مذکر - (۱) جوان - گبرُد یٹھا - نوعمر + تیں تو میرا من لینا ٹوپی والے سنوریا - اگیت (۲) انگریز - فرنگی - یورپین + کما دے دھوتی والا اُڑا وے ٹوپی والا مثل

**ٹوٹا پڑنا - ٹوٹے پڑنا** - ہ - ف ل - (۱) بوجھ کے مارے جُھکا جانا یا نیچے کو ہوا جانا + (۱) اتنا گہنا لادے ہوئے تھی کہ کان ٹوٹے پڑتے تھے + (۲) آموں کے مارے درخت ٹوٹے پڑتے تھے + (۳) خریداروں کی کثرت ہونا +

**ٹوٹ پڑنا** - ہ - ف ل - (۱) کسی چیز کا اونچے سے یکایک گر پڑنا - نازل ہونا یہ کیا آسمانی آفت ٹوٹ پڑی + (۲) بڑی تن دہی کرنا - پل جانا - کسی کام میں ہمہ تن مصروف ہونا + (۳) بہت سے آدمیوں کا ہجوم کرکے آجانا - حملہ یا دھاوا کرنا - ایک آدمی کو چاروں طرف سے گھیر لینا +

**ٹوٹ کر - ٹوٹ ٹوٹ کر** - ہ - م ف - (۱) نہایت شدت سے کثرت سے + رات کو ایک ایسا ٹوٹ کر دست آیا کہ سارے ہوش دہوس جاتے رہے + (۲) زور سے جھنجلا جھنجلا کر +

بہلا ہی دن تھا ہم کو گئے تزک مے کشی - برسا ہے کیسا رات کو مینہ ٹوٹ ٹوٹ کر -

(۳) جی جان جھوک کر - ہمہ تن مصروف ہو کر - بڑی کوشش کے ساتھ + یہ شخص ٹوٹ ٹوٹ کر کام کرتا ہے +

**ٹوٹڑوسا** - ہ - م ف - اکیلا + دیکھو (ٹُٹڑوں ٹوں) -

**ٹوٹکا کرنے آنا** - ہ - ف ل - عو - جلدی آکر چلا جانا + دیکھو (آگ لینے آنا) +

**ٹوٹی بانہ گلے پڑتی ہے - ٹوٹی بانہ گل جنبد رُٹے** - ہ - محاورہ - (قاعدہ ہے کہ جب بانہ ٹوٹ جاتی ہے تو اسکو پٹی باندھ کر گلے میں لٹکا لیتے ہیں) غریب یا اپاہج رشتہ دار کے صرف کا بوجھ صرف اُسکے آسودہ بھائی بند کے ذمہ پڑ جاتا ہے

**ٹوٹے دِل کا جوڑنا** - ا - ف م - جس شخص کو صدمہ پہنچا ہو اُسکو دلاسا دینا - دل شکستہ یا رنجیدہ کی تسلی و تشفی کرنا +

**ٹوکرے پر کا ہاتھ رہ جانا** - ہ - ف ل - (دوکاندار) - بنئے اکثر سودا ٹوکروں میں رکھکر بیٹھتے ہیں اور جب گاہک آتا ہے

تو اُسکو اُسی ہیں سے لیکر دیتے ہیں بعض اوقات ایسا ہوتا ہے کہ گاہک سودا مانگ کر انکار کر دیتا ہے تو ایسی حالت میں بنئے کا بھرم بنا رہتا ہے) اسی سبب سے بال بال عزت بچ جانا۔ بھرم بندھا رہنا۔ عزت قایم رہنا +

**ٹوہ بور کھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ خبر رکھنا۔ تلاش رکھنا۔ ہر ایک سے حال دریافت کرتے رہنا +

**ٹوہ ٹاہ میں رہنا۔ ٹوہ میں رہنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) تلاش یا جستجو میں رہنا۔ تاک میں رہنا۔ (۲) عیب جوئی کے درپے رہنا۔ نکتہ چینی پر نگاہ رکھنا +

ساس نندیں نئی دُلہن کی ٹوہ ٹاہ میں رہا کرتی ہیں

**ٹھاٹھ باندھنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱۔ لکھنؤ) ٹٹی باندھنا۔ ٹھاٹر بندی کرنا + (۲) پٹہ بازی میں اُسکے قاعدے کے موافق کھڑا ہو کر کھیلنا + (۳) نمود دکھانا۔ ظاہرداری کے لئے اسباب جمع کر لینا + ہوا باندھنا +

**ٹھاٹھ بدلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) (پہلوان) پینترے بدلنا + (۲) نت نئی پوشاک بدلنا۔ نئی طرز سے آرایش کرنا۔ صورت پہننا

یہ شخص تو نت نئے ٹھاٹھ بدلتا ہے +

**ٹھاٹھ پڑا رہجانا**۔ ہ۔ ف ل۔ دنیا کا اسباب اور سامان دنیا میں رہجانا ساتھ کچھ نجانا + ۵ سب ٹھاٹھ پڑا رہجاویگا جب لاد چلے گا بنجارا + (نظیر)

**ٹھاٹھ مارنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) مرغوں کا بال و پر ہلانا جفتی کرکے کبوتر کا اُٹھ جانا (۲ ہندو) موج کرنا یا مارنا۔ مزے اُڑانا۔ چین مارنا +

**ٹھان لینا**۔ ہ۔ ف ل۔ مصمم یا پکا ارادہ کر لینا +

**ٹھٹک ٹھٹک کے۔ ٹھٹک کر**۔ ہ۔ م ف۔ آہستہ آہستہ۔ ٹھیر ٹھیر کر + ٹھٹک کر وہ گھوڑے کا چلنا سنبھل۔ ہما کے وہ دونو طرف مور چھل + (امیر حسن)

**ٹھٹھے میں اُڑانا**۔ ہ۔ ف م۔ ہنسی یا کھلی کرنا۔ احمق بنانا +

**ٹھٹھیرے ٹھٹھیرے بدلائی**۔ ہ۔ محاورہ۔ (ٹھٹھیرے اور سب خریداروں کو پرانے برتن بدلتے وقت اسطرح مال تول کر دیا کرتے ہیں کہ اگلے پلڑے میں بٹ رکھتے ہیں اور پچھلے میں برتن اور گاہک کی نظر ہمیشہ دستور کے موافق اگلے پلڑے ہی کی طرف

رہتے ہے اور وہ اُسکے جھکاؤ اُٹھے رہنے پر مال کا کم یا زیادہ ہونا خیال کرتا ہے اور یہاں اُسکے برخلاف وہ لوگ گاہک کو دھوکے سے مال کم تول دیتے ہیں مگر آپس میں کبھی نہیں تول سکتے چنانچہ جب کوئی اور پیشہ والا دوسرے ہم پیشہ کا کسی سودے کی خرید و فروخت میں لحاظ نہیں کیا کرتا تو اُس موقع پر یہ محاورہ بولا کرتے ہیں اور اُس سے یہ غرض ہوتی ہے کہ ہم تم برابر کی ٹکر ہیں آج کو تم ہمارا لحاظ کرو گے تو کل کو ہم تمہارا خیال رکھیں گے) ہم پیشہ لوگوں کا معاملہ ہے - برابر کی ٹکر ہے +

ٹھنے بندی سے پیش کب پائی +
ہے ٹھیرے ٹھیرے بدلا ئی + (شوق)

**ٹھڈاٹوُلی** - ہ - اسم مؤنث - مذاقاً ٹیڑھی کمر کی عورت - کُبڑی - کمر جھکی +

**ٹھس پن کرنا** - ہ - ف ل - (۱) جم کر بیٹھ جانا + (۲) سُستی کرنا - آہستہ کام کرنا - مچلا پن کرنا +

**ٹھسک سے - یا - ٹھسّے سے چلنا** - ہ - ف ل - نزاکت کے ساتھ خراماں خراماں چلنا - نخرہ کے ساتھ چلنا +

فتنہ در سر بتان حشر خرام +
ہائے رے کس ٹھسک سے چلتے ہیں + (مہر)

**ٹھکانا کرنا - یا - ڈھونڈنا** - ہ - ف م - (۱) اُترنے یا ٹھکنے کی جگہ ڈھونڈنا - ماوا و لجا تلاش کرنا + (۲) بندوبست یا انتظام کرنا + (۳ - م - عو) مرد کے لئے عورت اور عورت کے واسطے مرد تلاش کرنا - گھر بسانا - بیاہ کر دینا - بر کنیا کی تجویز کرنا + (۴) روزگار تلاش کرنا +

میاں تم بھی کہیں اپنا ٹھکانا کر دیوں بیٹھے گز نہیں گا

**ٹھکانے بھرنا** - ہ - ف ل - (سقہ) سقّے کا اپنی آسامیوں میں پانی پہنچانا +

**ٹھکانے چکانا** - ہ - ف م - (ہندو) کسی بُڑھیا یا بڈھے کی اُٹھاؤنی کے دن اُسکے تمام رشتہ داروں کو معہ اُنکے کمینوں کے اپنی حسب حیثیت کچھ نقدی بانٹنا +

**ٹھکانے کی بات** - ہ - اسم مؤنث - معقول بات - درست اور موقع کی گفتگو +

**ٹھکانے لگانا** - ہ - ف م - (۱) جگہ پر بٹھانا - قایم کرنا - اطمینان بخشنا - تسلی دینا

ملا میرے دلبر کو مجھ سے خدا +
نہیں تو میرا دل ٹھکانے لگا + (میر حسن)

(۲) منزل مقصود کو پہنچانا + (۳) بیاہ

کردینا + (۴) نوکر کرادینا۔ کام پر لگا دینا
(۵) موقع پر خرچ کرنا۔ جگہ سے خرچ کرنا
(۶) اُڑادینا۔ صرف کر ڈالنا + (۷) مار
ڈالنا۔ کسی کا کام تمام کردینا +
فرہاد کو جنوں نے ٹھکانے لگا دیا ۔
(انشاء)
اب جا کے ہم بہائیں مگر کوہسار کو +

**ٹھکانے لگنا** ۔ ہ۔ف ل۔ (۱) اچھے کاموں
میں اُٹھ جانا۔ اچھی جگہ خرچ ہونا۔ رائیگاں
نجانا + (۲) صرف میں آجانا۔ کام میں
آجانا۔ اُٹھ جانا۔ تباہ یا برباد ہوجانا +
(۳) بر۔ یا گھر ملنا + جی جی یہ تو ٹھکانے لگ
گئی اب دوسری کا سوچ ہے + (ہ ع) (۴)
جگہ پر جا پہنچنا۔ مرنا۔ مرجانا +
آج وہ بھی ٹھکانے لگ گئے ++

**ٹھگ تر یا یاد ہے** ۔ ا۔ محاورہ۔
فند و فریب کی باتین معلوم ہیں۔ بڑا ہی
مکار ہے ۔ بڑا چالاک وعیار ہے +

**ٹھل جانا** ۔ ہ۔ف ل۔ (۱) چلدینا ۔
ہٹ جانا + (۲) بھاگ جانا + (۳) مرجانا
لڑھجانا +

**ٹھمری اُڑانا** ۔ ہ۔ف م۔ (۱) ٹھمری
جو ایک قسم کا گیت ہے اُسکو گانا + (۲)
زٹل ہانکنا۔ گپ اُڑانا +

**ٹھن ٹھن گوپال** ۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (۱)
ٹھن ٹھن کر لینے اور رجے گوپال کہہ دینے
کے سوا اور کچھ نہیں جانتا۔ مٹی کا مادھو۔
بیوقوف۔ سادہ مزاج۔ مودھو۔ مُورکھ +
(۲)۔ م ف۔ کچھ نہیں۔ ہیچ۔ خالی +

**ٹھنڈا پڑ جانا** ۔ ہ۔ف ل۔ (۱) سرد ہو جانا
ٹھٹھر جانا + (۲) دھیما ہو جانا۔ نرم یا ملایم ہو
جانا۔ غصہ کم ہو جانا + (۳) نعوذ کے خلاف ہو
اُٹھکر بیٹھ جانا۔ خواہش کا جاتا رہنا۔ نامرد
ہو جانا + (۴) بیرونق ہو جانا۔ منڈا پڑ جانا
بازار ٹھنڈا پڑ گیا + (۵) ہمت ہارنا۔ ارادہ ٹوٹ
جانا + (۶) مرنیکے قریب ہو جانا۔ قریب المرگ
ہو جانا +

**ٹھنڈا جی کرنا** ۔ ہ۔ف م۔ کسی کو خوشی
کرنا۔ تسلی یا تشفی دینا۔ خوش کرنا +

**ٹھنڈا رکھنا** ۔ ہ۔ف م۔ خوش یا سُکھی
رکھنا۔ آرام یا آسایش دینا +

**ٹھنڈا کر کے کھانا** ۔ ہ۔ف ل۔ (کھانیکو
ٹھنڈا کر کے آہستہ آہستہ کھانا۔ تاکہ مُنہ نہ جلے)
اسی سبب سے تامل اور آہستگی سے کوئی
کام کرنا۔ سوچ سمجھ کر کام کرنا۔ جلدی
یا تیزی نہ کرنا +

**ٹھنڈا گرم نہ دیکھنا** ۔ ا۔ف ل۔ سختی

ادر مصیبت نہ اُٹھانا - ناتجربہ کار ہونا +
**ٹھنڈا لوہا گرم لوہے کو کاٹتا - یا - مارتا ہے** - ہ - محاورہ - (لوہار ٹھنڈے لوہے سے گرم لوہے کو کاٹا کرتے ہیں) اسی سبب سے - دھیما آدمی تیز مزاج آدمی پر غالب آجایا کرتا ہے +
**ٹھنڈا ہونا** - ہ - ف ل - (۱) حرارت یا گرمی کا کسی چیز میں سے نکل جانا +
میاں! کیا کر رہے ہو؟ کھانا تو ٹھنڈا ہوا جاتا ہے
(۲) سرد ہونا - خنک ہونا + تو میں رکھنے سے پانی بہت جلد ٹھنڈا ہو جاتا ہے + (۳) آرام پانا - سُکھ یا چین پانا - خوش ہونا
حالہ جلی ہوں کیا کہوں میں -
(۱) دکو لا تو ٹھنڈی ہوں میں + (گلزار نسیم)
(۴) آرام لینا - تھک جانے کے بعد سُستانا - تازہ دم ہونا + ٹھیر جا ذرا ٹھنڈا ہو لے + (۵) غصّہ دور ہونا - نرم ہونا - دھیما ہو جانا +
خوب بھڑکا یا تھا اُسکو سوت نے -
بس ہوئی جب گرم ٹھنڈا ہو گیا + (جان صاحب)
(۶) ہنگامہ بزم و سرد دکا بے رونق ہو جانا - محفل ٹھنڈی ہو گئی + (۷) مندا ہونا - خرید و فروخت کا کم ہونا سرد

بازاری ہونا + (۸) افسردہ خاطر ہونا - دل مرنا - جی مر جانا + (۹) نامرد ہونا - شہوت کا جاتا رہنا + (۱۰) - عو - متبرک یا پوتر کتابوں یا پوتھیوں کا زمین پر گر پڑنا - مالا یا تسبیح وغیرہ کا ٹوٹ جانا - (۱۱) - عو - ٹوٹنا - شکستہ ہونا - مولنا + چوڑیاں ٹھنڈی ہونا + (۱۲) - عو - جل جانا + نئے کا نیا کپڑا ٹھنڈا ہو گیا + (۱۳) چراغ کا بُجھنا یا گُل ہونا + (۱۴) دفن ہونا - گاڑا جانا - شہید ہونا + کربلا میں تعزیے ٹھنڈے ہوا کرتے ہیں + (۱۵) مذبوح کا تڑپنے سے باز رہنا - (۱۶) مر جانا - انتقال کرنا - قالب عُنصری سے روح کا پرواز کرنا + سر پر پھوٹنا + آس جینے کی نہیں دلکو لگی ہے ایسی
(بحر) ٹھنڈے ہو جائیں گے ایکدن جو جلا کرتے ہیں
**ٹھنڈ پڑنا** - ہ - ف ل - خنکی ہو جانا - گلابی جاڑا شروع ہو جانا +
**ٹھنڈک پڑنا** - ہ - ف ل - (عو) (۱) گرمی کا رفع ہونا + (۲) تسکین ہونا - تشفی ہونا چَین مِٹنا + (۳) جلن مٹنا + مراد پوری ہونا - حسب المراد کسی کام کا ہو جانا + اب تو سوکن کے پڑی ٹھنڈک ہوا
(بیری خانم) گھر لٹا فاوند چھٹا بچے مُوا

(۴) خوشی ہونا۔ چین آنا +

**ٹھنڈی آگ** ۔ ہ۔ محاورہ ۔ اولا۔ برف۔ یخ

**ٹھنڈی آگ سے جلانا** ۔ ہ۔ ف م۔ کسی کو بل کر مارنا یا دھوکا دینا +

**ٹھنڈے پہرے** ۔یا۔ **وقت** ۔ ا ۔ م ف ۔ (۱) علی الصباح ۔ نور کے تڑکے ۔ سویرے ۔ سورج نکلنے سے پہلے + (۲) آخر روز ۔ سپہر کے بعد ۔ ڈھلتے وقت +

**ٹھنڈے پیٹ رہے** ۔ کلمہ دعائیہ (عو) بال بچوں کا سکھ دیکھے +

**ٹھنڈے بیٹوں** ۔ ہ۔ م ف ۔ (عو) (۱) بے فتنہ و فساد کئے ۔ بلا تکرار ۔ بے لڑے جھگڑے + (۲) بخوشی ۔ خوشی خوشی ۔ آرام سے ۔ خوشی بخوشی + اسنے کبھی میرے بچے کو ٹھنڈے بیٹوں نہیں کھلایا ! +

**ٹھنڈے ٹھنڈے** ۔ ہ۔ م ف ۔ علی الصباح سویرے سویرے ۔ دیکھو (ٹھنڈے پہرے) دل سے کہدو کہ آہ سرد کے ساتھ
(میر) ٹھنڈے ٹھنڈے چلے تو چل نکلے

**ٹھنڈے ٹھنڈے جانا** ۔یا۔ **چلنا** ہ۔ ف ل ۔ (۱) ٹھنڈک کے وقت جانا (۲۔ طنزاً) خوشی خوشی جانا ۔ بے لڑے جھگڑے جانا +
دیکھو دیکھو بہت نہ اتراؤ ۔
(شوق) ٹھنڈے ٹھنڈے چلو ہوا کھاؤ +

**ٹھنڈے ٹھنڈے گھر جاؤ** ۔ ہ۔ محاورہ ۔ (طنزاً) خوشی خوشی گھر جاؤ ۔ صحیح سالم جاؤ ۔ کہیں پٹنا مت +

**ٹھنڈی ڈھلنا** ۔ ہ۔ ف ل ۔ (عو) ماتا رانی کا باگ سوڑنا ۔ سیتلا کے دانوں کا مرجھانا +

**ٹھنڈے سانس بھرنا** ۔ ہ۔ ف ل ۔ (۱) دم سرد کھینچنا ۔ کسی صدمے کے مارے آہ کرنا ۔ ٹھنڈے سانس لینا ۔ تکلیف یا غم کے سبب کراہنا + (۲) قریب المرگ ہونا مرنے کو ہونا +

**ٹھنڈی کڑھائی کرنا** ۔ ہ۔ ف م ۔ (ہند) شادی کے آخر میں حلوا پکا کر بھٹی بند کر دینا ۔ شادی کے کھانے پکانے کا کام ختم کرنا +

**ٹھنڈی گرمیاں** ۔ ا ۔ محاورہ ۔ معشوق کی بے تاثیر شوخیاں ۔ ظاہری اخلاق جھوٹی گرم جوشی ۔ اوپری یا ساختہ محبت + بدمزہ ہشکیے شوخیاں نکرو ۔
(شوق) بس چلو ٹھنڈی گرمیاں نکرو +

**ٹھنڈی مار دینا**۔ ہ۔ ف م۔ کسی کو موقع اور تدبیر کے ساتھ تکلیف پہنچانا بھیتری مار دینا۔ سر سہلانا اور بھیجا کھانا

**ٹھنڈی مٹّی**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ (حو) دیر میں بڑھنے والا جسم۔ عرصہ میں بالغ ہونے والا آدمی۔ زنانہ نامرد +

**ٹھور بے ٹھور مار بیٹھنا**۔ ہ۔ ف م۔ نازک جگہ پر مار بیٹھنا +

**ٹھور ٹھور پھرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ دربدر پھرنا۔ آوارہ پھرنا +

**ٹھور ٹھور توڑ دینا**۔ ہ۔ ف م۔ ہڈی ہڈی یا جوڑ جوڑ توڑ ڈالنا +

**ٹھور رکھنا۔ یا۔ مار دینا**۔ ہ۔ ف م جہاں یا ناد ہیں جان سے مار ڈالنا۔ سنگوالینا کھیت رکھنا۔ بچکر نہ جانے دینا +

ایک چھوڑا نہ زندہ جاں تونے۔
ٹھور رکھا ہے سبکو جاں! تونے + (انشا)

**ٹھور رہنا**۔ ہ۔ ف ل۔ اُسی جگہ پر جہاں تھا بیجان ہوکر گر پڑنا۔ کھیت رہنا۔ کام آنا

**ٹھوڑی پر ہاتھ دھر کے بیٹھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ رنجیدہ ہوکر بیٹھنا۔ سر پکڑ کر بیٹھنا۔ گھٹنوں میں سر دیکر بیٹھنا +

**ٹھوڑی میں ہاتھ دینا**۔ ہ۔ ف م۔ (جب کوئی جوان آدمی نہایت غصّہ اور لال پیلا ہوا کرتا ہے اور دوسروں کی زبانی سمجھانے کو کچھ خیال میں نہیں لایا کرتا تو اُسوقت اُسکا دھیان بٹانے اور اُسکا مُنہ بند کرنیکی تدبیر سے اُسکی ٹھوڑی میں ہاتھ دیکر کُچھ خوشامد کی باتیں کیا کرتے ہیں) اسی سبب سے۔ عاجزی کرکے کسی کے غُصّہ کو کم کرنا۔ خوشامد درآمد کرکے کسی کو ٹھنڈا کرنا۔ پیروں میں پگڑی رکھنا۔ دھیما کرنا۔ نرم کرنا +

**ٹھوسا بھی نہ دینا**۔ ہ۔ ف م۔ (بازاری) کچھ بھی ندینا۔ خاک ندینا +

**ٹھوسا۔ یا۔ ٹھینگا دکھا دینا**۔ ہ۔ ف م۔ (بازاری) صاف انکار کر دینا۔ دیکھو۔ (انگوٹھا دکھانا)۔

**ٹھوسے پر۔ یا۔ ٹھینگے پر مارنا**۔ ہ۔ ف م۔ (بازاری) عزّت نہ کرنا۔ دیکھو (پاپوش پر مارنا)۔

**ٹھوک بجا کے**۔ ہ۔ م ف۔ (۱) ٹھوک کے اور بجا کے۔ بُرا بھلا جانچ یا پرکھ کے۔ خاطر جمع کرکے۔ دیکھ بھال کے چھان بین کرکے۔ نہایت تشفی اور دلجمعی کرکے + (۲) علانیہ۔ کھلے خزانہ۔ ظاہرا۔ سب کے سامنے۔ آواز سے۔ سب کے آگے +

**ٹھوکر اُٹھانا۔یا۔کھانا** ۔ ہ۔ف ل۔(۱) کسی چیز میں اُلجھ کر گرنا۔ اٹک کر گرنا + (۲) تکلیف اُٹھانا۔ ٹکّر جھیلنا +(۳) نقصان اُٹھانا۔ گھاٹا سہنا + (۱) ٹھوکر کھاوے بُدھ پاوے + مثل۔ (۲) آدمی ٹھوکر کھا کر ہی سنبھلتا ہے +

**ٹھوکر پر ٹھوکر اُٹھانا** ۔ ہ۔ف ل۔ صدمہ پر صدمہ جھیلنا +

**ٹھوکر لگانا۔یا۔مارنا** ۔ ہ۔ف م۔ (۱) ایڑ مارنا۔ ٹھکرانا + (۲) نرادر کرنا۔ کُچھ نہ سمجھنا۔ بے عزّتی کرنا +

**ٹھوکر لینا** ۔ ہ۔ف ل۔ (چابکسوار) گھوڑے کا سکندری کھانا۔ اُلجھ کر گرنا ناخُن لینا +

اُشتر و ناقہ رہِ عشق میں گزرے کیا دخل۔
ٹھوکریں وہاں تو پڑا پائے نظر لیتا ہے۔ (ذ)

**ٹھوکروں میں پڑا رہنا۔یا۔رُلنا** ۔ ہ۔ف ل۔ جوتیوں میں پڑا رہنا۔ جوتیاں کھانا۔ حقارت اور ذلّت کے ساتھ رہنا +

**ٹھوکریں کھا کر سنبھلنا** ۔ ہ۔ف ل۔ سختی اور نقصان اُٹھا کر ہوش پکڑنا۔ کُچھ ٹھوکر سیکھنا +

یقیں ہے ٹھوکریں کھا کھا کے کُچھ سنبھل جائے۔
کہ اُسکی راہ میں ہمنے بھی دل کو ڈال دیا + (داغ)

**ٹھوکریں کھانا** ۔ ہ۔ف ل۔ (۱) تکلیفیں یا مصیبتیں اُٹھانا یا جھیلنا۔ تباہی یا بربادی برداشت کرنا +

کھُلتی ہے جب ہی ٹھوکریں کھانے کی حقیقت۔
سر پر جو کوئی چاہنے والا نہیں رہتا + (ظہیر)

(۲) نقصان اُٹھانا۔ گھاٹا سہنا + (۳) مارا مارا پھرنا۔ پریشانی اُٹھانا۔ دھکّے کھانا + بن ماں باپ کا بچّہ ٹھوکریں ہی کھایا کرتا ہے (۴) بیقدری کرانا۔ نا ملایم باتیں سُننا۔ طعنہ مہنا سہنا + اپنے پرائے کی ٹھوکریں بیری بلا کھائے +

**ٹھیپی مُنہ میں دینا** ۔ ہ۔ف م۔(پورب) مُنہ میں گودڑ ٹھونس دینا۔ مُنہ بند کر دینا۔ بولنے نہ دینا +

**ٹھیک آنا** ۔ ہ۔ف ل۔ کپڑے کا بدن میں اور جوتی وغیرہ کا پاؤں میں درست بیٹھنا + موزوں ہونا +

**ٹھیک بنانا۔یا۔کرنا** ۔ ہ۔ف م۔ (۱) درست کرنا۔ بنانا۔ سنوارنا + (۲) سزا دینا۔ مارنا پیٹنا +

اے خالِ رخِ یار تجھے ٹھیک بنانا۔
پر چھوڑ دیا حافظ قرآن سمجھکر +

(۳) ذلیل و خوار کرنا۔ رسوا کرنا +

ناصح کو جو چاہُوں تو ابھی ٹھیک بناؤں۔
پر خوف خدا کا ہے کہ میں کچھ نہیں کرتا۔

**ٹھیاک ٹھاک کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) مرمت کرنا۔ درستی کرنا+ (۲) تجویز یا بندوبست کرنا+

**ٹھیکرا پھوڑنا**۔ ہ۔ ف م۔ (پہلے سے ٹوٹے ہوئے برتن کا توڑ ڈالنا کسی کے ذمہ لگانا) اسی سبب سے۔ تہمت یا الزام لگانا۔ تھدا دھرنا+ (ہندو)

میرے سر کیوں ٹھیکرا پھوڑتے ہو۔

**ٹھیکرے بکوانا**۔ ہ۔ ف م۔ کسی کا خانگی مال اسباب بکوانا۔ گھر کا لٹو پٹو نیلام کرانا

**ٹھیکری کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ عو۔ بے قدری سے اُٹھانا۔ کثرت سے صرف کرنا کنکری کر دینا+ (زیادہ یہ محاورہ روپیہ پیسہ کے ساتھ آتا ہے)

**ٹھیک لگانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) پتا یا سُراغ لگانا+ (۲) کسی جگہ کام یا روزگار کی تجویز لگانا۔ بندوبست کرنا۔ تجویز کرنا+

**ٹھیک نکلجانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) پینڈی ٹوٹ جانا+ (۲) پینڈی کے بل بیٹھ جانا گھبرا جانا۔ سِٹ پٹا جانا+

**ٹھیکی دینا**۔ ہ۔ ف م۔ کسی کو سہارا لگانا۔ مدد کرنا۔ (بازاری) ہتیلی لگانا+

**ٹھیکی لگانا**۔ ہ۔ ف ل۔ بوجھ کو سر پر سے اُتار کر دم لینا۔ چلنے سے تھک کر ٹھیر جانا۔ دم لینا۔ آرام کرنا۔ سستالینا+

**ٹھینگا باجنا**۔ ہ۔ ف ل۔ ہنسی اُڑانا۔ بدنامی یا رُسوائی ہونا۔ تالی بجنا+

جسکا کام اُسی کو ساجے۔ اور کرے تو ٹھینگا باجے۔ مثل

**ٹھینگا دکھانا**۔ ہ۔ ف م۔ صاف انکار کرنا+ دیکھو (انگوٹھا دکھانا)+

**ٹھینگے سے**۔ ہ۔ م ف۔ بلا سے+ دیکھو (بلا پوش سے)+

**ٹیک منجھے میں پڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (ٹینک = ٹوٹی۔ منجھا = کھاٹ۔ یعنی ٹوٹی کھاٹ پر۔ پڑنے یعنی سونے سے ایک وقت میں پھنسنا ہے) اسی سبب سے دشواری یا دقت میں پھنسنا۔ مخمصے میں گرفتار ہونا

**ٹیڑھا بتلانا**۔ ہ۔ ف م۔ (دیہات) اُلٹی باتیں کرنا۔ اینٹھ کر بولنا۔ اکڑنا+

آج تو جنے کہا ہے بڈھی ٹیڈھو بتلاوے ہے + (زمیندار)

**ٹیڑھا سمجھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ اُلٹا سمجھنا۔ کسی بات کے اُلٹے معنی لگالینا+

**ٹیڑھا نظر آنا**۔ ا۔ ف ل۔ خفا یا ناراض

معلوم ہونا۔ بگڑا ہوا دکھائی دینا +

**ٹیڑھا ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) خمیدہ یا کج ہونا + (۲) اینٹھنا۔ اکڑنا + ہمسے ٹیڑھے ہوکر کیا لوگے + (۳) ناراض یا خفا ہونا۔ آشفتہ خاطر ہونا +

مہر جھکاؤں تو اور ٹیڑھے ہو۔
کیا تمہیں چڑ میرے سلام سے ہے + (میر)

**ٹیڑھ نکال دینا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) سیدھا کر دینا۔ خمیدگی دُور کرنا + (۲) (بازاری) اتنا مارنا پیٹنا کہ ساری اینٹھ یا کجی نکل جائے۔ درست کر دینا +

**ٹیڑھی آنکھ ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ رنجیدہ یا خفا ہونا +

**ٹیڑھے توے کی روٹی**۔ ہ۔ محاورہ۔ وہ کام جو نہایت دقّت اور دُشواری سے ہو۔ بڑا مشکل کام +

**ٹیڑھی چال چلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ اُلٹا رستہ اختیار کرنا۔ سب کے خلاف چلنا بُری رسم اختیار کرنا +

**ٹیڑھی سُنانا۔ ٹیڑھی ترچھی سُنانا**۔ ہ۔ ف م۔ اُلٹا جواب دینا۔ ناملایم باتیں کہنا۔ سخت وسُست کہنا + دیکھو (اینڈی بینڈی سُنانا)

**ٹیڑھی کھیر ہے**۔ ہ۔ محاورہ۔ (اس محاورے کی اصل یُوں بیان کرتے ہیں کہ ایک دفعہ کسی شخص نے ایک اندھے سے کھیر کھانے کو پوچھا۔ اندھے نے کہا کہ کھیر کیسی ہوتی ہے؟ اُس شخص نے جواب دیا کہ سفید۔ پھر اندھے نے پُوچھا سفید کیسی؟ اُسنے کہا جیسے بگلا۔ اندھے نے کہا بگلا کیسا ہوتا ہے؟۔ اُس شخص نے اپنا ہاتھ ٹیڑھا کرکے دکھایا۔ اندھا اُسکو ٹٹول کر گھبرایا اور کہنے لگا یہ ٹیڑھی کھیر ہمسے نہیں کھائی جائی گی) نہایت دُشوار کام ہے بڑا مشکل یا کٹھن کام ہے +

**ٹیسو بنانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) ٹیسو کا سوانگ بناکر نکالنا + (۲) ہنسی اُڑانا۔ احمق بنانا سوانگ بنانا +

**ٹیکا کرنا یا۔ لگانا**۔ ہ۔ ف م۔ (پیشانی پر رولی اور چاول لگا دینا جو اکثر رخصت کے وقت بیٹی یا داماد کے ماتھے پر لگایا کرتے ہیں) اسی سبب سے + (۱) رخصت کر دینا۔ بدا کرنا + (۲) سگائی کرنا +

**ٹیکے کا**۔ ہ۔ صفت۔ ٹیکا لگا ہوا۔ خصوصیت رکھنے والا۔ نرالا۔ انوکھا + یہی تو ٹیکے کا نہیں ہے جو سب کچھ یہی لے گا + (عو)

**ٹینٹ پکوڑا ہو جانا**۔ ہ۔ ف ل۔

(ہنڈ یا) ٹینٹ یا پکوڑے کی طرح سے پھول جانا) اسی سبب سے۔ مُنہ پھلا لینا۔ تھوتھنی سجا لینا ناراض یا خفا ہو جانا۔ ناک بھوں چڑھا لینا تیوری میں بل ڈالنا۔

**ٹینٹوا دبانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) گلا گھونٹنا یا دبانا + (۲) غُل مچا مچا کر کسیکو دھمکا لینا ناچار یا مجبور کرنا +

**ٹیں ٹیں کرنا**۔ ہ م۔ (۱) توتے کا بولنا + (۲) بڑبڑانا۔ ٹائیں ٹائیں کرنا۔ غُل مچانا +

بدل کر آنکھ توتے کیطرح ٹیں ٹیں لگا کرنے
اُڑے دنیا سے جلدی نام ایسے بیمروت کا

(۳) بیہودہ یا واہیات باتیں بکنا +

**ٹیں ہو جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (حقارتاً) توتے کی طرح ٹیں کر کے مر جانا۔ چل بسنا +

**ٹیہلا بھگتانا یا۔ سادھنا**۔ ہ۔ ف م (۱) شادی یا بیاہ کی کوئی رسم یا تقریب ادا کرنا + (۲) مطلب براری کرنا یا مطلب نکالنا۔ اپنا کام سِدھ کرنا + (۳)۔ (بازاری) بُرا کام کرنا۔ ہم صحبت ہونا

**ٹیہلا پھیلانا**۔ ہ۔ ف م۔ (ہندو) بیاہ رچانا۔ شادی کی رسمیں ادا کرنا +

# ث

**ثابت قدم رہنا یا۔ ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ پاؤں نہ ڈگانا۔ قدم پیچھے نہ ہٹانا۔ استقلال کو ہاتھ سے نہ دینا۔ ارادہ پر قایم رہنا +

وہ خراد عشق پر اسے داغ ہو ثابت قدم
مشق کی ہو جس نے رکھکر تیغ و خنجر زیر پا۔

**ثالِث بالخیر**۔ ع۔ ا۔ اسم مذکر۔ وہ بچولیا یا پنچ جو کسی کی رعایت نہ کرے۔ بے رو رعایت فیصلہ کرنیوالا +

**ثِقہ بدمعاش**۔ ا۔ ا۔ اسم مذکر۔ وہ شخص جو اشرافوں کی سی شکل بنا کر بدمعاشی کرے۔ اشرافانہ صورت میں دھوکے باز +

**ثواب کمانا**۔ ا۔ ف ل۔ نیک کام کرکے نیکی حاصل کرنا۔ عمدہ یا اچھے کام کرنا۔ نیکوں کے سے کام کرنا + دنیا میں اپنے بھائیوں کی خدمت کرنے سے بہتر ثواب کمانے کا کوئی طریقہ نہیں ہے

---

# ج

**جابجا پھرنا۔** ا۔ ف ل۔ ہر ایک جگہ جانا۔ اِدھر اُدھر پھرنا۔ آوارہ پھرنا۔ گوے کی مانند پھر غلطاں ہوا۔

لوٹتا پھرتا رہا وہ جابجا + (گلزار ابراہیم)

**جابھڑنا۔** ہ۔ ف ل۔ مقابلہ یا سامنا کرنا۔ مٹ بھیڑ ہو جانا۔ سنمکھ یا روبرو ہو جانا

تنہا ہی جا بھڑا صفِ مژگانِ یار سے۔

کیا زور ہے! یہ دل بھی جگردار دیکھنا + (مصحفی)

**جابجا مار بیٹھنا۔** ا۔ ف ل۔ جسم کے کسی نازک حصہ کو ایسا صدمہ پہنچانا جس سے جینے کی آس نہ رہے۔ جگہ بے جگہ یا ٹھوں کٹھور مار بیٹھنا +

**جاتا رہنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) کھویا جانا۔ گم ہو جانا + (۲) مٹ جانا۔ نیست و نابود ہو جانا + (۳) بالکل کم ہو جانا۔ کچھ باقی نہ رہنا + کونین سے اکثر بخار جاتا رہتا ہے (۴۔ عو) نکل جانا۔ گر جانا۔ اسقاط حمل ہونا لو بُوا ابھی بھی لڑکی کا تین مہینے کا جاتا رہا + (زم عو)

**جات بگووا۔** ہ۔ اسم مذکر۔ (دیہات) وہ آدمی جو اپنے بُرے فعلوں کے سبب اپنی ذات برادری کو بگوتا یعنی بدنام کرتا پھرے +

جات بگووا نام ڈبووا + مثل +

**جات دینا۔** ہ۔ ف م۔ (ہندو) کسی دیوتا کے استھان پر جا کر بھینٹ پوجا جو پہلے بول قبول تھی چڑھانا۔ منّت بڑھانا یا ادا کرنا +

**جاتی دُنیا دیکھی۔ کیا جاتی دُنیا دیکھی**

ا۔ محاورہ۔ (جب کوئی شخص مدت سے بھولے ہوئے کام کے کرنے کی طرف توجہ کرتا ہے یا کسی دوست کی ملاقات کو جس سے ایک مدت سے نہیں ملا تھا ملنے جاتا ہے تو اُس سے یہ محاورہ بولا کرتے ہیں) یعنی کیا دنیا کو مرتے ہوئے دیکھکر تمہیں اپنے مرنیکا بھی خیال آگیا جو اس کام یا ملاقات کو ضروری سمجھا۔ کیا دنیا کو فانی سمجھ لیا۔ کیا مرنیکے دن قریب آگئے + کہو صاحب آج کیا جاتی دنیا دیکھی جو ادھر کو آنکلے +

**جادو جگانا۔** ا۔ ف م۔ جادو یا سحر کو عمل میں لانا۔ جادو کو سِدھ کرنا +

سوتے ہیں فتنۂ خوابیدہ کی صورت شوق

جاگتے ہیں نہ جگائے ہوئے جادو کی طرح +

**جادُو چلانا - ڈالنا - کرنا - یا - مارنا -** ا - ف م - ٹوٹکا - سحر - یا - افسوں کرنا - مُوٹھ پھینکنا - یا چلانا +

**جادُو چلنا -** ہ - ف ل - سحر کا کارگر ہونا افسوں کا اثر ہو جانا +

موئے کافر! جو بڑی روئی میں پھنسے ہوتی
دل کیا گلتی تیری جادو نہ مجھپر چلتا +

**جادُو کا پتلا -** ا - اِسم مذکر - (۱) آٹے کی وہ انسانی مورت جو کسی پر جادو کا عمل کرنے کے لئے بنائی جاتی ہے + (۲) معشوق جو عاشق پر اپنی موہنی مورت اور سوہنی صورت کا جادو کر دیتا ہے - جادوگر - ساحری +

**جا دھمکنا -** ہ - ف ل - بہت جلد جا پہنچنا جھٹ سے جاکر وارد ہو جانا +

لایا اُس کوچہ سے لیکن وہیں جا دھمکا پھر -
دل بیتاب مرا دیکھے جھکو لے مجھ کو + (جرأت)

**جاڑا چڑھنا -** ہ - ف ل - (۱) سردی سے بخار کا زور ہونا - کپکپی چھوٹنا - تپ لرزہ ہونا + (۲) دہشت یا ڈر لگنا - کانپنا +

اُسکی صورت دیکھنے سے جاڑا چڑھ آتا ہے +

**جا ضرور جانا -** ا - ف ل - رفع حاجت کے لئے بیت الخلا یا پیخانے میں جانا - ٹٹی جانا +

**جا کر بیچنا -** ہ - ف ل - پھیر لینے کی شرط پر بیچنا - واپس لے لینے کے وعدے پر فروخت کرنا +

**جا کر خریدنا -** ہ - ف ل - اس وعدے پر کسی چیز کو خریدنا کہ اگر پسند آئی تو رکھیں گے ورنہ واپس کر دینگے +

**جاگتی جوت -** ہ - صفت - صاحبِ اعجاز - صاحب کرامت - پرتیکش بظاہر پرچا دینے والی + دیبی جاگتی جوت ہے +

**جاگرن کرنا -** ہ - ف ل - رات بھر جاگنا اور ایشور یا کسی دیوتا کے بھجن گانا - شب بیداری کرنا - رتجگا کرنا +

**جال بچھانا - پھیلانا - یا - لگانا -** ہ - ف م - (شکاریوں کیطرح جانور پکڑنے کے لئے جال میں دانہ ڈالکر پھیلانا) اسی سبب سے دھوکا دینا - چال کرنا +

ہاتھ آتا ہے مقدر سے ہمارے دولت -
جال کس کس نے بچھایا نہیں دانائی کا + (بحر)

**جال پھینکنا - یا - ڈالنا -** ہ - ف م - (۱) دریا میں جانور پکڑنے کے لئے جال پھینکنا + (۲) فریب کی چال چلنا - دھوکا دینا - کسی کے دھوکا دینے کے واسطے

حکمت عملی کرنا +

**جالگتا جا بھڑنا** ۔ ہ ۔ ف ل پہنچ جانا ۔ قیام پکڑنا ۔ ٹھیر جانا +

**ذوق** اس بحر جہاں میں کشتئ عمر رواں ۔
جس جگہ پر جا لگی وہ ہی کنارہ ہو گیا + (ذوق)

**جال مارنا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ (۱) جال کے ذریعہ سے جانوروں کو پکڑنا + (۲) لکھنؤ فریب دینا ۔ چال کرنا +

**جال میں پڑنا ۔ یا ۔ پھنسنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ کسی جانور کا جال میں گرفتار ہو جانا ۔ دھوکے یا فریب میں آجانا +

جال میں ایک نہ ایک تو آئے گا ۔
کوئی تو اس میں رحم کھائے گا + (شوق)

(۲) کسی مصیبت میں گرفتار ہو جانا +

**جال میں پھنسانا ۔ یا ۔ لانا** ۔ ہ ۔ ف م (۱) شکار کو جال میں پکڑنا + (۲) انسان کو فریب یا دھوکا دینا بہکانا ۔ پٹی پڑھانا (۳) دقت یا مصیبت میں ڈالنا +

**جام چڑھانا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ مے خوری یا شراب نوشی کرنا ۔ پیالیاں اُڑانا +

یہی وظیفہ ہے دن رات تجھکو مستی میں ۔
چڑھاؤں جام کوئی نشہ کا اُتار ہوا + (ناسخ)

**جام چلنا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ شراب کا دور شروع ہونا ۔ مے نوشی ہونا ۔ پیالیاں اُڑنا +

**جامے سے باہر ہو جانا ۔ یا ۔ نکلا پڑنا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ (۱) نہایت برافروختہ ہونا + دیکھو (آپے سے باہر ہو جانا) + (۲) ضبط نہ کر سکنا ۔ کپڑے پھاڑ ڈالنا ۔ بیخود یا بیہوش ہو جانا +

اپنے جامے سے وہیں ہو گئے باہر لاکھوں ۔
گھر سے پوشاک بدل کر جو وہ باہر آیا + (۱)

کب صبا آئی تیرے کوچے سے اے یار لہیں ۔
جوں حباب لب جو جامے سے باہر نہ ہوا + (۲) (ذوق)

**جامے میں پھولا نہیں سماتا** ۔ ا ۔ محاورہ ۔ خوشی کے مارے اس قدر موٹا ہو گیا ہے کہ بدن کے کپڑے پھٹے جاتے ہیں ۔ مارے خوشی کے آپے میں نہیں سماتا ۔ پھولا انگ نہیں سماتا ۔ پھولا نہیں سماتا +

**جان آجانا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ (۱) طاقت یا قوت آجانا ۔ پنپ جانا + (۲) تازگی حاصل ہونا ۔ خوشی ہونا ۔ تسلّی و تشفّی ہونا + ڈھارس بندھ جانا +

انتظار نامہ بر میں اسقدر بیہوش ہوں
جان تن میں آگئی پیک قضا کو دیکھ کر + (نسیم)

**جان بچانا ۔ یا ۔ چھڑانا** ۔ ا ۔ ف م ۔ (۱)

کسی کو مرنے سے بچانا۔ کسی کو قتل سے چھڑانا + (۲) کسی مصیبت یا مشکل سے نکالنا + (۳) بھاگ جانا۔ چلدینا (۴) پیچھا چھڑانا مخلصی کی تدبیر کرنا۔ پنڈ چھڑانا +

**جان بچی لاکھوں پائے** ۔ ا۔ محاورہ کسی دقت کے کام میں سے جان کا بچنا ہی لاکھوں روپیہ ملنے کے برابر ہے۔ جانکا سلامت رہنا لاکھوں روپیہ پانے کے برابر ہے جان بچ گئی یہی غنیمت ہے +

**جان بر ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ کسی مصیبت میں سے زندہ وسلامت نکلنا۔ جیتا بچنا۔ جیتا رہنا +

**جان بلب ہے** ۔ ا۔ محاورہ۔ مرنے کو ہے۔ قریب المرگ ہے۔ لبوں پر جان ہے۔ جان کنی میں پڑا ہے۔ گھرّا لگ رہا ہے

**جان بوجھکر۔ یا۔ کے** ۔ ہ۔ م ف۔ جانکر اور سمجھکر۔ دیدہ و دانستہ۔ عمدًا۔ ارادةً قصدًا +

**جان پر بننا۔ یا۔ نوبت آنا** ۔ ا۔ ف ل۔ جان جوکھوں میں یا جوکھم ہونا یا زندگی کا خطرہ میں ہوتا۔ مرنیکی نوبت پہنچ جانا۔ نہایت تکلیف یا مصیبت میں مبتلا ہونا +

(۱) بنگئی جان پر اور تو نے نہ جانا ہرگز۔
ہائے تو اتنا میرے حال سے انجان بنا + (ظفر)

(۲) خدا بچائے محبت میں جان جوکھم سے۔
مسیح اسمیں ہے عاجز یہ لا دوا ہے مرض + (بحر)

**جان پر کھیلنا۔ جان دینا۔ یا۔ گنوانا** ا۔ ف ل۔ آپکو خطرہ میں ڈالنا۔ جان بازی کرنا۔ کسی خطرناک کام میں دست انداز ہونا۔ جان کو جوکھوں میں ڈالنا۔ جان کو جان نہ سمجھنا +

ہم جان پر بھی کھیل کے جیتے نہ یار سے۔
بنسنے یہ داؤں پڑھکے لگایا تھا ہار گیا + (بحر)

**جان پڑنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) انڈے یا بچے میں جان کا پڑنا۔ روح یا جی کا پیدا ہوجانا۔ جنبش یا حرکت ہونا + تیسرے مہینے بچے میں جان پڑتی ہے + (۲) جان سی آنا۔ تازگی حاصل ہونا۔ جی کو فرحت ہونا۔ ٹھنڈک پڑنا۔ کلیجہ ٹھنڈا ہونا +

اُسکی جب بات کان پڑتی ہے۔
تن بیجان میں جان پڑتی ہے + (مصحفی)

(۳) بیماری سے پنپنا۔ سانوٹا ہونا + کمزوری دُور ہونا۔ طاقت یا زور آنا + (۴) دولتمند یا آسودہ ہونا۔ کسی قدر روپیہ پاس ہوجانا +

**جان جانا**۔ ۱۔ ف ل۔ مرجانا۔ دم نکلجانا
جان جائیگی کسی خرابی سے۔
ہاتھ اُٹھیگا نہ اِس رکابی سے + (شوق)
(۲) عاشق ہونا۔ فدا ہونا۔ مرنا +

**جان جھوکنا۔یا۔دیدینا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) مرجانا + (۲) مصیبت یا مشکل کے کام میں پڑنا + (۳) ہڈے لگانا۔ جی جھوکنا۔ نہایت محنت اور محبت سے پرورش کرنا + (۴) عاشق ہونا۔ مرنا +

**جان چرانا۔یا۔چھپانا**۔ ا۔ ف ل۔ کسی محنت سے اپنی جان بچانا۔ جی چرانا کام سے بھاگنا۔ کام چور بننا +

**جان چھڑانا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) مار ڈالنا قتل کر دینا + (۲) مخلصی حاصل کرنا + دیکھو (پیچھا چھڑانا)

**جان چھڑکنا۔یا۔نثار کرنا**۔ ا۔ ف ل مرنا۔ عاشق ہونا۔ فریفتہ ہونا +

**جان چھوڑنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) ہمت ہارنا جی چھوڑنا + (۲) مرنا۔ فوت ہونا +

**جان دینا۔جی دینا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) جان بحق تسلیم کرنا۔ چولا چھوڑنا۔ مرنا۔ فوت ہونا۔ چل بسنا +
جان دی دی ہوئی اُسیکی تھی۔
حق تو یہ ہے کہ حق ادا نہوا + (غالب)
(۲) لوبھ کرنا۔ از حد چاہنا۔ لالچ کرنا۔ کنجوسی کرنا + کوڑی کوڑی پر جان دیتا ہے + (۳) جان نثار کرنا یا چھڑکنا۔ دل و جان سے چاہنا۔ پیار کرنا۔ پاک محبت کرنا + ماں باپ اولاد پر جان دیتے ہیں اور اولاد کے بھاویں نہیں + (۴) کسی کے عشق میں مبتلا ہونا۔ مرنا۔ عاشق یا فریفتہ ہونا +

**جان سوکھنا۔یا۔نکلنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) دم نکلنا۔ بجھنا۔ مرا جانا۔ دِل کڑھنا بُرا معلوم ہونا۔ ناگوار معلوم ہونا + اُسے دیتے ہوئے دیکھکر تیری کیوں جان سوکھی جاتی ہے + (۲) از حد خوف معلوم ہونا۔ دم خشک ہونا۔ دم نکلا جانا۔ مرا جانا +

**جان سے جانا۔یا۔گزرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ مرنا۔ فوت ہونا + دیکھو (جان دینا نمبر ۱) چڑیا اپنی جان سے گئی کھانیوالوں کو سواد نہ آیا + مثل

**جان سے زیادہ**۔ ا۔ صفت۔ نہایت عزیز اور پیارا۔ بہت لاڈلا۔ جان سے زیادہ پیارا +

**جان سے ہاتھ دھو بیٹھنا**۔ ا۔ ف ل۔ زندگی سے دست بردار ہونا جینے کی آس چھوڑ دینا +

**جان فشانی کرنا۔** ا۔ ف ل۔ نہایت محنت کرنا۔ دل سے کوشش کرنا۔ جان جھوکنا۔ پلنا +

**جان کا جنجال ہو جانا۔** ا۔ ف ل۔ بلا سے جان ہونا۔ دوبھر ہو جانا۔ کسی شے کا ناگوار معلوم ہونے لگنا +

الجھاؤ پڑ گیا جو ہمیں اُسکے عشق میں۔
دل سا عزیز جان کا جنجال ہو گیا + (میر)

**جان کا لاگو ہو جانا۔** ا۔ ف ل۔ کسی کے مارنیکی فکر میں رہنا۔ درپے آزار ہو جانا۔ دشمنِ جان ہو جانا۔ کسی کے پیچھے پڑ جانا +

**جانکر۔ یا۔ کے انجان بننا۔ یا۔ ہو جانا** ہ۔ ف ل۔ کسی چیز سے واقف ہو کر ناواقف بننا۔ جان بوجھ کے انجان بننا۔ تجاہل عارفانہ کرنا۔ چندرانا +

آخر تمہارا ناز کشیدہ ہے مصحفی۔
کیوں ہو گئے ہو جان کے انجان یکبو + (مصحفی)

**جان کو جان نہ سمجھنا۔** ا۔ ف ل۔ اپنی زندگی کی پروا نکرنا۔ کسی کے کام میں اپنی جان جھوکدینا۔ بڑی محنت و مشقت کرنا +

**جان کو رونا۔** ا۔ ف ل۔ کسی کا مرنا چاہنا۔ بدخواہ بننا۔ کسیکو بددعا دینا۔ کوسنا

ایک کیا رہا کہ جس سے رقیبوں کا ڈر کریں۔
ہمتو بُروں کی جان کو پہلے ہی رو چکے +

**جان کھانا۔ یا۔ کھا جانا۔** ا۔ ف م (۱) عاجز کرنا۔ تنگ کرنا۔ دق کرنا۔ ستانا۔ کسیکے پیچھے پڑنا +

شوق ہمکو کھپائے جاتا ہے۔
جان کو کوئی کھائے جاتا ہے + (میر تقی)

(۲) مغز چاٹنا۔ بہت باتیں بنا کر تنگ کرنا۔ بھیجا کھانا +

یہ تو بھر بُڑبُڑائے جاتا ہے۔
اور بھی جان کھائے جاتا ہے + (شوق)

**جان کھونا۔ یا۔ گنوانا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) مرجانا۔ جی دینا +

باولی ہو جو تیرے فقرے میں آئے۔
چاہ میں جان اپنی کون گنوائے + (شوق)

(۲) کسی کے اوپر فدا ہونا۔ قربان ہونا +

**جان کے برابر رکھنا۔** ا۔ ف ل۔ بہت محبت اور پیار سے رکھنا۔ بہت عزیز سمجھنا +

**جان کی جان گئی ایمان کا ایمان گیا۔** ا۔ محاورہ۔ جان بھی کھوئی اور ایمان بھی کھویا۔ ہر طرح کا نقصان اُٹھایا۔

اور کچھ حاصل نہوا +

**جان کے لالے پڑنا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ زیست سے نا امید ہونا ۔ جینے کے سانسے پڑنا ۔ جینے کی آس نرہنا +

**جانگر توڑنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (ہ ۔ جانگھ ۔ س ۔ جنگھا = ران) ۔ پورب ۔ روٹی کے لئے سخت محنت کرنا ۔ پیٹ کی خاطر جفا کفا اُٹھانا +

**جانگر تھک جانا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (ہ ۔ جانگھ = ران) پورب ۔ قویٰ کا تھک جانا ۔ عمر زیادہ ہونیکے باعث اعضا کا کمزور ہو جانا ۔ پراکرم تھک جانا +

**جان لڑانا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ دل و جان سے کوشش کرنا +

ہوگئی مرضی تو ابھی جان لڑا دونگی میں ۔
ارض افلاک کے قلابے ملا دُونگی میں + (صفدر)

**جان لینا** ۔ ا ۔ ف م ۔ (۱) ہلاک کرنا ۔ مارنا (۲) دِق کرنا ۔ تکلیف دینا ۔ ستانا +

**جان مارنا ۔ یا ۔ ہلاک کرنا** ۔ ا ۔ ف م (۱) نہایت دق کرنا ۔ دیکھو (جان کھانا) + (۱) نہایت محنت و مشقت کرنا ۔ جانفشانی کرنا ۔ سعی و کوشش کرنا جفاکشی کرنا + (ہ عو) ہڈے پیلنا +

جان مارے سے لگا پیدا ہوتا ہے +

**جان میں جان آنا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ (۱) طراوت پہنچنا ۔ تازگی حاصل ہونا ۔ ٹھنڈک معلوم ہونا ۔ فرحت ہونا (۲) خوشی حاصل ہونا ۔ چین پڑنا ۔ سُکھ ملنا ۔ تسلی و تشفی ہونا ۔ دلکو طمانیت ہونا +

(۱) اُنہیں دیکھا تو جان میں جان آئی +

(۲) آجائے ابھی جان میں جاں آؤ اگر تم ۔
تن ہجر میں بیجان ہے اے یار ہمارا + (ناسخ)

**جان نکلنا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ (۲) مرنا ۔ فوت ہونا ۔ ہلاک ہونا + (۲) ہمت ہارنا سست سا نکل جانا ۔ ستا ہونا ۔ پاؤں ٹوٹنا (۳) کسی چیز یا آدمی پر شیفتہ و فریفتہ ہونا ۔ والہ و شیدا ہونا + (۴) موت آنا ۔ ناگوار معلوم ہونا ۔ بلائے جان یا موت دکھائی دینا + ناگوار خاطر گزرنا +

کام کرتے ہوئے جان نکلتی ہے

**جان ہلکان کرنا** ۔ ا ۔ ف م ۔ (۱) تھکا مارنا ۔ بہت کام لینا + (۲) تکلیف یا دُکھ دینا ۔ دِق کرنا +

**جان ہے تو جہان ہے ۔ جی ہے تو جہان ہے** ۔ ا ۔ محاورہ ۔ اگر زندگی ہے تو دُنیا کا لطف ہے ۔ جان ہی کی

خاطر دنیا کا دکھ غم اٹھایا جاتا ہے - زندگی کے لیئے سب کچھ گوارا کیا جاتا ہے
جینے جی کا سارا جھگڑا ہے +

میرا عمداً بھی تو کئی مرنا ہے -
جان ہے تو جہان ہے پیارے + (میر تقی)

**جان ہی کی پہچان ہے** - ا - محاورہ (۱) یہ شناسی ہی کی واقفیت یا محبت ہے - محبت جب ہی تک رہتی ہے جب تک جان سلامت ہے (۲) جسے جانتے ہیں اسیکو پہچان سکتے ہیں غیر یا اجنبی آدمی کو کیا پہچانیں

**جانے دو** - ہ - محاورہ - (۱) ردکو مت (۲) اپنے غصہ کو یونہیں جانے دو اور اسی پر بس نکالو - معاف کرو بخشو باز آؤ - رفع شر کرو +

**جائے ضرر یا ہے** - ا - م ف یا - صفت - ٹھکانے سے بجا - مناسب درست - ٹھیک - موقع سے +

**جانے کے لچھن ہیں** - ہ محاورہ - کھوئے جانیکی علامتیں ہیں - بگڑنے یا مٹنے کے آثار ہیں - تباہ یا برباد ہونے کے کوتک ہیں +

ہر گردش سے رو سبزہ کے کیا کیا بلائیں ہیں -
جانے کے ہیں یہ لچھن سارے اس آسمان کے + (میر)

**جاؤ بیٹھو** - ہ محاورہ - جاؤ اور اپنے کام کرنیکی جگہ بیٹھو - اپنا کام کرو - اپنے کام سے لگو +

دربدر دیکھکے پھرتا تجھے کہتا ہے وہ شوخ -
جاؤ بیٹھو! اجی باتیں ہیں یہ ڈھونڈنے کی + (...)

**جبڑا توڑ الفاظ** - ا - اسم مذکر - ایسے لفظ جنکا تلفظ مشکل سے ادا ہو - ایسے شبد جنکے اچارن میں جبڑے پر زور پڑے - بھاری بھاری یا بڑے بڑے لفظ

**جبڑا چلانا** - ہ - ف ل لغوی جبڑے کو حرکت دینا - مرادی کوئی چیز کھانا - کھانا

جبڑا چلے اور سنتر بلا ٹلے + مثل

**جب نہ تب** - ہ - م - ف - (۱) کبھی نہیں - ہرگز نہیں - (۲) موقع بے موقع - نامناسب +

کیا برا لکھا ہے اپنا بھی کہ خط خاص ہیں
جب نہ تب حرف عتاب آمیز لکھا آپنے (معروف)

(۳) وقت بے وقت - وقتاً فوقتاً - کبھی کبھی +

حالت میں غش کی کسکو خط لکھنے کی ہے فرصت
اب جب نہ تب ادھر کو جی ہی چلا کرے ہے (...)

(۴) اکثر - بارہا - ہمیشہ - نت نت +

وہ گئے دن جو ہمیشہ تجھے سیدھی آنکھ تھی -
جب نہ تب ہیں ابتو یاتا ہوں نگاہ یار کج + (ناسخ)

**جِزبِز ہونا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) کسی بات کے سمجھ میں نہ آنے سے نہایت پریشانی اور دِقّت اُٹھانا۔ نہایت پریشان و منتشر ہونا۔ پرپیچ و پیچ ہونا۔ گھبرانا۔ جی ہی جی میں بھچنا یا گھٹنا + (۲) بدلا یا عوض لینے میں عاجز رہنا۔ جی ہی جی میں جلکر رہجانا +

**جُزورس ہونا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) ادنیٰ ادنیٰ باتوں کو سمجھنے والا ہونا۔ نکتہ رس یا نکتہ فہم ہونا + (۲) ہر ایک بات میں اوت یا کفایت ڈھونڈنا۔ کفایت شعار ہونا + (۳) بخیل یا کنجوس ہونا +

**جس اجس پربھ ہاتھ ہے۔** ہ۔ محاورہ۔ نیکی اور بدی خدا کے اختیار میں ہے۔ بُرائی بھلائی ایشور کے ہاتھ ہے۔ اِنسان نہ بُرائی کرسکتا ہے نہ بھلائی محض بے اختیار ہے

ہان لابھ جیون مرن جس اپجس بِدھ ہاتھ + مثل

**جس لینا۔** ہ۔ ف ل۔ نیک کام کرکے نیکنامی حاصل کرنا۔ شہرت پانا۔ نیکی کے ساتھ مشہور ہونا + جس لینا ہو تو ہمدردی کرو نصیحت +

**جفاکفا اُٹھانا۔** ا۔ ف ل۔ سختی اُٹھانا۔ مصیبت جھیلنا۔ فاقہ کشی کرنا +

**جفاکفا پڑنا۔** ا۔ ف ل۔ آفت آنا۔ مصیبت یا سختی پڑنا + جفاکفا تو راجاؤں پر پڑتی آئی ہے +

**جُھفتے پڑنا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) (ف جفت بمعنی دو) (۱) جھرّیں پڑنا۔ سلوٹیں جھرّیاں یا شکن پڑنا + (۲) بہت سے تار دل کا سمٹکر اکٹھا ہو جانا۔ تار تار یا بُور بُور ہو جانا +

رات بھر تڑپے فراق یار میں ہم اسقدر ۔
پڑگئے جُھفتے ہزاروں چادر مہتاب میں +

(۳) سبک و حقیر ہونا۔ بٹّا لگنا۔ داغ لگنا۔ (اہل دہلی شان میں جُھفتے پڑنا بولتے ہیں)۔

اُس سبز کے دوپٹے کی چُناوٹ دیکھکر۔
پڑگئے جُھفتے گلوں کی چادر تو تیر میں + (امداد علی)

**جُھفتی کھانا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) پرندوں کا ہم صحبت ہونا۔ پرندوں کا جوڑا لگنا۔ (۲۔ مذاقی) کسی مرد کا کسی عورت سے ہم بستر ہو جانا +

**جُگّا جُگّا کر رکھنا۔** ہ۔ ف م۔ (عو) سینت سینت کر رکھنا۔ جوڑ جوڑ کر رکھنا +

**جُگ پھوٹ یا ٹوٹ جانا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) چوسر میں دو نردوں کا ایک خانہ میں اُٹھکر الگ ہو جانا + جُگ ٹوٹا اور زیر دماری + مثل (۲) اتفاق جاتا رہنا۔ ایکا یا ملاپ نہ رہنا +

نوٹ: جبتک جُگ یعنی دو نردوں کا جوڑا بنا رہتا ہے تو اُنکو چوسر کے قاعدے کے موافق جیت نہیں سکتے اور جہاں وہ علیحدہ ہوئیں اور پٹیں +

جُدائی ہونا +

چاہے جو زندگی تو ہو یار سے جُدا۔
چوپڑ میں جگ جو پھوٹ گیا نرد مر گئی + (اسیر)

**جُگ پھوڑنا۔یا۔توڑنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) دو نردوں کو جُدا جُدا کر دینا۔ دو دوستوں میں بیر ڈال دینا۔ دو متفق آدمیوں کو الگ الگ کر دینا + (۲) نفاق یا پھوٹ ڈالنا جُدائی کرا دینا +

**جگت اُستاد۔** ا۔ اسم مذکر۔ زمانہ یا جہاں کا اُستاد۔ اُستاد کامل +

بحر سب کو فیض پہنچا اُنکی تحقیقات سے۔
حضرت ناسخ کا کیا کہنا جگت اُستاد ہیں +

**جگت رنگ۔** ا۔ اسم مذکر۔ لکھنؤ۔ ضلع باز۔ جگت باز۔ بذلہ سنج۔ لطیفے کہنے والا +

**جگت سالا۔** ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) رنڈی یا کسبی کا بھائی + (۲) ایک قسم کی گالی +

**جُگت لڑنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) ضلع میں بات چیت کرنا۔ ضلع بازی کرنا۔ ضلع لڑنا + (۲۔ ف ل) اٹ سٹ ہونا + دوستی ہونا +

جوتی بیٹی ہے باسی ہاروں سے۔
لڑ رہی ہے جگت کہاروں سے + (شوق)

**جُگت لگانا۔یا۔مِلانا۔** ہ۔ ف ل۔ مطلب گانٹھنا۔ حصولِ مطلب کی صورت نکالنا
توڑ جوڑ بٹھانا +

**جُگ جُگ جیئے۔یا۔جیئو۔** ہ۔ کلمہ دعائیہ۔ ہمیشہ جیتا رہے۔ بڑی عمر ہو۔ کڑوے نیم سے بڑا ہو +

جُگ جُگ جُگ جُگ جیا کرو۔
دودھ بتاسے پیا کرو + (فقیروں کی صد

**جگ جیتنا۔** ہ۔ ف م (۱) دنیا کو فتح کر لینا۔ غالب آنا +

مثل
جگ جیتا موری کانی۔ بر ٹھاڑ ہو کے جبانی +

(۲ بعو) ناک میں دم کرنا۔ تنگ کرنا۔ ستانا +

**جگر جگر سے دِگر دِگر ہے۔** ا۔ محاورہ۔ غیر آدمی کو کتنی ہی محبت جتائے مگر پھر اپنے انس کے برابر کسی طرح نہیں ہو سکتا

اپنا اپنا ہی ہے غیر غیر ہی ہے +

**جگر سراہنا۔** ہ۔ ف م۔ (لکھنؤ) کسی کے تاب و تحمل کی توصیف کرنا۔ سینہ سراہنا۔ کسی کی سہار یا برداشت کی تعریف کرنا۔

**جگمگ جگمگ کرنا۔** ہ۔ ف ل۔ بہت سارے ستاروں کا اکھٹا چمکنا۔ جگر جگر کرنا۔ کثرت سے روشنی ہونا۔ خوب چمکنا +

دیئے جگمگ جگمگ کر رہے ہیں +

**جگہ جگہ** - ا۔م ف - ہر ایک جگہ۔ ہر جگہ۔ ہر مقام پر۔ در بدر +

**جگ ہنسائی کرنا** - ہ۔ ف م۔ ایسے کام کرنا جنپر دنیا کے لوگ ہنسیں۔ دنیا کے لوگوں کو اپنے یا کسی کے فعل پر ہنسوانا۔ بُرائی یا بدنامی لینا۔ رُسوا کرنا +

(۱) اے خفی اپنے اشک سب بے تاثیر۔
مُفت میں جگ ہنسائی کرتے ہیں + (خفی)

(۲) بیوفائی نکر خدا سوں ڈر۔
جگ ہنسائی نکر خدا سوں ڈر + (ولی)

**جُلّاب سا لگ جانا** - ا۔ ف ل۔ مارے خوف کے دست آنے لگنا۔ پتلا حال ہو جانا +

بہکے جو ہم مست آگئے سو بار مسجد سے اُٹھا۔
واعظ کو مارے خوف کے کل لگ گیا جلاب سا + (میر)

**جل اُٹھنا** - ہ۔ ف ل۔ (۱) آگ کا مشتعل ہو جانا یا بھڑک جانا + (۲) خفا یا ناراض ہونا +

**جلا جلا کر مارنا** - ہ۔ ف م۔ عو۔ نہایت تنگ کرنا۔ ناک میں دم کرنا۔ بہت ستانا +

**جُلاہے کی سی ڈاڑھی** - ہ۔ اسم مؤنث نوکدار چھدری سی ڈاڑھی۔ بکرے کی سی ڈاڑھی +

**جل بُجھنا۔ جلکر خاک ہو جانا** - ہ۔ ف ل۔ سوختہ ہو جانا۔ جلکر راکھ یا تمام ہو جانا۔ کوئلہ ہو جانا۔ نہایت رنجیدہ خاطر ہونا +

(۱) جب سحر میں باغ کو گیا ہوں۔
میں آتشِ گُل میں جل بجھا ہوں + (ناسخ)

(۲) سوکن کے گھر میں آگ لگی! میں تو جل بُجھی۔
گوئیاں جہاں چراغ جلا۔ وہ وہاں چلے + (رند)

**جل بُھن کر مچھ رہنا** - ہ۔ ف ل۔ کسی کا مطلب سے مایوس ہو جانا۔ مُفت میں دل جلانا۔ کچھ بس یا قابو نہ چلنا +

**جلکر پتنگا ہو جانا۔ جل بُھن کر کوئلہ ہو جانا** - ہ۔ ف ل۔ (۱) جلکر راکھ یا خاک ہو جانا + (۲) کسی کام یا شخص سے غصّے کے مارے جلکر خاک ہو جانا + نہایت ناگوار گزرنا +

اخیر لُغت یہی نہیں ہے کہ جلکے آخر ہوئے پتنگے
ہوا جو یاں کی یہ ہے تو یار و غبار ہو کر اُڑا کرو گے

**جل پان کرنا** - ہ۔ ف م۔ تھوڑا سا کُچھ کھا پی لینا۔ ناشتہ کرنا +

**جلتی آگ بُجھانا۔ جلتی آگ میں پانی ڈالنا** - ہ۔ ف م۔ لڑائی کو مٹانا۔ فساد کو کم کرنا۔ راڑ گھٹانا +

**جلتی آگ میں تیل ڈالنا** - ہ - ف م -
جس طرح جلتی آگ میں تیل ڈالنے سے
آگ اور بھڑک جاتی ہے اسی طرح ہوتی
لڑائی میں دو باتیں کہکر اور لڑائی کرا دینا -
لڑائی کو چمکا دینا +

**جلتی آگ میں گرنا** - ہ - ف ل - کسی کی
سخت مصیبت میں اُسکا ساتھ دینا - کسی
کی بھاری تکلیف میں مددگار بننا +
جلتی آگ میں گرنا بڑے سورماؤں کا کام ہے

**جل جانا** - ہ - ف ل - (۱) آگ لگجانا - بل
جانا + (۲) نہایت ناراض ہو جانا - خفا
ہو جانا - آشفتہ خاطر ہو جانا - حسد کی
آگ میں جلنا +
سب پہ روشن ہے کہ شب مجلس میں جب آتی ہے شمع
اُس بھبوکے سے کو بیٹھا دیکھ جلجاتی ہے شمع

**جلدی کام شیطان کا** - ا - محاورہ
کسی کام میں جلدی کرنے سے بڑا نقصان
ہوتا ہے - جلدی کرنی اچھی نہیں +
ہو تو عاشق سوچکر اُس دشمن ایمان کا -
دل نہ کر جلدی کہ جلدی کام ہے شیطان کا +

**جل گیا - جلا** - ہ - اسم - مذکر - (ہ - عو)
لغوی جلا ہوا + مردود - کمبخت - نگوڑا
(یہ عورتوں کا اب ایک تکیہ کلام ساجنوں کی نسبت
ہوگیا ہے اور بعض وقت پیار کی حالت میں بھی
اُنکے واسطے بولنے لگی ہیں) +

**جُل میں آنا - یا - پڑنا** - ہ - ف ل - دھوکا
کھا جانا - فریب میں آجانا - دم میں آنا +
میں بڑا چکمہ کھا گئی افسوس ! -
(۱) جو ترے جل میں آگئی افسوس ! + (شوق)

**جلوں کو - یا - جلے کو جلانا** - ہ - ف م
مظلوموں کو ستانا - مصیبت زدوں پر
اور مصیبت ڈالنا - عاشقوں کے اوپر
اور ظلم کرنا - زخم پر نمک چھڑکنا +
(۱) جلے ہوؤں کو جلانے کا طرز یہ ہے کہ نہیں -
کہدو درد دل کو بھی سنتے ہو داستان کی طرح +
(۲) جلے کو جلائینگے اور حلوا پوری کھائیں گے +
(لڑکوں کی تُک بندی)

**جلوہ دکھانا** - ا - ف م - شان و شوکت
کے ساتھ نمودار ہونا - نظر آنا - دکھائی
دینا - عیاں یا ظاہر ہونا +
الغرض شام نے جلوہ جو دکھایا ہمکو +
مژدۂ وصل مقدر نے سنایا ہمکو + (صفدر)

**جلے - یا - دبے پاؤں کی بلی** - ہ -
اسم مونث - (اوّل تو بلی ہمیشہ گھات کی وقت
بہت نرمی سے پاؤں رکھکر چلتی ہے اور جب
اُسکا پاؤں جل جاتا ہے تو اور بھی آہستہ اور

بے معلوم آیا جایا کرتی ہے)۔ یہی سبب سے
(۱) اُس عورت کی نسبت بولتے ہیں جو
بے معلوم اگر کسی کی بات سُن جائے۔
دبے دبے پاؤں آکر کنسوئے لینے والی
عورت + (+ لکھنؤ) ہرزہ گرد۔ آوارہ +

**جلے پر نون۔ یا۔ نمک چھڑکنا۔ یا۔ لگانا** ۔ ہ۔ ف م۔ زخم پر نمک چھڑکنا۔ مصیبت زدہ کی مصیبت کو اور زیادہ کرنا۔ مرے کو مارنا + بلک بلوک سُت ہی سمجھا دتی۔
(رامائن) شہو جری پر نون لگا دتی +

**جلے پھپولے پھوڑنا۔ دل کے پھپولے پھوڑنا** ۔ ہ۔ ف م۔ (حسد کی آگ سے جو پھپولے دلمیں پڑ گئے ہیں اُنکو پھوڑ کر ٹھنڈک حاصل کرنا)۔ شکایت آمیز باتوں سے اپنے دِل کا رنج ظاہر کرنا دِل کا غُبار یا بخار نکالنا۔ بس نہ چلنے کی حالت میں کسی کی بُرائی کرنے لگنا +

(۱) اپنے جلے پھپولے کہاں جاکے پھوڑیئے
احباب سے بھی اپنے ہیں ہم بیشتر جلے +

(۲) جاتے ہی میکدے میں شیشے تمام توڑے +
زاہد نے آج اپنے دل کے پھپولے پھوڑے +

**جلی کٹی پہ آنا۔ جلی کٹی کرنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ ایسی باتیں کرنا جن سے خفگی و ناراضگی یا رشک و عداوت ظاہر ہونا۔ بُغض یا بیر کی باتیں کرنا +

یہ دل لگی نہیں کبھی جلی کٹی پہ نہ آ۔
ہنسی ہنسی میں تو مجھکو رُلائیگا پھر کیا + (رند)

**جم جم۔ جم جم سے** ۔ ہ۔ م ف۔ (عو) (۱) نِت نِت۔ ہمیشہ۔ سدا۔ جُگ جُگ

گوری تیہرا بچہ جم جم جیوے۔
رہس رہس دُودھوا پیوے + (جچا گیرے)

(۲) بہت۔ از حد +

کیا کُھلی ہے زبان جم جم سے۔
صاف صاف اُنکو کہتے ہو ہمسے + (شوق)

**جم جنوائی ہو کر بیٹھنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (جنوائی بھی بعض وقت اپنی بیوی کو لیکر ہی ٹلتا ہے اور کسی طرح سُسرال والوں کا کہنا نہیں مانتا) اسی سبب سے۔ جنوائی کی طرح جم ہو کر بیٹھ جانا۔ اسطرح جمکر بیٹھنا کہ کسی طرح سے بغیر لئے نہ ٹلنا۔ چمٹ جانا

**جمع خرچ کرنا** ۔ ا۔ ص ف م۔ آئی ہوئی اور خرچ شدہ رقم کو حساب کی کتاب میں لکھنا۔ نقدے کا حساب کتاب رکھنا +

**جم ہو جانا** ۔ ہ۔ ف ل۔ جم ہو جانا یعنی ملک الموت کی مانند بغیر روح قبض کیے ٹلنا ہی نہیں) اسی سبب سے۔ (۱) ایک کیسے

شخص کا جم کر بیٹھ جانا۔ کسی طرح نہ ٹلنا
لیٹ جانا + (۲) کسی کام کا بھاری یا دوبھر
ہو جانا۔ کام کا خاتمہ پر نہ آنا +

**جم ہی جم۔ جمی جم۔** ہ۔ م ف۔ (عو) (۱)
نہیں ہے۔ برکت ہے۔ بہت سی بہت
(عورتیں وہم کے سبب نہیں کہنا منحوس جانتی
ہیں) (۲) کہنے کے قابل نہیں۔ ناگفتہ بہ
کچھ نہیں + سیکھے سو سو طریق کے دم ہیں۔
(شوق) اچھی باتیں غرض جمی جسم ہیں +

**جن اُترنا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) حواسوں
کا درست ہونا۔ ہوش میں آنا۔ ہوش پکڑنا
(۲) غصہ کا فرو ہونا۔ خفگی دُور ہونا یا کم ہونا
اے پری مُردے سے کیا ضد ہے کہاں تک غصہ۔
جان دی سینے مگر جن نہ تمہارا اُترا +
(۳) سیدھا ہونا۔ ٹھیک ہو جانا۔ درست
ہونا + جوتیاں کھاتے ہی سب جن وِن اُتر گیا +

**جناتی خط۔** ا۔ اسم مذکر۔ نہایت خراب خط +

**جن بچہ کولھو میں پلوا دینا۔** ہ۔ ف م
(۱) کسی کے لڑکے بالے تک کو کولھو میں پلوا
کر مروا ڈالنا۔ نہایت سخت سزا دینا۔ بڑے
درجہ کی کٹھور سزا دینا + (۲) بڑا ہی وحشیانہ
اور بے رحمی کا کام کرنا +

**جن چڑھنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) آسیب کا
خلل ہونا۔ سایہ وغیرہ کا دخل ہونا +
(۲) غصہ کے باعث دیوانہ و سودائی
بن جانا۔ نہایت خشمناک ہونا۔ از حد
غصہ ہونا +
موسم گل ہے جنوں ہے شور و شر پر اندنوں۔
جن چڑھا رہتا ہے دیوانوں کے سر پر اندنوں +

**جنتری میں نکالنا۔ یا۔ کھینچنا۔** ہ۔ ف م
(ٹیڑھا تار جنتری میں کھینچنے سے بالکل سیدھا
ہو جاتا ہے) اسی سبب سے۔ ٹیڑھے
آدمی کو سیدھا کرنا۔ حرامزادے یا شریر
کو مار کر درست کرنا۔ سرکش کو ٹھیک بنانا +

**جنجال میں پھنسنا۔** ا۔ ف ل۔ (۱)
بلا یا مصیبت میں پڑنا۔ تکلیف یا آفت میں
مبتلا ہو جانا + (۲) بکھیڑے میں پڑنا۔
مخمصات دنیوی میں مبتلا ہونا +

**جنجال ہونا۔** ہ۔ ف ل۔ بھاری یا ناگوار
معلوم ہونا۔ دقت یا بکھیڑا دکھائی دینا۔
وبال جاں ہونا +
(۱) زلف ہے چہرے پہ یا جنجال ہے۔
جنبش ابرو ہے یا بھونچال ہے +
(۲) اُلجھاؤ پڑ گیا جو ہمیں اُسکے عشق میں۔
دل سا عزیز جان کا جنجال ہو گیا +

**جنگ زرگری۔** ف۔ اسم مؤنث

(سناروں کا خاص اپنی اصطلاح میں اس طرح بات چیت کرنا کہ گویا لڑتے ہیں) اسی سبب سے دھوکے کی گفتگو۔ فریب کی بات چیت ملی بھگت +

**جنگل جانا**۔ ہ۔ف ل۔ پیخانے جانا۔ میداں جانا۔ دیکھو (ٹٹّی جانا) +

**جنگل کا تیتر**۔ ہ۔ اِسم مذکّر۔ وہ شخص جو ذرا سی آہٹ سے ڈر جائے۔ ڈرپوک۔ بدحواس۔ دُمنیئے کی عقل تانت کے بھیتر۔ اور جگہ جیسے جنگل کا تیتر۔ مثل +

**جنگل میں منگل ہو جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسی ویرانہ میں عیش کا سامان مہیّا ہو جانا۔ جنگل میں ناچ رنگ ہونا۔ ویرانہ کا آباد ہو جانا +

(۱) آیا اپنے پاس وہ ماہِ دو ہفتہ شہر سے
اے جنوں لے دن پھرے جنگل میں منگل ہو گیا (مہیا)

(۲) جنگل میں منگل اور بستی میں ویران۔
جاگھر بھنگ نہ سانجھرے وہ گھر بھوت مسان +
(بھنگڑوں کی ترنگ)

**جنگل میں مور ناچا کسنے دیکھا**۔ ہ۔ محاورہ۔ (مور کے جنگل میں ناچنے کا لطف شہریوں کو نہیں آسکتا) اسی سبب سے پردیس میں کسی بڑے کام کرنے کا مزہ گھر والے نہیں اُٹھا سکتے۔ باہر کچھ ہی کیا کرو جب یہاں کچھ کرو گے تو معلوم ہو گا + (اگر کوئی شخص پردیس میں کسی بڑے کام کرنے کا فخر کیا کرتا ہے تو اُسکی نسبت یہ محاورہ بولا کرتے ہیں)

**جنم بگاڑنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) ایمان ڈِگانا۔ بے ایمانی کرنا + (۲) زنا کاری کرنا۔ بُرے کام کرنا + (۳) کسی کو اپنے مذہب میں لانا + (۴) زندگی خراب کر دینا۔ زندگی کا لطف کھو دینا +

**جنم بگڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ عو۔ (۱) دوسرا مذہب اختیار کر لینا۔ ایمان خراب ہو جانا (۲) عبور دریائے شور ہونا۔ سمندر پار جانا + (۳) رانڈ یا بیوہ ہو جانا + (۴) زندگی خراب ہونا۔ جینے کا لطف جاتا رہنا + جسکی بیٹی رانڈ ہو گئی اُسکا جنم بگڑ گیا + ہ عو

**جنم بھر جنم توڑی**۔ ہ۔ م ف۔ جیتے جی۔ زندگی بھر۔ تمام عمر۔ تا دمِ مرگ۔ عمر بھر۔

**تلسی** بانجھ سپوت کی بھورے تے چھو جانے۔
آپ نبھا وے جنم بھر لڑکوں سے کہہ جائے + (تلسی)

**جنم جلا۔ جنم جلی**۔ ہ۔ صفت۔ عو۔ (۱) ذرا سا۔ تھوڑا سا + (۲) کمبخت۔ نر بھاگن۔ قسمت کی جلی۔ یا جنم جلی نے کھایا نصیب مل نہ ہو گیا + مثل +

**جنم جنم** ۔ ہ ۔ م ف ۔ ہمیشہ ۔ سدا ۔ بنث بنث +

**جنم ڈبونا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (۱) عیاشی میں پڑ جانا ۔ گناہ کرنا + (۲) غیر مذہب اختیار کر لینا ۔ مذہب پلٹنا +

**جنم سدھر جانا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ عو ۔ بہتر حالت میں ہو جانا + رانڈ بیٹی مرگئی جنم سدھر گیا +

**جنیوا آجانا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ جواہرات میں جنیو دار نشان پڑ جانا ۔ پتھر میں بدھی دار نشان آجانا +

**جنیو کا ہاتھ دینا ۔ یا ۔ مارنا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ پٹا یا تلوار کا آڑا ہاتھ حریف پر لگانا +

**جواب پانا ۔ یا ۔ ملنا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ کسی شخص کا ملازمت سے برطرف ہونا ۔ بیکار ہونا + (۲) انکار ہونا ۔ قبول نہ ہونا +

**جواب پڑھنا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ (اصطلاح سوزخوانان) مرثیہ کے اول مصرعہ کا اعادہ کرنا +

**جواب تک نہ دینا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ بات تک نہ کرنا ۔ خفا ہو جانا +

**جوابدہی سے چھوٹنا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ ذمہ داری سے دست بردار ہونا ۔ جوکھوں کے کام سے سبکدوش ہونا ۔ بازپرس سے بری ہونا +

**جواب دینا** ۔ ا ۔ ف م ۔ (۱) اُتر دینا ۔ سوال کا جواب دینا + (۲) ذمہ دار ہونا ۔ جوابدہی کرنا + (۳) ادنیٰ کا اعلیٰ کی بات کو رد کرنا ۔ نوکر کا اپنے آقا کے ساتھ سخت کلامی سے پیش آنا ۔ منہ پر بولنا + نامعقول جواب دیتا ہے ! + (۴) نوکری سے برطرف کرنا ۔ ملازمت سے الگ کر دینا + (۵) چھوڑنا ۔ جدا ہو جانا ۔ چلدینا + اب طاقت نے جواب دیدیا +

**جواب کھانا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ لاجواب ہونا ۔ جواب بن نہ پڑنا ۔ خاموش ہو جانا ۔ جواب میں بند ہو جانا +

**جواب و سوال کرنا** ۔ ا ۔ ف م ۔ اُتر پرشن کرنا ۔ کہا سنی کرنا ۔ بجا بحثی کرنا ۔ جھگڑنا ۔ تکرار کرنا ۔ ردوبدل کرنا +

**جواب ہونا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ (۱) آپس میں دو دو باتیں ہونا + (۲) (رفائوں) تردید کے لئے ثبوت موجود ہونا + (۳) مقابلہ ہونا ۔ مٹھ بھیڑ ہونا + (۴) ملازمت سے برطرف ہونا ۔ نوکری سے موقوف ہونا + (۵) کسی چیز کا جوڑ ملجانا ۔ مطابق ہونا ۔ ٹکر کھانا ۔ لگا کھانا +

**جوا ڈالدینا ۔ یا ۔ ہار دینا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔

(بیلوں کا تھک کر جُوا اپنے کندھے پر سے گرا دینا) اسی سبب سے۔ تھک جانا۔ ہمت ہارنا۔ دل توڑ دینا۔ ہاتھ پاؤں ڈھیلے ڈال دینا۔

**جوانی اُتر جانا۔ یا۔ ڈھل جانا۔** ا۔ ف ل۔ ادھیڑ یا بڈھا ہو جانا۔ اُمنگ جاتی رہنا۔

**جوانی چڑھنا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) عین شباب میں آنا۔ بالغ ہو جانا۔ رنگ رُوپ آنا۔ پانی پھرنا + کُچھ تجھی پر انوکھی جوانی نہیں چڑھی (۲) ستانا۔ مستی پر آنا +

**جوانی کے آگے پانا۔** ا۔ ف ل۔ جوان مرنا + الہٰی! بچے تو اپنی جوانی کے آگے پائے (م۔ عو۔ کوسنا)

**جوانی کی اُمنگ۔ یا۔ ترنگ۔** ا۔ اسم مؤنث۔ جوانی کا جوش۔ ولولۂ جوانی +

**جوانی کی نیند۔** ا۔ اسم مؤنث۔ ایسی نیند جسمیں آدمی بہت عرصہ تک بیخبر سویا رہے۔ پکی نیند۔ سُکھ نیند +

**جوبن اُمنڈنا۔ یا۔ اُبھرنا۔** ہ۔ ف ل۔ عورت کا بالغ ہونا یا شباب پر آنا +

**جوبن پہ آنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) بہار پر آنا۔ غنچوں کا کھِلنا۔ مَول آنا۔ شگفتہ ہونا + (۲) شباب پر آنا۔ جوانی میں بھرنا۔

**جوبن دِکھانا۔** ہ۔ ف م۔ جوانی کے جوش میں اینٹھ کر چلنا۔ خوبصورتی یا جوبن کا اُبھار دکھانا +

اِدھر اور اُدھر آتیاں جاتیاں۔
پھریں اپنے جوبن کو دکھلاتیاں + (میر حسن)

**جوبن ڈھل جانا۔** حُسن و بہار کا زوال ہونا۔ خوبصورتی کا گھٹنا +

ساقی نشہ میں تجھسے لُنڈھا شیشۂ شراب۔
چل اب کہ دُختِ تاک کا جوبن تو ڈھل گیا + (میر)

**جوبن کا۔ جوبن کی۔** ہ۔ صفت۔ جس کے دیکھنے۔ سونگنے۔ چکھنے۔ سُننے یا لگانے سے خوشی ہو۔ مزیدار۔ بہار کا۔ لطف کا۔ خوبصورت پیارا۔ عمدہ۔ شربلی رسیلی + (۱) کیا جوبن کی ہنڈیا پکائی ہے + (۲) کیا جوبن کی ہوا چل رہی ہے + (۳) کیا جوبن کا عطر ہے + (۴) کیا جوبن کی عورت ہے + (۵) بڑے جوبن کا گانا ہو رہا تھا +

**جُوتا اُٹھانا۔** ہ۔ ف ل۔ جُوتا مارنے کو تیار و مستعد ہونا۔ کسی شخص کی بیعزّتی کرنا +

**جُوتا اُچھلنا۔ یا۔ برسنا۔** ہ۔ ف ل۔ جوتیوں سے لڑائی ہونا۔ جوتم جاتا ہونا۔ جوتی پیزار ہونا۔ لڑائی جھگڑا ہونا +

**جُوتا دینا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) پہننے کے لئے

جوتی کا جوڑا دینا +

یار آتا ہے میرا ننگے پاؤں ۔
جی میں آتا ہے اُٹھکے دے جوتا +

(۲) جوتا مارنا۔ بیعزّتی کرنا +

**جوت چڑھانا۔ جوت بتّی کرنا۔** ہ۔ ف م ۔ کسی دیوتا کے استھانمیں پھول پان چڑھاکر گھی کا دیا بالنا۔ گھی کا چراغ روشن کرنا + نا بیٹا! ماتا رانی پہ جوت بتّی کرکے کھایا کرتے ہیں + (ہ عو) (جب کوئی بچّہ کسی دیوتا کے استھان پر جاتے ہی کھانیکو مانگتا ہے تو اُس کے ماباپ اُس سے یہ فقرہ کہاکرتے ہیں)

**جوتیاں بغل میں مارنا۔** ا۔ ف ل (جلدی چلنے کے وقت غریب آدمی جوتیوں کو اُتار کر بغل میں دبالیا کرتے ہیں) اسی سبب سے ۔ بھاگنا ۔ رفو چکر ہونا +

**جُوتیاں توڑنا۔** ہ۔ ف ل ۔ بیفایدہ دوڑنا ۔ بیفائدہ کوشش کرنا +

**جُوتیاں چٹخاتے پھرنا۔** ا۔ ف ل ۔ کوچہ گردی یا ہرزہ گردی کرنا ۔ واہی تباہی پھرنا ۔ آوارہ پھرنا ۔ بدمعاشوں کی طرح مارے مارے پھرنا + (۲) بے روزگار یا خراب خستہ پھرنا ۔ کچھ نہ کرنا +

**جُوتیاں سر پر رکھنا۔** ہ۔ ف ل ۔ (کسی کی جوتیاں سر پر رکھکر چلنا) اسی سبب سے ۔ (۱) خدمتگاری کرنا + (۲) خوشامد کرنا +

**جُوتیاں سیدھی کرنا۔ یا۔ اُٹھانا۔** ہ۔ ف م ۔ (۱) نہایت ذلیل و ادنیٰ خدمت کرنا + (۲) خدمت گزاری کرنا ٹہل کرنا + جس نے اُستاد کی جوتیاں سیدھی کیں وہی گُنچھلے نکلا + (۳) ۔ خوشامد کرنا +

**جُوتیاں کھانا۔** ہ۔ ف ل ۔ (۱) جوتیوں سے پٹنا ۔ جوتیوں کی مار سہارنا + (۲۔ عو) طعن تشنیع سنّا ۔ بُرا بھلا یا گالیاں سُنّا ۔ طعنے مہنے سہنا +

**جُوتیاں مارنا۔** ہ۔ ف م ۔ (۱) جوتیوں سے پیٹنا + (۲۔ عو) طعن تشنیع دینا ۔ نا ملایم باتیں کہنا ۔ بُرا بھلا کہنا +

**جُوتی پر۔ یا۔ جُوتی کی نوک پر مارنا۔** ہ۔ ف ل ۔ ناچیز سمجھنا دیکھو (پاپوش پر مارنا)

**جُوتی پیزار۔ جُوت پتنگ۔ یا۔ جوتم جاتا کرنا۔** ا۔ ف ل ۔ جوتیوں سے لڑنا دنگا فساد کرنا ۔ لڑائی جھگڑا کرنا +

کرنے جاتا ہے چماروں سے تو جوتی بیزار۔
چانڈ خاں! آج تیری چانڈ ہے کھجائی کیا + (ج)

**جوتی خورا۔ جوتی کا آشنا۔ جوتی کا یار۔** ا۔ اسم مذکر۔ وہ شخص جو مار کھا کر کام کرے۔ دباؤ سے کام کرنے والا۔ دبے کا یار + جوتی خور بات سے نہیں مانا کرتا + مثل

**جوتی سے۔ جوتی کی نوک سے۔** ہ۔م ف۔ بیزار سے۔ دیکھو۔ (پاپوش سے)

**جوتیوں سمیت آنکھوں میں گھسنا یا گھسنا۔** ہ۔ف ل۔ بالکل اندھا بنا لینا +

**جوتیوں میں دال بٹنا۔** ہ۔ف ل۔ (استعارۃً) لڑائی ہونا کہ گھر کے تمام برتن ٹوٹ جائیں اور حصے بٹتے وقت پکی ہوئی دال طرفین کو جوتیوں میں لینی پڑے) اسی سبب سے خانگی لڑائی ہونا۔ آپس میں نہایت جھگڑا و فساد ہونا۔ خانہ جنگی ہونا +

**جو جو حساب لینا۔** ا۔ف م۔ ذرا ذرا سا حساب لینا۔ رتی رتی یا کوڑی کوڑی کا حساب دوسرے سے سمجھنا۔

**جورو زور کی نہیں کسی اور کی۔** ا۔ محاورہ۔ جورو اُسی شخص کے قابو میں رہتی ہے جسکی کمر میں زور ہوتا ہے۔ طاقت کی ساری بات ہے۔ طاقتور سے سب دبے رہتے ہیں +

**جورو کا بھائی۔** ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) سالا۔ خسرپورہ + ساری خدائی ایک طرف۔ جورو کا بھائی ایک طرف + مثل + (۲) بازاری۔ اپنی جورو کا آپ بھائی جورو کو بہن کے برابر سمجھنے والا۔ ایک قسم کی گالی ہے +

**جورو کا جھڑکا۔** ہ۔ اسم مذکر۔ (دیہات) وہ آدمی جس کو اُسکی جورو ہر بات میں جھڑک دے اور اُسکی بات نہ مانے۔ جورو کا غلام +

**جورو کا مزدور۔ مرید۔ یا۔ غلام۔** ا۔ اسم مذکر۔ جورو کا داس۔ بیوی کا بندہ جورو کے کہنے میں چلنے والا زن مرید۔ زن زن +
کچھ بنولے۔ جو چھنالے کو بھی سر پر رکھے۔
مرد کیا! جورو کا مزدور وہ بھڑوا ہوگا + (ج)

**جوڑ باندھنا۔** ہ۔ف ل۔ لڑانے کے لئے کسی دو جانوروں یا آدمیوں کو تیار کرنا

**جوڑ بٹھانا۔** ہ۔ف م۔ (۱) جوڑ یا پیوند کو ٹھیک اُسکے گھر میں جما دینا۔ پیچ کو اُسکی جگہ میں رکھدینا + (۲) حساب میں

میزان کا ٹھیک کرنا +

**جوڑ توڑ** - ہ - اسم مذکر - چھل بٹے - فریب دھوکا - دیکھو (**توڑ جوڑ**)

**جوڑ توڑ کرنا** - ہ - ف م - (۱) اکھاڑ پچھاڑ کرنا - توڑ پھوڑ کرنا + (۲) حکمت عملی سے فریب دینا - چال کرنا + (۳) کسی کے برخلاف سازش کرنا +

**جوڑ جوڑ - یا - جوڑ جوڑ کر مر جانا** - ہ - ف ل - بڑی کنجوسی سے روپیہ جمع کرنا اور اُسکا مزہ اُٹھائے بغیر مر جانا +

جوڑ جوڑ مر جائینگے اور مال جنوائی کھائیں گے + مثل

**جوڑ جوڑ کے دھرنا** - ہ - ف ل - روپیہ جمع کر کے ایک جگہ رکھنا - کنجوسی سے روپیہ جمع کرنا + جوڑ جوڑ کے دھری دھن میں - ہے یہ جس تس کی - سمجھ - نرا ہے یہ مایا کسکی ؟ کھالے - پی لے - دے دے - لے لے ہم جانیں اُسکی بھجن

**جوڑ جوڑ میں** - ہ - م ف - ہر ایک عضو میں - سارے جسم میں - بوٹی بوٹی میں + اُسکے جوڑ جوڑ میں شرارت بھری ہوئی ہے

**جوڑ چلنا** - ہ - ف م - چال چلنا - چھل بل دھوکا دینا +

مرزا مزاج آپکا جب سے ہل گیا - کس کس کا اونہی جوڑ نہیں مجھسے مل گیا + (یار علی)

**جوڑ لگانا** - ہ - ف م - (۱) جوڑنا - جمع کرنا (۲) پیوند لگانا +

**جوڑ یا سنجوگ** - ہ - اسم مذکر - سُبھ ستاروں کا میل - قران السعدین - قدرتی ساتھ یا ملاپ - تقدیری امر + جوڑ یا سنجوگ کے ہاتھ بات ہے جس کے ساتھ جوڑی بلی ہوگی اُسی کے ساتھ پھیرے پڑینگے +

**جوڑی ہانکنا** - ہ - ف م - (۱) دو گھوڑوں کی بگی کو ہانکنا + (۲) بازاری - دو جورو والا ہونا - دو جوروؤں کو نباہنا +

**جوش آنا - جوش میں آنا** - ا - ف ل (۱) اچھی طرح اُبال آجانا - خوب اُبل جانا - خوب گھول جانا + (۲) طغیانی یا چڑھاؤ پر آنا + (۳) خواہش نفسانی کا غلبہ ہونا - مستی پر آنا + (۴) کسی کام میں خوب سرگرم ہونا - مستعدی دکھانا (۵) جذبہ میں آنا - نہایت غصہ میں آنا - برانگیختہ ہو جانا +

**جوشِ خون - خون کا جوش** - ا - اسم مذکر - (۱) خون کی طغیانی - خون میں حرارت کی زیادتی + (۲) نطفے کی محبت - انسی پریت - مادری اُلفت -

ماکی ممتا +

**جوشِ دہن**۔ ا۔ محاورہ۔ مُنہ آنا۔ مُنہ میں چھالے پڑجانا +

**جوش میں لانا**۔ ا۔ ف م۔ غُصّہ دلانا۔ بھڑکانا۔ برافروختنہ کرنا +

**جَوکوب کرنا**۔ ا۔ ف ل۔ (حکیم) کسی چیز کے جو جو برابر ٹکڑے کرنا۔ ریزہ ریزہ کرنا + ہڑکو جَوکوب کرلینا +

**جوکھوں اُٹھانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) ایسا کام کرنا جسمیں نقصان کا اندیشہ ہو + (۲) نقصان سہنا۔ گھاٹا بھگتنا +

**جوکھوں کا کام کرنا۔ جوکھوں میں پڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ خطرہ میں پڑنا۔ خطرناک کام کی ذمہ واری لینا +

**جو گرجتے ہیں وہ برستے نہیں** ہ۔ محاورہ۔ (جو بادل شروع میں بہت گرجا کرتا ہے وہ اکثر کم برستا ہے)۔ اسی سبب سے۔ جو بہت کُچھ غُصّہ کرتا ہے اُسکا غصّہ کُچھ اثر نہیں رکھتا ہے + جو بہت باتیں بنایا کرتا ہے وہ کُچھ کام نہیں کیا کرتا شیخی باز ہمیشہ مُنہ کی کھایا کرتا ہے +

**جوگ سادھنا۔ یا۔ لینا**۔ ہ۔ ف ل۔ جوگی بنّا۔ جوگی کا رُوپ دھارنا۔ دنیا سے مُنہ موڑنا۔ سنسار کو چھوڑنا +

**جونپور کا قاضی**۔ ا۔ محاورہ۔ (اِس محاورے کی اصل میں ایک نقل بیان کرتے ہیں ایکدفعہ کوئی میانجی کسی شاگرد سے خفا ہوکر کہہ رہے تھے کہ ہمنے تجھکو گدھے سے آدمی بنادیا ایک کُمہار یہ سُنکر اپنے گدھے کو کُچھ نقدی سمیت میانجی کے حوالے کرگیا۔ اور کُچھ دن بعد جو آیا تو میانجی نے کہا کہ ارے وہ تو جونپور کا قاضی ہوگیا یہ چھٹی پلانا اُسے لیجاکر دِکھا وہ تجھکو پہچان لیگا چنانچہ کُمہار وہاں گیا اور دور سے ہی عدالت میں قاضی جی کو چھٹی پلانا دِکھا دِکھا کے کہنے لگا ہاں اب کاہے کو دیکھیگا اب تو تیرا سارا کاجی ہوگیا نا۔ قاضی جی یہ سُنکر بڑے گھبرائے اور اُسکو اپنے پاس بُلاکر حال دریافت کیا اور میانجی کی ٹھگ بدیا کو سمجھکر سو دو سو روپے اُسے دیکر رخصت کیا) اسی سبب سے بیوقوف۔ احمق۔ نادان۔ مورکھ +

**جُون پُوری کرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ زندگی کے دن کاٹنا۔ عمر کاٹنا۔ عمر تیر کرنا۔ دنوںکو دھکّا دینا +

**جُوں توں**۔ ہ۔ م ف۔ جسطرح سے نہایت مشکل سے۔ بہزار دقّت +

(۱) پری ساتھ کاٹی وہ جوں توں کر رات۔
اُٹھا صبح ملتا ہوا اپنے ہاتھ + (حسن)
(۲) دن گزر جاتا ہے جُوں تُوں رات کٹتی ہی نہیں۔
ناگوار ہجر میں ہے چاندنی بھاتی ہے دھوپ + (آتش)

**جُوں جُوں۔** ہ۔ م ف۔ جسقدر۔ جتنا۔ جتنی + (۱) جُوں جُوں چڑیا موٹی ہووُوں وُوں دُم سُکیڑے + مثل + (۲) جُوں جُوں بھیجے کاملی توں توں بھاری ہو + مثل +

**جوں کا توں۔ جوں کی توں۔** ہ۔ م ف۔ (۱) پُورا۔ سالم۔ سب۔ کُل + (۲) ٹھیک۔ جیسا تھا ویسا ہی ہے۔ درست ویسے کا ویسا ہی +

**جونک پتھر میں نہیں لگتی۔** ہ۔ محاورہ غیر ممکن بات کبھی نہیں ہوسکتی۔ دیکھو (**پتھر کو جونک نہیں لگتی**)۔
جونک پتھر میں نہیں لگتی فغاں بیکار ہے۔
اِن بُتوں کے دلمیں کاہیکو اثر ہونے لگا +

**جونک ہو کے لپٹنا۔** ہ۔ ف ل۔ جونک کی طرح لپٹ جانا۔ کسی کام کے سر ہو جانا۔ جان توڑ کر یا جی لڑا کر کوئی کام کرنا۔ کسی کام میں ہمہ تن مصروف ہونا +

**جُوں کی چال چلنا۔** ہ۔ ف ل۔ ایسی چال چلنا جس طرح جُوں چلتی ہے بہت ہی آہستہ آہستہ یا ہولے ہولے چلنا۔ سُست روی اختیار کرنا +

**جوں مُنہا۔** ہ۔ صفت۔ بٹ بنا۔ چرب زباں۔ مِٹھ بولا۔ لسّان +

**جوؤں کے مارے گدڑی یا ٹھنڈی نہیں پھینکی جاتی۔** ہ۔ محاورہ۔ دشمن کے ڈر سے اپنا گھر نہیں چھوڑ دیتے ہیں بلکہ اُسی میں رہتے ہیں اور مقابلہ کرتے ہیں ذرا سی تکلیف کے سبب کوئی اپنا آرام نہیں ترک کر دیتا ہے +

**جوہر دِکھانا۔** ا۔ ف م۔ (۱) کمال یا ہنر ظاہر کرنا۔ گُن دکھانا۔ اصلیت ظاہر کرنا + (۲) طنزاً۔ بدی یا عیب نمایاں کرنا +

**جوہر کرنا۔*** ا۔ ف ل۔ اپنے تئیں آپ مار ڈالنا۔ خود کشی کرنا۔ آتم گھات کرنا +
جان شیریں کب گئی ہے کوہکن کی رائیگاں۔
کہتے ہیں شیریں نے آخر آپ کو جوہر کیا + (؟)

* سابق میں جو راجپوت لوگ اپنے زبردست دُشمن سے مغلوب ہو کر اپنے تئیں اور اپنے بال بچّوں کو دُشمن کے ہاتھوں بے عزّتی نکرانے کے خیال سے اپنے آپ مار ڈالا کرتے تھے یا جلا دیا کرتے تھے اُس کو جوہر کرنا کہتے ہیں +

**جوہر کھُلنا** - ا۔ ف ل۔ (۱) عیبوں یا ہنروں کا ظاہر ہونا۔ کسی چیز کا حسن و قُبح یا عیب و صواب معلوم ہونا۔ قلعی کھُلجانا۔ بُرائی بھلائی عیاں ہونا۔ اصلیت معلوم ہونا +

دوست دُشمن کو نہ پہچانا کھِنچی جب میان سے۔
کھل گئے جوہر تری شمشیر جوہر دار کے + (بحر)

(۲) کسی کی لیاقت یا استعداد کا حال دریافت ہو جانا +

**جو ہو سو ہو** - ہ۔ محاورہ۔ اب تو جو کچھ ہونا ہو سو ہو۔ ہر چہ بادا باد ما کشتی در آب انداختیم۔ کچھ پروا نہیں +

**جُوئیں دیکھنا** - ہ۔ ف م۔ ع۔ کسی کے سر یا کپڑے میں سے جوئیں چُننا +

**جُوئیں لگنا** - ہ۔ ف ل۔ (جب انسان کو جوئیں کاٹتی ہیں تو وہ ادھر۔ اُدھر ناچنے لگتا ہے) اسی سبب سے۔ اُچھلنا کودنا۔ اترانا۔ غرور میں آنا۔ گھمنڈ کرنا +

اب تو انکو بھی جوئیں لگ گیئں +

**جُوئیں مارنا** - ہ۔ ف ل۔ (غریب بیکار آدمی اکثر اپنے کپڑوں میں سے بیٹھے جوئیں چُن چُن کر مارا کرتے ہیں) اسی سبب سے خالی بیٹھا رہنا۔ کچھ نہ کرنا۔ کاہل الوجود بنجانا۔ مکھیاں مارنا۔ وقت کو رائیگاں کرنا +

**جھاڑ جھلا** - ہ۔ صفت۔ بہت ڈھیلا ڈھالا۔ ناموزوں +

میاں! کیا جھاڑ جھلا انگرکھا سیا ہے +

**جھاڑا دینا** - ہ۔ ف م۔ (۱) تلاشی دینا + (۲) کچھ منتر پڑھکر جوگی یا فقیر کا جھاڑو سے بھوت پریت دور کرنا۔ جھاڑ پھونک کرنا۔ بلا دور کرنا + اری پھلانا (فلانا) بابا جی بڑا اچھا جھاڑا دیتے ہیں میرے چھوٹے کو تو اُسی سے آرام ہوا ہے + (ہ۔ ع)

**جھاڑ باندھ دینا** - ہ۔ ف م۔ (۱) لگاتار برسے جانا۔ جھڑی لگا دینا + (۲) برابر باتیں کہے چلے جانا +

**جھاڑ بسانا** - ہ۔ ف م۔ اپنے پیچھے جھگڑا لگا لینا۔ جھگڑا مول لینا۔ پاپ بسانا +

**جھاڑ پھوڑ کر دیکھنا** - ہ۔ ف م۔ (۱) نہایت غور سے تلاش کرنا۔ بڑی جستجو کے ساتھ ڈھونڈنا + (۲) جانچ تول کرنا۔ خوب آزمانا۔ تجربہ کرنا +

**جھاڑ پھونک کے پھیرے ڈالدینا** - ہ۔ ف م۔ دولھا دلھن کو جنگل میں لیجا کر جھاڑ کے تلے صرف ہون کر کے

پھیرے کر دینا۔ بغیر دھوم اور ٹہلوں کے رچائے بیاہ کر دینا۔ سادہ بیاہ کر دینا +

**جھاڑ جھنکاڑ۔** ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) کوڑا کرکٹ گھاس پھونس۔ آخور کی بھرتی + (۲) بہت برا خط۔ چیت مکوڑا۔ لکیریں ہی لکیریں + (۳) لپٹنے والا یا سر ہو جانیوالا آدمی۔ جھگڑالو +

**جھاڑ کا کانٹا۔** ہ۔ اسم مذکر۔ (مذاقاً) جھگڑالو عورت۔ کرکشا نار +

**جھاڑو بتانا۔ یا۔ کرنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) نا ملایم باتیں سنانا + دیکھو (آڑے ہاتھ لینا نمبر ۳-۴-۵-)

**جھاڑو پھر جانا۔** ہ۔ ف ل۔ یہانتک صفائی ہونا کہ تنکا بھی نہ رہے۔ صفایا ہو جانا۔ تباہ یا برباد ہو جانا۔ مُس جانا۔ لُٹ جانا + تیرے گھر میں بیوی کی جھاڑو پھر جائے + (م۔ عو کوسنا)

**جھاڑو دینا۔ یا۔ پھیرنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) جھاڑو سے صفائی کرنا۔ صاف کرنا۔ بُہارنا + رات کے وقت جھاڑو دینی منحوس ہوتی ہے + (۲) کسی کے گل مال و اسباب کو گھر میں سے نکال کر لیجانا بالکل صفائی کر جانا۔ کسی شخص کو دونو ہاتھوں لوٹنا۔ تباہ یا برباد کر دینا + ہُوا! چور رات کو اُسکے گھر میں جھاڑو دیگئے +

**جھاڑ ہو کر لپٹنا۔ جھاڑ کا کانٹا ہو جانا۔ جھاڑ ہو جانا۔** ہ۔ ف ل۔ (جھاڑ یعنے جھڑبیری کے درخت اکثر جنگلوں میں راہ گیر کے کپڑوں میں لپٹ جاتے ہیں اور بڑی مشکل سے چھٹتے ہیں) اسی سبب سے جونک کی طرح چمٹ جانا۔ سر ہو جانا۔ پیچھے پڑ جانا۔ ایسا لپٹنا کہ پیچھا چھڑانا مشکل ہو جائے۔ تنگ کرنا + نہ جھاڑا غیر کو ہرگز کہ ہو کر جھاڑ لپٹا تھا (ذوق) مجھی پر گالیوں کا جھاڑ تو نے بدزباں باندھا

**جھاڑے جانا۔ جھاڑے پھرنے جانا۔** ہ۔ ف ل (دیہات میں پیخانہ پھرنے جنگلوں میں جایا کرتے ہیں اور اکثر جھاڑ کے پیڑ کے نیچے اوٹ کے سبب بیٹھکر حاجت رفع کیا کرتے ہیں) اسی سبب سے۔ پیخانہ پھرنے جانا۔ میدان جانا۔ دیکھو (ٹٹی جانا)

**جہاز کا جہاز۔** ا۔ صفت۔ بہت لمبا چوڑا۔ نہایت وسیع۔ فراخ و کشادہ۔ (مکان وغیرہ کی تعریف میں کہا کرتے ہیں) +

**جھاگ لانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) جھاگوں کا
اُوپر آجانا۔ جھگیانا۔ جوش میں آنا + (۲)
نہایت غیظ و غضب میں آنا۔ نہایت غصہ
ہونا۔ خوب بھڑکنا +

**جھال آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) رو کا آنا + (۲)
دفعتہً مینھ یا اولوں کا برس جانا +

**جھالا نکل جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ بادل
کے ٹکڑے کا نہایت زور سے برس
کر جلدی سے گزر جانا + (لکھنو)

دریا بھرے ہیں دیدۂ گریاں میں سے سحاب۔
یہ وہ نہیں برس کے جو جھالا نکل گیا + (بحر)

(۲) بہت جلدی ہو چکنا یا تمام ہو جانا +
(۳) موقع گزر جانا +

**جہانتک ہو سکے**۔ ہ۔ م ف یعنی المقدور
حتی الامکان۔ اپنے پاریساتے +

**جھانٹ اُپاڑنا۔ یا۔ اُکھاڑنا**۔ ہ۔
ف م۔ (بازاری طنزاً) پشم کندہ کرنا
کُچھ کر سکنا +

**جھانٹ برابر۔ جھانٹ کی جھُٹلی**۔
ہ۔ صفت۔ (بازاری)۔ بے حقیقت۔
ناچیز۔ نہایت خفیف + (۲) ادنیٰ۔
ذلیل۔ حقیر +

**جہاں جہاں**۔ ہ۔ م ف۔ (۱) ہرایک
جگہ یا جا بجا جگہ جگہ + (۲) جس جس جگہ +

جہاں جہاں چوٹ لگی ہو ہلدی چونے کا لیپ کر دو

**جھانجھ لانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) جھگڑنا۔
تکرار کرنا۔ لڑنا +

**جھانسا بتانا۔ یا۔ دینا**۔ ہ۔ ف م۔ فریب
یا جُل دینا + دیکھو (ابتا دینا)

**جہان سے جانا۔ یا۔ راہی ہونا**۔
ا۔ ف ل۔ دنیا سے کُوچ کرنا۔ مرنا +

آج راہی جہاں سے داغ ہوا۔
خانۂ عشق بے چراغ ہوا + (داغ)

**جھانسے میں آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ فریب
میں آنا + دیکھو۔ (بھپارے میں آنا)

**جہاں کی تہاں**۔ ہ۔ م ف۔ (۱)
اُسی جگہ۔ اپنی ٹھیک جگہ پر + (۲)
کہیں کی کہیں۔ بے ٹھکانے +

جہاں کی تہاں چیز رکھ دیتا ہے

**جھانولی دینا**۔ ہ۔ ف م۔ عشوہ سازی
کرنا۔ غمزہ یا نخرہ کرنا۔ آنکھیں مٹکانا +

**جھپ جالیا۔ جھپ جھالیا**۔ ہ۔
اسم مذکر۔ لغوی۔ جھپ سے جال
ڈال دینے والا۔ لکھنو + (۱) ایک قسم
کی مچھلیوں کا شکاری + (۲) فریبی
دغا باز۔ جعلساز۔ جال باز +

اے دوگانا! شیخ جھنگا میر بحری کا غلام۔
ہے بڑا جھپ جھالیا بچنا تم اُس کے جال سے + (یار علی)

**جھپ جھپ۔ جھپا کے سے۔** جھپ سے۔ ہ۔ م ت۔ جلد جلد۔ جھٹ پٹ۔ تُرت پُھرت +

**جھپ کھانا۔** ہ۔ ف ل۔ (کنکوے یا کنکوے کا اُلٹ کر گر پڑنا +

**جھپٹا مارنا۔** ہ۔ ف م۔ اُچک لینا چھین لینا + کبھی ڈھک کر لیجا وُنہیں چیل جھپٹا مار گئی +

**جھپٹ لینا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) دوڑ کر پکڑ لینا۔ جلدی سے جالینا + (۲) کسی چیز کو اُچک لینا۔ جلدی سے چھین لینا

**جھپٹے۔ یا جھپیٹ میں آنا۔ جھپٹا۔ یا جھپٹا ہو جانا۔** ہ۔ ف ل۔ جن یا پری کا سایہ ہو جانا۔ آسیب ہو جانا بھوت پریت لپٹ جانا۔ سایہ میں دب جانا + تنکے چنتا باغ سے نکلا میں دیوانوں کی طرح یوں تھی باد خزاں مجھکو جھپٹا ہو گیا (بحر)

**جھپیٹ میں آنا۔** ہ۔ ف ل۔ کسی بھاگتے ہوئے آدمی یا جانور سے ٹکرا کر یا ڈر کر گر پڑنا +

**جھٹکا اُٹھانا۔** ہ۔ ف ل۔ مصیبت یا صدمہ سہنا۔ آفت جھیلنا۔ بیماری اُٹھانا +

اُٹھاتا ہے وہی دل عشق میں جھٹکے پہ جھٹکے۔
کسی کی زلف نے سائے میں اپنے جسکو پالا ہے +

**جھٹکا دینا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) کسی چیز کو پکڑ کر زور سے ہلا دینا + (۲) صدمہ پہنچانا تکلیف دینا + (۳) بکرے اور مرغ وغیرہ کی گردن کو تلوار کے ایک ہاتھ میں دھڑ سے جُدا کر کے کسی دیوتا پر چڑھانا +

**جھٹکا کھانا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) بلا کا مقابلہ کرنا۔ مصیبت بھگتنا۔ تکلیف یا صدمہ اُٹھانا + عمر بھر یاد رہیگا ہمیں او آفتِ جاں
دل پھنسا کر تیرے گیسو میں وہ جھٹکا کھایا
(۲) بکرے وغیرہ کو جھٹکا کر کے کھانا +

**جھٹک جانا۔** ہ۔ ف ل۔ لاغر یا دُبلا ہو جانا۔ لُٹ جانا +
کپڑے پھٹے جنوں میں تو دیکھا یہ اپنا حال۔
دھجی سا ہو گیا بدن ایسا جھٹک گیا + (بحر)

**جھٹکے کا مال۔** ا۔ اِسم مذکر۔ لُوٹ کا مال۔ مالِ غنیمت۔ غارت۔ لُوٹ +

**جھر جھرا۔** ہ۔ صفت۔ عفص کے خلاف تار تار الگ۔ پتلا۔ جھنجھنا + (کپڑے کے واسطے آتا ہے)

**جُھرکٹ ہو جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ ہڈیوں کی مالا بنجانا۔ سوکھکر پنجر لگ جانا۔ لاغر ہوجانا۔ جھٹک جانا۔ سُوکھ جانا +

**جُھرمٹ مارنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) گھونگٹ کاڑھنا یا مارنا۔ مُنہ پر برقع ڈالنا +

سہگئے مشتاق طالب جلوۂ دیدار کے۔
مار ڈالا اُس پری پیکر نے جُھرمٹ مار کے + (آتش)

(۲) اِکھٹا یا جمع ہونا + جُھرمٹ مار بیٹھیں گئی ہیں بھُوکن کی سب ماری + (سہولی ظفر)

**جھڑا جھڑ روپیہ برسنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) کثرت سے آمدنی ہونا۔ نہایت بکری ہونا۔ خوب بکنا + (۲) اہل کاروں کو خوب آمدنی ہونا۔ خوب بالائی یافت ہونا

آج کل جیسا عدالتوں میں جھڑا جھڑ روپیہ برستا ہے ایسا کبھی نہ برسا ہوگا! +

**جھڑپا تول آلگنا۔ جھڑ پکنا**۔ ہ۔ ف ل (جھڑے ہوئے پتّوں کی مانند ہوجانا) اسی سبب سے۔ بہت ہی بڈھا ہوجانا۔ بردھاوستھا کو پہنچنا۔ کنارے آلگنا +

**جھڑپ ہو جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) مرغ وغیرہ کا آپس میں لڑ جانا + (۲) دو آدمیوں کی آپس میں کہاسُنی ہو جانا۔ جھگڑا یا تکرار ہو جانا +

**جھڑ یا جھڑی لگ جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ مینھہ کا برابر برسے چلے جانا۔ لگاتار برسنا

جب میں روتا ہوں تو لگتی ہے جھڑی ساون کی
جب دھواں سینہ سے اٹھتا ہے گھٹا آتی ہے

**جھڑے وقت کی پیدائش**۔ ا۔ اِسم مؤنث۔ (بازاری) سُست اور ڈھیلا آدمی۔ کاہل وجود۔ آلسی +

**جھک جھک کرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ تکرار کرنا۔ جھگڑنا۔ مغز کھانا +

**جھک مارنا**۔ (۱) لغو و بیہودہ بکنا۔ یاوہ گوئی کرنا + (۲) جھوٹ بولنا۔ باتیں بنانا

**جھگڑا پاک ہونا یا چکنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) باہمی تکرار و قضیہ کا رفع ہوجانا + تصفیہ ہونا۔ بکھیڑا چکنا (۲) کسی کام کا بخیر و خوبی تمام یا پورا ہونا + (۳) دنیا سے رحلت یا کوچ کرنا۔ مرجانا۔ فوت ہوجانا +

**جھگڑا جھونا**۔ ہ۔ ف ل۔ بہت بڑی کہانی یا داستان بیان کرنا +

**جھنجھٹ لانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (بازاری) جھگڑا کرنا۔ کھڑاگ یا جھانجھ لانا +

**جھنجھنیاں پہننا**۔ ہ۔ ف ل۔ بیڑیاں پہننا۔ قید ہونا +

**جھنجھولی لینا**۔ ہ۔ ف ل۔ ترش رو ہوکر

کلمہ یا ملایم زبان سے نکالنا۔ خفا ہونا +
(۲) دو دو مُنہ آنا + (۳) اُونچے سُروں میں ایک قسم کے گیت کو گانا +
**جھنڈا گاڑنا۔** ہ۔ ف م۔ کسی جگہ اپنا تسلّط کرنا۔ کسی مقام کو اپنے تحت میں لانا۔ حکومت کرنا +
دل کو اُس مجدد سے اے دلِ مُسخر کیجئے۔
عرش پر نالے کا جھنڈا آج گاڑا چاہئے +
**جُھنڈ کے جُھنڈ۔** ہ۔ اسم مذکر۔ جم غفیر۔ انبوہ۔ ازدحام۔ غول کے غول +
**جھنڈے پر چڑھانا۔** ہ۔ ف م۔ بُرائی کے ساتھ مشہور کرنا + دیکھو (بانس پر چڑھانا نمبر ۲)
**جھنڈے پر چڑھنا۔** ہ۔ ف ل۔ بدنامی کے ساتھ مشہور ہونا + دیکھو۔ (بانس پر چڑھنا)
**جھنڈے تلے کی دوستی۔** ا۔ اسم مؤنث۔ وہ دوستی جو دو شخصوں میں صرف فوج میں نوکر رہنے تک رہے۔ چند روزہ دوستی۔ پردیسی کی پیت۔ ناپائدار رفاقت +
**جہنم میں جائے۔ یا۔ پڑے۔** ا۔ محاورہ۔ (اس فقرے کو خفگی کی حالت میں کسی چیز سے تنفر ظاہر کرنے کے واسطے بولا کرتے ہیں) آگ لگے۔ چولھے میں جائے۔ درگور جائے ہے جی نجات کے غم میں۔
ایسی جنت گئی جہنم میں + (میر تقی)
**جھوٹا کام۔** ہ۔ صفت۔ تانبے کے تاروں کا بنا ہوا کام۔ زردوزی کا وہ کام جو چاندی سونے کا نہو۔ پیتل کا کام
اب ٹوپیوں پر جھوٹا کام بہت بنے لگا ہے
**جُھوٹا ہو جانا۔ یا۔ پڑ جانا۔** ہ۔ ف ل (۱) کسی کے روبرو دروغ گو یا جھوٹا ثابت ہونا۔ (۲) کسی اوزار کا ناقص یا بیکار ہو جانا +
بعد مدت مقرِ وعدہ خلافی وہ ہوا۔
کُھل گیا قفل دہن یار کا جھوٹا ہو کر + (بحر)
(۳) بدن کے کسی عضو کا بیکار ہو جانا
ہاتھ بہت بوجھ اُٹھانے سے اکثر جھوٹا پڑ جاتا ہے +
**جُھوٹ پکڑنا۔** ہ۔ ف م۔ دروغ کو ثابت کرنا۔ بناوٹ یا بندش کی گرفت کرنا +
**جُھوٹ سچ لگانا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) جھوٹی سچی باتیں بیان کرنا۔ کان بھرنا (۲) غیبت کرنا۔ بُرائی یا بدی کرنا + (۳) تہمت دھرنا۔ الزام یا بہتان لگانا +

**جھوٹ کھانیوالا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) پس خوردہ کھانیوالا۔ بچا کھچا کھانیوالا۔ (۲) خوشامدی۔ چاپلوسی کرنیوالا +

**جھوٹ کی پوٹ**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ (۱) سراسر جھوٹ بالکل غلط۔ سرتاپا لغو + (۲) سراسر جھوٹا۔ بالکل کاذب +

**جھوٹ کے دفتر**۔ ا۔ اسم مذکر۔ داستانیں۔ افسانے۔ کہانیاں۔ حکایتیں +

**جھوٹ کی ناؤ نہیں چلتی**۔ ہ۔ محاورہ۔ نقلی ناؤ پانی پر نہیں تیر سکتی جھوٹ سے کام نہیں چلتا ہے۔ جھوٹ کو فروغ نہیں ہوتا ہے +

جھوٹ کی ناؤ چلتی ہے کیونکر۔
ان گُنوں پر پڑیں تیرے پتھر + (شوق)

**جھوٹم جھاٹا کرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (عو) عورتوں کا ایک دوسرے کے بال پکڑ کر لڑنا۔ خوب لڑائی لڑنا +

**جھوٹ موٹ**۔ ہ۔ م ف۔ یوں ہی۔ بیفایدہ۔ ہنسی سے۔ جھوٹوں سے خواہ مخواہ۔ جھوٹ موٹ میرا نام لے دیا۔

**جھوٹوں بھی نہ پوچھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ دنیا سازی بھی نہ کرنا۔ مُنہ بھی نہ چھونا ظاہری مدارات بھی نہ کرنا +

**جھوٹوں پوچھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ جی تو پوچھنے کو نہ چاہے مگر دنیا داری یا شرم کے لحاظ سے کسی کی خیریت دریافت کرلینا۔ مُنہ چھونا۔ ظاہری مدارات کرنا +

**جھوٹوں کا بادشاہ**۔ ا۔ صفت۔ نہایت جھوٹا۔ جھوٹا لپاٹی۔ جھوٹوں کا سردار +

**جھوٹی مہندی**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ ہاتھوں پر سے اُتری ہوئی مہندی۔ لگی ہوئی مہندی۔ حنائے مالیدہ +

سیکڑوں کے خون اس دست حنائی نے کیے۔
دیتی ہے سچی گواہی جھوٹی مہندی آپ کی +

**جھوک سنبھالنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) لمبے بانس وغیرہ کو سیدھا رکھنا یا جھکنے نہ دینا + (۲) کسی شخص یا عیالداری کا خرچ اُٹھانا + (۳) نقصان اُٹھانا۔ گھاٹا بھگتنا +

**جھوک مارنا**۔ ہ۔ ف م۔ ہاتھ کے اشارے سے ترازو کی ڈنڈی کو جھکا دینا۔ کم تولنا۔ ڈنڈی مارنا۔ ٹال مارنا +

**جھول جھال لگانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (بازاری) (۱) دیر یا ڈھیل کرنا یا

لگانا + (۲) جھگڑا لگانا۔ تکرار کرنا +
جھول ڈالنا۔ ہ۔ ف م۔ (۱) شکن جھریاں یا سلوٹ ڈالنا + (۲۔ بازاری) بچّہ جنا یا دینا +
جھول نکالنا۔ ہ۔ ف م۔ (۱) سلوٹ نکالنا۔ شکن مٹا دینا۔ صاف کر دینا + (۲۔ بازاری)۔ بچّہ دینا۔ جنّا +
جھولی چھوڑنا۔ ہ۔ ف ل۔ بہت موٹا ہونا۔ پٹیل ہو جانا۔ توند نکالنا +
جُھوم جُھوم کے۔ ہ۔ م ف۔ (۱) جُھک جُھک کے۔ تُل تُل کے۔ کثرت سے۔ از حد + کیا جھوم جھوم کے گھٹا آرہی ہے (۲) متوالوں کی طرح۔ مستانہ طور پر دیوانوں کیطرح +
جھونپڑا بڑھانا۔ ہ۔ ف م۔ (ہ۔ عو) حجامت کے بالوں کا بہت بڑھا لینا۔ حجامت بہت بڑھا لینا + جھونپڑا جو بڑھائے پھرے ہے تو کیا تیرے باپ جیتے کا نائی اُڑ گیا + (ہ۔ عو) +
جھیپ جانا۔ ہ۔ ف ل۔ شرما جانا۔ آنکھیں نیچی کر لینا۔ آنکھیں نہ ملانا۔ بچانا
جھینکنا جھینکنا۔ ہ۔ ف ل۔ (عو) اپنی مصیبت کا حال ہر ایک سے بیان

کرنا۔ دُکھڑا رونا +
جی اُٹھانا۔ ہ۔ ف م۔ کسی کی محبت سے دل کو ہٹانا۔ محبت ترک کرنا +
جی آجانا۔ ہ۔ ف ل۔ کسی پر عاشق ہونا۔ دل آجانا۔ مفتوں ہونا +
لگیا جی کسی پہ جی ہی تو ہے۔
لگ گئی آنکھ آدمی ہی تو ہے + (میر حسن)
جی اُڑ جانا۔ ہ۔ ف ل۔ طبیعت کا منتشر ہو جانا۔ پریشان خاطر ہو جانا۔ کسی صدمہ کے باعث گھبرا جانا +
جی اُکتا جانا۔ ہ۔ ف ل۔ کسی کام پر طبیعت کا نہ جمنا۔ دِل اُچاٹ ہو جانا۔ بیزار ہو جانا۔ جی بھر جانا + نظیر سے کا جی ڈھلکا۔ سر بہ بگڑا۔ مُنہ میں پان ہو پھیکا + جی اُکتا وے دل گھبراوے آہ! بھلا اب کیجے کیا +
جی اُلٹ جانا۔ ہ۔ ف ل۔ آپے میں نہ رہنا۔ سودا یا جنون ہو جانا۔ پاگل ہو جانا + جوان بیٹے کے مرنے سے اسکا جی اُلٹ گیا +
جی اَنمنا ہونا۔ ہ۔ ف ل۔ طبیعت علیل ہونا۔ کچھ شکایت ہونا +
جی اوپر تلے ہونا۔ ہ۔ ف ل۔ (عو) جی متلانا۔ طبیعت کا مالش کرنا +
جی بُرا کرنا۔ ہ۔ ف م۔ (عو) (۱) قے کرنا

استفراغ کرنا۔ زمین دیکھنا۔ ڈالنا۔ رد کرنا۔ چھانڈنا۔ اوکنا + (۲) ناراض یا ناخوش کرنا + (۳۔ ف ل) بُرا ماننا۔ ناراض ہونا +

**جی بڑھانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) ہمت بندھانا۔ مرد بنانا۔ حوصلہ یا دل بڑھانا + (۲) کسی شخص کو باتیں بنا کر خوش کرنا۔ ظاہر داری برت کر جی خوش کر دینا +

**جی بڑھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) حوصلہ زیادہ ہونا۔ ہمت بندھنا + (۲) دل خوش ہو جانا + میاں کچھ دیدیا نہ لے لیا مگر اُنکی اتنی بات پوچھنے سے ذرا جی بڑھگیا +

**جی بکھرنا۔ یا۔ نڈھال ہونا۔ جی بیٹھا۔ یا۔ ڈھیا جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ دل کا اندر کو بیٹھا جانا۔ غشی کی حالت طاری ہونا۔ دل منتشر یا پریشان ہونا +

(۱) بال سُلجھاتا ہے کنگھی سے دِل اُلجھائے ہے۔
اور بکھرے دیکھکر بس جی بھی بکھرا جائے ہے۔

(۲) "جی ڈھیا جاتا ہے"۔ جب بیٹے کہا۔
سُنکے بولا۔ "جی ہے۔ یا دیوار ہے"۔

(۳) جی ڈھیا جائے ہے سحر سے آہ۔
رات گزریگی کس خرابی سے + (میر)

**جی بھٹکنا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسی کے دیکھنے یا ملنے کو جی کا چاہنا۔ ملنے کو جی کرنا +

لبوں پہ رُک گیا سینہ میں دم بھی اٹکا۔
تمہارے واسطے کیا کیا نہ شب کو جی بھٹکا + (بحر)

**جی بھر آنا۔ یا۔ اُمنڈ آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ دردآمیز باتیں سنکر رحم یا ترس آجانا۔ رونیکو سا ہو جانا۔ دل اُمنڈ آنا +

اُجڑا ہوا آبادی کا جب گھر نظر آیا۔
رونے لگی میں دیکھ کے جی میرا بھر آیا + (یار علی)

**جی بھر بھرانا**۔ ہ۔ ف ل۔ رغبت ہونا۔ مائل ہونا۔ جی چاہنا۔ دل چلنا

**جی بھر جانا۔ یا۔ بھر جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ طبیعت سیر ہو جانا۔ اکھا جانا۔ جی اُکتا جانا۔ چھک جانا + (یار علی) ؎

گو بنائی جان ابھی گالیاں بچے کی ہیں۔
کھاتے کھاتے یہ مٹھائی جی ہمارا بھر گیا +

**جیبھ کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (ہندو) (۱) باتیں بنانا۔ تراق پراق جواب دینا۔ زباں درازی کرنا + (۲) گستاخی کرنا۔ بے ادبی سے پیش آنا +

**جیبھ کے تلے جیبھ ہے**۔ ہ۔ محاورہ۔ کبھی کچھ کہتا ہے کبھی کچھ۔ کہتا ہے اور مکر جاتا ہے +

**جیبھ نکالنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) زبان مُنہ

سے باہر کرنا + (۲) گرمی کے مارے ہانپنا + (۳) سخت کلامی کے سامنے پیش آنے کے سبب کسی شخص کی زبان نکلوا ڈالنا + نہایت سخت سزا دینا +

**جی بہلنا** - ہ - ف ل - کسی کام میں مشغول ہو کر جی کا خوش ہونا - طبیعت بٹنا - دل لگنا - پریشانی کم ہونا +

**جی پر کھیلنا** - ہ - ف ل - خودکشی کرنا - زندگی کو خطرہ میں ڈالنا + دیکھو - **(جان پر کھیلنا)**

**جی پڑنا** - ہ - ف ل - (۱) دیکھو **(جان پڑنا)** (۲) کیڑے پڑ جانا - کیڑے پڑ چلنے لگنا + (۳) - عو - خیال لگا رہنا - دھیان ہونا + جس دن سے بچہ گیا ہے جی اُسی میں پڑا ہے +

**جی پھرنا** - ہ - ف ل - (۱) جی گھبرانا - چکر آنا - متلی ہونا - مالش کرنا + (۲) طبیعت سیر ہونا - دیکھو **(جی بھر جانا)** (۳) دل ہٹ جانا - دل برگشتہ ہو جانا - دوستی میں فرق آنا +

**جیتا جاگتا - جیتا جاگتا** - ہ - صفت زندہ و سلامت - تندرست - پھلنا - پھولنا - بختاور - نیک بخت +

**جیتا جھوٹ** - ہ - اسم مذکر - از حد یا سراسر یا جھوٹ -

**جیتا جمڑا - یا - ماس** - ہ - اسم مذکر - مُردار کے خلاف - جاندار گوشت +

**جیتا چمڑا چیرنا** - ہ - ف م - (بازاری) چیرہ یا بکر توڑنا +

**جیتا چنوانا - یا - گڑوانا** - ہ - ف م - کسیکو زندہ دیوار میں چنوا دینا - کسی آدمی کو زندہ زمین میں دفن کروا دینا نہایت سخت سزا دینا +

(۱) کبھی دیکھا ہو نظر بھر کے جو پیشانی کو -
مجھکو چنوائے جیتا رفیقاں کیطرح +

(۲) اُسکو باغ میں جیتا ہی میں گڑوا دیتی -
میں اشمشاد پہ قابو جو ضد پہ چلتا + (یارعلی)

**جیتا لہو** - ہ - اسم مذکر - تازہ خون - وہ لہو جو ابھی جسم سے نکلا ہو +

**جیتا ناخون لینا** - ہ - ف م - کچا ناخون کاٹنا +

**جی ترسنا** - ہ - ف ل - کسی چیز کے دیکھنے یا کھانیکو دل کا خواہش کرنا - شوق سے چاہنا - جی چلنا - دل للچانا -

(۱) کچھ بھی معاش ہے یہ ! کہ اُن نے ایک چشمک -
جب مدتوں ہمارا جی دیکھنے کو ترسا + (داغ)

بہادر - جوانمرد - دلیر +

**جی دان کرنا** - ہ - ف م - جان بخشی کرنا - خون معاف کرنا - عفو کرنا +

**جی دکھی ہو جانا** - ہ - ف ل - تنگ آ جانا ناک میں دم آنا - جینا دشوار ہو جانا - عاجز آ جانا +

**جی دینا** - ہ - ف م - پیار کرنا - نیہ لگانا + دیکھو (**جان دینا**)

بچیا ہے نہ کیونکر جی اس طرح سے دیکر - یہ گوہر گرامی ہم مفت کھو چکے ہیں + (میر)

**جی ڈالنا** - ہ - ف م - (۱) - جان ڈالنا - روح پھونکنا - زندگی دینا - حیات بخشنا +

کیا کھلونا بنایا ہے جی ڈالنے کی دیر ہے ! +

(۲) ف ل - سُست رہنا - گرا پڑا رہنا +

**جی ڈوبنا** - ہ - ف ل - (۱) دیکھو (**جی بکھرنا**) (۲) فکر و اندیشہ میں غرق ہونا نہایت متفکر ہونا +

**جی رکھنا** - ہ - ف م - کسی شخص کی آرزو کو پورا کرنا - جی خوش کرنا - من رکھنا +

**جیسا تیسا** - ہ - م ف - بُرا بھلا - خراب سا بُرا تھرا +

**جیسا کرنا ویسا پانا** - ہ - ف ل - اپنے کئے کی سزا پانا - اپنی کرنی کا پھل پانا +

**جی سنسنانا** - ہ - ف ل - ضعف نقاہت کے باعث ایک کیفیت کا دل میں پیدا ہو جانا - جی بیٹھا جانا +

**جی سے اُتر جانا** - ہ - ف ل - دل سے کسی چیز کی قدر و منزلت گھٹ جانا پہلی سی محبت نہ رہنا - نظروں میں حقیر و ناچیز ہو جانا - ہر صبح تو خورشید تیرے مُنہ پر چڑھے ہے ایسا نہو یہ ساد کہیں جی سے اُتر جائے (میر)

**جیسے بنے** - ہ - م ت - جس طرح ممکن ہو حتی الامکان - جیسے ہو سکے +

**جی سے جانا - یا - گزر جانا** - ہ - ف ل - مر جانا - فوت ہونا - انتقال کرنا +

(۱) مار کھے یہ اپنے جی سے - ہم سے ملے سو جاوے جی سے + پہیلی جواب (ہاون دستہ)

(۲) تری ہی راہ میں مارے گئے سبھی آخر - سفر تو ہمکو ہے درپیش جی سے جانے کا + (میر)

(۳) ناکامئ صد حسرت خوش لگتی نہیں ورنہ - اب جی سے گزر جانا کچھ کام نہیں رکھتا + (میر)

**جیسے کا تیسا** - ہ - م ف - جوں کا توں ویسے کا ویسا ہی - بجنسہ - بے کم و کاست سنوئے جائے سپنے میں پرانی - دھن د. لت کو پاوے جاگ پڑے جیسے کو تیسا - ہاتھ کچھو نہیں آوے + مپنے کی سی مایا جس کو اپنی بتلاوے + (کبیر)

ستن!! ایسی پریت کر جیسے شکر گھی۔
جات بھانت پوچھے نہیں جس کے تجا جی + (دوہا)

**جی میں آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ خیال پیدا ہونا۔ دھیان آجانا + (۲) دل چاہنا۔ طبیعت رجوع ہونا + جی میں آئے کر جی میں آئے کرو

**جی میں بیٹھنا۔یا۔جمنا**۔ ہ۔ ف ل۔ دل میں سمانا۔ دل میں گھر ہونا۔ دل پر نقش ہو جانا +

**جی میں پھرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ دل ہی دلمیں خیال سا رہنا اور زبان پر نہ آنا۔ تصور یا خیال میں کسی بات کا چکرانا +

جی میں پھرتا ہے میر وہ میرے۔
جاگتا ہوں کہ خواب کرتا ہوں + (میر)

**جی میں جی آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ طبیعت کو اطمینان ہونا + دیکھو۔ (جان میں جان آنا)

**جی میں جی ڈالنا**۔ ہ۔ ف م۔ اپنے دل کا حال دوسرے کے دلمیں جچانا اپنا حال دوسرے کے دل نشین کرنا۔ یقین دلانا +

**جی میں رکھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) یاد رکھنا۔ چت یا دھیان میں رکھنا + (۲) دلمیں بھید کو رکھنا۔ مخفی یا پوشیدہ رکھنا۔ بات کو چھپانا +

لگ جائے دل کہیں تو اسے جی میں اپنے رکھ۔
رکھتا نہیں شگون کچھ اظہار عشق کا + (امیر)

**جی میں کھب جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسی چیز کا بھلا لگنا یا پسند آجانا۔ دل پر اثر ہونا +

**جی نکلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ مرنا۔ فدا ہونا + دیکھو (جان نکلنا) +

نوج تم پر کسی کا جی نکلے +
تم بڑے بیوفا ہو جی نکلے + (جانصاحب)

**جینے سے تنگ آنا**۔ ا۔ ف ل۔ اپنا مرنا چاہنا۔ ناک میں دم آجانا۔ موت مانگنا +

**جینے کے لالے پڑنا**۔ ہ ف ل۔ جینے کی آس نہ رہنا + دیکھو (جان کے لالے پڑنا)

پڑ گئے لالے پھر تو جینے کے۔
ڈوب مر ڈوب تم پسینے کے + (شوق)

**جیوڑا جانا۔یا۔نکلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) جان نکلنا۔ مرنا۔ فوت ہونا +

ہو وہی عالم الہی! لالہ ہرگوپال کا۔
جسطرح جیوڑا گیا ہے لالہ امرت لال کا +

(۲) فدا یا فریفتہ ہونا +

گیا ہو جب اپنا جیوڑا نکل -
کہاں کی رباعی کہاں کی غزل + (میر حسن)

**جی ہٹ جانا** - ہ - ف ل - طبیعت پھر جانا - نفرت معلوم ہونا +

**جی ہے تو جہان ہے** - ا - محاورہ زندگی کے ساتھ دنیا کا لطف ہے +

صاحب ذوق بھلا رہتے ہیں پابند کہیں -
جی اگر ہے تو جہاں ہے یہ مثل جھوٹ نہیں + ([illegible])

**جی ہی جانتا ہے** - ہ - محاورہ - جو کچھ تم ہمارے ساتھ بدسلوکی کرتے ہو اُسکو ہمارا جی ہی خوب جانتا ہے بیان کرنے سے کیا فائدہ +

**جی ہی جی میں** - ہ - م ف - اندر ہی اندر - پوشیدہ - انتا کرن میں +

**جی ہی جی میں باتیں کرنا** - ہ ف ل دل سے باتیں کرنا - دیوانہ یا سودائی ہو جانا +

## چ

**چادر اُتارنا** - ا - ف م - عورت کی بےعزتی کرنا + دیکھو (اوڑھنا اُتارنا)

**چادر اُڑھانا** - ا - ف م - رانڈ کے ساتھ بیاہ کرنا - دیکھو (اوڑھنا اُڑھانا)

**چادر ہلانا** - ا - ف م - لڑائی کے وقت مغلوب فوج کا غالب فوج سے امان مانگنا +

**چار ابرو کا صفایا کرنا** - ا - ف ل - مسلمان فقیر کا سر ڈاڑھی مونچھیں اور بھویں منڈوانا +

**چار آدمی** - ا - [illegible] - منصف - پنچ - پنچایت - [illegible] +

چار آدمی جو کچھ کردیں مجھے منظور ہے +

**چار آنکھ کرنا** - ہ - ف م - نظر سے نظر ملانا - مقابلہ کرنا - مُنہ سامنے کرنا +

جھوٹ کہتا ہے اور مکرتا ہے -
اُسپہ پھر چار آنکھ کرتا ہے + (شوق)

**چار آنکھیں - یا - چار چشم ہونا** - ہ - ف ل - (۱) نظروں سے نظر ملنا - مُنھ بھیڑ ہونا - بھینٹ ہونا + (۲) ملاقات پیدا کرنا - ملنا - پریت جوڑنا

ہونا نہ چار چشم دل اُس ظلم پیشہ سے -
ہشیار! زینہار! خبردار! دیکھنا! + (میر)

**چار اُنگلیاں سر پر رکھنا** - ا - ف ل - (م ع - طنزاً) سلام کرنا +

بوا! اس لڑکی نے کبھی چار اُنگلیاں سر پر نہیں رکھیں

**چار بند**۔ ف۔ اِسم مذکر۔ نشست کی چاروں طرفیں۔ یعنی اُوپر نیچے۔ دائیں۔ بائیں +

نازک وہ ہیں کہ باندھے جو انگیا کے کسکے بند۔ کہتے ہیں درد ہونے لگا اپنے چار بند میں

(۲) ہر ایک عضو۔ جوڑ جوڑ +

کیوں یاروں اس مکان میں یہ کیسی چلی ہوا۔ جو مفلسی سے ہوش کسی کا نہیں بجا۔ جو ہے سو اس ہوا میں دوانہ سا ہو رہا۔ سودا ہوا مزاج زمانہ کو یا خدا۔ تو ہے کہ یہ کھول دے اب اِسکے چار بند + (نظیر)

**چار پایہ۔ یا۔ چوپایا ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ شادی یا بیاہ ہو جانا۔ جورو والا ہو جانا۔

دو پائے سے چوپایا ہو گیا مگر گھر کا کچھ فکر ہی نہیں +

**چارپائی پر پڑنا**۔ ا۔ ف ل۔ اسقدر بیمار ہونا کہ اُٹھنے بیٹھنے کی بھی طاقت نہ ہے۔ سخت بیمار ہو جانا +

الٰہی! جسنے ہماری چیز لی ہو وہ چارپائی پر پڑ کر کھائے + (م عو۔ کوسنا)

**چارپائی سے لگ جانا**۔ ا۔ ف ل (بیماری کی وجہ سے سوکھکر اسقدر دُبلا ہو جانا کہ چارپائی سے ملا ہوا دکھائی دے) + سوکھکر پنجر نکل آنا۔ چرمے کی مال ہو جانا بہت ہی ناتوان ہو جانا +

**چارپائی کٹ جانا**۔ ا۔ ف ل۔ (جب آدمی بہت بیمار ہو جاتا ہے اور اُسمیں اُٹھنے بیٹھنے کی طاقت نہیں رہتی تو اُسکے واسطے پیمانہ پھرنے کو چارپائی کاٹ دیتے ہیں) اسی سبب سے۔ از حد دست آنا۔ بہت ہی ناتوان ہو جانا۔ قریب المرگ ہو جانا

**چار پیسے پاس ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ آسودہ یا مرفہ الحال ہونا۔ پیسا گانٹھ میں ہونا +

**چار چاند لگ جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) بہت خوبصورت یا سُندر دکھائی دینا + (۲) بلند رتبہ ہونا۔ بڑے درجہ کو پہنچنا۔ آبرو یا عزت پانا + (۳) اِترانا گھمنڈ کرنا۔ زمین پر پاؤں نہ رکھنا +

**چار چشم**۔ ف۔ صفت۔ بیمروّت۔ نمک حرام + دیکھو (توتا چشم)

**چار چوٹ کی مار دینا**۔ ہ۔ ف م۔ (لکھنو) ہاتھ پاؤں لکڑی اور کوڑے سے پیٹنا۔ نہایت سخت سزا دینا۔ خوب مارنا +

**چار حرف بھیجنا**۔ ا۔ ف ل۔ لعنت

کرنا۔ تبرّا بھیجنا +

**چار دانت ہے۔** ہ۔ محاورہ۔ (چابکسوار) چار برس کی عمر کا گھوڑا ہے چار سال ہے +

**چار دانے چانول۔** ا۔ محاورہ (ریلوے) پیٹ بھراؤ خوراک۔ آدسیر آٹا۔ روزمرہ کی خوراک +

**چار دِن۔** ہ۔ م ف۔ تھوڑے دِن عرصہ قلیل +

چار دِن اور رہا باغ کی کھاے بلبل۔
پھر وہی کُنج قفس ہے وہی صیاد کا گھر +

**چار دِن کی بہار ہے۔** ا۔ محاورہ تھوڑے دن کی کیفیت ہے۔ تھوڑے دن کا لطف ہے +

**چار دن کی چاندنی۔ روشنی یا پچھمار چودس۔** ا۔ محاورہ۔ چند روزہ عیش و عشرت یا رنگ رلیاں۔ عارضی خوشی ہے۔ سریع الزّوال۔ خوشی ہے + (۱) چار دن کی چاندنی اور پھر اندھیرا پاکھ ہے + مثل +

(۲) چار دن کی چاندنی اس میکدے میں عیش ہے
ساقی شب کا بھی آخر دور ساغر ہو گیا +

**چار زانو بیٹھنا۔** ا۔ ف ل ایک پاؤں دوسرے پاؤں کے تلے ترچھا دبا کر بیٹھنا۔ مربع بیٹھنا۔ آلتی پالتی مار کر بیٹھنا +

**چار کانے آنا۔ یا۔ پڑنا۔** ہ۔ ف ل + (قرعہ باز) (قرعوں میں چار صفر دل کا اس طرح آنا کہ دو صفر ایک قرعہ میں اور ایک ایک صفر دو قرعوں میں اور لکیر ایک بھی نہ ہو) اسی سبب سے۔ داؤں کا حسب مراد نہ پڑنا۔ داؤں کا خراب آنا +

**چار گرہ سے ٹوپی زیادہ پھاڑنا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) زیادہ جینا۔ زیادہ بڑی عمر کا ہونا + (۲) زیادہ تجربہ کار ہونا کسی سے عقل و تدبیر میں زیادہ ہونا

**چار کھونٹ میں چاروں طرف** ہ۔ م ف۔ دنیا کی چاروں سمتوں میں تمام دنیا میں۔ سارے جہان میں +

**چار کے کاندھے جانا۔ یا چڑھنا** ہ۔ ف ل۔ (۱) مرنے کے بعد تابوت میں جانا۔ جنازہ نکلنا۔ ارتھی نکلنا۔ مر جانا + تیری گلی سے جاں بلب ایک ناتواں گیا
(بحر) کیا جانے اُٹھکے چار کے کاندھے کہاں گیا
(۲) (مذاقاً) پالکی یا پینس میں سوار ہونا + تم تو جیتے جی چار کے کاندھے چڑھ گئے ہو! (فسانہ عجائب)

**چاڑو سو بھاڑو۔** ہ۔ محاورہ۔ جو مال
چیرےگا وہی بوجھ بھار اُٹھا سکیگا۔
جو شخص کچھ کھائیگا وہی محنت بھی
کرسکیگا۔

**چاروں چُول برابر ہے۔** ا۔
محاورہ۔ (۱) بالکل مربع ہے۔ ٹھیک
چوکور ہے + (۲) بڑا موٹا تازہ ہے +

**چاروں خانے۔ یا۔ شانے چت**
**آنا۔ یا۔ گرنا۔** ا۔ ف ل۔ (پہلوان)
پشت کے بل اسطرح گرنا کہ دونو کھوے
اور دونو گھٹنے صاف نظر آجائیں۔
اچھی طرح پچھڑ جانا +

**چار ہاتھ پاؤں کچھ تمہارے ہی**
**نہیں ہیں۔ چار ہاتھ پاؤں**
**سب رکھتے ہیں۔** ہ۔ محاورہ۔
ہر آدمی کے دو ہاتھ اور دو پاؤں
ہوتے ہیں کچھ تمہارے ہی نرالے
نہیں ہیں۔ اوروں کے بدن میں
بھی طاقت ہے کچھ تم ہی شہزور نہیں
ہو۔ اور بھی آدھ سیر آٹا کھاتے ہیں
+ (یہ کسی طاقت پر گھمنڈ کرنیوالے سے کہا
کرتے ہیں) +

**چاق چوبند۔** ت۔ صفت۔ مضبوط
قوی۔ تگڑا +
چاق چوبند سینہ زوری ہیں۔
پھول رکھے ہوئے کٹوری ہیں۔ (شوق)

**چالان کرنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) بھیجنا
روانہ کرنا + (۲) تحقیقات کے واسطے
روانہ کرنا۔ قیدخانہ بھیجنا +

**چال چلنا۔** ہ۔ ف ل۔ دھوکا یا فریب
دینا۔ دم دینا + لگے ہمسے بھی چال چلنے!

**چال دکھاؤ۔** ہ۔ ندا۔ ندیہ۔ ذرا چکر ہو۔
ٹہلو۔ چلتے پھرتے نظر آؤ۔ ہوا کھاؤ۔
سواری بڑھاؤ +

**چال میں آنا۔** ہ۔ ف ل۔ فریب یا
دھوکے میں آنا۔ دم میں آجانا +

**چالے پاڑنا۔** ہ۔ ف م۔ (دیہات)
انیاؤ یا ظلم کرنا۔ غضب ڈھانا۔ قیامت
برپا کرنا +

**چالیس سیرا۔** ہ۔ صفت (۱) پورا چالیس
سیر وزن کا۔ کامل۔ پختہ +
۔۔۔ وہ چالیس سیری بات کہتا ہے +
(۲) خالص۔ بے آمیزش۔ کھرا +
چالیس سیرا گھی ہے! (۳) پورا بیوقوف
بالکل سادہ لوح۔ محض بے عقل۔ بڑا
اُجڈ + توبھی چالیس سیرا ہی رہا +

**چام چور** - ہ - صفت - استری گامی چھنرا - زانی - بدکار - عیاش +

**چام چوری کرنا** - ہ - ف م - زنا یا بدکاری کرنا - حرام کاری کرنا +

**چام کے دام چلانا** - ا - ف م - (اس محاورے سے ایک نظام نامی سقہ کی داستان متعلق ہے - جسنے ہمایوں بادشاہ کے وقت میں اپنی ڈھائی دنکی بادشاہت میں سونے کی کیل لگا ہوا چام کا سکہ چلایا تھا) - اپنے چھوٹے سے اختیارات کو دور تک پھیلانا +

**چاند پٹنا** - ہ - ف ل - (۱) خوب مار کھانا - خوب جوتے کھانا + (۲) اچھی طرح زیر بار ہونا - نقصان اُٹھانا +

**چاند پر ایک بال نر ہنا** - ہ - ف ل (۱) خوب پٹنا + (۲) نہایت زیر بار ہونا نقصان اُٹھانا +

**چاند پر خاک ڈالنے سے خاک نہیں پڑ سکتی** - ا - محاورہ - بے عیب کو عیب نہیں لگ سکتا - اچھا آدمی بُرا نہیں ہو سکتا +

**چاند رات** - ہ - اِسم مؤنث - وہ رات جس میں نیا چاند دکھائی دے +

**چاند سا مُنہ** - ہ - اِسم مذکر - چاند کی مانند روشن - خوبصورت چہرہ - نہایت حسین صورت +

تیرا منہ چاند سا دیکھا ہے شاید -
کہ انجم رہتے ہیں ہر شب اِدھر تک + (میر)

**چاند کا ٹکڑا** - ہ - صفت - مہ پارہ - نہایت حسین یا خوبصورت - بہت ہی سندر +

تو ہے ایسا چاند کا ٹکڑا کہ ہوتے چاند کے -
کرتے تھے تارے تیری جانب اشارہ رات کو + (قاسم)

**چاند کا کھیت کرنا** - ہ - ف ل - چاند کا نکلنا یا اُگنا - چاندنی کا خوب پھیل جانا +

**چاند کھٹلانا** - ہ - ف ل - پٹنے کو جی چاہنا دیکھو (ٹانٹ کھجانا)

**چاند گزرنا** - ا - ف ل - مہینا ختم ہونا +

وہ ماہ چرخ جو آیا کل کیا غرا -
نشاط و عیش میں گزرا کبھی نہ سارا چاند + (آتش)

**چاندنا کر دینا** - ہ - ف م (مالی و اسباب کی کثرت کے سبب جو گھر میں اندھیرا ہو رہا تھا اُسکا دُور کر دینا) اسی سبب سے - گھر کے مال و اسباب کا بالکل چُرا لیجانا + دیکھو **(جھاڑو دیدینا نمبر ۲)**

**چاندنا ہو جانا** - ہ - ف ل - (۱) صبح صادق کا نکل آنا - پو پھٹ جانا + (۲) کسی صدمہ کے باعث آنکھوں کے سامنے

تھر مرے سے آجانا۔ تیورا جانا + ایسے پٹے کہ چاندنی ہو گیا + (۳) کسی مصیبت میں آجانا۔ بلا میں گرفتار ہونا + (۴) گھر کے مال و اسباب کا بالا تار رہنا۔ صفائی ہو جانا +

**چاندنی کا کھیت کرنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ چاندنی کا خوب پھیل جانا۔ میدان میں چاندنی کا چھڑکنا +

گیسو تمہارا چہرۂ روشن سے ہٹ گیا +
تو چاندنی نے کھیت کیا ابر پھٹ گیا + (امیر)

**چاندنی مار جانا** ۔ ف ل۔ چاندنی کے باعث لقوے کا عارضہ ہو جانا یا ہاتھ پاؤں رہ جانا + ایہ مرض اکثر گھوڑوں کو ہوتا ہے

**چاندی کا جوتا** ۔ ہ۔ اسم مذکر۔ زر رشوت گھوس پیجر۔ زر کی مار۔

**چاندی کٹنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) ایک ذات کا روپیہ لگنا۔ بے شمار روپیہ خرچ ہونا مکان بنانے میں ایک ذات کی چاندی کٹتی ہے۔ (۲) روپیہ پیدا یا حاصل ہونا +

نہر کے محکمہ میں بڑی چاندی کٹتی ہے

**چاندی کر دینا** ۔ ہ۔ ف م۔ جلا کر راکھ یا خاک کر دینا + ایک ہی دم میں سلفہ چاندی کر دیا +

**چاندی کے بیتر سے** ۔ ہ۔ محاورہ۔ بہت سفید پتھر۔ دودھ سی سفید +

**چاندی کے پہر سے** ۔ ہ۔ م ف۔ تشبیہ ساعت۔ نیک ساعت شبھ لگن

چاندی کے پہر سے پیدا ہوا ہے

**چاندی کی عینک لگاتے ہیں** ۔ ہ۔ محاورہ۔ (چاندی کی عینک لگائے بغیر انہیں مقدمہ کی روئیداد ہی نہیں معلوم ہوتی) روپیہ لیتے ہیں۔ رشوت کھاتے ہیں +

**چاندی ہو جانا** ۔ ہ۔ ف ل (۱) جلکر راکھ ہو جانا۔ بالکل جل جانا + اور سلفہ بھر دیہ تو بالکل چاندی ہو گیا + (۲) فائدہ ہونا۔ روپیہ حاصل ہونا۔ خوب روپیہ ہاتھ لگنا +

تمہاری ہر طرح چاندی ہے +

**چاؤ میں آنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ محبت کا اظہار کرنا۔ مزے میں آنا۔ بہت خوش ہونا + چنبیلی چاؤ میں آئی لڑکے بالے ساتھ لائی + مثل

**چاؤ نکالنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ اپنی آرزو پوری کرنا۔ جی کا ارمان نکالنا۔ ہوس مٹانا +

**چاہ پانی کرنا** ۔ ا۔ ف م۔ دوستوں یا برادری کے لوگوں کو چاہ کی دعوت دینا +

(خانساماں یا بہار لوگ بولتے ہیں)

**چائیں چائیں مچانا یا لگانا** ۔ ف م۔ غل مچانا۔ بیہودہ گوئی یا بک بک کرنا

**چپا چبا کے باتیں کرنا** - ہ - ف م - (۱) آدھی آدھی بات مُنہ سے نکالنا + مُنہ میں بولنا - صاف صاف نہ بولنا + (۲) طنز آمیز باتیں کہنا - گول گول باتیں کرنا - معنے میں کسی کو بُرا کہنا - لاگ لپیٹ کی باتیں کرنا + (۳) غرور کے ساتھ اکڑ اکڑ کے بولنا +

**چپڑ چپڑ باتیں کرنا** - ہ - ف م - بے سوچے سمجھے گفتگو کرنا - بغیر ادب و لحاظ کے باتیں کرنا بک بک کرنا یا وہ گوئی کرنا +

**چبوترہ بندھنا** - ہ - ف ل - (بازاری) حاملہ ہونا - ڈھینڈا یا ہنڈی پھوٹنا

**چبوترے چڑھانا** - ہ - ف م - (عو) (شروع انگریزی عملداری میں صرف چبوترے پر تھانہ یا کوتوالی رہا کرتا تھا) اسی سبب سے کوتوالی چبوترے پر پہنچانا - پولیس تک نوبت پہنچانا - کوتوالی میں خبر کر دینا +

**چبھتی بات کہنا - چبھتی کہنا** - ہ - ف ل - ایسی بات کہنا جو دوسرے کے دل کو ناگوار معلوم ہو - وہ بات کہنا جو دوسرے کے دل میں چبھے - سچی یا بھید کی بات کہنا +

**چبھ جانا** - ہ - ف ل - اثر کرنا - موثر ہونا - دلپذیر چوٹ سی لگنا - کھپ جانا +

**چپاتی سا پیٹ** - ہ - اِسم مذکر - نہایت ملایم اور پتلا پیٹ +

**چپت گاہ** - ا - اِسم مذکر - کاسہ سر سر - ٹانٹ +

**چُپ چاپ** - ہ - م ف (۱) - خاموش چُپ - گم صم - مُنہ کو سیئے ہوئے + (۲) بغیر کسی کے خبر کیے - آہستہ آہستہ +

**چُپ چھنال** - ہ - صفت - (اصل میں چھپی ہوئی چھنال) (۱) وہ فاحشہ عورت جو بظاہر پاکدامن ہو + (۲) گربہ مسکین - بظاہر غریب - بڑا حرامزادہ +

**رتی چنج سا مُنہ نکل آنا** - ہ - ف ل - مُنہ کا سُت جانا - نہایت لاغر یا دُبلا ہو جانا +

**چپڑا چپڑا کر باتیں کرنا** - ہ - ف م - چندرا چندرا کر باتیں کرنا - اصلی بات کو چھپا کر باتیں بنانا +

**چپڑ لینا** - ہ - ف م - ٹکرا لینا - جھوٹا کر دینا - چندرانا +

**چپڑ قناتیا** - ا - صفت - خوشامدی - پاجی - سفلہ - کمینہ - رذیل +

**چپڑی اور دو دو** - ہ - محاورہ - گھی سے چپڑی ہوئی روٹی اور پھر ایک

چھوڑ دو - دوہرا فائدہ - دُگنا فائدہ یا نفع
- سرا سرا وت +

**چُپڑی چُپڑی - یا - چکنی چُپڑی باتیں** ہ - اسم - مؤنث - منّت اور خوشامد کی باتیں
لِلّو پتّو کی باتیں - میٹھی میٹھی باتیں +

**چِپک جانا** - ہ - ف ل - کسی عورت
سے اٹ سٹ یا دوستانہ ہو جانا -
آشنائی ہو جانا +

**چِپنی بھر پانی میں ڈوب مرنا** -
ہ - ف ل - نہایت نادم اور پشیمان ہونا
مُنہ نہ دکھانا +

اور جو ہو تو پھر نہ بات کرے -
چِپنی بھر پانی لیکے ڈوب مرے + (شوق)

**چُپ ہو جانا** - ہ - ف ل بند ہو جانا -
جواب نہ دے سکنا +

**چِت بٹانا** - ہ - ف م - دھیان ہٹا دینا
طبیعت کو منتشر یا پراگندہ کر دینا - دل
اُکھاڑ دینا +

**چِت بھنگ ہونا** - ہ - ف ل - طبیعت
کا ڈانوا ڈول ہونا - طبیعت کا اُچٹ جانا +

**چِت پر چڑھنا** - ہ - ف ل - وردِ زبان
ہونا - کسی چیز کا ہر وقت خیال رہنا +
دِل پر نقش ہونا - کسی کی ہر دم رٹنا لگ جانا +

یہ کون تیرے چت پہ چڑھا ہے بنا مجھے -
جرأت ! کچھ اندنو نہیں تیرا مُنہ اُتر گیا + (جرأت)

**چِت چور** - ہ - اِسم مذکّر - وہ شخص جو دوسرے
کے دل کو اپنے قابو میں کرے - من
ہرن - معشوق +

چیت اس چت چور بن چیت نہیں دھرتا چین -
پیو پیو کرتے مجھے بیتت ہے دن رین ++

**چِت سے اُتر جانا** - ہ - ف ل - بھول
جانا - فراموش ہو جانا - خیال سے جاتا رہنا +

**چِیتھڑے بیتا - یا - لگنا** - ہ - ف ل -
پھٹے پرانے کپڑے پہنے لگنا - نہایت
غریب ہو جانا + چار ہی دنمیں چیتھڑے لگ گئے +

**چِت ہو جانا** - ہ - ف ل - (۱) پچھڑ جانا
+ (۲) مات کھانا - ہار جانا + (۳) بیہوش
یا مدہوش ہو جانا - نشہ ہو جانا + وہ تو
چار پیالیوں ہی میں چت ہو گیا + (۴) مرجانا
فوت ہونا +

ایک نشہ میں چار کبوتر چت ہو گئے

**چٹا پٹی ہونا** - ہ - ف ل - (۱) کثرت
سے موتیں ہونا - تڑا بھڑی ہونا -
چلا چلی کا بازار گرم ہونا + آجکل بڑی
چٹا پٹی ہو رہی ہے بھگوان ہی بچائے تو
بچوں +

تھوڑی سی دیر میں - چٹ پٹ - فوراً - بہت جلد - پل مارتے میں +

**چٹکیوں میں اُڑانا** - ہ - ف م - (۱) کسی کی باتوں کو خیال میں نہ لانا اور ہنسی میں ٹال دینا - کسی کے کہنے کی کچھ پروا نکرنا - ہنسی اُڑانا +

(۱) اُڑایا جیسا تو نے چٹکیوں میں اُسکو اے قاتل
یہ زخم دل بھی ہنسکر منہ چڑاتا ہے نمکداں کا +

(۲) پھولوں کے دل سے پوچھئے بلبل کے زمزمے
غنچوں نے چٹکیوں میں اُڑایا تو کیا ہوا +

(۲) کسی کام کو چٹکی بجاتے میں پورا کر دینا - کسی کام کو بہت جلد کر لینا +
اُسکو تو میں چٹکیوں میں اُڑا دیتا ہوں +

**چٹکیوں میں کام ہونا** - ہ - ف ل - اشارہ کے ساتھ کام پورا ہونا - بات کہتے میں آسانی سے کام ہو جانا +

**چٹنی کر جانا** - ہ - ف م - (۱) جلدی سے نگل جانا - بہ آسانی کھا جانا - جلد خرچ کر دینا - چٹ کر جانا + (۲) کچھ حقیقت نہ سمجھنا - ادنیٰ سمجھنا +

**چٹنی کر ڈالنا** - ہ - ف م - چٹنی کی طرح پیس ڈالنا - چورا چورا کر دینا +

**چٹنی ہو جانا** - ہ - ف ل - بہت جلد خرچ ہونا - کسی چیز کا جلدی سے کام میں آ جانا - فی الفور ختم ہو جانا +

**چٹھا باندھنا - یا - کرنا** - ہ - ف م - (۱) تخمینہ یا اندازہ کرنا - تخمینہ کرنا + (۲) چندہ کرنا - بہری کرنا - باچھ ڈالنا +

**چٹھا بانٹنا** - ہ - ف م - نوکروں کی تنخواہ تقسیم کرنا +

**چٹیا ہی سے جاتا ہے** - ہ - محاورہ - ہ جو - بچپن ہی سے جانہاروں سے کام کرتا ہے - مرتے جوگے کام کرتا ہے +

**چٹے بٹے لڑانا** - ہ - ف م - (۱) مداری کا گولیوں کو بار بار پیالوں کے نیچے رکھکر نکالنا + (۲) دو شخصوں کو لڑا دینا - اِدھر کی اُدھر لگانا - لگائی بجھائی کرنا +

**چٹی بھرنا** - ہ - ف ل - ڈنڈ بھگتنا + عوض دینا - نقصان اُٹھانا یا سہنا - جبر نقصان دینا +
نانی خصم کرے دھیوتا چٹی بھرے مثل

**چچا بنانا** - ہ - ف م - ٹھیک بنانا - سزا دینا - درست کرنا +

**چچڑی ہو کر لپٹنا - یا - چمٹنا** - ہ - ف ل -

جونک کی طرح لپٹ جانا۔ پیچھے جھاڑ کر پیچھے پڑنا۔ کسی کام کے سر ہونا۔ ہمہ تن مصروف ہونا +

**چراغ بتی کرنا۔** ا۔ ف م۔ کسی پیر یا ولی اللہ کے مزار پر چراغ وغیرہ روشن کرنا۔ چراغی کرنا۔ چراغ چڑھانا۔ جوت بتی کرنا +

**چراغ بتی کے وقت۔ چراغ جلے۔** ا۔ م ف۔ دیئے بتی کے وقت۔ دیئے جلے۔ سرے شام۔ سبھی سانجھ +

**چراغ بڑھانا۔ چراغ کو ہاتھ دینا۔ چراغ ٹھنڈا۔ خاموش۔ یا گل کرنا** ا۔ ف م۔ چراغ کی روشنی کو بجھانا۔ دیا بجھانا +

**چراغ پا ہونا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) گھوڑے کا پچھلی ٹانگوں پر کھڑا ہو جانا + الف ہو جانا + (۲) اوندھا ہو جانا۔ پیٹھ کے بل گر پڑنا + (۳) خفا ہونا۔ چیں بجبیں ہونا +

**چراغ رخصت ہونا۔** ا۔ ف ل۔ چراغ بجھنا۔ دیا ٹھنڈا ہونا +

**چراغ سحری۔** ف۔ صفت۔ قریب المرگ۔ جاں بلب + دیکھو (اتر کا ڈیوا)

ٹک میر جگر سوختہ کی جلد خبر لے +
کیا یار بھروسہ ہے چراغ سحری کا +

**چراغ سے چراغ جلتا ہے +** ا۔ محاورہ۔ دنیا کا یہی دستور ہے کہ ایک سے دوسرے کو فائدہ پہنچتا ہے + ایک شخص سے دوسرے شخص کو فیض پہنچتا ہے +

**چراغ کے تلے۔ یا۔ نیچے اندھیرا** ا۔ محاورہ۔ اس موقع پر بولتے ہیں جب کوئی شخص دور کا انصاف کرے اور پاس کے ظلم کی خبر نہ لے +

**چراغ لیکر ڈھونڈنا۔** ا۔ ف م۔ نہایت جستجو کرنا + از حد تلاش کرنا + چھان مارنا + چراغ لیکے ڈھونڈوگے تو ایسا آدمی نہیں ملیگا +

**چراغ میں بتی پڑنا۔** ا۔ ف ل + چراغ جلنے کا وقت ہونا۔ دن ختم ہونا۔ شام ہونا + چراغ میں بتی پڑی اور راڈ و میری سیج چڑھی + مثل +

**چراغ ہنسنا۔** ا۔ ف ل۔ چراغ میں سے پھول جھڑنا۔ چراغ کا شرر افشاں ہونا +

(عورتیں اِس کو عمدہ شگون خیال کرتی ہیں)

میں جو شہید ہوں لبِ خنداں یار کا۔
کیا کیا چراغ ہنستا ہے میرے مزار پر + (داغ)

**چراغ ہو جانا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) روشن ہو جانا۔ جل جانا۔ آگ لگ جانا +

جس گھر میں ہو گل چراغ ہو جائے۔
جس کف میں ہو گل وہ داغ ہو جائے + (گلزارِ نسیم)

(۲) بُجھ جانا۔ گل ہو جانا +

**چرب زبانی کرنا۔** ا۔ ف م۔ چکنی چپڑی باتیں بنانا۔ چاپلوسی یا خوشامد کرنا۔ للّو پتّو کرنا +

**چرب کر لینا۔** ا۔ ف م۔ (حکیم)۔ تھوڑے سے گھی میں بھون لینا +

**چرب ہو جانا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) بھُن جانا + (۲) تیز یا ہشیار ہو جانا +

**چرمانک ہونا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) تیز و طرار ہونا۔ ہوشیار ہونا + (۲) گستاخ یا شوخ چشم ہونا +

**چر جانا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) کھا جانا۔ نگل جانا + (۲) سُکھا دینا۔ بہت ہی دُبلا کر دینا۔ کام تمام کر دینا +

اِسے بیماری چر گئی اب کیا بچیگا +

**چرخا پونی کرنا۔** ا۔ ف ل۔ (عو) (۱) چرخہ کاتنا + (۲) چرخہ کا تکرا اپنا گزارہ کرنا +

کر چرخہ و پونی جو میں پیدا کروں چونی۔
کھا جائے ہے یہ بھوک رکھے بیچ دونی + (سودا)

**چرخا ہو جانا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) بُڈھا پھونس ہو جانا۔ تھک جانا +

**چرخ چڑھانا۔** ا۔ ف م۔ (۱) تیز کرنا + (۲) پرانے برتنوں کو خراط پر چڑھا کر نیا سا کر دینا +

**چرخ سے مہتاب توڑ کر لانا۔** ا۔ ف م۔ عیاری کرنا۔ انوکھی بات کرنا۔ آسمان کے تارے توڑنا +

چرخ سے توڑ کے مہتاب وسہا لاتی ہوں۔
کام بگڑے ہوئے دم بھر میں بنا لاتی ہوں + (صفدر)

**چرخے کی مال۔** ا۔ محاورہ۔ (۱) لاغر۔ دُبلا۔ کمزور۔ سوکٹیا + (۲) مصیبت زدہ۔ آفت رسیدہ۔ پھرنیوالا +

پیسہ ہی رنگ و روپ ہے۔ پیسہ ہی مال ہے۔
پیسہ نہ ہو تو آدمی چرخے کی مال ہے + (نظیر)

**چُرمُر چُرغم کرنا۔** ا۔ ف ل۔ آپس میں چپکے چپکے باتیں کرنا۔ کسی کا چرچا کرنا۔ کانا پھوسی کرنا۔ کھُسر پھُسر کرنا +

**چرک دھانس میں رہنا۔** ہ۔ ف ل۔

ہمیشہ کسی نہ کسی مرض میں مبتلا رہنا۔ ہمیشہ کوئی نہ کوئی بیماری پیچھے لگی رہنا +

**چڑچڑا ہو جانا۔** ہ۔ ف ل۔ بیماری کے باعث بدمزاج ہو جانا۔ مزاج بگڑ جانا۔ چڑانده ہو جانا۔ سہار نہ رہنا +

**چڑھا چاند۔** ہ۔ اسم مذکر۔ مہینے کا شروع مہینے کی شروع تاریخیں۔ پھلا پندھرواڑہ

جھومر کا نظر سر پہ تیرے ابتو پڑا چاند۔
تھا دعا رہ چڑھے چاند کا۔ لا بوسہ چڑھا چاند + (ذوق)

**چڑھاوے بڑھاوے دینا۔** ہ۔ ف م۔ آسمان پر چڑھانا۔ تعریف کر کے اپنا مطلب نکالنا +

**چڑھے چاک چاہے سو اتار لو۔** ہ۔ محاورہ۔ جب کام جاری ہے اُس وقت چاہے جو کچھ کر لو۔ حکومت کے وقت سب کچھ ہو سکتا ہے + بنی میں سب جسکے ساتھ چاہو سلوک کر لو +

**چڑیا۔ یا۔ چڑی لڑانا۔** ہ۔ ف م۔ لڑائی کرا دینا۔ دیکھو (آگ لگا دینا نمبر ۲)

**چسکا پڑنا۔ لگنا۔ یا۔ ہو جانا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) ذائقہ منہ کو لگنا۔ مزہ پڑ جانا (۲) عادت ہو جانا۔ لت پڑ جانا۔ دھت ہو جانا +

(۱) بیٹھے بیٹھے آپ سے کر بیٹھتا ہوں کچھ گناہ۔
پاؤں پڑنے کا جو اُنکے مجھکو چسکا ہو گیا + (جرأت)

(۲) سجن نہیں ہے میرے بس کا۔ میں کیسے برجوں
اُنہیں پڑا پرناری کا چسکا +

**چشم و ابرو سے جان لینا۔** ا۔ ف ل۔ آنکھوں سے دل کا منشا دریافت کر لینا۔ اشارہ سے دل کی بات سمجھ جانا +

**چشم بد دور۔** ف۔ ندا و ندبہ۔ تجھکو کسی کی چشم بد کی نظر نہ لگے۔ تو چشم بد سے امن میں رہوے۔ تجھے کسی کی نظر نہ ہو +

(۱) چشم بد دور آنکھیں موتی چور +

(۲) چشم بد دور میری آنکھوں میں۔
تم ہی بانکے ہو سارے بانکوں میں +

**چشم بیمار۔** ف۔ اسم مذکر۔ نشیلی آنکھ۔ خمار آلودہ یا متوالی آنکھ + (معشوق کی آنکھوں کی تعریف میں بولا کرتے ہیں) +

**چشم پوشی کرنا۔** ا۔ ف م۔ ٹال جانا + منہ پھیر لینا۔ درگزر کرنا۔ جانے دینا۔ اغماض کرنا۔ طرح دے جانا +

**چشم زخم۔** ف۔ اسم مؤنث۔ پُر اثر نگاہ۔ موہنی نظر۔ کٹیلی آنکھ +

**چشمک ہو جانا۔** ا۔ ف ل۔ ہلکی رنجش

ہوجانا۔ شکررنجی ہوجانا۔ منجلی ہوجانا +

**چشم نمائی کرنا**۔ ا۔ ف م۔ سرزنش کرنا جھڑکنا۔ تنبیہ کرنا + دیکھو (**آنکھ دکھانا۔ نمبر۲**)

بند آنکھیں کئے جاتا ہے کدھر تو کہ تجھے ۔
ہے تیرا نقش قدم چشم نمائی کرتا + (ذوق)

**چقندر۔ یا۔ چقندر۔ سا بن رہا ہے**۔ ا۔ محاورہ۔ سرخ وسفید ہو رہا ہے۔ چٹکی مارے لہو ٹپکتا ہے۔ لال انگارا بنا ہوا ہے۔ موٹا تازہ ہو رہا ہے۔ ہٹا کٹا یا تندرست ہے +

**چکّر دینا**۔ ا۔ ف م۔ پھرانا۔ پھیر کے راستے لیجانا۔ پھیر دینا۔ حیران و پریشان کرنا +

**چکّر کھانا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) پھرنا۔ گھومنا + (۲) پھیر کھانا۔ دور کے رستے جانا + (۳) آوارہ پھرنا۔ مارے مارے پھرنا (۴) بازاری۔ فریفتہ یا عاشق ہوجانا +
یہ اُسی رنڈی پہ چکّر کھاتے پھرتے ہیں +

**چکّر لگانا**۔ ہ۔ ف ل۔ گشت کرنا۔ گھومنا پھرنا + کہو صاحب! کہاں کا چکّر لگا آئے +

**چکّر مکر لگانا**۔ ا۔ ف م۔ فریب یا دھوکا دینا۔ حیلہ و حوالہ کرنا۔ مکر و فریب کرنا +

**چکّر میں آنا**۔ ا۔ ف ل۔ مصیبت میں پھنسنا۔ آفت میں مبتلا ہونا۔ دقّت میں گرفتار ہونا +

**چکّر میں ڈالنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) مغالطہ یا دھوکہ دینا۔ گمراہ کرنا۔ بھٹکانا + (۲) دقت میں پھنسانا۔ مُصیبت میں گرفتار کرنا +

**چکما اُٹھانا۔ یا۔ کھانا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) دم یا چال میں آجانا +

میں بڑا چکما کھا گئی افسوس ۔
جو تیرے چُل میں آگئی افسوس + (شوق)

(۲) نقصان گوارا کرنا۔ زک اُٹھانا +

**چکما چلنا۔ یا۔ دینا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) فریب دینا۔ چُل دینا + (۲) نقصان پہنچانا +

**چکنا چُپڑا رہنا**۔ ہ۔ ف ل۔ چھیل چھبیلا یا بانکا بنا رہنا۔ بنا سنورا رہنا۔ عمدہ پوشاک پہنے رہنا +

**چکنا گھڑا**۔ ہ۔ صفت۔ (چکنے برتن پر پانی کی بوند پڑتے ہی ڈھلک جاتی ہے) اسی سبب سے۔ وہ آدمی جسکو کہنے کا اثر نہو۔ بڑا بے شرم۔ بے غیرت۔ بیحیا۔ نلجّا +

ایسا بھی بے حیا نہیں دیکھا ۔
ایسا چکنا گھڑا نہیں دیکھا + (شوق)

**چکنی چپڑی باتیں کرنا** - ہ۔ ف ل۔ (۱) سخنانِ دلفریب کہنا۔ خوشامد و تملّق کی باتیں کرنا + (۲) دھوکے یا کپٹ کی باتیں کرنا +

**چکھا چکھی کرنا** - ہ۔ ف ل۔ ایک دو نوالے کھالینا۔ ذرا مُنہ بِٹال لینا + تھوڑا سا کھانا۔ کچھ کھانا نہ پینا خالی نام گنانا +

**چکھ ڈالنا** - ہ۔ ف م۔ روپیہ کو اُڑا دینا یا برباد کرنا۔ گلچھرّے اُڑانا۔ سب مال و متاع کھاپی ڈالنا +

دل کی خوشی کی خاطر چکھ ڈال مال دھن کو۔
گر مرد ہے تو عاشق کوڑی نہ رکھ کفن کو + نظیر

**چکھوتیاں کرنا** - ہ۔ ف ل۔ بازار کے سودے سلف کھانا۔ دونے اُڑانا چٹورپن کرنا۔ مال چکھنا +

**چکّی پیسنا** - ہ۔ ف ل۔ کسی کام کو عرصہ تک کئے جانا +

**چکّی جھونا** - ہ۔ ف م۔ (۱) اناج پیسنے کے لئے چکّی چلانا + (۲) طول طویل قصّہ چھیڑ دینا۔ بحرِ طویل شروع کردینا داستان یا قصّہ نانڈنا +

**چکّی کا پیسنا** - ہ۔ محاورہ۔ نہایت محنت اور مشقّت کا کام۔ وہ کام جسمیں چکّی کے پیسنے کی طرح جی جان ماری جائے اور یافت کم ہو۔ محنت مزدوری +

**چُل اُٹھنا** - ہ۔ ف ل۔ (۱) سلسلاہٹ ہونا۔ کھجلی معلوم ہونا۔ کھاج مارنا + (۲) خواہش نفسانی کا غلبہ ہونا + (۳) نچلا نہ رہنا۔ کوئی نہ کوئی چیز بیٹھے چھیڑنا۔ چھیڑ چھاڑ کرے چلے جانا +

**چلّا کھینچنا** - ا۔ ف ل۔ ایک گوشہ میں بیٹھکر چالیس دن تک عبادت کرنا +

کماں ابرو میرے گھر کیوں نہ آئے۔
کہ جسکے واسطے کھینچیں ہیں چلّے +

**چل چل پڑنا** - ہ۔ ف ل۔ کھلبلی مچنا۔ ہنگامہ برپا ہونا۔ بے انتظامی پھیل جانا۔ ہل چل پڑنا +

مجلس میں چل چل یہ پڑی تب خبر پڑی + نظیر

**چل بسنا** - ہ۔ ف ل۔ مرنا۔ انتقال کرنا۔ کوچ کرنا۔ ہو چکنا۔ سدھارنا +

(۱) چل بسے جو تھے مسلماں کام کے۔
رہگئے باقی مسلماں نام کے +

(۲) یا ذات میں کہائے۔ نامی۔ اصیل۔ ذاتی۔
جمشید فر کے پوتے۔ نوشیرواں کے ناتی،
تھے آپ مثل دولھا اور فوج تھی براتی۔
جب چل بسے تو کوئی [illegible]

ملک ومکاں۔ خزانہ۔ لشکر ہوا تو پھر کیا + نظیر +

**چل پڑنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) روانہ ہونا۔ شروع ہونا + (۲) بازار میں آجانا + بکنے لگنا + اب تو انار چل پڑے + (۳) رواں ہونا۔ گردش میں آنا۔ کاٹ کرنا۔

خرمن آسا جل گیا انبوہ خصم۔
چل پڑی جو اُسکی تیغ برق تاب + (امیر)

**چلتا چھپر** ۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (فقیر) چھتری چھاتا +

**چلتا سماں** ۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) بڑھاپے کا وقت۔ عالم ضعیفی + اب ہمارا تو چلتا سماں ہو یہ لڑکے بالے سنبھل جاویں تو اچھا ہے + (۲) آسودگی کا زمانہ۔ مرفہ الحال +

**چلتا کرنا** ۔ ہ۔ ف م۔ (۱) روانہ کرنا۔ ارسال کرنا۔ بھیجنا + (۲) مار ڈالنا۔ قتل کرنا۔ ہلاک کرنا + (۳) شروع کرنا۔ آغاز کرنا + (۴) کارروائی کے قابل کرنا + (۵) کسی کا کام نکال دینا۔ کاربراری کرنا + (۶) تیز کرنا۔ دھار رکھنا +

**چلتا ہوا** ۔ ہ۔ صفت۔ (۱) پُر اثر۔ مؤثر۔ کارگر + چلتا ہوا تعویذ سمجھ نقش درم کو + [illegible] (۲) (چلتا پرزہ) چالاک۔ فطرتی۔ عیار۔ تیز دست + یہ بڑا چلتا پرزہ ہے +

**چلتے بیل کے آر لگانا۔ یا۔ چُبھونا** ۔ ہ۔ ف م۔ کام کرتے کراتے آدمی کو تنگ کرنا۔ ناحق کسی کو تنگ کرنا +

**چلتے پھرتے۔ چلتے ہاتھ پاؤں** ۔ ہ۔ م ف۔ جبتک، ہاتھ پاؤں بخوبی چل سکیں اور کسی کا محتاج نہو۔ تندرستی کی حالت میں + مجھے تو مَراین چلتے ہاتھ پاؤں اُٹھالے تو اچھا ہے + (ہندو بڑھیا عورت کہتی ہے)

**چلتے پھرتے مزار آؤ** ۔ ا۔ نداو ندبہ۔ اب تو ٹہلو جب ہم مرجائینگے اُسوقت ہمارے مزار پر آنا۔ دور ہو۔ صورت نہ دکھاؤ۔ دفع ہو +

**چلتے پھرتے نظر آؤ** ۔ ا۔ ندا و ندبہ۔ دور ہو۔ لمبے بنو۔ ہوا کھاؤ۔ ٹہلو۔ چلدو چنتخو کے حوالے +

**چلتی دُکان** ۔ ا۔ اسم مؤنث۔ وہ دکان جسپر خوب بکری ہو +

**چلتی گاڑی میں روڑا اٹکانا** ۔ ہ۔ ف م۔ جاری کام کو روک دینا + بنے بنائے کام میں خلل ڈالنا +

**چلتی ہوا سے لڑتی ہے** ۔ ا۔ محاورہ خواہ مخواہ لڑائی مول لیتی ہے۔ بڑی لڑاکا ہے۔ بڑی کرکسا نار ہے +

**چل جانا** - ہ - ف ل - مسک جانا۔ پھٹ جانا + عریاں تنی کی شوخی سے دیوانگی میں میرؔ۔
(میر) مجنوں کے دشتِ خار کا دامن بھی چل گیا +

**چل پرے** - ندا و ندبہ - دور ہو مسخرے - !چل نگوڑے !۔
مجھسے باتیں نہ اب زیادہ بنا۔
چل پرے بھر دوے ! حواس میں آ + (شوق)

**چل چلاو** - ہ - اسم مذکر - روا روی - کوچ بجانب عدم - چلا چلی +
ساقیا گو لگ رہا ہے چل چلاؤ۔
جبتلک بس چلسکے ساغر چلے + (درد)

**چلدینا** - ہ - ف م - (اٰ) کافور ہو جانا - رفو چکر ہو جانا - فوت ہونا - مرجانا +

**چلم چٹ** - ہ - اسم مذکر - وہ شخص جو کثرت سے حقہ پئے - حُقہ کا دھتیا +

**چلمیں بھرنا - چلموں پر آگ رکھنا** - ہ - ف م - ادنیٰ یا ذلیل کام کرنا - غلامی کرنا - خدمت یا خدمتگاری کرنا +
کیا تاب دل جلوں سے جو برق لاگ رکھے۔
دوزخ بھی ہو تو اِن کی چلموں پر آگ رکھے + (ذوق)

**چلن سے چلنا** - ہ - ف ل - کفایت شعاری سے گزارنا - میانہ روی سے چلنا +

**چل نکلنا** - ہ - ف ل - (۱) رواں یا جاری ہو جانا - روانہ ہو جانا + (۲) پڑھنے لکھنے کے قابل ہو جانا - کسی کام کا بوجھ سہارنے کے قابل ہو جانا + (۳) اِترانا - اپنے مرتبہ و حیثیت سے بڑھکر کوئی کام کرنا - بڑھ چلنا - پر پُرزے نکالنا + گرکہوں بیٹھو تو فرماتے ہیں ہنس بیٹھے رہو
(نکہت) ساتھ چل نکلوں تو کہتے ہیں کہ چل نکلے ہیں آپ
(۴) حد ادب سے پاؤں باہر رکھنا + (۵) آگے بڑھجانا - سبقت لیجانا + ترقی کرجانا +

**چلو بھر پانی میں ڈوب مر** - ہ - محاورہ - (ہندو) ڈوب مر - غارت ہو - مُنہ نہ دکھا +

**چُلّو چُلّو سا دھنا** - ہ - ف م - (۱) تھوڑا تھوڑا کرکے پینا - تھوڑی سی مقدار کے ہضم کرنیکی عادت ڈالنا +
چُلّو چُلّو سادھیگا تو لوٹے بھر پر آویگا + مثل
(۲) تھوڑا تھوڑا کرکے جمع کرنا +
چُلّو چُلّو سادھیگا تو دوارے ہاتھی باندھیگا + مثل

**چُلّو لینا** - ہ - ف م - (ہندو) کھانا کھانیکے بعد مُنہ کو پانی سے صاف کرنا - کُلّی کرنا - آچمن کرنا +

**چُلّو میں اُلّو ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ تھوڑی سی بھنگ میں بدمست یا متوالا ہونا۔ ایک پیالی میں مست ہو جانا +

چُلّو میں اُلّو اور لوٹے میں گڑگپ۔ مثل

**چمار چودس مچانا**۔یا۔**کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) چماروں کی طرح چودس کا تہوار جو کبھی کبھی آتا ہے دھوم دھام سے منانا + (۲) شور یا غل غپاڑا مچانا۔ کائیں کائیں کرنا +

**چمپت ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ (س चम چم = جانا) غایب یا کافور ہونا بھاگ جانا۔ چلا جانا۔ اُڑ جانا۔ چلدینا ہوا کھانا +

**چمچچڑ ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) جونک کی طرح چمٹ جانا۔ سر ہو جانا۔ پیچھے پڑنا۔ لپٹ جانا +

تیسرا یہ اختلاط جائے اُجڑ۔
کس قدر رہے لگوڑے چمچچڑ + (شوق)

**چمر برسے**۔ ہ۔ محاورہ۔ (لکھنؤ) جاڑے کی بارش کو کہتے ہیں +

**چمڑی اُدھیڑنا**۔ ہ۔ ف م۔ یہاں تک مارنا کہ بدن کی کھال اُکھڑ جائے۔ خوب مارنا۔ کھال اُدھیڑنا +

**چمڑے کا جہاز چلنا**۔ ا۔ ف ل۔ (بازاری) قرمساقی کا پیشہ کرنا۔ کٹنا[پا] یا بھڑوائی کرنا +

**چمک چاندنی**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ وہ فاحشہ عورت جو زرق برق کپڑے پہنے رہے۔ وہ عورت جو ہر وقت بنی ٹھنی رہے +

**چمچ چور**۔ ا۔ اسم مذکر۔ لغوی۔ چمچا چرانیوا[لا] + اصطلاحی۔ انگریزوں کا خانساماں یا خدمتگار +

**چموٹا**۔ ہ۔ صفت۔ بیوقوف۔ احمق۔ کوڑھ مغز +

**چُنان چُنی کرنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) باریکیاں چھانٹنا۔ نکتہ چینی کرنا۔ چھان بین کرنا۔ نقص نکالنا۔ عیب جوئی کرنا (۲) تکرار یا بحث کرنا +

**چُنان وچُنیں ہونا**۔ ہ۔ ف ل تکرار ہونا۔ بحث ہونا +

چنیں تونے افشاں [illegible] سے مہ جبیں ہے۔
ستاروں میں کیا ایک چنان وچنیں ہے +

**چُنچنے لگ جانا**۔ ہ۔ ف ل (جب بچوں کی مقعد میں چُنچنے (کیڑے) کاٹتے ہیں تو انگو[illegible] ہی تکلیف ہوتی ہے اور رونے لگتے ہیں) اسی [illegible]

**چوترٹوں سے سپاری توڑنا۔** ہ۔ف ل۔ (عوام۔ طنزاً) کوئی انوکھی بات کرنا۔ آسمان کے تارے توڑنا +
اُنہوں نے بھتیرے چوترٹوں سے کان گانٹھے کچھ بھی نہو سکا +

**چوترٹوں کا گھومڑنا۔** ہ۔ ف ل۔ ایک جگہ جمکر بیٹھنے کی عادت ہو جانا۔ بیٹھنے کی عادت ہونا۔ دبکر بیٹھنا۔ عادی ہونا
درست یا ٹھیک ہونا +

**چوترٹوں کے بل بیٹھ جانا۔** ہ۔ ف ل۔ دیکھو (پینڈی کے بل بیٹھ جانا نمبر۲ سے ۵ +)

**چوترٹیوں چلنا۔** ہ۔ف ل۔ (۱) بچوں کیطرح چوتڑ گھسیٹ کر چلنا۔ گھسٹ گھسٹ کر چلنا + (۲) سسک سسک کر دینا +

**چوٹ آنا۔** ہ۔ف ل۔ آوازہ کسنا۔ طعن وطنز کی بات کہنا۔ منہ آنا +

**چوٹ بچانا۔** ہ۔ ف م۔ صا۔ مہ سے اپنے تئیں بچانا۔ ضرب کو خالی دینا۔ ضرب سے بچنا +

**چوٹ پر چوٹ۔** ہ۔ م ف۔ دھکے پر دھکا۔ صدمہ پر صدمہ۔ ایک مصیبت کے بعد دوسری مصیبت +
کیا کہوں چوٹ پہ چوٹ لگتی جاتی ہے +

**چوٹ چلنا۔** ہ۔ف ل۔ آپسمیں طنز آمیز باتیں کہنا۔ رمز وکنایہ پھینکنا +

**چوٹ کرنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) حملہ یا حربہ کرنا۔ داؤں کرنا + (۲) تکلیف یا صدمہ پہنچانا۔ کاٹنا۔ ڈنک مارنا۔ ڈسنا +
سانپ اور چور دبے پر چوٹ کرتا ہے۔ مثل
(۳) جادو کرنا۔ افسوں کرنا۔ موہنا +
چتون میں جادو بھرا۔ کرے لاکھ میں چوٹ۔ کتنے ہی گھایل ہوئے کتنے ہی گئے لوٹ +
(۴) آوازہ پھینکنا۔ طنز کرنا +

**چوٹی کا۔** ہ۔ صفت۔ اُوپر کا (پھل)۔ سہرے کا۔ اول۔ افضل۔ نہایت عمدہ

**چوٹی کی بات۔** ہ۔ اِسم مؤنث۔ اعلیٰ درجہ کا کلام۔ عمدہ بات +

**چوٹی والا۔** ہ۔ اِسم مذکر۔ (م عو)۔ بھوت پریت۔ جن۔ آسیب +

**چوچی پیتا۔** ہ۔ صفت۔ لغوی۔ دودھ پیتا + اصطلاحی۔ (طنزاً) ان سمجھ۔ نادان بچہ۔ بالک +

**چوچیوں میں ہاڑ ٹٹولتے ہو۔** ہ۔ محاورہ (چوچیوں میں ہڈیاں نہیں ہوتی ہیں) عرف

رگیں ہوتی ہیں) اسی سبب سے پتھر میں
سے خون نکالتے ہو۔ ناحق بال کو بلوتے ہو۔
ان ہونی بات کے لئے کوشش کرتے ہو۔
ناممکن الحصول بات کے لئے سعی کرتے ہو۔

**چودہ بدیا نِدھان ہے**۔ ہ۔ محاورہ۔
(۱) چودہ علموں میں بخوبی مہارت رکھتا
ہے۔ پورا اور کامل ہے۔ عالم فاضل
ہے۔ فاضل اجل ہے۔ (۲) بڑا مکار و
عیار ہے بڑا چالاک ہے۔

**چودھویں رات کا چاند**۔ ہ۔ اسم مذکر۔
(۱) پورا چاند۔ پورنماسی کا چاند۔ (۲) نہایت
خوبصورت اور حسین آدمی۔

**چوراسی بھوگنا**۔ ہ۔ ف ل۔ چوراسی لاکھ
جونوں یعنی قالبوں میں جانا۔ اپنے کئے
کی سزا پانا۔ اپنی کرنی کا پھل پانا۔

**چوراٹ کی بھٹیاری**۔ ہ۔ اسم مونث۔
بازاری۔ (۱) زانی فاحشہ کسبی۔ (۲)
[illegible]
[illegible]
[illegible] کی [illegible] ہے۔

**چوراہے میں**۔ ہ۔ اسم [illegible]۔ سب کے
سامنے۔ [illegible]۔ علانیہ۔
ظاہر ظہور۔

**چور پڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) چوروں کا کسی
کے مکان میں نقب کرنا۔ چوروں کا کسی
جگہ چوری کرنا۔ رات کو اُنکے مکان میں چور پڑے

**چور کی داڑھی میں تنکا**۔ ہ۔ محاورہ۔
(ایک دفعہ کئی آدمی چوری کی علت میں پکڑے آئے
قاضی جی جب اصلی چور کے دریافت کرنے میں عاجز
آگئے تو کہنے لگے "چور کی داڑھی میں تنکا" کہتے
ہی اصلی چور اپنی داڑھی دیکھنے لگا اس طرح سے
قاضی جی نے چور کو پکڑ لیا) اسی سبب سے
اس محاورے کو اُس موقع پر بولتے ہیں
کہ جب کوئی شخص کسی نقصان دینے والے کو
برا بھلا کہنے پر برا مان جاتا ہے اور اُن
تمام گالیوں کو اپنی طرف منسوب کرتا ہے

**چور محل**۔ ا۔ اسم مذکر۔ (۱) چھپا ہوا کمرہ۔
علیحدہ محل۔ (۲) امیروں کی وہ بیوی جو
اصل یا منکوحہ کے علاوہ ہو۔

**چوری اور سرزوری**
**چوری اور سینہ زوری** ] ہ۔ محاورہ۔ دلیری کے
ساتھ چوری کرنا۔ [illegible]
[illegible] کے ساتھ چوری کرنا۔

**چوری چوری چھپے چھپے**۔ [illegible]
[illegible] چھپے۔ پوشیدہ طور سے

**چوری کا [illegible]**۔ ہ۔ محاورہ۔ [illegible]

اگر گڑ بھی ہاتھ لگ جاے تو وہ مصری سے زیادہ مزیدار لگتا ہے کیونکہ وہ گڑ مفت میں آتا ہے اور مصری پر دام خرچنے پڑتے ہیں) اسی سبب سے مفت کی چیز خواہ وہ کیسی ہی بری ہو سب کو اچھی لگتی ہے +

**چَوڑا ہو جانا** - ہ - ف ل - تباہ یا برباد ہو جانا - دیوالہ نکلجانا - لُٹ جانا + دیکھو (چاندنا ہو جانا نمبر ۴)

**چُوڑیاں پہنانا** - ہ - ف م - (چوڑیاں جو اکثر سہاگ کی علامت ہے کسی عورت کو پہنانا) اسی سبب سے - بیوہ یا رانڈ کے ساتھ بیاہ کرنا - اوڑھنا اُڑھانا - پلّا گھالنا +

**چُوڑیاں پہننا** - ہ - ف ل - (۱) چوڑیاں جو سہاگ کی علامت ہے ہاتھ میں پہننا + (۲) رانڈ یا بیوہ کا شادی کر لینا دوسرا خصم کر لینا + اُسنے جیٹھ کی چوڑیاں پہن لی ہیں + (۳ - طنزاً) عورت بننا - زنانہ بھیس کرنا + کچھ نہیں ہوسکتا تو بلا سے چوڑیاں ہی پہن لو + (طنز) بیوی اپنے نکھٹو میاں سے کہا کرتی

**چُوڑیاں ٹھنڈی کرنا** - ہ - ف م - (عو) (دستور ہے کہ عورتیں اپنے ہاتھ کی چوڑیاں جو سہاگ کی علامت ہیں خاوند کے مرنے پر توڑ ڈالا کرتی ہیں) چوڑیاں توڑنا منحوس کام کرنا - خاوند کا بُرا چیتنا +

گر کہیگی مجھ سے کچھ منہ پھوڑ کر - باجی تو پھر
ٹھنڈی کر ڈالونگی میں ہاتھونکی ساری چوڑیاں + (رنگین)

**چَوڑے میں** - ہ - م ف - دِن دہاڑے - کھُلے خزانے - برملا - علانیہ - سب کے سامنے +

**چَوڑے میں بیٹھا - یا - کھڑا رہجانا** - ہ - ف ل - (کسی چیز کے تیار ہونے یا بہم نہ پہنچنے سے کسی جگہ جانیکا ارادہ رُک جانا) بڑا ہرج ہونا کاربراری ہونا +

**چَوڑے میں لُٹ جانا** - ہ - ف ل - عو - تباہ یا برباد ہو جانا +

**چُوزہ باز** - ا - اِسم مؤنث - وہ عورت جو نو عمر کو پسند کرے - زنِ فاحشہ +

**چَوسٹھ گھڑی** - ہ - م ف - تمام دن اور رات + دیکھو (آٹھ پہر)

**چَوکا برتن کرنا** - ہ - ف م - (ہندو) چولھے اور اُسکے گرد کی مربع زمین کو صاف کر کے لیپنا اور برتنوں کو مانجنا +

**چَوکڑی بھول جانا** - ا - ف ل - (۱) شکاری کے ڈر سے ہرن کا جست لگانا بھول جانا + (۲) پریشان یا حیران ہو جانا

سٹپٹا جانا۔ گھبرا جانا۔ حواس باختہ ہو جانا۔ ہوش و حواس نہ رہنا۔ سِٹّی گم ہو جانا +

**چوکی بٹھانا** ۔ ہ۔ ف م۔ بیر۔ بٹھا دینا۔ موکّل کو کسی کے سر پر تعینات کرنا۔ جادو کی مُوٹھ مارنا۔ جادُو کر دینا +

**چوکی مارنا** ۔ ہ۔ ف م۔ محصول کی چوری کرنا +

**چوکی میں رکھنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ حراست میں رکھنا۔ نظر بند کرنا +

**چولا چھوڑنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ روح کا قالب عنصری سے پرواز کرنا۔ مر جانا +

**چولا وے کُھد وائے ہیں** ۔ ہ۔ محاورہ۔ (دیہات) (چولا داء بڑا گہرا کنواں) ۔ بڑے بڑے فساد ڈالے ہیں۔ گھر کے گھر برباد یا ستیاناس کئے ہیں + تو نے سدا ہی چولا وے کُھدوائے ہیں

**چُولھا پھونکنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ اپنے ہاتھ سے روٹی پکانا یا بنانا + اپنے ہاتھ چولھا پھونکتا ہوں تو روٹی پیٹ میں پڑتی ہے۔

**چولی دامن کا ساتھ** ۔ ا۔ محاورہ۔ (چولی اور دامن انگرکھے کے دو جزوں کا نام ہے جو ہمیشہ ایک دوسرے کے ساتھ جُڑے رہتے ہیں) اسی سبب سے۔ ہر وقت کا ساتھ یا میل ملاپ۔ قریب کی دوستی یا یگانگت + مثل ہندو مسلمان کا چولی دامن کا ساتھ ہے +

**چُولیں اُکھڑ جانا۔ ہِلنا۔ یا۔ ڈِھیلی ہو جانا** ۔ ہ۔ ف ل۔ زیادہ کام کرنے کے باعث بہت سُست ہو جانا یا تھک جانا۔ تھک کر چُور ہو جانا +

**چَونکھّا لڑنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ چاروں طرف کے حریفوں کو جواب دینا۔ دلیل یا بحث میں غالب رہنا +

**چُومنے لایق** ۔ ا۔ صفت۔ (۱) ۔ پیار کرنے کے قابل۔ بچہ۔ لڑکا۔ بے ریش + (۲) ناتجربہ کار۔ اَن سمجھ +

**چُونا لگانا** ۔ ہ۔ ف م۔ (بازاری) زک دینا + دیکھو۔ (**تھوک لگانا**)

**چَونٹپ ہونا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) ضد ہونا اڑ ہونا + (۲) بیر یا حسد ہونا +

**چونچ سنبھالو۔ یا۔ بند کرو** ۔ ہ۔ محاورہ۔ (بازاری)۔ زبان سنبھال کر بات کرو۔ چُپ رہو۔ خاموش رہو +

**چونڈا دھولا۔ یا۔ سفید ہونا** ۔ ہ۔ ف ل۔ بڑھاپا آنا۔ بڈھا ہو جانا +

**چونڈا نوچنا۔ یا۔ اُپاڑنا** ۔ ہ۔ ف م پیچھے پڑ جانا۔ سر ہونا۔ لڑنا۔ جھگڑنا +

**چُون کا** - ہ - صفت - (۱) آٹے کا بنا ہوا

دو چُون کے بھی بڑے ہوتے ہیں + مثل

(۲) کمزور - پوچ - بودا +

ایسا کیا میں چون کا ہُوں +

**چُون کر ڈالنا** - ہ - ف م - پیس ڈالنا دیکھو (آٹا کرنا)

**چُوں نکرنا** - ا - ف م - عذر کی جگہ آواز بھی نہ نکالنا - ذرا انکار نکرنا +

**چُون وچرا کرنا** - ا - ف م تکرار کرنا - حیص بیص کرنا - حُجّت کرنا +

**چُون ہو جانا** - ہ - ف ل - گل جانا + دیکھو (آٹا ہو جانا)

**چُونی بُھوسی کھا کر گزارہ کرنا** - ہ - ف ل - موٹا جھوٹا کھاکے گزر کرنا - مِسّا کُسّا کھاکے عمر بسر کرنا - نہایت تنگی سے اوقات بسر کرنا - تنگا ترشی سے گزارہ کرنا +

**چُوہے کا بِل ڈھونڈتے پھروگے** - ہ - محاورہ - چوہے کے بل میں جا کر پناہ لوگے پر چُھپتے پھروگے - ابھی بھاگتے نظر آؤگے - امن تلاش کرتے پھروگے +

**چوٹی کی بات** - ہ - اِسم مؤنث - ضروری اور گہری بات +

**چھاپا مارنا** - ہ - ف م - (۱) دشمن پر رات کیوقت حملہ کرنا - شبخون کرنا + (۲) زک دینا - نیچا دکھانا + (۳) ہاتھ رنگنا مال مارنا - مزے اُڑانا +

**چھاپے میں چھپ جانا** - ہ - ف ل - پھیل جانا - مشہور ہو جانا - رُسوا ہو جانا +

**چھاتیاں چڑھنا** - ہ - ف ل - ع - چھاتیوں کا دودھ کی کثرت سے پُھول جانا + بچّے نے جو آج دودھ نہیں پیا چھاتیاں چڑھ گئی ہیں +

**چھاتی اُمنڈنا - اُمگنا - یا - بھر آنا** ہ - ف ل - محبّت والفت کے مارے رونیکے قریب ہو جانا - محبّت کے جوش سے آبدیدہ ہونا +

پاتی آئی پیو کی چھاتی اُمنڈی جائے -
مالا ٹوٹی انگ میں چولی تن نہ سمائے + (دوہا)

**چھاتی بھر جانا** - ہ - ف ل - (چابکسوار) گھوڑے کی چھاتی پر ورم کا ہو جانا - چھاتی بند ہو جانا +

**چھاتی پر آن چڑھنا** - ہ - ف ل - مارنیکو مستعد ہو جانا +

مینے جب دیکھا یہ تو اُس ابرو کا خیال -
لیکے خنجر بھرے چھاتی پہ وہیں آن چڑھا + (ذوق)

**چھاتی پر پتھر رکھنا۔** ا۔ ف ل۔ چُپ ہوکے اور رنجی موس کے بیٹھ رہنا۔ صبر کرنا۔ متحمل ہونا۔ صدمہ جھیلنا۔ تکلیف گوارا کرنا +

**چھاتی پر جم بنکر۔ یا۔ ہوکر بیٹھنا۔** ہ۔ ف ل۔ کسی سے بہت نگرانی کے ساتھ کام لینا۔ ہر وقت موجود رہنا۔ ذرا کہیں نہ ٹلنا +

**چھاتی پر سانپ لوٹنا۔** ا۔ ف ل۔ (جب سانپ کا من جاتا رہتا ہے تو وہ اُسکے واسطے بہُت پھن مارتا اور لوٹتا ہے اسیطرح انسان موقع کو ہاتھ سے کھو کر پچھتایا کرتا ہے اسی سبب سے۔ (۱) کسی بات کے یاد آنے سے رنج ہونا۔ افسوس ہونا پچھتانا۔ دلپر قلق گزرنا + (۲) دلمیں جلن پیدا ہونا۔ دل ہی دلمیں جلنا۔ حسد کرنا +

**چھاتی پر مُونگ دلنا۔** ا۔ ف م۔ کسی کے سامنے ایسی باتیں یا حرکتیں کرنا کہ جس سے اُسکو بہت رنج ہو۔ کسی کے سامنے ناگوار حرکتیں کرنا۔ ایذا پہنچانا۔ تکلیف دینا۔ خوب اچھی طرح ستانا۔ جلانا +

ملتے ہو دکھا کر ہمیں غیروں کے گلے سے۔
کیا فائدہ چھاتی پہ میری مونگ دلے سے + (تپش)

**[چھاتی پکڑ کر۔ یا۔ مسوس کر رہجانا۔**
**چھاتی میں گھونسا مارکے رہجانا۔]** ہ۔ ف ل۔ عو۔ دل ہی دلمیں غم کرنا بھیتر ہی بھیتر سوچ کرنا۔ صدمے جھیلنا +

**چھاتی پکنا۔** ہ۔ ف ل۔ لغوی۔ چھاتی میں زخم ہوجانا۔ اصطلاحی۔ عو۔ دُکھی ہوجانا۔ دق ہوجانا۔ ناک میں دم آجانا۔ کلیجا چھلنی ہوجانا + سوت کی باتیں سُنتے سُنتے میری تو چھاتی پک گئی +

**چھاتی پھٹنا۔** ہ۔ ف ل۔ ناگوار گزرنا بُرا معلوم ہونا۔ دل دُکھنا + روپیہ تو اُسکا اُٹھتا ہے تیری کیوں چھاتی پھٹتی ہے +

**چھاتی پہ بال ہونا۔** ہ۔ ف ل۔ دل گُردے کا ہونا۔ صاحب ہمت وجرأت ہونا۔ جیوٹ ہونا + حوصلے والا ہونا +

**چھاتی پیٹنا۔ یا۔ کُوٹنا۔** ہ۔ ف ل۔ کُہرام مچانا۔ رونا۔ ماتم کرنا +

**چھاتی تلے رکھنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) نہایت ہوشیاری وحفاظت سے رکھنا۔ آنکھوں کا تارا سمجھنا۔ بہت

عزیز رکھنا + اپنا مال اپنی چھاتی تلے + مثل

**چھاتی ٹھکنا** - ہ - ف ل - اعتبار یا یقین ہونا - بھروسہ ہونا + تمھاری چھاتی ٹھکے تو اُدھار دو +

**چھاتی ٹھنڈی کرنا** - ہ - ف م - عو - خوش کرنا - آرام یا سُکھ دینا - تسلّی و تشفی دینا +

**چھاتی ٹھنڈی ہونا** - ہ - ف ل - جی خوش ہونا - دل کو تسلّی یا تشفی ہونا

**چھاتی ٹھوکنا - جلانا - یا سُلگانا** - ہ - ف م - تکلیف دینا - ستانا - رنج پہنچانا - دق کرنا - دُکھی کرنا - کُودنا +

**چھاتی جلنا** - ہ - ف ل - (۱) دل یا جی پر گرمی معلوم ہونا + (۲) حسد یا ڈاہ ہونا - ناگوار خاطر ہونا +

**چھاتی چھلنی ہو جانا** - ہ - ف ل - (عو -) صدمہ جھیلتے جھیلتے جی دُکھی ہونا - کلیجہ چھلنی ہو جانا - ہمہ تن درد کا پُتلا بنجانا + اگلے کی باتوں سے تو میری چھاتی چھلنی ہو گئی + (ہ - عو)

**چھاتی دبانا - یا لینا** - ہ - ف م - (ہ - عو) بچّہ کا چھاتی کو مُنہ میں لینا - دودھ پینا + آج جنے کیا ہو گیا ننّھا چھاتی نہیں دباتا +

**چھاتی دھر** - ہ - صفت - (۱) شُور ما - سوربیر - بہادر - دلیر + (۲) متحمل - گمبھیر - سہارُو - بُردبار + (۳) فیاض - داتا - دانی +

**چھاتی دھڑکنا** - ہ - ف ل - جی کانپنا - ڈرنا - خوف کرنا +

**چھاتی دینا** - ہ - ف م - عو - بچّہ کے مُنہ میں چھاتی رکھنا - دُودھ پلانا +

**چھاتی سراہنا** - ہ - ف م - کسی شخص کی جرأت یا تاب و تحمل کی تعریف کرنا +

اے لالہ گو فلک نے دئیے تجھکو چار داغ -
چھاتی میری سراہیئے ایک دل ہزار داغ +

**چھاتی سے لگانا** - ہ - ف م - (۱) فرطِ محبت کے باعث کسیکو گلے سے لگانا - پیار کرنا +

خوب دیکھا تو خوشامد کی بڑی کھیتی ہے -
غیر کیا اپنے ہی گھر بیچ یہ سُکھ دیتی ہے +
ماخوشامد کے سبب چھاتی لگا لیتی ہے -
نانی دادی بھی خوشامد سے دُعا دیتی ہے +

(۲) تسلّی و تشفی دینا - دلاسا دینا - آنسو پوچھنا +

**چھاتی کا پتھر - پہاڑ - یا - سلا** - ہ -

اسم مذکر۔ (۱) بارِ غم و اندوہ۔ صدمہ۔ آفت + (۲) عو۔ دختر غیر منکوحہ۔ کنواری لڑکی۔ سوکن +

**چھاتی کرنا۔** ہ۔ ف ل۔ فیاضی یا عالی ہمتی کرنا +

**چھاتی کے کِواڑ پھٹنا۔** ہ۔ ف ل۔ عو۔ حسد یا ڈاہ کرنا۔ غیر کو دیکھکر جلنا +

**چھاتی نکال کر۔ یا۔ اُبھار کر چلنا۔** ہ۔ ف ل۔ اکڑ کر چلنا۔ اِترانا۔ گھمنڈ کرنا +

**چھاجوں پانی۔ یا۔ مینہ برسنا۔ یا۔ پڑنا۔** ہ۔ ف ل۔ خوب مینہ برسنا موسلا دھار مینہ پڑنا +

**چھان بین کرنا۔** ہ۔ ف م۔ خوب دیکھ بھال کرنا۔ از حد تلاش کرنا۔ نہایت تجسّس کرنا +

**چھان چھیلنا۔** ہ۔ ف م۔ (ہ عو) جانی دشمن ہونا۔ خون کا پیاسا ہونا +

**چھان مارنا۔ چھان ڈالنا۔** ہ۔ ف م۔ بہت ہی ڈھونڈ بھال کرنا۔ نہایت تلاش کرنا +

**چھاؤنی چھانا۔** ہ۔ ف م۔ پردیس میں مدت تک رہنا۔ بہت دنوں تک گھر سے دور رہنا۔

ہے جنکی سیج سُونی اور خالی چارپائی۔
رو رو اُنہوں نے ہر دم یہ بات ہے سُنائی +
پردیسی نے ہماری ابکے بھی سُدھ بھلائی۔
ابکے بھی چھاونی جا پردیس ہی میں چھائی +

**چھایا میں آجانا۔** ہ۔ ف ل۔ بھوت پریت کا دخل ہو جانا۔ آسیب ہو جانا +

**چھائیں پھوئیں۔** ہ۔ ندا و ندبہ۔ دُور پار۔ خدا نکرے + (م عو)

کبھی آفت نہ یہ اُٹھائی تھی۔
چھائیں پھوئیں میں نوج آئی تھی + (شوق)

**چھپّر پر پھونس نہونا۔** ہ۔ ف ل۔ نہایت مفلس و محتاج ہونا۔ پھٹے حالوں ہونا +

**چھپّر پر رکھنا۔** ہ۔ ف م۔ الگ کرنا پرے بٹھانا۔ خاطر میں نہ لانا۔ بالائے طاق رکھنا۔ پروا نکرنا +

**چھپّر پھاڑ کر دینا۔** ہ۔ ف م۔ بیوسیلے رزق کا پہنچانا جس جگہ سے امید نہو اُس جگہ سے دلوانا +

**چھپّر ٹوٹ پڑنا۔** ہ۔ ف ل۔ یکایک کسی پر مصیبت آجانا۔ دنیوی تفکرات کا سر پر آپڑنا +

چھپّر رکھنا۔ ہ۔ ف م۔ کسی کے سر پر بار احسان رکھنا۔ کسیکو ممنون و مرہون کرنا۔ احسانمند بنانا + دیتے ہو تم۔ لیتے ہیں وہ۔ مجھپر کیوں چھپّر رکھتے ہو؟ +

چھت بندھنا۔ ہ۔ ف ل۔ بادلوں کا ایک جگہ پر دیر تک ٹھیرا یا گھٹا رہنا +

چھتیا چھتیسی۔ ہ۔ صفت۔ نہایت مکار۔ آفت زمانہ۔ فطرتی۔ چالباز۔ تیز طرار

چُھٹ بھیّے۔ ہ۔ اسم مذکر۔ ادنیٰ درجہ کے لوگ۔ عوام۔ پوازج +

چھٹنکی لگانا۔ ہ۔ ف ل۔ چلدینا۔ کافور ہو جانا۔ بھاگ جانا +

چھٹے چھ ماہے۔ چھٹے چھ ماس۔ ہ۔ م ف۔ کبھی کبھی۔ گاہے گاہے +

چھٹی کا دودھ یاد آنا۔ ہ۔ ف ل۔ کسی سخت مصیبت یا محنت کے مقابلہ میں اپنا بچپن یاد آجانا۔ جرأت و دلیری جاتی رہنا۔ گھبرا جانا۔ ستّی گم ہو جانا +

جانب میکدہ کیا وہ ستم ایجاد آیا۔
سینکڑوں دو زہ چھٹی کا جو تمہیں یاد آیا + (امیر)

چھٹی کا راجا۔ یا۔ رجّا۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) دیکھو۔ (پوتڑوں کا امیر) (۲) طنزاً۔ غریب۔ مفلس۔ جنم کا دلدری

چھٹی کا کھایا پیا نکالنا۔ ہ۔ ف م۔ (چھٹی کے زمانے میں زچہ نے جو کچھ مال چٹ کئے تھے اور اُن سے جو بچّہ میں طاقت آئی تھی وہ تک نکالدینا) + نہایت سخت سزا دینا خوب پیٹنا۔ مارتے مارتے پلیتھن نکالدینا بیدم کر دینا +

چھٹی کا کھایا پیا نکل جانا۔ ہ۔ ف ل۔ بہت بیمار رہنے سے تمام طاقت کا نکلجانا۔ قے یا دستوں کی کثرت سے بہت کمزور ہوجانا۔ اتنے دست آئے کہ سارا چھٹی کا کھایا پیا نکل گیا +

چھٹے ہوئے ہیں۔ ہ۔ محاورہ۔ پاک شُہدے ہیں۔ بڑے بدمعاش ہیں +

چھچھڑے بکھیرنا۔ ہ۔ ف م۔ خوب پیٹنا۔ دیکھو (بھُرکس کر دینا)

چھچھوندر چھوڑنا۔ ہ۔ ف م۔ لڑائی کروا دینا۔ فساد ڈلوانا۔ کان بھر دینا +

چھپّوں میں گزرنا۔ ا۔ ف ل۔ عیش آرام سے گزرنا۔ مزے سے دن کٹنا + عیش و عشرت سے کٹتی تھی اوقات۔
چھپّوں میں گزرتے تھے دن رات + (شوق)

چھَدّا اُتارنا۔ ہ۔ ف م۔ گلہ یا بوجھ اُتارنا اُلاہنا دور کرنا +

چھَدّا رکھنا۔ ہ۔ ف م۔ الزام یا تہمت

لگانا۔ متہم کرنا +

**چھرا اُڑانا۔** ہ۔ ف م۔ (نشے باز) مدک پینا +

**چھرا چلنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) باہم طنز آمیز گفتگو ہونا۔ ایک دوسرے پر پھبتیاں کہنا مذاق کی بوچھاڑ ہونا + (۲) مدک پینا +

**چہرہ اُتر جانا۔** ا۔ ف ل۔ اُداسی چھانا۔ مُنہ زرد ہو جانا +

**چہرہ پر مہتاب چھُوٹنا۔** یا۔ ہوائیاں اُڑنا۔ ا۔ ف ل۔ چہرہ زرد ہونا۔ نہایت رنج ہونا +

مضطرب جو ہوا دِل بیتاب۔
چہرے پر چھُوٹنے لگی مہتاب + (اصفر)

**چہرہ کی لینا۔** ہ۔ ف ل۔ اپنے مُنہ کو بگاڑ کر دوسرے کی طرف دیکھنا۔ مُنہ بنانا یا چڑانا +

**چہرہ لکھنا۔** ا۔ ف م۔ (۱) کسی شخص یا مکان کی شکل وغیرہ لکھنا۔ حلیہ لکھنا + (۲) رجسٹر میں نام داخل کرنا۔ بھرتی کرنا

**چہرہ ہونا۔** ا۔ ف ل۔ رجسٹر میں نام درج ہونا۔ حلیہ لکھا جانا۔ بھرتی ہونا +

**چھُرِی بند بھائی۔** ہ۔ اِسم مذکر۔ قصائی قصاب۔ بوچڑ

**چھُرِی پھیرنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) ذبح کرنا۔ حلال کرنا +

ذبح کرنے کو میرے پوچھتے کیا ہو تکبیر۔
تُم چھری پھیر ہی دو نام خدا کا لیکر + (ذوق)

(۲) رنج و تکلیف پہنچانا۔ غریب کو ستانا ظلم کرنا +

**چھُری تلے دم لو۔** ا۔ محاورہ۔ تکلیف کی حالت میں صبر کرو۔ برداشت کرو دم لو + آتے جاتے ہیں لوگ ٹھیرو تو۔
(شوق) جلدی کیا ہے چھُری تلے دم لو +

**چھُری تیز ہونا۔** ا۔ ف ل۔ ظلم و ستم ہونا۔ تکلیف سہنا۔ ستایا جانا +

سچ ہے چھری غریب پہ ہوتی ہے سبل تیز۔
چھیڑا صبا نے زلف کو مجھپر عتاب ہے + (مرزا)

**چھُری چلنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) تلوار چل جانا۔ لڑائی ہو جانا + (۲) ذبح ہو جانا مارا جانا۔ حلال ہونا۔ صدمہ پہنچنا +

نگاہ یاس کی جسدم چھری چلی دمِ نزع۔
تڑپ گیئے وہ غنی مرغ نیمجاں کی طرح + (غنی مرزا پوری)

**چھُری کٹاری ہونا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) چھری کٹاریوں سے لڑنا۔ لڑائی لڑنا (۲) سخت یا جانی دشمنی ہونا۔ مخاصمانہ بحث ہونا + اُسکی مژگاں کا تھا جہاں مذکور۔
(جرأت) بات میں واں چھُری کٹاری تھی +

**چھُریوں کا غُسل دینا**۔ ا۔ ف م۔ (نظم) ذبح کرنا۔ تہ تیغ کرنا۔ چھُری مارنا+

**چھڑک کر بیچنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) باسی ترکاریوں کو پانی چھڑکنے سے تازی سی کرکے بیچنا+ (۲) سودے سلف کو بنا سنوار کر بیچنا + (۳) دھوکا دینا +

**چھڑے چھٹانک**۔ ہ۔ م ف۔ تن تنہا۔ دم نقد۔ اکیلا +

**چھکڑا ہو جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) بہت بوجھ کے باعث کسی سواری کا نہ چل سکنا + (۲) بہت بڈھا ہو جانا۔ (۳) نکما یا بیکار ہو جانا +

**چھکّے پنجے بھُول جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ کوئی تدبیر نہ بن پڑنا۔ اوسان خطا ہونا۔ حواس باختہ ہونا + (یہ محاورہ جواریوں سے لیا گیا ہے)

**چھکّے چھُوٹ جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ پریشان ہو جانا۔ ہوش و حواس جاتے رہنا۔ سِٹّی گُم ہو جانا + (ہاری پریشانی میں چھکّا ہتھ سے گر پڑتا ہے)

**چھلا کر دینا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) گڑھا ڈال دینا + (۲) بہت سا پانی وغیرہ کسی جگہ بھر دینا۔ گیلا یا تر کر دینا +

**چھل بٹّوں میں آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ مکر و فریب میں آنا +

**چھل بٹّے دینا۔یا۔کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ فریب دینا۔ دھوکا دینا +

**چھل پلانا**۔ ہ۔ ف م۔ سقہ کا اپنی خوشی سے مسافروں کو بازار میں کھڑے ہوکر پانی پلانا + (دلی کا محاورہ)

**چہل پہل ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ خوب رونق یا آبادی ہونا۔ گہما گہمی ہونا +

رونق دہ بزم تھا وہ جب تک۔
کیا گھر میں مرے چہل پہل تھی +

**چہل قدمی کرنا**۔ ا۔ ف ل۔ ٹہلنا۔ ہوا خوری کرنا۔ ہوا کھانا +

(ذوق) خانۂ ہستی کا اپنے صحن ہے دشت عدم۔
روز کریجے چہل قدمی مگر رخصت نہیں +

**چھلنی میں ڈالکر چھاج میں اُڑانا**۔ ہ۔ ف م۔ عو۔ تھوڑی بُرائی کو بڑا کر دینا۔ بات کا بتنگڑ کر دینا۔ بہت بدنام کرنا +

**چھلنی ہو جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) کسی چیز میں بہت سے سوراخ ہو جانا۔ مُشبّک ہونا + (۲) بارش کے باعث جا بجا سے مکان کا ٹپکنا +

(؟) جنکے نئے نئے تھے مکان اور محلسرا۔
اُنکی چھتیں ٹپکتی ہیں چھلنی ہو جابجا +

**چھلے کی بھنگیں**۔ ہ۔ اسم مونث۔ (۱) وہ

بھینس جو کیچڑ میں رہنا پسند کرے + (۲) موٹا
اور سست آدمی۔ کاہل آدمی +

**چہ میگوئیاں**۔ ا۔ اسم مونث۔ ناز و انداز
کی باتیں۔ گپ شپ۔ نخرے تلے۔ نخیا

ہمکو بھاتے نہیں ہیں ایسے طور۔
یہ چہ میگوئیاں رہیں کہیں اور + (شوق)

**چھوت جھاڑنا**۔ ہ۔ ف م۔ ٹوٹکے سے
دُکھتی آنکھوں کی لالی دور کرنا۔ نظرِ بد کو
رفع کرنا +

**چُھوت ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ چھوا جانا۔ ناپاک
ہو جانا۔ بگڑ جانا +

**چھوٹا اِستنجا کرنا**۔ ا۔ ف ل۔ پیشاب کرنیکے
بعد مٹی کے ڈھیلے سے بقیہ پیشاب کی نمی
کو سکھانا۔ پیشاب کرنا۔ (یاٹ شالا) اگی کرنا

**چھوٹا مُنہ بڑی بات**۔ ہ۔ محاورہ۔
(جب کوئی اپنے سے بزرگ کی عیب گیری
کرتا ہے یا اپنے حوصلہ سے بڑھکر بات کہتا ہو
تو اُسوقت اِسکو بولا کرتے ہیں)۔ چھوٹے
ہوکر بڑوں کی خردہ گیری کرتے ہو۔ ادنی
ہوکر اعلی کی سی بات کہتا ہے۔

**چھوٹ پڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (لکھنو) عکس
پڑنا۔ سایہ پڑنا +

چھوٹ اُسکے لال لب کی جو پیمانے میں پڑی۔
دھوکا ہوا شراب پہ لعلِ مذاب کا +

**چھوٹ لڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ آپس میں گالی
گلوج کرنا۔ کھلی کھلی گالیاں دینا +

**چھوٹی اُمت یا قوم**۔ ا۔ اسم مونث۔
نیچی ذات۔ نیچ قوم۔ کمینے۔ رذیل۔ سفلے +

**چھوٹے بڑے**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ امیر و غریب
ادنٰے و اعلی۔ خورد و کلاں۔ بچے اور
بوڑھے

**چھوٹے دل کا آدمی**۔ ا۔ اسم مذکر۔
(۱) ممسک و بخیل۔ کنجوس۔ تھڑدلا۔ (۲)
پست ہمت۔ کم حوصلہ۔ نامرد +

**چھوٹے کپڑے**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ عو۔ چولی
انگیا۔ سینہ بند۔ شاما کچہ +

ہاتھا پائی میں ہانپتے جانا۔
چھوٹے کپڑوں کو ڈھانپتے جانا + (شوق)

**چھوچھہ اُڑانا**۔ ہ۔ ف م (دیہات۔ع۔)
ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ کھال اُدھیڑنا۔
خوب مارنا +

**چُھوچُھو بنانا**۔ ہ۔ ف م۔ احمق بنانا
ہنسی اُڑانا +

**چُھوچُھو بنا**۔ ہ۔ ف ل۔ غایب ہونا
چلدینا۔ ہوا کھانا +

**چُھو ہو جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) چلدینا
کافور ہو جانا۔ غایب ہو جانا۔ (۲) عو۔

خرچ یا صرف میں آجانا - جھٹ پٹ اُٹھ جانا +

**چھُوئی مُوئی** - ہ - اسم مؤنث - (۱) ایک قسم کا بڑا نازک پودا جو چھونے سے کملا جاتا ہے (۲) بہت ہی نازک یا کاجو بھوجو چیز - نازک مزاج آدمی - مرزا پھویہ - شیشہ باشہ +

**چھُٹی پلانا لادنا** - ہ - ف ل - اپنا بوجھ اپنے سر پر رکھکر سفر کرنا - پیدل سفر کرنا +

**چھیڑ چھاڑ** - ہ - اسم مؤنث - (۱) آغاز - شروع - ابتدا + کہو صاحب! لڑائی کی چھیڑ چھاڑ ہیں کیا دیر دار ہے + (۲) نوک جھوک - مذاق آمیز باتیں - ناز و انداز کی گفتگو +

**چھینٹا پلانا** - ہ - ف م - چنڈو پلانا +

**چھینٹا دینا** - ہ - ف م - پانی کے چھینٹے سے کسی آدمی یا چیز کو تازہ کرنا + (۲) چیچک سے اچھا ہو جانیکے بعد غسل صحت دینا + (۳) فریب یا دم دینا + جُل دینا + (۴) تحریص و ترغیب دینا طمع دلانا - بڑھاوا دینا +

یہ کیا باعث جو تمنے ترک کی اے بحر میخواری
کسی واعظ نے کیا چھینٹا دیا کوثر کے پانی کا +

(۵) تھپکنا - خوش کرنا - باتیں بنانا +

**چھینٹ کی کوڑی** - ہ - محاورہ - فالتو یا زاید دنوں کی اُجرت +

**چھینٹوں میں آنا** - ہ - ف ل - دم یا دھوکے میں آنا +

**چیاں سی** - ہ - صفت - املی کے چیئیں کے برابر - بہت چھوٹی سی - بہت ذرا سی +

**چیپا کھانا** - ہ - ف ل - (۱) چیپ لگجانا خراب ہو جانا - بگڑ جانا + (۲) بازاری - کسی عورت سے ہم بستر ہو جانا +

**چَیت کھیلنا** - ہ - ف ل - پھاگ کھیلنا رنگ رلیاں مچانا +

امواکی ڈالی کوئلیا بولے + بولے رے پپیہا را
سئیاں رے بدیسوا + چیت کیسے کھیلوں گیبت برا

**چِیت مکوڑے کاڑھنا** - ہ - ف ل - بدنویسی کرنا - لکیریں کاڑھنا - نہایت بُرا لکھنا +

**چِیتھڑے بکھیرنا - یا - لینا** - ہ - ف م - لتے لینا - آڑے ہاتھوں لینا - ٹھیک بنانا - درست کرنا - دھجیاں اُڑانا +

**چیخم چاخ - یا - چیخم دھاڑ مچانا** - ہ - ف م - ایک مجمع کا شور مچانا - نہایت غُل مچانا - گھر کو سر پر اُٹھا لینا +

**چیٹک ہونا** - ہ - ف ل - کسی کام کی طرف دل سے خیال یا تعلق ہونا - فکر ہونا

**چِیرے والا** - ہ - اسم مذکر - رقلم معلی الطبیب

یا حکیم کا خطاب ہے جسکو چیرا پہن کر شاہی
دربار میں جانیکی اجازت تھی۔

بن زاغی کے۔جیا! اچھی نہیں ہونیکی ہیں۔
چیرے والے نے عبث نسخہ لکھا کسواسطے +

**چیل جھپٹّا کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ دفعتہً کسی چیز
پر چیلوں کی طرح گرنا۔ کسی چیز کو چھین لینا
جھپٹ لینا +

**چیل ڈانگر**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ لمٹنگو۔ بڑا لمبا
آدمی +

**چیل کا مُوت**۔ ہ۔ محاورہ۔ کمیاب چیز
نایاب شے۔ عنقا + تمہارے واسطے
چیل کا مُوت کہاں سے لاؤں +

**چیل کی طرح منڈلاتے پھرنا**۔
ہ۔ ف ل۔ کسی چیز کی خواہش میں چیل
کی طرح بیتاب پھرنا۔ کسی چیز کی نہایت
خواہش کرنا +

**چین بجبیں ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ تیوری
میں بل ڈال لینا۔ ترش رو ہونا۔ ناراض
یا خفا ہونا +

برہم اُسے کیوں تو نے کیا چھیڑ کے پھر زلف۔
اے دل وہ ابھی چین بجبیں ہو ہی چکا تھا +

**چیں بُلانا**۔ ہ۔ ف م۔ ہرا دینا۔
توبہ کرا دینا۔ شکست یا مات دینا +

**چیں بولنا۔یا۔ مان جانا**۔ ہ۔
ف ل۔ ہار جانا۔ تھک جانا۔ ہو چکنا
توبہ کرنا +

**چین کرنا۔یا۔ اُڑانا**۔ ہ۔ ف ل۔
عیش وعشرت میں دن کاٹنا۔
مزے اُڑانا +

**چیونٹیاں لگنا**۔ ہ۔ ف ل۔ بدنمیں
دھوپ کی تیزی کے باعث چنگاریاں
سی لگنے لگنا +

**چیونٹی کے پر نکلے ہیں**۔ ہ۔ محاورہ
(جب چیونٹی کے پر نکلتے ہیں تو اُسکے
مرنے کے دن قریب آجاتے ہیں)
اسی طرح سے جب کم ظرف آدمی
بہت شیخی یا گھمنڈ کرتا ہے تو اُسکے
حق میں کہا کرتے ہیں کہ اُسکے
مرنے کے دن آن پہنچے ہیں۔

شیخ امداد علی بحر

کس کے گلبرگ لب شیریں پہ سبزہ اُگیا۔
چیونٹیوں نے پر نکالے ہیں بسان عندلیب +

ح

**حاتم** ۔ ع ۔ صفت ۔ (عرب کے ایک سردار کا نام ہے جو بڑا ہی سخی اور فیاض تھا) اسی سبب سے ۔ بڑا فیاض سخی ۔ داتا ۔ دانی +

**حاجت رفع کرنا** ۔ ا ۔ ف م ۔ (۱) کسی کا کوئی کام نکالنا + (۲) بیت الخلاء یا پیخانے جانا +

**حاجت میں رکھنا** ۔ ا ۔ ف م تحویل یا حراست میں رکھنا ۔ نظر بند رکھنا +

**حاشیہ چڑھانا یا لگانا** ۔ ا ۔ ف م ۔ (۱) شرح یا تفسیر لکھنا ۔ ٹیکا رچنا + (۲) بات کو بڑھا کر کہنا ۔ مضمون کو دوبالا کرنا ۔ کسی بات کو نمک مرچ لگا کر بیان کرنا

**حاضری دینا** ۔ ا ۔ ف م ۔ شیرمال و حلوا وغیرہ پر مردہ کی نیاز دلا کر غریبوں کو تقسیم کر دینا ۔ مُردے کا کھانا دینا ۔ کڑوی کھچڑی دینا + (۲ ۔ اہل یورپ) صبح کا کھانا کھلانا + (۳) کچہری یا کسی دفتر میں اپنی حاضر باشی لکھوانا +

**حاضری میں کھڑا رہنا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ خدمت کے لئے ہر وقت موجود رہنا ۔ تیار رہنا +

**حاکم کے کتے** ۔ ا ۔ اسم مذکر ۔ (حقارتاً) کسی حاکم کے پنج کے نوکر چاکر جو بغیر نذرانہ

سے لئے حاکم تک نہیں جانے دیتے +

**حال آنا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ گانا سننے سے تن...
کو دنے لگنا ۔ وجد آنا +

**حال سے بے حال ہو جانا** ۔ ا ۔ ف ل ...
(۱) ۔ آپے سے باہر ہو جانا ۔ ہوش ...
وحواس باختہ ہونا + (۲) بُری حالت ...
ہو جانا ۔ جانکنی کی نوبت پہنچنا +

**حامی بھرنا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ کسی کام کے ...
پورا کرنے کا اقرار کرنا ۔ وعدہ کرنا +

آہیں مت بھر اُسے لے آتے ہیں ۔
اِتنی حامی نہیں بھرتا کوئی + (جرأت)

**حبّہ بھر** ۔ ا ۔ م ف ۔ کوڑی بھر ۔ ذرا سا ...
مقدار قلیل ۔ تھوڑا سا +

**حبّہ حبّہ وصول پانا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ کوڑی ...
کوڑی وصول پا لینا ۔ کچھ باقی نہ رہنا ...

**حجاب اٹھنا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ (۱) پردہ ...
اُٹھنا یا ہٹنا + (۲) شرم ولحاظ نہ رہنا ...
بے شرم ہو جانا +

**حجامت بنانا** ۔ ا ۔ ف م ۔ (۱) سر کے ...
بال مونڈنا ۔ اصلاح بنانا + (۲) مونڈ...
لوٹنا ۔ موسنا ۔ ٹھگنا +

**حجامت بننا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ (۱) اصلاح ...
بننا ۔ بال کاٹے جانا + (۲) منڈنا ۔ لٹ...

ٹھکا جانا +

**حد سے بڑھنا** - ا - ف ل - اپنے درجہ سے تجاوز کرنا - بہت بڑھجانا +

**حدیث کھینچنا** - ا - ف ل - (م - عو) قسم کھانا - آن کرلینا - توبہ کرنا +

**حرارہ دینا** - ا - ف م - جُل یا بُتّا دینا چال چلنا +

**حرارہ لینا - یا - لانا** - ا - ف ل - غیظ و غضب میں آنا - برافروختہ ہونا - جوش میں آنا +

**حرام خور** - ف - اسم مذکر - (۱) مفت کی آمدنی کھانیوالا - بے محنت کئے روٹیاں توڑنیوالا + (۲) رشوت خوار - راشی + (۳) سُست و کاہل - وہ شخص جو اپنے مالک کا کام دل لگا کر نکرے +

**حرام زادہ** - ف - صفت - لغوی - حرام کی پیدائش + اصطلاحی - شریر - بد شُہدا - لڑاکا - دنگئی - فسادی +

کوتاہ گردن تنگ پیشانی - حرامزادہ کی یہی نشانی

**حرام کا جنا - حرامی مُوت - حرامی پلّا** - ا - اسم مذکر - نطفۂ غیر تحقیق - ولدالزنا - حرامی +

**حرام کرنا** - ا - ف م - (۱) زنا کاری کرنا بدفعلی کرنا - بُرا کام کرنا + (۲) خلل ڈالنا - خراب کرنا - کرکرا کرنا - رنگ میں بھنگ کرنا +

تمنے ہماری بھی نیند حرام کردی۔

**حرام موت مرنا** - ا - ف ل - زہر وغیرہ کھاکر مرنا - مرگ مفاجات پانا کُتّے کی موت مرنا +

**حرف اُٹھانا** - ا - ف ل - نیا حرف یا لفظ اپنے آپ پڑھنے لگنا +

**حرف آشنا** - ف - صفت - الف بے تے پڑھنیوالا - نوآموز - سیکھتڑ

**حرف آنا** - ا - ف ل - الزام آنا - کلنک کا ٹیکا لگنا +

**حرف بنانا** - ا - ف م - (۱) لفظوں کو اچھی طرح سے بنا کر لکھنا + (۲) (قانون) ترمیم فاسد کرنا - تحریف کرنا حرف ملانا یا بدلنا +

**حرف پکڑنا - حرف گیری کرنا** - ا - ف م - نکتہ چینی کرنا - نقص نکالنا - عیب جوئی کرنا +

**حرف لانا** - ا - ف م - الزام لگانا - تہمت دھرنا - بدنام کرنا +

**حرکت کرنا** - ا - ف م - (۱) کوئی بُرا کام کرنا - ایسا کام کرنا جو اپنی شان

کے خلاف ہو۔ بیجا کام کرنا + (۲) فعل ناجائز کرنا۔ فعل خلاف وضع فطری کرنا +

**حرمت لینا۔یا۔بگاڑنا** ۔ ا۔ ف م ۔عو۔ آبرو ریزی کرنا + دیکھو (آبرو لینا)

**حساب لڑنا۔یا۔لگنا** ۔ ا۔ ف ل۔ (۱) باہمی ربط ہونا ۔میل ملاپ ہو جانا + (۲) آشنائی یا دوستی ہو جانا +

**حساب لگانا** ۔ ا۔ ف م۔ (۱) شمار کرنا گننا۔ پھیلانا + (۲) جگت لگانا ۔سازش کرنا + (۳) بازاری کسی کے ساتھ بدفعلی کرنا ۔آشنائی کر لینا + (۴) نوکری کر لینا نوکر ہو جانا +

**حسن محفل** ۔ ا۔ اسم مذکر۔لکھنؤ۔ تلنگان۔ حقہ ۔ رونق محفل (مزاق)

**حشر توڑنا۔یا۔برپا کرنا** ۔ ا۔ ف ل۔م عو۔ (۱) آفت ڈھانا۔ شور ڈالنا۔ دھاڑنا۔ کہرام مچانا + (۲) خوب خفا ہونا۔ بہت ناراض یا غصہ ہونا +

**حق حق کرنا** ۔ ا۔ ف ل ۔ (۱) خدا خدا کرنا ۔ خدا کا نام لینا + (۲) توبہ کرنا ۔استغفار کرنا + (۳) بھوک کے مارے مرنے لگنا انتڑیوں کا قل ہو جانا +

**حقہ پانی بند کرنا** ۔ ا۔ ف م۔ ذات سے خارج کر دینا ۔ برادری سے نکال دینا +

**حقہ پانی پلانا** ۔ ا۔ف م۔ آؤ بھگت کرنا خاطر تواضع کرنا ۔ مدارات کرنا +

**حقیقت کھلجانا** ۔ ا۔ف ل ۔ اصلیت معلوم ہو جانا۔ چھپی بات ظاہر ہونا۔ حال معلوم ہو جانا۔ قلعی یا بھید کھلجانا +

شب وصل عدو کیا کیا جلا ہوں۔
حقیقت کھل گئی روز جزا کی + (مومن)

**حکایتیں کرنا** ۔ ا۔ف م ۔ مفت کی حجتیں کرنا۔ تکرار نکالنا ۔ دلیلیں چھانٹنا +

**حلال کرنا** ۔ا۔ ف م ۔ (۱) کلمہ پڑھ کر کسی جانور کی گردن پر چھری پھیرنا ۔ ذبح کرنا (۲) از حد دق کرنا ۔ بہت تکلیف دینا ۔ مار ڈالنا + (۳) محنت یا مشقت کر کے کھانا ۔ واجبی طور سے خدمت کر کے عوضانہ کو جائز کرنا +

**حلال زادہ ۔ حلالی** ۔ ف ۔ صفت ۔ طنزاً ۔شریر۔ مفسد ۔ بدذات ۔ حرامی +

**حلق بند کرنا** ۔ا۔ف م ۔ (م عو ک)۔کسی کو بولنے نہ دینا ۔ بولنے میں حارج ہونا ۔ خلل در معقولات دینا

**حلق بیٹھ جانا** ۔ ا۔ ف ل ۔ آواز کا بھاری ہو جانا ۔ آواز مدھم ہو جانا +

**حلق دبانا** ۔ ا۔ ف م ۔ زبردستی بولنے

سے روکنا۔ باتوں میں دخل دیکر بولنے نہ دینا

**حلق کا دربان ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ (م ع) کھاتے وقت سر پر آن چڑھنا۔ کھانا کھانے میں خلل ڈالنا +

**حلوا سمجھنا**۔ ا۔ ف ل۔ کسی کو نہایت ضعیف و کمزور یا ناچیز تصور کرنا۔ کسی کام کو بہت آسان خیال کرنا +

**حلوا کھانا**۔ ا۔ ف م۔ کسی کے مرنے کے بعد کا حلوا کھانا۔ کسی کا مرنا چاہنا۔ بھتی کھانا + کبھی کہتی جو ہمکو ہاتھ لگائیے۔ (شوق) جسکو چاہے اُسی کا حلوا کھائیے +

**حلوا نکلجانا**۔ ا۔ ف ل۔ بہت سی محنت و مشقت کے باعث پتلا حال ہو جانا +

**حلوائے بے دود۔ حلوا بے دود** ف۔ اسم مذکر۔ (۱) وہ پھل جو درخت ہی پر پک جائے + (۲) ملایم چیز۔ نرم چیز +

**حمایت کی گھوڑی**۔ ا۔ اسم مؤنث۔ وہ شخص جو دوسرے کے بل پر کودے + حمایت کی گھوڑی عراقی کے لات مارتی ہے مثل

**حواس پکڑو۔ حواسوں پر صدقہ دو** ا۔ ندا و ندبہ۔ م ع۔ ہوش میں آؤ۔ عقل سے بات کرو

**حور کا بچہ**۔ ا۔ اسم مذکر۔ چاند کا ٹکڑا۔ حسین۔ خوب صورت۔ پریزاد +

**حول جول مچانا**۔ ا۔ ف م۔ (م ع) غل و شور مچانا۔ گھبرا لینا + فوج اسطرح بھی کوئی گھبرائے۔ فوج کوئی اتنی حول جول مچائے + (شوق)

**حیص بیص کرنا**۔ ا۔ ف م۔ تکرار کرنا۔ بحثا بحثی کرنا۔ حجت کرنا +

## خ

**خاردار**۔ ف۔ صفت۔ (بازاری) ڈاڑھی والا۔ باریش +

**خار کھانا**۔ ا۔ ف ل۔ حسد کرنا۔ ڈاہ کرنا۔ جلنا

**خار گزرنا۔ معلوم ہونا۔ یا۔ ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ بُرا معلوم ہونا۔ ناگوار گزرنا۔ کانٹا سا کھٹکنا +

**خاص بازار**۔ ا۔ اسم مذکر۔ وہ بازار جو حاکم وقت کے در دولت کے مقابل واقع ہو +

**خاص بردار**۔ ف۔ اسم مذکر۔ محافظ شاہی۔ باری گھاٹ +

**خاص تپی**۔ ا۔ اسم مؤنث۔ مختلف

اقسام کی لوزیات وغیرہ جو ہندؤں میں ضیافت کے وقت بناتے ہیں +

**خاص تراش**۔ ف۔ اسم مذکر۔ امیروں کا اُسترا

**خاص خاص لوگ**۔ ا۔ محاورہ۔ امیر اُمرا۔ اعلیٰ درجہ کے لوگ +

**خاص محل**۔ ا۔ اسم مذکر۔ (۱) بڑا محل محلسرا۔ زنانخانہ + (۲) بیاہتا بیوی +

**خاصہ چُننا**۔ ا۔ ف ل۔ شاہی دسترخوان پر انواع واقسام کے کھانے لگانا +

**خاطر داری کرنا**۔ ا۔ ف م۔ خاطر تواضع کرنا۔ مدارات کرنا۔ آؤ بھگت کرنا +

**خاطر میں رکھنا**۔ ا۔ ف ل۔ یاد۔ یا۔ دھیان رکھنا۔ خیال رکھنا +

اے وہ کوئی جو آج پئے ہے شراب عیش۔
خاطر میں رکھیو کل کے بھی رنج و خمار کو + (ذوق)

**خاطر میں لانا**۔ ا۔ ف ل۔ قدر و منزلت کرنا۔ عزت کرنا۔ کچھ سمجھنا یا گننا +

(۱) مزاج اپنا غیور از بس بڑا ہے۔
ترے غم میں کسے خاطر میں لائیں + (امیر)

(۲) لیکن سودا کسے خاطر میں لاتے تھے۔ (آب حیات)

**خاطر میں نہ لانا**۔ ا۔ ف ل۔ خیال میں نہ لانا۔ کچھ پروا نہ کرنا۔ کچھ نہ سمجھنا +

فریادی ہوں تو ٹپکے لہو میری زباں سے۔
نالے کو بلبلوں کے خاطر میں بھی نہ لاؤں + (ذوق)

**خاکا اُڑانا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) کسی کی روش و انداز حاصل کرنا + (۲) کسی کو بدنام کرنا۔ ہجو کرنا۔ رسوا کرنا۔ گڈّا بنانا +

**خاکا بنانا۔ یا۔ کرنا**۔ ا۔ ف م۔ کسی چیز کی شکل کی لکیریں بنالینا۔ کچا نقشہ کاڑھ لینا

**خاک اُڑاتے پھرنا**۔ ا۔ ف ل۔ ہرزہ گردی کرنا۔ واہی تباہی یا خراب و خستہ پھرنا۔ مارا مارا پھرنا +

**خاک اُڑانا**۔ ا۔ ف م۔ بہت سعی کرنا۔ بیفایدہ کوشش کرنا +

خاک سینے میں محبت نے اُڑائی کیا کیا۔
اشک بھی آنکھ سے نکلا تو مکدر نکلا + (داغ)

(۲) بے عزتی کرنا۔ رسوا و بدنام کرنا

(۳) طنزاً۔ کوئی بڑا بھاری کام کرنا +

سدا خاک ہی تو اُڑائی ہے۔

(۴) سیکھنا۔ کچھ حاصل کرنا +

کون سی چیز ہے جسکی ہننے خاک نہیں اُڑائی +

**خاک اُڑنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) ویرانہ یا بربادی نظر آنا۔ بے رونقی ہو جانا + چاروں طرف بازاروں میں خاک اُڑ رہی ہے (۲) برباد یا تباہ ہونا۔ مفلس یا غریب ہونا۔ چاہے دن میں اُنکے ہاں تو خاک اُڑ گئی۔ (۳) ملعون ہونا۔ بدنام یا رسوا ہونا۔

بے عزتی ہونا +
خاک پا ہونا ۔ ا ۔ ف ل ۔ انکساری یا عاجزی کرنا ۔ اپنے تئیں ادنیٰ سمجھنا +
خاک پتھر ۔ خاک دُھول ۔ خاک ۔ ا ۔ م ف ۔ کُچھ بھی نہیں ۔ ہیچ ۔ ناچیز +
خاک پھانکنا ۔ ا ۔ ف ل ۔ (۱) واہی تباہی پھرنا ۔ بیکار وقت گنوانا ۔ تضیع اوقات کرنا + (۲) جھوٹ کے پل باندھنا ۔ نہایت جھُوٹ بولنا +
خاک چاٹنا ۔ ا ۔ ف ل ۔ (۱) عجز یا انکسار کرنا ۔ توبہ کرنا +
یہ بولی ہوں بول بڑا خاک چاٹ کرے
گوئیاں کی طرح جھاڑو کی تیلی نہیں ہوں میں + (رنگیں)
(۲) خوشامد کرنا +
خاک چھاننا ۔ ا ۔ ف م ۔ (۱) کسی گم شدہ چیز کی تلاش میں خاک کو چھلنی میں ڈالکر چھاننا + خاک تک کو جو دلدار کی چھانی ہم نے ۔
(امیر) جستجو کی پہ دلِ گم شدہ پایا نہ گیا
(۲) بیفائدہ جستجو کرنا ۔ رائیگاں کوشش کرنا
ہزاروں حکمت کا اک بچھونا بیپانی اوپر جو کچھ ہا ہے
(نظیر) بہت جنہوں نے خاک چھانی کوئی نہ سمجھا یہ بھید کیا ہے
خاک ڈالنا ۔ ا ۔ ف م ۔ (۱) مٹی ڈالنا ۔ ڈھکنا چھپانا ۔ (۲) رفع دفع کرنا ۔ جانے دینا

تکرار کو مٹانا + (۳) لعنت بھیجنا ۔ تبرا کرنا دھرکار کرنا + دوہا ۔ تلسی داس ۔
جنہیں بہن مُنہ سے کہیں تنہیں لگا دیں تاک ۔
تُلسی ایسے تَن کے اوپر ڈالو خاک +
خاک کا پتلا ۔ ا ۔ اسم مذکر ۔ انسان ۔ منش ۔ جسم خاکی +
خاک کا پیوند ہو جانا ۔ ا ۔ ف ل ۔ خاک میں مل جانا ۔ مر جانا ۔ فوت ہو جانا
خاک کر دینا ۔ ا ۔ ف م ۔ (۱) جلا کر راکھ کر دینا ۔ خراب کر دینا ۔ (۲) ضایع یا برباد کر دینا ۔ رائگاں کرنا ۔ تباہ کرنا +
لاکھ کا گھر خاک کر دیا ۔ مثل
خاک کی برابر کر دینا ۔ ا ۔ ف م ۔ تباہ کرنا ۔ برباد کرنا ۔ ستیا ناس کھونا
تیری نمود نے مجھکو کیا برابر خاک ۔
میں نقش پا کی طرح پائمال اپنا ہوں + (امیر)
خاک کے گھر کو لاکھ بنانا ۔ ا ۔ ف م ۔ غریب سے امیر کر دینا ۔ کنگال کو دھنوان بنا دینا +
خاک میں خاک ملانا ۔ ا ۔ ف م ۔ نام و نشان مٹانا ۔ مار ڈالنا +
کس کس کی خاک اسکے ملاتی ہے خاک میں ۔
جاتی ہے پھر نسیم اسی رہگذار کو (امیر)

**خاک میں خاک مِلنا** - ا - ف ل - تباہ ہونا - برباد ہونا + (۲) فوت ہونا - مرجانا
ہم خاک میں ملے تو ملے لیکن اے سپہر -
اُس شوخ کو بھی راہ پہ لانا ضرور تھا + (میر)

**خاک میں ملانا** - ف م - (۱) ستیاناس کرنا - تباہ یا برباد کرنا +
ہاے وہ دل تھا کہ جھکو جان سے بڑھکر عزیز -
آج اُسے یُوں خاک میں تونے ملا کر رکھدیا +
(۲) ذلیل و رسوا کرنا - خراب خستہ کرنا -
دل مجھے اُس گلی میں لیجاکر -
اور بھی خاک میں ملا لایا + (میر)
(۳) مار ڈالنا - زمین کا پیوند کرنا -
مارا زمیں میں گاڑا تب اُسکو صبر آیا -
اِس دل نے ہمکو آخر یوں خاک میں ملایا + (میر)
(۴) رائیگاں کھونا - ضایع - کھودینا
(۱) وحشت میں ہوں بلا گر وادی پہ رہنے آؤں -
مجنوں کی محنتیں سب میں خاک میں ملاؤں +
(۲) سارا روپیہ خاک میں ملا دیا +

**خاک وخون میں مِلنا** - ا - ف ل - برباد ہوجانا - مٹ جانا - فنا ہوجانا -

**خاک ہوجانا** - ا - ف ل - (۱) جلکر راکھ ہوجانا - خراب ہوجانا - (۲) تباہ و برباد ہوجانا + (۳) مرجانا - مٹ جانا - فنا ہوجانا - وگرنہ خاک ہوئے کتنے ہی محبت میں
کسیکا بھی کہیں مُشتِ غبار پاتے ہیں (میر)
(۴) جل جانا - بُرا معلوم ہونا - غصہ کے مارے تن بدن میں آگ لگ جانا +

**خاکی انڈا** - ا - اِسم مذکر - (۱) خراب اور گندہ انڈا + (۲) حرامی بچہ - پِتّر یا پُتّر - رنڈی زادہ +

**خالاجی کا گھر** - ا - اسم مذکر - (۱) مانوسی کا گھر - کسیکی ملکیت +
پئیں گے مسی بیٹھ کو جاکر کسیکی خالا کا گھر نہیں ہے -
کرینگے دلبر سے چوما چاٹی کسیکے باوا کا ڈر نہیں ہے +
(۲) آرام و آسایش کی جگہ - امن کا مقام
(۳) سہل و آسان کام - نانی جی کا گھر +
عاشقی خالاجی کا گھر نہیں ہے + مثل

**خال خال** - اِم ف - کم کم - کوئی کوئی - قدر قلیل - بہت تھوڑے +

**خالصہ لگنا** - ا - ف ل - سرکار کے قبضے میں آجانا - ضبطی میں آنا - سرکاری ہوجانا +
جو جو بخیل کُتّن زر چھوڑ کر مریگا -
یا کھائیگا جنوائی یا خالصے لگیگا + (نظیر)

**خالی پیٹ کٹارمی مارنا** - ا - ف ل - بھوکا لڑنا - بِلا تنخواہ کے اپنے ولی نعمت

کی خیر خواہی کرنا +

**خالی جانا**۔ ا۔ ف۔ ل۔ لکڑی کا ہاتھ حریف پر نہ بیٹھنا۔ نشانہ کا ٹھیک موقع پر نہ لگنا +

**خالی دینا**۔ ا۔ ف۔ م۔ (۱) بہانہ کرنا۔ ٹال جانا۔ (۲) دشمن کی ضرب نہ کھانا۔ ضرب بچانا

**خالی کا چاند یا مہینا**۔ ا۔ اسم مذکر۔ (م ع) ماہ ذیقعد۔ وہ مہینا جسمیں کوئی تہوار نہیں ہوتا۔ منحوس مہینا +

خدا جانے یہہ دیکھا دیکھ منہ کس کا۔
ہوئی ہر عید غیروں کو ہمیں ہے چاند خالی کا + (سرور)

**خام پارہ**۔ ا۔ اسم مؤنث۔ (م ع) وہ عورت جو بالغ ہونے سے پہلے ہم بستر ہو جاے۔ ایک قسم کی گالی + (۲) اڑی مکار عورت۔ حرّاف۔ عّلامہ +

**خام خیالی**۔ ا۔ اسم مؤنث۔ بیہودہ خیالات واہیات خیالات +

**خانگی پن کرنا**۔ ا۔ ف۔ م۔ پردہ نشین ہوکر بد فعلی کرانا۔ گرہستن ہوکر رنڈی پن کرنا +

**خانہ جنگی کرنا**۔ ا۔ ف۔ م۔ (۱) کنبے دار یا رشتہ داروں سے لڑنا۔ گھر میں فساد کرنا + (۲) ذرا ذراسی بات میں تکرار کرنا۔ جھگڑنا۔ لڑنا۔ سر پھوڑنا +

**خانۂ خدا**۔ ف۔ اسم مذکر۔ خدا کا گھر۔ مسجد +

**خانہ خراب**۔ ف۔ اسم مذکر۔ بار وضع آوارہ۔ کمبخت۔ بدنصیب +

میں جو بولا کہا کہ یہہ آواز۔
اُسی خانہ خراب کی سی ہے + (میر)

**خانہ خراب ہو جائے**۔ کلمہ بددعا۔ گھر اُجڑے۔ ستیاناس جائے۔ برباد ہو

دیکھ آرسی کو یار ہوا محو ناز کا۔
خانہ خراب ہوجیو آئینہ ساز کا + (میر)

**خانہ نشین ہونا**۔ ا۔ اسم مذکر۔ نوکری چھوڑ کر یا پنشن لیکر گھر میں بیٹھ جانا۔ تعلقات دنیوی کو کم کر دینا +

**خبر اُڑنا**۔ ا۔ ف۔ ل۔ خبر پھیل جانا۔ شہرت ہوجانا۔ مشہور ہو جانا +

**خبر پڑنا**۔ ا۔ ف۔ ل۔ معلوم ہونا۔ حقیقت کُھلنا۔ ہوش میں آنا +

سو روپے دینے آئے جب خبر پڑی +

**خبر لینا**۔ ا۔ ف۔ م۔ (۱) حال پوچھنا۔ پرسان حال ہونا۔ حال دریافت کرنا۔ مزاج پرسی کرنا +

نرگس نے مجھے بیمار کیا عشق نے جسکے۔
ایکدن نہ خبر لینے کو وہ بے خبر آیا + (جان صاحب)

(۲) دیکھ بھال کرنا۔ چوکسی رکھنا۔ خبرگیری کرنا + گر خبر لینی ہے تو اے صیاد۔
ہاتھ سے بہہ شکار جاتا ہے + (یکرنگ)

(۳) پرورش کرنا۔ پالنا۔ خبرگیراں ہونا

(۴) (طنزاً) ٹھیک بنانا۔ خدمت کرنا۔ درست کرنا۔ مارنا +

**خبط اُچھلنا۔ یا۔ ہو جانا۔** ا۔ ف ل۔ دیوانگی ہونا۔ جنوں کی زیادتی ہونا۔ پاگل ہونا +

**خدا پر چھوڑ دینا۔** ا۔ ف م۔ نہایت بیمار کا علاج خدا کے بھروسہ پر موقوف کر دینا + اب مسیحائی سے کیا حاصل نہیں بچنے کا میں
(برق) اے صنم! مجھکو خدا پر بہر یزداں چھوڑ دے

**خدا جانے۔** ا۔ ندا و ندبہ۔ خدا معلوم۔ کچھ خبر نہیں۔ میں نہیں جانتا +
دل اک بُت پہ شیدا ہوا چاہتا ہے۔
خدا جانے اب کیا ہوا چاہتا ہے + (ناسخ)

**خدا خدا کر کے۔** ا۔ م ف۔ (خدا کے سامنے بڑی عاجزی کر کے)۔ اسی سبب سے بہزار دقت۔ بڑی دقتوں سے۔ از حد تکلیف اُٹھا کر۔
خدا خدا کر کے بچہ اچھا ہوا ہے۔

**خدا خدا کرنا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) یاد الٰہی کرنا۔ دیکھو (اللہ اللہ کرنا) +
غرور کرنے لگے زاہد و عبادت پر۔
خودی سما گئی آخر خدا خدا کرتے +

(۲) توبہ کرنا۔ اجتناب کرنا +
خلیل! کعبے میں بُت پرستی خدا خدا کر خدا خدا کر! (نصیر)

**خداداد۔** ف۔ صفت۔ خدا کی دی ہوئی وہبی۔ طبعی۔ قدرتی۔ ذاتی۔ جبلی +

**خدا دکھائی دے گیا۔** ا۔ محاورہ۔ مصیبت کے وقت کوئی مددگار دکھائی نہیں دیا بس خدا ہی خدا نظر آیا۔ ایسی سخت آفت آئی کہ کسی نے مدد نہ کی۔

**خدا رکھنا۔** ا۔ ف ل۔ خوف خدا ہونا۔ حق شناسی ہونا +
سچ تو یہ ہے کہ نہیں دوسرا تجھسا کوئی۔
اے صنم جھوٹ نہ بولیں گے خدا رکھتے ہیں۔ (نسیم)

**خدا رکھے خدا رکھو۔** کلمۂ دعائیہ۔ ج م ع و۔ خدا جیتا رکھے۔ اللہ سلامت رکھے رام جی رکھو +

**خدا سمجھے۔** ا۔ ندا و ندبہ۔ خدا اُسکا بدلہ لے۔ خدا اُسکی سزا دے +
(۱) ایسے فقروں کو کوئی کیا سمجھے۔
اور تو کیا کہوں خدا سمجھے + (شوق)
(۲) ستم کو ہم کرم سمجھے۔ جفا کو ہم وفا سمجھے۔
اور اس پر بھی نہ سمجھے وہ تو اس بت سے خدا سمجھے (ذوق)

**خُدا سے ڈر۔ یا۔ ڈرو۔** ا۔ ندا و ندبہ۔ خدا کا خوف کرو۔ توبہ کرو۔ باز آؤ +

آرسی دیکھکر نہ ہو مغرور۔
خود نمائی نکر خدا سوں ڈر + (ولی)

**خُدا سے لو لگنا۔** ا۔ ف ل۔ (چونکہ مرتے وقت اکثر خدا ہی کی طرف دھیان ہوتا ہے) اسی سبب سے (۱) مرنے کے قریب ہونا۔ نزع کی حالت ہونا + (۲) خدا کی یاد کرنا۔ یاد الٰہی کرنا۔ رام رام جپنا۔

**خُدا کا گھر۔** ا۔ اسم مذکر۔ (۱) عرش۔ آسمان (۲) مسجد۔ خانۂ خدا +

سب ننگے ہے گدھا آٹھ پہر گھر میں خدا کے۔
نے ذکر۔ نہ صلوات۔ نہ سجدہ۔ نہ اذان ہے + (آمیر)

**خُدا کے پاس جانا۔ خدا کے گھر جانا۔** ا۔ ف ل۔ مرنا۔ فوت ہونا۔ جاں بحق ہونا +

**خُدا کی پناہ۔** ا۔ ندا و ندبہ۔ معاذ اللہ۔ نوج۔ خدا بچائے +

آئی ماما بھی ایک لیئے ہمراہ۔
کتنی چالاک ہے۔ خدا کی پناہ + (شوق)

**خُدا کی چوری نہیں تو بندہ کی کیا چوری۔** ا۔ محاورہ۔ بُرا کام جب خدا سے چھپکر نہیں کرتے تو بندے سے کیوں چھپا کر کریں

ہیں مے آشکارا ہمکو کسکی ساقیا! چوری۔
خدا کی گر نہیں چوری تو پھر بندہ کی کیا چوری + (ذوق)

**خُدا کی دین۔** ا۔ اسم مؤنث۔ فضل خدا۔ مہر الٰہی۔ خدا کی عنایت +

خدا کی دین کا موسیٰ سے پوچھیئے احوال۔
کہ آگ لینے کو جائیں پیمبری ہو جائے +

**خُدا کی راہ کا سودا ہے۔** ا۔ محاورہ۔ للّٰہ کا کام ہے۔ ثواب کا کام ہے +

دل اسیر زلف ہے ایک بندۂ اللہ کا۔
کیجئے آزاد سودا ہے خدا کی راہ کا +

**خُدا کی سنوار۔ یا۔ مار۔** ا۔ محاورہ غضب الٰہی ٹوٹے۔ خدا کا قہر آئے +

(۱) جھوٹا بد ذات فعلیا مکّار۔
اس دغا پر تیری خدا کی سنوار + (شوق)

(۲) چھٹ میرے غیر کو جو کرتا ہو پیار۔
ارے اسیر پڑے خدا کی مار + (شوق)

**خُدا کے گھر سے پھرنا۔** ا۔ ف ل۔ مر مر کے بچنا + دیکھو (اللہ کے گھر سے پھرنا)

**خُدا لگتی۔ یا۔ لگی کہنا۔** ا۔ ف م۔ حق حق کہنا۔ ایمان سے کہنا۔ سچ کہنا +

(۱) بتوں کے جرم الفت پر ہمیں زجر و ملامت ہے۔
مسلماں بھی خدا لگتی نہیں کہتے۔ قیامت ہے! (نظیر)

(۲) مدار ہے ناصحو! تمہیں پر تمام اُسکی منصفی کا۔
ذرا تو کہنا خدا لگی بھی فقط سخن پروری نکرنا + (داغ)

**خُدائی خراب۔ خُدائی خوار۔** ا۔ اسم مذکر

جہان گرد - خراباتی - آوارہ +

تیری طرف اگر تیرے اعمال نیک ہیں -

زاہد ؟ خدا ہے مجھسے خدائی خراب کا +

**خُدائی خوار پھرنا** - ا - ف ل - ہرزہ گردی کرنا - واہی تباہی یا مارا مارا پھرنا - تضیع اوقات کرنا +

**خُدائی دعوی کرنا** - ا - ف م - خدا ہونے کا دعوی کرنا - خدا بننا - تکبر وغرور کرنا +

دیکھتا اُس بُت مغرور کا گر جاہ و جلال -

کبھی فرعون نہ دعوی خدائی کرتا + (ذوق)

**خُدائی رات** - ا - اسم مؤنث - وہ رات جسمیں عورتیں رات بھر گاتی اور جاگتی رہتی ہیں - رت جگا +

تیرے آنے کی دعا مانگا کئے جاگا کئے -

رات بھر عالم رہا اے بُت خدائی رات کا + (بحر)

**خَدائی کا بدمعاش** - **خُدائی کا چھٹا ہوا** - ا - صفت - بڑا ہی بدمعاش - پاک شہدا

**خُدائی کا جُھوٹا** - ا - صفت - نہایت جھوٹا از حد دروغ گو - بڑا ہی کاذب +

**خراب کرنا** - ا - ف م - (۱) ناپاک یا غلیظ کرنا - گندہ کردینا - (۲) برباد کرنا - اُجاڑنا - ناس کردینا + (۳) اڑا دینا - اُٹھا دینا - ضایع کرنا + (۴) بداطوار بنانا - بُری عادتیں سکھانا - بدچلن کردینا + (۵) عیاش یا رنڈی باز بنا دینا + (۶) عورت کو رکھنا - کسی کے ساتھ بدفعلی کرنا + (۷) دق کرنا - حیران کرنا - ٹھیک بنانا - درست کرنا +

مگ تورہ اسے بنائے ہستی تو -

تجھکو کیا خراب کرتا ہوں + (میر)

**خراب ہوتا پھرنا** - ا - ف ل - واہی تباہی پھرنا - کوچہ گردی کرنا - مارا مارا پھرنا +

ہیں ترک عشق کرکے ہوا گوشہ گیر میرا -

ہوتا پھروں خراب جہاں میں کہاں تلک + (میر)

**خراط اُتارنا** - ا - ف م - درست کرنا - بنانا - سنوارنا - آراستگی کرنا +

اپنے استادوں اور بزرگوں سے بھی سُنا ہے کہ مرزا جانجاناں - سودا - میرؔ - خواجہ میردرد - چار شخص تھے کہ جنہوں نے زبان اُردو کو خراط اُتارا ہے + (از آب حیات)

**خربوزے کو دیکھکر خربوزہ رنگ پکڑتا ہے - یا - پلٹتا ہے** - ا - محاورہ - ایک کے چال وچلن کا اثر دوسرے پر ضرور ہوتا ہے - صحبت کا اثر ضرور ہوتا ہے -

**خرد ماغی کرنا - خرد ماغ ہوجانا** - ا - ف ل - گدھا جسوقت بولنے پر آتا ہے

تو کتنا ہی دھمکاؤ ایک خیال میں نہیں لاتا) اسی
سبب سے۔ مغرور ہونا۔ گھمنڈ کرنا۔
مُنہ تیغ ہو جانا +

**خُردہ پکڑنا۔ خُردہ گیری کرنا۔** ا۔ ف م
نکتہ چینی کرنا۔ عیب جوئی کرنا۔ کھوٹ نکالنا

**خُردہ کرنا۔** ا۔ ف م۔ (۱) روپیہ کو بُھنانا یا
تُڑانا + ایسا کیا دل گردہ کہ روپیہ کیا خُردہ۔ مثل
(۲) بیچ ڈالنا۔ کوڑے کر ڈالنا۔ بازارو کھانا

**خرمستی لگنا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) گدھے کی طرح
مست ہو جانا۔ مستی لگنا۔ خواہش نفسانی
کا زور کرنا۔ (۲) اِترانا۔ گھمنڈ کرنا +

**خُشکا کھاؤ۔** ا۔ ندا و ندبہ۔ چلدو۔ ٹہلو۔
رفو چکر ہو + رنگین ے

چل دوا! مت چھیڑ! بس ہے کون وہ خشکا تو کھا!
اسکی خاطر میں دھڑی گھڑی جاؤں! دور پار!

**خُشک مغز۔** ف۔ صفت۔ سُست
گاؤدی۔ بیوقوف +

**خصم روئی۔ خصم پیٹی۔ خصم ڈا لوٹ**
ا۔ اسم مؤنث۔ خصم کو رونے والی
رانڈ۔ بیوہ۔ ایک قسم کی گالی +

**خصی پرنالہ۔** ا۔ اسم مذکر۔ (۱) وہ پرنالہ
جسکا پانی دیوار سے ملا ہوا اندر ہی اندر گرے۔
(۲) بازاری۔ عورت کی پیشاب گاہ۔

**خُصیے سہلانا۔** ا۔ ف م۔ (بازاری)۔
خوشامد کرنا۔ لَلّو پَتّو کرنا۔

**خِضاب آہنی پھیرنا۔** ا۔ ف م۔
اُسترے سے بال مونڈنا۔ حجامت بنانا +

**خِضر مِلجانا۔** ا۔ ف ل۔ رہبر کامل کا
دستیاب ہو جانا۔ نعمت غیر مترقبہ
ہاتھ لگ جانا + ناسخ ے

خوشی کے مارے کہوں آج مجھکو خضر ملے
جو راہ کوچۂ جاناں کا راہبر ملجائے +

**خط آنا۔ یا۔ نکلنا۔** ا۔ ف ل۔ رخساروں
پر پہلے ہی پہل بالوں کا نکلنا۔ ڈاڑھی
نکلنی شروع ہونا +

حُسن تھا تیرا بہت عالم فریب۔
خط کے آنے پر بھی ایک عالم رہا + (میر)
خط آگیا ہے اُسکے۔ میرے سفید ریش۔
کرتا ہے ابتلک بھی وہ ملنے میں شام صبح + (مضمون)

**خط بنانا۔** ا۔ ف م۔ ڈاڑھی موچھوں
کو درست کرنا۔ چہرے کی حجامت بنانا

**خطرے میں نہ لانا۔** ا۔ ف ل۔
م عو۔ (یہہ خاطر میں نہ لانے کا [illegible]
ہوتا ہے) سبکو ہیچ سمجھنا [illegible]
نہ سمجھنا۔ کسی کو خاطر میں [illegible]

**خفیف ہونا۔** ا۔ ف ل [illegible]

ہونا۔ لجانا۔ محجوب ہونا +

خفیہ کارروائی کرنا۔ ا۔ف م۔ پوشیدہ یا خانگی طور سے تحقیقات کرنا +

خلا ملا رہنا۔ ا۔ آپس میں میلاپ رکھنا

خلوت و جلوت میں۔ ا۔م ف۔ عام میں اور خاص میں۔ کھلے خزانے اور خانگی طور پر +

خم ٹھوکنا۔ ا۔ف ل۔ کشتی لڑنے پر مستعد ہوجانا۔ آمادہ بجنگ ہونا +

خم وچم۔ ف۔ اسم مؤنث (نظم) نازواندا کی چال معشوقانہ خرام۔ لچک چال خراماں چال + سودا ؎

غافل نہ رہ تو اہل تواضع کے حال سے۔
تیغ وکماں کی طرح خم وچم بہت ہے یاں +

خمیازہ اٹھانا۔ بھگتنا۔ یا کھینچنا۔ ا۔ف ل۔ (۱) ذلیل ہونا۔ شرمندہ ہونا۔ پشیمان ہونا۔ رنج اٹھانا + (۲) ڈنڈ دینا۔ عوضانہ بھگتنا +

خوابِ خرگوش میں پڑا رہنا۔ ا۔ ف ل۔ خرگوش کی طرح ہر وقت سوتا رہنا۔ غفلت کرنا۔ سستی کرنا۔ بے پروائی کرنا +

خواب وخیال۔ خواب کی باتیں

ا۔ اسم مذکر۔ توہمات۔ سپنے کی مایا۔ بے اصل باتیں + 

وقت پیری شباب کی باتیں۔
ایسی ہیں جیسے خواب کی باتیں + (ذوق)

خواب وخیال ہو جانا۔ خواب ہوجانا۔ ا۔ف ل۔ کسی چیز کا بہت جلد آنکھوں کے سامنے سے جاتا رہنا سپنے کی طرح غائب ہوجانا۔ سپنے کی سی باتیں ہوجانا +

خود بدولت۔ ف۔ اسم مذکر۔ آپ۔ وہ خود۔ حضرت۔ حضور +

خودپسندی۔ ا۔ اسم مؤنث۔ غرور۔ گھمنڈ۔ اکل کھرا پن + تاباں ؎

آئینہ روبرو رکھ اور اپنی چھب دکھانا۔
کیا خودپسندیاں ہیں کیا خودنمائیاں ہیں +

خوشامد درآمد کرنا۔ ا۔ف م۔ چاپلوسی یا خوشامد کرنا +

خوش طبع۔ خوش مزاج۔ ف۔ صفت زندہ دل۔ ہر وقت خوش رہنے والا۔ ظریف۔ صاحبِ مذاق +

خوش غلاف۔ ف۔ اسم مذکر۔ (۱) وہ تلوار جو اپنی خوشی میان سے نکل پڑے۔ (۲) وہ عورت جو ہر ایک

فضول خرچی کرنا + ناحق سو روپے کا خون کر دیا -
(۳) بگاڑ دینا - خراب کر دینا +
اُسنے اُردو کا خون کر دیا -
**خُون ہونا** - ا - ف ل - (۱) قتل ہو جانا - مارا جانا + نرگس کو باغ میں جانے نہ دینا -
کہ ناحق خون پروانہ کا ہو گا +
(۲) اُٹھ جانا - بیفائدہ صرف ہو جانا +
(۳) ضایع جانا - برباد و رائیگاں جانا -
صحبت رکھا کیا وہ سفیہ و ضلال سے -
دل ہی میں خوں ہوا کیں میری نکتہ دانیاں (میر)
**خیال باندھنا** - ا - ف م - (۱) تصور کرنا دھیان کرنا - منصوبہ باندھنا + (۲) خیال جمانا + (۳) خیالی پلاؤ پکانا +
**خیال پڑنا** - ا - ف ل - (۱) یاد پڑنا + (۲) پیچھے پڑنا - سر ہونا +
اس بات کے خیال ست پڑو
**خیال پر چڑھنا** - ا - ف ل - یاد رہنا ہر دم خیال میں آنا +
**خیال رکھنا** - ا - ف ل - یاد رکھنا - دھیان رکھنا - بھولنا مت +
**خیال میں نہ لانا** - ا - ف ل - پروا نہ کرنا - لحاظ نکرنا - خوف نکرنا - کچھ نہ گننا
**خیال نکرنا** - ا - ف ل - (۱) پروا نکرنا خیال میں نہ لانا + (۲) ناراض نہونا - بُرا نہ ماننا +
**خیالی پلاؤ پکانا** - ا - ف ل - خیال ہی خیال میں پلاؤ پکا لینا - بغیر سامان کے دھیان میں سامان کر لینا - پانی کے آگے پاڑ باندھنا - تصور بیجا کرنا - منصوبہ باندھنا -
جی ہی جی میں قلعہ چُنا +
**خیرا د چڑھنا** - ا - ف ل - (۱) خراد پر اُترنا - درست ہونا - صاف ہونا (۲) تیز و چالاک ہونا - ہوشیار ہونا +
**خیر باشد یا خیر ہے ؟** - ا - ندا و ندبہ - (۱) خیریت ہے - اچھے ہو - کیوں بھئی خیر باشد ؟
(۲) کیا بات ہے - کیا ہے - کیوں ؟
اشتیاق ایسا کیا زیادہ ہے -
خیر ہے کہئے کیا ارادہ ہے + (شوق)
**خیلا بنانا** - بنانا - ا - ف م - احمق بنانا پھوہڑ سمجھنا +
ہٹ کے بیٹھو بہت ستایا ہے -
تمنے خیلا مجھے بنایا ہے + (شوق)
**خیلا پانچا** - خیلا - ا - اسم مؤنث - پھوہڑ - لغو و بیہودہ عورت - سِٹلو +
**خیمے ڈالدینا** - ا - ف م - چھاونی چھا دینا - اُتر پڑنا - رہ پڑنا - ڈھئی دیدینا +

## د

**داب بٹھانا**۔ ہ۔ ف م۔ لوگوں پر رعب بٹھانا۔ سکہ جما۔ حکومت کرنا +

**داب بیٹھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) زبردستی قبضہ کرلینا۔ غصب کرنا۔ اینٹھ لینا چھین لینا + (۲) زبردستی فعل شنیع کا مرتکب ہونا

**داتا دے بھنڈاری کا پیٹ پھٹے**
ہ۔ محاورہ۔ مالک دے داروغہ حسد کرے کوئی دے کوئی جلے +

**داخل دفتر کرنا**۔ ا۔ ف م۔ شامل کردینا۔ مقدمہ خارج کردینا +

**داد دینا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) کسی کی فریاد کو پہنچنا۔ انصاف کرنا + (۲) کسیکے ہنر یا کمال کی تعریف کرنا +

**داد کو پہنچنا**۔ ا۔ ف ل۔ یا۔ م۔ (۱) انصاف پانا یا کرنا + سودا ؎

عبث نالاں ہے اِس گلشن میں تو اے بلبل نادان
نہیں یہ رسم یاں کوئی کسیکی داد کو پہنچے

(۲) اپنے ہنر یا کمال کی تعریف سنکر خوش ہونا +

**داد نہ فریاد**۔ ا۔ محاورہ۔ نہ کوئی داد دیتا ہے نہ کوئی فریاد سنتا ہے۔ اندھیر ہے۔ ظلم ہے +

خون کسیکا کوئی کرے ۔ مصرعہ (میر)
واں داد نہیں فریاد نہیں +

**داغ اُٹھانا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) رنج سہنا۔ صدمہ جھیلنا + (۲) نقصان یا گھاٹا بھگتنا

**داغ بیل ڈالنا**۔ ا۔ ف م۔ باغ کی روشونمیں بیلچہ سے نشان ڈالنا۔ کسی عمارت کی بنیاد کا نشان بنانا۔ لوہے کی زنجیر سے سڑک کھودنے کا نشان ڈالنا +

**داغ دینا**۔ ا۔ ف م۔ (۱۔ ہندو) مردہ کی لاش میں آگ دینا + (۲) گل دینا کسی جانور کے گرم لوہے سے نشان ڈالنا زخم کو جلانا۔ داغنا +

صبح وہ داغ دے گئے مجھکو۔ (داغ)
دن کو روشن میرا چراغ ہوا +

(۳) نقصان پہنچانا۔ گھاٹا دینا + (۴۔ ف ل) جھلس جانا۔ ترکاری وغیرہ کا برتن کی پینڈی ہی میں لگ جانا +

**داغ لگانا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) داغنا۔ نشان ڈالنا + (۲) جلانا۔ جھلسنا + (۳) بدنامی دینا۔ بدنام یا رسوا کرنا +

**داغی کر دینا**۔ ا۔ ف م۔ دھبہ یا نشان ڈال دینا۔ داغ دینا + (۲) مجرم بنانا۔ ملزم کر دینا + (۳) بدنام یا بے عزت کر دینا +

**دال بندھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) چیچک کے دانوں پر کھرنڈ آنا + (۲) روشنی یا پانی کا اکھٹا ہو کر ایک جگہ پر پڑنا +

**دال دلیا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) ایک قسم کی غریبوں کی غذا + (۲) رُوکھی سُوکھی ماحضر۔ جو کچھ موجود ہے + آج تو دال دلیا یہیں کھائیے۔ (۳) کچھ نہ کچھ۔ تھوڑا بہت
دال دلیا ہو ہی رہے گا +

**دال روٹی پیٹ بھر کے کھانا**۔ ہ۔ ف ل۔ خوب سیر ہو کر کھانا۔ اگھا جانا اپنے تئیں آسودہ سمجھنا + تو نے بھی دنیا سے نرالی دال روٹی پیٹ بھر کے کھائی ہے

**دال روٹی سے خوش ہے**۔ ا۔ محاورہ آسودہ حال ہے۔ اوسط درجہ کا آدمی ہے۔ روٹی سے بے فکر ہے +

**دال گلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (جب دال گل جاتی ہے تو روٹی کا سامان پورا ہو جاتا ہے) اسی سبب سے کسی جگہ پر دخل ہونا۔ گزر ہونا۔ مطلب براری ہونا۔ کامیابی ہونا

**دال میں کچھ کالا ہے**۔ ہ۔ محاورہ۔ (پکی پکائی دال میں جب کالا سا کچھ دکھائی دے جاتا ہے تو مکھی کا شبہ جی میں پیدا ہو جاتا ہے اور دال خراب سمجھی جاتی ہے) اسی سبب سے کچھ نہ کچھ بگاڑ یا خرابی ہے۔ اسمیں کچھ شبہ یا شک ہے +

**دال نہ گلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ مطلب براری نہونا۔ کام نہ بننا۔ داؤں نہ لگنا۔ کچھ نہ چلنا

**داماساہی چکانا**۔ ہ۔ ف م۔ داماشاہ جو ایک بڑا ساہوکار گزرا ہے اُسکی طرح قرضداروں کو حصہ رسد چکانا۔ دیوالہ نکلنے پر قرضخواہوں کو حصہ رسد دینا +

**دام میں آنا**۔ ا۔ ف ل۔ فریب میں آنا دھوکا کھانا + ناجی سہ

ہے محال اُنکا دام میں آنا
دل ہے اِن سب بتاں کا زیرکِ فن

**دام میں لانا**۔ ا۔ ف م۔ فریب یا دھوکا دینا۔ جال میں پھنسانا +

**دامن پکڑنا۔ یا۔ گہنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) کسیکی حمایت میں آنا۔ آسرا یا پناہ لینا۔ سرن گہنا + (۲) اپنے تئیں کسیکے حوالہ کرنا + (۳) مناکحت یا زوجیت میں آنا + میں گہ لیا دامن تمہارا لاج تمہارے ہاتھ ہے +

(۴) سر راہ کسیکا دامن پکڑ لینا۔ کسی پر سخت تقاضا کرنا + (۵) دعویدار ہونا۔ دامن گیر ہونا۔ مدعی ہونا +

**دامن پھیلانا**۔ ا۔ ف م۔ کچھ مانگنا۔ کسی کے آگے اِلتجا کرنا +

**دامن تلے چھپانا**۔ ا۔ ف م۔ پناہ مین لینا۔ بچانا۔ حامی و مددگار بننا +

**دامن جھاڑنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) دنیوی تعلقات سے آزاد ہونا + ناسخ ؎

پھر بہار آئی نکلئے گھر سے دامن جھاڑ کر۔
سوئے صحرائے جنوں چلئے گریباں پھاڑ کر +

**دامن جھٹک کر کھڑا ہو جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ جو چیز پلے میں ہو اسکو پھینک کر کھڑا ہو جانا۔ دامن چھڑا کر چلدینا۔ نفرت کرنا۔ بیزار ہو کر چلدینا + میر ؎

حاصل بجز کدورت اس خاکدان سے کیا ہے
خوش وہ کہ اٹھ گئے ہیں داماں جھٹک جھٹک کے

**دامن سے لگنا**۔ ا۔ ف ل۔ حفاظت میں آنا۔ پناہ لینا +

**دامن سے منہ ڈھانکنا**۔ ا۔ ف م۔ منہ چھپانا۔ شرمانا۔ پردہ کرنا + داغ ؎

سر محفل مجھی سے تجھکو ظالم پردہ کرنا تھا
پھر اسپر یہ قیامت! غیر کے دامن سے منہ ڈھانکا

**دامنگیر ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) دامن پکڑ لینا۔ روک لینا۔ مانع آنا۔ (۲)۔ مستغیث ہونا۔ دادخواہ ہونا۔ گلے کا ہار ہونا۔ پیچھے پڑنا + داغ ؎

خوف ہے اُسکو نہ دامنگیر ہو یہ وقت ذبح۔
ہاتھ بسمل کا دبا لیتا ہے اکثر زیرِ پا +

**دانائی ٹپکنا**۔ ا۔ ف ل۔ عقلمندی ظاہر ہونا۔ ہوشیاری ترشح ہونا +

**دانتا کلکل**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ دانت بھڑاکا۔ ہ۔ اسم مذکر۔ عورتوں کی باہمی لڑائی جسمیں وہ ایک دوسری کو کوستی ہیں۔ خانگی جھگڑا اور تکرار۔ کوسا کاٹی۔ خانہ جنگی + روز کی دانتا کلکل اچھی نہیں ہوتی +

**دانت بانا۔ پھاڑنا۔ نپوڑنا۔ یا نکوسنا** ہ۔ ف ل۔ (۱) بیحیائی کے ساتھ دانت دکھانا۔ معقول جواب نہ آنے کی حالت میں ہنس دینا + (۲) عاجزی کرنا۔ گڑگڑانا +

**دانت بجنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) سردی کے مارے دانت سے دانت کا ٹکرانا + (۲) جھگڑا و فساد ہونا۔ رد و بدل ہونا۔ کھٹا پٹی ہونا +

کھانڈا باجا رن پڑے اور دانتا باجا گھر پڑے بھس

دانت بیٹھ جانا۔ ہ۔ ف ل۔ غش آنیکے باعث دانتونکا پیوستہ ہوجانا۔ یا۔ بھیچ جانا+ (۲) دانت بکا بھینچ جانا۔ دانت لگ جانا+

دانت پر میل نہونا۔ ہ۔ ف ل۔ (جب کچھ کھاتے ہیں تو انہیں سے دانت پر بھی کچھ نہ کچھ لگ ہی جاتا ہے اور جب کھانے کو نہوگا تو دانت پر کہاں سے لگے گا) اسی سبب سے۔ نہایت غریب ہونا۔ از حد مفلس ہونا۔ فاقوں مرنا+

دانت پیسنا۔ کٹکٹانا۔ یا۔ کچکچانا۔ ہ۔ ف ل۔ نہایت خفا ہونا۔ بہت غصہ ہونا+ آتش ؎

جب دیکھتا ہے یار تو ہے دانت پیستا۔
ڈوبوں گا میں ڈبوئے گا آب گہر مجھے+

دانت رکھنا۔ ہ۔ ف م۔ (۱) کسی چیز کی نہایت خواہش کرنا+ (۲) بدلہ یا عوض لینا۔ انتقام لینا+

دانت سے دانت بجنا۔ ہ۔ ف ل۔ سردی کے باعث دانتوں کا کٹکٹانا۔ نہایت سردی لگنا+

دانت کاٹی روٹی۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ نہایت دوستی۔ یگانگی یارانہ+

دانت کرنا۔ دانتوں پر ہونا۔ ہ۔ ف ل۔ دودھ پیتے بچے کے دانت نکلنے شروع ہونا+

دانت کھٹے کرنا۔ ہ۔ ف م۔ (کھٹائی سے دانت اپنا کام ادا کرنے میں قاصر ہوجاتے ہیں) اسی سبب سے۔ (۱) ان دانتوں کو کند کردینا جن سے وہ کھانے کا ارادہ کرتا تھا۔ ہمت توڑ دینا۔ پست ہمت کردینا+ (۲) زک دینا۔ مات دینا۔ پست کردینا۔ عاجز کردینا+

تیرے دانتوں نے باغ میں اک گل۔
دانت کھٹے کئے اناروں کے+

دانت لگنا۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) جبڑا بند ہوجانا۔ (۲) دانت گھس جانا۔ بھینچ جانا+

دانت مارنا۔ ہ۔ ف م۔ (۱) کاٹ کھانا۔ منہ مارنا+ (۲) بھانجی مارنا+ (۳) عو۔ لڑنا۔ لڑائی کرنا+

دانت نکالدینا۔ ہ۔ ف م۔ (۱) ہنس دینا۔ خجالت کے ساتھ ہنسنا۔ دانت بادینا+ ناسخ ؎

نکالیں تیرے ہنستے ہی کیوں نہ تارے دانت
خدائے عرش ہنسے یہ تو کسکے اتارے دانت

(۲) گھبرا جانا - سٹ پٹا جانا - پریشان ہو جانا ٭
تارے نہیں نکالے دانت چرخ نے -
دہشت ہے اس قدر میرے شبہائے تار کی ٭ (ناسخ)

**دانت نکل آنا** - ہ - ف ل - خوشی کے باعث ہنسی آجانا - خوش ہو جانا +
مجھکو ہنسوتوں کبھی جو دیتا ہے کوئی مژدۂ وصل -
دانت رونے میں نکل آتے ہیں آنسو کیطرح ٭

**دانت نہ لگانا** - ہ - ف م - ثابت نگل جانا اتار جانا - سٹک جانا +

**دانتوں پسینا آنا** - ہ - ف ل - دشوار کام کے کرنے سے عاجز آنا +

**دانتوں چڑھنا** - ہ - ف ل - عو - ہر وقت برائی کے ساتھ یاد کیا جانا - ہر وقت گالیاں اور بد دعائیں سننا - کوسنے کھانا

**دانتوں زمین پکڑی نہ رہنا** - ہ - ف ل باوجود نہایت کوشش کے کسی چیز کا قبضہ سے نکل جانا +

**دانتوں سے پکڑنا** - ہ - ف ل - کسی چیز کے حاصل کرنے کے لئے نہایت کوشش کرنا + آج کل روزگار کو دانتوں سے پکڑتے پھرتے ہیں اور نہیں ملتا +

**دانتوں سے کوڑی اٹھاتا ہے** - ہ - محاورہ - اگر کوڑی گر پڑتی ہے تو ہاتھوں کے بجائے دانتوں سے اٹھاتا ہے - نہایت ہی ممسک اور بخیل ہے - بڑا کنجوس ہے +

**دانتوں میں انگلی دینا - دانتوں تلے انگلی کاٹنا یا دابنا** - ہ - ف ل نہایت افسوس کرنا - غم کا اظہار کرنا - حیرت میں آنا - متعجب ہونا +
رہی کوئی انگلی کو دانتوں میں داب -
کسی نے کہا گھر ہوا یہ خراب + (امیر حسن)

**دانتوں میں تنکا لینا** - ہ - ف ل نہایت عجز و انکسار ظاہر کرنا - دیکھو (تنکا دانتوں میں لینا) +

**دانتوں میں زبان - یا - جیبھ ہونا - دانتوں میں زبان کی طرح رہنا** - ا - ف ل دشمنوں میں بغیر ہتیار کے رہنا یعنی دشمنوں میں رہکر اپنے تئیں انکو صدمہ سے بچانا +

**دانت ہے** - ہ - محاورہ - (۱) کسی چیز کی ازبس خواہش ہے - ارادہ ہے کسی چیز کی ازحد آرزو ہے + (۲) صدمہ پہنچانے کا ارادہ ہے -
رقیب بیٹھے ہیں دانت بزم جاناں میں
ہے مجھپہ دانت میں دانتوں میں ہوں زبان کیطرح (نظام)

دانتے پڑجانا۔ ہ۔ ف ل۔ کسی اوزار یاہتیار کی دھار میں گڑھے پڑجانا۔ چاقو وغیرہ کا خراب ہوجانا+

دانتی دینا۔ ہ۔ ف م۔ عو۔ مُنہ بند کرنا خاموش کرنا۔ جواب نہ دینے دینا+

دان وتار ہونا۔ ہ۔ ف ل۔ طنزاً حاتم ہونا۔ خوب روپیہ لُٹانا۔ سدا برت لگا دینا+

دانہ بدلی کرنا۔ ا۔ ف م۔ (۱) ایک کبوتر کا اپنی چونچ میں سے دانہ دوسرے کی چونچ میں دینا+ (۲) پیار محبت کرنا۔ چوما چاٹی کرنا۔ بوسہ وکنار کرنا۔

دانہ جمانا۔ ا۔ ف م۔ (۱) زمین میں دانہ جمانا۔ بونا+ (۲) جال بچھانا۔ دانہ ڈالنا دھوکا یا جُل دینا۔ فریب دینا+

دانہ زد ہونا۔ ا۔ ف ل۔ بخیل ہونا۔ کنجوس مشہور ہونا۔ اوچھوں کی سی بات کرنا+

دانے بکھرنا۔ ا۔ ف ل۔ زندگی باقی ہونا+

دانے پانی کے ہاتھ ہے۔ محاورہ۔ قسمت ومقدر پر منحصر ہے۔ بھاگوں کے آدھین ہے۔ ساری پر اللہ کی بات ہے+

دانے نبڑ جانا۔ ا۔ ف ل۔ آب و دانہ اُٹھ جانا۔ مرنے کے دن پاس آجانا

داؤں پر اڑنا۔ رکھنا۔ یا۔ لگانا۔ ہ۔ ف م۔ (قمار باز) داؤں پر روپیہ لگانا۔ شرط بدکر کھیلنا۔ اڑ دینا+

داؤں پر چڑھنا۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) قابو یا گرفت میں آنا۔ بس میں آنا۔ (۲) فریب یا دم میں آنا+

داؤں پڑنا۔ ہ۔ ف ل۔ پانسہ وغیرہ کا موافق پڑنا۔ داؤں کا حسب دلخواہ آنا

داؤں کرنا۔ ہ۔ ف م۔ (۱) کُشتی میں پیچ کرنا+ (۲) فریب وحیلہ کرنا+

داؤں کھا جانا۔ ہ۔ ف ل۔ (بازاری) لڑکے یا عورت کا ایک بار بدفعلی کرالینا

داؤں لگنا۔ ہ۔ ف ل۔ موقع بنجانا۔ اتفاق یا سنجوگ بنجانا+

داؤں میں آنا۔ ہ۔ ف ل۔ فریب یا دھوکے میں آنا۔ دم جھانسے میں آجانا+

دائی سے پیٹ چُھپانا۔ ہ۔ ف م۔ محرم راز سے راز کو مخفی کرنا۔ ناممکن الوقوع بات کرنا+

دائیں بائیں دیکر نکلجانا۔ ہ۔ ف ل

دھوکا دیکر نکلجانا۔ چال کرکے بھاگ جانا

دائیں بائیں کر دینا۔ ہ۔ ف م۔ چھپا دینا+ دیکھو (اِدھر سے اُدھر کر دینا)

دائیں ہاتھ کا کھایا حرام ہے۔ ا۔ محاورہ۔ جب تک اپنے دعوے کو پورا نکرو تو تمہیں کھانا کھانا بمنزلہ حرام چیز کھانے کے ہے تمہیں قسم ہے جو اسی طرح نکرو+

دابیٹھنا۔ ہ۔ ف م۔ دیکھو (داب بیٹھنا)

دبنگ آدمی۔ اسم مذکر۔ اکھڑ اور جھگڑالو شورہ پشت۔ ہنگڑ باز خاں+

دبّو دبّو کرنا۔ ہ۔ ف م۔ کسی بڑی بات یا لڑائی کو دبا دینا۔ چھپا دینا+

دبی آگ کریدنا۔ ہ۔ ف م۔ فتنۂ خوابیدہ کو بیدار کرنا۔ پرانے جھگڑوں کو تازہ کرنا۔ گڑے کو ئیلے اُکھاڑنا+

دبی بلی چوہوں سے کان کترواتی ہے۔ ہ محاورہ مجبور آدمی ایک ادنیٰ آدمی سے دبجاتا ہے۔ شریف غریب آدمی ہمیشہ رذیل مالدار سے دبتا رہتا ہے

دبے پاؤں۔ ہ۔ م ف۔ آہستہ آہستہ ہولے ہولے۔ نرم قدم سے+

بہہ کہہ نیچے اُترا دبے پاؤں وہ۔ (میر حسن)
نظر سے بچائے ہوئے چھاؤں وہ+

دُتا بتانا یا دینا۔ ہ۔ ف م۔ تبایا فریب دینا۔ جُل دینا+

دخترِ رز۔ ف اِسم مؤنث۔ (نظم) شراب

اے ذوق دخترِ رز کو نہ منہ لگا۔
چھٹتی نہیں ہے منہ سے یہ کافر لگی ہوئی+ (ذوق)

دخل درمعقولات دینا۔ ا۔ ف م۔ بے پوچھے دو آدمیوں کی گفتگو میں بول اُٹھنا۔ بیچ میں بولنا۔ خواہ مخواہ ٹانگ اڑانا

دراَنتی پڑنا۔ ہ۔ ف ل۔ (زمیندار) کھیتی کٹنا+

دربار باندھنا۔ ا۔ ف م۔ رشوت دینا۔ گھونس دینا+

درباداری کرنا۔ ا۔ ف م۔ امیروں کے ہاں حاضری بجانا۔ مفت کی خوشامد کرنا+

درباری زبان۔ ا۔ اِسم مؤنث۔ دربار کی بولی۔ شائستہ یا فصیح زبان کھری بولی+

دربدر پھرنا۔ ا۔ ف ل۔ مارا مارا یا خراب خستہ پھرنا+ دوہا۔

یہ گتا دَر دَر پھرے اور دَر دَر دُر دُر ہوئی۔
ایک ہی در کا ہو رہے تو دُر دُر کرے نہ کوئی+

درپردہ۔ ا م ف۔ (۱) پوشیدہ۔ چھپے

چھپے (۲) کسی پر ڈالکر۔ کنایتہً اشارۃً +

درد آنا۔یا۔کھانا۔ ا۔ف ل۔ رحم آنا۔ ترس آنا۔ ہمدردی کرنا +

دُرْ دُرْ پھٹ پھٹ ہونا۔ ہ۔ف ل ہر طرف سے لعن طعن ہونا۔ ہر ایک کے طعنے مہنے سُننا۔ ہر طرف سے طعن تشنیع سہنا +

دُرْ دُرْ کرنا۔ ہ۔ف م۔عو۔ نکال دینا نفرت کرنا +

دردِ سر دینا۔ ا۔ف م۔ تکلیف دینا ستانا۔ دق کرنا + (میر) ف

بس طبیب اُٹھ جا میری بالیں سے مت کر دردِ سر
کام جاں آخر ہوا اب فائدہ تدبیر کا

دردِ سر ہونا۔ ا۔ف ل۔ (۱) سر میں درد ہونے لگنا + (۲) بھاری ہونا ناگوار معلوم ہونا۔ دوبھر ہونا +

زندگی دردِ سر ہوئی حاتم۔
کب ملے گا مجھے پیا میرا + (حاتم)

دُرْدِشا کرنا۔ ہ۔ف م۔ بُرا حال کرنا۔ گت بنانا۔ خوب مارنا۔ ٹھیک بنانا

دردِ سری کرنا۔ ا۔ف ل۔ محنت اُٹھانا۔ جان مارنا +

درد لگنا۔ ا۔ف ل۔ دردِ زہ ہونا۔ جننے کا درد ہونا + (یار علی) ف

نہ جاؤ تم پڑو چولھے میں۔ بھیجو میری بھائی کو۔
لگے ہیں درد۔ مرتی ہوں۔ بلالا دو دائی کو

درد ہونا۔ ا۔ف ل۔ (۱) تکلیف ہونا دُکھ ہونا + (۲) شوق پیدا ہونا۔ جی چاہنا + شوق۔ ف

رنگ رخ دیکھتے ہی زرد ہوا۔
دل میں بے اختیار درد ہوا +

درست کرنا۔ ا۔ف م۔ گوشمالی دینا دیکھو (ٹھیک بنانا)

درگزر کرنا۔ ا۔ف م۔ (۱) چشم پوشی کرنا اغماض کرنا۔ جانے دینا + (۲) معاف کرنا۔ بخش دینا۔ عذر سن لینا +

دروازے کی مٹی یا لیولے ڈالنا ا۔ف م۔ کسی کے ہاں اس کثرت سے جانا کہ اُسکے دروازہ کی مٹی بار بار کی آمد و رفت کے باعث اُکھڑ جائے۔ بار بار پھیرے کرنا۔ سخت تقاضا کرنا +

در و دیوار سے۔ ا۔ م ف۔ ہر جگہ سے۔ ہر طرف سے + صفدر ف

عیش و عشرت کے مُہیا ہوئے سامان
در و دیوار سے تھا جلوۂ فردوس عیاں

دریا بُرد کر دینا۔ ا۔ ف م۔ دریا میں ڈبو دینا
دریا دلی۔ ا۔ اسم مؤنث۔ فیاضی۔ سخاوت +
دریا کو کوزہ میں بند کرنا۔ ا۔ ف م۔ (۱) بہت بڑی بات کو تھوڑا کر کے بیان کرنا۔ بہت بڑے بیان کو مختصر کر کے لکھنا + (۲) ناممکن بات کرنا +
دریا کو ہاتھ سے روکنا۔ ا۔ ف ل۔ ناممکن کام کا ارادہ کرنا۔ فضول یا بیہودہ کام کی طرف توجہ کرنا +
دریا میں رہنا مگر سے بیر۔ ا۔ محاورہ۔ ایک مکان میں رہکر پڑوسی سے دشمنی رکھنی نامناسب بات ہے +
ہو چکی دل کی اپنے عشق میں خیر۔
رہیں دریا میں اور مگر سے بیر + (ذوق)
دڑبڑا لینا۔ ہ۔ ف م۔ (اپنا ڈر بڑا دینا یعنے اپنا خوف کسی کے دلمیں جما دینا) اسی سبب سے (۱) دھمکا لینا۔ دبا لینا۔ غالب آجانا۔ (۲) جھوٹا بنا دینا۔ جھوٹا ثابت کر دینا +
دڑنگے لگاتے پھرنا۔ ہ۔ ف ل۔ م عو۔ اِدھر سے اُدھر اور اُدھر سے اِدھر دوڑتے پھرنا۔ اچھلتے کودتے پھرنا۔ آوارہ پھرنا +
دست بخیر۔ ا۔ محاورہ۔ (مسلمان) کسی کے جسم کی تکلیف کا مقام اپنے جسم پر اپنے دائیں ہاتھ سے بتانے کی حالت میں یہہ فقرہ کہا کرتے ہیں یعنی ہمارے جسم میں اپنے ہاتھ سے بیان کرنیکا اثر نہو +
دست بدست دینا۔ ا۔ ف م۔ ہاتھوں ہاتھ دینا۔ اُسیوقت دینا۔ فوراً دیدینا +
دست بُرد کرنا۔ ا۔ ف م۔ مال غصب کرنا۔ مال مارنا۔ خیانت۔ یا۔ غبن کرنا +
دست درازی کرنا۔ ا۔ ف م۔ (۱) لوٹنا ہاتھ ڈالنا + (۲) مارنا۔ پیٹنا۔ ہاتھ درازی کرنا + (۳) بے عزتی کرنا۔ زنا بالجبر کرنا۔ ہاتھ ڈالدینا +
دسترخوان بڑھانا۔ ا۔ ف م۔ (مسلمان وہ کپڑا جسپر کھانا رکھکر کھاتے ہیں) اُٹھا ڈالنا کھانے سے فارغ ہونا +
دسترخوان کرنا۔ ا۔ ف م۔ (مسلمان) بزرگوں کی نذر و نیاز کا کھانا غریبوں کو بانٹنا۔ نیاز کرنا۔ منت ادا کرنا +
بحر اب گھر چل کے دسترخوان کر۔
یار نے تجھ کو کھلایا اپنے ساتھ + (بحر)
دست و قلم۔ ا۔ اسم مذکر۔ م عو۔ لکھا پڑھا۔ عالم آدمی +
دستک باندھنا۔ یا۔ لگانا۔ ا۔ ف م۔ کر باندھ دینا۔ محصول مقرر کر دینا۔

بے فائدہ خرچ لگا لینا +

**دستک دینا**۔ ا۔ ف م۔ کنڈی کھٹکھٹانا زنجیر کھڑکانا + کسیکو دروازہ پر سے پکارنا +

**دست گرداں**۔ ا۔م ف۔ (۱) ہتھ اُدھار قرض بغیر گروی جو تھوڑے عرصہ کے لئے اعتبار پر لے لیتے ہیں + (۲) بکتی ہوئی پھیری میں +

**دسواں دوار کھل جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) دماغ پھٹ جانا۔ بھیجا کھل جانا + (۲) دماغ کو خبر ہو جانا۔ کسی چیز کی نہایت تیزی معلوم ہونا +

**دست و پا مارنا**۔ ا۔ ف م۔ ہاتھ پاؤں مارنا۔ کوشش کرنا۔ جانفشانی کرنا۔ جد و جہد کرنا + میرؔ

دست و پا مارے وقت بسمل تک
ہاتھ پہنچا نہ پائے قاتل تک۔

**دسوں اُنگلیاں دسوں چراغ**
ا۔ محاورہ۔ م ع۔ ہنر مند عورت ہے صاحب سلیقہ ہے۔ بڑی سگھڑ ہے

**دشا جانا**۔ **دِشا فراغت جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ گاؤں سے باہر پیخانہ پھرنے جانا۔ جنگل یا میدان جانا +

**دُعا لینا**۔ ا۔ ف ل۔ کسی کو خوش کرکے اپنے حق میں نیک دعا سننا۔ ہر ایک کو خوش کرنا +

**دعوت اسلام**۔ ع ف۔ دین اسلام کی قبولیت +

**دعوت جنگ**۔ ع ف۔ اسم مؤنث لڑائی کا اشتہار +

**دعوت سمرقند**۔ ع ف۔ اسم مؤنث (۱) شان و شوکت کی دعوت۔ بڑی تکلف کی ضیافت +

**دعوت شیراز**۔ ع ف۔ اسم مؤنث بے تکلفی کی دعوت۔ دال دلیا۔ طعام ماحضر +

**دعوت ولیمہ**۔ ع ف۔ اسم مؤنث وہ دعوت جو مسلمانوں میں نکاح کے بعد بیٹے والے کی طرف سے دیجاتی ہے۔ شادی کی شرعی دعوت +

**دفع الوقتی کرنا**۔ ا۔ ف م۔ وقت ٹالنا یا گزارنا۔ بات ٹالنا۔ بہانہ کرنا +

**دفعیہ کرنا**۔ ا۔ ف م۔ علاج کرنا۔ اُپای کرنا

**دف مرنا**۔ ا۔ ف ل۔ جوش یا تیزی کم ہو جانا یا گھٹ جانا +

**دُکھ بٹانا**۔ ہ۔ ف م۔ کسی کی تکلیف میں شریک ہونا۔ ہمدردی کرنا +

ہمیں کیا جو کسی کا دُکھ بٹا دیں۔
کسی کے واسطے دنیا سے جاویں + (جُرات)

**دُکھ بھرنا۔یا۔ بُھگتنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ مصیبت اُٹھانا۔ تکلیف بھگتنا +

دُکھ بھریں بی فاختہ اور کوے میوے کھائیں ۔ مثل

**دُکھڑا پڑنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) مصیبت یا بپتا آنا + (۲) رانڈ ہو جانا۔ خاوند کا مر جانا۔

**دُکھڑا پیٹنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ سخت محنت کرنا۔ بڑی محنت کرنا۔ بڑی محنت یا مشقت سے پیٹ پالنا +

**دُکھڑا رونا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (ع) اپنی بپتا کی کہانی کہنا۔ اپنی مصیبت بیان کرنا +

**دُکھ ساگر** ۔ ہ۔ اسم مذکر۔ بحر غم۔ مصیبت کا گھر۔ سنسار۔ دُکھ کی کھان۔ دنیا +

**دگڑا بگنا۔یا۔چلنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (دیہات) رستہ کا ہر وقت جاری رہنا۔ سڑک چلنا

**دل اٹکنا۔یا۔پھنسنا** ۔ ا۔ ف ل کسی کی محبت میں گرفتار ہو جانا۔ عاشق ہو جانا۔ پھنس جانا + یار علی ؎

سوت کی مانگ میں دل اٹکا ہی اٹکا جانی۔
رات کو راہ مسافر بھلا کیونکر چلتا +

**دل اُٹھنا** ۔ ا۔ ف ل ۔ دل بیزار ہو جانا۔ جی ہٹ جانا۔ برداشتہ خاطر ہونا +

کہیو صیاد جو ہو وے گزر یار کی طرف۔
دل سب طرف سے آپکے جانے سے اُٹھ گیا + (جُرات)

**دل اُچاٹ ہونا** ۔ ا۔ ف ل۔ برداشتہ خاطر ہونا + دیکھو (جی اُکتا جانا)

**دل آنا ۔ دل کا آنا** ۔ ا۔ ف ل۔ عاشق ہو جانا۔ دیکھو (جی آ جانا)

(۱) خانصاحب آکے دل مجھ پر تیرا کیا پھر گیا۔
اُوہی کیا تقدیر بگڑی بن کے سودا پھر گیا + (مصحفی)

(۲) دل کا آنا ہے کام سے جانا۔
جائے گا کام سے تو آئے گا + (داغ)

**دل بُجھنا** ۔ ا۔ ف ل۔ اُمنگ جاتی رہنا۔ دل مر جانا + آتش ؎

بے داغ عشق کیوں نہ مرا دل بُجھا رہے
اندھیر ہے چراغ نہیں جس کنول میں ہے

**دل بُرا کرنا** ۔ ا۔ ف ل۔ دیکھو۔ (جی بُرا کرنا)

**دل بڑھانا** ۔ ا۔ ف م۔ ہمت بندھانا۔ دیکھو (جی بڑھانا) ذوق ؎

تیغ تو اوچھی پڑی تھی گر پڑے ہم آپ سے
دل کو قاتل کسے بڑھانا کوئی ہمسے سیکھ جائے

**دل بھاری کرنا** ۔ ا۔ ف ل۔ افسردہ خاطر ہونا۔ رنجیدہ یا ملول ہونا۔ رونے کو ہو جانا +

**دِل بھر آنا**۔ ا۔ف ل۔ دیکھو (جی بھر آنا) + ناسخ ؎
خوں فشاں رہتی ہیں آنکھیں ہو چکی جب سے شراب
کیوں نہ بھر آئے مرا دل شیشہ خالی ہو گیا

**دِل بیٹھ جانا۔یا۔بکھرنا**۔ ا۔ف ل۔ افسردہ خاطر ہونا۔ دیکھو (جی بکھرنا) + بحر
(۱) قطع جب سے ہوئی اُمید وصالِ جاناں۔
اس طرح بیٹھ گیا دل کہ اُٹھایا نہ گیا +
(۲) سودا کہے تھا یار سے ایک مونہیں غرض
اُودھر کھلی جو زلف اِدھر دل بکھر چلا +

**دِل پانا**۔ ا۔ف م۔ مزاج حاضر دیکھنا۔ طبیعت کا موافق دیکھنا +

**دِل پر چوٹ لگنا**۔ ا۔ف ل۔ دل پر اثر ہونا دل کو خبر ہونا +

**دِل پر نقش ہونا**۔ ا۔ف ل۔ جی میں بیٹھ جانا۔ دل پر اثر ہونا۔ دل پر کُھد جانا +
الٰہی نقش ہو کلمہ رسول اللہ کا دل پر۔ (داغ)
چلے کونین میں نام محمدؐ سے درم میرا +

**دِل پر ہاتھ رکھنا**۔ ا۔ف م۔ تشفی دینا۔ تسلی کرنا۔ اطمینان کرنا۔ ڈھارس دینا +
(۔۔۔) میں نے پوچھا ہاتھ یہ کیوں میرے دل پر رکھ دیا۔
مسکرا کے بولے ہاں کچھ تو سمجھ کر رکھ دیا +

**دِل پسیجنا**۔ ا۔ف ل۔ کسی کے حال پر رحم آنا۔ ترس کھانا + آتش ؎
آتش! خموش دل نہ پسیجیگا یار کا
بے معنی ہے یہ مصرع موزونِ آہ کا +

**دِل پکجانا**۔ ا۔ف ل۔ کسی شخص سے تکلیف پہنچنا۔ دردمند ہونا۔ دیکھو (جی دُکھی ہو جانا) + آتش ؎
بتوں کے ناز سے دُکھ دُکھ کے پک گئے ہیں دل
وہ کون ہے کہ خدا سے جو دادخواہ نہیں

**دِل پکڑا جانا**۔ ا۔ف ل۔ شبہ ہونا یا پڑنا۔ وقوع سے پہلے طبیعت میں خطور ہونا۔ ماتھا ٹھنکنا +

**دِل پکڑنا۔یا۔پکڑ لینا**۔ ا۔ف ل۔ آہ و نالہ یا صدمہ وغیرہ کی تاب نہ لا سکنا +
کسکو درد اپنا سناؤں کون لا سکتا ہے تاب
دل پکڑ لیتی ہے بلبل بھی مری فریاد سے

**دِل پھٹنا**۔ ا۔ف ل۔ کسی سے بیزار ہو جانا۔ جدا ہو جانا۔ تنفر کرنا +
کبھی نہ اُن سے ملے ہم جُدا ہوئے جب سے۔ (بحر)
پھٹا دل اب کہ پھر التیام ہو نہ سکا +

**دِل پھر جانا**۔ ا۔ف ل۔ (۱) سیر ہو جانا دیکھو (جی پھر جانا) + (۲) دوستی میں فرق آجانا + دیکھو (جی پھرنا نمبر ۳) جرأت ؎

کوئی دل بھرتا ہے اپنا گو کریں خوبان جفا۔
عشق خلقت میں ہمارے ان ستمگاروں کا ہے

**دِل پھیکا ہو جانا**۔ ا۔ ف ل۔ کسی چیز سے بیزار ہونا۔ جی ہٹ جانا۔ اُمنگ جاتی رہنا۔ دل مرجانا +

پری رو تیرا آرایش سے کیوں دل ہو گیا پھیکا
نہ وہ لب پر لکھوٹا ہے نہ وہ ماتھے پر افشاں ہے

**دِل پیچھے پڑنا**۔ ا۔ ف ل۔ جی ہٹ جانا۔ رنج و غم کا بھولجانا۔ طبیعت کا بہلجانا +

**دِل توڑنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) ہمت یا جی توڑنا حوصلہ کم کر دینا +

لاکھ ہوتے بھی ہیں اگر قابل۔
یوں نہیں توڑتے کسی کا دل۔ (زہر عشق)

(۲) تکلیف دینا۔ ستانا۔ آزار دینا۔

صبا سے ہر گھڑی مجھکو لہو کی باس آتی ہے۔
چمن میں آہ گلچیں نے یہ کس بلبل کا دل توڑا (میر)

**دِل تو لگتے ہی لگیگا۔ دل تو لگتا سا لگیگا**۔ ا۔ محاورہ۔ دل آہستہ آہستہ کسی بات کا خوگر ہوگا۔ سہج سہج بان پڑیگی۔ طبیعت رفتہ رفتہ عادی ہو گی +

دل تو لگتے ہی لگیگا حوریان عدن سے۔
باغ ہستی سے چلا ہوں میں پریاں چھوڑ کر (ذوق)

**دِل ٹوٹنا**۔ ا۔ ف ل۔ رنجیدہ ہونا۔ شکستہ خاطر ہونا۔ ہمت پست ہونا +

دل میرا ٹوٹ گیا یاد جو آیا ساقی۔
شیشۂ مے کو شب ہجر میں پتھر سمجھا + (ناسخ)

**دِل ٹھکانے لگانا**۔ ا۔ ف م۔ تشفی کرنا۔ دلاسا دینا۔ آرام دینا +

ملا میرے دلبر کو مجھسے خدا۔
نہیں تو مرا دل ٹھکانے لگا + (میر حسن)

**دِل ٹھکانے لگنا۔ یا۔ ٹھیرنا**۔ ا۔ ف ل۔ طبیعت کو اطمینان ہونا۔ تسلی و تشفی ہونا۔ آرام ہونا + داغ ؎

نہ دل ہی ٹھیرا نہ آنکھ جھپکی نہ چین پایا نہ خواب آیا۔
خدا دکھائے نہ دشمنوں کو جو دوستی میں عذاب دیکھا

**دِل ٹھکنا**۔ ا۔ ف ل۔ اطمینان یا خاطر جمع ہونا۔ اعتبار یا یقین ہونا +

**دِل جلا**۔ ا۔ اِسم مذکر۔ عاشق۔ دل دادہ دل گرفتہ + ناسخ ؎

کبھی مجھ دل جلے کی تربت پر۔
سبز ہوگا نہ جز چنار درخت +

**دِل جلانا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) رنج اُٹھانا دلسوزی کرنا۔ میر ؎

پری سمجھے تجھے وہم و گمان سے۔
کہاں تک اور ہم اب دل جلاویں +

(۲) ف م۔ ستانا۔ دیکھو (جی جلانا)

دِل جمعی کرنا - ا - ف م - اطمینان کرنا خاطر جمع کر دینا - یقین دلا دینا +
دِل جمنا - ا - ف ل - جی لگ جانا - دل کا کسی طرف متوجہ ہو جانا +
دِل چرانا - ا - ف م - (۱) دیکھو (جان چرانا -) + (۲) کسی کا دل لے لینا - موہ لینا - عاشق بنا لینا +
دِل چلا - ا - اسم مذکر - دیکھو (جی چلا)
دِل چھین لینا - ا - ف م - عاشق کر لینا - موہ لینا + ولی ؎

دل ولی کا لیا یا دلی نے چھین -
جا کہو کوئی محمد شاہ سوں +

دِل چیر کر دیکھنا - ا - ف م - دل کا حال دریافت کرنا - اندرونی بات معلوم کرنا +

ہوا ہے جب سے شہرہ اُس عدوئے دین و ایمان کا
کوئی دل چیر کر دیکھے عقیدہ ہر مسلماں کا +

دِل حاضر ہونا - ا - ف ل - طبیعت کا درست ہونا - مزاج کا اصلی حالت پر قایم ہونا +
دِل خوش کرنا - ا - ف م - جی خوش کرنا - جی بہلانا - دل لگی کرنا +
دِلدّر پار ہونا - ہ - ف ل - افلاس سے نجات پانا - تنگدستی رہنا - غریبی یا کنگالی جاتی رہنا +
دِل دریا ہونا - ا - ف ل - فیاض یا سخی ہونا + لٹا یا اُل بکانا بندی کا دل دریا ہے + مثل
دِل دُکھانا - ا - ف م - تکلیف دینا - ستانا +
دلدل میں پھنسنا - ہ - ف ل - (۱) کیچڑ میں پھنس جانا - بجھ جانا + (۲) کسی جھگڑے یا قضیہ میں مبتلا ہو جانا - (۳) کسی مرض میں مدت تک مبتلا رہنا -
دِل دیکھنا - ا - ف م - کسی امر میں کسی کا امتحان کرنا - امتحاناً کچھ مانگنا +

جگر کر چاک قاتل دیکھتا تھا -
جو پوچھا تو کہا "دل دیکھتا تھا" + (نظیر)

دِل دینا یا لگانا - ا - ف ل - (۱) عاشق فریفتہ یا شیدا ہونا - لٹو ہونا -

(۱) اب دل کے تئیں دیا تو سمجھا -
محنت زدوں کے جگر ہو گا + (میر)

(۲) دل دیکے آگیا تیری قابو میں اے صنم -
میں اپنے اختیار سے مجبور ہو گیا + ناسخ

(۲) نہایت شوق کے ساتھ مصروف ہونا
دِل ڈوبنا - ا - ف ل - غمگین ہونا - رنجیدہ ہونا - طبیعت کا بکھر جانا +

دِل کا خریدار۔ ا۔ اسم مذکر۔ معشوق۔ من موہن۔ جانی۔ پیارا + فغاں ؎
مفت سودا ہی ارے یار کہاں جاتا ہے۔
آ مرے دل کے خریدار کہاں جاتا ہے +
دِل کا لہری۔ یا۔ موجی۔ ا۔ اسم مذکر۔ آزاد آدمی۔ من موجی۔ خوش مزاج +
دِل کو لگنا۔ ا۔ ف ل۔ (۱) دل پر چوٹ لگنا۔ دل پر نہایت اثر ہونا۔ خیال ہونا
تڑپنے لوٹنے رونیکا باعث تجھپہ کھُل جاتا +
تری دلکو بھی میری سی اگر اے بیوفا لگتی + (مومن)
(۲) ٹھیک معلوم ہونا۔ معقول یا قرین قیاس معلوم ہونا +
دِل کھٹا کرنا۔ ا۔ ف م۔ آزردہ خاطر کرنا۔ ناراض کرنا +
دِل کھُلنا۔ ا۔ ف ل۔ انبساط طبع ہونا۔ ڈر یا دہشت جاتی رہنا +
دِل کھول کے۔ ا۔ م ف۔ خاطر خواہ۔ فراخ حوصلگی کے ساتھ +
دِل کی بھڑاس نکالنا۔ ا۔ ف م۔ دلکا غبار نکالنا + دیکھو (بخار نکالنا)
دِل کی پھانس۔ ا۔ اسم مونث۔ آزار دل۔ اندرونی تکلیف + ؎
کھٹکتی ہے جو دلکی پھانس دل کو چین آتا ہے۔
کہ ماہی کو نہیں تکلیف ہوتی خار ماہی سے +

دِل کے پھپھولے پھوڑنا۔ ا۔ ف ل۔ طعن تشنیع وغیرہ سے رنج ظاہر کرنا + دیکھو۔ (پھپولے پھوڑنا)
میخانہ بیچ جاکے شیشے تمام توڑے۔
زاہد نے آج اپنے دلکے پھپھولے پھوڑے + (خان آرزو)
دِل کی حسرتیں نکالنا۔ ا۔ ف ل۔ دل کی آرزو یا تمنا پوری کرنا + فغاں
ہمنے شب فراق میں سنتا ہے اے فغاں۔
کیا خاک سو کے حسرتیں دل کی نکالیاں۔
دِل کی دِل میں رہنا۔ ا۔ ف ل۔ ارمان باقی رہنا۔ حسرت رہجانا + دیکھو۔ (جی کی جی ہی میں رہنا) میر ؎
وہ بے کس کیا کرے کہہ تو ہی دل ہی کی دل ہی میں
نپٹ بیجا ترا دل میر سے اے آرزو ٹوٹا
دِل کی صفائی کرنا۔ ا۔ ف ل۔ تزکیہ باطنی کرنا۔ نفس کو پاک کرنا + ذوق ؎
خاک آئینہ سے ہے نام سکندر روشن
روشنی دیکھتا گر دل کی صفائی کرتا
دِل کی گانٹھ کھولنا۔ ا۔ ف م۔ عداوت دلی کو دور کرنا۔ چھپے ہوے کینہ کو رفع کرنا
دِل کی گلجھٹی۔ ا۔ اسم مونث۔ آنٹ۔ شکر رنجی۔ باہمی رنجش +
دِل کی لاگ۔ ا۔ اسم مونث۔ لگن۔ الفت

محبت۔عاشقی +

**دِل گردہ**۔اسم مذکر۔ (۱) عالی ہمتی۔عالی حوصلگی + (۲) جرأت۔دلیری۔بہادری

**دِل لگانا**۔ا۔ف م۔تعشق کرنا۔ دیکھو۔ (**جی لگانا**) میر ؎

لگانہ دل کو کہیں کیا سُنا نہیں تو نے۔
جو کچھ کہ میر کا اس عاشقی نے حال کیا +

**دِل لگنا**۔ا۔ف ل۔ (۱) عاشق ہو جانا دیکھو۔(**جی لگنا**) جرأت ؎

(۱) دل کے لگ جانیکو سونا دوا ہیں اُسمیں۔
وہ ستمگار فقط ایک طرحدار ہے کیا +

(۲) کسی جگہہ یا مکاں میں جی کا خوش رہنا۔
دل لگا تو ٹھیرونگا نہیں اُلٹا چلا آؤں گا +

**دِل لگی کرنا**۔ف م۔ (۱) محبت یا عشق کرنا۔نیہا جوڑنا + داغ ؎

بڑی ہے اے داغ راہ الفت خدا نیجائے ایسے رستے
جو اپنی تم خیر چاہتے ہو تو بھول کر دل لگی نہ کرنا

(۲) ہنسی مذاق کرنا۔ظرافت کرنا +

**دِل لیجانا**۔دِل لے لینا۔ا۔ف م۔ عاشق کر لینا۔موہ لینا۔جی چھین لینا +

(۱) طرز نگاہ اُسکی دل لیگئی سبھوں کے۔
کیا مومن و برہمن کیا گبر او ترسا + (میر)

(۲) دل لے لیا تو عین عنایت ہے یار کی۔
اچھا ہے رنجشیں تو گئیں بار بار کی + (میر)

**دِل لینا**۔ا۔ف م۔ (۱) کسی کے دل کا حال باتوں ہی باتوں میں دریافت کر لینا۔قیافہ سے مافی الضمیر دریافت کرنا +

چل کے اُس ناآشنا کا آج پھر دل لیجئے۔
پا لیئے ایما اگر کچھ بھی گلے مل لیجئے + + +

(۲) عاشق بنانا۔موہ لینا +

کہیں دل لیکے قہر کرتا ہے۔
کہیں رُسوائے شہر کرتا ہے + (شوق)

**دِل مارنا**۔ہ۔ف م۔ تنگ کر دینا۔ستا مارنا۔عاجز کر دینا +

**دِل مر جانا**۔ا۔ف ل۔اُمنگ جاتی رہنا۔خوشی نہ رہنا۔افسردہ خاطر ہو جانا

اسے چھوڑ کر تو اگر جائے گا۔
یہ دل مُفت میں یار مر جائیگا + (جرأت)

**دِل مِلنا**۔ا۔ف ل۔طبیعت کا موافق آنا موافقت ہو جانا +

آنکھیں تو ملاتے ہو مگر دل نہیں ملتا۔
ساغر تو بہت خوب ہے بینا نہیں اچھا +

**دِل مَیلا کرنا**۔ا۔ف ل۔ع۔اُداس ہونا۔رنجیدہ یا مغموم ہونا +

**دِل میں پاپ لانا**۔ا۔ف ل۔بُری خواہش جی میں پیدا کرنا۔فعل بد کرنیکا خیال کرنا +

**دِل میں جگہ کرنا** ۔ ا۔ ف ل۔ ایسی باتیں کرنا۔ یا ایسی اخلاق سے پیش آنا جس سے دوسرے کو اُس سے محبت ہو جائے۔ دوستی یا محبت پیدا کرنا + بحر ؎

کیا اگر پائی کسی نے کسی محفل میں جگہہ۔
آدمی عرش نشیں ہے جو کرے دل میں جگہہ +

**دِل میں چُبھنا** ۔ ا۔ ف ل۔ پسند آنا۔ جی کو اچھا لگنا۔ اثر ہونا + بحر ؎

چُبھ گئی ہے وہ مژہ دلمیں جیوں یا نہ جیوں۔
جان کانٹے کی انی پر ہے بھروسہ کیا ہے +

**دِل میں چٹکی یا چٹکیاں لینا** ۔ ا۔ ف م۔ (۱) پوشیدہ تکلیف پہنچانا۔ گودنا۔ کسی کے حق میں چبھتی کہنا + (۲) دل پر اثر کرنا۔ موثر ہونا +

بلبلو ایسا اثر پیدا کرو فریاد میں۔
چاہیئے منقار چٹکی لے دلِ صیّاد میں + (ناسخ)

(۳) شوق پیدا کرنا۔ اُمنگ بڑھانا اُکسانا۔ اُبھارنا + ذوق ؎

تیر چٹکی میں لیا اُسنے پئے جانِ عدو۔
رشک میرے دل میں کیا کیا چٹکیاں لینے لگا +

**دِل میں دل ڈالنا** ۔ ا۔ ف م۔ (۱) کسی کے اوپر قبضہ یا غلبہ حاصل کرنا + (۲) یقین دلانا۔ دیکھو (جی میں جی ڈالنا)۔ ارشد ؎

(۱) ڈال کر دشمن کے دلمیں دل بنالیں اپنا دوست
پر ستم یہ ہے کہ ظالم تو ہمارے دل میں ہے
(۲) اُسکو میرا یقیں نہیں آتا ۔
ہائے کسطرح دلمیں دل ڈالوں + (ضمیر)

**دِل میں ڈالنا** ۔ ا۔ ف م۔ جی میں پیدا کرنا۔ القا کرنا۔ پھونک دینا +

**دِل میں راہ کرنا** ۔ ا۔ ف م۔ جی میں گھر کرنا۔ دل پر قابض ہونا +

کعبہ سو بار وہ گیا تو کیا۔
جس نے یاں ایک دلمیں راہ کی + (میرتقی)

**دِل میں رکھنا** ۔ ا۔ ف ل۔ دیکھو (جی میں رکھنا)

**دِل میں سوراخ یا چھید کرنا** ۔ ا۔ ف م۔ دل میں کھپنا۔ دل لگنا + فغاں ؎

تنہا نہ دُر کو دیکھ کے گرتے ہیں اشکِ چشم
سوراخ دلمیں کرتی ہیں کانوں کی بالیاں

**دِل میں گرہ پڑنا** ۔ ا۔ ف ل۔ بل پڑ جانا۔ شکر رنجی ہو جانا۔ ان بن ہو جانا +

پڑ گئی تھی جو ترے دلمیں گرہ وا نہوئی۔
سعی ہرچند مرے ناخن تدبیر نے کی +

**دِل میں کھٹکنا** ۔ ا۔ ف ل۔ بُرا لگنا۔ کانٹا سا معلوم ہونا۔ ناگوار گزرنا +

**دِل میں گڑ جانا** - ا - ف ل - مرکوز خاطر ہونا - اثر کر جانا - نہایت پسند آنا +
گڑ جاتی ہے دلمیں ہمارے آنکھ اُسکی شربتی ہوئی - (؟)

**دِل میں گھر کرنا** - ا - ف م - کسی کے جی پر قابض ہونا - ہر دل عزیز بنا - دیکھو (دلمیں جگہ کرنا)
کیڑا ذرا سا اور وہ پتھر میں گھر کرے -
انساں وہ کیا نہ جو دل دلبر میں گھر کرے

**دِل میں گھر ہونا** - ا - ف ل - جی میں کسی کی محبت ہونا - کسی کی طرف سے جی میں جگہہ ہونا - یاد رہنا +

**دِل میں فرق ہونا** - ا - ف ل - (۱) جی میں بے ایمانی ہونا + (۲) دیکھو (دل میں گرہ پڑنا)

**دل نشین کرنا** - ا - ف م - دل میں جما دینا - اسطرح سے کہنا کہ دوسرے کی سمجھ میں آجائے +

**دِل و جان سے** - ا - م ف - بسر و چشم - جی جان سے +

**دِل ہاتھ میں لانا یا لینا** - ا - ف م - کسی کو اپنے سے خوش رکھنا - اپنا مطیع بنانا - کسی کو اپنی طرف متوجہ کرنا + میر ؎

دل سے فقیر کا بھی ہاتھوں میں ولدہی کر -
آجائے ہے جہاں میں آ گئے لینا دیا کچھ +

**دِل ہٹ جانا** - ا - ف ل - طبیعت بیزار ہو جانا - جی اُکتا جانا + دیکھو (جی ہٹ جانا) بحر ؎

جنکا کہ پاس تھا مجھے دل اُنسے ہٹ گیا -
سینے کا غار گرد کدورت سے پٹگیا +

**دِل ہِلانا** - ف م - خوف دلانا - ڈرا دینا رحم پیدا کرنا + جرأت ؎

کوئی سنگدل ہے جرأت تیرا سُنے جو قصہ -
یکبار اُسکا دل بھی یہ داستان ہلا دے +

**دِل ہِلنا** - ا - ف ل - (۱) خوف معلوم ہونا - وحشت لگنا + (۲) رحم آنا - ترس آنا +

**دِل ہی دِل میں** - ا - م ف - پوشیدہ طور سے - چھپے چھپے + دیکھو (جی ہی جی میں) داغ ؎

رہی اُنکی ہماری دل ہی دل میں گفتگو جبتک -
مزا آتا رہا کیا کیا شکایت ہائے پنہاں کا -

**دِل ہی دِل میں گھُلنا** - ا - ف ل - اندر ہی اندر کڑھنا یا غم کرنا - پوشیدہ طور سے رنج کرنا + داغ ؎

اے داغ دل ہی دل میں گھُلے ضبط عشق سے
افسوس شوق نالہ و فریاد رہ گیا +

**دِماغ آسمان پر ہونا۔ دِماغ چلنا۔** ا۔ ف ل۔ غرور و نخوت ہونا۔ متکبر ہونا۔ خود بیں ہونا۔ گھمنڈ کرنا۔ ہوا سے باتیں کرنا +

**دِماغ پریشان کرنا۔** ا۔ ف م۔ حیران کرنا۔ دِق کر دینا۔ کان کھا جانا۔ بہت بک بک کرنا +

**دِماغ تازہ کرنا۔** ا۔ ف ل۔ جی خوش کرنا۔ جی بہلانا + ایک جانب میں چند فہمیدہ اور سخن شناس بیٹھے شعر و سخن سے دماغ تازہ کر رہے تھے (از آبِ حیات)

**دِماغ جھڑنا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) ناک بہنا۔ ناک سے ریزش گرنا + (۲) شیخی کرکری ہو جانا۔ غرور ڈھنا +

**دِماغ چوٹی ہے۔** ا۔ محاورہ۔ اپنے دماغ کو ظاہر نہیں ہونے دیتی یعنے اِسکے غرور کا ٹھکانا ہی نہیں۔ بڑی دماغدار ہے بڑی مدمغ ہے +

**دِماغ خالی کرنا۔** ا۔ ف م۔ بیہودہ مغز زنی کرنا۔ خواہ مخواہ سر مارنا +

**دِماغ خالی ہونا۔** ا۔ ف ل۔ دماغ میں قوت نہ رہنا۔ کمزور و ناتواں ہو جانا +

**دِماغ دار ہونا۔ دِماغ پیٹی ہونا۔** ا۔ ف ل۔ نہایت مغرور ہونا۔ آسمان پر دماغ ہونا +

**دِماغ روشن۔** ا۔ اسم مذکر۔ ہُلاس +

**دِماغ کرنا۔** ا۔ ف ل۔ غرور یا شیخی کرنا گھمنڈ کرنا + لگے ہم سے ہی دماغ کرنے +

**دِماغ میں تنا۔** ا۔ ف ل۔ نخوت سے بات نہ کرنا۔ غرور کرنا +

**دِماغ میں خلل ہونا۔** ا۔ ف ل۔ دیوانہ یا پاگل ہونا۔ مالیخولیا ہونا +

**دِماغ نہ پایا جانا۔** ا۔ ف ل۔ غرور یا گھمنڈ کا ٹھکانا نہ ملنا۔ از حد مغرور ہونا۔ نہایت متکبر ہونا +

**دِماغ ہونا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) نخوت و غرور ہونا

یہ ہر ایک موج میں ہے زلف ہی کا سا دماغ۔
جب سے وہ دریا پہ آ کر بال اپنے دھو گیا + (میر)

(۲) سُننے کی طاقت یا برداشت کرنا +

دل مضطرب سے گزر گئے شبِ وصل اپنی ہی فکر میں۔
نہ دماغ تھا نہ فراغ تھا نہ شکیب تھا نہ قرار تھا

**دم اُلٹنا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) سانس رُکنا۔ حبس دم ہونا + (۲) طبیعت پریشان ہونا۔ جی گھبرانا + (۳) دیوانہ ہو جانا + (۴) قریب المرگ ہو جانا۔ نزع کی حالت

ہو جانا + جرأت ؎

نہ جانا یہ کہ جانے سے کہیں کیونکر جیئے گا وہ۔
کہ جس کا دم اُلٹ جاتا تھا میرے اُٹھ جانے سے

**دم آنکھوں میں اٹکنا۔** ا ف م۔ مرتے مرتے سانس کا نکلنے سے رُک جانا۔ قریبُ المرگ ہونا + داغ ؎

دم مری آنکھوں میں اٹکا ہے کہ دیکھوں تو سہی
کیا مسیحا سے میرے درد کا درمان ہو گا

**دم بخود رہجانا۔ یا۔ ہونا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) بالکل خاموش ہو جانا۔ گم صم ہو جانا + (۲) گھبرا جانا۔ سٹپٹا جانا +

**دم بڑھانا۔** ا۔ ف ل۔ دیر میں سانس لینے کی عادت ڈالنا۔ دمکشی کی مشق کرنا +

**دم بند ہونا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) دم گھٹنا۔ سانس نہ لے سکنا + آتش ؎

مُنہ لپیٹوں میں تو دم کر دے خیال یار بند۔
خواب بد دیکھوں اگر ہوں دیدۂ بیدار بند +

(۲) جواب نہ بن آنا۔ لاجواب ہونا +

**دم بولانا۔** ا۔ ف ل۔ جی گھبرانا۔ وحشت ہونا۔ طبیعت پریشان ہونا +

**دم بھر کو۔** ا۔ م ف۔ تھوڑی دیر کے لئے

**دم بھرنا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) سانس پھول جانا۔ ہار جانا + اتنو دو کوس چلنے سے دم بھر جاتا ہے + (۲) کسی کا ہر وقت تذکرہ کرنا۔ یاد کرنا +

(۱) یہ گھڑی دم تمہارا بھرتے ہیں۔
بخدا ہم تو تم پہ مرتے ہیں + (شوق)

(۲) ہر رنگ بوئے گل ہے ہر نفس یاد الٰہی میں۔
قیامت تک بھریگی دم نسیم صبحدم میرا + (داغ)

(۳) محبت کا دعوی کرنا۔ ماننا۔ اقرار کرنا

یہ سودائے شہادت ہے ہمارے سر کو اے قاتل۔
تری تلوار کا دم بھرتی ہے جو رگ ہے گردن میں + (؟)

**دم توڑنا:** ا۔ ف ل۔ نزع کی حالت ہونا دم واپسیں لینا۔ لمبے سانس لینا +

کیوں نہ دم توڑوں کہ جسپر دم نکلتا ہے مرا۔
ناسخ ان روزوں رقیبوں کا وہ ہمدم ہوگیا + (ناسخ)

**دم ٹوٹنا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) سانس نہ لے سکنا۔ دم بھر جانا + جرأت ؎

ہائے جب بحر محبت میں دم اپنا ٹوٹا۔
تب مقابل ہوئی تقدیر بری پانی کی +

(۲) قریبُ المرگ ہونا۔ مرنے کو ہونا +

**دم جھانسا دینا۔** ا۔ ف م۔ فریب دینا۔ دھوکا دینا۔ بتا دینا +

**دم چرانا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) سانس کو سطرح سے روکنا کہ مُردہ دکھائی دینے لگنا۔ جان بوجھ کر مُردہ بننا + جرأت ؎

بوقت نزع مجھکو دیکھ بے دم -
یقیں وہ بدگماں مطلق نہ لایا +
بسی ہے جو بر کے دلمیں حیچوری -
تو کہتاہے کہ اس نے دم چرایا +
(۲) کام کے انجام دینے مین سُستی کرنا
دیکھو (جی چھپانا)

دم چڑھنا - ا - ف ل - سانس پھولنا -
ہانپ جانا - دم بھر جانا +

دم چھوڑنا - ا - ف ل - جان نکلنا - مرنا -
فوت ہونا +

دم خفا ہونا - ا - ف ل - دم رُکنا - جی
گھبرانا + ناسخ ؎
عشق سے یہ ہے کہ دم میرا خفا ہوتا ہے -
گھونٹتا ہے یہ کوئی مست گلا مینا کا +

دُم دباکر بھاگنا - ا - ف ل (ڈر جانے
کی حالت میں کُتا اپنی دُم کو ٹانگوں میں دباکر
سیدھا بھاگ جاتاہے) اس سبب سے
مغلوب ہو جانا - مقابلہ نہ کرسکنا - چاہنا
پیٹھ پر کھانا +

دم دلاسا دینا - ا - ف م - بہلانا پھسلانا
دھوکا دینا +

دم دینا - ا - ف م - (۱) فریب یا دھوکا
دینا + (۲) مرنا - فوت ہونا + (۳)

کسی کم پکے کھانیکو انگاروں پر رکھکر بھاپ
کے ذریعہ سے اُسکی کچائی نکالنا - جلتی
آگ پر سے کھانیکو انگاروں پر رکھ دینا
(۴) ہزار جان سے عاشق ہونا - فدا
ہونا - جان قربان کرنا +

دم رُکنا - ا - ف ل - (۱) سانس نہ
آنا - مرنیکو ہونا + جرأت ؎
درد دل کی اب یہ شدت ہے کہ آہ
دم رُکا جاتاہے جی کیا کیجئے
(۲) جی گھبرانا - طبیعت پریشان ہونا
یاں سے کیا دُنیا سے اُٹھ جاوں اگر کہتے ہیں آپ
رُک گیا میرا ابھی دم کیوں اسقدر رُکتے ہیں آپ

دم سُوکھ جانا - یا - خشک ہو جانا -
ا - ف ل - (۱) جان نکل جانا - مرجانا
خون خشک ہو جانا + (۲) افسردہ خاطر
ہونا - مغموم ہونا - غمگین ہونا +

دم غنیمت ہے - ا - محاورہ - زندہ
رہنا بہتر ہے - بیٹھا رہنا مفید ہے +

دم کرنا - ا - ف م - (۱) منتر یا دعا پڑھ
کر بچے کے اوپر پھونک مارنا - جھاڑا
دینا + (۲) ناسخ ؎
معجزے سے میں جیا پر راست کہئے یا مسیح
نام کیہکا لیکے مجھپر آپ نے دم کر دیا

ؤسے گرہن کئے ہوئے کوئی خم
سورۂ حمد کر رہا تھا دم (شوق)

(۲) مندی آگ پر کھانا پکانا۔ دم دینا +

دم کو لیکر بیٹھ رہنا۔ ا۔ف ل۔ (۱) سانس نہ مارنا۔ دم روکنا + (۲) خاموش ہو رہنا۔ گھُنی سادھنا۔ چُپکا ہو جانا۔ کُچھ نہ بن پڑنا +

دم کھانا۔ ا۔ف م۔ (۱) دِق کرنا۔ بار بار پُوچھے جانا۔ سمع خراشی کرنا +

دم کھانا۔ ا۔ف ل۔ (۱) چُپ رہنا۔ خاموش رہنا + میر ؎

دہقان باغ سے ہوئی میری دل کشی
نالہ کو سنکے وقت سحر دم ہی کھا رہے

(۲) توقف کرنا۔ ٹھیرنا۔ صبر کرنا +

(۳) انگاروں یا مندی آگ پر کھانے کا پکنا۔ اُسیجنا۔ پسیجنا +

دم کھنچنا۔ ا۔ف ل۔ سانس نکلنا۔ نزع کی حالت ہونا۔ مرنیکو ہونا +

یاد ابرو میں سسکتا ہوں میں بسمل کیطرح
کھنچ رہا ہے دم رگوں سے تیغ قاتل کیطرح

دم کے پیچھے رہنا۔ ا۔ف ل۔ طنزاً۔ کسی کے ہر وقت پیچھے پیچھے رہنا۔ ہر وقت ساتھ ساتھ پھرنا +

دم گھبرانا یا گھُٹنا۔ ا۔ف ل۔ جی پریشان ہونا۔ طبیعت منتشر ہونا۔ خفقان ہونا +

دم لبوں پر آنا۔ ا۔ف ل۔ جاں بلب ہونا۔ مرنے کو ہونا +

دم لگانا۔ ا۔ف م۔ حُقّہ کا ایک کش پینا۔ چرس اُڑانا +

میاں! دم تو لگاتے جاؤ +

دم لگنا۔ ا۔ف ل۔ نشہ ہو جانا۔ نشہ کا اثر ہونا۔ آنکھوں میں آجانا +

لگے دم مٹے غم + مثل

دم لینا۔ ا۔ف ل۔ (۱) سانس کھینچنا +

تیر مژہ وہ پار ہوا تو دم لینا دشوار ہوا
سانس بھی دلبر ایک برچھی سی ہر دم اتنو مارگئے ہے

(۲) سستانا۔ توقف کرنا۔ آرام لینا ٹھیرنا + (۱) ذوق ؎

زندگی ماندگی کا وقفہ ہے
یعنے آگے چلیں گے دم لیکر

(۲) یار کے ناز او فسوں اپنے بھی عشق اور جنوں
جام پکارے منہ لگوں عیش پکارے دم لو

دم مارنا۔ ا۔ف ل۔ (۱) سانس لینا + (۲) بولنا۔ چوں کرنا۔ مُنہ سے حرف یا لفظ نکلنا۔ زبان ہلانا +

(۱) ہنسا بولا کیا غیروں سے تو میں نے نکی اُف تک
تری محفل میں دم پہ آبنی لیکن نہ دم مارا
(۲) جنوں میری کی باتیں وحشت اور گلشن میں جب چلیاں
نہ چوب گل نے دم مارا نہ چھڑیاں بید کی ہلیاں (ہجر)
(۳) شیخی کرنا۔ لاف زنی کرنا۔ دعویٰ کرنا
آتش یہ کسکی چاہ کا دم مارتے ہو تم۔
وہ دلربا ہے دشمن جاں دوستدار کا (آتش)

**دم میں آنا۔یا۔آجانا۔** ا۔ف ل۔ دھوکے یا فریب میں آنا۔ دم جھانسے میں آجانا+ مصرع مومن
دم میں ہمارے وہ ستم ایجاد آگیا

**دم میں دم آنا۔** ا۔ف ل۔ (۱) اطمینان یا دلجمعی ہونا۔ دیکھو (**جان میں جان آنا**)+ مومن ؎
تیرے آتے ہی دم میں دم آیا
ہوگئی یاس امید واری آج
(۲) ہوش میں آنا غشی جاتی رہنا

**دُم میں دم ہونا۔یا۔رہنا۔** ا۔ف ل۔ حیات یا زندگی باقی رہنا۔ جیتا رہنا+
غم رہا جب تک کہ دم میں دم رہا۔
دل کے جانے کا نہایت غم رہا (میر)

**دُم میں گُھسا جانا۔** ا۔ف ل۔ (خوف کی) حالت میں پیٹ کتیا کے تلے پناہ لینے

ہیں) اسی سبب سے (۱) اڑا جانا + (۲) خوشامد کرنا + (۳) حمایت۔ چاہنا۔ پناہ ڈھونڈنا + (۴) طنزاً۔ پیچھے پڑنا۔ سرہو جانا +

**دم میں لانا۔** ا۔ف م۔ دھوکا یا فریب دینا۔ پھنسانا۔ مصیبت میں ڈالنا+

**دم ناک میں آجانا۔** ا۔ف ل۔ عاجز و تنگ آجانا۔ دق ہو جانا+

**دم ناک میں کرنا۔یا۔لانا۔** ا۔ف م۔ ستانا۔ عاجز کرنا۔ تنگ کرنا+ ناسخ
زلف مشکیں مجکو رو رو کر دلا جاتی ہے یاد
لائے ہے اب نکہت گل کیوں مرا دم ناک میں

**دم نکلنا۔** ا۔ف ل۔ (۱) عاشق یا فریفتہ ہونا۔ مرنا۔ جان نکلنا+ شوق ؎
دل پڑا جسکے غم میں جاتا ہے
جس ستمگر پہ دم نکلتا ہے
(۲) مرنا۔ فوت ہونا۔ ہلاک ہونا+
گلا یہ ضبط نے گھونٹا کہ تنگ آکے امیر
نکل گیا میرے سینے سے دم فغاں کی طرح (امیر لکھنوی)
(۳) خوف غالب ہونا۔ ڈرنا۔ دہشت لگنا۔ مرا جانا+ شوق ؎
دم نکلتا تھا تیغ ابرو سے
دل اُلجھتا تھا ذکر گیسو سے

دم نہ مارنا۔ ا۔ ف ل۔ اُف نکرنا۔ کچھ نہ بولنا۔ سہنا + (۱) گلزار ابراہیم ؎

کچھ بھی اُس درویش نے مارا نہ دم
جان دینے میں رہا ثابت قدم

(۲) ڈبوے تو لے وہی جو نہ ڈبوے تو دم نہ مار
اُسکے سوا کسی سے نہ رکھ اپنا کاروبار

**دُم ہلا کر بیٹھنا**۔ ا۔ ف ل۔ دم سے کسی جگہ کو صاف کرکے وہاں بیٹھنا۔ (یہ فقرہ غلیظ اور بدسلیقہ آدمی کی نسبت بولا کرتے ہیں جو اپنے بیٹھنے اُٹھنے کی جگہہ کو صاف نہیں رکھتا ہے) + میاں! کتّا بھی بیٹھتا ہے تو دُم ہلا کر بیٹھتا ہے۔

**دِن آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) دن چڑھنا سورج کا بہت اونچے ہو جانا + (۲) وقت یا موسم کا قریب آجانا + (۳) ایام کا پورا ہو جانا۔ حیات کے دن باقی نرہنا۔ موت آنا + کیوں تیری موت آئی ہے (۴) حیض آنا۔ میلے سر سے ہونا +

**دِن بدن۔ دِن دِن**۔ ہ۔ م ف۔ روز بروز۔ رفتہ رفتہ۔ درجہ بدرجہ +

**دِن بھرنا۔ یا۔ پورے کرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ زندگی کے ایام پورے کرنا۔ رنج واندوہ میں اوقات بسر کرنا۔ دن کاٹنا +

(۱) جسکے آغوش کو تم بھرتے نہیں۔ (ناسخ)
زندگانی کے وہ دن بھرتے ہیں

(۲) مرتا ہوں تڑپتا ہوں پڑا ہجر میں اُس بن
دن عمر کے بھرتا ہوں شب و روز ہیں گن گن (انظر)

**دِن پڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) مصیبت میں مبتلا ہونا۔ بد اقبالی آنا + (۲) رانڈ یا بیوہ ہو جانا۔ خاوند کا مرجانا +

**دِن پھرنا۔ دِن بہُڑنا۔ دِن بھلے آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ اچھے دِن آنا۔ بہبودی کا زمانہ آپہنچنا۔ اِفلاس کے بعد فراخ دستی نصیب ہونا + (۱) جلال ؎

دن پھرتے ہی نہیں کسی فرقت نصیب کے
کیا اے سپہر دور تراب یوہیں رہا +

(۲) درپے ایک دھوم ہوئی بخت کا اختر چمکا
دن پھرے عاشقِ شیدا کا مقدر چمکا (صفدر)

**دنت کتھا**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ (۱) روایت (۲) داستان۔ بے بنیاد بات۔ کہانی

**دِن چڑھانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) دیر لگانا۔ توقف کرنا۔ (۲) دوسرے مہینے کے دن گزار دینا۔ تنخواہ کے تقسیم کرنے میں ڈھیل ڈالنا +

**دِن چڑھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) آفتاب کا بلند ہونا۔ دِن آجانا + ناسخ ؎

سو بار آئی اور قیب مست گزر گئی
فرقت کا دو گھڑی بھی ابھی دن چڑھا نہیں

(۲) دیر لگنا + (۳) عورت کے معمولی ایاموں کا رُکنا ۔ حاملہ ہونا +
اہنو بوا ! خدا رکھو لڑکی کو دن چڑھ گئے ہیں۔

**دنداں شکن جواب دینا** ۔ ا ۔ ف م ۔ کلّہ توڑ جواب دینا ۔ مُنہ بند کر دینا ۔ جواب نہ آنے دینا +

**دُند مچانا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ (۱) غل شور مچانا شور و شر کرنا + (۲) اندھیر کرنا ظلم کرنا ۔ انیاؤ کرنا +

**دِن دہاڑے ۔ دِن دھولے ۔ دِن دیئے ۔ دِن دوپہر** ۔ ہ ۔ م ف ۔ روز روشن ۔ کھلے خزانے سب کے سامنے ۔ علانیہ + وزیر ؎
زلفوں نے دل کو چھین لیا رُخ کی دید میں
لُوٹا ہے دن دہاڑے یہ اندھیر ہو گیا

**دِن ڈھلنا ۔ یا ۔ کھسنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (۱) آفتاب کا زوال ہونا ۔ دن کا گھٹنا زوال کا وقت ہونا + (۱) ذوق ؎
وہ صبح کو آئے تو کروں باتوں میں دوپہر
اور چاہوں کہ دن تھوڑا سا ڈھل جائے تو اچھا
(۲) دن کھسا اور مزدور ہنسا + مثل

(۳) پیری میں کریں سیر جوانی تو مزہ ہے۔
دن ڈھلے ہوئے ہوتا ہے تماشا گزر گیا۔ (محمد شاہ بادشاہ)

**دِن سِن** ۔ ا ۔ اسم مذکر ۔ سن و سال عمر + بحر ؎
کیا ابھی دن سن ہیں اُس محبوب کے نام خدا
باڑ پر آنے دو قد شمشیر دم ہو جائے گا

**دِن کاٹنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ دیکھو (دن بھرنا)

**دن کو تارے دکھانا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ اتنا مارنا کہ اُسکے صدمہ سے آنکھوں کے آگے تارے آجائیں ۔ خوب پیٹنا ۔ نہایت گوشمالی دینا +

**دِن کو دِن اور رات کو رات نہ سمجھنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ دن رات کے آرام کو چھوڑ کر خوب محنت کرنا ۔ رات دن مصروف رہنا +

**دنگ ہونا ۔ یا ۔ رہجانا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ حیران یا ششدر رہجانا ۔ متعجب ہونا اچنبے ہونا + میر حسن ؎
وہ مکھڑے کا عالم وہ کنگھی کا رنگ
شب ماہ ہو دیکھ کر جسکو دنگ

**دِن لگنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ اِترانا ۔ غرّہ کرنا گھمنڈ کرنا + آرزو ؎

آتاہے ہر سحر اُٹھ تیری برابری کو
کیا دن لگے ہیں دیکھو خورشید خاوری کو

**دن نکلنا** - ہ - ف ل - آفتاب کا طلوع ہونا - سورج دِکھائی دینا +

**دِنوں دیر ہے** - اُ - محاورہ - بہت عرصہ نہیں ہے صرف دنوں کی دیر البتہ ہے +

**دِنوں سے اُتر جانا** - ہ - ف ل - شباب یا جوانی کے دن نکل جانا + ادھیڑ ہو جانا ؎

کیا جلد ان حسینوں کا جاتا رہا شباب
لنڈی تھی ایک شب کہ دنوں سے اُتر گئے

**دِنوں کو دھکّے دینا یا دھکّا دینا** ہ - ف ل - دن بہلانا - زندگی گزارنا - مصیبت اور تکلیف کے ساتھ اوقات بسری کرنا - دن کاٹنا +

**دُنیا سے جانا** - اُ - ف ل - مرجانا - فوت ہو جانا - گزر جانا + مضمون ؎

بنائیں اُٹھ گئیں یارو غزل کے خوب کہنے کی
گیا مضمون دنیا سے رہا سودا سو ستانہ

**دو آتشہ پلانا** - اُ - ف م - (۱) دو دفعہ کی کھچی ہوئی شراب پلانا - نہایت تیز شراب پلانا + (۲) بھڑے پر چڑھانا

خوب سا بہکا دینا - خوب اُکسا دینا +

**دوا دارو کرنا** - اُ - ف م - (۱) علاج معالجہ کرنا + (۲) تیمارداری کرنا +

**دوا کو بھی نہیں ملتا** - اُ - محاورہ - ایسی کمی ہو گئی ہے کہ دوا تک کے لئے میسر نہیں آتا - گھس لگانے کو نہیں ملتا - بہت کم یاب ہے - بالکل ناپید ہے +

**دِوالہ نکالنا یا پیٹنا** - ہ - ف م - (ساہوکار لوگ گھاٹا ہو جانے کے وقت اپنے بیٹھنے کے کپڑے کو اُلٹکر دن کو دیا جلا دیتے ہیں گویا کچھ بھی کو دینے سے ڈھونڈتے ہیں) (۱) گھاٹا ظاہر کرنا - ٹپیڑ یا ٹاٹ اُلٹ دینا + (۲) روپیہ مارنا - بدمعاشی کرنا +

**دِوالہ نکلنا** - ہ - ف ل - گھاٹا آجانا - کوٹھی بیٹھ جانا + بحر ؎

کیا تیرے لعلِ لب کو خریدے گا جوہری
بیعانے ہی میں اُسکا دِوالہ نکل گیا

**دو ایک - دو تین - دو چار** - ہ - م ف - چند - تھوڑے سے - معدودے چند

قسمت تو دیکھ ٹوٹی ہے جا کر کہاں کمند
دو چار ہاتھ جب کہ لبِ بام رہ گیا (ذوق)

**دُو بدُو کہنا** - اُ - ف م - صاف صاف جواب دینا - بالمواجہ جواب دیدینا +

**دُو بدُو ہونا۔** ا۔ف ل۔ جھگڑا یا تکرار ہونا۔ لڑائی ہونا +

**دُو بھر ہونا۔** ہ۔ف ل۔ ناگوار ہونا۔ بھاری ہونا۔ اجیرن ہونا +

**دو بھیسلی بات۔** ہ اسم مؤنث۔ دوغلی بات۔ پہلودار بات +

**دو بتیاں۔یا۔دو بھجیاں ہونا۔** ہ۔ ایک بانہ کی جگہہ دو بانہ رکھنے والے ہونا یعنے طاقت ور ہونا۔ بلوان زور آور یا زبردست ہونا + سحر ؎

کیا زبردستی وہ میرے دل کے خواہاں ہوگئے
بازو نہیں باندھکر اِسکے دو بھجیاں ہوگئے

**دو پائے پر چڑھانا۔** ا۔ ف م۔ ڈاڑھی کے بالوں کو میروں پر سے اوپر کی طرف بل دے لینا +

**دو پائے سے چوپایہ ہونا۔** ا۔ ف ل۔ بیاہ یا شادی ہو جانا۔ جورو والا ہو جانا +

**دو پٹہ تان کے سونا۔** ہ۔ف ل۔ (۱) بے فکری کے ساتھ آرام سے سونا۔ گھوڑے بیچکر سونا۔ بیفکر ہو کر سونا + (۲) مردوں سے شرط باندھکر سونا۔ کمبھکرن کی نیند سونا +

**دو پٹہ ہلانا۔یا۔پھرانا۔** ہ۔ ف م۔ دیکھو (چادر ہلانا)

**دو پُشتہ کرنا۔** ا۔ف م۔ (چھاپہ) ایک رُخ سے چھپے ہوے کاغذ کو دوسری طرف سے چھاپنا +

**دو پہر کی چیل۔** ہ۔ صفت (اُن لڑکوں کی نسبت کہا کرتے ہیں جو دوپہر کے وقت گھر میں نہیں بیٹھتے اور دنگا مچاتے پھرتے ہیں)۔ شریر۔ شوخ۔ ہرزہ گرد۔ آوارہ

**دُوت۔یا۔دُور دیک بتانا۔** ف م۔ (۱) تنبیہ یا سرزنش کرنا۔ بُرا بھلا کہنا۔ دھمکانا + (۲) ٹالنا۔ نکالنا +

**دو ٹوک جواب دینا۔یا۔کہہ دینا۔** ا۔ ف م۔ صاف جواب دینا۔ بغیر شرم و لحاظ کے انکار کر دینا۔ دیکھو۔ (ٹکا سا جواب دینا)

**دو ٹوک ہو جانا۔** ہ۔ف ل۔ (۱) بالکل علیحدہ ہو جانا۔ صاف دو ٹکڑے ہو جانا + (۲) قطعی فیصلہ ہو جانا۔ بالکل تصفیہ ہو جانا۔ کچھ لاگ لپیٹ نہ رہنا +

**دو جیا۔یا۔دوجی سے ہونا۔** ہ۔ ف ل۔ عو۔ حاملہ ہونا۔ گربھ یا آدھان سے ہونا۔ پیٹ سے ہونا +

دوچار ہونا۔ ہ۔ ف ل۔ ملاقات ہونا دیکھو (آنکھیں چار ہونا) نظیر ۵

شب کو دلوں میں واہ! واہ! زورمزونگہ تارجو
ہم سے دوچار یار تھا۔ یار سے ہم دوچار تھے

دوچُھریاں ایک میان میں نہیں رہتیں۔ ا۔ محاورہ۔ ایک خاوند کے گھر میں دو بیویاں باہم سلوک سے نہیں رہ سکتیں۔ ایک دیس میں دو راجہ راج نہیں کرسکتے۔ دو ہمسروں کا گزارہ ایک جگہ نہیں ہوسکتا +

دوحرفی۔ ا۔ اسم مؤنث۔ ئے۔ شعر

دار و آج تو دوحرفی بلواؤ!

دو دل راضی تو کیا کریگا قاضی۔ ا۔ محاورہ۔ جب فریقین خود راضی ہو جائیں تو قاضی کا فیصلہ بیکار ہے۔ جب مخاصمین آپ راضی ہو جائیں تو جج کا تصفیہ فضول ہے +

دو دِن کا مہمان۔ ا۔ صفت۔ جانیوالا مسافر۔ گزران۔ ناپائدار۔ عارضی

حسن یہ دو دن کا ہے مہمان ہنس بے بول لے

دو دن نہ پکڑنا۔ دو دن بھی زندہ رہنا۔ چٹ پٹ مرجانا۔ دفعتہً مرجانا

دو دو دانے کو پھرنا۔ ا۔ ف ل (۱) دو دو دانے مانگتے پھرنا۔ بھیک مانگتے پھرنا۔ گداگری کرنا + (۲) نہایت محتاج ہونا۔ بہت کنگال ہو جانا +

دو دو مُنہ۔ ہ۔ م ف۔ تھوڑا سا۔ قدر قلیل + میاں آؤ دو دو مُنہ کھالیں پھر چلیں گے +

دو دو مُنہ ہنسنا۔ ہ۔ ف ل۔ رنج کو بہلانا۔ کدورت دُور کرنا + شوق ۵

یہاں ٹھیرے کبھی وہاں ٹھیرے
دو دو مُنہ ہنس لئے جہاں ٹھیرے

دُودھ بڑھانا۔ ہ۔ ف م۔ دُودھ پیتے بچّے کا دودھ اُسکی ماں سے چُھڑوانا

دُودھ بھر آنا۔ ہ۔ ف ل۔ محبت کا جوش آجانا +

دُودھ بیچنا۔ ہ۔ ف م۔ (۱) دُودھ فروخت کرنا۔ دودھ کا بیوپار کرنا (۲) دایہ گری کرنا +

دُودھ پڑنا۔ ہ۔ ف ل۔ بالوں میں رسی پیدا ہونا۔ دانہ پتّہ کا مادہ پیدا ہوجانا۔

دُودھ پیتیا۔ اسم مذکر۔ (۱) شیر خوار گود کا بچہ (۲) نادان۔ ان سمجھ۔ کم عمر

دُودھ پیتے رہ پینے۔ ہ۔ اسم مذکر۔

روپئے مع بیاج - بچّے ۔ پیتے ہوئے
نرہ پیتے + لالہ جی گھبراؤ نہیں تمہارے دودھ
پیتے روپئے ہیں +

**ڈودھ جل جانا - یا - سُوکھ جانا** - ہ - ف ل
دودھ کم ہو جانا - دودھ باقی نہ رہنا +

**ڈودھ چُرانا - یا - چڑھا جانا** - ہ - ف ل - بچّہ
کی خاطر کسی جانور کا دودھ کا اُوپر کو چڑھا
لینا - دودھ کم دینا +
یہ گائے دودھ چڑھا جاتی ہے

**ڈودھ سا** - ہ - صفت - نہایت اُجلا -
بہت سفید - چِٹّا + دودھ سی چاندی ہے -

**ڈودھ کا جلا چھاچھ پھونک پھونک کر پیتا ہے** - ہ - محاورہ - صدمہ یافتہ آدمی
صدمہ دہندہ چیز کے مشابہ چیز سے بھی
ڈر جاتا ہے - سانپ کا کاٹا رسّی سے بھی
ڈر جاتا ہے +

**ڈودھ کا دودھ پانی کا پانی کر دینا** -
ہ - ف م - دودھ اور پانی جو دونوں ملے
ہوئے تھے اُنکو اُنکے اصلی مقدار کے موافق
جُدا کر دینا - بہت ٹھیک انصاف کرنا
جیسا چاہئیے ویسا فیصلہ کرنا +

**ڈودھ کا سا اُبال ہے** - ہ - محاورہ
بہت جلد افروختہ ہو کر دھیما پڑ جاتا ہے
نعتہً دودھ کی طرح جوش کھا کر نیچے کو
بیٹھ جاتا ہے - تھوڑی دیر کا غصہ ہے +
دودھ کا سا اُبال ہے آیا اور گیا + مثل

**ڈودھ کی بو مُنہ میں سے آتی ہے**
ا - محاورہ - ابھی دودھ پیتے بچّے ہو -
ابھی بچّے ہو - کم عمر ہو - نادان ہو +

**ڈودھ کے دانت نہیں ٹوٹے ہیں**
ا - محاورہ - ابھی بچّہ ہے - دودھ کی بو مُنہ
سے آتی ہے +

**ڈودھ کی سی مکھی نکال کر پھینک دینا** - ہ - ف م - کسی شخص کو بہت جلد
اُسکے حق سے یا اپنی صحبت سے خارج
کر دینا - معروف ہ
نکالا بزم سے یوں اپنی ہمکو تو نے جوں کوئی
اُٹھا کر دودھ میں سے اے ستمگر پھینک دے مکھی

**ڈودھ کی طرح اُچھلنا** - ا - ف ل - دودھ
کی طرح جوش میں آجانا - بہت جلد خفا
ہو جانا - بہت جلد بگڑ جانا +

**ڈودھ مُوت کرنا** - ہ - ف م - بچّے کے
پالنا - پرورش کرنا +

**ڈودھوں نہاؤ پوتوں پھلو** -
کلمۂ دعائیہ - روزی رزق اور آس
اولاد سے خوش رہو - سب طرح سے

پھُولو پھلو - ہر طرح سے خوش و خرّم رہو -

**دُودھیل گائے کی دو لاتیں بھی اچھی** - ہ - محاورہ - فائدہ کے لئے صدمہ اُٹھانا بُرا نہیں معلوم ہوتا - جھوٹا کھائی میٹھے کے لالچ +

**دورا دُور رکھنا** - ہ - ف م - ہ عو - (اصل میں دوراے رکھنا ہے) ایک نہ سمجھنا - کچھ فرق سمجھنا - بھید رکھنا +

**دُور پار! دُور دُور! دُور رہو!** - ا - ندا و ندبہ (م عو) خدا نکرے - دُور گور! نوج - نعوذ باللہ

**دُور بھاگنا** - ا - ف ل - بچنا - پرہیز کرنا - نفرت کرنا +

**دُور پہنچنا** - ہ - ف ل - (۱) دُور اندیشی کرنا - دیکھو **دور کی سوجھنا نمبر ۲)**

یک جام پی کے کرتے ہیں ہفت آسمان کی سیر
میخانہ سے پہنچنے لگے دُور دُور ہم

(۲) ماں بہن کی گالی دینا +

**دُور کھینچنا** - ا - ف م - نخوت و غرور کرنا - دیکھو (**آپکو آسمان پر کھینچنا**)

دُور اتنا آپکو مجھسے نہ اے خونخوار کھینچ -
ایک دن اس سے تو میرے قتل کو تلوار کھینچ (ناسخ)

**دُور کی بات** - ا - محاورہ - گہری بات - عالی خیال +

**دُور کے ڈھول سُہاونے** - ہ - محاورہ - ڈھول کی آواز دُور سے ہی اچھی معلوم ہوتی ہے - غیبت میں آدمی کی شہرت بہت ہوا کرتی ہے + بہت سی چیزیں دُور سے ہی اچھی لگتی ہیں +

**دُور کی سُنانا** - ا - ف م - گالیاں دینا - نا ملائم باتیں کہنا +

**دُور کی سُوجھنا** - ا - ف ل - (۱) بہت فاصلہ کی چیز نظر آنا - دُور کی چیز دیکھ لینا + (۲) سخن تازہ و نادر کہنا - بلند خیال کرنا - باریک خیال پیدا ہونا - گہری بات سمجھ میں آجانا + ناسخ ؎

اُس پری رخسار پر پھبتی کہی ہے حور کی
سچ تو یہہ ہے سُوجھتی ہے کیا ہی ہمکو دُور کی

**دُور جانا** - ہ - ف ل - (۱) پھیل جانا - منتشر ہو جانا - (۲) رواج پا جانا - مشہور ہو جانا +

**دُور چلے نہ گر پڑے** - ہ - محاورہ - نہ اوپر کو تھوکے نہ منہ پر آئے بہت کھائے نہ پیٹ میں درد ہو - غرور کرے نہ ذلت اُٹھائے +

**دَوڑ دَوڑ کے** - ہ - م ف - (۱) دوڑتا ہوا - بار بار + (۲) شوق سے -

خواہش سے + سید ؎

گر جائے زلف سے نہ کہیں یہ اُلجھکے دل
جاتا ہے دَوڑ دوڑ کے چاہ ذقن کے پاس

**دَوڑ دَوڑ کے آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) بار بار آنا۔ جلد آنا + (۲) شوق یا خواہش سے آنا۔ جلد چلا آنا +

**دَوڑ دُھوپ کرنا۔ دَوڑ دُھپاڑ کرنا** (پوربی)، ہ۔ ف ل۔ نہایت سعی و کوشش کرنا۔ خوب ہاتھ پاؤں مارنا +

**دَوڑ مارنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) بہت دُور کا سفر کرنا۔ لمبا سفر کرنا + (۲) دُور کا دھاوا کرنا۔ فاصلہ پر حملہ کرنا +

**دوزانو بیٹھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ گھٹنوں کے بل بیٹھنا (دوزانو)، اونٹ کی بیٹھک بیٹھنا

**دوزخ بھرنا**۔ ا۔ ف ل۔ پیٹ بھرنا۔ پیٹ پالنا + (غریب آدمی تنگ آکر کہتا ہے)

**دوزخ میں گھر کرنا**۔ ا۔ ف ل۔ ایسے کام کرنا جسکے عوض میں دوزخ نصیب ہو۔ بُرے کاموں سے نہ ڈرنا۔ گناہ کرنا +

**دوسار ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ ترازو ہو جانا۔ آرپار ہو جانا۔ بندھ جانا +

**دوستی کا دم بھرنا۔ یا۔ مارنا**۔ ا۔ ف ل۔ اپنے تئیں گہرا دوست ظاہر کرنا۔ پکی دوستی کا اظہار کرنا +

**دوشالہ میں لپیٹ کر مارنا۔ یا۔ لگانا** ا۔ ف م۔ اشارۃً یا کنایتہً طعنہ زنی کرنا کسی پر ڈالکر کہنا۔ آوازہ کسنا۔ باتوں باتوں میں بُرا بھلا کہنا +

**دوش یا دوس دینا۔ یا۔ لگانا**۔ ہ۔ ف م۔ (س [illegible] = قصور) الزام لگانا۔ تہمت دھرنا (۱) جلال ؎

قسمت اُلٹی ہے کیا کروں اسکو
دوست دشمن ہے دوس دوں کسکو

(۲) جانن ہارے جانئے مُورکھ من بچھتائے
کربی بھوگے اپنی اَور ن دوش لگائے

**دوکان چلنا**۔ ا۔ ف ل۔ کثرت سے خریداروں کا آنا۔ زیادہ بکری ہونا

**دوکانداری کی باتیں کرنا**۔ ا۔ ف ل (۱) زیادہ مول کہنا۔ جھوٹ بولنا + (۲) فریب یا بناوٹ کی باتیں بنانا +

**دوکان سی لگانا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) دوکان میں چیزوں کو پھیلا کر رکھنا (۲) چیزوں کو یونہیں پھیلا کر یا بے ترتیب کرکے رکھنا +

**دوکان لگانا**۔ ا۔ ف م۔ دوکان کھولنا دوکان کا اسباب ترتیب سے رکھنا +

**دوکوڑی کا آدمی**۔ لـ۔ اسم مذکر۔ (۱) خراب یا ناکارہ آدمی ۔ (۲) بے عزت یا بے اعتبار آدمی ۔

**دوکوڑی کی بات کر دینا**۔ ہ۔ ف م۔ بےعزتی کرنا۔ بےقدری کرنا۔ کرکری کرنا۔ خاک میں عزت ملا دینا ۔

**دوکوڑی کی عزت ہو جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ نہایت ذلت اُٹھانا۔ سُبکی حاصل ہونا۔ بات بگڑ جانا ۔

**دوکھ لگانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) الزام لگانا۔ تُہمت دھرنا۔ (۲) بدنام یا رسوا کرنا۔ پاپ لگانا ۔

**دُولھا گیل برات ہے۔ دُولھا کے دم کے ساتھ برات ہے**۔ ہ۔ محاورہ۔ سرگروہ کے تابع سارا گروہ ہوتا ہے۔ سردار کے ساتھ فوج ہے۔ راجا کے ساتھ پرجا ہے۔

جب تلک ہے [illegible] ہیں [illegible]
دُولھا کے دم کے ساتھ [illegible] ہے

**دونا چڑھانا**۔ ہ۔ ف م۔ دُونے میں شیرینی اور پھول وغیرہ رکھ کر کسی کے مزار پر چڑھانا۔ منت ادا کرنا۔

میں دو شہید عشق [illegible]
دونے چڑھے [illegible]

**دُونا ماننا**۔ ہ۔ ف ل۔ شیرینی وغیرہ قبول کرنا۔ نذر ماننا۔ منت ماننا ۔

دیکھنے جاتا ہوں زیور کی پھبن۔
ایک ایک پتے پہ دُونا مان کر (بحر)

**دُونا ہو جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) دُگنا ہو جانا۔ دوچند ہو جانا ۔ (۲) مڑ کر دوہرا ہو جانا۔ خمیدہ ہو جانا ۔ صبا ؎

جانِ شیریں مٹنے کس سختی سے دی۔
نیمچہ قاتل کا دُونا ہو گیا ۔

**دُون کی لینا**۔ ہ۔ ف ل۔ شیخی کرنا۔ ڈینگ مارنا۔ گھمنڈ کرنا ؎

پوچھتے پھرتے تھے کل تک ناک تم
آج مجھ سے دُون کی لینے لگے۔

**دُوں لگنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) گرمی معلوم ہونا۔ آگ لگنا ۔ میر ؎

شعلہ فشاں نہیں یہ کچھ تھی اس آہ سے
دُوں لگی ہے ایسی ایسی بھی کہ سارا بن جلا

(۲) بھوک یا پیاس کی زیادتی ہونا۔ اشتیاق ہونا۔ فرقت کی آگ میں جلنا ۔

جیسے [illegible] دوں کی [illegible] بھڑکے ہو
جان [illegible] رہ جا [illegible] کہت (؟)

**دونوں جہان میں پانا**۔ ف ل۔ دُنیا اور آخرت میں ملنا۔ دنیا و دین

میں بدلہ ملنا +

**دونوں گھر آباد ہیں۔** ا۔ محاورہ۔ ایسا کام یا ایسا تصفیہ کرو کہ جس سے طرفین خوش رہیں +

**دونوں وقت ملنا۔** ا۔ ف ل۔ دن کے اخیر اور رات کے آغاز کا ملنا۔ دھوڑی سنبھا یا سہی سانجھ ہونا۔ سرِ شام ہونا + (۱) لڑکی! ننگے سر نہ پھر دونوں وقت ملتے ہیں۔ (م۔ عو) (۲)

(جرأت) ہوا سے بال زلفوں کے رخ روشن پہ ہلتے ہیں
دل بیمار اٹک اُٹھ بیٹھ دونوں وقت ملتے ہیں

**دونوں ہاتھ تالی بجتی ہے۔** ہ۔ محاورہ دونوں گروہ کسی امر کا باعث ہوا کرتے ہیں۔ فریقین کسی فساد کا سبب ہوا کرتے ہیں + رنگین ؎

یہ سچ ہے بجتی ہے بس دونوں ہاتھ سے تالی
جو وہ نہ آوے نہیں بھی نہیں بلانے کی

**دونوں ہاتھوں سلام کرنا۔** ا۔ ف م۔ (۱) نہایت تعظیم و تکریم کرنا + (۲) بڑا ماننا۔ قائل ہونا +

**دو ورقی کا سبق پڑھنا۔** ا۔ ف ل۔ (بازاری) عیاشی میں مصروف رہنا

**دوہائی دینا۔ یا مچانا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) غل، شور مچانا۔ خوب چیخنا + (۲) (دوہائی مانگنا) ف م۔ انصاف چاہنا فریاد کرنا۔ پناہ مانگنا +

**دھار باندھ دینا۔** ہ۔ ف م۔ جادو کے ذریعہ سے تلوار وغیرہ کو کند کر دینا +

(جرأت) نہیں کرتی جو تیغ اُسکی اثر کچھ جسم پر میرے
فسونگر ہے کوئی دشمن کہ اُسکی دھار باندھی ہے

**دھار پے مارنا۔** ہ۔ ف م۔ (بازاری) کچھ پروا نکرنا۔ خیال میں نہ لانا۔ نہایت ادنیٰ و ذلیل سمجھنا +

**دھار دینا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) دودھ دینا دودھ پلانا + یہاں بیٹھا کیا دھار دے ہے (طنزاً کہا کرتے ہیں) (۲) (دھار چڑھانا) کسی دیوتا پیر دودھ کھانڈ یا شراب کی دھار چڑھانا +

**دھار لینا۔** ہ۔ ف ل۔ بھینس یا گائے وغیرہ کے تھنوں میں سے مُنہ لگاکر دودھ پینا +

**دِھاڑا کرنا۔** ہ۔ ف م۔ بُری حالت بنا دینا۔ خراب کر دینا۔ بگاڑ دینا +

دوشالہ کا کیا دِھاڑا کر دیا!

**دھاڑ مارنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) دھاڑ کے ساتھ رونا + (۲) گروہ کے گروہ کو لوٹنا +

**دھاڑیں مارنا**۔ یا۔ مار مار کر رونا۔

**دھاروں رونا**۔ ہ۔ ف ل۔ زار زار رونا۔ دیکھو آٹھ آٹھ آنسو رونا۔

**دھاک بندھنا**۔ یا۔ ہو جانا۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) نہایت مشہور ہو جانا۔ شہرت پانا۔

ہفت اقلیم میں اس شہر کی تھی دھاک بندھی
کوئی دنیا میں نہ تھا شہر بان دہلی۔

(۲) کسی شخص کا لوگوں کے دل میں خوف بیٹھ جانا۔ یا کسی کا رعب ہیبت یا مردانگی ہر ایک کے جی میں بس جانا۔ بلاور سانپ کی دھاک بندھی ہوئی ہے۔ مثل

**دھاک دینا**۔ ہ۔ ف م۔ دم دینا۔ فریب یا دھوکا دینا۔ بحر ؎

یہ جانتے ہوئے جانتے تھے ہم کا ہاں بڑا کے چپکے
یا یک کسی نے اسکو دھاکا نہ دیں میں وہ گھنٹہ

**دھان پان**۔ ہ۔ صفت۔ نازک۔ نازنین۔ دبلا پتلا۔ مرزا پھویہ۔ چھوٹی موٹی۔

تھوڑی بھی جوانی کی سیک لیا ہوتی۔ (بحر)
ہائے یہ نازکی میں دھان پان ہوا۔

**دھانڈل کرنا**۔ یا۔ مچانا۔ ہ۔ ف م۔ بے ایمانی کرنا۔ بیٹھ لانا۔ رونت کرنا۔

**دہانہ کھولنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) موری کھولنا۔ پانی کا رستہ کرنا۔ (۲) بکر توڑنا علامت دوشیزگی کو زائل کرنا۔ (بازاری)

**دھاوا مارنا**۔ ہ۔ ف م۔ لمبا سفر کرنا۔ دور کی چڑھائی کرنا۔ غنیم کا حملہ کرنا۔

**دھایا پوجنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (ہنود) ہاتھ جوڑنا۔ ڈنڈوت کرنا۔ قدم لینا۔ سلام کرنا۔ باز آنا۔ سیر ہو جانا۔ دھاپ جانا۔

**دھائیں دھائیں کر دینا**۔ یا۔ دینا۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) واہیات بکنا۔ بیہودگی کے ساتھ گفتگو کرنا۔ (۲) لڑنا۔ جھگڑنا۔ بحث یا تکرار کرنا۔

**دھبا لگانا**۔ ہ۔ ف م۔ داغی کرنا۔ بدنام یا رسوا کرنا۔ آتش ؎

بے داغ ہونے نے رُخِ پُرنور یار کے
داغ جبیں کا ماہ کو دھبا لگا دیا۔

**دھبا لگنا**۔ ہ۔ ف ل۔ داغی ہو جانا۔ بدنام یا رسوا ہو جانا۔

**دھپا لگنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) چانٹا لگنا۔ (۲) نقصان ہونا۔ خسارہ پڑنا۔

**دھپا مارنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) چانٹا لگانا۔ (۲) نقصان دینا۔ (۳) فریب دینا۔ دھوکا دینا۔

دھتا بتانا۔ ہ۔ ف م۔ (۱) ٹالنا۔ آج کل کرنا + (۲) حیلہ سازی سے نکال دینا
دھت پڑنا۔ ہ۔ ف ل۔ لت پڑ جانا۔ بُری عادت ہو جانا +
دھج بدلنا۔ یا۔ پلٹنا۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) صورت یا لباس بدلنا۔ کینچلی پلٹنا۔ (۲) پٹا بازی وغیرہ میں ٹھاٹھ بدلنا۔
دھجیاں اُڑانا۔ ہ۔ ف م۔ (۱) کپڑے کو لھیر لھیر یا جھیر جھیر کرنا۔ ٹکڑے ٹکڑے کر ڈالنا + (۲) نہایت سخت سزا دینا مارتے مارتے نیل ڈالدینا + (۳) لتے لینا۔ آڑے ہاتھوں لینا۔ بند کر دینا جواب نہ آنے دینا + (۴) رسوا کرنا۔ قلعی کھولنا۔ ذلیل و خوار کرنا +
دھجیاں اُڑنا۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) ٹکڑے ٹکڑے ہونا۔ پُرزے پُرزے اُڑنا۔ م
جیب کیا دامانِ محشر کی اُڑینگی دھجیاں
ہے یہی عالم جو اپنے پنجۂ چالاک کا (ناسخ)
(۲) شرمندہ کیا جانا۔ محجوب ہونا +
دھجیاں لگنا۔ ہ۔ ف ل۔ مُفلس یا غریب ہو جانا +
دھجیاں لینا۔ ہ۔ ف م۔ شرمندہ یا محجوب کرنا۔ لتاڑنا۔ باتیں سُنانا +

پھاڑتا اپنا گریباں مرے آگے وہ اگر
دھجیاں قیس کی میں چاک گریباں لیتا۔
دھجّی ہونا۔ ہ۔ ف ل (م عو) دُبلا یا لاغر ہو جانا۔ از بس نقیہ ہو جانا +
دھچکا اُٹھانا۔ ہ۔ ف ل۔ صدمہ یا رنج اُٹھانا۔ نقصان سہنا۔ بیماری بُھگتنا +
دَہ در دَہ۔ ف۔ محاورہ۔ دس مکعب گز پانی۔ دس گز لمبا دس گز چوڑا اور دس ہی گز گہرا پانی +
دَہ در دُنیا ستّر در آخرت۔ ا۔ محاورہ۔ دنیا میں دس دوگے تو آخرت میں اُسکے بدلے ستر پاؤگے دُنیا کی تھوڑی نیکی کا بدلہ عاقبت میں بہت کچھ ملتا ہے +
دھمر دھمکنا۔ ہ۔ ف ل۔ دوڑ جانا۔ جلد پہنچنا +
دُھر کی ٹوٹنا۔ ہ۔ ف ل۔ رشتۂ حیات کا ٹوٹ جانا۔ زندگی باقی نہ رہنا
دُھر کی ٹوٹی کی بوٹی نہیں۔ مثل
دھرم اُٹھانا۔ یا۔ کھانا۔ ہ۔ ف ل۔ ایمان کی قسم کھانا۔ ایمان سے بیان کرنا +

**دھرم کرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) نیک کام کرنا (۲) خیرات کرنا +

**دھرم لگتی کہنا**۔ ہ۔ ف ل۔ دیکھو (خدا لگتی کہنا)

**دھرنا دیکے بیٹھ جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ قرضدار کے دروازے پر جمکر بیٹھ جانا۔ اور بغیر لئے نہ ٹلنا۔ اڑکر بیٹھ جانا +

**دُھرّے اُڑانا۔ دُھرّیاں اُڑانا**۔ ہ۔ ف م۔ دیکھو (دھجیاں اُڑانا نمبر ۲)

میں اگر بولنے پر آؤں گی
لاکھوں دُھرّے تری اُڑاؤنگی (شوق)

**دھرے جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسی آفت وغیرہ میں مبتلا ہو جانا۔ بلا میں پھنس جانا گرفتار یا مقید ہونا + آتش ؎

اسیر ہم ہوے سودا ہوا ہے آتش !
دھرے گئے دلِ خانہ خراب کے بدلے۔

**دھڑا باندھنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) متہم کرنا۔ الزام یا تہمت لگانا۔ (از گلشن فیض) (۲) گروہ یا فریق بنانا۔ جتھا باندھنا +

**دھڑا دھڑی بکنا**۔ ف ل۔ کثرت سے فروخت ہونا۔ خوب خریداری ہونا +

**دھڑیں ڈالنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) ع و۔) مجبوراً کھانا۔ غذا کا حلق سے جبراً اتارنا (۲) کھانا + دھڑیں ڈالوگے تو کاہا چلے گی + (۳) (بازاری) چٹ کر جانا۔ تن پروری کرنا۔ اُڑا جانا +

**دھڑے بندھجانا۔ یا۔ پڑ جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) دو گروہ یا فریق ہو جانا۔ ٹھوک بندھجانا + (۲) بگاڑ یا نفاق ہو جانا

**دھڑی جمانا**۔ ہ۔ ف م۔ مسّی کی دھاری ہونٹوں پر لگانا۔ مسّی لگانا + رنگین ؎

خدا جانے ابھی ہے خون پر کس کس کے دانت اُسکا
دھڑی ہونٹوں پر اپنے وہ جمائے بن نہیں رہتی

**دھڑی دھڑی یا۔ دھڑی دھڑی کر کے لوٹنا**۔ ہ۔ ف۔ (سابق میں خفگی یا ضرورت کے وقت راجہ یا نواب بنیوں کو لٹوا دیا کرتے تھے اور بنیوں کے ہاں اکثر اناج بہت ہوتا تھا تو انکو اتنا لوٹتے تھے کہ دھڑی بھر اناج بھی نہیں چھوڑتے تھے) اسی سبب سے بالکل لوٹ لینا۔ جھاڑو پھیر دینا۔ صفایا کر دینا +

**دھکا دینا**۔ ہ۔ ف م۔ کسی کو مصیبت میں ڈالنا۔ نقصان پہنچانا +

**دھکا کھانا۔ یا۔ لگنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) صدمہ یا نقصان اٹھانا + (۲) برے دن آنا کمبختی آنا +

**دھک سے رہ جانا** - ہ - ف ل - سہمناک ہو جانا - دہشت زدہ ہونا - بھچک رہ جانا +

**دھکے کھاتا پھرنا** - ہ - ف ل - آوارہ و سرگرداں پھرنا - مارا مارا پھرنا +

**دہلیز کا کتّا** - ہ - اسم مذکر - مفت خور طفیلیا رکابی مذہب - ہر دیغی چمچہ - برگی +

**دہلیز نہ جھانکنا** - ہ - ف ل - (۱) دروازہ پر نہ جانا - ملنے یا دیکھنے یا ملاقات کو نہ جانا - (۲) گھر سے قدم باہر نہ رکھنا - نہایت پردہ میں رہنا +

**دہلی کے لیولے ڈالنا** - ہ - ف م - اتنی بار کسی کے گھر پر جانا کہ اُسکی دہلی کے لیو اُکھڑ جائیں - کسی کے ہاں کسی ضرورت کے واسطے بار بار جانا تنگ کر مارنا - از حد تقاضا کرنا +

**دھماچوکڑی مچانا** - ہ - ف م - شور و غُل برپا کرنا - ہنگامہ کرنا +

کیا دھما چوکڑی مچا رکھی ہے -
تیری بختاوری کچھ آئی ہے - (شوق)

**دھمکی میں آنا** - ہ - ف ل - ڈر جانا - دہشت کھانا +

**دھنّا دینا** - ہ - ف ل - تقاضے کے واسطے کسی کے دروازہ پر جم کر بیٹھ جانا - سر ہو جانا +

**دھنّا سیٹھ** - ہ - اسم مذکر - طنزاً (۱) بڑا امیر - بڑا دولتمند - لکھمی چند کا سالا - (۲) صاحب اختیار - زبردست +

**دھنتر ہے** - ہ - محاورہ - (۱) بڑا مشہور بیدک ہے - افلاطون ہے (۲) دولتمند ہے - مالدار ہے + (۳) بڑا پہلوان ہے - زبردست آدمی ہے - بڑا بلوان ہے + حاتم سہ

مارنے کو رقیب کے حاتم
شیر ہے ببر ہے - دھنتر ہے

**دُھند کا پسارا ہے** - ہ - محاورہ - اندھیرے کا پھیلاؤ ہے - دھوکا ہی دھوکا ہے - دھوکے کی ٹٹّی ہے +

دنیا دُھند کا پسارا ہے

**دھن دھن کرنا** - ہ - ف م - (ہندو) طنزاً - کوئی بڑا کام کرنا - خاک اُڑانا - آگ لگانا +

**دھن لگانا** - ہ - ف م - (دیہات) زمیندار کی گائے بھینس وغیرہ قرض میں لینا - لانا یا ڈھور لگانا +

**دُھن لگنا** - ہ - ف ل - کسی کام کے سر ہونا - خیال ہونا - درپے ہونا +

دھنیے جُلاہے۔ ہ۔ محاورہ۔ رذیل۔ کمینے۔ گھٹیل۔ تیلی تنبول +

دہنے۔ یا۔ دائیں ہاتھ کا کھایا حرام ہے۔ ل۔ محاورہ۔ جب تک فلانا کام نہ کرلو تو تمہیں کھانا حرام ہے۔ قسم ہے

جب حلال کرلے نہ مجھ بے گناہ کو
قاتل کو دہنے ہاتھ کا کھایا حرام ہے (آتش)

دھنیئے کی کھوپری میں پانی پلانا۔ ہ۔ ف م۔ (ہ۔ ع و) (دھنیئے کے چھلکے میں جو بہت ہی ذرا سا ہوتا ہے پانی پلانا) اسی سبب سے۔ نہایت سخت تکلیف دینا۔ تنگ کرنا۔ ستا مارنا +

دُھواں دھار برسنا۔ ہ۔ ف ل کثرت سے مینہ برسنا۔ خوب پانی برسنا +

دھواں دھار ہو جانا۔ ہ۔ ف ل۔ کسی جگہ۔ دھوئیں کا کثرت سے بھر جانا دُھواں گھُٹ جانا +

دُھواں لیک۔ ہ۔ اسم مذکر۔ وہ شخص جو اپنے دام خرچ کرکے حقہ نہ پیئے اور جہاں حقہ بھرا دیکھے وہیں لپک جائے

دھوپ میں بال۔ چونڈا۔ یا۔ سر سفید کرنا۔ ا۔ ف ل۔ ناتجربہ کاری میں عمر بسر کرنا۔ بڈھا ہو جانا اور سمجھ نہ آنا +

رہ کے زلفوں میں نظارہ رخ تاباں کا کیا۔
دھوپ میں اس دلِ ناداں نے کیے بال سفید

دھوتی بند۔ یا۔ دھوتی پرشاد۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (مسلمان) دھوتی باندھنے والا۔ (حقارتاً) ہر ہندو (خصوصاً) بنیا بقال + آزردہ ؎

وہ مُفتی نہ رہا اور وہ ساقی نہ رہا
دھوتی بندوں کے سوا کوئی بھی باقی نہ رہا

دھوکا کھانا۔ ہ۔ ف ل۔ فریب یا جال میں آجانا۔ بھُول جانا + احسان ؎

ناتوانی تنگئی تیمار دار قبض روح۔
کھا کے دھوکا سوت نے بالین پہ بستر رکھ دیا

دھوکے کی ٹٹّی۔ ہ۔ محاورہ۔ جال۔ فریب۔ مکر + ؎

خط نکلنے پر بھی گیسو میں پھنسے مرغ نظر
دھوکے کی ٹٹّی تیرے عارض کا سبزہ ہو گیا

دُھول اُڑانا۔ ہ۔ ف م۔ دیکھو۔ (خاک اُڑانا) (۱) گرد یا خاک اُڑانا + (۲) ہرزہ گردی کرنا۔ واہی تباہی پھرنا۔ مارا مارا پھرنا + ذوق ؎

دنوں اُڑاتی میں پھروں باٹ باٹ میں دُھول
سب سے ہی کے دیں کی گئی ڈگر یا بھول

دُھول اُڑنا۔ ہ۔ ف ل۔ دیکھو اخاک۔

اُڑنا)+

**دُھول جھاڑنا** - ہ - ف م - گرد جھاڑنا پیٹنا - مارنا - زد و کوب کرنا +

**دُھول کی رسّی بٹنا** - ہ - ف ل - ناممکن کام کا ارادہ کرنا - بیفائدہ محنت کرنا +

**دُھول کے لٹھ لگانا** - ہ - ف م - جھوٹ بولنا - دروغ گوئی کرنا +

**دُھوم پڑنا** - ہ - ف ل - شہرت ہونا - مشہور ہونا - چرچا ہونا + آرزو ؎

اُس زلف سیہ فام کی کیا دُھوم پڑی ہے
آئینہ کی گلشن مین گھٹا جھوم پڑی ہے

**دُھوم دھام کا** - ہ - صفت - (۱) پُرتکلف - مکلّف - عمدہ - آراستہ (۲) مشہور معروف + (۳) بڑھیا - قیمتی +

**دُھوم ڈالنا** - ہ - ف م - غل و شور مچانا - ہاتھ پاؤں پھلا دینا + شوق ؎

دیکھنا کیسی دُھوم ڈالوں گی
روئی کی طرح تُوم ڈالوں گی

**دُھوم مچانا** - ہ - ف م (۱) غل مچانا - شور کرنا + (۲) کودنا - اُچھلنا + (۳) جلدی یا شتابی کرنا - تاول مچانا +

**دُھوم ہونا** - ہ - ف ل - (۱) غل و شور ہونا + (۲) مشہور ہونا - شہرت ہونا + (۳) خوشیاں منانا - رنگ رلیاں ہونا +

در پہ اک دُھوم ہوئی بخت کا اختر چمکا
دن پھرے عاشقِ شیدا کا مقدر چمکا (صفدر)

**دَھونتال ہونا** - ہ - ف ل - (عو) (۱) شریر یا مُفسد ہونا - بدذات یا فتنہ پرداز ہونا + (۲) تیز یا چالاک ہونا + نازنین ؎

اِک میرے بچّے کے لیتے وقت ہی بیحال ہو
اور تو کاموں میں تم اتنا بڑی دھونتال ہو

**دَھوں دَھوں کرنا** - ہ - ف ل - بار بار کھانسنا - کھانسی کا عارضہ ہو جانا

**دَھونس کھانا** - ہ - ف ل - بُری طرح مشہور ہونا - بدنام ہونا + کس کی ماں نے دھونس کھایا ہے جو تمھارا مقابلہ کرے - مثل

**دَھونس دینا - دھونس کی چلنا** - ہ - ف م - (۱) فریب یا دھوکا دینا - چال چلنا + (۲) ڈرانا - دھمکانا +

**دَھونس میں آنا** - ہ - ف ل - دھوکے یا دم میں آنا - پھنس جانا +

**دَھو تمکنی لگنا** - ہ - ف ل - جلد جلد سانس آنا - ہانپنا - دم واپسیں لینا +

**دُھونی رمانا - یا - لگانا** - ہ - ف ل - لکڑ جلا کر بیٹھ جانا - جوگی بننا - فقیری لینا +

کب تلک دھونی لگائے جوگیوں کی سی دہوں
بیٹھے بیٹھے در پہ تیرے تو میرا آسن جلا (میر)

ڈھوئیں اُڑانا۔ ہ۔ ف م۔ (۱) دھجیاں
اُڑانا۔ آڑے ہاتھ لینا۔ جلانا + (۲)
مفلس وقلاش بنادینا۔ بھرکس نکالدینا۔
بھوراُڑادینا +

ڈھوئیں بکھیرنا۔ ہ۔ ف م۔ (دھوئیں
کی طرح منتشر کردینا) اسی سبب سے (۱)
بہت سامال خرچ کرڈالنا۔ مفلس کردینا
(۲) نہایت ذلیل کرنا۔ خوب لتاڑنا۔
سخت سُست کہنا +

ڈھوئیں پانیکا شریک۔ ا۔ اسم مذکر۔
قریب کا ہمسایہ۔ پاس پڑوسی +

ڈھوئیں کے بادل اُڑانا۔ ہ۔ ف م
جھوٹی کہانیاں بنانا۔ گپ مارنا +

دھیان پہ چڑھنا۔ ہ۔ ف ل۔ خیال
میں آنا۔ یاد آنا +

دھیان دینا۔ یا۔ لگانا۔ ہ۔ ف م۔ (۱)
کان لگانا۔ غور سے سُننا +

دھیان میں نہ لانا۔ ہ۔ ف م۔ دیکھو
(خیال میں نہ لانا)

دھینگا دھینگی بلّو کا راج۔ ہ۔ محاورہ۔
(بلّو نامی ایک شخص زبردستی بلب گڈھ کے
پرگنہ میں راج کرنے لگا تھا) اسی سبب
سے جسکی لاٹھی اُسکی بھینس۔ زبردست
کے سب تابع ہیں +

دھینگا دھینگی کرنا۔ ہ۔ ف م۔ زبردستی
لے لینا۔ آنکھوں میں سے نکال لینا +

دھینگ دھونگڑی کرنا۔ یا۔ دھین
دھونگڑی کرنا۔ ہ۔ ف م۔ زبردستی
کرنا۔ جور وظلم کرنا +

دیا باتی کرنا۔ ہ۔ ف م۔ چراغ جلانا۔
سنجھا باتی کرنا +

دُہیا دھاڑ کرنا۔ ہ۔ ف ل۔ غل وشور
مچانا۔ ہنگامہ برپا کرنا۔ رام کی دُہائی کہنا۔

دیدہ نہ شنید۔ ف۔ صفت۔ دیکھا نہ سُنا۔
انوکھا۔ عجیب +

دیدہ دلیل۔ یا۔ دیدہ دھوئی۔ ا۔ صفت
م۔ عو۔ (۱) کھلاڑ۔ فاحشہ۔ خراب +
(۲) بے حیا۔ بے شرم۔ شوخ دیدہ۔
چربانک دیدہ + شوق ؎

سب کو دیدہ دلیل سمجھا ہے
کیا ملاقات کھیل سمجھا ہے

دیدہ ریزی کرنا۔ ا۔ ف م۔ آنکھوں سے
کام لینا۔ دیکھو (آنکھوں کا تیل نکالنا)

دیدہ لگنا۔ ہ۔ ف ل۔ م عو۔ طبیعت کا
کسی کام میں متوجہ ہونا۔ جی لگنا + چشم

دیدہ ہوائی ہونا۔ ا۔ ف ل۔ (۱) شوخ

یا بے حیا ہونا + (۲) تیز یا چالاک ہونا + جرأت ے

نکلتی ہی مرے سینہ سے لوگردوں پہ جا چمکی
یہ برق آہ کا بھی واہ کیا دیدہ ہوائی ہے

**دیدے کا پانی ڈھلنا**۔ ہ۔ ف ل م عو۔ بے شرم ہو جانا۔ دیکھو (**آنکھوں کا پانی ڈھلنا**)

**دیدے کی صفائی**۔ ا۔ اسم مؤنث۔ (م عو) گستاخی۔ بیحیائی۔ بے شرمی۔

توبہ کس درجہ بیحیائی ہے
واہ! کیا دیدہ کی صفائی ہے (شوق)

**دیدے گوڑوں۔ یا۔ گھٹنوں کے آگے آنا۔ یا۔ پانا**۔ ہ۔ ف ل۔ اندھا اور لنگڑا ہو جانا۔ بددعا لینا +

(۱) دل لیکے رنج دیگا ہرا ہر کسی کو جو۔
بی! اپنے دیدے گھٹنوں کے آگے وہ پائیگا (بابرعلی)
(۲) جسطرح سے ہمیں فریب میں لائے
دیدے گھٹنوں کے تیرے آگے آئے (شوق)

**دیدے نکالنا**۔ ہ۔ ف م۔ خفگی کی حالت میں گھور کر دیکھنا + دیکھو (**آنکھیں نکالنا**)

**دیکھا بھالی**۔ ہ۔ اسم مونث۔ (۱) ڈھونڈ تلاش + (۲) دیدار بازی۔ آنکھیں سینکنا +

**دیکھا چاہیئے**۔ ہ۔ م ف۔ شاید۔ اگر ممکن ہوا تو + ے

حشر پر ہے وعدۂ دیدار یار
دل مگر کہتا ہے دیکھا چاہیئے

**دیکھا دیکھی**۔ ہ۔ م ف۔ حرصا حرصی۔ سیکھا سیکھی۔ بطور بحث۔ ہمسری کی طور

سب چلے جاتے ہیں کچھ ملک عدم دو نہیں
دیکھنا ہم بھی پہنچ جائینگے دیکھا دیکھی (امیر)

**دیکھتا رہجانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) بھچک یا ہکا بکا رہجانا + (۲) مائیوس یا بے آس ہو جانا +

**دیکھتے دیکھتے**۔ ہ۔ م ف۔ ہمارے روبرو۔ آنکھوں کے سامنے۔ سامنے سے + دیکھتے دیکھتے بن گیا ہے کل کی بات ہے چنے بیچتا پھرتا ہے +

**دیکھنے میں آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ ظاہر ہونا آنکھ کے سامنے آنا +

**دیکھو**۔ ہ۔ ندا و ندبہ۔ (۱) خبردار۔ ہوشیار! (۲) ادھر کو متوجہ ہو۔ سنو +

**دیکھو تو میں کیا کرتا۔ یا۔ کرتی ہوں** ہ۔ محاورہ۔ کلمہ فخر۔ میرے کرتب اب آپ ملاحظہ کیجئے۔ میری چالاکی اب آپ دیکھئے + **صفدر** نواب زادہ رامپور ے

سحر سے زاغ کو دم بھر میں ہما کرتی ہوں
مشکل آسان ہے دیکھو تو میں کیا کرتی ہوں

**دیکھو! دیکھو!** - ہ - ندا و ندبہ - خبردار - ہوشیار! + شوق ؎

دیکھو دیکھو بہت نہ اتراؤ
ٹھنڈے ٹھنڈے چلو ہوا کھاؤ

**دیکھئے** - ہ م ف - معلوم نہیں - خبر نہیں - مطلب رئیس اجمیر ؎

ابھی تو دیکھئے کب تک پھریں ہمارے دن
ہمیں ہیں گردشیں دن رات آسمان کی طرح

**دیکھئے اونٹ کس کل - یا - کروٹ بیٹھے** - ہ - محاورہ - نہیں معلوم اسکا نتیجہ کیا ہو - خدا جانے اسکا انجام کیا ہو +

کودنے کو جو اٹھا مہر پہ آئی مجلس
دیکھئے بیٹھے جو پھر اونٹ تو بیٹھے کس کل

**دین دنیا سے جانا** - ف ل - دونوں جہان کے فائدوں سے محروم رہنا +

**دین و دنیا بھول جانا** - ا - ف ل - بالکل بے خبر ہو جانا - ست و مدہوش ہو جانا + شوق ؎

کوئی گل رو جو دیکھا بھول گئے
دین و دنیا تمام بھول گئے

**دیوار قہقہہ لگانا** - ا - ف ل - نہایت زور سے کھلکھلا کے ہنسنا +

**دیوار کھینچنا** - ا - ف م - دیوار تعمیر کرنا یا بنانا + ناسخ ؎

بھر رہا ہے کیا ہی ظالم تیری خاطر میں غبار
شوق سے اب میرے اپنے بیچ میں دیوار کھینچ

**دیواریں چاٹنا** - ا - ف ل - بہت مشکل سے گزارہ کرنا - دن کاٹنا +

**دیوانہ ہونا** - ا - ف ل - (۱) دل چل جانا - پاگل ہو جانا + (۲) شیدا و عاشق ہونا - کسی پر مرنا + (۱) میر ؎

دیکھا ہے مجھے جس نے سو دیوانہ ہے مرا -
میں باعث آشفتگیٔ طبع جہاں ہوں

(۲) دل سے اُس نرگس مخمور کا دیوانہ ہوا
شمع رخسار پر سو جان سے پروانہ ہوا

**دیوانی - یا - باولی ہانڈی** - ا - اسم مؤنث - وہ دال ترکاری جسمیں سات قسم کے ساگ پات یا ترکاریاں ملا کر پکائی جائیں - ان کٹ - (انگریزی) ہوچ پوچ +

**دیو کا دیو** - ا - صفت - قوی جثہ - بڑا موٹا تازہ - فربہ اندام و درازقد +

**دیولوک کو سدھارنا** - ہ - ف ل - دوسرے لوک کو جانا - مرجانا - بیکنٹھ باشی ہونا +

## ڈ

**ڈابر نینی** ۔ ہ ۔ صفت ۔ (دیہات) (۱) وہ شخص جو بات بات میں رو دے ہردم رونے کو مستعد ۔ نین مُتنی + (۲) بڑی بڑی آنکھوں والا +

**ڈاڑھ گرم کرنا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ نوش کرنا تفنّنِ طبع کے طور پر کچھ کھانا +

**ڈاڑھ نہ لگانا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ نگل جانا ۔ بغیر چبائے حلق سے اُتار جانا +

**ڈاڑھی کا ایک ایک بال کرنا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ ڈاڑھی نوچنا ۔ ڈاڑھی کے بال اُکھاڑ ڈالنا ۔ بےعزّتی کرنا +

**ڈاڑھیں مارکر رونا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ زار وقطار رونا + دیکھو (آٹھ آٹھ آنسو رونا) +

**ڈاک بیٹھنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ جلد خبر لانے یا جلد کسی شخص کو کسی مقام مقررہ پہ پہنچانے کے لئے راستہ میں کئی آدمیوں یا کئی سواریوں کا مختلف مقاموں پہ متعین ہونا + ؎

آمدنی کی ہے دیر جو خط کے جواب کی
بیٹھی ہوئی ہے ڈاک یہاں اضطراب کی

**ڈاک لگنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (۱) استغراغ کئے جانا ۔ برابر قے کرنا + (۱) ناسخ ؎

کیا پیوں میں ہجر ساقی میں کہ لگ جائیگی ڈاک
پس گلو میرا ابھی شیشہ کا گلو ہو جائے گا

(۲) کبھی شراب جو پی لی فراق ساقی میں
بچا نہ ایک بھی قطرہ یہ ہمکو ڈاک لگی۔

(۲) نہایت تشنگی معلوم ہونا ۔ تونس ہو جانا ۔ بار بار پیاس لگنا + (۳) آدمی پر آدمی آنا یا دوڑنا + (۴) راستہ میں گھوڑوں بگیوں وغیرہ کا پہلی سواری بدلنے کے لئے کھڑا رہنا تاکہ صاحب سواری جلد اپنے مقام پہ پہنچ جاوے

**ڈال کا پکا** ۔ ہ ۔ صفت ۔ درخت کا پکا ہوا ۔ قدرتی پختہ + ڈال کا پکا ہی پیوندی ہے! (دلی کے ترکاری والوں کی آواز)

**ڈال کا ٹوٹا** ۔ ہ ۔ صفت ۔ (۱) شاخ پہ سے توڑا ہوا ۔ تازہ + (۲) طنزاً ۔ شاخ زعفران ۔ اول درجہ کا ۔ چوٹی کا +

ایسے تم ہی تو ڈال کے ٹوٹے ہو!

**ڈانڈا مینڈا ملا ہوا ہے** ۔ ہ ۔ محاورہ ۔ (اصل میں مینڈ (بمعنی کھیت کی باڑ) اور

ڈنڈا ملا ہوا ہے) (۱) سرحد پاس پاس ہے۔ ہوانہ ملحق ہے۔ (۲) دوستانہ ہے۔ ربط ضبط ہے +

ڈانڈے مینڈے کی تکرار۔ ا۔ اسم مونث۔ سرحدی تنازع۔ سوانہ کا جھگڑا +

ڈانواں ڈول پھرنا۔ ہ۔ ف ل۔ مارا مارا یا بھٹکتا پھرنا۔ خراب وخستہ پھرنا

ڈبکا ہونا۔ ہ۔ ف ل۔ اندیشہ یا خوف ہونا ڈر ہونا +

ڈب کرنا۔ ہ۔ ف ل جیب کرنا۔ انٹی میں رکھ لینا۔ تصرف میں لانا +

جو کچھ ہاتھ لگا ڈب کیا اور چل دیا

ڈبکے کا پانی۔ ہ۔ اسم مذکر۔ وہ پانی جو کوئیں سے اُسی وقت کھینچا جائے۔ تازہ پانی

ڈبو دینا۔ ہ۔ ف م۔ (۱) غرق کردینا (۲) خراب کرنا۔ بگاڑنا۔ تباہ یا برباد کرنا۔ میر

بے طاقتی سکوں نہیں رکھتی ہے ہمنشیں
رونے نے ہر گھڑی کے مجھے تو ڈبو دیا

(۳) مفلس یا نامرد آدمی کے ساتھ لڑکی کو بیاہ دینا۔ بیٹی کو کوئیں میں دھکا دینا

ڈبے کا مرض۔ ا۔ اسم مذکر۔ پسلی کا عارضہ بچوں کی بیماری۔ مسان کا روگ +

ڈکار نہ لینا۔ ڈکار جانا۔ ہ۔ ف ل۔ (ڈکار اکثر کچھ کھانے کے بعد آیا کرتی ہے تو گویا کسی چیز کے کھانے خبر دیتی ہے۔ اسی سبب سے۔ پتا نہ دینا۔ خبر نکرنا۔ جیتے کو نگل جانا۔ ہرگز اقرار نکرنا +

ڈکریا پُران۔ ہ۔ اسم مذکر۔ گھرلی بڑھیاؤں کی روائتیں یا ریت رسمیں +

ڈگڈگا کر پانی پینا۔ ہ۔ ف ل۔ ایکدفعہ ہی بہت سارا پانی پی لینا +

ڈگر ڈگر کرنا۔ ہ۔ ف ل۔ ضعف یا ناتوانی کے باعث کانپنے لگنا +

ڈلّو کا دس سیرا۔ یا۔ دسہرا ہی ہے ہ۔ محاورہ۔ (ڈلّو ایک بنیا ہوا ہے جو رواج کے خلاف پنسیری جگہ دس سیرا رکھتا تھا) اسی سبب سے۔ ایسے آدمی کی نسبت بولتے ہیں جو سب کے خلاف کرتا ہے۔ وہ آدمی جو اپنی مارہی چلاتا ہے۔ وہ شخص جو رواج کے خلاف کرتا ہے

ڈنڈا ڈولی کرنا۔ ہ۔ ف م۔ کسی کو اُسکے دونوں ہاتھ اور دونو پاؤں پکڑ کر اٹھانا ڈولی کے ڈنڈوں کی طرح اُٹھانا +

ڈنڈے بجاتے پھرنا۔ ہ۔ ف ل۔ خراب خستہ یا آوارہ پھرنا +

ڈنڈے مارنا۔ ہ۔ ف م (۱) چٹکی کے اشارہ سے

ڈنڈی کو آگے کی طرف جھکا دینا۔ کم تولنا کم دینا + ف (کُنجڑوں کا سوانگ)

میٹھی بیچوں سویا بیچوں اور بیچوں چولائی
بیچ بزار میں ڈنڈی ماروں تو کُنجڑے کی جائی

(۲) مذاقاً۔ ڈنڈی گھسیڑنا یا کر دینا +

**ڈنکا بجنا**۔ ہ۔ ف ل۔ مشہور ہونا۔ شہرت پانا۔

**ڈنک لگنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) کاٹا جانا۔ ڈنک چُبھ جانا + (۲) کیڑا الگ جانا + اناج میں ڈنک لگ گیا + (۳) کسی چیز میں سے خرچ ہونے لگنا۔ کھایا جانا۔ صَرف شروع ہو جانا +

**ڈنکے کی چوٹ کہنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) ڈھول بجا کر کسی بات کو بیان کرنا + (۲) علانیہ کہنا۔ سب کے سامنے بیان کرنا

**ڈُوبتے کو تنکے کا سہارا بہت ہوتا ہے**۔ ہ۔ محاورہ۔ ڈوبتا آدمی ذرا سی مدد سے بچ جاتا ہے + سخت مصیبت زدہ کو تھوڑی سی مدد بھی غنیمت ہوتی ہے + ف

تیری مژگاں کا دم گریہ اشارہ ہے بہت
ڈوبتے کے لئے تنکے کا سہارا ہے بہت

**ڈُوب جانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) غرق ہو جانا دریا برد ہو جانا + (۲) چھپ جانا۔ غروب ہو جانا + (۳) شہرت میں فرق آجانا۔ رُسوا ہو جانا۔ نام مٹ جانا + (۴) تباہ ہونا ضائع ہونا + (۵) بٹّے کھاتے لکھا جانا۔ وصول نہ ہونا +

**ڈُوب مرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسی امر سے شرم کھا کر دریا یا کوئیں میں غرق ہو جانا۔ مرجانا +

**ڈُوبن بیڑا پڑنا۔ یا۔ آجانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) بیڑا ڈوبنے لگنا + (۲) تباہی کے دن آجانا۔ بربادی کا زمانہ قریب آجانا (۳) گناہ عظیم کا سرزد ہونا۔ زنا ہونا +

**ڈور پر لگانا**۔ ہ۔ ف م۔ راہ پر لگانا۔ پرچانا۔ ہلانا۔ سدھانا +

**ڈور لگنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) کسی کے ساتھ عشق یا محبت ہونا + (۲) خیال میں غرق ہونا۔ لو لگنا +

**ڈورے چھوٹنا**۔ ہ۔ ف ل۔ خواب سے بیدار ہونے کی حالت میں خمار کی وجہ سے آنکھوں میں لال لال رگوں کا معلوم ہونا + جرأت ف

بنضیں میری چُھٹ جاتی ہیں یاد آتے ہیں جب
چُھوٹے وہ تری چشم غضبناک کے ڈورے

**ڈورے ڈالنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) روئیدار کپڑے میں تاگے یا نگندے ڈالنا تاکہ

روئی جمی رہے + (۲) سرگوندھنا۔ بال باندھنا۔ (۳) جال بچھانا۔ محبت آمیز باتوں میں پھنسانا۔ اپنی طرف مائل کرنا۔

(۱) اور جا پے کہیں یہ ڈورے ڈال۔
خوبرویوں کا کچھ نہیں ہے کال (شوق)

(۲) کھلا یہ راز بھی ہم پر لگاوٹ کی نگاہوں سے
کہ آنکھوں نے بھی ڈورے ڈالنا سیکھا ہے کاجل سے (بحر)

(۴) پپے در پپے چتّی (نام ایک پرند کا) کا بولنا +

**ڈوری کھینچنا۔** ہ۔ ف م۔ بلانا۔ طلب کرنا +
دیکھئے ماتا راقی کس دن ڈوری کھینچتی ہے۔

**ڈولا اُچھلنا۔** ہ۔ ف ل۔ م عو۔ بُرا کام کرنا۔ فعل بد کرنا + یار علی ؎

آنکھیں لڑائیں اُن سے کہاری نے بانس کی
اُسکا بھی میرے چونڈے پہ ڈولا اُچھل گیا

**ڈولا بنانا۔** ہ۔ ف م۔ (زمیندار) کھیت میں لیجا کر جماع کرنا۔ کھیل بنانا۔ کام کرنا

**ڈولا دینا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) کسی حاکم کی زبردستی سے اُسکو اپنی بیٹی دینا۔ غریب کا امیر کے ساتھ بیٹی بیاہ دینا۔ (۲) بیٹی کو بطور لونڈی باندی کے کسی حاکم کے ہاں دینا۔

**ڈول پر لانا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) سُڈول بنا دینا۔ (۲) اچھے رستے پر لے آنا۔ اچھے ڈھنگ کا بنا لینا +

**ڈول ڈالنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) بنیاد ڈالنا۔ ڈھچر ڈالنا۔ (۲) انتظام کرنا۔ بندوبست کرنا۔ تدبیر کرنا۔ میر ؎

اُٹھتے پلکوں کے گرے پڑتے ہیں لاکھوں آنسو
ڈول ڈالا ہے مری آنکھوں نے اب طوفان کا

**ڈونڈی پیٹنا۔ یا۔ پھیرنا۔** ہ۔ ف م۔ ڈھول بجانا۔ ڈھنڈورا پیٹنا۔ مشہور کرنا اخبار میں چھاپنا +

**ڈھاٹی دینا۔ یا۔ لگانا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) گھوڑے کے منہ کو لگام کی بجائے کپڑے سے باندھنا + (۲) منہ بند کرنا بولنے نہ دینا +

**ڈھاک کے تین پات۔** ہ۔ محاورہ۔ (ڈھاک کی ٹہنی میں ہمیشہ تین ہی پتے لگتے ہیں) اسی سبب سے جو شخص کبھی ترقی نہ کرے اور ہمیشہ بھوکا اور غریب بنا رہے یا اپنے قول پر مستقل اور مضبوط رہے اُسکی نسبت بولا کرتے ہیں +

**ڈھال ڈھال جانا۔** ہ۔ ف ل۔ آہستہ آہستہ جانا۔ سہج سہج چلنا +

**ڈھانڈا چلنا۔** ہ۔ ف ل۔ دست آنا مرض ہیضہ میں مبتلا ہونا + (دیہات)

**ڈھائی چلو لہو پی جاؤں۔ اڑھائی چلو لہو پی جاؤں۔** ہ۔محاورہ۔ (نہایت غصہ کی بات میں اپنے از حد غصہ کا اظہار کرنے کے واسطے شخص معتوب کی نسبت یہ فقرہ بولتے ہیں)۔ جی میں آتا ہے کہ تجھے ذبح کر ڈالوں اور تیرا ڈھائی چلو خون پی جاؤں جب میری تسکین ہو۔ تجھے کھا جاؤں چبا جاؤں + (عو)

**ڈھائی دن کی بادشاہت کرنا۔** ا۔ف م۔ (۱) دولھا یا نوشہ بننا + (۲) چند روزہ حکومت کرنا۔ بہت تھوڑے عرصہ کے لئے حاکم بنجانا +

**ڈھائی گھڑی کی آنا۔** ہ۔ف ل۔عو۔ ڈھائی گھڑی بیمار رہکر مرجانا۔ دفعتہً مرجانا۔ اچانک مرجانا +

تجھے ڈھائی گھڑی کی آجائے

**ڈھب پر چڑھنا۔** ہ۔ف ل۔ قابو یا بس میں آنا +

**ڈھب ڈالنا۔** ہ۔ف م۔ (۱) عادت کرنا۔ عادی بننا + (۲) سکھانا۔ سدھانا (۳) موقع بنانا +

**ڈھب ڈھب کی۔** ہ۔ صفت۔ موقع کی۔ معقول۔ واجبی +

**ڈھچر یا ڈھوڈا پھیلانا۔** ہ۔ف م۔ (۱) کارخانہ پھیلانا۔ ڈھوڈا کھڑا کرنا دھندا کرنا + (۲) مکر کرنا۔ جال پھیلانا +

**ڈھلتی پھرتی چھاؤں ہے۔** ہ۔محاورہ۔ زمانہ کا تغیر و تبدل ہے۔ کبھی امیری ہے کبھی غریبی +

**ڈھلمل یقین۔** ا۔ صفت۔ گھڑی کسی پر یقین لانے والا اور گھڑی کسی پر اعتقاد کرنے والا۔ ایک حالت پر قائم نہ رہنے والا۔ متلون مزاج +

**ڈھوڈا بنا رکھنا۔** ہ۔ف ل۔ اپنی قدیمی حالت یا عزت بنائے رکھنا۔ آبرو بنائے رہنا +

**ڈھوک ڈھاک بتانا۔** ہ۔ف م۔ ٹالنا۔ آج کل کرنا +

**ڈھول بجانا۔** ہ۔ف م۔ مشہور کرنا۔ شہرت دینا +

**ڈھولنا ہاتھوں پر ہونا۔** ہ۔ف ل م عو۔ قرآن شریف کی قسم کھانا +

دیدے پھوٹیں گے ایسی باتوں پر
ہر گھڑی ڈھولنا ہے ہاتھوں پر (شوق)

**ڈھونگ باندھنا۔** ہ۔ف م۔ ظاہری عزت یا ٹیپ ٹاپ بنانا +

**ڈھے پڑنا**۔ ہ۔ف ل۔ (۱) گر پڑنا یکایک ٹوٹ جانا۔ (۲) زبردستی اُتر پڑنا۔ رہجانا یا اٹک جانا۔

**ڈھئی دینا**۔ ہ۔ف م۔ (۱) کسی جگہ پر جمکر بیٹھ جانا۔ جاگزین ہونا + آتش ؎

سائے نے دی ڈھئی جو ترے آستانے پر
در سے اُٹھا کے ہم پس دیوار سے چلے

(۲) کسی کے ہاں بغیر اُسکی مرضی کے کھانیکی غرض سے رہ پڑنا +

**ڈھیر رہنا۔یا۔ہوجانا**۔ ہ۔ف ل۔ (۱) مکان کا گر پڑنا + (۲) مرکر رہجانا۔ فوت ہونا

**ڈھیر کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ مار ڈالنا۔ قتل کرنا+

ایک نار ہے گی بڑی رنگی ملاگت ہے ڈر دیکھت نگی
پیار کرے اور کمر کو پکڑے چمک جائے جت ڈھیر کرے

(پہیلی۔ جواب تلوار)

**ڈھیلا پڑ جانا۔یا۔ہو جانا**۔ ہ۔ف ل۔ (۱) کڑا پن جاتا رہنا۔ سختی کم ہو جانا۔ (۲) کمزور یا سست ہو جانا+ (۳) غصہ فرو یا کم ہو جانا+ (۴) سزا یا نقصان اُٹھا کر درست ہو جانا + (۵) نامرد ہو جانا +

**ڈھیل دینا۔ ڈھیلی ڈوری ڈالنا**۔ ہ۔ف م۔ (۱) بے پروائی کرنا۔ کم توجہی کرنا (۲) کسی کو آزاد کر دینا۔ کسی شخص کو اُسکی مرضی پر چھوڑ دینا +

**ڈھینڈ اُچھلانا**۔ ہ۔ف م۔ حمل رکھوانا حاملہ ہو جانا + یار علی ؎

ڈھینڈا جو آنکھ منڈی نے اُچھلا یا حرام کا
ہے باندی بچی پیٹ بھی ہو گا غلام کا

**ڈیڑھ اینٹ کی مسجد چُننا**۔ ا۔ف م۔ (یہ محاورہ پٹھانوں سے لیا گیا ہے جو ایک بہادر اور اکھڑ قوم ہے جس نے ہندوستان میں آکر دہلی کے اضلاع میں گھر گھر میں مسجد بنائی تھی چنانچہ پرانی دہلی کے کھنڈرات اس بات کے شاہد ہیں) اسی سبب سے (۱) اپنا گھر الگ بنانا۔ اپنی مسجد الگ چننا۔ شرکت نکرنا۔ جدا رہنا۔ (۲) متفق الرائے نہونا۔ اتفاق رائے نکرنا +

**ڈیڑھ چُلّو**۔ ہ۔م ف۔ تھوڑا سا۔ مقدار قلیل + غالب ؎

زاہد! شراب پینے سے کافر ہوا میں کیوں؟
کیا! ڈیڑھ چُلّو پانی میں ایمان بہ گیا

**ڈینگ مارنا۔یا۔ہانکنا۔ ڈینگ کی لینا**۔ ہ۔ف م۔ شیخی کرنا۔ غرور یا گھمنڈ کرنا۔ اِترانا +

رائے سوہن لال ؎

خالی تھا جو ڈھول ڈینگ مارہی۔
بر سونا بھرا تھا او بھاری۔

## ذ

**ذات شریف۔ ذاتِ بزرگ۔** ف۔ صفت۔ بڑی جناب۔ شریر۔ فتنہ پرداز۔ مفسد۔ گرو گھنٹال + فریب عشق ؎

کی ہے جنکی یہ آپ نے تعریف
وہ کوئی اور ہوں گے ذات شریف

**ذرا سا مُنہ نکل آنا۔** ہ ف ل۔ خوف یا بیماری کے باعث لاغر یا دُبلا ہو جانا +

ڈر گئے نام شفا سُنکے زہے خواہش مرگ۔
مُنہ ذرا سا نکل آیا ترے بیماروں کا (داغ)

**ذرا کی ذرا۔ ذرا میں۔** ا ہ ف۔ بہت تھوڑے عرصہ میں۔ لمحہ بھر کو +

**ذکر خیر۔** ف۔ اِسم مذکر۔ نیکی کے ساتھ یادگاری۔ ذکر مذکور +

**ذوق سے۔** ا۔م ف۔ خوشی یا مرضی سے۔ شوق سے +

**ذہن لڑانا۔** ا۔ ف م۔ سوچنا۔ غور کرنا۔ خیال کرنا +

**ذہن نشین کرنا۔** ا۔ ف م۔ سمجھا دینا۔ جی میں جما دینا۔ تشفی کر دینا۔ اچھی طرح جتا دینا +

## ر

**رات بس کر۔** ہ۔ م ف۔ ایک شب قیام کر کے۔ شب باش ہو کر +

**رات بھاری ہونا۔** ہ۔ ف ل۔ رات کا کاٹنا مشکل ہو جانا + ناسخ ؎

یوں نزاکت سے گراں ہے سرمہ چشم یار کو
جس طرح ہو رات بھاری مردم بیمار کو

**رات بھیگتی جاتی ہے۔** ہ۔ محاورہ۔ رات گزرتی یا ڈھلتی جاتی ہے۔ رات سرد ہوتی جاتی ہے +

**رات تھوڑی ہے سانگ بہت ہے۔** ہ۔ محاورہ۔ وقت قلیل ہے اور کام بہت سا کرنا باقی ہے۔ عمر تھوڑی ہے اور بکھیڑا بہت کچھ باقی ہے +

بنا جو کچھ بن سکے جوانی ہیں۔
رات تو تھوڑی ہے بہت ہے سانگ (میر تقی)

**رات کی رات۔** ہ۔ م ف۔ صرف ایک رات۔ فقط آج کی رات +

رات کی رات کا بسیاہ تھا۔

**راتوں رات** ۔ ہ۔ م ت۔ (۱) شباشب۔ راتوں کو۔ (۲) رات بھر۔ تمام رات

**راجا اندر کا اکھاڑا** ۔ ہ۔ محاورہ۔ بڑے عیش و عشرت کا مقام۔ عیش و نشاط کی انجمن۔ رقص و سرود کی محفل + ناسخ ؎

کرتے ہیں پریوں سے کشتی میدان عشق میں
ہم کو ناسخ راجا اندر کا اکھاڑا چاہئیے

**راج بھنگ ہونا** ۔ ہ۔ ف ل۔ سلطنت میں زوال آنا۔ راج گدی جاتی رہنا +

**راج پرتی ندھ** ۔ ہ۔ اسم مذکر۔ گورنر جنرل۔ لاڈ صاحب۔ وزیرائے +

**راج تلک یا راج گدی دینا** ۔ ہ۔ ف م۔ گدی نشین کرنا۔ تخت پر بٹھانا

**راج رچانا** ۔ ہ۔ ف م۔ عیش کرانا۔ سکھ دینا۔ آرام پہنچانا + تیتری بیٹی بھیک منگائے تیترا بیٹا راج رچائے۔ مثل +

**راج روگ** ۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) مرض مہلک۔ تپ دق وغیرہ + (۲) طول طویل مقدمہ جو عرصہ تک زیر تجویز رہے (۳) شوق تعمیر۔ مکان بنانے کا چسکا +

**راج کرے** ۔ ہ۔ ندا و ندبہ۔ عو۔ طنزاً بھاڑ میں جائے۔ چولہے میں پڑے + غارت ہو + انشا ؎

کر دیا تو نے خفا مجھ سے میرے انشا کو
یہ تیری راج کرے باشوخی زبانی باجی !

**راڑ بڑھانا** ۔ ہ۔ ف م۔ جھگڑے کو فروغ دینا۔ تکرار زیادہ کرنا +

**راز و نیاز** ۔ ف۔ اسم مذکر۔ (۱) پیار محبت۔ بوس و کنار۔ چوما چاٹی +

یہ راز و نیاز کی باتیں کسی اور سے کرنا

(۲) نماز۔ دعا۔ انکساری۔ الحاح +

اُٹھ کہ وقتِ نماز جاتا ہے ۔
وقت راز و نیاز جاتا ہے ۔ (انشا)

**راس اُٹھانا** ۔ ہ۔ ف م۔ کھیت میں سے صاف کئے ہوئے اناج کے ڈھیر کو لیجانا۔ کھلیاں اُٹھانا +

**راس آنا۔ راست آنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (۱)۔ موافق آنا۔ ساز گار ہونا۔ مفید ہونا

نازک حباب جو سے بھی میرا مزاج تھا ۔
راس آئی اس چمن کی نہ آب ہوا مجھے ۔ (آتش)

(۲) مبارک ہونا + جانی ؎

دل جس سے لگایا وہ ہوا دشمن جانی
کچھ دل کا لگانا ہی ہمیں راس نہ آیا

**راس بٹھانا** ۔ ہ۔ ف م۔ کسی کو ولیعہد کرنا۔ متبنی بنانا + (از گلشن فیض)

**راستہ۔ یا۔ رستہ بتانا۔ یا۔ دکھانا** ۔

و۔ ف م (۱) رہنمائی کرنا۔ رہنما بننا+
(شعر) ہم ایک رستہ گلی کا اُسکی دکھا کے دل کو ہوئے پشیماں
یہ حضرت خضر کو جتا دو کسی کی تم رہبری نہ کرنا
(۲) ٹال دینا۔ حیلہ حوالہ کرنا+

**راستہ پر آنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) سڑک پر پڑ جانا۔ ٹھیک راہ پر آجانا+ (۲) ٹھیک ہو جانا۔ قابو میں آجانا+ (۳) نیک بنجانا۔ درست ہو جانا+

**راستہ۔یا۔رستہ پکڑو**۔ ا۔ ندا و ندبہ چلتے پھرتے نظر آؤ۔ دُور ہو۔!

**راستہ۔یا۔رستہ دیکھنا**۔ ہ۔ ف م۔ انتظار کرنا۔ راہ تکنا۔ باٹ نہارنا یا جوہنا+

**راستہ۔یا۔رستہ ناپنا**۔ ا۔ ف ل (۱) واہی تباہی پھرنا+ (۲) کھڑے کھڑے کسی سے ملنے آنا۔ جلد واپس چلا جانا+

**راگ پُورنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) طول طویل کہانی چھیڑنا۔ ایک قصہ بیان کرنا+ (۲) ہ۔ع۔ ضدی اور ہٹیلے بچّہ کا رونا اور بھنبھنانا+ اب تو نے کیوں راگ پُورا+

**راگ رنگ**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ عیش و عشرت۔ خوشیاں۔ رنگ رلیاں+

بھول گئے راگ رنگ بھول گئے چھکڑی
تین چیز یاد رہیں نون تیل لکڑی+ (مثل)

**راگ گانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) گیت گانا۔ (۲) بچوں کا رونا۔ برابر روئے جانا+

**راگ لانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) بگڑنا۔ ناراض ہونا۔ خفگی ظاہر کرنا+ برق سہ
رُکتا نہیں ہے نالہ جو لاسے ہو راگ تم
ٹپا یہ اسے پری ہے تمہارے خیال کا
(۲) لڑنے کو مستعد ہونا۔ جھگڑا یا فتنہ کرنا (۳) جھگڑا پیچھے لگانا مخمصے میں ڈالنا+
(ذ) راگ لاتا ہے فقیروں سے زمانہ پس مرگ
بے محل عرس وگرنہ سر مدفن کیسا۔

**رال ٹپکی پڑنا۔یا۔ٹپکنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) مُنہ سے رطوبت کا بہنا+ (۲) خواہش و رغبت ہونا۔ دل لُبھانا۔ جی چاہنا۔ دل چلنا۔ مُنہ میں پانی بھر آنا+

**رام رام۔ رام رام شام شام**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ ہندو۔ (۱)۔ سلام۔ بندگی (۲) جان پہچان۔ واقفیت+

**رام جانے**۔ ہ۔ ندا و ندبہ۔ (۱) ایشر کو خبر ہے۔ دیکھو (خدا جانے) (۲) خدا کی قسم۔ رام کی سوں+

**رام رام! رام رام بھجو۔یا۔کرو**۔ ندا و ندبہ

ہندو) توبہ توبہ۔ خدا خدا کرو

**رام رس**۔ ہ۔ محاورہ۔ ہندو (۱) نمک۔ نون۔ (۲) ایشر کی محبت۔ پرمیشر کی بھگتی + (بھجن کبیر داس)

بھنگاں۔ شہ باں۔ بوستاں بھر بھر پیالہ پیوتے
جن رام رس چاکھا نہیں عمل ہوا تو کیا ہوا

**رام رولا کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ ہندو (۱) رام کی بھجن گانا۔ (۲) غل و شور مچانا +

**رام کاجی**۔ ہ۔ صفت۔ سادہ لوح۔ بھولا بھالا

**رام کہانی**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ طولانی سرگزشت۔ قصہ۔ کہانی + جرأت ؎

درد دل اُس بُت بے درد سے کہئے تو کب
ہائے یہ رام کہانی تو سنا دو کہیں

**رام کی مایا**۔ ہ۔ اسم مؤنث (ہندو) ایشور کی لیلا۔ خدا کی قدرت۔ فطرت۔ نیچر +

**رانڈ کاٹنا**۔ ہ۔ ف م۔ جھگڑا طے کرنا۔ قضیہ چکانا یا فیصل کرنا +

**رانڈ کا سانڈ**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) آزاد منش۔ بےفکر۔ بےپروا۔ (۲) ابتر۔ بداطوار +

**رانڈ نیوتی کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ ہ۔ عو (۱) ایک دوسرے کو رانڈ ہونے کی بد دعا دینا۔ کوسنا کاٹنا۔ بددعا یا دہائیاں دینا + (۲) لڑنا۔ جھگڑنا +

**رانگ ہو جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) پگھل جانا (۲) بالکل گل جانا + (۳) راضی ہو جانا۔ موم ہو جانا۔ نرم یا ملائم پڑ جانا +

**رانی گھن ڈالنا**۔ ہ۔ ف م۔ (ہندو) خوب سا خانگی فساد مچانا۔ سارے گھر سے لڑنا۔ خوب لڑائی لڑنا +

یک رانی گھن ڈال رکھا ہے کھلے ہے نہ کھانے دے

**راون کی سینا۔ یا۔ سنیا**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ راجہ راون کی سیاہ فام اور سیاہ پوش فوج۔ کالے کلوٹے لڑکوں کی جماعت

**راہ بتانا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) رستہ دکھانا۔ (۲) نکال دینا۔ ٹال دینا +

**راہ پر آنا**۔ ا۔ ف ل۔ دیکھو (راستہ پر آنا) آتش ؎

کوچے سے یار کے نہ صبا دُور پھینک اسے
مدت کے بعد آئی ہے خاک اپنی راہ پر

**راہ پر لانا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) ٹھیک سڑک بتانا۔ اصلاح کرنا۔ میر ؎

ہم خاک میں ملے تو ملے لیکن اے سپہر
اُس شوخ کو بھی راہ پہ لانا ضرور تھا

**راہ پیدا کرنا**۔ ا۔ ف م۔ دوستی پیدا کرنا۔ ملاقات کرنا +

**راہ تکنا۔ یا۔ دیکھنا**۔ ا۔ ف ل۔ انتظار کرنا

رستہ دیکھنا + میر ؎

ایک چشم منتظر ہے کہ دیکھے ہے کب سے راہ
جوں زخم تیری دُوری میں ناسور ہوگیا

**راہ چلتوں سے لڑنا۔ راہ چلتوں کا پلا پکڑنا۔** ا۔ ف ل۔ ہر کسی کے سر ہوجانا۔ ہر ایک سے لڑ پڑنا۔ بے سبب لڑ بیٹھنا +

**راہ راہ۔ راہ راہ سے۔ راہ سر** ا۔ م ف۔ ایک طریقہ سے معقول طور پر

**راہ رکھنا۔** ا۔ ف م۔ رسم ملاقات جاری رکھنا۔ دوستی برقرار رکھنا +

**راہ کرنا۔** ا۔ ف م۔ (۱) ملاقات پیدا کرنا رسم ڈالنا + اسیر ؎

خدا کا سجدہ جو رکھا ہے سنگ پر جائز
یہ اہل شرع بتوں سے بھی راہ کرتے ہیں

(۲) قسط مقرر کرنا۔ رہٹی باندھنا۔ قرضہ چکانیکا طریقہ نکالنا +

**راہ کھوٹی کرنا۔** ا۔ ف ل۔ رستے میں چلتے ہوئے دیر کرنا +

**راہ کی بات۔** ا۔ اسم مؤنث۔ سخن شائستہ و معقول۔ واجب بات +

**راہ لگانا۔** ا۔ ف م۔ رستہ بتانا۔ رہنمائی کرنا + ناسخ ؎

دل نے جس راہ لگایا میں اُسی راہ چلا۔
وادیٔ عشق میں گمراہ کو رہبر سمجھا۔

**راہ مارنا۔** ا۔ ف م۔ (۱) رستہ لوٹنا۔ (۲) تباہ یا برباد کرنا۔ کسی کی خوشیوں کو خاک میں ملانا۔ نامرد یا اوباش کے ساتھ بیاہ دینا + پرائی بیٹی کی کیوں راہ ماری

**راہ نکالنا۔** ا۔ ف م۔ (۱) رستہ جاری کرنا۔ راہ کھولنا + (۲) طریقہ نکالنا۔ ڈھنگ پیدا کرنا۔ آشتی و ملاقات پیدا کرنا۔ وسیلہ نکالنا + میر ؎

رہتے نہیں ہو بن گئے میر اُس گلی میں رات
کچھ راہ بھی نکالو سگ و پاسباں سے تم

(۳) تدبیر سوچنا۔ کوئی نئی بات خیال سے پیدا کرنا +

**راہ نہ ہونا۔** ا۔ ف ل۔ ملاقات نہ ہونا۔ ربط نہ ہونا + شوق ؎

دل کو چاہ ذقن کی چاہ نہ تھی
کسی یوسف لقا سے راہ نہ تھی

**رائی بھر۔** ہ۔ م ف۔ بہت ہی خفیف ذرہ برابر۔ بہت ہی تھوڑا سا +

**رائتا بنانا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) گھیا یا کسی اور ترکاری کو کس کر اور اُبال کر اُسکو نمک مرچ اور مصالح کے ساتھ

دہی میں ملانا + (۲) خوب مارنا۔ پِٹنا۔ بھُرتا کرنا۔ پتلا حال کر دینا +

**رائی کائی ہو جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) کائی کا رائی کی برابر ٹکڑے ٹکڑے ہو جانا۔ بالکل پھٹ جانا۔ ریزہ ریزہ ہو جانا۔ (۲) ٹکڑے ٹکڑے ہو جانا۔ گلے گلے سے پڑ جانا +

(۱) چونے سے زبان رائی کائی ہو گئی۔

(۲) دُودھ رائی کائی ہو گیا۔

(۳) منتشر یا پریشان ہو جانا۔ تتر بتر ہو جانا۔ ایک حملہ میں دشمن کی فوج رائی کائی ہو گئی +

**ربڑ پڑنا**۔ د۔ ف ل۔ پھیر یا چکر کھانا۔ مُفت تھکنا +

**ربڑ مارنا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسی جگہ سے بغیر مطلب براری کے واپس آنا۔ کسی جگہ جانا۔ اور مطلب نہ نکلنا +

**رپ ہو جانا**۔ ہ۔ ف ل (س Rip ریپُو = دشمن) دشمن کی طرح لپٹ جانا۔ سر ہو جانا۔ پیچھے پڑ جانا۔ لیے ڈالنا۔

**رُت پھر جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ موسم بدل جانا یا پلٹنا + بحر ؎

نہ وہ پھول نہ سبزہ نہ وہ کلیاں نہ بہار [illegible]

رُت کے بدلتے ہی چمن [illegible]

**رِتُواشنان**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ وہ نہان جو عورتیں حیض کے بعد نہاتی ہیں۔ مہینے کا نہان +

**رتّی بھر**۔ ہ۔ م ف۔ مقدار قلیل۔ ذرا سا۔

**رتی چمکنا۔ یا۔ جاگنا**۔ ہ۔ ف ل۔ اقبال رجوع ہونا۔ قسمت کھلنا۔ نصیبہ جاگنا +

(رنگین)
آپ سے آتی ہوں تیرے پاس میں بھاگی ہوئی
ان دنوں رتی دوگانا ہے تری جاگی ہوئی

**رٹنا لگنا۔ رٹ ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) ہر وقت ایک ہی چیز کا خیال رہنا۔ بار بار ایک چیز کا نام لینا۔ ناسخ ؎

کرے وہ ذکر خدا اے صنم بھلا کس وقت
جسے کہ آٹھ پہر تیرے نام کی رٹ ہو

(۲) پیچھے پڑنا۔ اصرار کرنا۔ ہٹ کرنا۔ سر ہو جانا +

**رجا بُجا**۔ ہ۔ صفت۔ مالدار۔ دولتمند۔ غنی۔ پیٹ بھرا۔ دھنوان +

**رجعت ہونا**۔ (۱) رٹنا لگنا۔ ایک چیز کو بار بار لَو جانا۔ (۲) دیوانہ ہو جانا +

**رُخ پھرنا**۔ ا۔ ف ل۔ خفا یا ناراض ہونا۔ کشیدہ خاطر ہونا +

**رخصت ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) روانہ ہونا۔ جانا + (۲) مرنا۔ انتقال کرنا

رحلت یا کوچ کرنا +

رُخ نکرنا - ا - ف م - التفات نکرنا - توجہ نکرنا +

رخنہ ڈالنا - ا - ف م - کسی کے کام میں حارج ہونا - مخل ہونا - چلتی گاڑی میں روڑا اٹکانا + ؎

یہ کہہ کے رخنہ ڈالے اُنکے حجاب میں
اچھے بُرے کا حال کُھلے کیا نقاب میں

رخنہ نکالنا - ا - ف م - (۱) قصور یا کھوٹ نکال کر کھرا کر دینا - نکتہ چینی کرنا - عیب جوئی کرنا + (۲) بدعت کرنا +

ردّ و قدح - یا - ردّ و بدل ہونا - ا - ف ل - بحث یا تکرار ہونا +

ردّی کرنا - ا - ف م - بیکار کر دینا - خراب کر دینا - پھینکنے لایق کر دینا +

رذالے یا شہدے کا لٹھ - ا - اسم مذکر - بدمعاش یا آزاد آدمی - بیباک - نڈر -

رزق کا کیڑا - ا - اسم مذکر - انسان - آدمی - مُنش + جراُت ؎

جو رزق کا کیڑا ہو ملے کیوں نہ اُسے رزق
رزاق سے پاتا ہے غذا سنگ میں کیڑا

رس بھری - یا - رسیلی آنکھ - خمار آلودہ آنکھ - چشم خوباں +

رس پڑنا - ہ - ف ل - (۱) منی کا پیدا ہو جانا - سن بلوغ کو پہنچنا + (۲) خوش ہونا - طبیعت کو فرحت پہنچنا +

رستم - یا - افلاطون کا سالا - ا - اسم مذکر - شیخی خورا - ڈینگیا - طنزاً بڑا جوانمرد اور بہادر +

رس ٹپکنا - ہ - ف ل - جوشش جوانی میں آنا - جوبن اُمنگنا +

رس کا بنڈھا - ہ - صفت - محبت یا عشق کا مارا +

رس کی باتیں - یا - بتیاں - ہ - اسم مؤنث - عشق اور پیار کی باتیں - محبت کی گفتگو - لگاوٹ کی باتیں +

جوبن جوانی ہے دن دس کی
میٹھا بول باتیں کر رس کی

رس مارے رسائن ہو - ہ - محاورہ - پارہ مارے سے چاندی بن جاتی ہے - غصّہ مارے سے مطلب حاصل ہو جاتا ہے +

رسنا بسنا - ف ل - آباد رہنا - خوش رہنا - سرسبز ہونا - پھلنا پھولنا +

رسّی جل گئی پر بل نہیں جلا - رسّی جل گئی پر بل نہیں نکلا - ہ - محاورہ -

ہرچند سزا پائی مگر غرور اور تکبر کم نہوا۔ خوب نقصان اُٹھایا مگر شیخی نگئی +

**رسّی دراز ہو جانا۔** ف ل۔ سرکش بن جانا بیجیا ہو جانا + (۲) زندگی بڑھجانا۔ عمر بچھٹ جانا

پہنچا ہے شب کمند لگا کر وہاں رقیب۔
سچ ہے حرامزادہ کی رسّی دراز ہے + (ذوق)

**رسید نہ دینا۔** ذ۔ ف م۔ (۱) مال پانیکی رسید لکھ کر ندینا۔ اقرار نکرنا + (۲) پہنچنے ندینا۔ معلوم نہونے دینا۔ جانے ندینا۔ دخل ندینا +

**رسّی ڈھیلی چھوڑ دینا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) لگام ڈھیلی کر دینا۔ گھوڑے یا کسی جانور کو اسکی مرضی پر جانے دینا + (۲) آزادی یا اختیار دیدینا۔ (۳) بندوبست میں کمی کر دینا توجہ کم کر دینا +

**رشک یوسف۔** صفت۔ جسکی خوبصورتی پر یوسف رشک کرے۔ بڑا ہی حسین۔ بہت ہی خوبصورت + صف۔ رسوا

ایک تو لاکھ جوانوں میں طرحدار بھی ہو۔
رشک یوسف بھی ہو عاشق بھی ہو دار بھی

**رعب چھا جانا۔** ا۔ ف ل۔ دہشت غالب ہونا۔ ڈر لگنے لگنا +

**رفو چکر میں آنا۔** ا۔ ف ل۔ ڈورے کی طرح رفو کے چکر میں آجانا۔ جال میں پھنس جانا۔ گرفتار ہو جانا +

**رفو چکر ہونا۔** ا۔ مذاو مذیہ۔ بھنے ہوا چلو۔ چلتے پھرتے نظر آؤ +

**رکابی مذہب۔** ا۔ اسم مذکر۔ خوشامدی۔ ہر دینی چمچہ۔ زمانہ ساز +

**رُکھائی کی لینا۔ رُکھائی بتانا۔** ہ۔ ف ل۔ سرد مہری ظاہر کرنا۔ بے التفاتی یا بے پرواہی کرنا + جرأت

رُکھائی اسکے بتلانے میں کیوں اتنا تڑپتے ہو
اُسے پروا نہیں کچھ تلملاؤ گے تو کیا ہوگا

**رکھ رکھاؤ۔** ہ۔ اسم مذکر۔ بچوں کی پرورش اور حفاظت۔ بچوں کی خبرداری +

**رکھ کر کہنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) کچھ بات جی میں رکھ کر بیان کرنا۔ آدھی بات بیان کرنا + (۲) اشارۃً کسی کے حق میں نا ملائم باتیں کہنا۔ کسی پر ڈالکر کہنا +

**رگ اُترنا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) آنت بڑھ جانا۔ رگ کا بیضہ میں اُتر آنا + (۲) ضد یا ہٹ جاتی رہنا۔ خوش ہو جانا +

**رگ پٹھے سے واقف ہونا۔** ا۔ ف ل۔ کسی کی اصل نسل سے واقف ہونا۔ اصلیت جاننا۔ مزاج داں ہونا +

رگ پھڑکنا۔ ا۔ ف ل۔ آئندہ ہونیوالی بات کی خبر ہو جانا۔ سحر ؎
جذب وحشت منے دکھایا اثر مقناطیس
رگ پھڑکتے نہ لگی دیر کہ فصّاد آیا

رگ وریشہ میں پڑنا۔ ا۔ ف ل۔ گوشت و پوست میں شامل ہونا۔ اصل میں ہونا۔ گھٹی میں پڑنا۔

رگید۔ رگاد کرنا۔ ہ۔ ف م۔ (۱) کسی کو خوب رگیدنا۔ مارنا۔ پیٹنا۔ (۲) تعاقب کرنا۔ پیچھا کرنا۔ (۳) تنگ کرنا۔ پیچھے پڑجانا

رگیں مرنا۔ ا۔ ف ل۔ نامرد ہو جانا۔ کمزور ہو جانا۔

رلا پڑنا۔ ہ۔ ف ل۔ حساب میں مغالطہ یا بھول ہونا۔

رمز چلنا۔ رمز کی چلنا۔ رموز پھینکنا ا۔ ف م۔ اشارۃً کسیکو برا کہنا۔ دیکھو (آوازہ پھینکنا)

رن بولنا۔ ا۔ ف م۔ (انگریزی رن بمعنی بھاگنا) (انگریزی گیند بلّا) دوڑنا بھاگنا۔ اسیر ؎
رُعب اس ترک کا غالب ہے عجب کشتوں پر
اب بھی رن بول رہا ہے کہ وہ جلّاد آیا۔

رن پڑنا۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) بڑی بھاری لڑائی ہونا۔ مہابھارت ہونا۔ جنگ عظیم ہونا۔ (۲) بہت سے آدمیوں کا لڑائی میں مارا جانا۔ آدمیوں کا کھیت پڑنا۔

رنجک اڑانا۔ ہ۔ ف م۔ (۱) توپ کو بتّی دکھانا۔ رنجک میں آگ دینا۔ (۲) بازاری۔ گوز مارنا۔ چڑیا چھوڑنا۔

رنجک چاٹ جانا۔ ہ۔ ف ل۔ رنجک کا دھواں دیکر رہجانا۔ توپ کا نہ چلنا۔

رنڈسالا پہننا۔ ہ۔ ف ل۔ بیوہ کا لباس پہننا۔ ماتمی پوشاک پہننا۔

رنگ اُڑ جانا۔ یا۔ فق ہو جانا۔ ا۔ ف ل (۱) خوف یا بیماری وغیرہ کے باعث چہرہ کا رنگ تغیر ہو جانا۔ زور پڑ جانا
اُڑ گیا ہے ہجر جاناں میں مرے چہرے کا رنگ
قطرۂ خوں جو بدن میں تھا وہ آنسو ہو گیا
(۲) حیرت میں آجانا۔ متحیر ہو جانا۔

رنگ اکھڑنا۔ یا۔ پکڑنا۔ ا۔ ف ل بے بہرہ ہونا۔ حال ابتر ہو جانا۔ رونق میں فرق آنا (نقی)
اُف رے! تیری شوخی کہ بنا کھیل بگڑ جائے
اللہ رے! تلون کہ جما رنگ اکھڑ جائے

رنگ بدلنا۔ ف ل۔ کیفیت دگرگوں ہونا۔ حالت پلٹنا۔ کینچلی بدلنا۔ کچھ کا کچھ ہو جانا۔ (۱) میر ؎

میں گریہ خواں ہو روکے بھی رہا ورنہ۔
یک دم میں زمانہ کا یہاں رنگ بدل جاتا۔
(۲) کبھی ترپ ہے کبھی سوز اور کبھی غم ہے۔
بدلتا رنگ ہے ہر دم یہ دل جہاں کی طرح

**رنگ بندھنا۔ پکڑنا۔ یا جمنا۔** ا۔ ف ل۔ رونق پکڑنا یا حاصل کرنا۔ زیب و زینت پانا۔ اچھا معلوم ہونا۔ (۱) بحر ؎
ہمارے داغ چمک کر ابھی مٹا دیتے
بندھا ہے تیرے ہاتھ پہ حنا کا رنگ
(۲) سامنے تیرے روئے رنگیں کے
گل نے جمنے نہ دیا پھر رنگ۔ (انشا)
(۳) یہ رنگ سماں ہے جیسے قضا کا رنگ
بگڑا تھا آتش و آب و ہوا کا رنگ (صبا)

**رنگ پھیکا۔ پیلا۔ یا۔ ماند پڑنا۔ یا۔ ہونا** ا۔ ف ل۔ رنگ مند یا دھیما پڑ جانا۔ بے رونقی ہونا۔ ناسخ ؎
دیکھا ہے تیرے گال پہ خط آن کے جو ری
پھیکا ہے پیش لعل شکر بار یار رنگ

**رنگ چمکنا۔ یا۔ چھوٹنا۔** ا۔ ف ل۔ چمکیلا۔ چمکدار۔ بارونق ہونا۔

**رنگ جل جانا۔** ا۔ ف ل۔ حرارت آفتاب یا بیماری وغیرہ کے باعث رنگ کا سیاہی مائل ہو جانا۔ (۲) جھلس رنگ ہو جانا۔ ناسخ ؎
تو ہے وہ آفتاب جو پڑ تو پڑے تری
جل جائے گلزار کا اے گلعذار رنگ

**رنگ جوانی پر چمکنا۔** و۔ ف ل۔ جوانی کا اُبھار ہونا۔ رنگ و روغن حاصل آنا۔
مستورن ہند کی رنگ جوانی چمکی
کھا کے بل دوش پہ لہرانے لگی زلف سیہ

**رنگ چڑھنا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) رنگدار ہونا۔ (۲) بارونق ہونا۔ چمکدار ہونا۔ (۳) نشے میں آنا۔ مستانا یا مست ہونا۔

**رنگ دکھلانا۔** و۔ ف م۔ جوبن یا خوبصورتی ظاہر کرنا۔ صفدر ؎
شب شب برات نے کچھ رنگ عجب دکھلایا۔
روشنی نے شب مہتاب کو بھی گہنا دیا۔

**رنگ دیکھنا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) انجام یا نتیجہ سوچنا۔ (۲) سیر دیکھنا۔ کسی کا طرفدار نہ ہونا۔

**رنگ رلیاں۔** ۔ اسم مذکر۔ رقص و سرود۔ عیش و عشرت۔ عیش و نشاط گلچھرے۔

**رنگ زرد۔ یا۔ سفید ہونا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) کسی قسم کا فکر یا مرض ہو جانا۔ (۲) ڈر جانا۔ خون خشک ہو جانا۔

**رنگ سر ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ تیزی پر چڑھا ہوا یا جوانی میں ہونا۔ جوبن پر آنا۔ خوب رونق یا تیزی پر ہونا + آیا منہ سہرا چڑھا ہوا رنگ سر پر

**رنگ کا ٹنا**۔ ا۔ ف م۔ رنگیں کپڑے یا چیزیں سے ترشی کے ذریعہ سے رنگ کا جُدا کرنا +

**رنگ کٹنا**۔ ف ل (۱) رنگین چیز سے رنگ کا جدا ہونا + بحر ؎

سلاح باندھ کے اتنے ترش نہو دیکھو
کٹے کہیں نہ کھٹائی سے بانکپن کا رنگ

(۲) شرمندہ و خجل ہونا + ناسخ ؎

ہوتے ہیں تیرے آگے گل سرخ یاسمن
کٹتا ہے مارے شرم کے بے اختیار رنگ

**رنگ لانا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) اصلی رنگ دکھانا۔ عادت ظاہر کرنا۔ تعجب انگیز تاثیر کرنا + (۲) خفگی ظاہر کرنا۔ ناراض ہونا۔ بگڑنا۔ مچلنا۔ (۳) جھگڑا یا تکرار کرنا۔ دھمکی دینا + (۴) دوسرا رنگ بدلنا۔ دھوکا دینا۔ فریب کرنا + فریب عشق ؎

اب یہاں کوئی جال پھیلاؤ
رنگ کچھ اس سے اور بھی لاؤ

(۵) مزے دکھانا۔ آفت میں پھنسانا +

(۱) مفت کی پیتے تھے لیکن سمجھتے تھے کہ ہاں
رنگ لائیگی ہماری فاقہ مستی ایک دن

(۲) جب مے عشرت سے لایا رنگ دور بیخودی
ہوش میرے دیکھ کر ساقی نے ساغر رکھ دیا (داغ)

(۶) دق کرنا۔ ستانا۔ حیران و پریشان کرنا

عشق اک روز رنگ لائیگا۔
وہ بُرا دن پیش آئیگا + (شوق)

(۷) رونق پکڑنا۔ اچھا دکھائی دینے لگنا

جسدن سے ہے گلال اُڑانیکا تجکو شوق۔
تیرے شہید ناز کا لایا غبار رنگ۔ (ناسخ)

**رنگ لینا**۔ ا۔ ف م۔ کسی کو اپنے ڈھنگ پر لے آنا۔ کسی کو اپنے عادات اطوار سکھا دینا۔ کسی کو اپنا جیسا بنا لینا +

**رنگ مارنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) چوسر میں اپنے سب رنگ گوٹ کو پیٹنا یا جیتنا + (۲) جیتنا۔ برابر والے پر فتح پانا +

**رنگ محل**۔ ا۔ اسم مذکر۔ ملاقات کرنیکا ایک آراستہ کمرہ۔ (انگریز) گول کمرہ چترسالا +

**رنگ میں ڈوبنا**۔ ا۔ ف ل۔ خوب رنگ چڑھنا۔ عیش و نشاط میں مصروف ہونا +

**رنگ نکلنا یا کُھلنا**۔ ا۔ ف ل۔ چہرے پر رونق آنا۔ خوبصورت دکھائی دینے لگنا + صبا ؎

کہتے ہیں لوگ پنجۂ مژگاں کی پھبتیاں
کھلتا ہے دست یار میں کتنا حنا کا رنگ

**رنگ ہے**۔ ہ۔ ندا و ندبہ۔ شاباش!
واہ واہ! کیا کہنے ہیں! آفریں ہے!

**رنگین مزاج**۔ ا۔ خوش طبع۔ ہنس مکھ
زندہ دل +

**روادار ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ کسی کے فعل کو جایز رکھنے والا ہونا۔ طرفدار ہونا۔ ساتھی بنا +

**رُواں بدلنا**۔ ا۔ ف ل۔ جانور کا چمڑی بدلنا۔ بال جھاڑنا +

**رُواں دَواں پھرنا**۔ ا۔ ف ل۔ مارامارا یا خراب خستہ پھرنا + (عو)

**رُوآں میلا ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ رنج و ملال پہنچنا۔ صدمہ ہونا + ے

بے غم رہے لحد میں کشتے تیری ادا کے
میلا ہوا نہ قاتل رواں کبھی کفن کا

**روبیٹھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ چھوڑ دینا۔ تیاگ دینا۔ دست بردار ہونا +

**رُوپ بنانا۔ یا۔ بھرنا**۔ ف ل۔ (۱) بھیس گانٹھنا۔ تلبیس لباس کرنا۔ سوانگ بھرنا۔ دھوکا یا فریب دینا + صفدر ے

اب کوئی روپ بنا [illegible] شباہت بدلا
غیر کی شکل [illegible] صورت [illegible]

(۲) نہایت خوبصورت یا حسین بننا

اور ادھر کو ہوسے بہروپیے سامان تمام
وہ بھر روپ کنہیا بھی کرے جسکو سلام (صفدر)

**رُوپ درشن**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ عو۔ روپیہ۔ چاندی کی کوئی چیز +

**رُوپ لانا**۔ ہ۔ ف م۔ دھمکانا۔ ڈراونی صورت بنالینا۔ ڈرانا۔ بہانہ کرنا +

**روپیہ ٹھیکری۔ یا۔ کنکری کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ روپیہ کو ٹھیکری یا کنکری کی برابر سمجھنا۔ خوب روپیہ لٹانا۔ فضول خرچی کرنا۔ اسراف کرنا +

**روٹیاں توڑنا**۔ ہ۔ ف م۔ مفت کی روٹیاں کھانا۔ طفیلیا بننا +

**روٹیاں لگنا**۔ ہ۔ ف ل۔ غرور کرنا۔ اترانا۔ گھمنڈ کرنا +

**روٹی پر روٹی رکھکر کھانا**۔ ہ۔ ف ل۔ آسودہ ہو جانا۔ خوشحال ہو جانا۔ ہاتھ فراغت ہو جانا +

اب ذرا وہ بھی روٹی پر روٹی رکھکر کھانے لگے ہیں

**روٹی پر کا ٹینٹ**۔ ہ۔ محاورہ۔ دیکھو۔ **تھالی میں کا بینگن**

**روٹی دینا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱)۔ روٹی سے کسی کی مدد کرنا۔ پرورش کرنا۔ (۲)

دعوت یا ضیافت دینا۔

**روٹی کو رونا**۔ ہ۔ ف ل۔ فاقہ کشی کرنا
بھوکوں مرنا+ روٹی کو رووے اور
چولھے پیچھے سووے + مثل

**روٹیوں کا مارا**۔ ہ۔ صفت۔ بھوکا۔
فاقہ زدہ+

**رُوح بھٹکنا**۔ ا۔ ف ل۔ کسی کے
دیکھنے یا ملنے کو ازحد جی چاہنا+

**رُوح تھرّانا۔یا۔کانپنا**۔ ا۔ ف ل۔
(۱) کسی شخص سے خوف کرنا۔ ڈرنا+
(۲) نفرت کرنا۔ گِھن کھانا۔ کراہیت کرنا۔

**رُوح نکالنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) مار ڈالنا۔
روح قبض کرنا+ (۲) کسی چیز میں سے
اسکا عمدہ حصہ نکال لینا۔ سِت نکالنا۔
جان نکال لینا+

**رُوح نِکلنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) روح
کا پرواز کرنا۔ مرنا+ (۲) ڈر جانا۔ جان
نکل جانا۔ بہت خوف کھانا+

**رو دینا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) رو پڑنا۔ آبدیدہ ہونا
اور مجھ پاس کیا ہے دینے کو
دیکھ کر تجھکو روئے دیتا ہوں (دلی)
(۲) ہار ماننا۔ چیں بول جانا۔ پست
ہمت ہونا۔ جی چھوڑ دینا+ (۳)
سنبھار نہ سکنا۔ اُٹھا سکنا+ (۴) بہت
دنوں تک قایم رہنا۔ زیادہ نہ چلنا+

**رُو رعایت کرنا**۔ ا۔ ف م۔ طرفداری
یا پیچ کرنا۔ پاس یا لحاظ کرنا+

**رو رو کر کاٹنا**۔ ہ۔ ف ل۔ مصیبت
کے ساتھ زندگی بسر کرنا۔ مشکل سے
گزارنا+ میرؔ
عہد جوانی رو رو کاٹا پیری میں لی آنکھیں موند
یعنے رات بہت تھی جاگنے صبح ہوئی آرام کیا

**رو رو کے**۔ ہ۔ م ف۔ بہ ہزار دقت۔
بڑی مشکل سے۔ نہایت تکلیف سے+

**رو رو کے گھر بھر دینا**۔ ہ۔ ف م
نہایت شور مچانا۔ خوب زور سے یا
پُھوٹ پھوٹ کر رونا+

**روز بٹنا**۔ ا۔ ف ل۔ روزانہ مزدوری
کا تقسیم ہونا۔ دھیانگی ملنا+

**روزگار پیشہ**۔ ا۔ اسم مذکر۔ وہ شخص جسکا
کام نوکری ہو۔ نوکری پیشہ+

**روزگار کرنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) تجارت
یا دھندا کرنا۔ کام پھیلانا+ (۲) نوکری
یا خدمت کرنا+

**روزمرہ**۔ ا۔ اسم مذکر۔ (۱) ہر روز کی
گفتگو۔ گفتگو۔ کلام+ (۲) محاورہ۔

اصطلاح - بات چیت + (۳) تکیہ کلام +

**روزہ کھانا** - ا - ف م - (۱) روزہ نہ رکھنا (۲ - روزہ توڑنا) روزہ کی نیت کر کے کچھ کھا لینا

جسطرح توڑتے ہیں شیشہ کو پتھر -
شیشہ گرے نے یونہیں روزہ ہمارا توڑا - (ناسخ)

**روزی بِڈار** - اسم مذکر - (۱) بھری تھالی میں لات مارنیوالا - لگے روزگار کو چھوڑنے والا آدمی +

**رُوغن قاز ملنا** - ا - ف م - چاپلوسی یا خوشامد کرنا - شیشہ میں اتارنا - پنیر چٹانا

اسقدر چرب زبانی سے ملا روغن قاز
دلمیں پیدا ہوا اُس شمع تجلی کے گداز (مغفور)

**روک تھام کرنا** - ہ - ف م - (۱) اُوپری یا عارضی علاج کرنا - ایسا معالجہ کرنا جس سے مرض ترقی نہ پکڑ سکے + (۲) پیوند لگا دینا - سمجھا دینا - دبا دینا +

**رُوکھا سُوکھا کھا گزارہ کرنا** - ہ - ف ل موٹی جھوٹی یا مِسّی کُسّی روٹی کھا کر دِن کاٹنا - دِن پورے کرنا - مشکل سے زندگی بسر کرنا +

**رُوکھ چڑھا** - ہ - اسم مذکر - عو - بندر - بوزنہ

**روگ بِسانا - پالنا - یا - لگا لینا** - ہ - ف ل - (۱) بُری عادت ڈال لینا کسی چیز کا عادی ہو جانا + (۲) کوئی بیماری اپنے پیچھے لگا لینا - ہمیشہ مریض رہنا

**رُوگرداں کرنا** - ا - ف م - کسی سلے ہوئے دوہرے کپڑے کے ابرے کو استر اور استر کو ابرہ بنا کر دوبارہ سینا - کپڑے کے اندرونی رُخ کو اُوپر کر لینا

**روگ کاٹنا - یا - الگ کرنا** - ہ - ف م جھگڑا چکا دینا - قضیہ پاک کر دینا - آزار پہنچانے والی چیز کو دور کرنا +

**روگ کی جڑ - یا - روگ کا گھر** - ہ - اِسم مونث (۱) بیماری کا باعث - بیماری پیدا کرنیوالا لڑائی کا گھر ہانسی اور روگ کی جڑ کھانسی مثل

**روگ لانا** - ہ - ف ل - جھگڑا یا تکرار کرنا + بادی پھیلانا - غل مچانا +

**روگ لگنا - یا - لگ جانا** - ہ - ف ل - (۱) کسی مرض میں مبتلا ہونا ہمیشہ بیمار رہنا

دل کو لگا ہے روگ محبت کا بیطرح
جان آج بچ گئی تو یقیں ہے کہ کل تمام (آتش)

(۲) کسی نشہ کا عادی ہو جانا - لت پڑ جانا

**رومال پر رومال بھگونا** - ا - ف ل زار و قطار رونا - دیکھو (آٹھ آٹھ آنسو رونا) -

**رومال رکھنا** - ا - ف ل - عو - ایام حیض

میں گدی کا استعمال کرنا +

**رَونق افروز ہونا** ۔ ا۔ ف ل ۔ کسی جگہ کسی بڑے آدمی کا قدم رنجہ فرمانا۔ تشریف لانا ۔ تشریف ارزانی فرمانا۔

**رُونگٹے ۔یا۔ رُوئیں کھڑے ہونا** ۔ ہ۔ ف ل ۔ (چونکہ کسی صدمہ کے باعث بدن کے بال کھڑے ہوجایا کرتے ہیں)۔ اسی سبب سے ۔ ڈرنا۔ خوف کرنا ۔ دہشت ماننا۔ سہم جانا۔ تھرّانا + ۵

ایسے خوں خوار ہیں اُس تُرک کے موئے مژگاں
کہ تصور سے یہاں روئیں کھڑے ہوتے ہیں

**رُونگ رُونگ میں بسنا** ۔ ہ ۔ ف ل۔ ہر بال کی جڑ میں رہنا ۔ بیا پنا۔ تمام جسم میں پھیلا ہوا ہونا +

**رُونمائی دینا** ۔ ا۔ ف م ۔ دلہن کے مُنہ دیکھنے کا نذرانہ دینا۔ مُنہ دِکھائی دینا ۔ نذر کرنا۔ بھینٹ کرنا +

**رونی ۔یا۔ روتی صورت ۔یا۔ شکل** ا۔ صفت ۔ محرم کی پیدائش ۔ ہروقت رنجیدہ رہنے والا + جرأت ۵

(۱) خفا ہیں واں تو سب مجھ روتی صورت سے دلا بادِل
میں اُس بزم طرب میں کس طرح سے بار رو نیگا۔

(۲) ایسے ہنس مکھ کو شمع سے تشبیہ۔
شمع مجلس کی روتی صورت ہے

**رُوئی کا سا گالا** ۔ ہ ۔ صفت ۔ نہایت چکنی اور سفید چیز +

**رُوئی کی طرح تُوم ڈالنا ۔یا۔ دُھن ڈالنا** ۔ ا۔ ف م ۔ (م ع) دیکھو ۔ (دھجیاں اُڑانا نمبر ۳ ۔ ۴)

**رہٹ لگانا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ بار بار آنا جانا۔ تار باندھ دینا +

**رہٹی باندھنا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ (۱) قرض کو قسطوں میں کرکے ادا کرنا ۔ (۲) عادت ڈالنا۔ متواتر کئے جانا +

**رہٹی چلانا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ روپیہ کو اس طرح سود پر دینا کہ دس کے بارہ مقرر کرکے ایک روپیہ ماہوار کے حساب سے سال بھر میں قرضدار سے کل روپیہ لے لینا۔ رہٹی کے قاعدہ پر روپیہ دینا +

**رہ جانا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (۱) پیچھے ہو جانا۔ ساتھ نہ چل سکنا ۔ (۲) ناتمام رہنا ۔ باقی بچنا

بگڑا اگر وہ شوخ تو سنیو کہ رہ گیا
خورشید اپنی تیغ و سپر ہی سنبھالتا ۔ (امیر)

(۳) چھوٹ جانا ۔ (۴) چوک جانا۔ بھول جانا + برق ۵

جسطرح چاہو مجھے پیس کے پامال کرو
نہیں ممکن کہ کسی چال میں بندہ رہ جائے

(۵) عاجز ہونا - چھکے چھوٹ جانا - قادر نہ ہونا
(۶) قیام کرنا - اُتر پڑنا + (۷) کسی عضو کا
سُست یا بیکار ہو جانا - شل ہو جانا - لقوہ
مار جانا + (۸) نطفہ کا ٹھیرنا - پیٹ سے ہو جانا +

**رہ رہ کے** - ہ - م - ف - آہستہ آہستہ
پچھتا پچھتا کے - بار بار + (بیوہ کی فریاد) ۵

(۱) اُسکے جانے سے یہ دل میں آئے ہے رہ رہ کے ہائے!
سب جہاں بستا ہے ایک اپنا ہی گھر ویراں ہوا
(۲) اشک بہ بہ کے چلے گوشۂ داماں کی طرف
ہاتھ رہ رہ کے لگے اُٹھنے گریباں کی طرف (صفی)

**رہے نام اللہ کا** - ا - محاورہ - اللہ کے سوا
سب چیز فانی ہے - دنیا ناپائدار ہے

گیا حُسن خوبانِ بدراہ کا
ہمیشہ رہے نام اللہ کا (میر)

**ریت بلونا** - ہ - ف م - ناممکن بات کی
فکر کرنا - چیل کا مُوت ڈھونڈنا +

**ریت کی دیوار کھڑی کرنا** - ا - ف م
دیکھو (**ریت بلونا**)

**ریخلیں ڈھیلی ہونا** - ا - ف ل - دہشت
خوف کے باعث بیطاقت و بیحواس
ہو جانا + (از گلشن فیض)

**ریڑھ پیٹنا** - ہ - ف ل - لکیر پیٹنا - پُرانے
طریقہ کو اختیار کرنا +

**ریز کرنا** - ا - ف ل - جانوروں کا گانا - چہچہانا
بولنا +

**ریش قاضی** - ا - اسم مؤنث - بھنگ
چھاننے کا کپڑا - شیر کے کان - صافی

**ریشم کے لچھے** - ا - صفت - ریشم سا ملایم
اور چکنا - بہت ہی نرم +

**ریکھیں - یا - ریخیں بھیگنا** - ہ - ف ل
رُخساروں پر بالوں کا نمودار ہونا -
مسیں بھیگنا - جوان ہونیکی علامت
ظاہر ہونا +

**ریگ - یا - ریت کے ذرے گِننا** -
ا - ف ل - فضول کام کرنا +

**ریل پیل ہونا** - ہ - ف ل - (۱) کسی چیز
کی کثرت یا افراط ہونا - (۲) دھکم دھکا
ہونا - آدمیوں کی کثرت ہونا +

**رینی چڑھنا** - ہ - ف ل - (۱) رنگ نکلنا
رنگ تیار ہونا - (۲) بازاری - حیض
سے ہونا - دیکھو (**ایام سے ہونا**)

**ریوڑی کے پھیر میں آجانا - یا - پڑنا**
ہ - ف ل - دقت یا مصیبت میں گرفتار
ہو جانا - بکھیڑے میں پھنس جانا +

ابھی ریوڑی کے پھیر میں نہیں آئے ہو!
(اس محاورہ کی اصل یوں بتاتے ہیں کہ ایک

لڑکے نے دوسرے سے کہا کہ ہم اسقدر ریو
دینگے اگر تم اتنی ریوڑیاں ایک ایک کرکے کھا جاؤ
اور اپنی اُنگلی بھی برابر ہلاتے رہو۔ دوسرا بولا
بیان کرتا ہے کہ اسکی اصل سلسلہ جمع و تفریق
سے ہے یعنے ہم شرط باندھتے ہیں کہ تم سے یہ
ریوڑیاں ہر دفعہ دوگنی کرکے نہیں کھائی جائیں گی)

## ز

**زار زار رونا۔ زار و قطار رونا۔** ا۔ ف ل۔ بہت رونا۔ دیکھو (آٹھ آٹھ آنسو رونا) مہر حسن ۵

گلے لگ کے رونے لگی زار زار
کیا اپنے تن من کو اُس پر نثار

**زار و نزار۔** ف۔ صفت۔ کم زور۔ دُبلا پتلا۔ ضعیف و نحیف +

**زبان اُلٹنا۔** ا۔ ف ل۔ گفتگو کرنے میں زبان کا برابر متحرک ہونا۔ بے تکان بول سکنا + آتش ۵

بیان حالتِ دل ہیش یار ہو نہ سکا
زبان کبھی نہ دم عرض مدعا اُلٹی

**زبان بدلنا پلٹنا۔ یا۔ پھیرنا۔** ا۔ ف ل بات کہکر مکر جانا۔ اقرار سے پھرنا +

دل لینے کا مُقر بھی ہے منکر بھی ہے وہ شوخ
سو مرتبہ زبان کو دلبر بدل گیا۔

**زبان بگڑنا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) گالی گلوج کرنیکی عادت ہو جانا + آتش ۵

لگے مُنہ بھی چڑانے دیتے دیتے گالیاں۔ صاحب
زباں بگڑی تو بگڑی تھی خبر لیجے دہن بگڑا

**زباں بند کرنا۔** ا۔ ف ل م۔ چُپ یا خاموش کرنا۔ بولنے نہ دینا۔ جواب نہ دینا

**زبان بند ہونا۔** ا۔ ف ل۔ قوت گویائی کا جاتا رہنا۔ نہ بول سکنا۔ خاموش ہو جانا

کیسی! زبان بند دم واپسیں ہوئی۔
حسرت رہی کہ یار سے کچھ بات کیجئے +

**زباں بندی کرنا۔** ا۔ ف م۔ اظہار لکھنا بیان یا کہن لکھنا +

**زبان پر چڑھنا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) تکیہ کلام ہونا۔ وِرد زبان ہونا + (۲) حفظ ہو جانا۔ کنٹھ ہو جانا +

**زبان پر رکھنا۔** ا۔ ف ل۔ ذائقہ چشی کرنا سواد چکھنا۔ آب و نمک دیکھنا +

**زبان پر لانا۔** ا۔ ف م۔ ذکر کرنا۔ تذکرہ کرنا۔ کہنا +

**زبان پکڑنا۔** ا۔ ف م۔ (۱) دخل در معقولات کرنا

بات کاٹنا۔ بیچ میں بولنا + (۲) نکتہ چینی یا حرف گیری کرنا۔ گرفت کرنا +

(۱) میں وہ شاعر نہیں ہوں جو بگڑے کوئی میری زبان
لاکھ مرزا کو سناؤں سو سناؤں میر کو
(۲) تاکیا حاسد کی جو پکڑے کبھی میری زباں۔
شمع ہے لیکن اسے گلگیر کی حاجت نہیں (ناسخ)

**زبان پہ آسکنا**۔ ا۔ف ل۔ بیان ہو سکنا ظاہر ہو سکنا + ۵

جو شوق دل ہے نہیں وہ زباں پہ آسکتا۔
زباں نہ دل کی طرح ہے نہ دل زباں کیطرح

**زبان تڑاق پڑاق۔یا۔تڑتڑ چلنا**۔ ا۔ف ل۔ خوب بولنا۔ برابر جواب دینا ہنسی ٹھٹھہ جگت۔ ضلع میں طاق۔

چل رہی ہے زباں تڑاق پڑاق + (شوق)

**زبان ٹوٹنا**۔ ا۔ف ل۔ زبان کو صحیح تلفظ کرنے کی عادت ہونا۔ بولنے لگنا + اب اس بچہ کی زبان ٹوٹنے لگی ہے +

**زبان چلانا۔ زبان درازی کرنا**۔ ا۔ف م۔ (۱) جلد جلد بولنا۔ تڑاق پڑاق گفتگو کرنا + (۲) زیادہ گوئی کرنا۔ بیہودہ بکنا + (۳) گالیاں بکنا۔ دشنام دینا +

**زبان چلائے کی روٹی کھانا**۔ ا۔ف م۔ چاپلوسی کرکے پیٹ پالنا۔ خوشامد درآمد سے روٹی پیدا کرنا +

**زبان چلنا**۔ ا۔ف ل۔ (۱) جلد جلد بولنا۔ تڑاق پڑاق بولنا +

زباں ضعف پیری میں چلتی رہی۔
سحر ہوگئی شمع جلتی رہی + (اسیر)

(۲) گالیاں دینا۔ بیہودہ بکنا +

اب چنگیاں جو لوگے تو ہم دینگے گالیاں
پیارے! کسی کا ہاتھ کسی کی زباں چلے (امانت)

**زبان داب کے کچھ کہنا**۔ ا۔ف ل۔ چپکے سے کہنا۔ آہستہ آہستہ بولنا +

**زبان دابنا**۔ ا۔ف م۔ عو۔ ڈانٹنا۔ تنبیہ کرنا روکنا +

**زبان داں**۔ ف اسم مذکر۔ زبان جاننے والا۔ ماہر زبان۔ فاضل +

**زبان دراز**۔ ا۔ صفت۔ بدلگام۔ منہ کا پھوہڑا۔ منہ پھٹ +

**زبان دینا۔یا۔ہارنا**۔ ا۔ف م۔ اقرار یا وعدہ کرنا۔ معاہدہ کرلینا۔ بچن ہارنا +

(۱) جو کچھ کہ منہ سے کہا ہے اسے نباہو بحر!
زباں دے چکے اب کیا ہے گفتگو باقی (بحر)

(۲) ہم وہ جانباز نہیں ہیں کہ پھریں جیتے جی۔
تجھے جس بات [illegible] زباں ہار چکے

**زبان روکنا**۔ ا۔ف م۔ برا کہنے سے

زبان کو باز رکھنا - زبان بند کرنا +

**زباں زد ہونا** - ا - ف ل - (۱) مشہور خلایق ہونا - ہر ایک کی زبان پر ہونا + (۲) محاورہ ہو جانا - پھیل جانا - رواج پاجانا

**زبان سمجھنا** - ا - ف ل - بولی محاورہ یا روز مرہ جاننا +

**زبان سنبھالنا** - ا - ف ل - زبان بند کرنا - چونچ بند کرنا - خاموش ہونا +

زباں سنبھالو یہ مُنہ زوریاں غریبوں پر
خدا کی سُوں کوئی تسا بھی بدلگام نہیں

**زبان سے نکالنا** - ا - ف م - بولنا - تلفظ کرنا - کہنا +

**زبان کا پھوڑا** - ا - اسم مذکر - زبان دراز بدزبان - بدلگام - بدتہذیب - کج خلق

**زبان کا میٹھا** - اسم مذکر - چرب زبان میٹھی چُھری - ظاہرا چکنی چپڑی باتیں بنانیوالا - کپٹی - کھوٹا +

**زبان کرنا** - ا - ف م - سخت سُست کہنا - دیکھو (جلیبھ کرنا)

**زبان کو کوے لے گئی** - ا - محاورہ - زبان کھوئی گئی ؟ گونگا ہو گیا ہے ؟ بولتا کیوں نہیں ہے +

**زبان کھلنا** - ا - ف ل - (۱) گویا ہونا - گویائی آنا - بولنے سُننا + آتش ؎

حیواں پر آدمی کو شرف نطق سے ہوا -
شکر خدا کرے جو زبانِ بشر کُھلے

(۲) سخن ناشایستہ مُنہ سے نکالنا - گالیوں پر اُترنا - نا ملائم باتیں کہنا - بدزبانی کرنا - بے روک کہ بیٹھنا +

کیا کُھلی ہے زباں جم جم سے
صاف صاف اب تو کہتے ہو ہمسے (شوق)

**زبان کھولنا - یا - نکالنا** - ا - ف م - بولنا جو مُنہ میں آنا سو کہنا - بیباکانہ گفتگو کرنا بیہودہ گوئی کرنا + رنگیں ؎

سمجھ کر مجھے جی میں بھولی کہاروا
زباں آج باجی نے کھولی کہاروا

**زبان کے چٹخارے لینا** - ا - ف ل (۱) عمدہ یا مزیدار کھانے کھانا + (۲) مزے لینا - ہونٹ چاٹنا +

**زبان کے نیچے زبان ہے** - ا - محاورہ - وہ شخص جو کہکر مکر جائے فریبی ہے - مکّار ہے - دو بھاسیا ہے

**زبان گھسنا** - ا - ف ل - زبان تھک جانا + برق - مصرع ؎

زبان گھس گئی اپنی خُدا خُدا کرتے

**زبان میں کانٹے پڑنا** - ا - ف ل -

خشکی کی زیادتی کے باعث زبان کا سوکھ جانا۔ مُنہ میں لعاب کا نہ رہنا +

**زبان ہلانا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) بولنا۔ کہنا۔ (۲) مقابلہ کرنا (۳) درخواست کرنا۔ سوال کرنا۔ مانگنا + نظیر ؎

اے دل کہیں تو جا کے نہ اپنی زبان ہلا۔
مانگ اُس سے جسکے ہاتھ سے تو پیٹ بھر کے کھا

**زبانی جمع خرچ کرنا**۔ ا۔ ف م۔ باتیں ہی باتیں بنانا خالی باتیں بنانا +

**زِچ کرنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) مات یا شکست دینا۔ روکنا۔ (۲) تنگ یا عاجز کرنا۔ بے بس کرنا۔ مجبور کرنا +

**زچ ہو جانا**۔ ف ل۔ عاجز یا تنگ آنا۔ دِق ہو جانا +

**زخم پر نمک چھڑکنا**۔ ا۔ ف م۔ زیادہ صدمہ پہنچانا۔ رنج کو دوبالا کرنا +

یہ زخمِ دل پہ نمک کس ملیح نے چھڑکا۔
ہائے غم مجھے کھاتا ہے استخواں کی طرح (فدا)

**زخم دینا**۔ ف م۔ (۱) گھائل یا زخمی کرنا (۲) صدمہ یا آزار پہنچانا (۳) گھاٹا دینا۔ نقصان پہنچانا +

**زخم لگنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) گھاؤ پڑ جانا (۲) آزار پہنچنا + (۳) گھاٹا آنا۔ خسارہ ہونا +

**زخم ہرا ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) گھاؤ کا تازہ ہو جانا۔ (۲) گزشتہ صدمہ کا یاد آجانا

**زرخیز کرنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) مالدار یا آسودہ بنانا + (۲) زمین کو خوب کمانا۔ زرریز کر دینا +

**زر دوست**۔ ف۔ صفت۔ روپیہ کا آشنا۔ لالچی۔ طامع۔ لوبھی +

**زر کا جُوتا**۔ ؤ۔ اسم مذکر۔ (۱) تار باقی جوتا۔ کلابتونی جوتا۔ (۲) رشوت۔ بالائی یافت۔ گھونس بچیر +

**زک اُٹھانا۔ یا۔ پانا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) شکست پانا۔ ہار ماننا۔ ہزیمت اُٹھانا (۲) شرمندگی حاصل ہونا۔ بیوقری یا بعزتی ہونا۔ صبا ؎

اب دل کو لگاتے ہیں ذرا سوچ سمجھ کے
دو چار جگہہ پہلے جو زک پائے ہوئے ہیں

(۳) نقصان اُٹھانا۔ گھاٹا سہنا۔ خسارہ بھگتنا +

**زک دینا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) شکست دینا۔ ہرانا۔ ہزیمت دینا۔ (۲) شرمندہ کرنا۔ ذلت دینا + (۳) گھاٹا دینا۔ نقصان پہنچانا +

**زلزلہ پڑ جانا**۔ ا۔ ف ل۔ ہل چل پڑ جانا +

کھلبلی مچ جانا +

**زمانہ پھر جانا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ زمانہ کا خلاف ہو جانا ۔ زمانہ اُلٹ جانا +

**زمانہ دیکھنا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ تجربہ حاصل کرنا آنکھیں دیکھنا +

**زمانہ سازی کرنا** ۔ ا ۔ ف م ۔ خوشامد کرنا ۔ جیسی دیکھنا ویسی کہنا ۔ موقع کے موافق چلنا +

**زمین اُٹھنا** ۔ ا ۔ ف ل (۱) زمین کا ٹھیکہ پر جانا ۔ (۲) زمین کا بویا جوتا جانا ۔ زمین کا کمایا جانا

آسماں سے کسے امید ہے سر سبزی کی
ہوں وہ اُفتادہ زمیں جو نہ اُٹھے دہقاں سے (آتش)

**زمین آسمان ایک کر دینا** ۔ ا ۔ ف م کسی چیز کے لئے نہایت جستجو کرنا ۔ ڈھونڈ مارنا +

**زمین آسمان کے قلابے ملانا** ۔ ا ۔ ف م ۔ (۱) مبالغہ کرنا ۔ از حد جھوٹ بولنا ۔ (۲) عیاری کرنا ۔ چالاکی کرنا ۔ توڑ جوڑ ملانا + ذوق ؎

قلابے آسمان و زمیں کے ملا نہ تو
اُس مہر وش کے ملنے کی ناصح اب اصلاح

**زمین آسمان کا فرق ہے** ۔ ا ۔ محاورہ ۔ بہت بڑا فرق ہے ۔ فرق عظیم ہے ۔ کہیں فرق ہے + میر تقی ؎

خوبی کو اُسکے چہرے کی کیا پہنچے آفتاب
ہے اسمیں اُسمیں فرق زمین آسمان کا

**زمین بلند ہونا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ (اشعار میں) بحر کا سخت اور دشوار ہونا +

پسند ہیں وہی اشعار ہمکو اے مظہر
کہ ہے بلند زمیں جنکی آسماں کی طرح (مظہر)

**زمین پر پاؤں نہ رکھنا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ نازاں ہونا ۔ اکڑ اکڑ کر چلنا ۔ دیکھو ۔ (پاؤں زمین پر نہ رکھنا)

**زمین پکڑنا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ جم کر بیٹھنا ۔ استقلال کے ساتھ ایک مقام پر مسکن گزیں ہونا + آتش ؎

زمیں پکڑی تو پھر ہرگز نہ چھوڑی بید مجنوں نے
نشان داغ مجنوں رہگیا صحرا کے دامن پر

**زمین چڑھنا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ گھوڑے کا خراماں خراماں چلنا ۔ گھوڑے کا رفتار سیکھنا + جلال ؎

بچپن ہے اسپ ناز و ادا تازہ مشق ہیں
اے چرخ ابھی زمیں یہ گھوڑے چڑھے نہیں

**زمین سخت آسمان دور ہے** ۔ ا ۔ محاورہ ۔ زمین ایسی سخت ہے کہ نہ اسمیں گھس سکتے ہیں اور نہ آسمان

ایسے پاس ہے کہ وہاں جا سکتے ہیں
جینے سے سخت تنگ ہیں +
کرے کیا کہ دل بھی تو مجبور ہے -
زمیں سخت اور آسماں دور ہے + (میر)

**زمین۔یا۔دھرتی پھٹ جائے اور میں سما جاؤں۔** ا۔ محاورہ۔ جینے سے بیزار ہو جانے کی حالت میں بولا کرتے ہیں۔ یعنی جینے سوا ایسا تنگ آگیا ہوں کہ جیتے جی گڑ جاؤں +

**زمین دیکھنا۔** ا۔ ف ل۔ عو۔ قے کرنا دھرتی دیکھنا +

**زمین کا پاؤں کے نیچے سے سرک جانا۔** ا۔ ف ل۔ بُرے وقت میں کسی کا ساتھ نہ دینا مُصیبت میں کسی کا کام نہ آنا +

میدان عشق میں نہ کوئی ساتھ دیسکا
طبقہ زمیں کا پاؤں تلے سے سرک گیا (بحر)

**زمین کا بیونا۔ہو جانا۔** ا۔ ف ل۔ عو۔ خاک میں خاک ملجانا۔ بالکل ناپید ہو جانا مرجانا +

**زمین کا گز ہو جانا۔** ا۔ ف ل۔ خوب سیاحی کرنا۔ کثرت سے سفر کرنا +

زہے تماش غرو لیل کہ اپنے خیمے سے بھی نہ نکلی
یہ دشت وحشت میں راہ نابی کہ بن گیا قیس گز زمیں

**زمین میں گڑ جانا۔** نہایت شرمندہ یا خجل ہونا۔ آب آب ہونا +

**زنانہ کرانا۔یا۔کروانا۔*** ا۔ ف م۔ (۱) مردوں کو ہٹا دینا۔ پردہ کرنا۔ اوٹ کرنا

ہٹ گئے سب زنانہ کروایا
باغ میں اُنکو لا اُتروایا (شوق)

(۲) مردمی کی علامت کٹوا ڈالنا۔ ہیجڑا بنا دینا +

**زنانہ کرنا۔** ا۔ ف م۔ پردہ کرنا۔ غیر مردوں کو ہٹا دینا +

**زنجیر کرنا۔** ا۔ ف م۔ پابزنجیر کرنا۔ پاؤں میں بیڑیاں ڈالنا۔ قید کرنا +

جنون عشق سے جرات کا یہ احوال پہنچا ہے
بھلا اب تم بھی یارو اُسکی کچھ تدبیر کر دیکھو
کوئی کہتا ہے مرنا ہی اب اُسکے حق میں بہتر ہے
کوئی کہتا ہے دیوانہ ہے یہ زنجیر کر دیکھو

**زندگی تلخ ہونا۔ زندگی سے تنگ آنا** ا۔ ف ل۔ جینا دوبھر ہونا۔ زندگی بھاری ہونا +

* قاعدہ ہے کہ جسوقت پردہ نشین عورتیں کہیں آتی جاتی ہیں یا کسی سواری میں سوار ہوتی ہیں تو اُسوقت چاروں طرف سے غیر مردوں کو ہٹا دیتی ہیں۔

زن مرید۔ ا۔ اسم مذکر۔ جورو کے کہنے میں چلنے والا۔ جورو کا غلام +

زوال کا وقت۔ ا۔ اسم مذکر۔ ع تیسرا پہر۔ آفتاب ڈھلنے کا وقت +

زور۔ ا۔ صفت۔ (۱) عجیب۔ انوکھا۔ طرفہ معجون + ناسخ ؎

میکشی مجھسے چھڑاتا ہے بزور
سا تیا زاہد بھی کوئی زور ہے

(۲) نہایت۔ بہت۔ ازبس +

گاجریں زور میٹھیاں ہیں! دلی کی آواز

زور پڑنا۔ ا۔ ف ل۔ (۱) طاقت کرنی پڑنا۔ طاقت کا صرف ہونا + (۲) رگوں کا کھنچنا یا تننا + (۳) مجبور کیا جانا +

زور چلنا۔ ا۔ ف ل۔ حکومت کا کام میں لایا جانا۔ اختیار ہونا + مومن ؎

جو پھر جائے اُس بیوفا سے تو جانوں
کہ دل پر نہیں زور چلتا کسیکا

زور دینا۔ ا۔ ف م۔ (۱) طاقت ور کرنا بل دینا + (۲) دبانا۔ مجبور کرنا + (۳) زور سے تلفظ کرنا۔ زور دیکر ادا کرنا + (۴) کمک دینا۔ امداد کرنا + (۵) تصدیق کرنا۔ تائید کرنا +

زور ڈالنا۔ ا۔ ف م۔ مجبور کرنا۔ جبراً قبول کرانا۔ دبانا +

زور لگانا۔ ا۔ ف م۔ (۱) سارا بل یا طاقت صرف کرنا + (۲) نہایت کوشش کرنا۔ سعی بلیغ کرنا + (۳) بازاری۔ ہم بستر ہونا۔ جماع کرنا +

زور مارنا۔ ا۔ ف م۔ خوب کوشش کرنا اپنی ساری طاقت کھپانا + ذوق ؎

ہوا پر ہوا میر کا انداز نصیب
ذوق! یاروں نے بہت زور غزل میں مارا

زور۔ یا۔ زوروں پر چڑھنا۔ ا۔ ف ل (۱) زور میں آنا۔ زور دکھانا۔ طاقت ور ہونا

دکھا نہ جوش و خروش اپنا زور پر چڑھکر
گئے جہان میں دریا بہت اُتر چڑھکر (ذوق)

(۲) گھمنڈ کرنا۔ اترانا + ناسخ ؎

کیا ہی زوروں پر چڑھا ہے اندنوں اپنا جنوں
ٹکڑے ٹکڑے شام تک ہو جاتی ہے زنجیر صبح

زہر اُگلنا۔ ا۔ ف ل۔ دیکھو (بس اُگلنا) فتنہ انگیزی کرنا۔ زور دکھانا +

رقم کر رہا ہوں مضامینِ زلف۔
زبانِ قلم زہر اُگلتی نہیں۔ (برق)

زبسکہ مرتے ہیں ایک سبزہ رنگ پر جرأت
یہ شعر کہتے نہیں زہر ہم اُگلتے ہیں (جرأت)

زہر کی سی گھونٹ پینا۔ ا۔ ف ل۔

غصہ کو ضبط کرنا۔ جذبہ کو روکنا۔ نہایت صبر کرنا۔

**زہر مار کرنا**۔ ا۔ ف ل۔ زہر کی طرح سے کھانا۔ مجبوراً کھانا۔ زبردستی کھانا۔

(۱) زہر مار پہ توکر ہیں افسوس۔
مزہ یہ ہے کہ مجھیہ رکھیں خوں۔ (شوق)

(۲) دو چار نوالے زہر مار کر کے کھڑا ہو گیا۔

**زہر میں بجھا ہوا**۔ ا۔ صفت۔ نہایت تیز۔ جلد اثر کرنیوالا۔

چشم غضب سے نیم نگہ میرے واسطے۔
ایک نیمچہ ہے زہر میں گویا بجھا ہوا۔ (ذوق)

**زہرہ آب ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ خوف کھانا۔ ڈرنا۔ دہشت ماننا۔ پتّا پانی ہونا۔

**زہرہ چھٹنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) کلیجہ پھٹنا۔ خوف لگنا۔ جی دھڑکنا۔ (۲) جلن حسد کے مارے جلنا۔ انگارو نپر لوٹنا۔

**زیادہ گوئی کرنا**۔ ا۔ ف م۔ بہت بڑھا کر کہنا۔ مبالغہ کرنا۔

**زیب تن کرنا**۔ ا۔ ف ل۔ پہننا۔ بدنیں آراستہ کرنا۔

زلف کی طرح رخسار ہوے سنبل فام۔
زیب تن صبح نے کویا کہ کیا جامۂ شام (مصحفی)

**زیر بار کرنا**۔ ا۔ ف م۔ خرچ یا صرف زیادہ کرانا۔

# س

**سابقہ پڑنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) واقفیت ہونا۔ ربط ضبط ہونا۔ (۲) معاملہ پڑنا۔ لین دین ہونا۔

**ساتا روہن**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ (سس सप्तरोहण سپتا روہن)۔ (۱) سات جیسے بیٹے جو ہمیشہ ساتھ رہتے ہیں۔ (۲) گروہ۔ کمپنی۔ مجمع۔ کنبے کا کنبا۔

**سات پانچ**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ مکر و فریب چالاکی۔ تعجب ہے اسے سات پانچ نہیں آتی

**سات پردوں یا تالوں میں چھپا کر رکھنا**۔ ا۔ ف م۔ نہایت حفاظت کرنا کسی چیز کو بہت احتیاط کے ساتھ رکھنا۔

سات پردوں میں رکھوں اسکو چھپا
آوے گر آنکھوں میں وہ نور نظر

**سات دھار ہو کر نکلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (م عو) خوراک کا ہضم نہونا۔ اور دستوں کی راہ نکل جانا۔ (رنگین) ے

لگ گئی تیری نظر وہ ہو کے نکلا سات دھار۔
اے لبیرن! کل میرے بچے کا سب کھایا ہوا

**ساتھ دینا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) مدد دینا۔ سہارا دینا

رنج وراحت کے شریک رہنا +

ابید صبر و تحمل سے دل کو بچا تھی
نہ ساتھ دے سکے فرقت میں چل بسے ساقی

(۲) حمایت کرنا۔ اوڑ اُٹھنا۔ طرفداری کرنا۔ تائید کرنا +

**ساتھ کا کھیلا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ لنگوٹیا یار بچپن کا دوست +

**ساتھ کو**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ وہ چیز جس سے روٹی لگا کر کھائیں۔ تیون۔ سالن۔ دال ترکاری۔ لگاون +

**ساتھ لگے پھرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسی کے پیچھے پیچھے پھرنا۔ ہر وقت دُم کے پیچھے رہنا

**ساتُھو بچہ**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ چالاک آدمی شیار ۔

**سار جاننا**۔ ہ۔ ف ل۔ قدر جاننا۔ گُن پہچاننا۔ قدر دانی کرنا +

**سارھستی آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ ساڑھے سات برس کو سنیچر کی گرہ کا آنا۔ نحوست آنا۔ بُرے دن آنا +

**سازو باز کرنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) میل ملاپ کرنا۔ (۲) سازش کرنا۔ گٹھنا۔ توڑ جوڑ ملانا +

**ساغر چلنا**۔ ا۔ ف ل۔ شراب کا دور اُڑنا۔ شراب پی جانا +

**ساکھا ڈالنا۔ یا۔ مارنا**۔ ہ۔ ف م۔ (ہ۔ عو)۔ لڑنا۔ جھگڑا کرنا۔ فساد برپا کرنا۔

**ساکھ جاتی رہنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) عزت یا اعتبار میں فرق آجانا + (۲) دھبا لگ جانا۔ رُسوا ہو جانا +

**ساکھے خور**۔ ہ۔ صفت۔ (۱) جھگڑالو لڑاکا۔ فتنہ پرداز + (عو)

**سال خوردہ**۔ ف۔ صفت (۱) پُرانا۔ مستعملہ۔ برتا ہوا + (۲) تجربہ کار +

**سامان میں آنا**۔ ہ۔ ہ۔ ف ل۔ عو۔ (س۔ [illegible] سامان بمعنی برابر) (۱) سمیٹ میں آنا۔ غصہ کا فرو ہونا۔ ٹھنڈا ہونا + (۲) ہوش وحواس میں آنا

**سامنا کرنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) مقابلہ کرنا۔ لڑنا۔ جھگڑنا + (۲) جواب دینا۔ گستاخانہ پیش آنا۔ جواب سوال کرنا +

**سامنے کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ مقابل کرانا۔ روبرو کرا دینا +

**سامنے کی بات**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ روبرو کی گفتگو۔ جیتے جی کا بیان۔ زندگی کا ذکر +

**سامنے ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) آگے آنا

بڑھ کر ہونا۔ نہ جھینپنا۔ (۲) مقابلہ پر آمادہ
ہو جانا۔ لڑنے کو ہو جانا۔

**سان پر چڑھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) دھار
رکھی جانا۔ (۲) تیز کیا جانا۔ باڑھ پر
رکھا جانا۔ برق ؎

آنکھوں کی گردشوں سے یہ جوہر عیاں ہوئے
تیغ نگاہ یار بھی چڑھتی ہے سان پر

**سانپ سونگھ جانا**۔ ہ۔ ف ل۔
سانپ کا کاٹنا۔ زہر کا چڑھ جانا۔
بیہوش ہو جانا۔ ؎

شمیم کاکل مشکیں سے میں جو اونگھ گیا
تو آپ ہنسے کہ اس کو سانپ سونگھ گیا

**سانپ کا کاٹا رسّی سے ڈرتا ہے**
ہ۔ محاورہ۔ دیکھو (دودھ کا جلا
چھاچھ پھونک پھونک کر پیتا ہے)

سمجھتے ہیں خیال زلف کو بھی زلف سودائی
ہمیں کاٹا ہے جب سے سانپ نے رسّی سے ڈرتے ہیں

**سانپ مرے نہ لاٹھی ٹوٹے**۔
ہ۔ محاورہ۔ ایسی تدبیر کرنی چاہئے
کہ سانپ کو صدمہ پہنچے اور نہ لکڑی
ٹوٹے اور پھر آسانی سے کام بن
جائے۔ فریقین کو نقصان نہ ہو۔

**سانپ کی طرح پھن مار کر رہ جانا**۔
ا۔ ف ل۔ (سانپ اپنے من کے لئے
پھن مارتا ہے اور پھر نہیں حاصل کر سکتا)
اسی سبب سے کچھ نہ بن آنا۔ کچھ
نہ چلنا۔

**سانپ نکل گیا لکیر کو پیٹا کرو**۔
ہ۔ محاورہ۔ جب موقع ہاتھ سے
جاتا رہتا ہے تو پھر پچھتانا بے فائدہ ہے

**سانٹ لینا**۔ ہ۔ ف م۔ کسی شخص
کو اپنی طرف کر لینا۔ مخالف کے آدمی
کو توڑ لینا۔

**سانچے کی پتلی**۔ ہ۔ اسم مونث۔ [illegible]
وہ عورت جو ہر دو نطفہ قبول کرے
یا حاملہ ہو جائے۔

**سانچے میں ڈھالنا**۔ ہ۔ ف م۔ سڈول
بنا دینا۔ خوبصورت کر دینا۔ داغ ؎

تم ہی کہو کہ کہاں تھی یہ وضع یہ ترکیب
ہمارے عشق نے سانچے میں تم کو ڈھالدیا

**سانسا رہنا**۔ ہ۔ ف ل۔ فکر یا اندیشہ رہنا

**سانس اکھڑنا**۔ ا۔ ف ل۔ رک کر سانس
آنا۔ قریب المرگ ہونا۔ ذوق ؎

کیا آئے تم جو آئے گھڑی دو گھڑی کے بعد
سینہ میں ہوگی سانس اکھڑ دو گھڑی کے بعد

**سانس بھر جانا**۔ پھول جانا۔ یا چڑھ

جانا۔ ہ۔ف ل۔ ہانپنے لگنا۔ جلد تھک جانا

**سانس لینا**۔ ہ۔ف ل۔ (۱) سانس کھینچنا+ (۲) کسی برتن یا کھوکلی چیز میں بہت باریک سوراخ ہونا+
یہ سنے سانس لیتی ہے۔

**سانس نہ نکالنا**۔ ہ۔ف م۔ اُف نکرنا فریاد نکرنا۔ سہنا۔ برداشت کرنا+

**سانگ بھرنا**۔ ہ۔ف م۔ بھگل گانٹھنا بہانہ کرنا۔ فریب کرنا۔ دھوکا دینا+

**سانگ مچانا**۔ ہ۔ف م۔ کھیل کرنا۔ تماشا کرنا+

**سان نہ گمان**۔ ا۔م ف۔ ذرا بھی وہم وخیال نہیں۔ کچھ پتہ ونشان نہیں+

**سانٹو نا ہوجانا**۔ ہ۔ف ل۔ (۱) اکھٹا یا جمع ہونا۔ سمٹ جانا+ (۲) مستعد یا تیار ہو جانا+ (۳) روبرو یا مقابل ہو جانا۔ مقابلہ پر آجانا+

**سائیں سوتا**۔ ہ۔ف م۔ (دعو) صحیح سلامت۔ بالکل تندرست جیتا جاگتا

**سائیں کے سائیں**۔ ہ۔ صفت جوں کی توں۔ بغیر بیاج کے۔ اصل کے اصل+ جا! بابا! میں نے بیاج چھوڑا میرے سائیں کے سائیں روپے دیدے

**ساون ہرے نہ بھادوں سوکھے**
ہ۔ محاورہ۔ نہ ساون میں ہرا ہو جائے نہ بھادوں میں سوکھ جائے۔ ہر وقت یکساں رہے+

**ساہا چمکنا**۔ ہ۔ف ل۔ (ہندو) بہت سے بیاہ شادیوں کا ہونا+

**سایہ پرورده**۔ ف۔ اِسم مذکر۔ وہ شخص جو دوسرے کی حفاظت میں پلا ہو۔ غُلام۔ خانہ زاد۔ نمک پرورده+

**سایہ پڑجانا**۔ ا۔ف ل۔ دوسرے کی سی خو بو ہو جانا۔ دیکھو (پرچھاواں پڑجانا)+

**سائی بجانا**۔ ا۔ف م۔ رنڈی کا مقررہ وقت پر جسکے لئے وہ پہلے سے کچھ کا روپیہ یعنے بیعانہ لے لیتی ہے ناچنا

**سائے سے بھڑکنا**۔ ا۔ف ل۔ (۱) سائے سے ڈرنا۔ پرچھائیں سے جھجکنا۔ ہوا بھی نہ لگنا+ (۲) شوخ یا چنچل ہونا+

**سائے میں آجانا**۔ ا۔ف ل۔ بھوت پریت یا جن و پری کا اثر ہو جانا+

**سب چیز کی لہر بہر ہے**۔ ا۔ محاورہ۔ کسی چیز کی کمی نہیں ہے۔ سب چیزیں موجود ہیں

* لفظ صحیح تابکار معلوم ہوتا ہے ۱۲

**سبز قدم**۔ ف۔ صفت۔ منحوس۔ نامبارک
کمبخت + بزبھاگی +

**سبز ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) پھلنا۔ پھولنا
(۲) بہتری یا بہبودی ہونا۔ رونق پر آنا +
سبز ہوتی ہی نہیں یہہ سر زمیں۔
تخم خواہش دل میں تُو بوتا ہے کیا۔ (میر)

**سبق پڑھانا**۔ ا۔ ف م۔ دیکھو (پٹی پڑھانا)

**سُبک، وش ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ کسی ذمہ واری
سے بری ہونا۔ بوجھ اُتر جانا۔ ہلکا ہونا +

**سبکو ایک لاٹھی ہانکنا**۔ ہ۔ ف م۔ سبکے
ساتھ یکساں برتاؤ کرنا۔ درجہ کا لحاظ نکرنا

**سُبکی ہے**۔ ا۔ محاورہ۔ بدنامی ہے
بیعزّتی ہے +

**سب ہاتھ لئے بیٹھے ہیں**۔ ہ۔ محاورہ
(م ع) تمہارے بغیر کسی نے بھی کھانے
میں ہاتھ نہیں ڈالا ہے۔ کھانے کے
لئے تمہارا سب انتظار کر رہے ہیں +

**سپاٹا بھرنا۔ لگانا۔ یا۔ مارنا**۔ ہ۔ ف ل
(۱) چھلانگ مارنا۔ اُڑ جانا۔ نہایت جلد
چلنا۔ (۲) جلد جلد پڑھنا +

**سپّا لڑانا**۔ ہ۔ ف م۔ دیکھو (ڈپّس
جمانا)

**سِپّا لڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ موقع ملنا۔
سنجوگ بنتا +

**سِتارہ پیشانی**۔ ا۔ اسم مذکر۔ (چابک
سوار) وہ گھوڑا جسکی پیشانی پر سفید داغ ہو
(یہہ ایک قسم کا عیب ہے)

**سِتارہ چمکنا**۔ ا۔ ف ل۔ اقبالکا یاور
ہونا۔ اچھّے دن آنا +

**سِتارہ گردش میں ہونا**۔ ا۔ ف ل
قسمت میں پریشانی یا مصیبت ہونا +

**ست بچن کا نوکر ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔
ہاں میں ہاں ملانے کو اپنا کام سمجھنا۔
خوشامد کرنا +

**ست بھیجڑی زبان**۔ ا۔ اسم مؤنث
وہ زبان جسمیں کئی زبانیں بیقاعدگی
کے ساتھ ملی ہوئی ہوں +

**ست پر رہنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) اپنے
ایمان یا قول پر قایم رہنا + (۲) باعفت
باعصمت رہنا۔ ست نہ ڈِگنا +

**ست چھوڑ دینا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسی
کام کے کرنے سے ہمت ہار دینا۔ پست
حوصلہ ہو جانا +

**ستّرا بہتّرا**۔ ہ۔ صفت۔ ستّر یا بہتّر برس
کی عمر کا۔ بڈھا پھونس۔ پیر فرتوت۔ بیسر
نابالغ۔ مخبوط الحواس +

سُتّر سے رہنا۔ ہ۔ ف ل۔ میل مِلاپ یا اتفاق رکھنا۔

ستّر کان بہتّر جھول۔ ہ۔ محاورہ۔ سب جگہ سے ٹپر ٹھا اور جھولدار۔ بہت ہی خراب + (اکثر کپڑیکے تعریف میں آتا ہے)

سِتم ٹوٹنا۔ ا۔ ف ل۔ م ع۔ ظلم پڑنا۔ مارا جانا۔ غارت ہونا +

جھوٹے کی جان پر ستم ٹوٹے۔
شاہ عباس کا علم ٹوٹے۔ (شوق)

ست نجا۔ ہ۔ صفت۔ (۱) سات قسم کے اناج ملے ہوئے + (۲) گڈ مڈ۔ ملاجلا

ست نکل جانا۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) طاقت کا زائل ہو جانا۔ (۲) بالکل تھک جانا + (۳) غریب یا مفلس ہو جانا +

ستُّو باندھکے پیچھے پڑنا۔ ہ۔ ف ل۔ نہایت ہی کوشش یا جانفشانی کے ساتھ کسی کام کے کرنے کے درپے ہونا۔ کسی کام کے سر ہو جانا +

ستھراؤ کرنا۔ ہ۔ ف م۔ مار کر ڈھیر لگادینا۔ کثرت سے گرانا۔ سینکڑوں کو کُشتہ کرنا۔

ابرو ہی کی جنبش نے یہہ ستھراؤ کئیے ہیں۔
مارا نہیں اُن نے کوئی تلوار سے ابتک۔

ستھراؤ ہو جانا۔ ہ۔ ف ل۔ بہت سے مکانوں یا درختوں کا گر پڑنا۔ کُشتوں کا ڈھیر لگ جانا +

سٹپٹاتے پھرنا۔ ہ۔ ف ل۔ آوارہ یا مارا مارا پھرنا۔ پریشان و سرگردان پھرنا

سِٹّی گم ہونا۔ یا۔ بھول جانا۔ ہ۔ ف ل۔ (سں [illegible] شاٹھ بمعنی عقل) حواس باختہ ہونا۔ اوسان جاتے رہنا عقل ٹھکانے نرہنا +

سچّا ہاتھ۔ اسم مذکر۔ دیانت داری ایمانداری۔ ساکھ + دوہا

راکھے سچّا ہاتھ جو نکتا ملے اُدھار
بگڑے سیتی بیت بھی بھاجے کوس ہزار

سچ مچ۔ ہ۔ م ف۔ بالکل صحیح۔ بہت درست

کھچ گیا آخر کو جذب حُسن سے۔
سچ مچ اے ناسخ تو اب مجذوب ہے۔ (ناسخ)

سُنجیتے جانا۔ ہ۔ ف ل۔ پنجانہ جانا۔ رفع حاجت کو جانا + (ہندو)

سخت جان۔ صفت۔ جسکی جان مشکل اور سختی سے نکلے +

نہیں ہے کچھ قتل اُنکا آساں یہ سخت جاں ہیں بُری بلا کی
قضا کو پہلے شریک کرنا یہ کام اپنی خوشی نکرنا (ذوق)

سخت و سُست کہنا۔ ا۔ ف م۔ دیکھو

(آڑے ہاتھ لینا نمبر ۳ و ۴)
سخن پروری کرنا۔ ا۔ ف م۔ بات کا پاس کرنا۔ اپنے کلام کی طرفداری کرنا+
سخن دینا۔ ا۔ ف م۔ بچن ہارنا۔ قول و قرار کرنا+
سخن ڈالنا۔ ا۔ ف م۔ (۱) سوال کرنا۔ مانگنا+ (۲) کسی کا سوال پورا نکرنا۔ بات نہ ماننا+
سدِّ راہ ہونا۔ ا۔ ف م۔ روک ہونا۔ حائل ہونا۔ مانع آنا+
سدھ کرنا۔ ہ۔ ف م۔ (۱) پورا کرنا۔ (۲) سحر و جادو کے زور سے اپنے قبضہ میں لانا+ (۳) روانہ ہونا۔ گون کرنا+ (۴) شروع کرنا۔ آغاز کرنا۔ بڈھالگانا+
سر اُٹھانا۔ ہ۔ ف م۔ (۱) اترانا۔ غرور کرنا گھمنڈ کرنا+ سحر ؏
سر اُٹھایا جو بگولے نے پریشان ہوا
خاک ہو خاک کے پُتلے کو سزاوار گھمنڈ!
(۲) سرکشی کرنا۔ بغاوت کرنا۔ پھر جانا+ (۳) فتنہ و فساد برپا کرنا۔ شور و شر مچانا۔ (۴) لڑنا۔ جھگڑنا۔ تکرار کرنا+
سر اُڑا دینا۔ ہ۔ ف م۔ سر کاٹ ڈالنا+
سر آنا۔ ہ۔ ف ل۔ بھوت پریت کے اثر سے سر پر ظاہر ہونا۔ سر پر کھیلنا+
سر آنکھوں پر بٹھانا۔ ہ۔ ف م۔ کمال اعزاز و قدردانی کرنا۔ بہت عزت کرنا۔ آدر ستکار کرنا+
سر آنکھوں سے۔ ہ۔ م ف۔ ہاتھ پاؤں کے بجائے سر اور آنکھوں سے۔ بسر و چشم بطیبِ خاطر۔ دل و جان سے۔ بڑی خوشی سے+
سرِ بازار۔ ف م ف۔ بازار میں۔ سب کے سامنے۔ علانیہ+
سر باندھنا۔ ہ۔ ف م۔ (۱) جابکسوار۔ چلتے میں گھوڑے کی راس کو اس طرح تھامنا کہ اُسکا سر سیدھا رہے اور کسی طرف نہ جھکنے پائے+ (۲) مانگ چوٹی کرنا۔ سر گوندھنا+
سر بمہر۔ ف۔ صفت۔ مہر لگا ہوا۔ بند+
سر بھاری ہونا۔ ہ۔ ف ل۔ سر میں درد ہونا یا چکر آنا+
سر بیچنا۔ ہ۔ ف م۔ (۱) جان کو جوکھوں میں ڈالنا۔ زندگی کو خطرہ میں ڈالنا۔ (۲) فوج کی نوکری کرنا+
سر پٹکنا یا مارنا۔ ہ۔ ف م۔ (۱) کسی کام میں نہایت سعی و کوشش کرنا+

چمن کو آج مارا ہے یہاں تک رشک گل رو نے
کہ بلبل سر پٹکتی ہے نہیں منہ کھولتیں کلیاں

(۲) سمجھانا۔ فہمائش کرنا۔ بُرائی بھلائی جتانا

**سر پر**۔ ہ۔ م ف۔ نہایت قریب۔ لگ بھگ۔ نزدیک +

لڑکی کا بیاہ سر پر ہے ہاتھ تھام کے خرچ کرو

**سر پر اُٹھانا**۔ ہ۔ ف م۔ نہایت شور و غل برپا کرنا۔ اُودھم مچانا + یا۔ جوتنا +

**سر پر بوجھ ہونا**۔ ہ۔ ف ل (۱) کسی کا احسان اپنے اوپر ہونا۔ (۲) کسی بات کا فکر ہونا +

**سر پر پڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ مصیبت آنا۔ بلا نازل ہونا +

**سر پر چڑھانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) بچہ کو بہت لاڈ پیار کرکے خراب کر دینا۔ بچے کی عادتیں بگاڑ دینا + (۲) ادنیٰ کو گستاخ بنا دینا۔ سر پر دھر لینا + **راحت** ؎

پاؤں کی جوتی ہے۔ اے بیٹا۔ نہ اسکو سر چڑھا
کھو جڑے بیٹی! تیری جورو خصم ہو جائیگی

**سر پر چڑھنا۔ سر چڑھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) ادنیٰ کا بیباک یا گستاخ ہو جانا۔ بچے کا خراب ہو جانا + (۲) گھمنڈ کرنا۔ اترانا

**سر پر چھپر رکھنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) ذمے کرنا۔ گلے یا پتے باندھنا + (۲) کسی کے سر بار احسان رکھنا + (۳) کسی کے ذمہ بہت سا قرضہ کر دینا +

**سر پر خاک ڈالنا۔ یا۔ اُڑانا**۔ ہ۔ ف م۔ نوحہ گری کرنا۔ رونا پیٹنا۔ ماتم کرنا +

**سر پر دھمال ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ بہت سے فقیروں کا جمع ہو کر کودنا اور غل وشور مچا کر بھیک مانگنا + (۲) ایک غل وشور ہونا + (۳) کسی کے اوپر بہت سا بوجھ یا دقتیں آپڑنا +

**سر پر رکھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ توقیر یا عزت کرنا۔ تعظیم دینا + **جرأت** ؎

ہاتھ جرأت کے جو گل سنگ در یار لگا
کبھی چھاتی سے لگایا کبھی سر پر رکھا

**سر پر کالی ہانڈی رکھنا**۔ ہ۔ ف ل (۱) بدنامی اُٹھانا۔ رسوا ہونا + (۲) شرمندہ۔ یا۔ خجل ہونا۔

**سر پر کھڑا ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ نہایت قریب آجانا۔ سامنے آنا + **نظیر مصرع**

اجل کا فرکھڑی ہے سر پہ۔ اے دلدار! سنتے ہو

**سر پر ہاتھ پھیرنا**۔ ہ۔ ف م۔ پچکارنا۔ پیار کرنا +

**سر پر ہاتھ دھر کر رونا۔ سر پکڑ کر رونا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) قسمت کو رونا یا پیٹنا۔

نہایت درجہ رنج کرنا + (۲) پچھتانا - افسوس یا تاسف کرنا + ذوق ؎

اے ذوق وقت نالہ کے رکھ لے جگر پہ ہاتھ
ورنہ جگر کو روئے گا تو دھر کے سر پہ ہاتھ

**سر پر ہاتھ دھرنا - یا - رکھنا** - ہ - ف م - (۱) کسی کا حامی و مددگار رہنا - سرپرست یا مربی بننا + (۲) کسی کے سر کی قسم کھانا -

کل نہ تھا شکوہ تمہارا بخت کے شاکی تھے ہم -
اب تو یاد آئیگا لو ہاتھ سر پہ رکھ - یا
جلال لکھنوی

**سر پڑنا** - ہ - ف ل - ذمہ آنا - حصے یا بانٹے آنا +

**سر پکڑنا** - ہ - ف م - (۱) تسلی و تشفی دینا - ڈھیر بندھانا - ڈھارس دینا + (۲) مدد کرنا حامی بننا - سہارا کرنا + (۳) بازاری - کمر تھامنا + جماع کرانے میں مدد دینا +

**سر پھرانا - پھوڑنا - یا - ٹکرانا** - ہ - ف م - (۱) مغز زنی کرنا - سر مارنا + (۲) نہایت کوشش کرنا +

**سر پھرنا** - ہ - ف ل - (۱) ضعف - یا - طویل داستان سے دوران سر ہونا - جی گھبرانا + برق ؎

حال کچھ کہتے ہیں جب کہتا ہے وہ رشک پری
سر ہمارا سنتے سنتے یہ کہانی پھر گیا

(۲) سودا یا جنوں ہونا - پاگل بننا +
اُس کا سر تھوڑا ہی پھرا ہے جو خواہ مخواہ گالیاں دیگا

**سر پھوٹنا** - ہ - ف ل - (۱) سر کا ٹکڑے ہو جانا یا پھٹ جانا + (۲) نہایت شدت کا سر میں درد ہونا +

**سر پھوڑنا** - ہ - ف م - (۱) سر توڑنا - سر کو پھاڑ ڈالنا + (۲) ادھ جلے مُردہ کے سر کو چتا میں بانس سے ٹکڑے ٹکڑے کر دینا - کریا کرم کرنا + (۳) لڑنا - جھگڑنا بحث و تکرار کرنا +

**سر پہ بٹھانا** - ہ - ف م - عزت کرنا - آدر ستکار کرنا - خاطر و مدارات کرنا - آؤ بھگت کرنا +

**سر پہ کھیلنا** - ہ - ف ل - سر پر آنا - سر پر سوار ہونا - پاس یا قریب ہونا +

گئے جب اُسکے گھر تو چاہئے کیا قتل ہونے کو
اجل یاں کھیلتی ہے سر پہ واں تیغ آزمائی ہے

**سر پہ لینا** - ہ - ف ل (۱) اپنے ذمہ لینا (۲) اپنی زندگی کو خطرہ میں ڈالنا - دوسرے کی بلا کو اپنے اوپر لینا +

**سر تا برتا کر دینا** - ہ - ف م - کسی چیز کو برتا دینا - کام میں لے آنا +

**سر توڑ کر لینا** - ہ - ف م - زبردستی یا

بزور کوئی چیز حاصل کرنا + یار علی ؎
جمشید کا میں توڑ کے سر ننگی دیکھنا
غائب جہاں نما پہ مرا جام ہوگیا

سر تھکانا۔ یا۔ کھپانا۔ ہ۔ ف م۔ سر مارنا۔ مغز زنی کرنا۔ خوب سمجھانا +

سر جوڑنا۔ سر جوڑ کے بیٹھنا۔ ہ۔ ف ل (۱) مجلس یا جلسہ کرنا + (۲) کسی بات کی سازش کرنا۔ صلاح و مشورہ کرنا + (۳) اتفاق یا ملاپ کرنا +

سر جھاڑ منہ پہاڑ۔ ہ۔ محاورہ۔ بڑی ہی بے تمیز ہے نہ سر میں کنگھی کرتی ہے نہ منہ دھوتی ہے۔ دیونی یا بھوتنی سی معلوم ہوتی ہے + (عو)

سر جُھکانا۔ نِوانا۔ یا۔ نیچا کرنا۔ ہ۔ ف ل (۱) اطاعت یا فرمانبرداری کرنا۔ مان لینا (۲) منفعل یا شرمندہ ہونا +

سر چپیکنا۔ ہ۔ ف م۔ ذمہ ڈالنا۔ سر کردینا گلے منڈھنا +

سر چڑھا۔ ہ۔ صفت۔ (۱) جو لاڈ پیار کے سبب خراب اور بے ادب ہوگیا ہو۔ گستاخ + (۲) مغرور۔ خود بین +

سر چڑھانا۔ ہ۔ ف م۔ دیکھو (سر پہ چڑھانا) + (۱) نیہ کا نگر کسی بزرگ یا دیوتا کی نذر کرنا۔ اپنی قربانی کرنا +
طوف مشہد کو میں جو آؤنگا۔ میر تقی
تیغ قاتل کو سر چڑھاؤں گا۔

سر چڑھ کے بولنا۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) بھوت یا پریت کی صورت میں کلام کرنا۔ بھوت بنکے کسی کے سر پہ آنا + (۲) خود بخود ظاہر ہو جانا + (۱) نسیم ؎
کیا لطف جو غیر پردہ کھولے
جادو وہ کہ سر پہ چڑھکے بولے
(۲) خون وہ جو سر چڑھکے بولے + مثل

سر چڑھنا۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) دیکھو (سر پر چڑھنا) (۲) قرض کا کسی کے سر بڑھتا جانا۔ کسی کے اوپر زیادہ اُدھار ہو جانا (۳) مُصر ہونا۔ ضد یا ہٹ کرنا + بہت سر نہیں چڑھا کرتے ہیں بچے کو جسطرح کہیں اُسی طرح مان جانا چاہیئے +

سر چوٹ۔ ہ۔ م ف۔ عو۔ ابھی۔ فوراً۔ اسیوقت +

سر چیرنا۔ ہ۔ ف م۔ (۱) زبردستی کرنا + (۲) اڑجانا۔ ضد یا ہٹ کرنا +

سُرخاب کا پر لگنا۔ یا۔ ہونا۔ ا۔ ف ل۔ (طنزاً) سبب سے فضل ہونا۔ انوکھا ہونا۔ ڈال کا ٹوٹا ہونا +

**سُرخ رُو ہونا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ (۱) فتحمند ہونا ۔ جیتنا + (۲) سبکدوش ہونا ۔ بری الذمہ ہونا

**سُرخ و سفید بنا ہوا ہے** ۔ ا ۔ محاورہ نہایت موٹا تازہ اور تندرست ہے میدہ و شہاب بنا رہا ہے +

**سِر دِکھانا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ (عو) سر میں سے جوئیں چُنوانا +

**سر دہری کرنا** ۔ ا ۔ ف م ۔ بیمروتی یا بیوفائی کرنا + میر ؎

سر دہری کی بسکہ گلرو نے
اوڑھی ابر بہار نے بھی شال

**سِر دھرا** ۔ ہ ۔ اسم مذکر ۔ ولی ۔ سرپرست ۔ مُربّی ۔ بڑا ۔ بوڑھا +

**سِر دُھننا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ سر کو دسے مارنا نہایت افسوس کرنا + شوق ؎

گرم آہوں سے سینہ بُھنتا تھا ۔
صورت شمع سر کو دُھنتا تھا +

**سر دینا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ اپنی زندگی کو کسی کی خاطر خطرہ میں ڈالنا ۔ جان پر کھیلنا +

**سر دی ہونا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ ناکام ہو جانا +

**سِر ڈھکنا** ۔ یا ۔ ڈھانکنا ۔ ہ ۔ ف م ۔ (۱) سر پر کپڑا ڈالنا + (۲) اوڑھنی اڑھانا ۔ دوشیزگی کی علامت کو دور کرنا ۔ کورا پن ہم اتارنا

**سِر رنگنا** ۔ یا ۔ **لال کرنا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ کسی کے سر کو لہولہان کر دینا ۔ کسی کا سر پھوڑ ڈالنا +

**سر رہنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ نہایت کوشش کرنا ۔ پیچھے پڑنا ۔ چمٹے رہنا +

**سرزد ہونا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ واقع ہونا ۔ صادر ہونا ۔ عمل یا ظہور میں آنا +

**سرسبز ہونا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ (۱) پھلنا پھولنا (۲) فارغ البال ہونا ۔ آسودہ ہونا + (۳) مشہور ہونا ۔ شہرت پانا ۔ پھیلنا +

سرسبز ملک ہند میں ایسا ہوا کہ میر
یہ ریختہ لکھا ہوا تیرا دکن گیا (میر)

**سر سفید ہونا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ بالوں کا سفید ہو جانا ۔ بڑھاپا آجانا +

**سرسوں پھولنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ سرسوں کے درخت میں پھول آنا ۔ زرد ہی زرد دکھائی دینا +

**سر سہرہ ہونا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ کسی چیز کا کسی پر دارومدار ہونا ۔ کسی کے ذمہ ہونا ۔ عزت یا آبرو کا تمغہ رکھنا ۔ سرداری کا جھنڈا رکھنا

**سِر سہلانا** ۔ ہ ۔ ف م (۱) سر پر ہاتھ پھیرنا (۲) خوشامد کرنا ۔ تملق یا چاپلوسی کرنا +

سر سہلائے بھیجا کھائے + مثل

**سر سے پاؤں تک**۔ ہ۔ م ف۔ ازسر تاپا۔ بالکل۔ سارا۔ تمام۔ کل + **ع**

بام روشن تھا طور کی صورت
سر سے پا تک تھی نور کی صورت

**سر سے چلنا۔ سر کے بل چلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ تعظیم و تکریم کرنا۔ عزت کرنا +

نقش پائے یار پر رکھتے بھلا کیونکر قدم
سر سے چلنے کی ہے کوئے یار میں عادت ہمیں (ناسخ)

**سر سے سر والا ہے**۔ ہ۔ محاورہ۔ (۱) سر کے ساتھ پگڑی ہے + (۲) سردار کے ساتھ فوج ہوتی ہے۔ ماباپوں سے بچے کی پرورش ہے +

**سر سے کفن باندھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ ہتھیلی پر سر لئے پھرنا۔ جان پر کھیلنا۔ مرنے کو مستعد رہنا + **میر ع**

سر سے باندھا ہے کفن عشق میں تیرے یعنی
جمع ہم نے بھی کیا ہے سر و ساماں یک جا

**سر سے کھیلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسی بلا کے اثر سے سر کو ہلانا۔ بھوت یا پریت کا سایہ ہو جانا۔ **ذوق ع**

ڈسا ہو کالے نے جسکو کا فر! تو وہ فسوں کے اثر سے کھیلے
وہاں فقط ہو کے تیرے مارے نہ تھتھے سے بولے نہ سر سے کھیلے

**سر سے مارنا**۔ ہ۔ ف م۔ ناراضگی کے ساتھ واپس کرنا۔ اُلٹا پھیر دینا +

**سر سینگ ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ (طنزاً) کسی خاص علامت کا ہونا۔ کوئی نشانی ہونا بیوقوف کے کیا سر سینگ ہوتے ہیں + مثل

**سرفراز کرنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) ممتاز و معزز کرنا + (۲) کسی رنڈی کا ازالۂ بکر کرنا۔ سر ڈھکنا + (دلّی کا محاورہ)

**سر کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) کسی سے لڑائی کروا دینا۔ مقابلہ پر ڈال دینا + (۲) ذمہ ڈالنا۔ گلے منڈھنا + (۳) بال گوندھنا۔ مانگ چوٹی کرنا + (عو)

**سر کرنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) فیر کرنا۔ بندوق وغیرہ کا چلانا + (۲) فتح کرنا۔ جیتنا +

**سر کو آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ کاٹنے کو دوڑنا۔ سر ہو جانا۔ پیچھے پڑنا +

**سر کھانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) غل و شور مچانا۔ (۲) دق یا تنگ کرنا +

**سر کھاؤ۔ اپنا سر کھاؤ**۔ ہ۔ نداو ندبہ۔ دور ہو!۔ دفن ہو!۔ ایسی کی تیسی میں جاؤ

**سر کھجانا**۔ ہ۔ ف ل۔ پٹنے کو جی چاہنا۔ ٹانٹ کھجانا + **جرأت ع**

بزم رنداں میں شیخ آتا ہے
اب تو اُسکا بھی سر کھجایا ہے

**سر کاری پر پھیا کرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ نہایت محنت و مشقت کرنا۔ نہایت سخت کام کرنا۔

**سر گنجا کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) اتنا مارنا کہ سر پر بال تک نہ رہیں۔ (۲) دونوں ہاتھوں سے لوٹنا۔ غلس یا کنگال کر دینا۔

**سر گوڈوں۔ یا۔ گھٹنوں میں دینا** ہ۔ ف ل۔ شرمندہ یا آزردہ خاطر ہونا۔

**سُرگباشی ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ بیکنٹھ کو سدھارنا۔ مرنا۔

**سر گریبان میں ڈالنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (اب زیادہ تر منہ گریبان میں ڈالنا آتا ہے)

(۱) فکر کرنا۔ سوچنا۔ ناسخ ؎

فکر سے میں نہیں خالی غم جاناں میں کبھی
کبھی زانو پہ مرا سر ہے گریباں میں کبھی

(۲) شرمندہ یا خجل ہونا۔ شرمانا۔

کیا نظر آتا ہے کہ شرم سے گل
سر گریباں میں ڈال دیتے ہیں
میر تقی

**سر لگنا**۔ ہ۔ ف ل۔ تہمت لگنا۔ الزام دھرا جانا۔

**سر مارنا۔ پٹخنا۔ یا۔ کھپانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) سعی بلیغ کرنا۔ کمال کوشش کرنا۔ ڈھونڈنا۔ ذوق ؎

پایا سراغ نہ کہیں رات بھر پھری
سر مارتے پھرا سحر کے ساتھ

(۲) فکر کرنا۔ سوچ کرنا۔ تھکنا۔

غالب ؎ فکر دنیا میں سر کھپاتا ہوں
میں کہاں اور یہ وبال کہاں

(۳) مغز زنی کرنا۔ سمجھانا۔ جان مارنا۔

آخر کو ایک میاں کا بچہ خرید کر
بارہا ستائے کے پڑھنے پہ سر مار
ارشد

(۴) سرگشتہ و حیران ہونا۔ میر ؎

دشت و کہسار میں سر مار کے چندے تجھ بن
قیس و فرہاد کو پھر یاد دلایا ہم نے

**سر مُنڈانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) سر کے سارے بال استرے سے دور کرنا۔ بھدرا کرنا۔

(۲) جوگی یا فقیر بننا۔ چیلا ہونا۔

**سر مُونڈنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) حجامت کرنا۔ (۲) دوسرے کا مال فریب سے لے لینا۔ لوٹنا۔ چھلنا۔ ٹھگنا۔

**سُرمہ کر دینا**۔ ہ۔ ف م۔ سرمہ سا باریک پیسنا۔ آٹا کر دینا۔

**سُرمہ ہو جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ سرمہ یا مینڈہ سا باریک ہو جانا۔

**سر میں بال ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ دھوپ جھیلنے کے قابل ہونا۔ بوتا ہونا۔ مار کی طاقت رکھنا۔

**سر میں خاک ڈالنا**۔ ہ۔ ف ل۔

ماتم کرنا۔ رونا۔ خاک اُڑانا +

**سرِ نام کرنا**۔ ا۔ ف م۔ مشہور کرنا۔ مشتہر کرنا

**شُہرنگ اُڑانا**۔ ہ۔ ف م۔ (بازاری) گوز لگانا۔ باد مخالف نکالنا۔ چڑیا چھوڑنا +

**سِہرنہ پیر**۔ ہ۔ م ف۔ شروع نہ آخر۔ بے ثبوت۔ بے دلیل +

**سِہر نیچا کرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ شرمانا۔ لجانا +

**سِہر ہلانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) انکار کرنا + (۲) بھوت پریت کا اثر ظاہر کرنا +

**سِہر ہلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) ضعیف یا بڈھا ہو جانا۔ (۲) انکار کرنا + (۳) بھوت کا اثر ظاہر ہونا +

**سِہر ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) پیچھا کرنا۔ تعاقب کرنا + (۲) کسی چیز کا شوق ہونا + (۳) استقلال کے ساتھ کسی کام کو کرنا۔ پیچھے پڑنا۔ چمٹ جانا + (۴) تہمت یا بہتان لگانا (۵) اڑنا۔ ضد کرنا + (۶) لڑنا۔ جھگڑنا +

**سِہری پھل**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (ہنارو) ناریل +

**سُہر یری پوتنا**۔ ہ۔ ف م۔ ہند۔ (۱) لیپنا۔ ڈھکنا۔ چھپانا + (۲) مٹانا۔ دبانا۔ ملیا میٹ کرنا +

**سِہری کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ ہند۔ (۱) سہری یعنے لچھمی کا نام لیکر کوہی کا مشہرہ

کرنا + (۲) دستخط کرنا۔ گواہی کرنا +

**سری نیم**۔ ا۔ صفت (دلال)۔ پندرہ +

**سُسرال کا کُتّا**۔ ہ۔ اِسم مذکر۔ (طنزاً) جنوائی۔ وہ داماد جو سسرے کی روٹیوں پر پڑا رہے +

**سستی بھنکتی**۔ ہ۔ صفت۔ (عو)۔ طنزاً۔ مقدار قلیل۔ ذرا سی +

**سفر کرنا**۔ ا۔ ف ل۔ رحلت کرنا۔ مرجانا۔ انتقال کرنا + میرؔ

کیا جانوں بزم عیش کہ ساقی کی چشم دیکھ
میں صحبتِ شراب سے آگے سفر کیا

**سفید پڑ جانا۔ یا۔ ہو جانا**۔ ا۔ ف ل۔ خوف یا خطرہ کے باعث زرد ہو جانا۔ بھے ماننا۔ چہرے پر ہوائیاں اُڑنے لگنا۔ وہ مجھکو دیکھتے ہی سفید پڑ گیا +

**سفید خون**۔ ا۔ اِسم مذکر۔ (بازاری) منی۔ نطفہ +

**سکر شرو ا بولنا**۔ ا۔ ف ل۔ (صحیح ہے شکر شروا)۔ غلط تلفظ کرنا۔ صحیح نہ بول سکنا۔ شین قاف درست نہ ہونا +

**سُکڑ سُکڑ کرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ خرچنے میں سکڑنا بخیلی یا کنجوسی کرنا۔ ممسک ہونا +

**سکڑی پڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ تنگی پڑنا۔ مصیبت

پڑنا - دقت پیش آنا +

**سکھاں شاہی** - ا - اسم مؤنث - سکھوں کا عہد جسمیں نہایت اندھیر ہوتا تھا - انیائی راج - بے انصافی کا زمانہ +

**سکہ بٹھانا - یا - جمانا** - ا - ف م - اپنے نام کا روپیہ چلانا - سکہ مارنا - حکومت کرنا

سکے بٹھائے ہیں بت ترسا کے داغ نے
جھنڈا گڑا ہے کشور دل میں صلیب کا (میر)

**سکھ فرمانا** - ا - ف ل - آرام کرنا - استراحت فرمانا - تیاولہ کرنا - لیٹنا + (قلعہ معلیٰ کا محاورہ)

**سگھڑ بھلائی** - ہ - اسم مؤنث - (۱) صفت کی بھلائی + (۲) خوشامد - تملق - چاپلوسی

**سلامت روی اختیار کرنا** - ا - ف ل - چلن سے چلنا - کفایت شعاری کرنا - نیک عادتیں اختیار کرنا +

**سلام دینا** - ا - ف م - (۱) رخصت کرنا - دور کرنا + آزردہ ؎

ہے روز عید رنجش خاطر کو دو سلام
آؤ گلے لگو میرے کیسی نہیں نہیں

(۲) (یوربین) سلام کہنا - بلانا - طلب کرنا - شکریہ ادا کرنا - زبانی رسید دینا

**سلام کرنا** - ا - ف م - (۱) بندگی کرنا + رام رام کرنا + (۲) خیر باد یا خدا حافظ کہنا + (۳) چھوڑنا - ترک کرنا - تیاگنا +

کس کا کعبہ کیسا قبلہ - کون حرم ہے؟ کیا احرام؟
کوچے کے اُسکے باشندوں نے سبکو یہیں سے کیا سلام (میر)

**سلام ہے** - ا - ندا و ندبہ - جواب ہے - معاف رکھئیے + شوق ؎

میں تو مفت ہی خدا ہوئی بدنام
اس محبت کو آپ کی ہے سلام

**سلامی اُتارنا** - ا - ف م - کسی رئیس یا نواب کی آمد میں توپیں چھوڑنا - تعظیمی فیر کرنا

**سلائی پھیرنا** - ہ - ف م - اندھا کر دینا - نابینا کرنا +

**سُلجھا سُلجھایا** - ہ - صفت - بنا ہوا - تجربہ کار - زمانہ دیدہ +

**سل سے بیٹھنا** - ہ - ف ل - اطمینان حاصل کرنا - مطمئن ہو جانا - (انپڑھ) سلطنت سے بیٹھنا +

**سُلفہ کر ڈالنا** - ا - ف م - (۱) جلا ڈالنا - خاک کر دینا + (۲) خرچ کر ڈالنا - تلف کر دینا - اُٹھا ڈالنا + (بازاری)

**سماں باندھنا** - ہ - ف م - تصویر کھینچنا - پوری پوری کیفیت ظاہر کر دینا +

**سمجھ پر پتھر پڑنا** - ہ - ف ل - عقل خبط ہو جانا - ستی گم ہو جانا + ذوق ؎

تجھے اے سنگدل آرام جانِ مبتلا سمجھے
پڑیں پتھر سمجھ پر ایسی ہم سمجھے تو کیا سمجھے

**سمندر پار اُتارنا**۔ ہ۔ ف م۔ عبور دریائے شور کرنا۔ جلاوطن کرنا +

**سُناونی آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ پردیس سے کسی کے مرنے کی خبر آنا +

**سنّاٹا آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ غش آجانا۔ بیہوش ہوجانا +

**سنّاٹا بِیتنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) بالکل گُم صُم ہوجانا۔ خاموش ہوجانا + (۲) ویرانہ برسنا۔ اُجاڑ سا معلوم ہونا + سُنسان ہوجانا +

**سنبھالا لینا**۔ ہ۔ ف ل۔ مرتے آدمی کا کسیقدر ہوش میں آجانا + **ذوق ؔ**

بیمار محبت نے لیا تیرے سنبھالا
لیکن وہ سنبھالے سے سنبھل جائے تو اچھا

**سنبھل سنبھل کر بگڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ بن بن کر بگڑنا۔ خوب ناراض ہونا + **داغ ؔ**

سنبھل سنبھل کر بگڑتا ہے کچھ دلِ بیتاب۔
الٰہی آج یہ صدمہ ہے جان پر کیسا!

**سنت آدمی ہے**۔ ا۔ محاورہ۔ سیدھا سادہ ہے۔ بڑا نیک بخت ہے۔ بھگت پُرش ہے +

**سنجھا فی گنجا**۔ ا۔ ف۔ اسم مذکر۔ (بازاری) ایسا گنجا جسکی چندیا ہی پر بال ہوں +

**سنجھا بتی کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ دیا بتی کرنا۔ شام کا چراغ جلانا +

**سنجھا پُھولنا**۔ ہ۔ ف ل۔ شفق کا کھلنا۔ دھوری سنجھا ہونا +

**سن سے جی ہوجانا**۔ ہ۔ ف ل۔ دھک سے جی ہوجانا۔ طبیعت کا بیٹھا جانا۔ پژمردہ خاطر ہوجانا +

**سنکلپ کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) عہد کرلینا۔ جی میں ٹھان لینا + (۲) کسی کے نام کردینا خاص کردینا۔ نام نہاد کردینا + (۳) پُن کرنا۔ دے ڈالنا۔ کرشن آرپن کرنا + (۴) ہبہ کردینا +

**سنگسار کرنا**۔ ا۔ ف م۔ پتھروں سے مروا ڈالنا +

**سُنگُن لینا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسی کی خفیہ بات سننا۔ کنسوئے لینا +

**سِنگھ جی**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) چھتریوں کا خطاب + (۲) اکڑباز۔ اینٹھے خاں من موجی +

**سُن ہوجانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) کسی عضو کا بےحس و حرکت ہونا۔ ٹھٹھر جانا + (۲)

حیرت زدہ یا متحیر ہو جانا۔ گم صُم ہو جانا +

**سنیچر آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ بُرا ستارہ آنا۔ بُری گرہ آنا۔ منحوس یا نحس دِن آنا +

تمپر ساڑھے سات برس کا سنیچر آیا ہے۔ (ہمارا جگ کچھ دان کرو جو کشٹ کم ہو (جوتشی کہتا ہے)

**سُوانگ لانا**۔ ن۔ ف م۔ فیلسوفی یا مکر و فریب کرنا۔ شعبدہ بازی کرنا + آتش

گہ تیر بنتی ہے۔ کبھی خنجر۔ کبھی سناں۔
لاتی ہے رنگ یار کی مژگاں نئے نئے۔

(۲) ناراض ہو جانا۔ بگڑ جانا۔ خفا ہو جانا

**سوا نیزہ پر آفتاب آجانا**۔ ا۔ ف ل۔ آفتاب کا اِتنا نیچے اُتر آنا کہ زمیں سے سوا نیزہ کا فاصلہ رہجائے۔ نہایت درجہ کی گرمی پڑنا۔ آگ برسنے لگنا +

**سُوبس بسنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (ہ عو) سرسبز یا آباد رہنا۔ خوش و خورم رہنا۔ شگفتی رہنا۔ پھلنا۔ پھولنا +

**سَو بِسوے**۔ ہ۔ م ف۔ اغلباً۔ ظن غالب۔ گمان غالب۔ دیکھو (بیس بسوے) + سو بسوے تو مینہہ برسے گا

اور ایک بسوے کی خبر نہیں +

**سُوت باندھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ سیدھ باندھنا۔ نشانہ یا شِست لگانا +

**سوت جاری رہنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) پانی کی آمد قایم رہنا۔ (۲) آمدنی یا آمد بنی رہنا۔ روپیہ کا برابر آئے جانا +

**سوتی بھِڑ۔ یا۔ راڑ جگانا۔ سوتی بھِڑوں کو جگانا**۔ ہ۔ ف م۔ فتنہ خُفتہ کو بیدار کرنا۔ فساد برپا کرنا۔ پرانے جھگڑوں کو تازہ کرنا۔ دبی آگ اُکھاڑنا

جو سوتی بھِڑ باعث غوغا جگائے پھر
دروازہ گھر کا اُس سگِ دُنیا سے پھیر تو (ذوق)

**سو جان سے عاشق ہونا**۔ ا۔ ف ل لٹو ہو جانا۔ از بس فریفتہ ہو جانا۔ جان دینا + یار علی ؎

صنوبر آگیا غش میں ہوئی سو جان سے عاشق
عجب بوٹا ساقد اُسکا نمونہ ہے قیامت کا

**سو جان سے صدقے یا نثار ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ واری واری جانا۔ بلہاری جانا۔ قربان جانا + میر ؎

وہ جو خنجر بکف نظر آیا
میر سو جان سے نثار ہوا

**سُوجھتا کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ بند و بست یا انتظام کرنا۔ اُپائے کرنا +

**سودا اُچھلنا۔ یا۔ ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ دیوانہ یا پاگل ہو جانا۔ دیوانگی کا زور کرنا

**سُود کھانا۔** ا۔ ف ل۔ سود پر دینا۔ بیاج روپیہ چلانا + یار علی ؎

ہے منافع جو مسئلہ سے سوا
سود کھانا بھی اب حلال ہوا

**سُورج کو دِیا۔ یا۔ چراغ دِکھانا۔** ا۔ ف م۔ لقمان کو حکمت سکھانا۔ تجربہ کار کو عقل بتانا۔ ناممکن بات کرنا۔ بیفائدہ کام کرنا +

**سُورن کی کایا۔** ہ۔ اِسم مؤنث۔ تگڑا جسم۔ طاقت ور بدن +

**سُوکنوں کی جوڑی۔** ہ۔ اِسم مؤنث۔ (۱) دو سوکنیں + (۲) ایک قسم کی آتش بازی جو چھوٹتے وقت ایک دوسرے کو زمین پر ٹکراتی ہے +

**سُوکھا پڑنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) مینہ نہ برسنا۔ خشک سالی ہونا + (۲) قحط سالی یا کال ہونا

**سُوکھا ٹالنا۔** ہ۔ ف م۔ کچھ نہ دینا اور باتوں ہی باتوں میں ٹال دینا۔ ٹرخا دینا +

**سُوکھا جواب دینا۔** ا۔ ف م۔ صاف جواب دیدینا۔ انکار کرنا۔ نٹ جانا +

**سُوکھا لگنا۔ سُوکھا بیر لگنا۔** ہ۔ ف ل۔ بدن کا گھٹتا چلا جانا۔ ڈبلا۔ یا۔ لاغر ہوتا جانا

**سُوکھ کر کانٹا۔ یا۔ تنکا ہو جانا۔** ہ۔ ف ل۔ نہایت نحیف و ضعیف ہو جانا۔ بہت دُبلا ہو جانا + ذوق ؎

آ رہی گا دشت میں لیلیٰ! تیرے ناقہ کے کام
ہوگیا مجنوں جو کانٹا سوکھ کر اچھا ہوا

**سُوکھ کے پنجر ہو جانا۔** ہ۔ ف ل۔ اتنا دُبلا ہو جانا کہ ہڈیاں ہی ہڈیاں نظر آنے لگیں۔ نہایت لاغر ہو جانا +

**سُوکھی الفن۔** ہ۔ اِسم مؤنث۔ (مذاقاً) ایک پتلی دُبلی لانبی عورت +

**سُوکھی چپنائی کرنا۔** ہ۔ ف م۔ بیچ میں بغیر پانی پیئے کھانا کھانا +

**سُوکھے دھانوں پانی پڑنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) عین موقع پر بارش کا ہونا + (۲) ترو تازہ ہو جانا۔ تازگی آجانا + (۳) حسب المراد مطلب بر آنا۔ وقت پر کام بن جانا +

**سُوکھے گھاٹ اُتارنا۔** ہ۔ ف م۔ مایوس رکھنا۔ کسی شخص کو باتوں میں ٹالدینا اور اُسکی خواہش کو پورا نکرنا +

وائے محرومی نہ پہنچے چشمۂ مقصود تک
سوکھے گھاٹوں تشنہ کاموں کا اُتارا ہو گیا ‌ بحر

**سوگ اُتارنا۔** ا۔ ف ل۔ کوئی خوشی کی رسم ادا کرکے ماتم دور کرنا +

**سُول سے لگنا۔** ہ۔ ف ل۔ دل میں چبھنا۔ بُرا معلوم ہونا۔ ناگوار خاطر گزرنا +

**سولہ سولہ گنڈے سنانا**۔ ہ۔ ف م۔ انگنت گالیاں دینا۔ ناملایم باتیں کہنا +

**سُولی پر جان ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) مُصیبت یا دِقّت میں مبتلا ہونا۔ جوکھوں یا خطرہ میں جان ہونا + (۲) نرغہ میں پھنس جانا۔ سخت دِقّت اُٹھانا +

**سُولی پر چڑھانا۔ سولی دینا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) دار پر کھینچنا + (۲) تکلیف دینا۔ ستانا۔ دِق کرنا + (عو)

**سُوسول ناچ پھرانا**۔ ا۔ ف ل۔ عو۔ سُوم کی طرح سسک سسک کرناچ پہننا۔ نہایت خستت کرنا۔ بہت بخیل بنّا +

**سونا سُگندھ**۔ ہ۔ صفت (۱) زرِ خالص۔ کھرا سونا + ناسخ ؎

سونا سُگندھ کیوں نہ کہوں تجکو اے پری
رنگت سنہری اُس پہ یہ خوشبو بدن میں ہے

(۲) بے گناہ۔ پاک۔ پارسا۔ باعصمت۔ معصوم + (۳) حسب و نسب والا۔ اچھی اصل نسل کا۔ خاندانی +

**سونٹا سے ہاتھ**۔ ہ۔ محاورہ۔ (ہ عو) وہ ہاتھ جنمیں چوڑیاں یا زیور نہو خالی ہاتھ۔ سا سُوہرے چُوڑیاں جنتھائی بھر بھر ہاتھ میں کہا۔ راما! تیرا بگاڑا میرے سونٹا سے ہاتھ (یوٹل فریاد)

**سونٹھ بِسانا**۔ ہ۔ ف م۔ عو۔ (طنزاً) (۱) کوئی قیمتی چیز خریدنا + (۲) زچہ خانہ کا سودا خریدنا۔ حاملہ کے کھانے کا سامان مول لینا + چار دنا کی آئیاں اور سونٹھ بسا ہن جائیاں + مثل

**سونٹھ بھرنا۔ مارنا۔ یا ہو رہنا**۔ ہ۔ ف ل (س [illegible] شونیہ بمعنی خاموش) چپ ہو رہنا۔ خاموش ہو جانا +

**سونٹھ کی ناس لینا**۔ ہ۔ ف ل۔ ([illegible] شونیہ بمعنی خاموش گویا خاموشی کو سونگھنا) (۱) برداشت کرنا۔ تحمل کرنا۔ صبر کرنا۔ (۲) نکیلا بنّا۔ کسی کی عار نہ اُٹھانا +

**سونٹھیا صرّاف**۔ ا۔ اسم مذکر۔ (ہ۔ سنوٹھ بمعنی سونیکا) طنزاً۔ مالدار۔ دولتمند۔ دیانتدار

**سونٹے پڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ خوب پٹنا۔ مار کھانا

**سونٹے سے**۔ ہ۔ مف۔ بلا سے۔ کچھ پروا نہیں۔ کچھ مضایقہ نہیں + (بازاری)

**سُونڈ والا**۔ ہ۔ اِسم مذکر۔ عو۔ ہاتھی۔ فیل +

**سُوں کھینچنا۔ یا۔ سادھنا۔ سُون کی لینا**۔ ہ۔ ف ل۔ دم بخود ہو جانا۔ خاموشی اختیار کرنا۔ چُپّی سادھنا +

**سونے جھونٹے میں لدی پھنا رہی رہنا**۔ ہ۔ ف ل۔ عو۔ بہت سا سونا چاندی

یا زیور ہر وقت پہنے رہنا +

**سونے کا نوالہ کھلانا** - ا - ف م - (۱) بہت عمدہ اور قیمتی غذا کھلانا + برق

کہتے ہیں وہ کیجے بوسہ طلائی جبیں کا
سونے کا میں نے تجکو نوالہ کھلا دیا

(۲) بہت لاڈ پیار یا ناز و نعم سے پالنا + دیکھئے قصائی کی نظر کھلائے سونے کا نوالہ، مثل

**سونے کی چڑیا ہاتھ آ گئی - یا - لگ گئی ہے** - محاورہ - ایک مالدار یا دھنوان آدمی قبضہ میں آگیا ہے چاہے جسطرح اُسے لوٹو +

**سوئی کے ناکے میں سے اونٹ نکل جانا** - ہ - ف ل - ناممکن بات کا ہو جانا خدا کی قدرت کا ظاہر ہونا +

**سُہاگ اُترنا - یا - چھٹنا** - رانڈ یا بیوہ ہو جانا - عورت کا خاوند مر جانا +

**سُہاگ رات** - ہ - اِسم مؤنث ہمبستری کی پہلی رات - تخت کی رات - شبِ زفاف

**سُہانے سائے ڈھلے** - ہ - م ف - لکھنو - غروب آفتاب کے وقت +

**سہتا سہتا** - ہ - صفت - قابل برداشت سیل گرم - نیم گرم + سہتا سہتا دودھ پیو +

**سہرے جلوے کی** - ا - اِسم مؤنث

م ع و - بیاہتا بیوی +

**سِپاہ دکھانا** - ا - ف م - فوج یا لشکر کی کثرت ظاہر کرنا — ؎

ہمارا دل وہ رستم ہے کہ آنکھ اُسکی نہ جھپکے گی
دکھائیں ترک چشم اُسکی سپاہ فوج مژگاں کا

**سیاہ سفید کرنا** - ا - ف ل - سیاہ کو سفید اور سفید کو سیاہ کرنے کا اختیار ہونا - اختیار کل ہونا - جو چاہے سو کرنا +

**سپاہی فالیز** - ا - اِسم مذکر - بیکار اور ادنیٰ آدمی - (از گلشن فیض)

**سیاہی کا دبانا** - ا - ف م - کالی چیز کا خواب میں ڈرانا + آتش ؎

دھیان اُس کاکل مشکیں کا جو آیا مجکو
خواب میں آ کے سیاہی نے دبایا مجکو

**سیپ لگنا** - ہ - ف ل - پرندے کا دبلا ہو جانا + طوطے کے سیپ لگ گئے

**سیپی سائنہ نکل آنا** - ہ - ف ل - ہڈیاں نکل آنا - گال پچک جانا - دُبلا ہو جانا +

**سیتا ستی** - ہ - صفت سیتا جی کے برابر ست والی - باعصمت - باعفت پتی بھرتا

**سیتلا کا کھاجا** - ہ - اِسم مذکر - (۱) بچے - لڑکے بالے + (۲) وہ شخص جسکے چہرے پر چیچک کے داغ کثرت سے ہوں +

سیتلالی پھوٹی آنکھ ۔ ہ ۔ محاورہ ۔ (۱) وہ آنکھ جو سیتلا کے نکلنے میں جاتی رہی ہو + (۲) ایسا نقصان جسکی اصلاح نہو سکے بہت بڑا نقصان +

سیج چڑھنا ۔ ہ ۔ ف ل ۔ جورو خصم کا ساتھ سونا ۔ ہم بستر ہونا ۔ ہمخواب ہونا +

سیخ پر لگانا ۔ ا ۔ ف م ۔ مسلمان (۱) کباب پکانا ۔ (۲) تکلیف دینا ۔ ستانا ۔ جلاکر کباب کرنا

سیدھا آنا ۔ ہ ۔ ف ل ۔ مقابلہ سے پیش آنا ۔ سامنا کرنا ۔ مارنے کو ہو جانا +

سیدھا بنانا ۔ یا ۔ کر دینا ۔ ہ ۔ ف م ۔ (۱) ٹیڑھ نکالنا + دیکھو (ٹھیک بنانا) (۲) ترتیب کرنا ۔ سکھانا ۔ ہلانا ۔ سدھانا + (۳) راستہ پر لانا ۔ درست کرنا +

سیدھا بننا ۔ ہ ۔ ف ل ۔ درست یا ٹھیک ہو جانا ۔ رستہ پر آجانا + شعر

غم جب سے قد راست میں آیا سنبھل گئے
سیدھے بنے ہم ایسے کہ سب بل نکل گئے

سیدھا سادہ ۔ ا ۔ صفت ۔ راست طبع ۔ بے شر ۔ بھولا بھالا +

سیدھیاں ۔ یا ۔ سیدھی سنانا ۔ ہ ۔ ف م ۔ گالیاں سنانا ۔ دشنام دہی کرنا ۔ بے روک گالیاں دینا +

سیدھی آنکھ ۔ ہ ۔ اسم مؤنث ۔ نظر لطف مہربانی کی نگاہ +

سیدھی آنکھوں ۔ ہ ۔ م ف ۔ خوشی بخوشی + اس سے سیدھی آنکھوں روپیہ نہیں پٹے گا +

سیدھی انگلیوں گھی نکالنا ۔ ہ ۔ محاورہ ۔ کسی کام کو آسان طور سے بنالینا ۔ آسانی سے کوئی کام کر لینا +

سیدھی انگلیوں گھی نکلے تو ٹیڑھی کیوں کیجے (مثل)

سیدھی انگلیوں گھی نہیں نکلتا ہی ۔ ہ ۔ محاورہ (قاعدہ ہے کہ برتن میں کا لگا ہوا گھی بغیر ٹیڑھی انگلیاں کئے نہیں نکلتا) اسیطرح کمینہ اور پاجی آدمی نرمی اور مہربانی سے نہیں مانتا ہے جب تک کہ اُسپر سختی نکی جائے

سیدھے سادے بننا ۔ ہ ۔ ف ل ۔ طنزاً کچھ نہ جاننا ۔ بھولے بھالے بننا +

سیدھی یا سادی چال ۔ ا ۔ اسم مؤنث ۔ سلامت روی کا طریقہ ۔ سیدھا رستہ +

(شعر) خیریت چاہے تو سیدھی چال چل او مال مست
گرتے ہیں نشے میں چلتے ہیں اگر ٹیڑھا اور کج ۔

سیدھے منہ ۔ یا ۔ سیدھی آنکھوں بات نکرنا ۔ ہ ۔ ف ل ۔ منہ کو سامنے کرکے کلام نکرنا منہ پھیر کر بات کرنا ۔ اترانا ۔ غرور یا گھمنڈ کرنا +

**سیر چشم** - ف - صفت - (۱) قانع - صابر - بے پروا - (۲) فیاض - دل والا +

**سیر کو سوا سیر موجود ہے** - ا - محاورہ - دنیا میں سیر بھر کی طاقت والے آدمی کے لئے سوا سیر کی طاقت والا موجود ہے - دنیا میں ایک سے ایک بڑھکر ہے -

**سیر کی ہانڈی میں سوا سیر پڑا اور اُپھنا** - محاورہ - (جہاں سیر بھر کی گنجایش والے برتن میں سوا سیر چیز ڈالی گئی اور وہ نکل گئی) اسیطرح کمظرف اور اوچھا آدمی دولت یا رتبہ کی خوشی کو نہیں پچا سکتا ہے - ذرا سی خوشی میں بھول جاتا ہے +

**سیڑھی سیڑھی چڑھنا** - ہ - ف ل - درجہ بدرجہ ترقی حاصل کرنا +

**سیف زبان** - ا - اسم مذکر - وہ شخص جسکے کلام میں اثر ہو - صاحب تاثیر

**سیہ کا کانٹا** - ہ - صفت - لڑائی یا فساد کرانیوالا + ذوق ؎

جسکے سبب لڑائی ہو وہ آدمی نہیں
کانٹا ہے گھر میں سے کا یا گل کنیر کا -

**سیکھ دینا** - ہ - ف م - نصیحت کرنا - صلاح دینا - تدبیر بتانا + سیکھ اکو دیجئے
جاکو سیکھ سہائے سیکھ نہ دیجئے باندرا جو بئے کا گھر جائے - مثل

**سَیلاسی سے بولنا** - ہ - ف م - بڑی نرمی یا ملائمت سے بات کرنا - اخلاق سے پیش آنا +

**سِیلا کر کے کھانا** - ہ - ف ل - (ہندو) (۱) - کھانے کو ٹھنڈا کر کے کھانا + (۲) جلدی نکرنا - آہستگی سے اپنا کام نکالنا

**سَینت کے رکھنا** - ہ - ف م - بڑی حفاظت سے کسی چیز کو رکھنا +

**سین دینا - یا - مارنا** - ہ - ف ل - (۱) اشارہ وکنایہ کرنا + (۲) عشوہ سازی کرنا +

**سینڈھ لگانا** - ہ - ف م - کو تبھل کرنا - نقب زنی کرنا +

**سینگ سر ٹپے** - ہ - محاورہ - فضول خرچیاں - اسراف - صرف بیجا +
سینگ سر ٹپے تو لالہ جی کے ساتھ گئے اب تیے دیکھو اور کھاؤ + مثل

**سینگ دِکھانا** - ہ - ف م - دیکھو (انگوٹھا دکھانا)

**سینگ کٹا کر بچھڑوں میں ملنا** - ہ - ف ل - بڑا ہو کر بچوں کے ساتھ کھیل کود میں شریک ہونا - بزرگ ہو کر خوردوں کی سی بات کرنا +

**سینگ سمانا** - ہ - ف ل - پناہ ملنا -

حفاظت کی جگہہ ہاتھ آنا+ غدر میں جہاں جسکے سینگ سمائے وہاں چلا گیا +

سینگ نکلنا - ۱ - ف ل - (۱) سینگ اُگنا یا پیدا ہونا - جانوروں کا جوان ہونا - بڑا ہونا + (۲) بیوقوف یا پاگل ہوجانا

سینہ اُبھار - یا - نکال کے چلنا - ا - ف ل - اینٹھ کر یا اترا کر چلنا - خراماں خراماں چلنا +

سینہ بہ سینہ - ف م ف - باپ داداؤں سے ایک سے دوسرے پر - نسلاً بعد نسلاً +

سینہ زوری کرنا - ا - ف م - سرکشی کرنا زبردستی کرنا +

سینہ کوٹنا - ا - ف ل - ماتم یا نوحہ گری کرنا چھاتی پیٹنا + میر ؎

دل جو تھا ایک آبلہ پھوٹا گیا
رات کو سینہ بہت کوٹا گیا

سینے سے لگانا - ا - ف م - پیار کرنا لپٹانا +

## ش

شاخ در شاخ - ف - صفت - پیچیدہ - اُلجھا ہوا +

شاخ زعفران - ف - صفت - مغرور - خود نما - خود بیں + ماتیلی باپ پٹھان بیٹا شاخ زعفران + مثل -

شاخ لگانا - ا - ف م - (۱) کسی پیڑ کی ٹہنی کو کاٹ کر دوسری جگہہ جمانا - قلم لگانا (۲) سینگھی توڑنا یا لگانا + ذوق ؎

بیمار چشم آہو نگاہ کو
شاخیں بھی گر لگائیں تو لیکر ہرن کی شاخ

(۳) کسی شخص کو کسی کام سے منسوب کرنا - پیخ لگا دینا - کسی کام کے ساتھ کوئی اور کام بھی شریک کر دینا + ؎

عُریاں ہی مجکو زیر زمیں دفن کرنا تھا
یہ دوستوں نے اور لگا دی کفن کی شاخ

شاخ - یا - شاخسانہ نکالنا - شاخسانہ کھڑا کرنا - ا - ف م - کسی شخص یا کسی کام میں نقص یا عیب پیدا کر دینا کسی چیز کی بُرائیاں ظاہر کر دینا - نکتہ چینی کرنا +

مصرعۂ سرو میں لاکھوں ہی نکالوں شاخیں
باندھوں مضموں جو قد یار کی رعنائی کا (نسیم)

شاخ ہونا - ا - ف ل - کوئی نئی یا انوکھی بات ہونا - فخر کی بات ہونا + آتش ؎

چشم دکر سے تیری چشم وکر ملائیں
چلتے ہیں کیا تکلف - کیا شاخ ہے ہرن میں

(۲) چار دنمیں رنگ شل نو ہوا ہو جائیگا
کونسی وہ شاخ ہے جسپر چمن کو ناز ہے

**شادی کرنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) بیاہ کرنا۔ (۲) خوشی منانا۔ (۳) نئے مکان میں جا کر رہنے کی تقریب میں دعوت اور ناچ کرنا۔ پرستش کرنا۔ (۴) گھوڑے یا مکان کا فروخت کرنا۔ بیچنا۔

**شادی مرگ ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) خوشی کی کثرت کے سبب مر جانا + (۲) از حد خوشی ہونا +

**شاعری کرنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) زیادتی کے ساتھ کسی بات کو نظم میں بیان کرنا۔ مبالغہ کرنا + (۲) جھوٹ بولنا +

**شاق گزرنا**۔ ا۔ ف ل۔ ناگوار خاطر ہونا۔ برا معلوم ہونا۔ جی دکھنا +

**شاگرد پیشہ**۔ ا۔ اسم مذکر۔ (۱) عملہ فعلہ۔ نوکر چاکر۔ خانگی ملازم۔ ادنی خدمتگار + (۲) نوکروں کے رہنے کے مکانات +

**شامت آنا۔ شامت سر پر کھیلنا**۔ ا۔ ف ل۔ خرابی پیدا ہونا۔ برے دن آنا۔ مثل
گیدڑ کی شامت آتی ہے تو گاؤں کیطرف بھاگتا ہے۔

**شامت کی مار**۔ ا۔ اسم مؤنث۔ بدقسمتی کمبختی +

**شام کا صبح کرنا**۔ ا۔ ف م۔ رات کاٹنا۔ شب گزاری کرنا + غالب ؎
کاوے کاوے سخت جانی ہائے تنہائی نہ پوچھ
صبح کرنا شام کا لانا ہے جوئے شیر کا

**شام کو شام اور سحر کو سحر نہ گننا**۔ ا۔ ف ل۔ اتنا بھی خیال نہ کرنا۔ کہ یہ وقت آرام کا ہے اور یہ وقت اٹھنے کا۔ ہر وقت برابر کوشش کئے جانا۔ نہایت مصروف رہنا + صفدر (نواب زادہ رامپور) ؎
شام کو شام سحر کو نہ سحر گنتی ہوں۔
بلکہ اڑتے ہوئے طائر کے پر پر گنتی ہوں

**شان پوٹا**۔ ا۔ اسم مذکر۔ اور دل کی وضع طرح اڑانے والا +

**شان ماری جانا۔ شان جانا**۔ ا۔ ف ل۔ رتبہ یا عزت کم ہونا + رنگین ؎
وہ نہ آئے تو تو ہی چل رنگین
اسمیں کیا تیری شان جاتی ہے

**شان میں بٹا آنا۔ یا۔ پڑنا**۔ ا۔ ف ل۔ ننگ و عار آنا۔ شرم آنا + جرأت ؎
زیست سے جو ہاتھ دھو بیٹھا ہے گر اس پاس بھی
آیہ دیکھے تم تو کیا بٹا پڑ گئے شان میں

**شانہ پھڑکنا**۔ ا۔ ف ل۔ دوست کی ملاقات کا شگون ہونا +

**شانہ ہلانا** ۔ ا ۔ ف م ۔ جگانا ۔ بیدار کرنا +

خیال خواب راحت ہے علاج اِس بدگمانی کا
وہ کافر گو دیں مومن اِمرا شانہ ہلاتا ہے

**شاہ دریا** ۔ ا ۔ اِسم مذکر ۔ سات جنوں میں سے ایک جن کا نام ہے جسکو مسلمان عورتیں مانتی ہیں + ناسخ سہ

کیا فقط روتی ہیں پریاں اُس پری کے عشق میں
شاہ جنہ ایسا رویا شاہ دریا ہو گیا

**شاہ عبّاس کا علم ٹوٹنا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ م عو ۔ شاہ عبّاس کی مار پڑنا +

جھوٹے کی جان پر ستم ٹوٹے
شاہ عبّاس کا علم ٹوٹے (شوقؔ)

**شب خوابی** ۔ ا ۔ اِسم مؤنث ۔ رات کو پہنکر سونے کے کپڑے +

**شب زفاف** ۔ اسم مؤنث ۔ ہمبستری کی پہلی رات ۔ سُہاگ رات ۔ تخت کی رات

**شُتر بے مہار** ۔ ف ۔ صفت ۔ بن نکیل کا اُونٹ ۔ آزاد ۔ بے خوف ۔ بیباک ۔ نڈر

**شُتر غمزہ** ۔ ا ۔ اسم مذکر ۔ بیجا نخرت بیجا نخرے

**شُتر کینہ** ۔ ا ۔ اسم مذکر ۔ اونٹ کی سی دشمنی ۔ زیادہ عداوت +

**شُتر و قُلّا** ۔ ا ۔ اسم مذکر ۔ (قُلّا اصل میں کلاہ ...) انگریز کھنکو ... بدھنا لوٹا ۔ کھاٹ

بیڑھی ۔ گھر کا اسباب +

**شخصیت بگھارنا** ۔ یا ۔ جتانا ۔ ا ۔ ف ل ۔ شیخی کرنا ۔ اترانا ۔ گھمنڈ کرنا +

**شُد بُد ہونا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ کسی کام میں تھوڑی سی واقفیت یا ماہیت ہونا ۔ ابھیاس ہونا +

**شدت کا** ۔ **شد و مد کا** ۔ ا ۔ صفت ۔ زور کا ۔ زور سے ۔ بہت سارا ۔ گھنا ۔

**شدہ شدہ** ۔ ف م ف ۔ رفتہ رفتہ ۔ ہوتے ہوتے +

**شربت پلانا** ۔ ا ۔ ف م ۔ (ہندو) ۔ سگائی کرنا ۔ تنی میں گانٹھ دینا +

**شربت کے سے گھونٹ پینا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ سختی کو شربت سمجھ لینا ۔ برداشت کرنا ۔ جھیلنا +

**شرح چڑھانا** ۔ ا ۔ ف م ۔ کسی کتاب کی شرح یا ٹیکا لکھنا +

**شرع پر چلنا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ شرع محمدی کے موافق کرنا ۔ احکام شرعی کی تعمیل کرنا ۔ دھرم شاستر انکول کرنا +

**شرع میں رخنہ ڈالنا** ۔ یا ۔ **نکالنا** ۔ ا ۔ ف م ۔ شرع محمدی میں کوئی نئی بات نکالکر بدعتی کر دینا ۔ بدعت کرنا +

**شرعی کٹن**۔ ا۔ اسم مذکر۔ (بازاری) (۱) عقد نکاح باندھنے والا۔ قاضی (۲) ماباپ۔ والدین +

**شرم سے پانی پانی ہونا**۔ ا۔ ف ل شرم کے مارے عرق عرق ہونا۔ پسینے پسینے ہونا + میر ؎

دست ہمت اُسکا گر دُربار ہو
پانی پانی شرم سے ہووے سحاب

**شش و پنج میں ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ دُبدھا یا دُھکڑ پکڑ میں ہونا + فکر و اندیشہ یا اُدھیڑ بُن میں رہنا +

**شعشعہ اُٹھانا۔ یا۔ چھوڑنا**۔ ا۔ ف م۔ غلط خبر مشہور کرنا۔ اُشغلہ چھوڑنا +

**شعشعہ نکالنا**۔ ا۔ ف م۔ شاخسانہ لگانا۔ نکتہ چینی کرنا +

**شعلہ بھبوکا ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ نہایت خفا ہونا۔ غیظ میں آنا + میر حسن ؎

یہ سنکر وہ شعلہ بھبوکا ہوئی
لگی جل کے کہنے بلا کیا ہوئی

**شعلہ رو**۔ ف۔ اسم مذکر۔ (نظم) معشوق۔ چنچل +

**شکار کرنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) پھندے یا جال میں پھنسانا۔ مار ڈالنا + (۲) قابو میں لانا (۳) موہ لینا۔ عاشق بنا لینا +

**شکار ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) جال میں پھنسنا۔ مقتول یا کشتہ ہونا + (۲) مفتوں یا عاشق ہونا + جانباز ؎

ازل سے تیر نظر سے شکار ہونے کو
تڑپ رہا ہے یہ دل مرغ نیم جاں کیطرح

**شکر لب**۔ ف۔ اسم مذکر۔ (نظم)۔ وہ شخص جسکے لب شکر جیسے میٹھے ہوں۔ شیریں لب۔ معشوق دلآرام + مضمون ؎

کریں کیوں نہ شکر لبوں کو مُرید
کہ دادا ہمارا ہے بابا فرید

**شکر رنجی**۔ ا۔ اسم مؤنث۔ رنجش قلیل + اَن بن۔ من چلی۔ مٹھلونی لڑائی +

**شکر سنیچر**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) جمعہ اور ہفتہ (۲) دو بڑے کھانیوالوں کے نام + (۳) بسیار خوار۔ بڑ پیٹو۔ بہت سا کھانیوالا +

**شکر مقال**۔ ف۔ صفت (نظم) خوش بیان۔ خوش تقریر۔ میٹھ بولا +

**شکل بگاڑنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) صورت خراب کر دینا۔ بُری تصویر بنانا + (۲) بے عزتی کرنا۔ آبرو ریزی کرنا +

**شکل بنانا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) ڈول ڈالنا۔ صورت بنانا + (۲۔ ف ل) چیں

بجبیں ہونا۔ناک بھوں چڑھانا +
**شکل سے بیزار ہونا**۔ا۔ف ل۔کسی شخص سے ملنے کو جی نچاہنا۔سخت ناراض ہونا +
**شکل نکالنا**۔ا۔ف م۔تدبیر کرنا۔اُپاے سوچنا +
**شکم پرور**۔ف۔اسم مذکر۔پیٹو۔بسیار خوار +
**شکم سیر**۔ف۔صفت۔پیٹ بھرا۔سیر چشم +
**شکنجے میں کھینچنا**۔ا۔ف م۔نہایت سخت سزا دینا۔تاشنا۔بڑی بھاری تکلیف دینا۔ستانا۔دق کرنا +
**شگن۔یا۔شگون کرنا**۔ا۔ف م۔کسی کام کو نیک ساعت یا شبھ گھڑی میں شروع کرنا
**شگوفہ چھوڑنا**۔ا۔ف م۔فتنہ انگیز یا انوکھی بات جی سے بنا کر بیان کرنا +
**شگوفہ کھلنا۔یا۔پھولنا**۔ا۔ف ل۔عجیب و غریب باتوں کا ظہور میں آنا +
**شگون ہونا**۔ا۔ف ل۔م ع۔(۱) کسی کام کا نیک ساعت میں شروع کیا جانا (۲) منگنی یا نسبت ہونا +
**شلک اُڑانا۔یا۔چھوڑنا**۔ا۔ف م (ت۔شِلِک) (۱) بندوق میں چھرا یا پانی بھر کر چھوڑنا۔باڑ مارنا + (۲) سلامی اُتارنا + (۳) ایسی بات کہنا جو سخت ناگوار گزرے + (۴) بازاری۔گوز مارنا +
**شورہ کی قلفی**۔ا۔اِسم مؤنث۔(۱) گوری رنگت کی عورت جس میں ملاحت نہو (۲) خوبصورت عورت یا لڑکا +
**شہد پن پھیلانا**۔ا۔ف م۔بدمعاشی کرنا
**شہد سا میٹھا**۔ا۔صفت۔نہایت شیریں بہت ہی میٹھا +
**شہد کی چھری**۔ا۔صفت۔میٹھی چھری دشمن دوست نما۔وہ شخص جو ظاہر میں دوست ہو۔
**شہد لگا کر چاٹو۔یا۔چاٹنا**۔ا۔محاورہ (طنزاً) اس چیز کو نہایت احتیاط سے رکھو اور وقتاً فوقتاً دوا کے بجائے کام میں لاتے رہو۔ناکارہ اور بیکار ہے
**شہد لگا کے الگ ہو جانا**۔ا۔ف ل۔جھگڑا پیدا کرنا۔فساد برپا کرانا۔لڑوا دینا +
**شہر خموشاں**۔ف۔اسم مذکر۔(نظم) قبرستان۔مرگھٹ۔شمسان +
**شہر شملہ**۔ا۔اسم مذکر۔وہ شہر جہاں انصاف نہ ہوتا ہو۔ظلمستان +
**شیخ چلی**۔ا۔اسم مذکر۔(۱) دیوانہ۔پاگل (۲) مورکھ۔بیوقوف +

**شیخی اور تین کانے** ۔ا۔ محاورہ (کھیلنے میں اُستادی کا دعویٰ کرنا اور پھر داؤں میں تین کانے جو ادنیٰ داؤں ہوتا ہے آنا) اسی سبب سے بیجا شیخی۔ ناحق کی ڈینگ۔ بیفائدہ کا فخر +

**شیخی بگھارنا** ۔ا۔ ف م ۔ اپنی بڑائی بیان کرنا۔ اپنی آپ تعریف کرنا + آتش ؎

دم دے انہیں بھی کوئی اِنکا بھی دل بچا ہے
زاہد کمال اپنی شیخی بگھارتے ہیں۔

**شیخی کرکری ہونا۔ جھڑ جانا۔ یا نکل جانا** ۔ا۔ ف ل۔ سُبک وخفیف ہونا۔ عزت گھٹنا۔ وقر کم ہونا +

خاک میں مل کے بھی زاہد کو ہے رندوں سے غرض
کرکری ہوگئی شیخی وہ شیخت نہ گئی +

**شیخی مارنا۔ شیخی میں آنا** ۔ا۔ ف ل۔ ڈینگ مارنا۔ فخر کرنا۔ چاؤ میں آنا۔ اترانا۔

**شے دینا** ۔ا۔ ف م۔ (۱) کنکوے کو ڈھیل دینا۔ ڈور چھوڑنا یا پلانا۔ کنکوا بڑھانا + (۲) اُکسانا۔ بھڑکانا + (۳) آگ لگانا + لڑائی کرانا۔ تیل ڈالنا +

**شیر بکری ایک گھاٹ پانی پیتے ہیں** ۔ا۔ محاورہ۔ انصاف کا وہ زور ہے کہ شیر اپنی خوراک بکری کو نہیں کھا سکتا۔ نہایت عدل وانصاف ہے +

**شیر کا کان** ۔ا۔ اسم مذکر۔ دیکھو۔ **(ریش قاضی)**

**شیر کرنا** ۔ا۔ ف م۔ بتی اُکسانا۔ چراغ یا مشعل کو تیز کر دینا +

**شیر کی بولی بولنا** ۔ا۔ ف ل۔ قے کرنا۔ روکنا۔ اونٹ کی بولی بولنا + انشاء ؎

بنی آدم کی ٹولی کی ٹولی
بیٹھے بولے ہیں شیر کی بولی

**شیر گرم** ۔ف۔ صفت۔ دودھ سا گرم۔ نیم گرم۔ سیل گرم۔ (پورب) سُسم +

**شیر مادر ہے** ۔ا۔ محاورہ۔ اسکے دودھ کی طرح سے اُسکا کھانا پینا جائز ہے۔ حلال ہے۔ روا ہے +

**شیر مارنا** ۔ا۔ ف م۔ (۱) بڑی بہادری یا جوانمردی کا کام کرنا + (۲) طنزاً عجیب یا انوکھا کام کرنا +

**شیر مرد** ۔ف۔ صفت۔ بہادر۔ جوانمرد۔ دلیر۔ سورما +

**شیر و شکر ہونا** ۔ا۔ ف ل۔ (چونکہ دودھ میں شکر ملکر اُسکا جزو ہو جاتی ہے) اسی سبب سے ایک ہو جانا۔ خوب نبھانا۔ پکا یار دل دوست ہونا +

شیر ہونا۔ ا۔ ف ل۔ غالب آنا۔ دلیر ہونا +
اپنی گلی میں کتا بھی شیر ہوتا ہے + مثل

**شیش محل کا کتا۔** ا۔ محاورہ (شیش محل
میں کتے کو چاروں طرف کتے ہی کتے دکھائی دیتے
ہیں اور گھبرایا پھرا کرتا ہے) اسی سبب سے
دیوانہ۔ پاگل۔ حواس باختہ آدمی۔ باولا آدمی

**شیشہ باسہ۔** ا۔ صفت (شیشے کے
باسن جیسا) نازک۔ کانچ بھوجو +

**شیشے کا دیو۔** ا۔ اسم مذکر۔ شراب۔
مے۔ مدھرا +

**شیشے کی طرح پھولنا۔** ا۔ ف ل۔
مغرور ہونا۔ اترانا۔ تکبر کرنا +

**شیشے میں اتارنا۔** ا۔ ف م۔ (۱) جادو
کے زور سے بھوت پریت کو قید کرنا +
(۲) باتوں میں موہ لینا۔ فریفتہ کر لینا۔ تسخیر
کرنا۔ دم دلاسا دینا + (۳) غصے کو ٹھنڈا
کرنا۔ دھیما کرنا۔ تسلی دینا + آتش ؎
اک پری کو بھی نہ شیشے میں اتارا میں نے
یاد کیا آئیگا اُس گنبد مینائی مجھ کو

**شیطان اٹھانا۔ یا مچانا۔** ا۔ ف م۔
(۱) غل و شور مچانا + (۲) لڑنا۔ جھگڑنا۔
فساد برپا کرنا +

**شیطان چوکڑی۔ شیطانی لشکر**
ا۔ محاورہ۔ شریر لڑکوں کا گروہ +

**شیطان سر پر چڑھنا۔** ا۔ ف ل۔
(۱) بھوت یا جن سر پر سوار ہونا + (۲)
برے کام کرنے کی طرف راغب ہونا۔
ناجایز کام کرنا + (۳) غصہ و غضب آنا
(۴) مغرور یا متکبر ہونا + ذوق ؎
نشہ دولت کا بد اطوار کو جس آن چڑھا
سر پہ شیطاں کے ایک اور بھی شیطان چڑھا

**شیطان سے زیادہ مشہور ہے**
ا۔ محاورہ۔ (حقارتاً) بڑا نامی ہے بہت
مشہور و معروف ہے +

**شیطان کا کان میں پھونک دینا**
ا۔ ف م۔ شیطان کا فریب دینا۔ شیطان
کا مغرور بنا دینا +

**شیطان کی آنت۔** ا۔ محاورہ۔
(۱) کوئی بڑی لمبی چیز + (۲) لمبی داستان
بڑی کہانی +

**شیطان کی خالہ۔** ا۔ اسم مونث
بڑی فسادن اور شریر عورت +

**شیطان کی ڈور۔** ا۔ اسم مونث
مکڑی کے جالے کا تار جو نہایت باریک
اور لمبا ہوتا ہے +

**شیطان کے کان بہرے۔** ا۔

محاورہ۔ (م۔عو) جسوقت کسی بُری چیز کا ذکر کرتے ہیں تو اِس محاورہ کو پہلے کہہ لیتے ہیں اور اِس سے مراد یہ ہوتی ہے کہ خدانخواستہ اِس بات کو شیطان نہ سُن لے ورنہ سارے میں مشہور کردیگا اسواسطے وہ بہرا ہوجائے تو اچھا ہے۔ اور بعض اسکا مفہوم یہ بیان کرتے ہیں کہ خدا اِس خبر کو جھوٹا کرے

**شیطان لگنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) ناشائستہ حرکت کرنا + (۲) اِترانا۔ اینٹھنا +

**شیطان مجسم**۔ ف۔ اسم مذکر۔ نہایت بداور شریر آدمی +

**شیطان ہوجانا**۔ ف ل۔ شریر ہونا۔ دنگئی بن جانا +

**شیطان ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ (م۔عو) بدخوابی ہونا۔ خواب میں عورتوں کو نہانے کی حاجت ہونا +

**شین قاف درست نہونا**۔ ا۔ ف ل۔ صحیح تلفظ ادا نکرسکنا۔ دیکھو (سکر سُر وا بولنا)

## ص

**صاحب ذوق**۔ ف۔ صفت۔ شوقین عاشق مزاج + صفدر سه

صاحب ذوق ہلا رہتے ہیں پابنہ کہیں
جی اگر ہے تو جہان ہے یہ مثل جھوٹ نہیں

**صاحبزادہ**۔ ا۔ اسم مذکر۔ (۱) لڑکا۔ فرزند + (۲) رئیس زادوں کا خطاب + (۳) ناتجربکار نوجوان +

**صاحب سلامت**۔ ا۔ اسم مؤنث۔ ملاقات۔ روشناسی۔ جان پہچان +

(جرأت)
میری اور اُس شوخ کی صاحب سلامت جو ہوئی
صبر و طاقت نے کہا لو ہمنے تو مجرا کیا۔

**صاحب لوگ۔ صاحب بہادر**
ا۔ اسم مذکر۔ انگریز۔ یورپین +

**صاحب نسبت**۔ ا۔ صفت۔ خدا رسیدہ۔ پہنچا ہوا۔ ولی +

**صاد کرنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) منظور کرنا۔ دستخط کرنا + (۲) مقبول و پسند کرنا +

**صاد ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) منظور ہونا + (۲) مقبول و پسندیدہ ہونا + ناسخ سه

کلک ازل سے چہرہ ترا صاد ہوگیا۔

**صاف اُڑا لانا**۔ ا۔ ف م۔ اسطرح بھگا لانا کہ کسیکو خبر نہو + صفدر سه

اُس پری رو کو محافے میں بٹھا کر لائی۔
نکہت گل کیطرح صاف اُڑا کر لائی

**صاف اِنکار کرنا۔** ا۔ ف م۔ بالکل مُکر جانا۔ قطعی انکار کرنا +

**صاف جواب دینا۔** ا۔ ف م۔ دیکھو (دوٹوک جواب دینا)

**صاف رہنا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) دیانت داریا ایماندار رہنا + صاف رہ بیباک رہ مثل۔ (۲) فاقہ کرنا۔ بھوکا رہنا +

وہ بیچارہ کل دن بھر صاف رہا +

**صاف کرنا۔** ا۔ ف م۔ (۱) میل مٹی دور کرنا + (۲) دھونا + (۳) مانجھنا + (۴) پونچھنا + (۵) اُجالنا صیقل کرنا + (۶) چننا پھٹکنا۔ بیننا + (۷) جنگل وغیرہ کے درختوں کو کاٹ کر میدان یا زمین نکالنا جھاڑ جھنکاڑ دور کرنا + (۹) چٹ کر جانا کھاجانا۔ بالکل اُڑا جانا + (۱۰) بالکل موس لینا۔ صفایا کرنا۔ جھاڑو دیدینا +

**صاف نکل جانا۔** ا۔ ف ل۔ کسی آفت یا مصیبت کے صدمہ سے بالکل بچ جانا

**صبح خیز۔** ا۔ اِسم مذکر۔ بہت ہی صبح چوری کرنے والا۔ جو صبح کاذب کے وقت چوری کرے +

**صبح شام کرنا۔ یا۔ بتانا۔** ا۔ ف م۔ آج کل کرنا۔ ٹالنا۔ بہانہ کرنا + میر ؎

برسوں مجھکو یونہی گزرے صبح و شام بتاتے ہیں
بکھر رہی ہیں مُنہ پہ زلفیں آنکھ نہیں کھل سکتی ہے

**صبح کرنا۔** ا۔ ف ل۔ رات کاٹنا۔ تڑکا کردینا۔

**صبر آنا۔ یا۔ پڑنا۔** ا۔ ف ل۔ تسکین ہونا ٹھنڈک پڑنا۔ تسلی و تشفی ہونا۔ سنتوک آنا +

(؟) مارا زمیں میں گاڑا تب اُسکو صبر آیا
اس دل نے ہمکو آخر یوں خاک میں ملایا

**صبر پڑنا۔ یا۔ ہونا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) ستم رسیدہ کی آہ کا اثر ہونا + (۲)

(جرأت) کیا اُس گھر میں چرچا جسنے میری آہ و زاری کا
الٰہی! صبر اُسکی جان پر اِس بیقراری کا

(۲) تسلی ہونا۔ دیکھو (صبر آنا)

**صبر کرنا۔** ا۔ ف م۔ (۱) قناعت کرنا۔ سنتوکھ کرنا + (۲) تحمل و برداشت کرنا۔ سہنا۔ سہارنا + (۳) انتظار کرنا۔ منتظر رہنا۔ راہ دیکھنا۔

مصیبت میں صبر کرنا جوانمردوں کا کام ہے۔

**صبر لینا۔ یا۔ سمیٹنا** ا۔ ف م۔ (۱) بددعا سُننا۔ کوسنے کھانا + (۲) تہمت دھرنا الزام لگانا + داغ ؎

صبر لے زاہد نافہم نہ مے خواروں کا
بخشنے والا بھی دیکھا ہے گنہگاروں کا

دکھاوے کا۔ ظاہری عمدہ +

**صورت کرنا۔یا۔نکالنا۔** ا۔ ف م۔ تدبیر۔ بند وبست کرنا۔ وسیلہ پیدا کرنا۔

**صوفیانہ وضع۔** ا۔ اسم مؤنث۔ صوفیوں کی سی وضع۔ سیدھی سادی وضع۔ سادہ ڈھنگ +

**صید بدنا۔** ا۔ ف ل۔ (کبوتر باز) شرط لگانا۔ ہوڑ بدنا۔ ہمسری کرنا +

**صیغہ گردانا۔** ا۔ ف م۔ (۱) تصریف کرنا۔ فعل (۲) مجامعت کرنا +

# ض

**ضایع کرنا۔** ا۔ف م۔ (۱) رائیگاں کرنا۔ تلف کرنا۔ اڑانا +

**ضایع ہونا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) تلف ہونا رائیگاں جانا۔ خراب ہو جانا + (۲) مرجانا فوت ہونا +

**ضبط کرنا۔** ا۔ ف م۔ (۱) جوش کو روکنا۔ نباہنا۔ (۲) جائداد وغیرہ کا سرکاری حق یا جرم کے عوض میں لے لینا۔ قرق کرلینا + ؎

آہ کرنے میں شان جاتی ہے
ضبط کرنے میں جان جاتی ہے

**ضبطی میں آنا۔** ا۔ ف ل۔ سرکاری مال ہو جانا۔ جائداد کا قرق ہو جانا +

**ضد باندھنا۔** ا۔ ف م۔ (۱) ہٹ کرنا۔ اڑنا + (۲) ہمسری کرنا۔ مقابلہ کرنا۔ بحث و بحثی کرنا + (۳) دشمنی کرنا۔ مخالفت کرنا +

**ضدابدی ہونا۔** ا۔ ف ل۔ بحث یا تکرار ہونا۔ جھگڑا ہونا + گردھر کب راے

بیٹا جھگڑت باپ سے کرتریا سے تیہ
ضدابدی ہونے لگی تجھی جدا کردے

**ضد پوری کرنا۔ ضد رکھ دینا۔** ا۔ ف م۔ کسی کے کہنے کو رد نکرنا۔ ہٹ پوری کر دینا +

**ضد چڑھنا۔** ا۔ ف ل۔ ہٹ پر آنا۔ اڑنا

**ضد رکھنا۔** ا۔ف ل۔ دشمنی و عداوت رکھنا۔

**ضد کرنا۔** ا۔ ف م۔ ہٹ کرنا۔ تکرار کرنا حجت کرنا۔ بحث کرنا +

**ضرب اٹھانا۔** ا۔ ف م۔ صدمہ جھیلنا نقصان گوارا کرنا +

**ضرب المثل ہونا۔** ا۔ ف ل۔ کہاوت کی طرح ہر ایک کی زبان پر ہونا مشہور ہونا۔ شہرت پانا +

**ضرب لگانا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) چوٹ لگانا ہتوڑا مارنا۔ کوٹنا+ (۲) اللہ کا نام دل پر نقش کرنا۔ ذہن نشین کرنا۔ ایک قسم کی عبادت کرنا+

**ضلع بولنا**۔ ا۔ ف ل۔ جگت بولنا۔ ضلع میں بات چیت کرنا+

# ط

**طاق بھرنا**۔ ا۔ ف م۔ (م۔ عو) مسجد یا کسی بزرگ کے مزار پر منّت کا چراغ جلانا+

**طاق پر رکھا رہنا**۔ ا۔ ف ل۔ نکما و ناکارہ ہو جانا۔ رائگاں و بیکار رہ جانا۔ بے اثر ہونا

**طاق پر رکھنا**۔ ا۔ ف م۔ طے کر کے رکھنا دیکھو (چھپر پر رکھنا) **ظفر** ؎

رکھو طاق پر اپنی یہ دوستی
نہ دشمن میرا ایک زمانہ کرو

**طاق ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) زائل ہونا۔ جاتا رہنا+ طاقت طاق ہو گئی+ (۲) لاثانی اور اکا ہونا۔ بے مثال ہونا+
وہ اس کام میں طاق ہے

**طالع چمکنا**۔ ا۔ ف ل۔ قسمت یا بھاگ جاگنا۔ نصیبہ کھلنا+ **صفدر** ؎

ظلمت ہجر گئی ماہ منور چمکا
بخت بیدار ہوئے طالع صفدر چمکا

**طباق سا منہ**۔ ا۔ اسم مذکر (م۔ عو) چوڑا چپٹا منہ۔ بھدا یا بھونڈا منہ+

**طباقی کتا**۔ ا۔ اسم مذکر۔ (بازاری) مفت خورا۔ طفیلیا۔ طعام تلاش۔

**طبع زاد**۔ ف۔ صفت۔ مخترع۔ ایجاد کردہ

**طبق چھوڑنا**۔ ا۔ ف م۔ نذر و نیاز کرنا صحنک دینا+ **جان صاحب** ؎

...ں کا طبق چھوڑونگی دیوانی نہو جاؤں
کچھ کھوٹ ہے جو خواب میں دریا نظر آیا

**طبقہ الٹ جانا**۔ ا۔ ف ل۔ کسی سلطنت میں زوال آ جانا+

**طبلہ کھڑکنا۔ یا۔ ٹھکنا**۔ ا۔ ف ل۔ طبلہ بجنا۔ ناچ رنگ ہونا+

**طبیعت الجھنا**۔ ا۔ ف ل۔ جی پریشان ہونا۔ پراگندہ خاطر ہونا۔ گھبرانا+

**طبیعت آنا**۔ ا۔ ف ل۔ عاشق یا فریفتہ ہونا۔ جی یا دل آنا+ **شوق** ؎

جب طبیعت کسی پہ آئے گی
سارے حکمت رہ بھول جائیگی

**طبیعت بگڑنا**۔ا۔ف ل۔(۱) جی متلانا یا گھبرانا۔جی اُتھل پتھل ہونا + (۲) برداشتہ خاطر ہونا۔جی اُکتا جانا + (۳) ناراض یا خفا ہو جانا +

**طبیعت بھر جانا**۔ا۔ف ل۔جی بھر جانا سیر ہو جانا +

**طبیعت دار**۔ا۔صفت۔ہوشیار۔ذہین زود فہم +

**طبیعت لڑانا**۔ا۔ف م۔زبردستی کسی کام میں طبیعت کو مائل کرنا۔طبیعت پر زور ڈالنا +

**طبیعت لڑنا**۔ا۔ف ل۔(۱) کسی باریک بات کے حل کرنے میں طبیعت کا پہنچ جانا (۲) مائل یا راغب ہونا + ذوق سے

واہ کیا کیا طبیعت اپنی بھی
عشق میں ابتدا سے لڑتی ہے

**طبیعت لگنا**۔ا۔ف ل۔دل کا مشغول ہونا۔جی لگنا +

**طبیعت ہونا**۔ا۔ف ل۔دل آنا۔جی چاہنا۔رغبت ہونا + شوق سے

ستیاناس جائے غارت ہو
اور پر جس کی کچھ طبیعت ہو

**طرارے بھرنا**۔ا۔ف ل۔(۱) سرپٹ دوڑنا + (۲) بے تکان پڑھنا۔فرفر پڑھنا +

**طرح اُڑانا**۔ا۔ف م۔کسی کی وضع سیکھ لینا۔انداز کا حاصل کرنا +

**طرح دار**۔ا۔ف۔صفت۔خوبصورت وضع دار۔چھیلا۔رنگیلا +

**طرح دینا**۔ا۔ف م۔(۱) بے پرواہی کرنا۔چشم پوشی کرنا + (۲) ٹال دینا۔اعراض کرنا۔روگردانی کرنا +

**طرح ڈالنا**۔ا۔ف م۔بنیا دیا نیو ڈالنا۔تدبیر کرنا +

**طرز اُڑانا**۔ا۔ف م۔دوسرے کی طرز و روش اختیار کر لینا۔ڈھنگ سیکھ لینا + ناسخ سے

ہر نالے میں سو ٹکڑے جگر ہوتا ہے بلبل!
آسان نہیں طرز اُڑانی مرے دل کی

**طرحدار ہونا**۔ا۔ف ل۔معشوق صفت ہونا۔معشوقوں کی سی بات پائی جانا۔وضعدار ہونا + صفدر سے

ایک ہوا کہ جوانوں میں طرحدار بھی ہو
رشک یوسف بھی ہو عاشق بھی ہو زردار بھی ہو

**طرفۃ العین میں**۔ا۔ف م۔دم کے دم میں۔ذرا سی دیر میں +

**طرفہ معجون**۔ا۔صفت۔انوکھا۔عجیب۔نادر۔

طرف ہونا۔ طرفداری کرنا۔ طرفدار ہونا۔ ا۔ ف م۔ کسی کی سی کہنا۔ پاس کرنا۔ پہلو یا حمایت پر ہونا + نثار ۔

سُنے گا کون بھلا حشر میں مری فریاد
وہاں بھی تیری طرف ہونگے سب یہاں کی طرح

طُرفہ یہہ ہے ۔ ا۔ ندا و ندبہ۔ تعجب یہہ ہے! انوکھی بات ہے!

طشت از بام ہونا۔ ا۔ ف ل۔ مشہور ہو جانا۔ شہرت پا جانا۔ کھل جانا +

طشت چوکی۔ ا۔ اسم مؤنث۔ ایک قسم کا امیری بیخانہ۔ باٹ (انگریز) صحت خانہ

طعن توڑنا۔ ا۔ ف م۔ آوازہ کشی کرنا۔ آوازہ توازہ پھینکنا۔ بولی مارنا +

طفلِ مکتب۔ ف۔ اسم مذکر۔ (۱) چھوٹا طالب علم + (۲) ناتجربہ کار۔ ناآزمودہ کار۔ لونڈا +

طُفیلیا۔ ا۔ اسم مذکر۔ خوشامدی۔ بن گی پچھ لگو +

طلب بُجھانا۔ یا۔ مِٹانا۔ ا۔ ف م۔ خواہش کو رفع کرنا۔ اِچھا پوری کرنا +

طلب بانٹنا۔ ا۔ ف م۔ تنخواہ تقسیم کرنا

طِلسم باندھنا۔ ا۔ ف م۔ ایک عجیب و غریب چیز بنانا۔ انوکھی بات کرنا +

طنطنہ دکھانا۔ یا۔ کرنا۔ ا۔ ف م۔ گھمنڈ کرنا اِترانا +

طور بے طور ہونا۔ ا۔ ف ل۔ حال بگڑ جانا۔ قریب المرگ ہونا۔ غیر حالت ہونا +

طُوطی بُلوانا۔ ا۔ ف م۔ نام پانا یا حاصل کرنا۔ شہرت حاصل کرنا + نظیر ۔

بولے جو شوم بھڑوا مار اُسکے سر پے جوتی
دو دن تو دوستوں میں بُلوا لے اپنی طُوطی

طُوطی بولنا۔ ا۔ ف ل۔ (۱) رعب ہونا کہنا چلنا + (۲) شہرت ہونا۔ کسی کے جمال یا کمال کلام میں شہرہ ہونا + (۳) زمانہ کا نہایت موافق ہونا۔ معقول آمدنی ہونا +

طُوفان اُٹھانا۔ یا۔ مچانا۔ ا۔ ف م۔ بہت سا غل و شور مچانا۔ حشر برپا کرنا

طُوفان اُٹھنا۔ ا۔ ف ل۔ بہتان یا الزام لگنا + ۔

روتا ہوں جو میں کرتے ہو بہتان ہزاروں
دو آنسوؤں پر اُٹھتے ہیں طوفان ہزاروں

طُوفان آنا۔ ا۔ ف ل۔ (۱) نہایت تیز ہوا کا چلنا۔ آندھی آنا + (۲) پانی کا طُغیانی پر آنا۔ رو آنا۔ چڑھاؤ آنا +

طوفان کھڑا کرنا - اٹھانا - لگانا - باندھنا - یا - جوڑنا - ا - ف م - الزام لگانا - تہمت دھرنا + (۱) مومن ؎
میں تو بولا ہی نہیں کسنے کیا ہے شکوہ
جھوٹ طوفاں نہ اٹھا - خیر ہے برہم مت ہو
(۲) نہا دھو کے بڑی روٹی میں اس ضد سے اٹھاتی
خدا کا قہر ہے! طوفان - لو! بندی پہ باندھا (امراؤ)
(۳) رشتہ بہنا پے کا توڑینگے وہ جوڑیں طوفاں
خوب ثابت ہوا اب جوڑ ہے مجھپر چلتا - (بحر)

طول پکڑنا - یا - کھینچنا - ا - ف ل - بات کا بڑھ جانا - کسی مرض کا بڑھ جانا +

طومار باندھنا - ا - ف م - (۱) بڑی طول طویل کہانی لکھنا یا بیان کرنا + (۲) جھوٹ کے پل باندھنا +

طویلہ کی بلا بندر کے سر پڑنا - ا - ف ل - ایک کی آفت یا مصیبت دوسرے کے ذمہ پڑنا +

طہارت کرنا - ا - ف م - آبدست لینا - سوچنا - ہاتھ دھونا +

طے کرنا - ا - ف م - (۱) لپیٹنا + (۲) کاٹنا قطع منزل کرنا + (۳) فیصلہ کرنا - چکانا - بیباق کرنا +

طیش میں آنا - ا - ف ل - خفا ہونا - غیظ و غضب میں آنا - خشمگیں ہونا - جھلانا +

## ظ

ظاہر پرست - ف - صفت - ظاہری حالت پر نظر کرنیوالا - دنیا دار +
دنیا ظاہر پرست ہے -

ظاہرداری برتنا - ا - ف ل - (۱) دکھاوے کی باتیں کرنا - نمود کرنا دنیا دکھاوا کرنا + (۲) تکلف سے پیش آنا +

ظلم دوست - ظلم پیشہ - ف - صفت - ظلم کو دوست رکھنے والا - ظلم پسند - ظالم - انیائی +

## ع

عارض ہونا - ا - ف ل - (۱) ہونا - پیدا ہونا - لاحق ہونا + (۲) مانع آنا - روک ہونا - حائل ہونا +

عارضی ہے - ا - محاورہ - چند روزہ ہے

فانی ہے + احسن ۔

یہی مضموں خط ہے احسن اللہ

کہ حسن خوبرویاں عارضی ہے

**عاری ہو جانا۔یا۔آجانا** ۔ا۔ف ل۔ تنگ آجانا۔ تھک جانا۔ مجبور ہونا +

**عاشق مزاج** ۔ا۔صفت۔ زندہ دل۔ خوش طبع۔ رنگیلا +

**عاشق معشوق** ۔ا۔اسم مذکر۔(۱) پیا پیتم + (۲) فاعل ومفعول + (۳) بیٹی کے بزما دین +

**عافیت تنگ کرنا** ۔ا۔ف م۔ آرام میں خلل ڈالنا۔ عیش منغص کرنا +

**عاقبت اندیش** ۔ا۔صفت۔ دُور اندیش انجام کار سوچنے والا +

**عاقبت بگاڑنا یا گندی کرنا** ۔ ا۔ف م۔ اپنے حق میں کانٹے بونا نیکوں کے ساتھ بُرائی کر کے اپنے گردن پر عذاب لینا۔ گناہگار بنا +

**عاقبت کا توشہ** ۔ا۔اسم مذکر۔(مسلمان) (۱) نیک کام۔ عمدہ اعمال۔(۲) جب کسی کا معصوم بچہ مرجاتا ہے تو اُسکے دلاسے اور دلجوئی کے واسطے یہ کلمہ زبان پر لاتے ہیں کیونکہ اِنکا خیال ہے کہ ایسے بچے آخرت میں اپنے والدین کی شفاعت کریں گے +

**عاقبت کے بوریئے سمیٹنا** ۔ا۔ل (۱) بہت ہی بڈھا ہو کر مرنا + (۲) مصیبت اُٹھانا۔ دُکھ بھگتنا + جان صاحب

بی! عاقبت کے کون سمیٹیگا بوریئے۔

جو آج آئے کل گئے اس جا یو نہیں رہے +

**عالم پھرنا** ۔ا۔ف م۔ ایک جہان کا ناراض ہو جانا۔ خلقت کا برگشتہ ہو جانا

**عالمگیری عہد** ۔ا۔محاورہ (چونکہ عالمگیر بادشاہ حکمت عملی اور فریب کا اُستاد تھا) اسی سبب سے مکر و فریب کا زمانہ۔ دغابازی کا وقت +

**عالی ظرف** ۔ا۔اِسم مذکر۔ قابل ولائق آدمی۔ سمائی والا +

**عام میں** ۔ا۔م ف۔ سب کے سامنے علانیہ +

**عبور دریائے شور کرنا** ۔ا۔ف م کالے پانی بھیجنا۔ سمندر پار اُتار دینا +

**عِتاب وخطاب** ۔ع ف۔اِسم مذکر۔ خفگی کے کلمے۔ عتاب آمیز کلام +

**عجب حال ہونا** ۔ا۔ف ل۔ کیفیت دگرگوں ہونا۔ بُرا حال ہونا + میر ۔

قامت خمیدہ رنگ شکستہ بدن نزار
تیرا تو میرؔ غم میں عجب حال ہو گیا

**عدالت کے کُتّے** ۔ ا۔ اِسم مذکر۔ کچہری کے رشوت خوار ملازم +

**عِدّت میں بیٹھنا** ۔ ا۔ ف ل ۔ (مسلمان) بیوہ عورت کا اپنے رشتہ داروں کے سامنے ساڑھے چار مہینے تک نہ نکلنا +

**عذاب مول لینا** ۔ ا۔ ف م۔ اپنے سر تکلیف لینا۔ جان بوجھ کر دقت میں پڑنا

**عذاب میں پھنسنا** ۔ ا۔ ف ل ۔ دقت میں پھنسنا۔ مصیبت میں مبتلا ہونا +

**عرش پر جھولنا** ۔ ا۔ ف ل ۔ (لکھنو) عالی مرتبہ ہونا۔ بڑا درجہ ہونا +

اُنکی شکوہ عرش پر جھولتی ہے

**عرش پر چڑھانا** ۔ ا۔ ف م ۔ نہایت قدر و منزلت کرنا۔ دیکھو (آسمان پر چڑھانا)

**عرش پر دماغ ہونا** ۔ ا۔ ف ل ۔ نہایت مغرور و خود بین ہونا۔ دیکھو (آسمان پر دماغ ہونا)

**عرش سے لے تا بفرش** ۔ ا۔ م ف ۔ زمین سے لیکر آسمان تک۔ اُوپر سے نیچے تک +

**عرش کے تارے توڑنا** ۔ ا۔ ف م۔ کوئی بڑا کام کرنا۔ بڑھ کے ہاتھ مارنا +

آبلے پاؤں کے کیا تو نے ہمارے توڑے
خار صحرا ہے جنوں عرش کے تارے توڑے (نسیمؔ)

**عرصہ تنگ ہونا** ۔ ا۔ ف ل ۔ (۱) وقت کم ہونا + (۲) خیال کا میدان چھوٹا ہونا۔ خیال کو وسعت نہونا + (۳) وقت یا مصیبت میں پھنسنا +

**عرضی پرزہ کرنا۔ عرضی ٹھوکنا** ۔ ا۔ ف م۔ استغاثہ کرنا۔ دعویٰ کرنا۔ نالش کرنا۔ مقدمہ لڑانا +

**عرق آجانا** ۔ ا۔ ف ل ۔ شرم یا خوف کے سبب آب آب ہو جانا۔ پانی پانی ہو جانا +

**عرق ریزی کرنا** ۔ ا۔ ف م۔ بڑی جانفشانی کرنا۔ سخت محنت اُٹھانا۔ جان مارنا +

**عرق عرق ہونا** ۔ ا۔ ف ل ۔ دیکھو۔ (آب آب ہونا)

**عرق گیر** ۔ ع ف ۔ اِسم مذکر۔ زین کے نیچے کا کپڑا۔ خوگیر۔ جھُٹی +

**عزت بگاڑنا۔ کھونا یا۔ لینا** ۔ ا۔ ف م۔ دیکھو (آبرو بگاڑنا۔ آبرو لینا) آبرو اُتارنا +

عزت بنانا۔ ا۔ ف م۔ دیکھو (آبرو لینا)

عزت کا لاگو ہونا۔ عزت کے پیچھے پڑنا۔ ا۔ ف ل۔ دیکھو (آبرو کا لاگو ہونا)

عزل و نصب کرنا۔ ا۔ ف م۔ (۱) مقرر کرنا اور موقوف کرنا + (۲) تغیر و تبدل کرنا۔ بڑھانا گھٹانا +

عزیز داری۔ ا۔ اسم مؤنث۔ رشتہ داری یگانگت۔ ناتہ +

عزیز رکھنا۔ یا۔ جاننا۔ ا۔ ف ل۔ (۱) قدر یا عزت کرنا + (۲) جان کے برابر سمجھنا۔ پیارا سمجھنا۔ چاہنا +

عُشر عشیر۔ ا۔ صفت۔ سواں حصہ۔ تھوڑا۔ جزوی۔ قدرے۔ قلیل +

عش عش کرنا۔ ا۔ ف م (غلط العام) دیکھو (اش اش کرنا)

عشق اللہ۔ ا۔ اسم مذکر۔ سلام بندگی جو مسلمان فقیر آپسمیں کرتے ہیں +

سائیں عشق اللہ!

عشق ہے۔ ا۔ ندا و مذہبہ۔ واہ وا! شاباش! مرحبا! رنگ ہے!

عطر کھینچنا۔ یا۔ نکالنا۔ ا۔ ف م۔ (۱) تیل نکالنا۔ ست نکالنا + (۲) کسی کی طاقت یا کس نکال لینا + (۳) کسی چیز میں سے اُسکا عمدہ حصہ الگ کر لینا۔ یا چھانٹ لینا +

عطر کی روئی۔ عطر کا پھویا۔ ا۔ اسم مؤنث عطر آلودہ روئی یا روئی کا پھویا جسکو شوقین آدمی اکثر کان میں رکھتے ہیں + ؎

واہ کیا اسے گل تر تیرے ملائم ہیں سخن
عطر کی روئی ہوئے عاشقوں کے کانوں میں

عطر و پان کی تواضع کرنا۔ ا۔ ف م۔ عطر اور پان سے کسی کی مدارات کرنا۔ مہمان کو عطر اور پان دینا +

عِفت میں خلل ڈالنا۔ ا۔ ف م۔ ست ڈگانا۔ آبرو لینا۔ زنا کرنا +

عُقدہ کُشائی کرنا۔ ا۔ ف م۔ (۱) گرہ کھولنا (۲) مشکل حل کرنا + (۳) افشائے راز کرنا +

پنجۂ شانہ کو دیتا ہے فلک کب ناخن۔
جانتا ہے کہ یہ ہی عقدہ کشائی کرتا + (ذوق)

عُقدہ کُھل جانا۔ ا۔ ف م۔ دقیقہ یا معمہ کا حل ہو جانا۔ بھید کُھلنا۔ افشائے راز ہونا +

عقل پر پردہ۔ یا۔ پٹکی پڑ جانا۔ ا۔ ف ل۔ بیوقوف بن جانا۔ ان سمجھ ہو جانا۔ عقل کا خبط ہو جانا +

عقل پکڑنا۔ ا۔ ف ل۔ ہوشں میں آنا

تربیت وشایستگی حاصل کرنا +

**عقل جانا۔** ا۔ ف ل۔ ہوش جانا۔ حواس باختہ ہونا + **شوق** ؎

دیکھکر میری عقل جاتی ہے
جو تجھے کاٹ بھانس آتی ہے

**عقل چرخ۔یا۔ چکر میں آنا۔ عقل کے طوطے اُڑنا۔** ا۔ ف ل۔ پریشان ہوجانا۔ گھبرا جانا۔ طبیعت اُلجھ جانا۔ حیران وششدر رہجانا +

**عقل چرنے جانا۔** ا۔ ف ل۔ مخبوط الحواس ہوجانا۔ ہوش وحواس ٹھکانے نہ رہنا +

**عقل خرچ کرنا۔یا۔ دَوڑانا۔** ا۔ ف م۔ رائے لڑانا۔ عقل آرائی کرنا۔ غور کرنا +

**عقل دینا۔** ا۔ ف م۔ (۱) تربیت کرنا تہذیب سکھانا۔ لکھانا پڑھانا + (۲) رائے دینا۔ سمجھانا +

**عقل سٹھیانا۔** ا۔ ف ل۔ ساٹھ برس کے سے آدمیوں کی عقل ہوجانا۔ عقل کی تیزی جاتی رہنا +

**عقل کا پُتلا۔** ا۔ اسم مذکر۔ نہایت عقیل آدمی۔ نہایت زکی وزود فہم +

**عقل کا پُورا۔ عقل کا دُشمن۔** ا۔ اسم مذکر (طنزاً) بیوقوف۔ مودھو۔ گاؤدی۔ احمق مُورکھ +

**عقل کا چراغ گُل ہوجانا۔** ا۔ ف ل عقل میں زوال آنا۔ سمجھ میں فرق آنا۔ عقل کا جاتا رہنا +

**عقل کام نہیں کرتی۔** ا۔ محاورہ۔ اس کام میں خیال نہیں دوڑتا۔ یہہ بات سمجھ میں نہیں آتی۔ عقل حیران ہے +

**عقلِ کُل۔** ف۔ اسم مذکر۔ خاص صلاح کار۔ اول درجہ کا مشورہ کار +

**عقل کے گھوڑے دَوڑانا۔** ا۔ ف م۔ (۱) عقل آرائی کرنا۔ کسی کام میں نہایت خوض وفکر کرنا + (۲) باندھنو باندھنا۔ خیالی پلاؤ پکانا +

**عقل کی مار۔** ا۔ اسم مؤنث۔ بیوقوفی بےعقلی +

**عقل کے ناخن لو۔ عقل بنواؤ۔** ا۔ محاورہ۔ (جب گھوڑے کے ناخن بڑھ جاتے ہیں تو وہ ٹھوکریں کھانے لگتا ہے۔ اسیطرح تمہاری عقل کے گھوڑے کے ناخن بڑھ گئے ہیں اِسکے ناخن لواؤ تو درست ہوجائے) ہوش میں آؤ۔ سمجھ کے بات کرو +

**عقل ماری جانا۔یا۔ جاتی رہنا۔** ا۔ ف ل۔ عقل کا ٹھکانے نہ رہنا۔

بیوقوفی کا کام کرنا۔

**عقلمند کی دُم**۔ ا۔ صفت۔ طنزاً۔ بڑا عقلمند۔ عقل کا پُتلا۔ بیوقوف۔ احمق۔

**عقل میں آنا**۔ ا۔ ف ل۔ سمجھ میں آنا۔ رائے یا خیال میں آنا۔ سمجھ جانا۔

**عکس اُتارنا**۔ ا۔ ف م۔ عکسی یا فوٹو کی تصویر کھینچنا۔

**عِلّتِ اُبنا**۔ ا۔ اسم مؤنث۔ بُری یا غلام کرنیکی عادت۔

**علّت لگا لینا**۔ ا۔ ف ل۔ کسی چیز کا عادی ہو جانا۔

**علّت لگانا**۔ ا۔ ف م۔ الزام لگانا۔ تہمت دھرنا۔

**علی الحساب دینا**۔ ا۔ ف م۔ پیشگی کے طور پر دینا اور حساب کے وقت مجرا لینا۔ حساب میں دینا یا جوڑ دینا۔

**عُمر بھر کی روٹیاں سیدھی کر لینا**۔ ا۔ ف م۔ اتنا روپیہ کما لینا کہ وہ زندگی بھر کام آئے۔ بہت سا روپیہ کما لینا۔

**عُمر پٹہ لکھوانا**۔ ا۔ ف م۔ عمر کا ٹھیکہ لینا۔ ہمیشہ جیتے رہنے کے سامان کرنا۔

اے تمہے ہیتہ عمر پٹہ یاں لکھا ۔ دے۔

جب سر یہ سفیدی چڑھی تب خبر پڑی (نظیر)

**عُمر بسر کرنا**۔ کاٹنا۔ یا۔ بسر کرنا۔ عمر کے دن بھرنا۔ یا۔ پورے کرنا۔ ا۔ ف ل۔ جوں توں کر کے دن کاٹنا۔ ایام گزاری کرنا۔ بُرے حالوں جینا۔ **نظیر**ؔ

مرتا ہوں تڑپتا ہوں پر جیتا ہوں بن بن

دن عمر کے بھرتا ہوں تب روز گن گن

**عُمر دراز**۔ ا۔ کلمہ دعائیہ۔ تمہاری عمر دراز ہو۔ جیتے رہو۔ خدا کرے تم بہت مدت تک جیو۔ (مرعو)

**عُمر رسیدہ**۔ ف۔ صفت۔ زمانہ دیدہ۔ بڈھا۔ بڑی عمر کا۔

**عمر کا پیمانہ بھر جانا**۔ لبریز۔ یا۔ پُر ہو جانا۔ ا۔ ف ل۔ زندگی پوری ہو جانا۔ مرنے کے دن پاس آجانا۔

**عمرِ نوح**۔ ا۔ اسم مؤنث۔ نوح کی سی بڑی عمر۔ بہت عرصہ۔ ایک زمانہ۔

**عمل بیٹھ جانا**۔ عملہ دخلہ ہو جانا۔ ا۔ ف ل۔ قبض و تصرف میں آجانا۔ سکہ بیٹھ جانا۔ حکومت ہو جانا۔

کشورِ عشق میں جرأت سے عمل بیٹھ گیا۔

اُٹھ گئے غیر جو یں بزم میں کل بیٹھ گیا۔ (ارق)

**عمل پڑھنا**۔ ا۔ ف م۔ اسم یا پڑھنت

پڑھنا۔منتر مارنا۔ جادو کرنا +

**عمل ہو جانا**۔ ا۔ ف ل۔(۱) دخل یا قبضہ ہو جانا + (۲) نشہ ہو جانا +

**عملہ وفعلہ**۔ ا۔اسم مذکر۔ نوکر چاکر۔ ملازم اہالی موالی +

**عنایت کرنا**۔ ا۔ ف م۔(۱) مہربانی یا احسان کرنا۔ (۲) تشریف لانا + (۳) کوئی چیز عطا کرنا۔ مرحمت کرنا۔ دینا +

**عندیہ لینا۔یا معلوم کرنا**۔ ا۔ ف م۔ رائے لینا۔ مافی الضمیر یا منشا دریافت کرنا۔ بھید لینا +

**عندیہ نہیں پایا جاتا**۔ ا۔ محاورہ۔ اصلی مطلب نہیں کھلتا۔ ارادۂ دلی نہیں معلوم ہوتا۔ بھید نہیں پایا جاتا +

**عنقا ہونا**۔ ا۔ ف ل۔(۱) کمیاب ہونا۔ نادر یا نایاب ہونا + آتش

سایہ کرتے ہیں ہما اُڑ کے پروں سے اپنے
تیرے رخسار سا دلچسپ ہو عنقا ہے وہ رخ

(۲) کم ہونا + آج کل بڑے بوڑھوں کی کثرت سے روزگار عنقا ہو گیا ہے

**عہد کر لینا**۔ ا۔ ف م۔(۱) قول و قرار کرنا۔ بچن ہارنا۔ وعدہ کر لینا + (۲) قسم کھا بیٹھنا۔ چھوڑ دینا۔ تیاگ دینا +

**عیادت کرنا۔عیادت کو جانا**۔ ا۔ ف م۔ مزاج پرسی کرنا۔ بیورد لینا۔ خبر پوچھنا +

**عیال داری میں پھنسنا**۔ ا۔ف ل۔ بال بچوں کے بکھیڑے میں مبتلا ہونا۔ خانہ داری کے جھگڑوں میں گرفتار ہونا

**عیب جوئی کرنا۔عیب گیری کرنا۔ عیب ڈھونڈنا**۔ ا۔ ف م۔ خردہ گیری کرنا۔ عیب نکالنا۔ برائی بتانا +

عیب جویان سخن ڈھونڈتے ہیں عیب
جو ہنر مند ہیں وہ داد ہنر دیتے ہیں

**عیب لگانا**۔ ا۔ف م (۱) الزام دھرنا۔ بہتان لگانا۔ ملزم قرار دینا۔ داغ لگانا (۲) زناکاری وغیرہ کی علت سے منسوب کرنا۔ بدنام و رسوا کرنا +

**عید کے چاند ہو جانا**۔ ا۔ ف ل۔ (عید کا چاند برسویں دن دکھائی دیتا ہے) اسی سبب سے بہت کم نظر آنا۔ گاہے ماہے ملنا +

**عید منانا**۔ ا۔ف ل۔ خوشی منانا۔ عید کرنا + داغ

گر میکدہ میں عید منائی تو کیا ہوا۔
ایسا ہی شیخ تیرا دوگانہ قضا ہوا +

**عِید ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ خوشی ہونا۔ شادی ہونا۔ دل باغ باغ ہونا + یار علی ؎

ہوتی تھی مجھکو عید سمندر میں انگھڑی
ٹھہرا جہاز جب کوئی ٹاپو نظر پڑا۔

**عَیش اُڑانا**۔ ا۔ ف م۔ حظِ نفسانی حاصل کرنا۔ خوشی و خورمی میں زمانہ گزارنا۔ رنگ رلیاں کرنا +

**عَیش کے بندے۔ عَیشی بندے** ا۔ اسم مذکر۔ وہ لوگ جو حظ نفسانی کے پابند ہوں۔ موجی جیوڑے۔ اندری بھوگی۔ نفس پرست +

**عَین غَین**۔ ا۔ اِسم مذکر۔ (صرف نقطہ کا فرق) (۱) بھینگا۔ اینچا تانا + (۲) پُھلّی دار +

**عَین عَلَیں**۔ ا۔ م ف۔ (من وعن کا بگاڑ ہے) بعینہٖ۔ وہی۔ ویسا ہی ہو بہو۔ ٹھیک ٹھیک +

# غ

**غارت غول ہونا**۔ ا۔ ف ل (۱) تباہ یا برباد جانا۔ تلف یا ضایع ہوجانا (۲) نظر سے غائب یا ناپید ہونا + (۳) جاتا رہنا۔ گم ہونا۔ چوری جانا +

**غارت گیا**۔ ا۔ اسم مذکر (ع) تباہ شدہ مری لیا۔ اُجڑا + شوق ؎

پھوڑ۔ غارت گئے ! میرا بچھا +

**غازی مرد**۔ ع۔ ف۔ اسم مذکر۔ (۱) بہادر آدمی + (۲) گھوڑا +

**غائب غُلّہ کردینا**۔ ا۔ ف م۔ الگ کردینا۔ اُڑا دینا۔ اوپر ہی اوپر خرچ کر ڈالنا

**غپ شپ**۔ ا۔ اسم مؤنث۔ جھوٹ سچی یا اِدھر اُدھر کی باتیں +

**غت رابود کرنا**۔ ا۔ ف م (یلا غت ربود کا بگاڑ ہے) ملا دینا۔ گڈ مڈ کر ڈالنا۔ خراب کردینا +

**غٹ پٹ ہوجانا**۔ ا۔ ف ل۔ باہم جنگ و جدل ہوجانا۔ گتھ جانا۔ لڑجانا

**غدر مچانا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) بدانتظامی کردینا + (۲) لُوٹ مچا دینا + (۳) غل غپاڑا کرنا۔ شور و شر مچانا +

**غِذائے لطیف**۔ ا۔ اسم مؤنث۔ ہلکی خوراک یا غذا۔ زود ہضم کھانا۔

**غرض کا باؤلا**۔ ا۔ دیوانہ۔ ا۔ اسم مذکر

مطلب کا نام +

غرض کا یار - ا - اسم مذکر - (۱) مطلب کا یار - خود مطلب - زمانہ ساز - (۲) چالاک - عیار +

غرض کرنا - ا - ف - م (دوکانداری) اپنی غرض نکال لینا - سستی یا اونچے پونے بیچ ڈالنا +

غرض نکالنا - ا - ف - م - مطلب برآری کرنا - خواہش یا آرزو پوری کرنا +

غرض یہ کہ - ا - م ف - قصہ مختصر - القصہ

غرفش لانا - ا - ف - م - تکرار نکالنا - غصّہ آمیز باتیں کرنا - جھگڑا لانا - الجھنا +

غرفہ کی بات چیت - ا - محاورہ - (بازاری) رمز کی باتیں - چھپوال ہیر

غرق ہونا - ا - ف - ل - (۱) ڈوبنا + (۲) کسی کام میں نہایت مصروف و مشغول ہونا +

غرّہ بتانا یا دینا - ا - ف - م - یہ کہہ دینا کہ پہلی تاریخ پر آنا - ٹال دینا - دیکھو آج کل کرنا - س ۵

تیس دن چاند کے دیدے پھرا ہے مجھے
چاند تو تیرے تو غرّہ بتاتا ہے مجھے

غرّہ کرنا - ا - ف - م - غرور کرنا - گھمنڈ کرنا - فخر کرنا - اترانا + احسن س ۵

نازک بدنیاں اپنے کرتے ہو تم جو غرّہ -
ہمسری کرنے تجھکو فرعون سا بنایا +

غرّہ کرنا - ا - ف - م - (۱) فاقہ کرنا - کھانا نہ کھانا + (۲) ناغہ کرنا - کام نہ کرنا +

دو ماہ آج جو آیا تو کل کیا غرّہ -
نشاط عیش میں گزرا کبھی سارا چاند (بحر)

غریبا مؤ - ا - صفت - غریبوں کے لائق جیسا - روکھا سوکھا - ادنیٰ درجہ کا +

غریب الوطن - ع - صفت - پردیسی دوسرے دیس کا +

غریب خانہ - ا - اسم مذکر - متکلم بطور انکسار کے اپنے گھر کی نسبت کہا کرتا ہے - میرا گھر - میرا مکان - میرا جھونپڑا

کب تو سویا تھا میرے گھر آکر
جاگے طالع غریب خانے کے (میر)

غریبی آنا - ا - ف - ل - محتاج ہو جانا - مفلس ہو جانا - کنگالی آجانا +

غزل کہنا - ا - ف - م - غزل تصنیف کرنا - یا بنانا +

غسل کی حاجت ہونا - ا - ف - ل ناپاک ہو جانا - نہانے کی حاجت ہونا احتلام ہو جانا +

**غش ہونا** - ا - ف ل - عاشق یا شیفتہ ہونا - مرنا - کسی کے خیال میں غلطان وپیچاں رہنا +

(۱) یہہ بھی اُنپر غش ہے +

(۲) بند جلوے سے تیرے چشم تمنائی ہو -
غش کرے موسی عمراں جو تماشائی ہو (ذوق)

**غُصہ پینا - یا - مارنا** - ا - ف لْ - جوش دل کو ضبط کرنا - خفگی کو روکنا +

ہمتو پی جاتے لہو دشمن کا پر کچھ سوچکر -
دل میں اپنے غصہ اپنا اے ستمگر پی گئے (ظفر)

**غُصّہ تھوکدینا** - ا - ف م - غصہ دور کرنا - غصہ کو کم کرنا - جانے دینا - معاف کرنا

**غُصّہ دلانا** - ا - ف م - افروختہ کرنا - خفا کرنا - ناراض کرنا - بھڑکانا +

**غُصّہ کے مارے بُھوت ہوجانا**

**غُصّہ میں بھرجانا** - ا - ف ل - نہایت خفا ہونا - ازحد افروختہ ہونا

**غُصّہ ناک پر ہونا** - ا - ف ل - بات بات میں خفا ہوجانا - ذرا ذرا سی بات پر بگڑ بیٹھنا +

**غضب آنا - یا - ٹوٹنا** - ا - ف ل
(۱) آفت یا بلا کا نازل ہونا +

**غضب توڑنا - یا - ڈھانا** - ا - ف م
(۱) فساد برپا کرنا - شور و شر مچانا - (۲) غصہ اُتارنا - غصہ کرنا +

**غضب کرنا** - ا - ف م - (۱) طنزاً تعجب انگیز بات کرنا - انوکھی بات کرنا - کوئی عجیب کام کرنا + ظفرؔ

بولتے تم تو کیا غضب کرتے !
سو ستم کرتے ہو مگر چپ چپ

(۲) ظلم و ستم کرنا - اندھیر یا انیاؤ کرنا

**غضب میں پڑنا - یا - گرفتار ہونا** - ا - ف ل - بلا یا مصیبت میں مبتلا ہونا - ضیق میں جان آنا - ناک میں دم آجانا +

**غضب ہونا** - ا - ف ل - (۱) خفا ہوجانا - آگ ہوجانا + (۲) بُرا کام ہونا - کام بگڑجانا یا خراب ہوجانا +

**غُلام کرنا - یا - بنانا** - ا - ف م - تابع کرلینا - عاشق کرلینا - شیفتہ یا مفتون کرنا + ولیؔ

ایک نگاہ میں غلام کرتے ہیں
خوبرو خوب کام کرتے ہیں

**غُلام مال** - ا - محاورہ - کوئی سستی اور کارآمد چیز جیسے کمل

**غُلام ہونا** - ا - ف ل - تابع ہونا -

فرمانبردار ہونا + بار علی سے ۱

کیوں لونڈی اُسکی ہوں نہ زلیخا کی طرح سے
یوسف غلام ہے مرا بسے دام ہو گیا +

**غُلامی اِختیار کرنا** - ا - ف م - غلاموں کی طرح خدمت کرنا - نوکری کرنا + ملازمت کرنا +

**غُلامی کا خط لکھنا** - ا - ف م کسی شخص کا غلام بن جانا یا غلام ہونیکا عہد وپیمان کرنا - (اسکو شرطیا قسم کے موقع پر بولا کرتے ہیں) +

اگر تم سے یہہ کام ہو جائے تو میں
غُلامی کا خط لکھتا ہوں -

**غُلامی میں دیتا ہوں** - ا - محاورہ (مسلمان) - انکسار کے طور پر بیٹے والا اپنے لڑکے کی نسبت بیٹی والی سے کہا کرتا ہے کہ اس لڑکے کا بیاہ آپکی لڑکی کے ساتھ نہیں کرتا ہوں بلکہ اُسکو آپکی خدمت کے لئے دیتا ہوں وہ اُسکے جواب میں کہتا ہے کہ میں نے بیٹی نہیں بیاہی ہے آپکی خدمت کے لئے لونڈی دی ہے +

**غلبۂ رائے** - ا - اسم مذکر - زیادتی رائے کثرت رائے +

**غلط بردار** - ا - اسم مذکر - کُھرچنے والا - حکاک - ریزر +

**غلط ٹھیرانا** - ا - ف م - تردید کرنا - کسیکی بات کو [illegible] +

**غلطی کھانا** - ا - ف ل - خطا کرنا - بُھول جانا - چُوک جانا +

**غُلک میں دھرنا** - ا - ف م - جمع کرنا - چھپا کر رکھنا +

**غلّہ ڈالنا** - ا - ف م - (ہندو) تھوڑا تھوڑا روز یا ماہوار کرکے دیبی یا دیوتا کے نام کا اناج یا نقد روپیہ جمع کرنا +

**غم خوار** - ا - اسم مذکر - دُکھ درد کا ساتھی رنج وراحت کا شریک +

**غم خواری کرنا** - ا - ف م - ہمدردی کرنا - دُکھ یا درد بٹانا +

**غم خور** - ا - صفت - صابر - متحمل - سہار والا +

**غم خوری کرنا - غم کھانا** - ا - ف ل برداشت کرنا - جھیلنا - متحمل ہونا - سہارنا +

**غم غلط** - ا - اسم مؤنث - شراب مے

**غم غلط کرنا** - ا - ف م - دل کو بہلانا غم بُھلانا +

**غم کھانا** - ا - ف ل - (۱) رنج کرنا +

افسوس کرنا۔ تاسف کرنا + (۲) ہمدردی ظاہر کرنا۔ کسی کی خاطر کڑھنا (۳۔ دیہات) تامل کرنا۔ صبر کرنا۔ ٹھیر جانا

**غمی ہو جانا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) موت ہو جانا۔ مر جانا +

**غُنچہ دہن۔** ا۔ اِسم مذکر۔ کلی کے برابر منہ والا۔ چھوٹے منہ والا معشوق

**غُنچۂ ناشگفتہ۔** ا۔ اِسم مذکر۔ بند کلی۔ باکرہ

**غنیمت جاننا۔** ا۔ ف ل۔ قدر پہچاننا۔ سار جاننا۔ عزت کرنا +

**غنیمت ہے۔** ا۔ م ف۔ بہرحال شکر کا مقام ہے۔ جو کچھ ہو جائے سو بہتر ہے +

غنیمت ہے آپ آئے تو سہی

**غوزیں لڑانا۔** ا۔ ف م۔ زٹلیں ہانکنا۔ لغو یا بیہودہ باتیں کرنا +

**غوطہ مارنا یا لگانا۔** ا۔ ف م۔ (۱) غائب رہنا۔ نظر دل کے سامنے نہ آنا + (۲) کسی معاملہ کو نہایت سوچنا۔ بہت فکر کرنا۔ غور کرنا +

**غوطے میں آنا۔** ا۔ ف ل۔ بیہوش ہو جانا۔ غش آنا۔ سکتے میں آجانا۔

**غوطہ دینا۔** ا۔ ف م + (۱) اصطباغ دینا۔ کرسچان کرنا + (۲) دھوکا یا فریب دینا۔ چال چلنا +

**غوطہ کھانا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) راستہ بھولنا۔ بھٹکنا۔ گمراہ ہو جانا + (۲) فریب یا جل میں آنا + دھوکا کھانا

**غوطہ مارنا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) ڈبکی لگانا (۲) نہایت غور کرنا۔ خوب سوچنا۔ (۳) ناغہ کرنا۔ حاضر نہ ہونا +

**غیرت سے مر جانا۔** ا۔ ف ل۔ نہایت شرم کرنا۔ خجل ہو جانا منفعل ہونا۔ آب آب ہونا +

**غیرت کھا کے ڈوب مرنا۔** ف ل۔ شرم کے باعث ڈوب کر مر جانا۔ حیا سے جان دیدینا +

**غیرت کھانا۔** ا۔ ف ل۔ شرم کرنا۔ منفعل ہونا۔ حیا کرنا +

**غیرتِ گلزار۔** ف۔ اِسم مذکر۔ (نظم) جسکے دیکھنے سے باغ کو غیرت آئے معشوق +

**غیر حالت ہو جانا۔** ا۔ ف ل۔ جانکنی کی نوبت پہنچنا۔ مرنے کا وقت قریب آجانا۔

**غَیں بیں لانا۔** ا۔ ف م۔ جھگڑا یا تکرار کرنا

# ف

**فاتحہ پڑھنا** - ا - ف ل - (۱) مُردوں کی قبر پر قُل ہو اللہ پڑھنا + (۲) کسی چیز کی توقع یا آس چھوڑ دینا - مایوس ہو جانا +

**فاختہ اُڑانا** - ا - ف ل - (۱) مزے اُڑانا - عیش و عشرت کرنا +

**فارسی بگھارنا - یا - بولنا** - ا - ف ل - ایسی زبان بولنا جو دوسروں کی سمجھ میں نہ آئے - نافہمیدہ باتیں کرنا +

کیا جانیے کہ بولینگے کیا واں کی فارسی
جرأت گئے جو شعر تیرے اصفہان کو (جرأت)

**فارسی کی ٹانگ توڑنا** - ا - ف م - کچی پکی فارسی بولنا - غلط فارسی بولنا +

**فارغخطی لکھوانا** - ا - ف م - خوب مارنا - پیٹنا + (یہ محاورہ ایک قصّے سے لیا گیا ہے جسمیں زبردستی کسی بنئے سے مار پیٹ کرکے کسی پٹھان نے فارغخطی لکھوائی تھی) +

**فاش غلطی کرنا** - ا - ف م - نہایت بڑی غلطی کرنا +

**فاضل باقی نکالنا** - ا - ف م - آئی رقم حساب میں جمع کرکے باقی نکالنا +

**فاعل و مفعول ہونا** - ا - ف ل - (۱) کریا کرم کی بحث ہونا - کرنیوالا اور سہنے والا ہونا + مضمون سہ

یکارے میں گو سراسر فعل نامعقول ہے
مدرسے دیکھا تو واں بھی فاعل و مفعول ہے

(۲) سواری دینا اور لینا - اغلام کرنا - ادل بدل کھیلنا + (بازاری)

**فاقوں کا مارا** - ا - اِسم مذکر - نہایت بھوکا - فاقہ زدہ +

**فاقہ مستی** - ا - اِسم مؤنث - لنگوٹی میں پھاگ - مفلسی میں رنگ رلیاں +

فاقہ مستی اسے کہتے ہیں کہ غارت ہو کر
پھر اُسی رنگ میں ہیں پیر و جوان دہلی (ظاہر)

**فانوسِ خیال** - ا - اِسم مذکر - ایک قسم کا کاغذی فانوس جسمیں ہاتھی گھوڑے ہوا کے ساتھ چکر کھاتے رہتے ہیں +

آنے لگے بیٹھے بیٹھے چکر
فانوس خیال بن گیا گھر (نسیم)

**فتح پیچ** - ا - اسم مذکر - (۱) دستار بندی کا ایک طریقہ - پگڑی باندھنے کا ایک ڈھنگ + (۲) عورتوں کے بال گوندھنے کا

ایک طریقہ + **آتش سے**

مہندی سے تیری ہاتھوں کی گل فریب رنگت دکھائے

چوٹی کے فتح پیچ سے سنبل شکست کھائے

(۳) ایک قسم کی حقہ کی نے +

**فتح خاں** - ا - اسم مذکر - بہادر اور جوانمرد آدمی + مرے نہ چوہی اور نام فتح خاں مثل +

**فتنہ اٹھانا** - ا - ف م - شور و شر پیدا کرنا - ہنگامہ برپا کرنا - جھگڑا کھڑا کر دینا - فساد ڈال دینا +

**فتنۂ عالم** - ف - اسم مذکر - نظم - معشوق

آئی اُس فتنۂ عالم کی سواری آئی

باغ گلستاں کیطرف باد بہاری آئی (صفدر)

**فتویٰ دینا** - ا - ف م - (۱) شرعی طور پر اجازت دینا - رائے دینا + (۲) جائز کر دینا + **ولی سے**

عشق کے مفتی نے یوں فتویٰ دیا

دیکھنا خوباں کا درس خوب ہے

**فخرِ خاندان** - ا - صفت - وہ شخص جسکے باعث کنبے کی بزرگی گنی جائے +

**فخر سمجھنا - یا - جاننا** - ا - ف ل - باعث بزرگی یا بہتری خیال کرنا +

**فرّاٹے لینا - یا - بھرنا** - ا - ف ل - (۱) جلد جلد یا بے تکان بڑھے چلے جانا + (۲) بے تحاشا یا نہایت تیزی کے ساتھ دوڑنا +

**فرّاش خانہ** - ا - اسم مذکر - وہ مکان جسمیں خیمہ اور فرش فروش وغیرہ رکھا رہتا ہے +

**فراغت جانا** - ا - ف ل - جائے ضرور جانا - پیخانہ پھرنے جانا +

**فراغت لگنا** - ا - ف ل - پیخانہ کی حاجت معلوم ہونا +

**فراغت ہونا** - ا - ف ل - کام سے نجات حاصل ہونا - فرصت ملنا + (۲) مر جانا - فوت ہونا +

**فردِ باطل** - ع - صفت - بیکار چیز - تقویم پارینہ - ردی +

**فرزند خلف** - ف - اسم مذکر - آگیا کاری پتر - فرمانبردار یا خدمت گزار بیٹا

**فرزند ناخلف** - ف - اسم مذکر - نالائق بیٹا - آگیا کاری پتر +

**فرزیں بند** - ا - اسم مؤنث - شطرنج باز) وہ مات جو فرزیں کے ذریعہ سے دی جائے +

**فرشتے خاں** - ا - اسم مذکر - زبردست یا ہنیکڑ آدمی +

**فرشتے دکھائی دینا** - ا - ف م - قریب المرگ ہونا - جم دکھائی دینا +

**فرشتے کے پر جلنا** - ا - ف ل - فرشتے کا دخل یا گزر نہ ہونا - ہوا نہ جا سکنا - نہایت انتظام و بند و بست ہونا +

(نظم) جلتے ہیں اِس گلی میں فرشتے کے پر فغاں!
کیونکر پھرے وہاں سے تیرا نامہ بر فغاں!

**فرش سے عرش تک** - ا - محاورہ - زمین سے آسمان تک +

**فرش کر دینا** - ا - ف م - مارتے مارتے بچھا دینا - خوب مارنا +

**فرشی حقّہ** - ا - اِسم مذکر - چوڑے پیندی کا حقہ +

**فرشی سلام** - ا - اِسم مذکر - نہایت تعظیمی سلام +

**فرعونِ بے سامان** - ا - صفت - مغرور - گھمنڈی - شیطان - مفسد +

**فرمائشی کھانا** - ا - ف ل - جوتوں سے پٹنا + راحت سہ

خانگی کبھی نہیں ہیں ذقد کا پردہ بچھ چھوڑ دو
دکھاؤ گے فرمائشی سر بلپلا ہو جائے گا۔

**فرمائشی لگانا** - ا - ف م - جوتے لگانا - خوب زد و کوب کرنا +

**فرنٹ ہو جانا** - ا - ف ل - (۱) سرکش ہو جانا - باغی ہونا - پھر جانا + (۲) خفا یا ناراض ہو جانا +

**فروٹ اُڑانا** - ا - ف م - (انگریزی فورورڈ کا بگاڑ ہے) + (۱) گھوڑے کو خوب دوڑانا + (۲) خوب پٹینا (۳ - بازاری) جماع کرنا - کھیل بنانا +

**فروکش ہونا** - ا - ف ل - اُترنا - قیام کرنا - ٹھیرنا + صفدر سہ

ہمنشیں جا کے فروکش ہوئے دالانوں میں
مشورے نظم و نسق کے ہوئے دربانوں میں

**فروگزاشت کرنا** - ا - ف م - نظر انداز کرنا - چھوڑ دینا - معاف کرنا +

**فسادکی جڑ** - ا - صفت - بانی فساد - آگ لگاؤ - جھگڑا کھڑا کر دینے والا +

**فصلی بھڑوا** - ا - اِسم مذکر - ہولی کا بھڑوا - موسمی مسخرہ +

**فصد کھلواؤ** - ا - محاورہ - خون لواؤ تاکہ تمہاری دیوانگی کم ہو اور ہوش آئے

**فضیحتی کرنا** - ا - ف م - عو - مٹی فضیحتی کرنا - بدنام یا رسوا کرنا - لڑائی جھگڑا کرنا

**فِطرت لڑانا** - ا - ف م - فریب کرنا چال چلنا + دھوکا دینا +

**فعل کرنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) حرکت کرنا۔ کام کرنا + (۲) مجامعت کرنا۔ بدفعلی کرنا

**فعل لانا**۔ ا۔ ف م۔ (عوام) (۱) لڑنا۔ جھگڑنا۔ شر اُٹھانا۔ فساد پیدا کرنا۔ (۲) مچلنا۔ رسنڈنا۔ پھیلنا +

**فق پڑ جانا۔ یا۔ ہو جانا۔ رنگ۔ یا۔ منہ فق ہو جانا**۔ ا۔ ف ل۔ خوف کے مارے چہرے کا رنگ بدل جانا زرد پڑ جانا + ڈر جانا + میر حسن ؎

جو دیکھا تو صحرا ہے اک لق و دق
کہ رستم جسے دیکھ ہو جائے فق

**فقروں میں آجانا**۔ ا۔ ف ل۔ چکنی چپڑی باتوں سے دھوکا کھانا۔ فریب میں آجانا + شوق ؎

ہنس کے کہنے لگی وہ یہ مغرور
ایسے فقروں میں آگئی میں ضرور

**فقرہ بتانا۔ چلنا۔ یا۔ دینا۔ فقرے کی چلنا**۔ ا۔ ف م۔ دم میں لانا۔ دھوکا یا فریب دینا +

**فقرہ بنانا۔ یا۔ گھڑنا**۔ ا۔ ف م۔ بہانہ کرنا۔ حیلہ سازی کرنا +

**فقرے باز**۔ ا۔ اسم مذکر۔ دم باز۔ فریبی۔ دھوکا دینے والا +

**فقرے بازی کرنا**۔ ا۔ ف م۔ چال چلنا۔ دھوکا دینا + فریب عشق ؎

کرتا ہے فقرے بازیاں کیا خوب۔
ہم سے اور جعلسازیاں کیا خوب۔

**فقیر کر دینا**۔ ا۔ ف م۔ محتاج بنا دینا کنگال کر دینا +

**فقیری لٹکا**۔ ا۔ اسم مذکر۔ سہل اور آسان سا نسخہ۔ چھو منتر +

**فلک پر چڑھانا**۔ ا۔ ف م۔ عزت دینا۔ دیکھو (**آسمان پر چڑھانا**)

اُس شوخ نے کل باتوں ہی باتوں میں فلک پر
سو بار چڑھایا مجھے سو بار اُتارا

**فلک سیر**۔ ف۔ اسم مونث۔ سبزی بھنگ + شوق ؎

بیخودی ہے کہ بجیا ہی ہے
یا فلک سیر تو نے کھائی ہے

**فنا فی اللہ ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) روح میں روح مل جانا۔ (۲) بالکل تحت نخت ہو جانا۔ غارت ہونا۔ مٹ جانا۔ برباد ہو جانا + داغ ؎

فنا فی اللہ ہو کر پاؤں عمر جاوداں ایسی
مسیح و خضر کی ہستی سے بڑھ کر ہو عام میرا

(۳) مرجانا۔ فوت ہونا۔ ہلاک ہونا +

**فوجداری سپرد کرنا**۔ ا۔ ف م۔ مقدمے کو عدالت فوجداری کے حوالہ کرنا +

**فوجداری کرنا**۔ ا۔ ف م۔ مجرمانہ حرکت کرنا۔ لڑ بیٹھنا +

**فی الجملہ**۔ ع۔ م ف۔ (۱) حاصل کلام قصہ مختصر۔ الغرض + (۲) تھوڑا سا۔ یونہیں سا

**فیر اُڑانا**۔ ا۔ ف م۔ (بازاری) مجامعت کرنا۔ حرکت کرنا +

**فی سبیل اللہ کر دینا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) خدا کی راہ پر خیرات کر دینا + (۲) عام کر دینا

**فیلسوف**۔ یونانی۔ اسم مذکر۔ (۱) فلسفی۔ حکیم + (۲) مکار آدمی۔ دغاباز۔ بہروپیا۔ فیلیا۔ پاکھنڈی + **شوق** ؎

مکر کا بانی جھوٹ کا سرتاج
سنتے تھے فیلسوف دیکھا آج

**فیلی فیلیا**۔ ا۔ صفت۔ مکار۔ فیلسوف۔

یہ عاشق فیلیے ہوتے ہیں کیا صورت بناتے ہیں
حسینوں خط نہیں بنتا نہ کپڑے بدلے جاتے ہیں

**فی نکالنا**۔ ا۔ ف م۔ لفظ فی کی غلطی نکالنا۔ عیب یا نقص نکالنا۔ نکتہ چینی کرنا +

# ق

**قابو پر چڑھنا۔ قابو میں آنا**۔ ا۔ ف ل۔ کسی کے بس یا اختیار میں ہو جانا + **ذوق** ؎

عشق کے ڈھب پہ نہ کوئی بجز انسان چڑھا
جیکے قابو پہ چڑھا تو یہی نادان چڑھا +

**قارورہ دیکھنے والا**۔ ا۔ اسم مذکر۔ (طنزاً) حکیم۔ طبیب۔ بید۔ ڈاکٹر +

**قارورہ ملنا**۔ ا۔ ف ل۔ (بازاری) نہایت دوستی ہونا۔ دو شخصوں کا نہایت اتفاق ہونا +

**قاضی الحاجات**۔ ع۔ اسم مذکر۔ (۱) خدائے تعالیٰ + (۲) روپیہ پیسہ

**قاضی قدوہ**۔ ع۔ اسم مذکر۔ وہ شخص جسکے بال بچے کثرت سے ہوں۔ کثیر الاولاد۔ (طنزاً) شوری۔ بارہ بچوں والی + آدھے قاضی قدوہ آدھے باوا آدم + مثل

**قاضی کا پیادہ**۔ ا۔ اسم مذکر۔ (۱) کونسٹبل۔ پیون۔ کچہری کا سپاہی + (۲) پیخانے کی حاجت +

**قاضی گِلہ نہیں کریگا**۔ ا۔ محاورہ۔

(طنزاً)۔اگر تم فلاں کام نہیں کرو گے تو
قاضی اُسکی شکایت نہیں کریگا۔کسیکو
کیا پڑی کرو گے اپنے واسطے نہ کرو گے
اپنے واسطے +

**قافیہ بندی کرنا۔قافیہ مِلانا**۔ا۔ف م۔
پُرمضمون شعر نہ لکھنا اور صرف قافیئے
ہی قافیئے باندھ دینا۔تک بندی کرنا۔
تک جوڑنا + (اسیکو قافیہ پیمائی کرنا کہتے ہیں)

**قافیہ تنگ کرنا**۔ا۔ف م۔(۱) دوسرے
کے لیئے کوئی قافیہ نہ چھوڑنا۔اشعار میں
ایسے قافیئے لانا جسکے جواب میں دوسرا
تنگ آجائے + (۲) حیران یا پریشان
کرنا۔دِق کرنا۔ستانا + (۳) عاجز
کردینا۔چنیں بُلوا دینا۔ناک سے چنے چبوانا۔

شاہنامہ سے

رہو تم میں جاتا ہوں اب بحر جنگ
کروں تیغ سے قافیہ اُسکا تنگ

**قانون چھانٹنا**۔ا۔ف م۔بحث کرنا۔حیلے
کرنا۔بیجا حجت کرنا +

**قانون گو**۔ا۔اسم مذکر۔(۱) ایک قسم کا
صدر پٹواری جسکے پاس تمام علاقہ کی
زمینوں کا حساب کتاب رہتا ہے +
(۲) حجتی۔تکراری۔جھگڑالو + (۳) پاگل

کے کہار)۔نجاست کی ڈھیری ہراز بیجانہ

**قائزہ کرنا**۔ا۔ف م۔ چلتے وقت گھوڑے
کا مُنہ لگام سے باندھکر اُسکی دم میں اٹکا
دینا تاکہ وہ سر اُونچا رکھے اور سائیں کو
کاٹ نہ سکے +

**قائل معقول کرنا**۔ا۔ف م۔لاجواب کرنا
بند کردینا۔جھوٹا ثابت کردینا +

**قائم اُٹھنا**۔ا۔ف ل۔(شطرنج) برابر کی
بازی رہنا۔کسی کو مات نہونا +

**قائم مزاج**۔ا۔صفت۔پکا۔مستقل +

**قائم مقام**۔ع۔اسم مذکر۔مختار کار۔مہر اُ
کار۔ایکٹنگ۔عوضی +

**قباحت نکلنا**۔ا۔ف ل۔(۱) بُرا نتیجہ
پیدا ہونا۔کسی کے حق میں بُرا ہونا + (۲)
دقت پیدا ہونا۔مصیبت آنا +

**قبالے لے ڈالنا۔یا۔قبضے کر ڈالنا**
ا۔ف م۔بازاری۔(مکان کا قبالہ لے لینے
سے وہ مکان قبضہ میں آجاتا ہے اور مُہر
قابض ہوجاتے ہیں) اسی سبب سے
کسی پر قابو پالینا۔لتاڑنا۔بیعزتی کرنا۔
دیکھو (آڑے ہاتھ لینا نمبر ۳۔۴۴۔۵۰)

**قبالے لے لینا۔یا۔لکھوا لینا**۔ا۔ف م۔
(بازاری) قابض ہو جانا۔مالک بنجانا۔

ہتیا کر بیٹھ جانا +

میاں! تمنے تو حُقے کے قبالے ہی لے لئے

**قبر کھودنا۔ بنانا۔ یا۔ کھود دینا۔** ا۔ف م (۱) دفن کرنے کے لئے گڑھا کھودنا + (۲) نہایت زدوکوب کرنا۔ لوتھ ڈالدینا۔ مارتے مارتے ادھموا کر دینا +

**قبر کے مُردے اُکھاڑنا۔ یا۔ اُکھیڑنا۔** ا۔ف م۔ (۱) مُردوں کا ذکر کرنا + (۲) فتنۂ خوابیدہ کو بیدار کرنا۔ پُرانے جھگڑوں کو تازہ کرنا۔ گڑے کو بیئلے اُکھاڑنا +

**قبر میں پاؤں لٹکائے بیٹھے ہیں۔** ا۔ محاورہ۔ مسلمان۔ قریب المرگ ہیں مرنے کو ہیں۔ (ہندو) جمنا کنارے بیٹھے ہیں +

**قبلۂ حاجات۔** ع۔ اسم مذکر۔ وہ شخص جو کسی کی ضرورتوں کو رفع کرے +

**قبلہ گاہ۔** ع ف۔ اسم مذکر۔ (۱) والد۔ پتا پدر + (۲۔ بازاری) ابا۔ ولی خنگر +

**قحط پڑجانا۔** ا۔ف ل۔ کال پڑجانا + دیکھو (اُوڑا پڑنا)

**قد نکالنا۔** ا۔ف ل۔ بچہ کا بڑا ہونا +

**قُدرت رکھنا۔** ا۔ف ل۔ لائق ہونا۔ کسی کام کی قابلیت رکھنا +

**قدّری کرنا۔** ا۔ف م۔ (م عو)۔ زور چلانا۔ زور کرنا +

**قدم اُٹھا کر چلنا۔** ا۔ف ل۔ جلدی جلدی چلنا۔ تیز جانا +

**قدم باز۔** ا۔ صفت۔ خوش رفتار۔ تیز قدم

**قدم بڑھانا۔** ا۔ف م یا ل۔ (۱) جلدی جلدی چلنا۔ قدم اُٹھا کر چلنا۔ (۲) مداخلت کرنا۔ اپنی حد سے بڑھنا۔ دخل دینا۔ پیشقدمی کرنا۔ (۳) قبضہ بڑھانا۔ دخل کرنا +

**قدم بہ قدم چلنا۔** ف م۔ کسی کے قدم کے نشانوں پر قدم رکھتے ہوئے چلنا۔ لکیر پر فقیر ہونا۔ ساتھ ساتھ چلنا +

**قدم بوس ہونا۔ قدم چُومنا۔ یا۔ لینا۔ قدم کو ہاتھ لگانا۔** ا۔ف ل۔ بزرگوں کے پاؤں کو بوسہ دینا۔ بڑوں کے چرن چھُونا۔ پاؤں کو ہاتھ لگانا۔ پیروں پڑنا۔ پابوسی کرنا۔ تعظیم و تکریم کرنا + **انشا ؔ**

(۱) قدم کو ہاتھ لگاتا ہوں اُٹھ کہیں گھر چل۔ خدا کے واسطے اتنے تو پاؤں مت پھیلا

(۲) خط اُنکا لیکے پڑھا پیچھے ہمنے سر نامہ بڑھا کے ہاتھ قدم پہلے نامہ بر کے لئے (حر)

**قدم بھاری ہونا۔** ا۔ف ل۔ منحوس قدم ہونا + **آتش ؔ**

قدم بھاری ہمارا ہوگا ہمپر باغ عالم میں
وہ ٹہنی پھٹ پڑیگی جس پر اپنا آشیاں ہوگا

**قدم دکھاؤ۔** ا۔ ندا و ندبہ۔ دیکھو (چال دکھاؤ) +

**قدم رکھنا۔** ا۔ ف م۔ (۱) زمین پر پاؤں دھرنا + (۲) کسی کام میں دخل دینا۔ مداخلت کرنا + (۳) کسی کام کرنے کی شیخی مارنا +

**قدم رنجہ فرمانا۔یا۔کرنا۔** ا۔ ف م۔ کسی کے گھر جانا۔ تشریف ارزانی فرمانا۔ تکلیف کرنا یا اُٹھانا + (کسی برابر والے یا بزرگ کو اپنے گھر لیجانیکے وقت تعظیماً اُس سے بولا کرتے ہیں) +

**قدم قدم جانا۔یا۔چلنا۔** ا۔ ف ل۔ آہستہ آہستہ جانا +

**قدم گاڑنا۔** ا۔ ف م۔ دیکھو (پاؤں جمانا) +

**قدم لگنا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) قدموں کو بوسہ دینا۔ پاؤں چھونا + (۲) گھوڑیکو قدم قدم چلنا آجانا + (۳) کسی کی پناہ یا حفاظت میں آجانا +

**قدم مارنا۔** ا۔ ف ل۔ تیز چلنا۔ پاؤں اُٹھاکر چلنا + آتش ؎

صدمہ جنگ سے خونریز زمیں ہے یاں کی۔
میدان عشق میں سا مردوں کی طرح ہم رقدم +

**قدم نکالنا۔** ا۔ ف م۔ گھوڑیکو چال سکھانا۔ قدم قدم چلنا سکھانا +

**قرار آنا۔** ا۔ ف ل۔ آرام ملنا۔ چین پڑنا۔ اطمینان ہونا +

**قرار پانا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) ٹھیرنا۔ مقرر ہونا + (۲) تصفیہ یا فیصلہ ہونا +

**قرار داد۔** ا۔ اسم مذکر۔ (۱) تصفیہ۔ فیصلہ۔ نبٹیرا + (۲) اقرار۔ قول و قرار۔ عہد و پیمان +

**قرار واقعی۔** ا۔ صفت۔ پوری پوری۔ ٹھیک۔ قطعی۔ کامل +

جب تک چوروں کو قرار واقعی سزا نہ دی جائیگی کبھی چوری بند نہیں ہوگی +

**قراقر ہونا۔** ا۔ ف ل۔ دیکھو (پیٹ بولنا) +

**قرآن اُٹھانا۔ سر پر قرآن رکھنا**

**قرآن پر ہاتھ رکھنا۔** ا۔ ف م۔ کلام اللہ یا قرآن کی قسم کھانا + رند ؎

جس بات کی چاہو قسم ایک مرتبہ لے لو
ہر بار تو قرآن اُٹھایا نہیں جاتا

**قرآن ٹھنڈا کرنا۔** ا۔ ف م۔ قرآن کو زمین پر گرادینا +

**قرآن کا جامہ پہننا۔** ا۔ ف ل (اسلمان

قرآن کی قسمیں کھانے کے بجائے اُسکو لباس بنا لینا۔ ہمہ تن قرآن بن جانا۔ نہایت نیک و پارسا بننا۔ یقین دلانیکی بڑی بھاری تدبیر کرنا (۱) میر سے

مت مانیو کہ ہوگا یہ بیدرد اہل دیں
گر آئے شیخ پہن کے جامہ قرآن کا

(۲) ابتو تم قرآن کا جامہ پہن کر آؤ تو بھی مجھو یقین نہ آئے

**قُرآن کا دَور کرنا**۔ ا۔ ف م۔ دوسرے شخص کو قرآن سنانا۔ قران کو پھیرنا +

**قُرآن ہدیہ کرنا**۔ ا۔ ف م۔ قرآن کو بیچنا۔ یا فروخت کرنا +

**قُربان جانا**۔ یا۔ ہونا۔ ا۔ ف ل۔ (۱) تصدُّق یا نثار ہونا۔ واری واری جانا + (۲) کسی پر مرنا۔ کسی کے ساتھ نہایت محبت کرنا +

**قُرحہ پڑ جانا**۔ ا۔ ف ل۔ گھاؤ یا زخم پڑجانا ناسور پڑجانا +

**قرض اُتارنا**۔ ا۔ ف م۔ کسیکا قرض چُکانا۔ کسیکا آتا بیباق کرنا یا دینا +

**قرض اُٹھانا**۔ ا۔ ف م۔ کسی کو بیاج کے طور پر سود ادینا۔ اُدھار دینا یا لینا +

**قرضِ حسنہ**۔ ع۔ اسم مذکر۔ (مسلمان) وہ بلا سودی قرض جسکی ادائیگی اُدھار لینے والے کی مرضی پر منحصر ہو +

**قُرق بٹھانا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) تحویل میں لائی ہوئی جائداد وغیرہ پر کوئی محافظ مقرر کرنا + (۲) کسی کے مکان پر قرق کرنیوالے کو بٹھانا۔ آمد و رفت بند کرنا +

**قُرق بھیجنا**۔ ا۔ ف م۔ کسی کے مکان پر قرق کرنیوالے حاکم کو بھیجنا +

**قزاقِ اجل**۔ ع۔ اسم مذکر۔ ملک الموت موت کا فرشتہ + نظیر سے

قزاق اجل کا لوٹے ہے دن رات بجاکر نقارہ

**قسمت اُلٹ جانا**۔ یا۔ **پھوٹ جانا** ا۔ ف ل (۱) بھاگ پھوٹنا۔ نحوست آنا + (۲) بُری جورو یا بُرا خاوند ملنا۔ (۳) بیوہ ہو جانا +

**قسمت بازی**۔ ا۔ اسم۔ مؤنث۔ تقدیر آزمائی۔ بھاگ پریکھا +

**قسمت پھرنا**۔ جاگنا۔ یا۔ کُھلنا۔ ا۔ ف ل۔ بھاگ جاگنا۔ تقدیر کُھلنا۔ طالع چمکنا۔ طالع مسعود کا دورہ ہونا۔ ایام کا موافق آنا۔ روزگار کا مساعد ہونا +

**قسمت کا پھیر**۔ ا۔ اسم مؤنث۔ گردش ایام ناموافقت روزگار۔ تقدیر کا بگاڑ +

**قسمت کا دھنی**۔ ا۔ صفت۔ صاحبِ اقبال۔ تقدیر والا۔ خوش نصیب +

**قسمت کا لکھا**۔ ا۔ اسم مذکر۔ نوشتہ
تقدیر۔ قسمت کی خوبی۔ بھاگوں کا بدا ہوا
کرم ریکھ + ذوق سہ
دیکھو قسمت کا لکھا اُس نے پڑھا خط سو بار
دھیان پر بہر اہ مضموں کسی عنوان چڑھا۔

**قسمت کا ہیٹا**۔ ا۔ صفت۔ کرم ہین۔
بدنصیب۔ کمبخت +

**قسمت کرنا**۔ ا۔ ف م۔ حصہ کرنا۔ بانٹنا

**قسمت لڑنا**۔ ا۔ ف ل۔ تقدیر کا
موافق آنا۔ حسب مراد کسی کام کا ہونا +

**قصائی کا پلا**۔ ا۔ اسم مذکر۔ موٹا آدمی۔
فربہ جسیم +

**قصائی کے کھونٹے سے باندھنا**۔
ا۔ ف م۔ (۱) بیرحم۔ بدمزاج اور
بدچلن آدمی کے ساتھ لڑکی کی شادی
کر دینا + (۲) کسی کو خوفناک جگہ میں
ڈال دینا +

**قصائی کی نظر دیکھنا**۔ ا۔ ف م۔
قہر کی نگاہ سے دیکھنا۔ تانسنا۔ ڈانٹنا +

**قصہ پاک کرنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) جھگڑا
طے کرنا۔ راڑ چکانا + (۲) قرضہ بیباق
کرنا + (۳) مار ڈالنا۔ قتل کرنا +

**قصہ پاک ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱)
جھگڑا چکنا۔ مٹنا نبٹنا + ذوق سہ
یا تو پاسِ دوستی تجھکو بت بے باک ہو
یا مجھی کو موت آجائے کہ قصہ پاک ہو
(۲) قرضہ ادا ہو جانا + (۳) مرجانا +

**قصہ کرنا**۔ ا۔ ف م۔ جھگڑا کرنا۔ تکرار کرنا

**قصہ کوتاہ۔ قصہ مختصر**۔ ا۔ م ف۔
القصہ۔ الغرض۔ بس +

**قصہ کوتاہ کرنا**۔ ا۔ ف م۔ قضیہ چکانا
جھگڑا طے کرنا +

**قصہ مختصر ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ (شاعر)
خاتمہ ہونا۔ مرجانا۔ فوت ہونا +

**قضا ادا کرنا**۔ ا۔ ف م۔ مذہبی فرائض
کی ادائیگی میں جو کچھ غلطی ہو گئی ہو
اُسکو پورا کرنا +

**قضا پڑھنا**۔ ا۔ ف ل۔ چھوڑی ہوئی
نماز کو ادا کرنا +

**قضا کار۔ قضا عند اللہ**۔ م۔ ف۔
اتفاق سے۔ سنجوگ سے +

**قضا کرنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) فرض مذہبی کا
مقررہ وقت پر ادا نکرنا + (۲۔ ف ل)
فوت ہونا۔ مرنا +

**قضا و قدر**۔ ع۔ اسم مذکر۔ تقدیر
فرشتے۔ مالک تقدیر +

**قضائے الٰہی سے مرنا**۔ ا۔ ف ل۔ اپنی موت سے مرنا۔ عمر طبعی کو پہنچکر مرنا

**قضائے حاجت کرنا**۔ ا۔ ف ل۔ پیخانہ پھرنے جانا۔ حاجت رفع کرنا۔

**قضیہ دلال**۔ ا۔ اسم۔ مذکر۔ وہ شخص جو جھگڑا اُٹھاتا ہے۔ شرّیری۔ فسادی تکراری +

**قضیہ مول لینا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) کسی کی بلا میں پڑنا + (۲) دوسرے کے جھگڑے میں دخل دینا +

**قطرہ آنا**۔ ا۔ ف ل۔ بے ارادے پیشاب کا قطرہ نکل جانا +

**قطع تعلق کرنا**۔ ا۔ ف م۔ بالکل تیاگنا۔ دوستی چھوڑ دینا + **غالب** ؎

قطع کیجے نہ تعلق ہم سے
کچھ نہیں ہے تو عداوت ہی سہی

**قطعی گز**۔ ا۔ اسم مذکر۔ درزیونکا گز جو سرکاری گز سے کم ہوتا ہے +

**قُلتین کرنا**۔ ا۔ ف م۔ (مسلمان) ناپاک کرنا۔ اَشُدھ یا گندہ کرنا + سارا پانی قلتین کر دیا +

**قلعی کُھل جانا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) قلعی جاتی رہنا یا اُڑ جانا اور برتن کی اصلی حالت دکھائی دینے لگنا + (۲) ظاہر یا عیاں ہوجانا + (۳) بھید کُھل جانا۔ چُھپی بات کا ظاہر ہوجانا + **آتش** ؎

ہوگا کبھی جو اُس رخ روشن کا سامنا
قلعی کھُلیگی آئینۂ مہر و ماہ کی +

**قلعی کھولنا**۔ ا۔ ف م۔ ظاہر کردینا۔ دوسرے کے عیب و صواب سے سبکو آگاہ کردینا +

**قلق رہنا**۔ ا۔ ف ل۔ دلپر صدمہ یا رنج باقی رہنا +

**قلم اُٹھا کر لکھنا۔ قلم برداشتہ لکھنا**۔ ا۔ ف ل۔ جلد جلد لکھنا۔ گھسیٹ دینا

**قلم انداز کرنا**۔ ا۔ ف م۔ چھوڑ دینا۔ ترک کر دینا +

**قلم بنانا**۔ ف م۔ (۱) قلم کو چھیل چھالکر درست کرنا + (۲) کنپٹی کے پاس کے بالوں کو اُسترے سے درست کرنا +

**قلمبند کرنا**۔ ا۔ ف م۔ لکھ لینا۔ ٹیپ لینا۔ درج کرلینا +

**قلم پھیرنا**۔ ا۔ ف م۔ کاٹ ڈالنا۔ پھینک دینا +

**قلم چلانا**۔ ا۔ ف م۔ لکھنا۔ درج کرنا +

**قلمدان دینا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) عہد

دینا + (۲) درجہ وزارت بخشنا - وزیر کر دینا

**قلم دوات** - ا - اسم مؤنث - اعضائے تناسل - ذکر اور فرج +

**قلم قصائی** - ا - اسم مذکر - حقارتاً - محرروں کا خطاب - ظالم محرر یا منشی +

**قلم کار** - اسم مذکر - (۱) صاحبِ قلم - منشی - بابو (۲) نقاش - مصور +

**قلم کاری** - اسم مؤنث - نقاشی - مصوری +

**قلم کرنا** - ا - ف م (۱) کاٹ ڈالنا - تراشنا +

ایک عجب میں دیکھی نار - اچھے ٹکھ سب اُسکے یار
سر اُسکا سب قلم کریں - کالا مُنہ کر آگے دھریں

(۲) مذاقاً قلم گھیٹرنا -

**قلم لگانا** - ا - ف م - ایک پودے میں سے شاخ کاٹ کر دوسری جگہ جمانا +

**قلم مارنا** - ا - ف م - کاٹ ڈالنا - چھیک دینا

**قلم ہاتھ میں / نہ اُٹھانا یا نہ لینا** - ا - ف ل - لکھنے کا ارادہ نہ کرنا - لکھنا موقوف رکھنا +

**قلم یاری دینا** - ا - ف م - تحریر پر گزارہ کرنا - لکھ پڑھکر پیٹ پالنا - منشیوں میں نوکری کرنا -

**قلمی آم** - ا - اسم مذکر - بمبئی کا آم +

**قلمی کرنا** - ا - ف م - لکھنا - تحریر کرنا +

**قلمیں چھوڑنا** - ا - ف م - کنپٹی کے پاس کے بالونکو نہ منڈوانا اور قلم کی شکل بنوانا +

**قل ہو اللہ پڑھنا** - ا - ف ل - پیٹ میں قراقر ہونا - نہایت بھوک لگنا +

**قُل ہو جانا** - ا - ف ل - (۱) خاتمہ ہونا - چکنا فاتحہ خیر ہونا + (۲) نہایت بیچینی و بیتابی ہونا - مرنے کو ہو جانا + (۳) مر جانا - فوت ہو جانا +

وصل کے ایام میں وہ شور قُلقُل ہو گیا -
اب جو ساقی کی جدائی میں مرا قُل ہو گیا - ناسخ

**قُلیا تمام کرنا** - ا - ف م - خاتمہ کرنا - مار ڈالنا - کام تمام کرنا + برق ؎

کیا فائدہ جو قُلقُلِ مینا کا دور ہے -
اپنی فراق یار نے قُلیا تمام کی -

**قہر توڑنا** - ا ف م - بہت غصہ کرنا - خفگی کرنا +

**قہقہہ اُڑانا - لگانا - یا - مارنا** - ا - ف م ہنسی اُڑانا - مضحکہ کرنا +

**قیامت اُٹھانا - برپا کرنا - یا - مچانا** ا - ف م - نہایت شور و غل مچانا +

**قیامت آنا** - ا - ف ل - آفت یا بلا آنا - مصیبت پڑنا + شوق ؎

بیچ والے کی شامت آئے گی
پہلے ہم پر قیامت آئے گی

**قیامت توڑنا** - ا - ف م (۱) ظلم کرنا - جور و جفا کرنا + (۲) ازحد خفگی ظاہر کرنا - قہر توڑنا +

**قے آنا** - ا - ف ل - کراہیت آنا - نفرت علوم

**قید لگا دینا** - ا - ف م - شرط باندھنا - پخ لگا دینا - مقید یا پابند کر دینا +

**قینچی باندھنا** - ا - ف م - (۱) پہلوان مخالف کو اسکی دونوں ٹانگوں میں اپنی دونوں ٹانگیں ڈالکر مجبور کر دینا (۲) گھوڑیکو دونوں رانوں تلے دبانا

**قینچی سی زبان چلنا** - ا - ف ل - بے تکان بولنا - متواتر کہے جانا تڑاق پڑاق جواب دینا +

**قینچی لگانا** - ا - ف م - (۱) کاٹنا - کترنا + (۲) چھانٹنا قلم کرنا + (۳) ترچھی اڑ دا ڑ لگانا

## ک

**کاٹک کی کھنیا** - ہ - اسم مؤنث - جھلیا کی صورت چھنال +

**کاٹ پھانس آتی ہے** - ہ - محاورہ - چالاکی جانتا ہے - عیاری برتتا ہے - ہوشیاری دکھاتا ہے + شوق

دیکھکر میری عقل جاتی ہے
جو تجھے کاٹ پھانس آتی ہے

**کاٹ پھانس کرنا** - ہ - ف م - (۱) کسی کی آمدنی میں سے کچھ رکھ لینا - غبن کرنا + (۲) غیبت کرنا - برائی کرنا + (۳) بھانجی مارنا

**کاٹ چھانٹ کرنا** - ہ - ف م - (۱) غبن کرنا - خیانت کرنا + (۲) کسی کی جڑ کاٹنا + (۳) وضع کرنا - مجرا لینا - کاٹ لینا

**کاٹ کرنا** - ہ - ف م (۱) پانی کا رستہ کر لینا (۲) کاٹ ڈالنا - زخمی کرنا + (۳) زخم ڈالدینا گھاؤ کر دینا + (۴) توڑ کرنا - جواب دینا +

**کاٹ کھانا** - ہ - ف م (۱) ڈسنا - بڑکا بھرنا (۲ - ف ل) نقصان اٹھانا - گھاٹا بھگتنا

**کاٹ کھانے کو دوڑنا** - ہ - ف م - کسی سے ترشروئی کے ساتھ پیش آنا - تند مزاجی کے ساتھ کسی سے بولنا +

**کاٹو تو خون - یا - لہو نہیں** - محاورہ - نہایت صدمہ یا حیرت کی کیفیت بیان کرنیکے موقع پر بولا کرتے ہیں یعنی صدمہ کے مارے خون خشک ہوگیا از حد صدمہ ہے +

**کاٹھ چبانا** - ہ - ف ل - روکھی سوکھی کھا کر دن کاٹنا - بری حالت میں جینا - مشکل سے بسر اوقات کرنا +

**کاٹھ کا الو** - ہ - اسم مذکر - (اول تو الو ہی بیوقوف کو کہتے ہیں اور پھر کاٹھ کا اور بھی زیادہ بیوقوف ہوا) نہایت بیوقوف - بڑا مورکھ +

**کاٹھ کا گھوڑا** - ہ - اسم مذکر - لنگڑے آدمی کی لاٹھی - بیساکھی + لکڑی کی چیزیں +

**کاٹھ کباڑ** - ہ - اسم مذکر - (۱) ٹوٹی پھوٹی اور پرانی

**کاٹھ کوڑا چلنا** - ہ - ف ل - کاٹھ میں ٹھوکنے اور کوڑے مارنے کا اختیار ہونا - زور چلنا - صاحب حکومت ہونا + میرا کیا کاٹھ کوڑا چلتا ہے جو اُسے پکڑ بلواؤں

**کاٹھ کی بھمبو** - ہ - اسم مؤنث - (۱) کاٹھ کی پُتلی + (۲) سِٹلّو - احمق عورت +

**کاٹھ کی گھوڑی** - ہ - اسم مؤنث - ارتھی - جنازہ + (ہندو)

**کاٹھ کی ہانڈی ایک دفعہ چڑھتی ہے** - محاورہ - (کاٹھ کی ہانڈی میں صرف ایک دفعہ پک سکتا ہے کیونکہ وہ پہلی ہی دفعہ جلجانے کے سبب دوبارہ پکانیکے کام کی نہیں رہتی ہے) پہلی ہی دفعہ کا جھوٹ یقین کا درجہ رکھ سکتا ہے - ایکدفعہ کی دھوکے بازی چل سکتی ہے +

**کاٹھ میں پاؤں ٹھوکنا - یا - دینا** + ہ - ف م - لال خاں لکڑے سے باندھنا - حوالات کر دینا +

**کاٹھ ہو جانا** - ہ - ف ل - (۱) کاٹھ کی مانند بےحس و حرکت ہو جانا - پتھرا جانا - صُمٌّ بُکمٌ ہو جانا - چُپ چاپ یا ساکت ہو جانا (۲) سخت یا کڑا ہو جانا +

**کانی اُنگلی پر نہیں موتتا** - ہ - محاورہ - یہ لڑکا یا لڑکی ایسے شوخ ہو گئے ہیں کہ اگر انسے موتنے کو کہا جاتا ہے کہ جسمیں کچھ بھی محنت نہیں پڑتی وہ تک کر کے نہیں دیتے - ذرا کام نہیں کرتا - بڑا شریر ہو گیا ہے +

**کاٹے کٹے نہ مارے مرے** - ہ - محاورہ - ایسا سخت جاں ہے کہ کسی طرح نہیں مرتا - نہایت مضبوط - بڑا مستقل اور پختہ + ؎

نہ کاٹے کٹے جو نہ مارے مرے
وہ ناز و ادا پر تمہارے مرے

**کاٹے نہیں کٹنا** - ہ - ف ل - دوبھر یا بھاری ہو جانا - دشوار گزار ہونا +

دن عیش کے گھڑیوں گزر جاتے ہیں کیسے!
ایّام مصیبت کے تو کاٹے نہیں کٹتے

**کاجل کی کوٹھری** - ہ - محاورہ - (۱) وہ مقام جہاں کاجل پیدا کیا جاسے اور اُس کا ہر حصہ کالا ہوتا ہے - اسی سبب سے (۲) ایسی جگہ جہاں پر بیٹھنے یا جانے سے جلد اور ضرور عیب لگجائے یا بدنام ہو جاسے - بدنامی کا گھر - خراب صحبت + کاجل کی کوٹھری میں جائیگا منہ

کالا ہو کا تو ٹیکا ضرور لگ جائیگا + مثل

**کاجو بھوجو** - ہ - صفت (کاغذ اور بھوج پتہ جو بہت نازک چیزیں ہوتی ہیں انکا بنا ہوا) اسی سبب سے (۱) نازک - پوچ شیشہ باسہ - ہلکا پھلکا - بیا ہو - بازارو + (۲) کمزور - دُربل - نازک مزاج - مرزا پھویہ +

**کاچھ کاچھنا - یا - کچھنا** - ہ - ف ل - بانا چھنا - لباس یا پوشاک بدلنا - سوانگ بھرنا + (۱) جیسا کاچھ کاچھے تیسا ناچ ناچے + مثل (۲) سب کاچھ کچھے سب ناچ نچے اُس رسیا چھیل رجھانے کو + نظیر

**کاچھ کھولنا** - ہ - ف م - (کاچھ بمعنی چھوٹا اور اونچا لہنگا - گھٹنا) اسی سبب سے - (۱) ننگا ہو جانا + (۲) بے شرم ہو جانا - بدلحاظی کرنا + (۳) عورت کو رکھنا - مجامعت کرنا - اِزار بند کھولنا +

**کارخانۂ الٰہی** - ا - اسم مذکر - قدرتی معاملات اللہ کے معاملے + ایشور کی مایا +

**کارخانہ پھیلانا** - ا - ف م - تجارت وغیرہ شروع کرنا +

**کارِ خیر** - ف - اسم مذکر - (۱) بھلائی یا صواب کا کام + (۲) لڑکی کی شادی کی امداد +

**کارستانی کرنا** - ا - ف م - (۱) چالاکی کرنا - اُستادی دکھانا + (۲) ہر طرح کی تدبیر یا اُپائے کرنا +

**کارے نہ سبطے** - ا - م ف - بلا سبب فضول - بیہودہ +

**کاغذ سا** - ا - صفت - نہایت ہلکا اور پتلا

**کاغذ سیاہ کرنا** - ا - ف م - کاغذ خراب کرنا - چیت مکوڑے کاڑھنا - نکمی باتیں لکھنا

**کاغذ کا پتلا یا کاغذی آدمی** - ا - اسم مذکر - چست دُبلا پتلا اور چالاک آدمی

**کاغذ کرنا** - ا - ف م - (۱) تمسک وغیرہ لکھ دینا + (۲) حساب لکھنا منیمی کرنا + بہی کھاتا کرنا +

**کاغذ کھولنا** - ا - ف م - کسی کی پوشیدہ بات کو ظاہر کر دینا - عیب کھول دینا +

**کاغذ کے گھوڑے دوڑانا** - ا - ف م - جابجا - خطوط بھیجکر کسی امر کی خبر کر دینا +

**کاغذی ناؤ** - ا - اسم مؤنث - بے ثبات اور ناپائیدار چیز - بودی اور کمزور رشتے + (۱) ہ سدا ناؤ کاغذ کی بہتی نہیں + مثل (۲) کاغذ کی ناؤ ہے آج ڈوبی کل ڈوبی + مثل

**کافر کُرتی** - ا - اسم مؤنث - (مسلمان) انگریزی وضع کا کُرتا - کوٹ - قمیص +

**کافرِ نعمت** - ع - صفت - ناشکرا - حق ناشناس - نعمت کھا کر انکار کرنیوالا - نااحسانمند + ذوق ؎

اُٹھا کے زخم تیغ قاتل جو بجا لائے نہ شکر
کوئی بھی اُس سے زیادہ کافرِ نعمت نہیں

**کافور ہو جانا** - ا - ف ل - (چونکہ کافور آگ پر رکھتے ہی اُڑ جاتا ہے) اسی سبب سے - (۱) بھاگ جانا - چل دینا - رفوچکر ہونا + صفدر ؎

صبر کافور ہوا - ہوش ہوے سر سے ہوا
رفتہ رفتہ ہوے آثار جنوں کے پیدا

(۲) نظروں سے غائب ہو جانا - نگاہ سے اوجھل ہونا - ہٹ جانا - الگ ہو جانا +

وہ بال کھولے ہوے چڑھ گئے جو کوٹھے پر
فلک سے ہوگئی کافور شکناب گھٹ (بحر)

(۳) جاتا رہنا - باقی نہ رہنا - اُڑ جانا - دُور ہونا - زائل ہونا + (۱) ؎ ناسخ

رکھتے ہی پھاہا جو اُٹھا شعلہ میرے داغ کا
ہو گئی کافور سردی مرہم کافور کی

(۲) دیکھکر دونو عارض پُرنور
رنگ چہرے کا ہو گیا کافور — شوق

**کاگارول** - ہ - اسم مؤنث - (کاگ کی ہی رول یعنے کوّوے کی سی پکار) اسی سبب سے - شور و غل - چیخ چیخ - غل غپاڑہ +

**کالا آدمی** - اسم مذکر - ہندوستانی آدمی - (یورپین حقارتاً ہندوستان کے باشندوں کو اس نام سے پکارتے اور باہم لکھتے پڑھتے ہیں)

**کالا بال** - ہ - اسم مذکر - (۱) موئے زہار - جھانٹیں + (۲) بے حقیقت چیز - تُچھ - ادنیٰ + سودا - ؎

چور کب اُسکا رو رمانے ہے
کالا بال اُسکو اپنا جانے ہے

**کالا پانی** - ہ - اسم مذکر - (۱) دریائے شور جسکا پانی رنگت میں کچھ کالا ہے اور جسمیں جزیرہ انڈمان جہان ہندوستان کے عمر قیدی بھیجے جاتے ہیں واقع ہے - اسی سبب سے - عمر قید - حبس دوام

تر پسینے سے ہوا ہے جو وہ گیسوئے سیاہ -
تا نہینے جائینگے عشاق بھی کالا پانی (امیر)

(۲) شراب - آب سیاہ + (مسلمان)

**کالا پہاڑ** - ہ - اسم مذکر - (۱) کوہ سیاہ + (۲) ہاتھی + (۳) انسان کا سر +

کالے پہاڑ پر ٹمکوا ناچے + پہیلی - جواب - جوں

**کالا چور** - ہ - اسم مذکر - (۱) دھاڑی چور - دزدِ کامل + (۲) شخص نامعلوم

فرضی آدمی۔ کوئی آدمی +

**کالا کوئیلا**۔ ہ۔ صفت۔ نہایت سیاہ۔ تیل تّوا +

**کالا مُنہ کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ مُنہ کو سیاہی لگانا + (۲) بیعزتی کرنا۔ داغ لگانا۔ رسوا یا بدنام کرنا + (۳) نکال دینا۔ شہر بدر کرنا۔ دیس نکالا دینا + (۴) تمام تعلقات ترک کرنا۔ دنیوی جھگڑوں کو چھوڑ دینا + (۵) کسی کے ساتھ بدفعلی یا زنا کرنا۔ کسیکو خراب کرنا۔

باقی ہے شیخ کو ابھی حسرت گناہ کی
کالا کریگا منہ بھی جو داڑھی سیاہ کی ذوق

**کالا منہ نیلے ہاتھ پاؤں!** ہ۔ کلمۂ بددعا۔ عو۔ تیرا مُنہ کالا ہو اور ہاتھ پاؤں نیلے۔ دُور ہو۔ دفعان ہو +

**کالا مُنہ ہو**۔ ہ۔ کلمۂ بددعا۔ (۱) کالا مُنہ کرکے نکالا جائے۔ بدنام و رسوا ہو + (۲) دفعان ہو۔ غارت ہو + مومن سے

چل اپرے ہٹ ابھی نہ دکھلا مُنہ
اے شب ہجر تیرا کالا مُنہ

**کالا مُنہ ہونا**۔ ہ۔ ف ل (۱) مُنہ کالا کیا جانا + (۲) بدنام و رسوا ہونا۔ بیعزتی ہونا۔

داغ رسوائی عذار یار سے لالا ہُوا
اُس دہن کے سامنے غنچے کا مُنہ کالا ہوا (اجر)

**کال جواری**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ بڑا جواری +

**کال چیوڑی**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ سانپ +

**کال کر جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (ہنو) مر جانا۔ گزر جانا۔ فوت ہو جانا + فلانے کی بہو کال کر گئی ہے جی! (نائی ہر برادری والے کے ہاں پکار کر یہ فقرہ کہا کرتا ہے)

**کالک کا ٹیکا لگنا**۔ ہ۔ ف ل۔ بدنامی آنا۔ رسوائی حاصل ہونا۔ ذلت نصیب ہونا +

**کالک کے ہاتھ لگانا**۔ ہ۔ ف م۔ کسی کو بدنام کرنا۔ رسوا کرنا +

**کال کوٹھڑی**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ (۱) بہت تنگ و تاریک مکان + (۲) قید تنہائی۔ کانجی ہوز +

**کال کے بس ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) وقت کے تابع ہونا۔ سمے کے آدھین ہونا۔ موقع کے موافق کرنا + (۲) موت کے پھندے میں پھنسنا +

**کالی بلا**۔ ا۔ اسم مؤنث۔ (۱) سخت مصیبت۔ ازحد آفت + ناسخ

جو دن سیہ ہو ہے دیو سفید اپنی نظر میں
جو ظلمت تیرہ ہجر میں ہے کالی بلا ہے

(۲) نہایت بدصورت اور بڑھیا عورت جسکے دیکھنے سے ڈر لگے۔ بھتنی +

**کالی پیلی آنکھیں کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ غصّے میں آنکھیں بدلنا۔ نہایت خفا ہونا بہت غصّہ کرنا +

**کالے تِل چابنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) کالا دان کھانا۔ (۲) نہایت بُرے کام کرنا بُرے اعمالوں کی سزا پانا۔ اپنے کئے کو بھوگنا + جیسے بنو تیرے کالے تل چابے ہیں ویسے بہ بہ کے دے رہی ہوں + (ہ عو)

**کالی جُمعرات**۔ ا۔ اسم مؤنث۔ ایک فرضی دن +

**کالی دیبی**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ (افیمی) افیم۔ افیون +

**کالے سر کا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ اِنسان۔ آدمی مُنش + کالے سر کے سب نے پناہ مانگی +

**کالے سر کا ایک نہ چھوڑنا**۔ ہ۔ ف م (فاحشہ اور چھنال عورت کی تعریف میں کہا کرتے ہیں)۔ سب سے بدفعلی کرانا +

**کالے کوس**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) بڑے بڑے کوس لمبے لمبے میل + (رباعی)

دیکھی نہ کسی نے مری غربت افسوس
کانٹے کرتے ہیں ہر قدم بیپا پوس
اس روز سیاہ پر یہ اسے بخت سیاہ
چلنے پڑے کالی رات میں کالے کوس

(۲) نہایت دور۔ فاصلہ دور دراز۔ لمبا سفر + (رنگین) ؎

دیکھئے کب خدا ملائے گا
اپنے رنگیں گئے ہیں کالے کوس

**کالے کے آگے چراغ نہیں جلتا**۔ ہ۔ محاورہ۔ کالے سانپ کے مُنہ کے سامنے چراغ کی روشنی پھیکی معلوم ہوا کرتی ہے۔ بڑے آدمی کے سامنے چھوٹے آدمی کی کچھ قدر و منزلت نہیں سمجھی جاتی ہے +

(ذوق)
سچ کہا ہے آگے کالے کے نہیں چلتا چراغ
چھپ گیا مہ رُخ پہ تیری زلفِ شبگوں دیکھکر

**کالے مُنہ اندھیرے**۔ ہ۔ م ف۔ بہت ہی سویرے۔ علی الصباح ہیں۔

**کالی ہانڈی سر پر دھرنا**۔ ہ۔ ف ل بدنام یا رسوا ہونا۔ بدنامی لینا +

**کام آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) برتاو یا استعمال میں آنا۔ خدمت گزاری کرنا۔ کام دینا + (...)
یہ بد ہوتے ہیں محتاج نہیں نیکناں کے
کام اپنے کہیں آتی ہیں بھلا ہی آنکھیں

(۲) صرف ہو جانا۔ اُٹھ جانا۔ خرچ ہو جانا (۳) کام کا ہونا۔ مفید ہونا۔ (۴) لڑائی میں مارا جانا۔ فوت ہونا ؎

دِل ہمارا بھی اُسی جا ہے خُدا خیر کرے
کُوئے قاتل میں یہ غُل ہے کہ کوئی کام آیا

**کام بڑھانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) محنت زیادہ کرنا + (۲) کام ختم کرنا۔ کام کو اُٹھا کر رکھنا +

**کام بگاڑنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) کوئی چیز خراب کر دینا (۲) مطلب میں خلل ڈال دینا + (۳) کسی کی ساکھ یا پت کھو دینا۔ بے عزتی کرنا +

**کام بگڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) نوکری چھوٹ جانا + (۲) بات میں فرق آجانا۔ دِوالہ نِکل جانا +

**کام بنانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) کام پورا کرنا۔ مطلب نکالنا + (۲) بازاری۔ مجامعت کرنا۔ بدفعلی کرنا +

**کام پڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ تعلق یا واسطہ ہونا۔ سروکار ہونا + **مثل**
آدمی کو آدمی سے سو دفعہ کام پڑتا ہے +

**کام سے لگانا**۔ ہ۔ ف م۔ کسی شخص کو کسی کام پر مقرر کرنا۔ کام دینا۔ نوکر کرا دینا۔ کسیکو دھندے سے سر کر دینا +

**کام تمام۔ یا۔ آخر ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ مرنے کو ہو جانا۔ ہو چکنا۔ ٹھنڈا ہو جانا +
(۱) اب دیدہ و دوش ہے بے ہنگام
اسکا تو ہو چکا ہے کام تمام (شوق)

(۲) ہوگئے وصل کا ہم سنتے ہی بیغام تمام۔ (جرات)
کام دل کچھ نہ بر آیا کہ ہوا کام تمام

**کام تمام کرنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) کام ختم یا پُورا کرنا + (۲) مار ڈالنا۔ قتل کرنا + **میر** ؎
اُلٹی ہو گئیں سب تدبیریں کچھ نہ دوا نے کام کیا۔
دیکھا! اُس بیماری دل نے آخر کام تمام کیا

**کام چڑھانا۔ یا۔ لگانا**۔ ہ۔ ف م۔ کام شروع کرنا +

**کام چلانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) بندوبست کرنا انتظام کرنا + (۲) کاربراری کرنا۔ کارروائی کرنا + (۳) جوں توں کر کے کام نکالنا۔ پورا ڈالنا +

**کام چمکنا**۔ ہ۔ ف ل۔ کام کی ترقی ہونا پیشہ وروں کا دھندا یا مزدوری ترقی پر ہونا

**کام دینا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) کام سپرد کرنا۔ نوکری یا خدمت دینا۔ کام سر لگا دینا + (۲) مدد دینا۔ معاونت کرنا۔ سہارا کرنا۔ (۳) مطلب براری کرنا۔ کام نکالنا + (۴) کسیکی خدمت یا ملازمت کرنا +

**کام دیو**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ خواہش نفسانی۔ قوت باہ۔ خواہش جماع۔ شیطان +

**کام سے جاتا رہنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) مطلب کا نہ رہنا۔ بگڑ جانا۔ خراب ہو جانا۔

نکما یا بیکار ہو جانا + (۲) موقوف یا برطرف ہونا۔ اُتر جانا + (۳) نامرد ہو جانا۔ ڈھیلا پڑ جانا +

**کام سے کام۔ یا۔ اپنے کام سے کام رکھو** ۔ ہ۔ محاورہ۔ اپنے مطلب کا خیال رکھو۔ تمہیں پرائے جھگڑوں سے کیا پڑی۔ اپنا مطلب نہ جانے دو +

**کام کرنا** ۔ ہ۔ ف م۔ (۱) شغل پیشہ یا دھندا کرنا + (۲) کار نمایاں کرنا۔ بڑا کام کرنا

کام پل میں مرا تمام کیا
غرض اُس شوخ نے بھی کام کیا
**میر تقی**

(۳) اثر کرنا + **میر سوز**

نالوں سے میرے رات کے غافل نہ رہ کر
اِک روز یہی دل میں ترے کام کرینگے

(۴) عورت کے ساتھ رہنا۔ بولنا +
(۵) مار ڈالنا +

**کام کھنچنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ مر جانا۔ فوت ہونا

شاید کہ کام صبح تک اپنا کھنچے گا **میر**
احوال آج شام سے درہم بہت ہی یاں (ممبر)

**کام میں کام نکالنا** ۔ ہ۔ ف م۔ ایک کام کے ساتھ دوسرا کام بتا دینا یا پورا کرنا۔ ایک پنتھ دو کاج کرنا

**کام میں لانا** ۔ ہ۔ ف م۔ (۱) استعمال میں لانا۔ برتنا + (۲) خرچ کرنا۔ اُٹھانا +

**کام نکالنا۔ یا۔ لینا** ۔ ہ۔ ف م۔ مطلب براری کرنا۔ کارروائی کرنا +

**کام ہو جانا** ۔ ف ل۔ مطلب حاصل ہو جانا مراد بر آنا + (۲) ضرورت نکل آنا۔ کسی ضرورت کے پورا کرنے میں لگ جانا + **یار علی**

سرکار میں تجھے تو اری کام ہو گیا
پاپوش سے تیری جو میرا کام ہو گیا

(۳) برسر روزگار ہو جانا۔ روزگار لگ جانا +
(۴) بُرا حال ہو جانا۔ کام تمام ہو جانا + (۵) جاں بحق ہونا۔ فوت ہونا۔ مر جانا + **سوز**

آخر کیا اس آپ کی تاخیر نے ہمیں
کس کام میں رہے کہ یہاں کام ہو گیا

**کان اُڑے جانا۔ پھٹے جانا۔ یا۔ پھوٹے جانا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) شور و غل کے باعث کانوں پر نہایت صدمہ پہنچنا + (۲) لمبی داستان سنتے سنتے جی گھبرا جانا +

**کان امیٹھنا۔ اُکھاڑنا۔ کھینچنا۔ یا۔ مروڑنا** ۔ ہ۔ ف م۔ گوشمالی یا سزا دینا۔ دھمکانا

کمہار پر بس نہیں چلا گدھیا کے کان اینٹھے + مثل

**کان بال ہونا** ۔ ہ۔ ف ل۔ کان چھدنے اور بال منڈائے جانے کی رسم ادا ہونا

**کان بجنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) کان میں

هر وقت آواز آنا + (۲) خواہ مخواہ یہ خیال
کرنا کہ ہمسے فلاں شخص کچھ کہتا ہے +

**کان بھرنا - یا - بھر دینا** - ہ - ف م -
کسی شخص کی کسی کے روبرو بدگوئی کرنا
غیبت کرنا - در پردہ بُرا کہنا + ذوق

کوئی غماز نہیں میری طرف سے اے ذوق
کان اُسکے میری فریاد ہی بھر دیتی ہے

**کان پر جوں نہیں چلتی - یا نہیں رینگتی**
ہ - محاورہ (جب کان پر جوں چلتی ہے تو فوراً اُسکی خبر ہو
جاتی ہے) - اسی سبب سے اثر نہیں ہوتا -
خبر نہیں ہوتی - ایک نہیں لگتی - ذرا کہنا نہیں
ماننا - ذرا توجہ نہیں کرتا + اسیر سے

فریاد قیس کتنی ہے اے ساربان ضعیف
جوں رینگتی نہیں کبھی لیلی کے کان پر

**کان پڑنا** - ہ - ف ل - سُن لینا - سُنائی دینا

**کان پڑی آواز نہیں سُنائی دیتی** - ہ - ف ل - اسقدر شور و غل ہورہا
ہے کہ کچھ سُنائی نہیں دیتا +

**کان پکڑ کے اُٹھا دینا** - ہ - ف م -
کسی کو زبردستی اُٹھا دینا یا نکال دینا

**کان پکڑنا** - ہ - ف ل - (۱) اپنے دونو
کانوں کو اپنے ہاتھوں سے کھینچنا - ایک
قسم کی سزا پانا + (۲) توبہ کرنا عہد
کرنا + یار علی سے

کان پکڑیگا زمانہ تیرے نکتوڑوں سے
دیگی خفت تجھے یہ تیری ابجعا میرے بعد
(۳) کسی کے کمال یا خوبی کا قائل ہونا
بڑا ماننا + رشک سے

پھول آگئے تیرے پکڑتے ہیں کان
نرگس آنکھیں اگر چُراتی ہے

**کان پکڑی باندی لونڈی چیلی - یا چھیلی**
ہے - ہ - محاورہ - زر خرید غلام ہے -
تابع ہے - داس ہے +

**کان پھوٹ جانا** - ہ - ف ل - شور و
غل کی کثرت سے کچھ نہ سنائی دینا یا بہرا ہو جانا

**کان تلے کی چھوڑنا** - ہ - ف م -
(۱) افشائے راز کرنا - بھید کی بات کہنا
(۲) ایسی بات کہنا جو دوسرے کو ناگوار گزرے

**کانٹا سا کھٹکنا** - ہ - ف ل - کسی شے
کا ناگوار معلوم ہونا - خار دکھائی دینا
بُرا لگنا + ذوق سے

فرقت سے تیری تار نفس سینہ میں میرے
کانٹا سا کھٹکتا ہے نکل جائے تو اچھا

**کانٹا سا نکل جانا** - ہ - ف ل - آسانی
کے ساتھ کسی تکلیف سے نجات پانا +

**کانٹا لگنا** - ہ - ف ل - (۱) کانٹا چبھ جانا
(۲) جانوروں کا لاغر ہو جانا + سے

کانٹا لگا ہے گلچیں کس مرغ کو چمن میں
پھولے نہیں سماتے گل اپنے پیرہن میں
(۳) شراب کا خوب نشہ ہونا + بحر ؎
ساقی ابر ہی بہار نہ گلزار رہ گیا + کانٹا لگا نہ پھول کا یہ خار رہ گیا

**کانٹا مارنا** - ہ - ف م - (مرغباز) لڑائی میں ایک مرغ کا دوسرے مرغ کے پاؤں کی ہڈی مارنا +

**کانٹا نکالنا** - ہ - ف م - کسی شخص کو مصیبت سے رہائی دینا - تکلیف سے بچانا

**کانٹا نکلنا** - ہ - ف ل - (۱) غم دور ہونا - رنج کا جاتا رہنا + یار علی ؎
مرگئی سوت مگر غم نہیں بھولا مجھکو
جانصاحب نہ کبھی دل سے یہ کانٹا نکلا
(۲) مرغوں میں ایک مرض پیدا ہونا +
یارب اُس گُل کی محبت میں دم اپنا نکلے
جان بھوڑے سے جو بچ جائے تو کانٹا نکلے (نسیم)

**کانٹا ہونا** - ہ - ف ل - دُبلا اور لاغر ہو جانا
(بیخود) میں تول لیا کرتی ہوں نظروں میں ہر ایک کو
کانٹا سی ہوں آنکھیں ہیں ترازو سے زیادہ

**کانٹوں پر لوٹنا** - ہ - ف ل - تکلیف و مصیبت اُٹھانا - دُکھ بھوگنا + آتش
بے یار فرش گل مری آنکھوں میں خار تھا
لوٹا کیا میں کانٹوں کے اُوپر تمام رات

**کانٹوں میں کھینچنا - یا - گھسیٹنا** - ہ - ف م - (۱) گنہگار بنانا + (۲) تکلیف دینا - آزار پہنچانا +

**کانٹے بونا** - ہ - ف م - کسی کے ساتھ بدی کرنا - اپنے یا اوروں کے حق میں بُرائی کرنا + آتش ؎
شیفتہ سبزۂ خط کا نہ ہوا سے دل! ہرگز
بے شعورا اپنے لئے آپ نہ بو تو کانٹے

**کانٹے پڑنا** - ہ - ف ل - نہایت تشنگی کے باعث زبان پر خشکی ہو جانا - پیاس کے مارے زبان سوکھی جانا - پھیپڑی بندھنا + جرأت ؎
(۱) پڑ گئے مُنہ میں جو مجھ سوختہ تن کے کانٹے
تھے یہ بوسے ہوئے اُس غنچہ دہن کی کانٹے
(۲) آئی بہار تشنۂ مے ہوں پلا دے پھول
(نسیم) اے مے فروش پڑ گئے کانٹے زبان میں

**کانٹی کھانا** - ہ - ف م - (جواری) - قید بھگتنا - داغی ہونا - بڑا گھر دیکھنا +

**کانچ نکال دینا** - ہ - ف م - (بازاری) خوب زد و کوب کرنا - مارتے مارتے بُرا حال کر دینا +

**کانچ نکل جانا** - ہ - ف ل - (بازاری) برداشت کی طاقت نہ رہنا - نہایت صدمہ اُٹھانا - نقصان پہنچنا +

**کان دبا کر چلے جانا** - ہ - ف ل -

چُپ چاپ چلے جانا۔ چُوں نکرنا +

**کان دبالینا**۔ ہ۔ ف ل۔ کانوں کے کھڑا کرنے سے جو شرارت کا اظہار ہوتا تھا اُسکی جگہ کانوں کو دبالینا۔ غریب بن جانا۔ مِٹّو بلائی بن جانا +

**کاندھی دے جانا**۔ ہ۔ ف ل م۔ پہلو تہی کرنا۔ بہانہ کرنا + (از گلشن فیض)

**کان دِکھانا**۔ ہ۔ ف م۔ کان کا میل صاف کرانا +

**کان دھرنا۔ کان دیکر۔ یا۔ رکھکر سُننا**۔ ہ۔ ف ل۔ توجّہ کرنا۔ خیال سے سُننا۔ گوش دل سے کسی کی بات کو سُننا + داغ ؎

کیوں نہ کرتے ہجر میں ہم دل سے باتیں صبح تک
کان رکھکر کوئی سُنتا یہ وہ افسانہ نہ تھا

**کانس میں تیرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) دھوکے میں آنا۔ سراب میں پڑنا + (۲) خیالات میں غلطاں و پیچاں رہنا۔ سوچ میں رہنا +

**کان کاٹنا**۔ ہ۔ ف م۔ سبقت لیجانا۔ نہایت چالاکی دکھانا۔ بڑھ جانا +

تونے بے غیرتوں کے کاٹے کان
سو نصیحت کروں نہیں کچھ دھیان (شوق)

**کان کا کچا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ وہ شخص جو اوروں کی بات کا جھٹ یقین لے آئے۔ ضعیف الاعتقاد +

**کان کھانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) شور کرنا۔ غُل مچانا۔ ایک بات کو کہے جانا + (۲) دِق کرنا۔ ستانا۔ تکلیف دینا +

**کان کھڑے کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ چوکنّا بنّا۔ کنوتیاں بدلنا۔ ہوشیار ہو جانا +

**کان کھڑے ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ متوحش ہونا۔ اندیشہ ناک ہونا۔ ڈر جانا +

**کان کھولدینا**۔ ہ۔ ف م۔ (جب کان کا میل نکل جاتا ہے تو خوب سُنائی دینے لگتا ہے) اسی سبب سے (۱) جتا دینا۔ واقف کر دینا۔ سمجھا دینا + (۲) ہوشیار کر دینا۔ متنبہ کرنا۔ پہلے سے خبردار کر دینا + سودا ؎

جب اپنے بند قبا تمنے جان اکھول دئے
صبا نے باغ میں جا گل کے کان کھولدئے

**کان گُنگ ہو جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ کانوں میں بھن بھن ہونے لگنا۔ کسیقدر بہرا ہو جانا +

**کان لگنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) پیچھے کیطرف سے کانوں کا لپک جانا۔ (۲) متوجہ ہونا۔ مائل ہونا +

**کان میں پڑا رہنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ معلوم رہنا۔ کسی بات کا علم یا آگاہی رہنا +

**کان میں پھونکنا** ۔ ہ۔ ف م۔ اغوا کے طور پر کسی کے کانمیں کچھ کہنا جسکے باعث وہ متکبر و مغرور ہوجائے + ذوق

الٰہی! کان میں کیا اُس صنم کے پھونک دیا
کہ ہاتھ رکھتے ہیں کانوں پہ سب اذاں سن کے

**کان میں ٹھینٹیاں ہونا** ۔ ہ۔ ف ل (۱) کانمیں بہت سا میل ہونا + (۲) بہرا ہونا

**کان میں ڈالدینا** ۔ ہ۔ ف م۔ سنا دینا جتا دینا۔ ہوشیار کردینا + داغ ؎

بتائیں لفظ تمنا کے تمکو معنی کیا
تمہارے کان میں اک حرف ہمنو ڈالا

**کان میں روئی دیکے۔ یا تیل ڈالکے ہو بیٹھنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (چونکہ کانوں میں تیل ڈال لینے سے سننے میں فرق آجاتا ہے اسی سبب سے۔ (۱) کسی کی بات نہ سننا بہرا بن جانا + سہ

بلبل کا ایک نالۂ سوزاں نہیں سنا
کیا ان گلوں نے ڈال لیا تیل کان میں

(۲) بے فکر ہو جانا +

**کان میں کو نکالنا** ۔ ہ۔ ف م۔ کہدینا کان میں ڈالدینا۔ سنا دینا +

**کانُورا کر دینا** ۔ ہ۔ ف م۔ ہ ع و۔ دِق کرنا ناک میں دم کردینا۔ ستا مارنا +

**کان میں کھٹکنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ کانوں کو بُرا معلوم ہونا۔ ناگوار معلوم ہونا +

**کان میں کہنا** ۔ ہ۔ ف م۔ چپکے سے کہہ دینا +

**کان نہ کھڑکھڑانا** ۔ ہ۔ ف ل۔ چوں نکرنا

**کان نہ ہلانا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) خاموش ہو جانا۔ چپکی سادھنا + (۲) ہِل جانا۔ سدھ جانا۔ مانوس ہو جانا +

**کانوں پر ہاتھ دھرنا۔ یا۔ رکھنا** ۔ ہ۔ ف م۔ (۱) کانکی طرف اشارہ کرنا۔ کہ انکے ذریعہ سے ہمنے بالکل نہیں سنا + (۲) انکار کرجانا۔ مکرنا یا بیخبری بیان کرنا + غالب

گو ایک بادشاہ کے سب خانہ زاد ہیں
دربار دار لوگ بہم آشنا نہیں
کانوں پہ ہاتھ دھرتے ہیں کرتے ہوئے سلام
اس سے ہے یہ مراد کہ ہم آشنا نہیں

غم میں دل صبر ہوش ہائے پیارے!
ہاتھ کانوں پہ رکھ گئے سارے

**کانوں کان نہ جاننا۔ یا۔ خبر نہونا** ۔ ہ۔ ف ل۔ کسیکو بھی خبر نہونا۔ بالکل آگاہی نہونا + سہ

میری اگر سنو تو کبھی شور و شر نہو
اُلفت کی کانوں کان کسیکو خبر نہو

**کانوں میں اُنگلیاں دینا**۔ ہ۔ ف م۔ کان بند کر لینا۔ نہ سُننا۔ توجہ نکرنا + آتش

اُنگلیاں کانوں میں دیتا ہے دم رفتار پا
ہر قدم پر آتی ہے آواز شیون زیر پا

**کانوں میں بول مارنا**۔ ف ل۔ آواز سنکر جواب ندینا۔ جانکر نہ سننا۔ نگرا پن کرنا۔ توجہ نکرنا +

**کانوں میں رس پڑنا**۔ ہ۔ ف ل رسیلی باتوں کے سُننے سے حظ حاصل ہونا۔ مزہ حاصل ہونا +

**کان ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) اطلاع ہونا۔ نصیحت ہونا۔ دھیان یا خیال ہونا + میر ؎

گوشش دیوار تک تو جا نالے
اس میں گل کو بھی کان ہوتے ہیں

(۲) تجربہ ہونا + کچھ کھو کے کان ہوتے ہیں +
(۳) جو کھونٹی چیز کے کسی گوشہ کا بڑھ جانا +

**کاوے دینا**۔ ہ۔ ف م۔ حلقہ باندھکر گھوڑے کو چکر دینا +

**کایا پلٹ ہوجانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) تناسخ قبول کرنا۔ ایک قالب سے دوسرے قالب میں جانا + (۲) بالکل رنگ و روپ بدل جانا۔ کچھ سے کچھ ہو جانا +

**کائی سی پھٹ جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ بھیڑ یا بادلونکا منتشر ہو جانا +

**کائیں کائیں کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ شور مچانا۔ غُل کرنا +

**کائیاں پن کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) مارواڑیوں کا سا چلن چلنا + (۲) بُخل یا کنجوسی کرنا + (۳) چالاکی کرنا۔ ہوشیاری یا عیاری دکھانا +

**کباب کرنا**۔ ا۔ ف م۔ تکلیف پہنچانا۔ بھوننا۔ جلانا۔ دُکھ دینا +

**کباب ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ حس۔ یا غُصے کے مارے جل جانا۔ بھُننا +

**کبڈی کھیلتے پھرنا**۔ ہ۔ ف ل دیکھو (**جوتیاں چٹخاتے پھرنا**)

**کبوتر خانہ**۔ ف اسم مذکر۔ وہ جگہ جہاں ہر ایک آئے اور ایک جائے۔ مسافر خانہ۔ سرائے +

**کبھی کا۔ کبھی کی**۔ ہ۔ م ف۔ بہت عرصہ سے۔ دیر ہوئی +

**کبھی نہ کبھی**۔ ہ۔ م ف۔ (۱) کسی وقت تو۔ آگے یا پیچھے + (۲) بہت کم۔ شاذ و نادر

**کُپّا لُڑھنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ کسی بادشاہ یا امیر آدمی کا مرنا + (قلعہ معلیٰ دہلی)

**کپال کریا کرنا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ (ہندو) (۱) مردے کی ادھ جلی کھوپری بانس سے توڑنا + (۲) سر پھوڑ ڈالنا +

**کُپّا ہو جانا ۔ پھول کے کُپّا ہو جانا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (۱) خفا ہو کر مُنہ سُجھا لینا ۔ دیکھو (پُھول بیٹھنا) + (۲) نہایت موٹا ہو جانا ۔ فربہ اندام ہو جانا +

**کپڑوٹی کرنا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ (۱) خامنا ۔ مُنہ بند کرنا + (۲) کپڑ چھن کرنا ۔ کپڑے میں چھاننا +

**کپڑوں سے ہونا ۔ کپڑے آنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ حیض آنا ۔ دیکھو (ایّام سے ہونا)

**کپڑے اُتارنا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ (۱) کپڑے بدلنا + (۲) کپڑے چھین لینا ۔ لُوٹ لینا خوب سر مونڈنا +

**کپڑے رنگنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ فقیر ہونا جوگی بننا

**کتاب کا کیڑا** ۔ ا ۔ اسم مذکر ۔ (۱) وہ کیڑا جو کتاب کو چاٹ جائے ۔ جھینگر + (۲) وہ شخص جو ہر وقت کتابوں کا مطالعہ کرتا رہے +

**کتابی ۔ یا ۔ کتابی رُو چہرہ** ۔ اسم مذکر ۔ آدمی کا لمبا چہرہ +

**کتر بیونت کرنا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ (درزی) (۱) کاٹنا چھانٹنا ۔ قطع و برید کرنا + (۲) سودے سُلف میں سے رکھ لینا ۔ کچھ بچا لینا ۔ خرید و فروخت میں کم بیش بتانا غبن کرنا +

**کترنی چلنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ جلد جلد باتیں کرنا ۔ بے تکان بولے جانا ۔ قینچی سی زبان چلنا + (عو)

**کُتیا کا پِلّا** ۔ ہ ۔ اسم مذکر ۔ نطفۂ بے تحقیق ولد الزنا + (بازاری)

**کُتیا کے چھنالے میں پھنسنا ۔ یا ۔ پکڑا جانا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ دوسرے کے جُرم میں گرفتار ہونا ۔ اور کی بلا میں آپ پھنس جانا + (بازاری)

**کُتّے خسی** ۔ ا ۔ اسم مؤنث ۔ (کُتّے کی خصلت کا بگاڑ معلوم ہوتا ہے) کُتّے کی طرح سے در در پھرنا + ادنیٰ ملازمت ۔ ذلیل نوکری +

**کُتّے کا بھیجا کھانا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ کُتّے کی طرح برا بر بولے یا بھونکے جانا ۔ بیہودہ گوئی کرنا ۔ جھک مارنا +

**کُتّے کا کفن** ۔ ا ۔ اسم مذکر ۔ عو ۔ نہایت سستا اور خراب کپڑا + (حقارتاً)

**کُتّے کی دُم** ۔ ا ۔ اسم مذکر ۔ وہ شخص جو بہت سمجھانے سے بھی نہ سمجھے ۔ کج فہم +

ہیں کجی میں مردم کج طبع بھی کُتّے کی دُم
راست انکو کیجئے سو بار ہوں سو بار کج (ناسخ)

**کُتّے کی موت مرنا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ نہایت خراب حالت یا بیعزتی کے ساتھ مرنا ۔ حرام موت مرنا ۔ بغیر جوانمردی دکھائے جھٹ مرجانا +

**کُٹا چھنی ہونا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ از حد دشمنی ہونا ۔ بیر اکھیری ہونا +

**کُٹ بدّیا کرنا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ خوب پِٹیا ٹھونکنا

**کُٹنی کہنا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ بُرائی کرنا ۔ کسی کے خلاف میں کہنا +

**کُٹ مستا** ۔ ہ ۔ اسم مذکر ۔ (پُرانا محاورہ) طاقت و نشہ زور ۔ جوان ۔ **میر** ؎

پیری میں بھی جواں رکھا ہے دختر تاک کی صحبت نے
پینے پی پی ئے انگوری میر ہوئے کٹ مستے ہو

**کٹورا بجنا ۔ یا ۔ کھنکنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ نہایت آبادی ہونا ۔ رول چول ہونا ۔ گرم بازاری ہونا

**کٹورا چلانا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ کٹورے کو منتر کے زور سے چکر دیکر چور کو دریافت کرنا +

**کٹھالی کرنا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ (سُنار) (۱) سونے چاندی کو کٹھالی میں رکھکر گلانا + (۲) بازی خوب گھڑنا ۔ ایسا مارنا کہ بھُرکس نکال دینا ۔ بھربھوڑ ڈالنا + (۳) مردے کو جلانا +

**کٹھ پتلی** ۔ ہ ۔ اسم مؤنث ۔ (۱) ایک قسم کا کاٹھ کا کھلونا + (۲) بے بس آدمی ۔ بے اختیار شخص + (۳) دُبلی پتلی عورت +

**کٹے لگنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ م عو ۔ صرف ہوجانا ۔ خرچ میں آجانا + بہت دنوں سے میرے گہنے پر تمہارا دانت تھا اب تو تمہارے کٹے لگ گیا +

**کج کُلاہ** ۔ ف ۔ اسم مذکر ۔ (نظم) چھیل چکنیا ۔ معشوق + بانکا +

**کچّا پکّا کرنا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ (۱) تھوڑا بھونا ۔ ادھبھنا رکھنا + سونف کو کچّی پکّی کرلو ۔ (۲) معاملہ پکانا ۔ یا ٹھیرانا +

**کچّا جانا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ ادھورا بچہ پیدا ہو پڑنا ۔ اِسقاط حمل ہوجانا + (ہ عو)

**کچّا جن** ۔ ا ۔ اسم مذکر ۔ کسی بات کے پیچھے لپٹجانیوالا آدمی +

**کچّا ساتھ ۔ کچّا کنبہ** ۔ ہ ۔ اسم مذکر ۔ چھوٹے چھوٹے بال بچے +

**کچّا کرنا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ (۱) دل توڑنا ۔ پست ہمت کرنا ۔ (۲) ذلیل کرنا ۔ شرم دلانا +

**کچّا ہونا ۔ کچیا جانا** ۔ ہ ۔ ف ل (۱) ہمت ہارنا ۔ ارادہ توڑنا + (۲) شرمندہ ہونا ۔ لجانا

**کچاپن نکالنا** - ہ - ف م - (۱) خامی دور کرنا۔ کمی کو پورا کرنا۔ (۲) مارتے مارتے پتلا حال کر دینا +

**کچ پچ - کچر پچر - کچر گھان** - ہ - اسم مؤنث - بال بچے۔ لڑکے بالے۔ بہت سے چھوٹے بچے

**کچ پینڈیا** - اسم مذکر - (۱) بات کا کچا۔ اقرار کا جھوٹا۔ وہ شخص جو ذرا سی دیر میں اپنی بات سے پھر جاتا۔ متلون مزاج + (۲) کمزور۔ ناتواں

**کچ دلا** - ا - اسم مذکر - بزدلا۔ وہ شخص جو ذرا سے صدمہ میں رو دیوے +

**کچریاں بیچنا - یا - پکانا - کچ کچ کرنا** - ہ - ف م - نہایت شور و غل کرنا۔ اودھم مچانا۔ گھر کو سر پر اٹھا لینا +

میاں! کیوں کچریاں بیچ رکھی ہیں؟

**کچوری سے گال** - ہ - اسم مذکر - موٹے موٹے پھولے ہوئے گال +

**کچومر کر ڈالنا - یا - نکالنا** - ہ - ف م - دیکھو (بھرتا بنانا نمبر ۲)

**کچھ اور** - ہ - م ف - کوئی چیز یا بات اور +

**کچھ ایک** - ہ - م ف - تھوڑا سا۔ کسیقدر +

**کچھ بات بھی** - ہ - ندا و ندبہ - کوئی وجہ بھی، کیوں۔ کسواسطے +

**کچھ تو** - ہ - م ف - کسیقدر۔ تھوڑا بہت کوئی وجہ تو + مصرع ؎

کچھ تو ہے جسکی پردہ داری ہے

**کچھ تو دال میں کالا کالا ہے** - ہ - محاورہ - کوئی سبب ہے۔ کچھ نہ کچھ وجہ ہے

بال ہیں بکھرے۔ بند ہیں ٹوٹے۔ ٹوٹا کان کا بالا ہے
ہمنے تو یہاں تاڑ لیا۔ کچھ دال میں کالا کالا ہے

**کچہری چڑھنا** - ہ - ف ل - کسی معاملہ کو عدالت تک پہنچانا۔ عدالت میں نالشی ہونا +

**کچہری کے کتے** - ہ - اسم مذکر - عدالت کے رشوت خوار ملازم +

**کچہری لگانا** - ہ - ف م - (۱) بھیڑ لگانا۔ ازدحام کرنا + (۲) شور کرنا۔ غل مچانا +

**کچھ کا کچھ کہنا** - ہ - ف ل - خلاف کہنا۔ خلاف واقعہ بیان کرنا +

**کچھ کا کچھ - یا - کچھ سے کچھ ہو جانا** - ہ - ف ل - حالت دگرگوں ہو جانا۔ رنگ پلٹ جانا + میر ؎

ہو دے زمانہ کچھ سے کچھ چھوٹے ہے دل لگا مرا
شوخ! کسی بھی آن سے تجھ سے تو میں جدا نہیں

**کچھ کچھ** - ہ - م ف - تھوڑا سا۔ قریب قریب۔ کسیقدر +

**کچھ کر دینا** - ہ - ف م - جادو یا ٹونا کر دینا

**کچھ کھا لینا** - ہ۔ ف ل - زہر کھا لینا۔ افیم کھانا + سحر

بھجواؤ گھر میں سحر کے اسے جان حاضری
بھوکا تمہاری دید کا کچھ کھا کے مرگیا +

**کچھ کہ بیٹھنا** - ہ۔ ف ل - کوئی خلاف مرضی یا ناگوار بات کہہ دینا۔ گالی دے بیٹھنا +

**کچھ کھو کے سیکھنا** - ہ۔ ف ل - گھاٹے یا نقصان کے بعد ہوشیار ہونا - نقصان کر کے عبرت پکڑنا - ٹھوکریں کھا کر سیدھا ہونا +

**کچھ نہ پوچھو۔ یا۔ نہ پوچھئے** - کچھ حال نہ دریافت کیجے - بس خاموش رہو کہتے ہوئے شرم آتی ہے - کہنے کی بات نہیں ہے +

**کچھ نہ کچھ** - ہ۔ م ف - تھوڑا بہت - کسیقدر - ذرا سا +

**کچھ نہیں** - ہ۔ م ف - ذرا بھی نہیں - کوئی بات نہیں +

**کچھ نہیں کیا** - ہ۔ محاورہ - (۱) کوئی کام کی بات نہیں کی ۔ (۲) بُرا کام کیا ایسا کرنا واجب نہ تھا +

**کچھ ہو جانا** - ہ۔ ف م - بھوت پریت کا اثر ہو جانا - کسی بلا کے سایہ میں آجانا +

**کچھ ہو رہنا** - ہ۔ ف ل - (۱) کچھ دال دلیا ہو جانا۔ کچھ فیصلہ ہو جانا + (۲) کسیقدر قابلیت پیدا کرنا +

**کچّی آسامی** - اسم مذکر - (۱) عارضی جگہ چند روز کی نوکری + (۲) غیر موروثی جوتا - پاہی آسامی +

**کچّے پکّے دن** - ہ - اسم مذکر - عو - حمل کے چوتھے پانچویں مہینے تک کا عرصہ +

**کچّی پیشی** - ا - اسم مؤنث - عدالتیں مقدمہ کی پہلی پیشی +

**کچّی ٹوٹنا** - ہ۔ ف ل - ازالۂ بکر ہونا +

**کچّی کلی** - ہ - اسم مؤنث - باکرہ - نابالغہ - یانی بچّیہ +

**کچّی کلی ٹوٹنا** - ہ۔ ف ل - عمر طبعی سے پہلے مرجانا - بچہ سا مر جانا +

**کچّی کلی توڑنا** - ہ۔ ف م - نابالغہ کے ساتھ حرکت کرنا - ازالہ کرنا + (بازاری)

**کچّی گولیاں کھیلنا** - ہ۔ ف ل - (لاکھ کی بجائے مٹی کی گولیوں سے کھیلنا جو جلد ٹوٹ جاتی ہیں - جھٹّل کرنا کھیلنا) اسی سبب سے ناتجربہ کار ہونا - کچّا کام

ادروہ ہوتیاں ہیں البیلی
میں نہیں کچّی گولیاں کھیلی

**کچّے گھڑے پانی بھرنا** - ہ۔ ف ل - (۱) ناممکن بات کرنا - چیل کا موت لاکر جو دکر دینا + (۲) غلامی کرنا فرمانبرداری کرنا - تکلیفیں اُٹھانا + جرأت

اشک بھر لاؤ نہ دل دیکھے میاں جرأت! تم
ابھی بھرنے میں تمہیں کچے گھڑے پانی کے

**کچے گھڑے کی چڑھنا**۔ ہ۔ف ل۔ خوب نشہ ہو جانا +

**کدال بجنا**۔ ہ۔ف ل۔ مکان کا ڈھایا جانا +

**کرارے دم**۔ ا۔م۔ف۔ (۱) مضبوطی کے ساتھ۔ ثابت قدمی سے + (۲) تروتازہ

**کراؤ کرنا**۔ ہ۔ف م۔ (۱) رانڈ کے ساتھ بیاہ کر لینا۔ رانڈ کو گھر میں ڈال لینا یا اوڑھنا اُڑھانا + (۲) رانڈ کا کسی مرد کو کر لینا کسی کے گھر میں پڑ جانا +

**کرائے پر چلانا**۔ ا۔ف م۔ (بازاری) کسی عورت کی خرچی کھانا +

**کرائے وا اُترنا**۔ ا۔ف ل۔ (بازاری) حاملہ ہونا + اُس رنڈی کے ہاں کرایہ دار اُترا ہوا ہے

**کربلا ہے**۔ ا۔ محاورہ۔ کربلا جہاں حضرت حسین کو پانی نہیں ملا تھا اُسکی سی حالت ہے۔ قحط ہے۔ کال ہے۔

**کر بیٹھنا**۔ ہ۔ف ل۔ کسی کام پر ہاتھ ڈال دینا۔ کسی بات کو اختیار کر لینا +

**کر دیکھنا**۔ ہ۔ف م۔ کسی کام کو کر کے اُسکی بُرائی بھلائی سے واقفیت پیدا کرنا + تجربہ حاصل کرنا۔ آزمانا +

**کُرسی دینا**۔ ا۔ف م۔ (۱) کسی مکان کو بلندی دینا + (۲) کسی کو بیٹھنے کے لئے چوکی دینا + (۳) تعظیم و تکریم کرنا +

**کُرسی کا احمق**۔ ا۔ف م۔ (۱) (کرسی ایک مقام کا نام ہے جہاں کے باشندے بڑے بیوقوف مشہور ہیں) اسی سبب سے۔ نہایت بیوقوف اجہل +

**کُرسی نشین ہونا**۔ ا۔ف ل۔ (۱) منظوری کے درجہ کو پہنچنا۔ دربار میں کرسی پانا۔ (۲) ٹھیک بیٹھ جانا۔ درست ہو جانا +

**کِرکِرا کر دینا**۔ ہ۔ف م۔ خراب کر دینا۔ بگاڑ دینا۔ رنگ بھنگ کر دینا +

**کُرکُری اُٹھنا**۔ ہ۔ف ل۔ (۱) پیٹ میں درد ہونا۔ باؤ گولا اُٹھنا + (۲) شامت آنا

**کِرکِری خانہ**۔ اسم مذکر۔ (کرکری ایک قسم کا بادلا یا زرتار ہوتا ہے)۔ وہ مکان جسمیں امیروں کا پرانا اسباب پڑا رہتا ہے +

**کرگزرنا**۔ ا۔ف ل۔ کسی کام کو کر کے چھوڑنا ضد سے نہ ٹلنا۔ اپنی ہٹ سے باز نہ آنا

انکی بلا سے گھر میں ہو قید یا کہ گھرنا۔
جس بات پہ یہ مچلے پھر وہی کر گزرنا + نظیر

**کرم پھوٹنا**۔ ہ۔ف ل۔ دیکھو (قسمت اُلٹ جانا)

**کرم پھوڑ**۔ ہ۔ صفت۔ نربھاگی۔ کرم ہین۔ بد اقبال +

**کرم ٹھوکنا**۔ ہ۔ف ل۔ اپنے مقسوم کو

بُرا کہنا۔ اپنی قسمت کو رونا +

**کرم سینٹک** ۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) مذاقاً ۔ حقہ + (۲) ہندو ۔ کم گھی سے پکتے ہوئے سخت پراٹھے +

**کرم کا بلیا**۔ ہ۔ صفت۔ (طنزاً)۔ صاحب نصیب ۔ بھاگوان ۔ خوش قسمت +

کرم کا بلیا پکائی کھیر اور ہوگیا دلیا + مثل

**کرم کرنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) بخشش کرنا ۔ نہال کر دینا۔ دیدینا۔ عنایت کرنا + (۲) قدم رنجہ فرمانا۔ تشریف لانا + ں

کرم کیا ہے جو اے برق ادھر تو پورا کر
مجھے بھی پھونکتی جا میرے آشیاں کی طرح

(آرزو)

**کروٹ بدلنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) ایک پہلو سے دوسرے پہلو لیٹنا + (۲) انقلاب ڈالنا ۔ تغیر و تبدل کرنا + ں

بار ہے نہ کبھی آ کے ہوا ہم بستر
کروٹ ایسی نہ زمانے کو بدلتے دیکھا

(۳) مخالف کی طرف جا ملنا ۔ فریق ثانی سے گٹھ جانا +

**کِربا بگاڑنا**۔ ہ۔ ف م۔ بے عزتی کرنا ۔ ذلیل و رسوا کرنا + (ہندو)

**کِربا کرم کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ مُردے کے کفنانے اور دبانے وغیرہ کی رسمیں ادا کرنا + (ہندو)

**کُریال میں آنا۔ کریال کرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) پرندوں کا خوش ہو کر پروں کو پھڑپھڑانا اور صاف کرنا + (۲) اُمنگ میں آنا۔ خوش ہونا +

**کُریال میں غُلّہ لگنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ رنگ میں بھنگ ہونا۔ عیش میں کھنڈت پڑنا +

**کُریز کرنا** ۔ ا۔ ف م۔ (۱) پرندوں کا اپنے پرانے پروں کو جھاڑنا اور نئے پروں کو نکالنا + (۲) جانوروں کا جفتی کھانا +

**کڑا سما**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ تنگدستی کا زمانہ ۔ برا زمانہ +

**کڑا کا بیتنا۔ یا۔ گزرنا**۔ ا۔ ف ل ۔ فاقہ ہونا

**کڑا کرنا**۔ ف م۔ (۱) سخت کر دینا۔ اینٹھا دینا + (۲) کس دینا۔ کھینچ دینا + (۳) قیمت زیادہ کر دینا۔ نرخ بڑھا دینا + (۴) ہمت بندھانا یا بڑھانا +

**کڑاکے کا۔ یا کڑکڑاتا جاڑا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ نہایت شدت کی سردی +

**کڑا لگانا** ۔ ہ۔ ف م۔ لداؤ کا مکان بنانا۔ لداو ڈاٹنا +

**کڑاہی باندھنا**۔ ہ۔ ف م۔ جادو کے زور سے کڑاہی کو آنچ نہ لگنے دینا۔ کھانا نہ پکنے دینا +

**کڑاہی چڑھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ کھانا پکنا شروع ہونا
شادی کی تیاریاں ہونا +

**کڑاہی کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ کسی دیوتا کی بھینٹ پوجا
کا حلوا وغیرہ پکا کر منت ادا کرنا۔ نیاز کرنا +

**کڑاہی مروڑنا**۔ ہ۔ ف م۔ (حلوائی) کڑاہی سرکانا

**کڑاہی میں ہاتھ ڈالنا**۔ ہ۔ ف ل۔ دیکھو
(تیل میں ہاتھ ڈالنا)

**کڑبڑھی ڈاڑھی**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ ایسی
ڈاڑھی جسمیں سفید اور کالے بال دونو ہوں

**کڑک بانکا**۔ ہ۔ صفت۔ چھیل چھبیلا +

**کڑک بولنا**۔ ہ۔ ف ل۔ ناغہ ہونا۔ خالی جانا

**کڑک دوڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ ڈلکی چلنا۔ نہایت
تیز رفتاری سے ساتھ چلنا +

**کڑوا دل کرنا**۔ ا۔ ف ل۔ سخت دل کر
لینا۔ سختی جھیلنا +

**کڑوا لگنا**۔ ہ۔ ف ل۔ برا معلوم ہونا۔ ناگوار
گزرنا +

**کڑوا ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) ناراض یا رنجیدہ
ہونا۔ (۲) سخت یا کڑا ہونا + وزیر ؎

دائے محرومی گلے پر رہ گیا چلکر مرے
منہ ہوا خنجر کا میٹھا جب وہ کڑوا ہو گیا

**کڑوے کسیلے دن**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ ع۔ (۱)
ایام نحوست۔ مصیبت کا زمانہ + (۲) حمل کا

آٹھواں مہینا + جانصاحب ؎

دن تو یہ کڑوے کسیلے آپکے گھبراؤ نہیں
جانصاحب ایسا بیٹھا ہو تمہارا کیا مجھے

**کڑوی کھچڑی۔ یا۔ روٹی**۔ ہ۔ اسم مؤنث
ہنود۔ جس روز کوئی مر جائے اُس
روز کا کھانا۔ حاضری +

**کڑھی اُٹھانا**۔ ہ۔ ف ل۔ سختی یا تکلیف
کی برداشت کرنا۔ مصیبت جھیلنا +

**کڑھی آنکھ**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ قہر و غضب کی
نگاہ۔ غصہ و غضب۔ خفگی + ناسخ ؎

سودا جو تیری زلف کا ایجان ہے مجکو
ہر حلقۂ زنجیر کی پڑتی ہے کڑھی آنکھ

**کڑھی کہ بیٹھنا۔ سنانا۔ یا۔ کہنا**۔ ہ۔
ف م۔ سخت و سست کہنا۔ گالی گلوج
کرنا۔ سخت جواب دینا۔ ترشروئی سے
کلام کرنا + نظیر ؎

کوئی گھڑی اگر وہ ملائم ہوا تو کیا
کہہ بیٹھیں گے پھر ایک کڑی دو گھڑی کے بعد

**کڑیل جوان**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ تنومند اور
طاقتور آدمی۔ گراں ڈیل +

**کسر کھانا**۔ ا۔ ف ل۔ نقصان اٹھانا
گھاٹا بھگتنا +

**کس شمار قطار۔ یا۔ گنتی میں ہے**۔

ا۔محاورہ۔کون پوچھتا ہے۔اُسکی کچھ قدر و منزلت نہیں ہے۔

**کسک آنا**۔ ہ۔ف ل۔ خفیف سا صدمہ پہنچنا + بحر ۵

مزاج پوچھا کسیکا تو اُنکا مُنہ دُکھا
کسک سی ہاتھ میں آئی اگر سلام کیا

**کسک مٹانا**۔ ہ۔ف م۔(۱) درد یا تکلیف دور کرنا + (۲) کسی عورت کی خواہش نفسانی پوری کرنا +

**کس کھیت کی مُولی ہو۔کس کھیت کے بتھوے ہو**۔ ہ۔محاورہ تمھیں کوئی مولی یا بتھوے کے درجہ کے برابر بھی نہیں سمجھتا تمھیں پوچھتا کون ہے۔ تمھیں کوئی کچھ نہیں گنتا +

**کس مرض کی دوا ہو**۔ ا۔ محاورہ یعنے تمہاری ملاقات اور دوستانے سے کیا فائدہ ہے۔ تمہارے ملنے جُلنے سے کیا حاصل ہے +

**کُسم کا آزار ہونا**۔ ا۔ف ل۔ متواتر حیض آنا۔ پیہم جاری رہنا + (م عو)

**کسوٹی پر چڑھانا۔یا۔ لگانا**۔ ہ۔ف م۔ (۱) ایک قسم کے پتھر پر گھسکر سونے کا کھرا کھوٹا پن دیکھنا + (۲) آزمانا۔ امتحان کرنا +

**کس و ناکس**۔ ا۔ اسم مذکر۔ ہر خاص و عام ادنیٰ و اعلیٰ۔ ہر آدمی +

**کسی کی آگ میں گرنا۔یا۔پڑنا**۔ ہ۔ف م کسی کی مصیبت میں ہمدردی کرنا مصیبت میں کسی کا ساتھ دینا +

**کسی کے حق میں کانٹے بونا**۔ ا۔ف م کسی کے واسطے بُرائی کرنا۔کسی کے لئے کنواں کھودنا + داغ ۵

عدو ہے نیش زن کی آپ سُنتے ہیں وہ کہتا ہے
کہ جب آنا اُسے کانٹے ہمارے حق میں بو جانا

**کسی کے گھی گھڑے کسی کے پتھر پڑے**۔ ہ۔محاورہ۔کسی نے اچھا پھل پایا کسی نے بُرا۔کسی کو گیہوں میسر ہیں کسیکو جو بھی نہیں ملتے +

**کسی کے ہاتھوں سے تنگ آنا**۔ ا۔ف ل۔ کسی کے سبب سے عاجز آجانا مجبور ہو جانا۔ ناک میں دم آجانا + (گفتگو کے وقت اس محاورے میں کسی کے بجائے صیغہ غائب یا مخاطب لگاکر بولا کرتے ہیں) +

**کسی کے ہو رہنا**۔ ہ۔ف ل۔ کسی شخص کا پابند ہو جانا +

**کشش اُٹھانا**۔ ا۔ف ل۔مصیبت یا

تکلیف جھیلنا +

**کشیدہ خاطر رہنا** ۔ ا۔ ف ل ۔ آزردہ رہنا ۔ کھنچا رہنا +

**کشیدہ کاڑھنا** ۔ ا۔ ف م ۔ (۱) سوئی کا کام کرنا ۔ باریک کام کرنا + (۲) مشکل کام کرنا

**کفِ دست میدان** ۔ ا۔ اسم مذکر ۔ لق و دق میدان ۔ ویرانہ ۔ سنسان جنگل + میر حسن ؎

نہ انساں ہے واں نہ حیواں ہے
فقط ایک کفِ دست میدان ہے

**کُفرانِ نعمت** ۔ ف ۔ اسم مؤنث ۔ ناشکری احسان فراموشی +

**کُفر توڑنا** ۔ ا۔ ف م ۔ ضد یا اڑ توڑنا کسیکو اُسکی ہٹ سے باز رکھنا + ؎

لائے اُس بُت کو التجا کر کے
کفر توڑا خدا خدا کر کے

**کُفر کا کلمہ بولنا ۔ یا ۔ مُنہ سے نکالنا** ۔ ا۔ ف م ۔ خدا یا کسی بزرگ کی بے ادبی کرنا (۲) بیہودہ گوئی کرنا + (۳) شیخی کرنا ۔ ڈینگ مارنا

**کُفر کچہری** ۔ ا۔ اسم مؤنث ۔ خراب صحبت شہدے ۔ لُچے گُنڈے +

**کفش خانہ** ۔ ا۔ اسم مذکر ۔ (لکھنو) غریب خانہ (متکلم انکساری کے طور پر اپنے مکان کو اس کلمے سے تعبیر کیا کرتا ہے )

**کف لے آنا** ۔ ا۔ ف ل ۔ جلد غُصّہ ہوجانا بگڑ جانا ۔ آگ ہوجانا + آتش ؎

خفا دم چاہنے والوں سے ہونگے غوطے کھا کھا کر
بہت کف لائیگا وہ طفل خوش اسلوب دریا میں

**کِفن پھاڑ کے بولنا** ۔ ا۔ ف ل ۔ نہایت شور کے ساتھ جواب دینا ۔ غل مچانا ۔ (۲) دفعتہً بول اُٹھنا + (اگر کوئی شخص سوتے سوتے بول اُٹھتا ہے تو مذاقاً اُسکی نسبت بولا کرتے ہیں)

**کفن سر سے باندھنا ۔ یا ۔ لپٹینا** ۔ ا۔ ف ل ۔ اپنی زندگی کو خطرے میں ڈالنا سر کو ہتیلی پر رکھ لینا ۔ جان پر کھیلنا +

**کفن کاٹھی کرنا** ۔ ا۔ ف م ۔ مردے کو کفنانا تجہیز و تکفین کرنا + (ہندو)

**کفے اشپینا** ۔ ا۔ محاورہ ۔ (چابک سوار) پانچ

**کفے دینگا** ۔ ا۔ محاورہ (چابک سوار) پچاس

**کفے لانگ** ۔ ا۔ محاورہ (چابک سوار) پانچسو ۔

**ککڑ خانہ** ۔ ا۔ اسم مذکر ۔ (۱) وہ جگہ جہانپر عام لوگ بیٹھ کر حقّہ پئیں + (۲) ناقص جگہ ۔ بھٹیار خانہ +

**ککڑ والا** ۔ ا۔ اسم مذکر ۔ (ککڑ ایک قسم کا پینے کا تنبا کو ہوتا ہے جو گیلا اور سوکھا ملا کر بناتے ہیں) (۱) وہ شخص جسکا پیشہ بازار کے لوگوں اور

راہ گیروں کو حقہ پلاتا ہو + (۲) ذلیل آدمی +

**ککڑی کا چور** ۔ ہ ۔ اسم مذکر ۔ ذرا سی چیز چرانے والا ۔ چھوٹی چیز کا چور +

**ککڑی کھیرا کرنا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ (جس طرح ککڑی آسانی سے اور جلد ٹوٹ جاتی ہے اسی طرح آدمی کو ذرا سی بات میں کوس ڈالنا) بددعائیں دینا ۔ بات بات میں کوسنا + **نظیر**

سن میاں ہمکو جو تو کرتا ہے ککڑی کھیرا
کوستا ہر گھڑی ہر آن کا ہوتا ہے برا

**ککڑی ہو جانا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (بازاری) سکڑ کر یا اینٹھ کر ذرا سا ہو جانا +

**کل اچھال** ۔ ہ ۔ صفت ۔ (۱) ننگِ خاندان بدنام کنندۂ خاندان ۔ نام ڈبووا +

**کل اچھالنا ۔ کل کو بٹا لگانا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ اپنے خاندان کو بدنام کرنا +

**کلام اللہ اٹھانا** ۔ ا ۔ ف م ۔ قرآن شریف کی قسم کھانا +

**کلائی کرنا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ حریف کے ہاتھ کو اپنی کلائی کے اوپر سے اپنے اسی ہاتھ کے زور سے ہٹا دینا ۔ طاقت آزمائی کرنا ۔ ایک قسم کی ورزش کرنا + **بحر**

پنجۂ دنداں تری کنگھی نے موڑا سانپ کا
کر کے گیسو نے کلائی ہاتھ توڑا سانپ کا

**کل بگڑ جانا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ کسی اوزار کے پرزے وغیرہ کا خراب ہونا ۔ کسی چلتی چیز یا کسی عضو کا بیکار ہو جانا +

**کل بے کل ہونا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ نس پٹھا بھڑک جانا ۔ بے چین ہو جانا +

**کل پڑنا ۔ یا ۔ آنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ آرام ملنا ۔ راحت پہنچنا + **داغ**

کوئی دم کوئی گھڑی کل نہیں آتی دل کو
میں بیاں کس سے کروں آٹھ پہر کی صورت

**کل جبھا** ۔ ہ ۔ اسم مذکر ۔ (کالی جیبھ والا) وہ شخص جسکی بددعا بہت جلد اثر کرے منحوس +

**کلجگ کا پربھاؤ ہے** ۔ ہ ۔ محاورہ ۔ کلجگ کا اثر ہے ۔ برا زمانہ آگیا ہے

**کل سرا** ۔ ہ ۔ اسم مذکر ۔ کالے سر والا ۔ آدمی + اس کل سرے سے سب نے پناہ مانگی ہے +

**کل سے بیٹھنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ چین یا آرام سے بیٹھنا ۔ آرام ملنا +

**کل کا پتلا ہے** ۔ ہ ۔ محاورہ ۔ کلدار پتلی ہے ۔ کل کے ذریعہ سے حرکت کرنیوالی چیز ہے ۔ غیر کے تابع ہے + **فغاں**

آدمی کہتے ہیں جسکو ایک پتلا کل کا ہے
پھر کہاں کل اسکو جب کل ہو ذرا بگڑی ہوئی

**کل کا لڑکا ہے۔** ہ۔ محاورہ۔ ہمارے سامنے کا بچہ ہے۔ وہ شخص جو اپنے دیکھتے دیکھتے ہوش سنبھالے۔ ناتجربہ کار

**کل کی بات ہے۔** ہ۔ محاورہ۔ تھوڑے دنوں کا ذکر ہے +

**کلکلاں کو۔** ہ۔ م ف۔ (۱) آیندہ کو۔ آگے کو + (۲) اِتفاقاً۔ قضا کار۔ سنجوگ سے +

**کل کل کرنا۔ یا۔ مچانا۔** ہ۔ ف م (۱) باہم جھگڑنا۔ تکرار کرنا۔ (۲) آج کل کرنا۔ ٹالنا +

**کل موڑنا۔ پھیرنا۔ یا۔ گھمانا۔** ہ۔ ف م (۱) کل کو جاری کر دینا یا چلا دینا + (۲) کسی کے دل کو ایک طرف سے ہٹا کر دوسری طرف لگا دینا۔ طبیعت کو پھیر دینا + (۳) درست یا ٹھیک کرنا +

**کل ہاتھ میں ہونا۔** ہ۔ ف ل کسی پر اختیار ہونا + اُنکی کل تمھارے ہاتھ میں ہے +

**کُلّی بکھاننا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) کسی کے بزرگوں کے حالات تعریف کے ساتھ بیان کرنا (۲) بھٹئی کرنا۔ تعریف کرنا + (۳) بُرائی کے ساتھ کسی کے باپ دادا کا نام لینا کسی کے بڑوں کو گالیاں دینا +

**کلمہ پڑھانا۔** ا۔ ف م۔ کسی کو مسلمان کرنا

**کلمہ پڑھنا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) ایمان لانا مسلمان ہو جانا + (۲) اطاعت یا فرماں برداری کرنا + **جرأت** ؎

کلمہ پڑھے ترا تجھے دیکھے جو اک نظر
کافر اثر ہے یہ تیری کافر نگاہ کا

(۳) کسی کے کمال یا ہنر کا مُقِر ہونا۔ تعریف کرنا + **یاز علی** ؎

سُنا ہے اے (زاہد) تو نے با جاجب سے ادھر گن کا
لگی ہے تب سے کلمہ پڑھنے تو از حد فرنگن کا

**کلمۂ کفر۔** ف۔ اسم مذکر۔ (۱) بے ادبی یا توہین مذہب کا کلمہ (۲) غرور کی بات۔ نخوت آمیز کلام +

**کلمہ کا شریک۔** ا۔ اسم مذکر۔ (۱) ہم مذہب یا ہم مشرب آدمی + (۲) مسلمان بھائی +

**کلمہ گو۔** ف۔ صفت۔ (۱) معتقد + (۲) خیر خواہ۔ دعا گو۔ کلمہ بھرنیوالا +

**کلمے کی اُنگلی۔** ا۔ اسم مؤنث۔ انگشتِ شہادت۔ سبابہ۔ بت اُنگلی +

**کلنک کا ٹیکا لگانا۔** ہ۔ ف م۔ رُسوا کرنا۔ داغ یا عیب لگانا۔ الزام دھرنا

**کلول ٹلنا۔** ہ۔ ف ل۔ عو۔ (پرانا محاورہ) آفت یا بلا کا دور ہونا + **منیر** ؎

ہیں غش آگیا تھا وہ بدن دیکھ
بڑی کلول ٹلی ہے جان پر سے

**کلہ دراز۔** ا۔ صفت۔ (۱) ہر وقت چیخ کر بات کرنیوالی + (۲) گالی گلوج کرنیوالی۔ زبان دراز

**کلھیا سا۔** ہ۔ صفت۔ بہت تنگ۔ سکڑا ہوا۔ مث: کیسے کلیاسے مکان میں رہتے ہو +

**کلھیا میں گڑ پھوٹنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) پوشیدہ یا خفیہ کام ہونا + (۲) ناممکن کام ہونا +

**کلھیا میں گڑ پھوڑنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) چھپا کر کوئی کام کرنا۔ پوشیدہ یا خفیہ کام کرنا + (۲) ناممکن بات کرنا +

**کلھیا میں گڑ تھوڑا ہی پھوٹتا ہے۔** ہ۔ محاورہ (چونکہ گڑ کلھیا میں جو ایک چھوٹا سا برتن ہوتا ہے نہیں ٹوٹ سکتا) اسی سبب سے خفیہ کام نہیں ہو سکتا ہے۔ چوری یا چھپاؤ کوئی امر نہیں ہو سکتا ہے +

**کلھیاں بھرنا۔** ہ۔ ف ل۔ دودھ یا شربت کی کلھیاں کسی دیبی پر چڑھانا +

**کلیات ہونا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) پھلنا پھولنا۔ سرسبز ہونا + (۲) (ہندو) فنا فی اللہ ہونا۔ مر جانا۔ فوت ہونا +

**کلے تلے دبا لینا۔** ہ۔ ف م۔ اپنی چیخم چاخ میں دوسرے کو بات نہ کرنے دینا دوسرے کو غل مچا کر دبا لینا + (م عو) +

**کلیجہ اچھلنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) دھڑکن ہونا خوف یا دہشت کے باعث بے چین ہونا + (۲) مارے خوشی کے بیتاب ہونا +

**کلیجہ اڑا جانا۔** ف ل۔ طبیعت گھبرانا۔ جی پریشان ہونا +

**کلیجہ الٹ جانا۔** ہ۔ ف ل۔ دیکھو (جی الٹ جانا) + بحر ۵

اقرار وصل کرکے پھر انکار ظلم ہے!
تم کیا پلٹ گئے کہ کلیجہ الٹ گیا

**کلیجہ بڑھ جانا۔** ہ۔ ف ل۔ دیکھو (جی بڑھنا)

**کلیجہ بیٹھا جانا۔** ہ۔ ف ل۔ دیکھو (جی بکھرنا)

**کلیجہ بندھنا۔ چھیدنا۔ یا۔ سالنا** ہ۔ ف م۔ عو۔ (۱) دکھ دینا۔ دلی صدمہ پہنچانا + (۲) طعنے مہنے دینا۔ بولی مارنا +

**کلیجہ پر چوٹ۔ یا۔ گھونسا لگنا۔** ہ۔ ف ل۔ اندرونی صدمہ پہنچنا +

**کلیجہ پکنا۔** ہ۔ ف ل۔ عو۔ دیکھو (چھاتی پکنا) + جرات ۵

دل اپنا یاں تلک اس عشق کے ہاتھوں سے پکا ہے
کہ تار اشک بھی جوں سلک گوہر آبلہ پا ہے

**کلیجہ پھٹنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) دلوں میں فرق

آجانا۔ پہلی سی محبت نہ رہنا + دیکھو (دل پھٹنا) + (۲) باہم دشمنی و عداوت ہونا

**کلیجہ تر ہونا۔** ا۔ ف ل۔ دیکھو (پوٹا تر ہونا

**کلیجہ تھام تھام کر رونا۔** ہ۔ ف ل عو۔ رونے کی کثرت کے مارے آخر سہارا لے لیکر رونا۔ روتے روتے بُرا حال ہو جانا +

**کلیجہ تھام کر۔یا مسوس کر رہجانا۔** ہ۔ ف ل۔ رنج والم اظہار نکر سکنا۔ صدمہ کو ضبط کرنا۔ پتھر کی چھاتی کر لینا +

**کلیجہ ٹوٹا جانا۔** ہ۔ ف ل۔ بھوک کے مارے بڑی بیچینی ہونا۔ خوب بھوک لگنا +

**کلیجہ ٹوٹنا۔** ہ۔ ف ل۔ دلپر صدمہ پہنچنا۔ دلپر چوٹ لگنا + **میر** ؎

کبھی میر اس طرف آکر جو چھاتی کُوٹ جاتا ہے
خُدا شاہد ہے اپنا تو کلیجہ ٹُوٹ جاتا ہے

**کلیجہ ٹُوک ٹُوک ہونا۔** ہ۔ ف ل۔ برداشت یا سہار کی طاقت نہ رہنا۔ نہایت بیچین ہونا

**کلیجہ ٹھنڈا رہے۔** ہ۔ کلمہ دعائیہ۔ سُکھ بلسو۔ سُکھی رہو۔ اچھے رہو +

**کلیجہ ٹھنڈا کرنا۔** ہ۔ ف م۔ آرام پہنچانا۔ تسکین دینا۔ تسلی کرنا۔ خوش کرنا +

**کلیجہ ٹھنڈا ہونا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) تسکین پہنچنا۔ تسلی و تشفی ہونا + (۲) صبر آنا۔ ٹھنڈک ہونا + (۳) راحت یا آرام پانا۔ چلیت پڑنا۔ جی خوش ہونا + **نسیم** ؎

(۱) تم گلے سے لگ گئے ٹھنڈا کلیجہ ہو گیا
میرے دل میں جو پھپھولا تھا وہ دانا ہو گیا

(۲) راکھ جلکر یہ ہوا تا ہو کلیجہ ٹھنڈا
دل سوزاں کو ہے تشبیہ دو دانہ کے

**کلیجہ جلانا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) دیکھو (جی جلانا) + (۲) حقہ پینے کے باعث دل کو صدمہ پہنچنا

**کلیجہ چھلنی ہو جانا۔یا۔چھن جانا۔** ہ۔ ف ل۔ طعن تشنیع سنتے سنتے تنگ آجانا سننے کی سہار نہ رہنا + **مصرع** ؎

(۱) بولیوں سے سوت کی چھلنی کلیجہ ہو گیا

(۲) بس ناصحا یہ تیر ملامت کہاں تلک!
باتوں سے تیری آہ کلیجہ تو چھن گیا

**کلیجہ دھڑکنا۔ کلیجہ دھک دھک۔یا۔ دھکڑ دھکڑ کرنا۔** ف ل۔ (۱) کسی صدمہ کے باعث دل کا جلد جلد حرکت کرنا + (۲) مضطرب ہونا۔ پریشان ہونا (۳) ڈرنا۔ خوف کرنا +

**کلیجہ دھک سے ہو جانا۔** ہ۔ ف ل عو۔ کسی خوف یا صدمے کے باعث جی بیٹھ جانا + **جانصاحب** ؎

ہو گیا دھک سے کلیجہ۔ اوہی! میں تو ڈر گئی
گھر میں بی مہتاب کے ٹوٹا جو تارا رات کو

**کلیجہ سُلگانا۔ یا جلانا۔** ہ۔ ف۔ م۔ رنج دینا۔ جی جلانا + جرات سہ

یہ کہہ کے شب وصل میں سُلگا نہ کلیجا
ہے ہے نہ لپٹ مجھ سے کہ پنڈا ہے ترا گرم

**کلیجہ کاڑھ کے۔ یا۔ نکال کے دینا۔** ہ۔ ف۔ م۔ (۱) کسی شخص کو اپنی نہایت عزیز چیز دینا + (۲) اپنا روپیہ بلا گروی قرض دیدینا +

**کلیجہ کاڑھ لینا۔ یا۔ نکال لینا۔** ہ۔ ف۔ م۔ (۱) ڈائن کی طرح جگر کھا جانا + (۲) کسی کا دل چھین لینا۔ موہ لینا + (۳) چوٹی کی یا اچھی سے اچھی چیز چھانٹ لینا + (۴) کسی کی جمع پونجی چُرا لینا۔ کسی کی جیب میں سے روپیہ نکال لینا +

**کلیجہ کانپنا۔** ہ۔ ف۔ ل۔ ڈر لگنا۔ خوف معلوم ہونا +

**کلیجہ کٹنا۔** ہ۔ ف۔ ل۔ (۱) خون کے دست آنا لہو موت نے لگنا۔ (۲) بیجا روپیہ خرچ ہونا (۳) جی کڑھنا۔ بُرا معلوم ہونا +

**کلیجہ کھرچنا۔** ہ۔ ف۔ ل۔ بھوک یا کھدیا لگنا۔ اشتہا معلوم ہونا +

**کلیجہ کھلانا۔** ہ۔ ف۔ م۔ کسیکو خوب روپیہ کھلانا۔ بکمال خاطر و مدارات کرنا + ب

شاد ہو ہو کے کھلانا ہو اب کلیجہ اپنا
غم بھی کیا یاد کریگا کہ مدارات نہ کی

**کلیجہ مُنہ کو آنا۔** ہ۔ ف۔ ل۔ (۱) جی اُتھل پُتھل ہونا۔ نہایت جی گھبرانا۔ دم بولانا از بس بیتابی و قلق ہونا + آتش

(۱) فرقت یار میں بیتابی دل کب سے کہیئے
کب کلیجہ نہیں مُنہ کو دم فریاد آیا

(۲) اگرچہ مُنہ سے بولوں ہوں مزا الفت کا جاتا ہے
اگر چُپکا ہی رہتا ہوں کلیجہ مُنہ کو آتا ہے

(۲) نفرت کرنا۔ گھنیانا۔ کراہیت کرنا +

**کلیجہ ملنا۔** ہ۔ ف۔ م۔ دلکو مسوسنا۔ دلی صدمہ پہنچانا۔ رنج دینا + سحر سہ

رنج فرقت کو پہنچتی نہیں ایذا کوئی
دل میں بیٹھا ہوا ملتا ہے کلیجہ کوئی

**کلیجے پر سانپ لوٹنا۔** ہ۔ ف۔ ل۔ دیکھو (چھاتی پر سانپ لوٹنا)

**کلیجے پر گھونسا سا لگنا۔** ہ۔ ف۔ ل۔ دل پر نہایت چوٹ لگنا + جرات سہ

کہہ کے غصہ میں بھر آیا اور بھی چلتے ہوئے
ایک گھونسا سا کلیجے پر لگا جاتے ہو تم

**کلیجے پر ہاتھ دھر کے دیکھنا۔** ہ۔ ف۔ ل

اپنا سا حال دوسرے کا سمجھنا +

**کلیجے یا جگر سے دھواں اٹھنا۔** ہ۔ ف ل۔ دل سے آہ نکلنا۔ جرأت سے

لگائی آگ کسنے میرے گھر کو
دھواں سا کچھ تو اٹھتا ہو جگر سے

**کلیجے سے لگا کے رکھنا۔** ہ۔ ف م۔ نہایت عزیز کر کے رکھنا۔ چھپا کر رکھنا۔ پیارا جاننا۔ جان کے برابر عزیز سمجھنا +

**کلیجے کا ٹکڑا۔ یا کلیجے کی کور۔** اسم مذکر۔ لخت جگر۔ نور چشم۔ آنکھ کی پتلی۔ نہایت پیارا اور لاڈلا +

**کلیجے میں ہاتھ ڈالنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) کسی کا کلیجہ نکال لینا۔ یا۔ چھین لینا + (۲) کسی کے دلمیں جگہ کرنا + میرے

حنا سے یار کا پنجہ نہیں ہے گل کے رنگ
ہمارے اُسنے کلیجے میں ہاتھ ڈالا ہے

(۳) کسیکے دلکو دکھ دینا۔ کسی پر دانو چلنا۔ کسی کے مال پر نیت کرنا +

**کلیجے والی یا کلیجے کھائی۔** ہ۔ اسم مؤنث۔ ڈائن۔ چڑیل +

**کمال کرنا۔** ا۔ ف م۔ (۱) اپنی کمال سے کسیکو دھوکا دینا۔ غالب آنا۔ چال یا عیاری کرنا + (۲) کوئی انوکھی یا عجیب

بات کرنا +

**کما لینا۔** ہ۔ ف م۔ کمزور کر دینا۔ ست نچھوڑنا۔ چر لینا +

**کمان ابرو۔** ف۔ اسم مذکر (نظم) کمان جیسی بھویں والا۔ معشوق +

**کمان پر جانا۔ یا۔ ہونا۔** ا۔ ف ل۔ فوجی خدمت پر جانا۔ لڑائی پر جانا +

**کمان چڑھنا۔** ا۔ ف ل۔ فتحیاب ہونا۔ جیتنا +

**کمان دغنا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) حکم ہو جانا (۲) بندوق کا چھوٹنا +

**کماؤ دھن۔** ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) فرزند نرینہ بیٹا۔ پوت + (۲) بھاڑے کا ٹٹو۔ ٹھیکہ گاڑی وغیرہ + (۳۔ بازاری) لڑکی یعنی رنڈی +

**کمبختی آنا۔** ہ۔ ف ل۔ مصیبت یا شامت آنا۔ بُرے دن آنا +

**کمبختی کا مارا۔** ا۔ صفت۔ بدنصیب مصیبت زدہ +

**کمبختی کے دن۔** ا۔ محاورہ۔ ایام مصیبت کڑوے کسیلے دن۔ بُرا وقت +

**کمبختی نے گھیرا ہے۔ کمبختی نے تو نہیں گھیرا۔** ا۔ محاورہ۔ شامت آئی

سے۔ تقدیر نے دھکا دیا ہے + شوق

اب میں سمجھی جو قصد تیرا ہے
اسے تو کمبختیوں نے گھیرا ہے

**کمپا مارنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) ایک لاسے دار لکڑی کے ذریعہ سے جسکو کمپا کہتے ہیں پرندے پکڑنا۔ پرندوں کا شکار کرنا +

نالہ جب پار گیا چرخ کے بوسے یہ ملک  — برق
طائر سدرہ کو صیاد نے کمپا مارا

(۲) پھنسانا۔ جال میں لانا + (۳) مطلب برآری کرنا۔ کام نکالنا۔ مقصد حاصل کرنا +

**کمپو پڑنا۔** ا۔ ف ل۔ فوج کا قیام کرنا۔ لشکر کا اُترنا +

**کمپو کے بگڑے ہوے۔** ا۔ اسم مذکر (۱) سرکش۔ باغی + (۲) شہدے عیاش۔ لُچے گُنڈے +

**کم رُو۔** ا۔ صفت۔ (۱) بدصورت + (۲) بے حیثیت کم لیاقت + (۳) بزدل۔ نامرد

**کم سُننا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) کچھ بہرہ ہونا۔ اونچا سُننا + (۲) عدم توجہ کرنا۔ بے پروائی کرنا۔ مطلق دھیان نہ دینا +

ایسی کم سنتے ہیں !

**کم ظرف۔** ہ۔ صفت۔ اوچھا۔ وہ شخص جو ذرا سے اپنے احسان کو جھٹ جتانے لگے۔ کم حوصلہ۔ سفلہ + شوق

ایک ساغر میں ہوش اُڑ گئے واہ
کتنے کم ظرف ہو معاذ اللہ

**کمر باندھنا۔ یا۔ کسنا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) مستعد و تیار ہونا۔ آمادہ ہونا + (۲) کسی کام کے سرانجام کا ارادہ کر لینا +

**کمر پکڑ کے اُٹھنا۔** ا۔ ف ل۔ ایسا کمزور و ناتواں ہو جانا۔ کہ اٹھتے وقت کمر پر ہاتھ رکھکر اُٹھنا۔ بڈھا ہو جانا +

**کمر پکڑنا۔ یا۔ تھامنا۔** ا۔ ف م۔ (۱) سہارا دینا۔ مدد کرنا + (۲) سر پکڑنا

**کمر ٹُوٹا۔** ا۔ صفت۔ (۱) کُبڑا۔ کوزہ پشت (۲) نامرد نپنسک۔ ڈھیلا +

**کمر ٹُوٹنا۔ یا۔ ٹُوٹ جانا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) کمر کی طاقت کم ہو جانا۔ کمزور ہو جانا بڈھا ہو جانا + (۲) سہارا جاتا رہنا۔ ہمعمر لڑکے یا برابر کے بھائی کا مرنا۔ صدمہ جانکاہ پہنچنا + (۳) جی ٹوٹنا ہمت ہارنا

نازک کمر جب اپنی تو نے سفر پہ باندھی  (جرأت)
کیونکر کمر کسی کی اے نازنیں نہ ٹوٹے

**کمر توڑنا۔** ا۔ ف م۔ (۱) ضعیف کر دینا ناتواں بنا دینا۔ ذوق سہ

توڑا کمر شاخ کو کثرت نے ثمر کی
دنیا میں گرانباری اولاد غضب ہے

(۲) ہمت ہرانا۔ پست ہمت کرنا+ شوق ؎

کوئی بولا کمر توتوڑ چلے + یہ کہو ہمکو کہ کس پہ چھوڑ چلے

**کمر ٹھوکنا**۔ ا۔ ف م۔ شاباشی دینا۔ تعریف کرنا

**کمر جھکنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) کُبڑا ہوجانا۔ کوزہ پشت ہوجانا۔ (۲) بڈھا ہوجانا+

**کمر رہجانا**۔ ا۔ ف ل (۱) مفلوج ہوجانا۔ سیتانگی ہونا۔ کمر کا بیحس و حرکت ہوجانا۔ (۲) تھک جانا+

**کمر سیدھی کرنا**۔ ا۔ ف ل۔ لیٹنا۔ آرام کرنا۔ ذرا کے ذرا سونا۔ قیلولہ کرنا+

**کمر کا ڈھیلا**۔ ا۔ صفت۔ نامرد۔ کمر ٹوٹا۔

**کمر کا مضبوط**۔ ا۔ صفت (۱) دیر تک ٹھہرنیوالا۔ مرد صفت۔ دیر میں انزال ہونیوالا+ (۲) شہ زور۔ طاقتور+

**کمر کرنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) (کبوتر باز) کبوتروں کا آدھی قلا کرنا۔ یا ایک قسم کا انداز دکھانا

ناسخ

کیا ہی اے طفل تری تاب کمر کا ہے اثر
تری ٹکڑی کے کبوتر بھی کمر کرتے ہیں

(۲) (چابکسوار) گھوڑے کا کمر یا پٹھوں کو اس طرح اچھالنا جس سے سوار کے گر پڑنے کا اندیشہ ہو۔ گھوڑے میں یہ ایک قسم کا عیب + جو یہ گھوڑا کمر نہ کرتا تو بے عیب تھا+

**کمر کمر**۔ ہ۔ م ف۔ کمر تک۔ کمر کے برابر+

**کمر کوٹ**۔ ا۔ کمر برابر فصیل۔ سینہ پناہ۔ اونچی دیوار+

**کمر کھولنا۔ یا۔ کھول بیٹھنا**۔ ا۔ ف ل (۱) پیٹی کھول ڈالنا۔ (۲) آرام لینا۔ بےچنت ہوجانا+ (۳) سعی و کوشش کرنے سے دست بردار ہونا۔ فارغ ہونا+ ؎

کھول ڈالی قتل کرکے ہمکو قاتل نے کمر
آج ترکش بھر گئی خالی تمنچا ہوگیا

**کمر لگنا**۔ ا۔ ف ل (۱) گھوڑے وغیرہ کی پیٹھ کا زخمی ہوجانا+

**کمر مارنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) فوج کے بڑے حصہ پر حملہ کرنا۔ پہلو کے رخ سے مارنا+

**کمر ملانا**۔ ا۔ ف م۔ (بازاری) مجامعت کرنا۔ جماع کرنا+

**کملی کتھری کرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (پنجاب) خانگی اسباب اُٹھانا۔ بندھنا بوریا سنبھالنا+

**کمہار کا آوا**۔ ہ۔ محاورہ۔ ماں کا پیٹ+

ماں کا پیٹ کمہار کا آوا کوئی گورا کوئی کالا+ مثل

**کمبلہ کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ ذبح کرنا۔ چھری پھیرنا۔ کاٹنا+ (قصائی)

**کمی نہ کرنا**۔ ا۔ ف م۔ اپنی چلتی میں کسر نکرنا۔ اپنے سے جو کچھ ہو سکے وہ سب کرنا۔

ستم ہی کرنا جفا ہی کرنا نگاہ اُلفت کبھی نہ کرنا
تمہیں قسم ہے ہمارے سر کی ہمارے حق میں کمی نہ کرنا (داغ)

**کنارہ کرنا۔ کنارہ کشی کرنا۔ کنارہ کش ہونا**۔ ا۔ ف م۔ علیحدگی اختیار کرنا۔ باز آنا۔ بچنا۔ علیحدہ ہو جانا +

**کنارے بیٹھا ہے**۔ ا۔ محاورہ۔ مرنے کے قریب ہے۔ گور میں پاؤں لٹکا رکھے ہیں + جمنا کنارے بیٹھا ہے +

**کنارے کنارے چلنا**۔ ا۔ ف م۔ بچکر چلنا +

**کنارے لگانا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) دریا پار اُتار دینا + (۲) مدد یا سہائتا کرنا

**کنارے لگنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) دریا پار ہونا + (۲) ختم ہونا۔ مرنا +

**کنارے ہو جانا**۔ ف ل۔ ایک طرف ہو جانا۔ بچ جانا +

**کن انکھیوں سے دیکھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ گوشۂ چشم سے نگاہ کرنا۔ آنکھ کے کونے سے دیکھنا۔ پوشیدہ طور سے دیکھ لینا۔ نیچی نظروں سے دیکھنا +

**کناہی کاٹنا**۔ ہ۔ ف ل۔ ایک رستے کو کاٹکر دوسرا رستہ لینا + (از گلشن فیض)

**کنٹک پنا کرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ بخیلی یا کنجوسی کرنا۔ اوت بچارنا +

**کنٹھا اُٹھانا**۔ ہ۔ ف ل۔ تسبیح کی قسم کھانا۔ گنگا جلی اُٹھانا + بحر سہ

ہم سے نہ ہو غبار یہ باور نہیں ہمیں
گو تم نے خاک پاک کا کنٹھا اُٹھا لیا

**کنٹھ بیٹھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ گلا بیٹھنا یا پڑ جانا۔ آواز بھاری ہو جانا +

**کنٹھ سوکھ جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) مارے پیاس کے حلق سوکھ جانا۔ (۲) دُبلا اور لاغر ہو جانا +

**کنٹھ کرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ حفظ کرنا۔ نوک زبان کرنا۔ ازبر کرنا +

**کنٹھ نکلنا۔ یا پھوٹنا**۔ ہ۔ ف ل۔ سن بلوغت کو پہنچنا۔ بالغ ہو جانا۔ جوانی کی علامت نمودار ہونا +

**کنٹھی باندھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) کسیکا شش یا چیلا ہو جانا۔ مرید ہو جانا۔ بیعت ہو جانا + (۲) گوشت کھانے اور شراب پینے سے پرہیز کرنا۔ پارسا بن جانا +

**کنٹھی دینا۔یا۔باندھنا۔** ہ۔ف م۔ چیلا یا شِشّ کرلینا۔ مرید کرنا +

**کنجروں کی بولی۔** ہ۔ اسم مؤنث۔ (۱) سانسیوں کی اصطلاح + (۲) فحش زبان۔ بازاری گفتگو +

**کنجڑے قصائی۔** ا۔ اسم مذکر۔ نیچ یا گھٹیل قوم کے آدمی۔ عوام۔ ادنیٰ آدمی +

**کنجڑے کا نملہ۔** ا۔ اسم مذکر۔ (۱) وہ برتن جسمیں کُنجڑا اپنی کُل بکری کوڑیاں پیسے ریزگاری اور روپیہ وغیرہ ڈالتا جاتا ہے (۲) ملا جلا حساب + (۳) کھچڑی۔ گڈمڈ گول مال + (۴) ابتری۔ بے ترتیبی +

**کنچن برسنا۔** ہ۔ف ل۔ چاروں طرف سے روپیہ کی آمد ہونا۔ جھڑا جھڑ روپیہ آنا۔ کثرت سے آمدنی ہونا +

**کنچن نیر۔** ہ۔ اسم مذکر۔ نہایت شفاف یا ستھرا پانی + دوہا ؎

دلی نگر سہاونا برسے کنچن نیر
سبکے کنتھ ٹھوکرے گئے عالمگیر

**کندن بن جانا۔** ہ۔ف ل۔ صاف اور ستھرا نکل آنا۔ خوب نکھر جانا +

**کندھا دینا۔** ہ۔ف م۔ (۱) کندھے پر رکھکر لیجانا + (۲) سہارا لگانا + (۳) ارتھی کو کندھے پر رکھکر لیجانا +

**کندھا ڈالدینا۔** ہ۔ف م۔ (۱) بیل کا اپنے کندھے پر سے جوئے کو گرا دینا (۲) ہمت ہارنا۔ دل توڑنا +

**کندھا لگنا۔** ہ۔ف ل۔ کندھے کا زخمی ہو جانا +

**کُندہ ناتراش۔** ف۔ اسم مذکر۔ احمق بچھیا کا باوا +

**کندھے لگالینا۔** ہ۔ف م۔ بچے کو تھپک کر سلانا +

**کندے باندھ جوڑ۔یا۔ تول کر آجانا** ہ۔ف ل۔ گدیسی آپڑنا۔ بلا تامل اکڑ تیز ہو جانا +

**کندی کرنا۔** ہ۔ف م۔ (۱) کندی سینے موگری سے پیٹکر دُھلے ہوئے کپڑوں کی سلوٹیں نکالنا + (۲) زد و کوب کرنا۔ گت بنانا۔ خوب سا ٹھوکنا +

**کن سُوئیاں۔یا۔ کن سُوے لینا۔** ہ۔ف ل۔ دوسرے کی بات کو چھپ کر سُننا۔ چپکے سے کان لگا کر کسی کی بات سُننا۔ خفیہ بھید بھاؤ لینا +

**کنکر پتھر۔** ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) (حقارتًا) جواہرات ہیرا و الماس وغیرہ + (۲) الا بلا۔ واہیات

چیزیں +

**کنکرسا**۔ ہ۔ صفت۔ بہت ٹھنڈا۔ خنک۔ نہایت سرد + کنکرسا پانی ہے

**کن کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ کھڑی او پکی کھیتی میں اناج کا اندازہ کرنا۔ ناج کوتنا +

**کنگھی چوٹی**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ بناؤ سنگار۔ آرایش + **مؤلف گلشن فیض** سہ

وائے اندھیر کٹ گئی شب وصل
کنگھی چوٹی میں رسّی کا جل ہیں

**کن ماتر**۔ ہ۔ م ف۔ نہایت قلیل۔ بہت تھوڑا سا +

**کنواں ٹوٹنا**۔ ہ۔ ف ل۔ کنوئیں کا پانی کم ہو جانا + **ناسخ** سہ

سفلہ ہو جاتا ہے وقت امتحاں بے آبرو
ہے دلیل اس ادعا پر ٹوٹ جانا چاہ کا

**کنواں جوتنا۔ یا۔ چلانا**۔ ہ۔ ف م۔ کنوئیں سے پانی کھینچنا۔ آبپاشی کرنا +

**کنواں چھوڑ دینا**۔ ہ۔ ف م۔ کنوئیں سے پانی کھینچنا موقوف کر دینا +

**کنوتیاں بدلنا۔ یا۔ کھڑی کرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ گھوڑے کا کان کھڑے کر لینا چوکنا ہو جانا +

**کنونڈا کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) شرمندہ کرنا۔ لجانا + (۲) آبروریزی کرنا۔ بیعزتی کرنا + (۳) ممنون کرنا۔ احسان سے دبانا۔ شکرگزار بنانا +

**کنوں سے اُکھڑ جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) کنکوے کا کنوں کے پاس سے ٹوٹ جانا + (۲) ذرا سی ناراضگی سے بالکل قطع تعلق کر لینا +

**کنووں میں بانس ڈالنا**۔ ہ۔ ف م۔ کسی چیز کو کنوؤں میں بانسوں سے ٹٹولنا۔ بہت ڈھونڈ بھال کرنا +

**کنوئیں جھانکنا**۔ ہ۔ ف م۔ نہایت جستجو کرنا۔ تلاش کرنا + **سحر** سہ

یہ جگہ وہ ہے فرشتوں نے کنوئیں جھانکے ہیں
پاک آلایش دنیا سے بشر کیا ہوگا

**کنوئیں جھنکانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) سات کنوئیں دکھانا۔ جو کتے کے کاٹے کا ایک ٹوٹکا ہے + (۲) ناچ نچانا۔ ناک میں دم کرنا۔ تنگ کر مارنا + **میر حسن** سہ

ذرا چاہ کا دیکھ اپنی مزا
جھکاتی ہوں کیسے کنوئیں میں بھلا

**کنوئیں میں سے بولنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) نہایت ہلکی اور دبی آواز سے بولنا + (۲) قریب المرگ ہو جانا +

**کینہ نکالنا**۔ د۔ ف م۔ (ف کینہ کا بگاڑ ہے) حسد کرنا۔ بغض نکالنا +

**کنّی دبنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) چھپنا۔ کنیانا۔ لحاظ کرنا + (۲) کچھ خوف کرنا۔ ذرا ڈرنا + (۳) چیں ماننا۔ مغلوب ہونا +

**کنّی کھانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) کنکوے کا ایک طرف کو جھکنا + (۲) آنکھیں سامنے نہ کرسکنا۔ شرمانا۔ چھپنا + (بازاری)

**کُواریت اُتارنا**۔ ہ۔ ف م۔ ازالۂ بکر کرنا

**کُوارپن اُتارنا**۔ ہ۔ ف م۔ غریبا سو بیاہ کر دینا +

**کِواڑ توڑ توڑ کر کھانا**۔ ہ۔ ف ل۔ بہت مصیبت کے ساتھ دن کاٹنا عمر تیر کرنا +

**کوبا کاری کرنا**۔ ا۔ ف م۔ خوب پیٹنا۔ مار کے پلیتھن نکال دینا۔ زدوکوب کرنا +

**کوبانس کو بانس پھرنا**۔ ہ۔ ف ل م ع۔ ہرزہ گردی کرنا۔ واہی تباہی یا مارا مارا پھرنا +

**کوتاہ کرنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) بیان کو مختصر کرنا + (۲) بیباق کرنا۔ چکانا +

**کوٹھلا بھرنا**۔ ہ۔ ف م (حقارتاً) پیٹ بھرنا +

**کوٹھا بگڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) معدہ غلیظ ہو جانا۔ ہاضمہ میں فرق آجانا (۲) رحم یا بچے دان میں خرابی آجانا +

**کوٹھی بیٹھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ گھاٹا آجانا۔ دیوالہ نکلنا۔ ٹاٹ الٹ جانا +

**کوٹھے پر بیٹھنا۔ کوٹھا لیکے بیٹھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسب کرنا۔ زناکاری کرنا + ؎

(جان)
تجھ کو نہیں لحاظ تو کب مجھکو شرم ہے
بیٹھوں گی کوٹھا لیکے میں بھنڈی بزار ہیں

**کوٹھے والیاں**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ کسبیاں رنڈیاں +

**کوچا کریلا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ داغ دغیلا لڑکا۔ سیتلا کا کھاجا + (بازاری)

**کُوچ کرنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) روانہ ہونا۔ سدھارنا + (۲) رحلت کرنا۔ مرجانا + حالی ؎

کوچ سب کر گئے دلّی سے تیرے قدرشناس
قدریاں رہ گئے اب اپنی نہ گنوانا ہر گز

**کُوچہ گردی کرنا**۔ ا۔ ف ل۔ واہی تباہی پھرنا +

**کوچے دینا**۔ ہ۔ ف م۔ ع۔ گودنا۔ جلانا۔ ٹہنے دینا +

**کُوچے یا کونچیں کاٹنا**۔ ہ۔ ف م۔ کسی کے دونوں پاؤں ایڑی اور ٹخنے کے

بیچ میں سے کاٹ ڈالنا۔ لنگڑا کر دینا + ناسخ

تو نے جس روز سے قاتل مرے کوچے کاٹے
جو ہوس نے ترے کوچے کا گزر چھوڑ دیا

بحر

کوچہ گردی سے کسی صورت قدم رکتے نہیں
کاٹ ڈالوں اپنے کوچے سے یہی تعزیر یا

**کودوں دلانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) کودوں جو ایک سخت ناج ہوتا ہے اُسکو دلوانا + چاہے کودوں دلالے۔ چاہے منڈوا پالے + مثل (۲) کٹھن کام کرانا۔ محنت شاقہ لینا +

**کودوں دیکے پڑھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ کودوں جو پورب میں ایک بہت سستا ناج ہے اُستاد کو دیکر تعلیم پانا۔ نہایت قلیل محنتانہ دیکر پڑھنا۔ مفت میں علم سیکھنا۔ یا تربیت پانا +

کودوں ہی دیکے پڑھے ہو کچھ گرہ سے بھی دیا ہے + فقرہ

**کودوں کا بھات**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) ادنیٰ درجہ کا کھانا + کودوں کا بھات کن بھاتن میں۔ میاں ساس کن ساسن میں + مثل (۲) بے حقیقت یا کم قیمت سے +

**کورا بچنا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسی صدمہ یا آفت سے صاف بچ جانا۔ بال بیکا نہ ہونا +

**کورا برتن**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) نیا باسن + (۲) دوشیزہ۔ اچھوتی یا کواری عورت +

ذوقؔ: تازگی جی کی اور تری تن کی
واہ! کیا بات کورے برتن کی

**کورا پنڈا**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ (م عو) دوشیزہ باکرہ۔ کواری +

بوا! اس کورے پنڈے کو کیوں عیب لگاتی ہو؟

**کورا رکھنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) کچھ نہ بتانا۔ کچھ نہ سکھانا + (۲) کچھ ندینا۔ اقرار پورا نکرنا + (۳) کسی کی آرزو پوری نکرنا۔ خالی رکھنا

**کورا رہجانا**۔ ہ۔ ف ل۔ محروم رہنا۔ کچھ حاصل نہونا +

**کورا سر۔ کورے بال**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ وہ سر یا بال جنکو ابھی اُسترا نہ لگا ہو۔ بچے کے بال +

**کور پُچھوا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (پورب) سب سے پچھلا بچہ۔ پیٹ پوچھن +

**کور دبنا**۔ ہ۔ ف ل۔ دیکھو (کنّی دبنا)

**کور کسر نکالنا**۔ ا۔ ف م۔ عیب یا نقص دُور کرنا۔ بالکل درست یا ٹھیک کر دینا +

**کور گراس نکرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (ہندو) ایک نوالہ تک نہ کھانا۔ کچھ نہ کھانا۔ بھوکا رہنا +

**کورے اُسترے سے سر مُونڈنا**۔ ا۔ ف م۔ نہایت تیز اُسترے سے حجامت بنانا۔ سر پر ایک بال نہ چھوڑنا۔ خوب

ٹوٹنا۔ ٹھکنا۔ کپڑے اُتار لینا+

**کوڑا کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) گھوڑے کے تازیانہ لگانا یا کوڑا مارنا+ **صبا** ؎

توسنِ طبع کو کرتا ہوں میں کوڑا کیا اکیا!
ایک اک گام پہ پلٹتا ہے یہ گھوڑا کیا اکیا!

(۲) گھوڑے کو ڈپٹانا یا دَوڑانا+

گھوڑے کو جو کوڑا کرتا ہوں تو جا پڑا بیگنوں کے کھیت میں+ **(بھانڈ)** (۳) مارنا۔ پٹینا+

جوتی سے کوڑا نیکقدم پہ کرینگے وہ+ اپنا تو پاؤں بیچ سے گئیاں نکلگ

**کوڑمغز**۔ ا۔ اِسم مذکر۔ (س कूट کوٹ بمعنی مورکھ) بیوقوف کے سے دماغ والا۔ نہایت بیوقوف آدمی۔ بڑا مورکھ۔ جہل+

**کوڑھ میں کھاج**۔ ہ۔ محاورہ۔ ایک تو کوڑھ کی تکلیف اُسپر کھجلی مصیبت پر مصیبت+

**کوڑیا غلام**۔ ا۔ اِسم مذکر۔ (۱) وہ شخص جنکے اور ہاتھوں میں کوڑیاں جو غلامی کی علامت ہیں پہنے رہے یا وہ شخص جسکو ایک کوڑی کو مول لیا ہو۔ حلقہ بگوش۔ (۲) نہایت تابع۔ مطیع فرمانبردار+

**کوڑی بھر**۔ ہ۔ ف م۔ قدر قلیل۔ ذرا سا+

**کوڑی پھرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (لشکری) کسی کام کے لئے چند آدمیوں کا متفق ہوجانا (از گلشن فیض)

**کوڑی کا ہوجانا**۔ ہ۔ ف ل۔ کوڑی کی قیمت کا ہوجانا۔ بیقدر ہوجانا۔ کام کا نرہنا۔ نکما ہوجانا+ **آتش** ؎

ہے جب سے اوسکے ہاتھ میں ساغر شراب کا
کوڑی کا ہو گیا ہے کٹورا گلاب کا

**کوڑیے کرنا۔ یا۔ کرڈالنا**۔ ہ۔ ف م۔ (کسی چیز کو کوڑیوں کے عوض بیچ ڈالنا) اسی سبب سے سستا بیچنا۔ اونے پونے بیچ ڈالنا۔ دام کھڑے کر لینا+

**کوڑی کوڑی**۔ ہ۔ م۔ ف۔ حبہ حبہ۔ بالکل ذرا ذرا+

**کوڑی کوڑی جوڑنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) نہایت مشکل سے روپیہ اکھٹا کرنا+ (۲) نہایت کفایت شعاری کرنا۔ کنجوسی یا بخیلی کرنا+

کوڑی کوڑی مایا جوڑی کر باتیں چھل کی
بھاری بوجھ دھرا سر اُوپر کس بدھ ہو ہلکی

**کوڑی کوڑی کو تنگ**۔ یا۔ حیران ہونا

**کوڑی پاس نہونا**۔ ا۔ ف ل۔ نہایت غریب اور محتاج ہونا۔ مفلس یا کنگال ہوجانا+

**کوڑی کوس دَوڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (کوس بھر دوڑا کر اُسکی عوض میں ایک کوڑی پانا) اسی سبب سے سخت محنت کرنا۔ بڑی دقت

(فقرہ)
اٹھانا + کوڑی کوس دوڑتا ہے جب ٹکا پاتا ہے +

**کوڑی کو نہ پوچھنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) کسی چیز کی قیمت ایک کوڑی بھی نہ لگانا۔ کسی چیز کی ذرا قدر نہ کرنا + (۲) بہت حقیر و ادنی جاننا +

**کوڑی کے تین تین بکنا۔ یا۔ ہو جانا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) نہایت ارزاں یا سستا ہونا (۲) کمال بیقدری ہونا۔ بہت بے وقری ہونا

کوڑی کے سب جہان میں نقش و نگین ہیں
کوڑی نہ ہو تو کوڑی کے پھر تین تین ہیں — نظیر

**کوڑی کے کام کا نہیں**۔ ہ۔ محاورہ۔ (کوڑی کے برابر بھی کام نہیں دیتا) اسی سبب سے محض نکما اور ناکارہ۔ بالکل بیکار +

**کوڑیوں کا جھاڑ**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (بازاری) (۱) بچوں کا ایک کھلونا۔ جسمیں کوڑیاں لگی ہوئی ہوتی ہیں (۲) عضو تناسل +

**کوڑیوں کے مول**۔ ہ۔ صفت۔ کوڑیاں جسکی قیمت ہوں۔ نہایت ارزاں۔ بہت سستا

**کوڑیوں کے مول بکنا۔ یا۔ ہونا۔** ہ۔ ف ل۔ ارزاں یا سستا بکنا۔ نہایت بیقدری ہونا + آتش

محبت کوڑیوں کے ہو اگر مول
بنی آدم نہ لے یہ درد سر مول

**کوزے میں دریا کو بند کرنا**۔ ا۔ ف م۔ دیکھو (دریا کو کوزے میں بند کرنا)

ضبط گریہ نے تماشا طرفہ تر دکھلا دیا
چشم کے کوزے میں دریا بند کر دکھلا دیا — ذوق

**کوسوں بھاگنا۔ یا۔ دُور رہنا۔** ا۔ ف ل۔ نہایت نفرت کرنا۔ دور رہنا۔ بچنا +

**کوکر بسیرا کرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (کُتّے کی طرح جھٹ جاگ اُٹھنا) اسی سبب سے۔ ذرا کی ذرا دم لینا۔ بہت کم ٹھیرنا +

**کوکھ بند۔ کوکھ جلی۔** ا۔ صفت۔ (عو) بانجھ۔ عقیمہ +

**کوکھ شاستر**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (عو)۔ علم غیب میں کوکھ شاستر نہیں پڑھی ہوں

**کوکھ ماری جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (عو) بانجھ ہوجانا

**کوکھ کی آنچ**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ مادری الفت مامتا

**کوکھ مانگ سے بھری پُری رہے** ہ۔ کلمہ دعائیہ۔ تیری اولاد اور خاوند دونو جیتے رہیں۔ تو اولاد اور خاوند دونو کا سکھ دیکھے +

**کوکھیں لگ جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ کوکھوں کا اندر کو دھس جانا۔ بھوک کی علامت کا ظاہر ہونا بھوکا ہونا +

**کولا کاٹنا**۔ ہ۔ ف م۔ بوٹیاں نوچنا۔ کھال اُپاڑنا۔ کسی طرح کا صدمہ پہنچانا +

جو تم نہ دوگی تو میں کیا تمہارا کولا کاٹوں گا + (طنزاً بولتے ہیں)

**کولھو کا بیل** - ہ - اسم مذکر - (کولھو کا بیل ہر وقت اُسمیں چلتا ہی رہتا ہے) اسی سبب سے نہایت محنتی - دیکھو (**تیلی کا بیل**)

**کولھو کاٹ موگرا بنانا** - ہ - ف م - (کولھو جو ایک بہت بڑی لکڑی اور قیمت کا ہوتا ہے اور اُسکو کاٹ کر اُسمیں سے موگری جو چھوٹی اور کم داموں کی چیز ہوتی ہے بنانا) اسی سبب سے (۱) چھوٹی چیز کے بنانے میں بہت سا روپیہ یا کوئی قیمتی چیز لگا دینا + (۲) بیوقوفی کا کام کرنا - حماقت کرنا +

**کولھو کے بیل کی طرح پلنا** - ہ - ف ل - نہایت محنت اور مشقت کرنا +

**کولھو میں پلوانا** - ہ - ف م - (۱) کولھو میں پلوا کر مروا ڈالنا + (۲) نہایت سخت اور بیرحمی کی سزا دینا +

**کولی بھرنا - کولی میں لے لینا** - ہ - ف ل - (۱) ہم آغوش ہونا بغلگیر ہونا

جرأت
لے لوں اُسے کولی میں اگر میں تو عجب کیا
سے مرہم ابھی زخم مرے دل کا بھر آئے

(۲) حرص یا طمع کرنا +

**کون آنے اکا** - (دلال) ایک روپیہ نو آنے

**کونڈا کرنا** - ہ ف م - م عو - کھانا پکا کر اُسپر فاتحہ دلوانا - نذر و نیاز کرنا - (ہ عو) کڑاہی کرنا + **جانصاحب** ؎

ہمسائی! میرے سر کی قسم آئیو ضرور!
کونڈا کرونگی جمعے کو سید جلال کا

**کونڈی سونٹا بجنا** - ہ - ف ل - خوب بھنگ گھٹنا اور پی جانا +

**کوہ قاف** - ف - اسم مذکر - (۱) کاکسس کا پہاڑ + (۲) تاریک اور ناقابل گزر مقام

**کوے اڑانی** - ہ - اسم مؤنث - (۱) وہ عورت جسکی خدمت کوے اُڑانے ہوں نہایت ادنیٰ درجہ کی نوکر + (۲) عورت کے لئے ایک بیعزتی کا خطاب +

**کوئی دن تک یاد کروگے** - ہ - محاورہ گو اب ہماری قدر نہیں کرتے ہو مگر مرنے کے بعد ہمیں بھی مدت تک یاد کروگے +

**کوئی کسی کی قبر میں نہیں جائیگا - یا - نہیں سوئیگا** - ا - محاورہ - کوئی کسی کے بدلے نہیں مریگا - کوئی کسی کا صدمہ یا رنج نہیں برداشت کریگا -

**کوئی نہیں پوچھتا کہ تیرے منہ میں کے دانت ہیں** - ہ - محاورہ - بڑا امن چین اور آزادی کا زمانہ ہے

**کھاتا پیتا** - ہ - صفت - آسودہ - خوشحال +

٭ (ہندوستان کے زمانہ جہالت کی یہ بھی ایک سزا ہے جو سابق میں دی جاتی تھی)

**کھاتے پیتے لاتیں مارنا**۔ ہ۔ ف م۔ آسودہ ہوکر خدا کی شکایت کرنا۔ ناشکری کرنا دیکھو (**بھری تھالی میں لات مارنا**)

**کھاٹ پڑنا**۔ یا۔ **سینا**۔ ہ۔ ف ل۔ دیکھو (**چارپائی پر پڑنا**)

**کھاٹ سے اُتار لینا**۔ ہ۔ ف م۔ (بیمار کو مرنے کے وقت کھاٹ سے زمین پر اُتار لیا کرتے ہیں) اسی سبب سے مرنے کو ہو جانا

**کھاٹ سے لگ جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ دیکھو (**چارپائی سے لگ جانا**)

**کھاٹ کٹ جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ دیکھو (**چارپائی کٹ جانا**)

**کھاٹ کھٹولا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ دیکھو۔ (**اختر بختر**)

**کھاری کُنواں**۔ ہ۔ محاورہ۔ بے فیض آدمی

**کھاری کُنوئیں پر ڈول ڈال دینگے بھروا اور پیو**۔ ہ۔ محاورہ۔ غریب آدمی اپنی بیٹی کے بیاہ کی نسبت کہا کرتا ہے کہ مجکو دینے لینے چھوڑ پانی پلانے تک کا مقدور نہیں ہے۔ نہایت غریب ہوں

**کھاری کُنوئیں میں ڈال دینا**۔ ہ۔ ف م۔ ضایع کرنا۔ کھونا۔ فائدہ سے ہاتھ اُٹھا لینا + بحر سے

قند اگر سنے تیرے شیریں دہن کے وصف
کھاری کنوئیں میں قند کے کوزوں کو ڈالدے

**کہاسُنا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ گلہ شکوہ۔ سخت کلامی شکایت آمیز باتیں + ہمارا کہاسنا معاف کرنا +

**کہاسُنی**۔ یا۔ **کہن سُنن ہو جانا**۔ یا۔ **ہو پڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ باہم تکرار یا جھگڑا ہو جانا۔ شکر رنجی یا ان بن ہو جانا +

**کھال اُپاڑنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) کسی کے جسم پر سے کھال اُکھاڑنا + (۲) جان مارنا ۔ جان لینا + (۳) کچھ نہ لے سکنا +

**کھال اُڑانا**۔ یا۔ **اُدھیڑنا**۔ ہ۔ ف م۔ دیکھو (**چمڑی اُدھیڑنا**)

**کھال بگڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ کھال درست کرانے کو جی چاہنا۔ شامت آنا۔ پٹنے کو جی چاہنا +

**کھال کھینچنا**۔ ہ۔ ف م۔ (زندہ آدمی کی کھال اُسکے جسم پر سے اُتارنا) اسی سبب سے کسی کو جان سے مار ڈالنا۔ جان لینا۔ موت کی سزا دینا + آتش سے

(۱) شانہ کبھی جو اُسکی زلفوں کے بال کھینچے
مشاطہ کی وہ بیشک غصے میں کھال کھینچے

(۲) رسم ظلم رد عشق مت پوچھ تو کہ ناحق
ایکوں کی کھال کھینچی ایکوں کو دار کھینچا

٭ (ہندوستان کے زمانۂ جہالت میں یہ بھی ایک سزا تھی)

**کھال میں مست ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ دیکھو (**اپنی کھال میں مست ہونا**)

**کھانا دینا**۔ ہ۔ ف م۔ دعوت یا ضیافت کرنا +

**کھانڈے۔ یا۔ تلوار کی دھار پر چلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) خطرناک جگہ میں سفر کرنا + (۲) بے طرفدار اور بے غرض ہونا۔ نہایت عادل و منصف ہونا

**کہاں کا کہاں**۔ ہ۔ م۔ ف۔ بہت دور۔ بے ٹھکانے +

**کہاں کا آنا کہاں کا جانا**۔ ہ۔ محاورہ۔ کیسا ملنا کیسا بھیٹنا۔ ملاقات کسے کہتے ہیں +

کہاں کا آنا کہاں کا جانا وہ جانتے ہی نہیں یہ رسمیں
وہاں ہے وعدے کی بھی یہ صورت کبھی تو کرنا کبھی نہ کرنا (ذوق)

**کھلانے کمانے۔ یا۔ روزی کا ٹھیکرا**۔ ا۔ محاورہ۔ (بازاری) وہ لڑکی جسکو اس غرض سے پالا ہو کہ اسکی کمائی کھائیں۔ نوچی

**کھاؤ اُڑاؤ**۔ ہ۔ صفت۔ فضول خرچ۔ لکھ لُٹ

**کھایا پیا نکالنا**۔ ہ۔ ف م۔ کسیکو اتنا مارنا کہ اُسے قے ہو جائے۔ دیکھو (**راتبا پانا نمبر ۲**)

**کھپر بھرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (ہندو) (۱) خون چڑھانا (۲) مہادیوجی کے نام پر کسی جوگی کو خیرات دینا

**کہتے ہی۔ کہتے کے ساتھ ہی**۔ ہ۔ م ف۔ (۱) فوراً۔ تُرت۔ اُسی وقت + (۲) آسانی سے۔ بلا دقت۔ بلا تکرار +

**کھٹا چوک**۔ ہ۔ صفت۔ چوک سا کھٹا۔ بہت ہی کھٹا

**کھٹا پٹی ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) خوب تلواریں چلنا اور اُنسے کھٹ پٹ کی آواز نکلنا۔ خوب لڑائی ہونا + (۲) باہم شکر رنجی یا ان بن ہونا +

**کھٹا کھانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) چبھتی ہوئی یا سخت سست باتیں سُننا۔ گالیاں کھانا +

مجھسے بولے تو کھٹا کھاؤ گے

(۲) ناراض یا خفا ہونا +

تمنے کس بات پر کھٹا کھایا ہے

**کھٹا میٹھا ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) مُنہ میں پانی بھر آنا۔ جی للچانا یا چاہنا + **نظیر** ؎

جب نظر آئی مجھے شوخ کے سینہ کی بہار
کھٹا میٹھا سا لگا ہونے مرا دل اک بار

(۲) شکر رنجی ہونا۔ ان بن ہونا۔ رنجش ہونا

**کھٹا ہو جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) تُرش ہو جانا + (۲) اچار کا تیار ہو جانا۔ اُٹھ آنا + (۳) بیزار ہو جانا۔ افسردہ خاطر ہونا + (اس معنی میں زیادہ تر جی یا دل کھٹا ہو جانا آتا ہے)

**کھٹائی کھانا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) وہ شخص جسکو بہت کھٹائی کھانے کی عادت ہو (۲) چونکہ زیادہ کھٹائی کھانے سے باہ میں فرق آجاتا ہے) اسی سبب سے نامرد۔ ہیجڑا۔ ڈھیلا + (۳) کُٹن۔ بھڑوا + (۴)

بیحیا۔ بے شرم +

**کھٹائی میں پڑنا۔** ف ل۔ (۱) اُجالنے کے لئے زیور کا کھٹائی میں ڈالا جانا + (۲) کسی چیز کے وصول ہونے میں نہایت دیر لگنا۔ تعویق۔ بکھیڑے یا جھگڑے میں پڑ جانا +

(میرزا واجد)
لیمو نیبر جان آئی ہے تمہاری ترش روئی سے
کھٹائی میں پڑے رہتے ہیں جیتے ہیں نہ مرتے ہیں

(ریاض)
بجلی گرے الٰہی مہاجن کی جان پر
کیا پڑ گئیں کھٹائی میں کانوں کی بالیاں

**کھٹائی میں ڈالنا۔ یا۔ ڈالدینا۔** ہ۔ ف م۔ (چونکہ سنار سونے چاندی کے زیور کو بنا کر اُجالے کے لئے کھٹائی میں ڈالدیا کرتے ہیں اور بعض وقت بن بے زیور کو بھی کھٹائی میں پڑا ہوا بیان کردیا کرتے ہیں) اسی سبب سے۔ (۱) بکھیڑے یا جھگڑے میں پھنسا دینا۔ تعویق میں ڈالدینا۔ دیر لگانا + (۲) آج کل آج کل کرنا۔ بہانہ کرنا

جواب صاف دیدو فائدہ کیا ترش روئی سے
ہمیں کیوں ڈال رکھا ہے ابھی تم نے کھٹائی میں

**کھڑاگ اٹھانا۔** ہ۔ ف م۔ دیکھو (جھنجٹ لانا)

**کھڑاگ میں پڑجانا۔** ہ۔ ف ل۔ کسی ایسے کام میں مصروف ہو جانا جس سے کچھ فائدہ حاصل نہو۔ فضول یا توہمیں مشغول ہونا +

(جو)
پڑے ہیں عشق کے کھڑاگ میں ہم اے مطرب
کسے خیال ہے دھر پد ترانے نزوٹ کا

**کھٹکا لگا رہنا۔** ہ۔ ف ل۔ فکر و تشویش رہنا۔ خطرے میں جان رہنا +

**کھٹکتے رہنا۔** ہ۔ ف م۔ الگ رہنا۔ بچے رہنا۔ کنارہ کرنا +

**کھٹیا سینا۔** ہ۔ ف ل۔ ہمیشہ مریض یا بیمار رہنا۔ چارپائی سے نہ اُٹھنا +

**کھٹیا ؤ ہونا۔** ہ۔ ف ل۔ (دیہات) گزارہ ہونا گزر ہونا۔ میل جول ہونا +

**کھٹی چھاچ سے بھی جانا۔** ہ۔ ف ل۔ (کھٹی چھاچ اکثر ملنے والوں کو بانٹ دیا کرتے ہیں) اسی سبب سے تھوڑے سے فائدہ سے بھی جاتا رہنا +

**کھٹی میٹھی باتیں سُننا۔** ہ۔ ف ل۔ بُری بھلی باتیں سہنا۔ سخت وسست سُننا +

**کھٹے میٹھے دن۔** ہ۔ محاورہ۔ (۱) بُرے دن۔ خراب موسم + (۲) ایام حمل +

**کھجلی اُٹھنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) چُل اُٹھنا + (۲) پٹنے کو جی چاہنا + (۳) بازاری۔ خواہش نفسانی کا زور کرنا +

**کھچڑی آنا۔** ہ۔ ف ل۔ بیریوں میں پھول آنا

**کھچڑی پکانا۔** ہ۔ ف م۔ پوشیدہ صلاح و مشورہ کرنا۔ سازش یا گٹھ جوڑ کرنا +

**کھچڑی پکنا۔** ہ۔ ف ل۔ جس طرح کھچڑی کے

پلنے میں کھدبدر ہوتی ہے اسی طرح بہت سے
آدمیوں کی بات چیت کرنے میں گھسر پھسر کی آواز
آتی ہے، اسی سبب سے۔ بہت سے
آدمیوں میں آہستہ آہستہ کسی امر کا تذکرہ
یا چرچا ہونا۔ پوشیدہ صلاح و مشورہ ہونا۔

پک رہی ہے جو یہ کھچڑی سی سبو نمیں حسنؔ
ابتلک اُسکی گلی دال نہ چانول اُسکا

**کھچڑی کھانا**۔ ف م (بچے) کھیل کے وقت
لڑکوں کا چانٹے اُڑانا۔

**کھچڑی ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) بالوں کا سفید سا
ہوجانا۔ (۲) گڈمڈ ہوجانا۔ مِل جُل جانا +
(۳) خراب ہوجانا۔ بگڑجانا۔

**کھراپن بگھارنا یا چھونکنا**۔ ہ۔ ف م (طنزاً)
اپنا خوش معاملہ ہونا ظاہر کرنا۔ اپنے تئیں
معاملے کا کھرا ہونا بیان کرنا +

**کھرپا جالی سنبھالنا**۔ ہ۔ ف ل۔ گھاس کھودنا
یا گھسیاٹیسی اختیار کرنا +

**کھری کہنا**۔ ہ۔ ف ل۔ صاف صاف بیان کرنا
لاگ لپیٹ نہ رکھنا +

**کھر دیوا کی دُم**۔ اُ۔ صفت۔ (دوکاندار۔ طنزاً)
خوش معاملہ آدمی کی دُم۔ بڑا خوش معاملہ
دینے میں بڑا کھرا +

**کھرسا پڑنا** (دیہات) کھرسا لگنا۔ ہ۔ ف ل۔
موسم گرما کے آخر میں زمین پر چاروں طرف
خشکی ہی خشکی ہوجانا اور گھاس کا بالکل
جل جانا اور مینہ کی ایک بوند نہ پڑنا +

**کھرل کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ کسی دوا کو کھرل میں
حل کرنا۔ پیس کر سرمہ کردینا۔ نہایت
باریک کرنا +

**کھریا میں کوئیلا**۔ ہ۔ محاورہ۔ ناموزوں بات
بدوضع چیز۔

**کھری سُنانا**۔ ہ۔ ف م۔ صاف صاف
کہنا۔ لگی لپٹی نہ رکھنا۔

**کھری کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (دوکاندار۔ طنزاً)۔
اپنی خوش معاملگی پر صاد یا تصدیق کرانا۔
خوش معاملہ بننا +

**کھرے کھُرے**۔ ہ۔ صفت۔ بغیر بٹے اور
دستوری کے۔ نخرچے +

**کھر کھوج کھونا۔ یا مٹانا**۔ ہ م۔ ع۔ کسی
چیز کا ناس کردینا۔ کوئی چیز خراب کردینا۔

**کھری۔ یا۔ کھڑی بولی**۔ ہ۔ اسم مونث۔ خالص
زبان۔ ٹھیٹ بولی +
دلّی اور آگرہ کی کھڑی بولی ہے۔

**کھڑا پانی نہ پیوں**۔ ہ۔ محاورہ۔ انتہا درجہ کی
ٹھیرنا لوا رانکر ... جتنی دیر پانی پینے میں لگی ...
[illegible]

ہے۔ میں اُس سے سخت ناراض ہوں
**کھڑا پچھاڑیں کھانا**۔ ہ۔ف ل۔ کسی آدمی یا چیز کے رنج میں کھڑا ہو ہو کر گر گر پڑنا نہایت درجہ سوگ کرنا۔ از حد ماتم کرنا۔
**کھڑا پڑا پٹیا**۔ ہ۔ف ل۔ کھڑے اور پڑے دونوں صورتوں میں اپنے بدن میں دُہتڑ مارنا۔ بہت ہی ماتم کرنا۔ بہت ہی بلاپ کرنا+
**کھڑا ترسنا**۔ ہ۔ف ل۔ کسی چیز کے حاصل ہونیکی بہت خواہش کرنا+ احسن ؎
ترس تجھکو نہیں اے شوخ اتنی کیا ہے ترسائی
تیرے دیدار کو میں دیدۂ ترسوں کھڑا ترسوں
**کھڑا داؤں**۔ ہ۔ محاورہ۔ (جواری) چلتے چلتے جو کچھ داؤں پر اڑ دیا جائے۔ آخری داؤں+
**کھڑا رہنا**۔ ہ۔ف ل۔ انتظار کرنا۔ ٹھیرنا۔ راہ تکنا+
**کھڑا کرکے دکھانا**۔ ہ۔ف م۔ (بازاری) (انگوٹھا کھڑا کرکے دکھانا اور یہ کہنا کہ روپیہ کے بجائے یہہ لو) اسی سبب سے قرضہ چکاتے وقت صاف انکار کر جانا۔ بالکل مُکر جانا+
**کھڑا کرنا**۔ ہ۔ف م۔ (۱) ٹھیرانا۔ روکنا۔ (۲)
کھولنا۔ شروع کرنا+
اُسنے روئی کا کارخانہ کھڑا کیا ہے
(۳) پیچھے لگا دینا۔ چمٹا دینا+
کہاں کا جھگڑا کھڑا کر دیا ہے
(۴) کچی سلائی کرنا+
**کھڑکھڑا ڈالنا**۔ ہ۔ف م۔ دیکھو (آڑے ہاتھ لینا نمبر ۳۔۴۔۵)
**کھڑی چوٹ**۔ ہ۔م ف۔ فوراً۔ اسی وقت بُرت+
**کھڑے گھاٹ دُھلوانا**۔ ہ۔ف م۔ دریا پر جاکر کپڑوں کو بغیر بھٹی چڑھوائے صابون سے صاف کرانا+
**کھڑنیچ نکالنا**۔ ہ۔ف م۔ (کسی کیل یا کانٹے میں اٹکر جو کپڑا پھٹ جاتا ہے اُسے کھڑنیچ کہتے ہیں اور اُس سے کپڑے میں ایک عیب معلوم ہونے لگتا ہے) اسی سبب سے۔ (۱) کسی کا عیب یا نقص ظاہر کرنا۔ نکتہ چینی کرنا۔ (۲) بیجا تکرار کرنا۔ خواہ مخواہ چھیڑ یا حجت نکالنا+
**کھُسر پھُسر کرنا**۔ ہ۔ف م۔ چُپکے چُپکے باتیں کرنا کانا پھوسی کرنا۔ سرگوشی کرنا+
**کھکیڑ اُٹھانا**۔ ہ۔ف ل۔ سخت محنت یا رنج و مصیبت سہنا۔ سختی جھیلنا+
آوارگی سے کوئے محبت بچے ہاتھ اُٹھا ذوق
اے ذوق! یہہ اُٹھانہ سکیگا کھکیڑ تو

**کُھل بیٹھنا۔ کُھل جانا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) فاصلے فاصلے سے بیٹھنا۔ اچھی طرح یا آرام سے بیٹھنا + **مصحفی** ؎

مکاں مصحفی اسکو تو سمجھو آپ کا گھر ہے
تکلف کچھ نہیں کُھل بیٹھیے یاں بیحجابی سے

(۲) دل کی کدورت ظاہر کر دینا۔ دل کی بات ظاہر بیان کر دینا +

**کُھل کھیلنا۔** ہ۔ ف م۔ کسی ایسے فعل یا کام کو علانیہ کرنے لگنا جسکو پوشیدہ طور پر کرتے تھے شرم و لحاظ کو بالائے طاق رکھ دینا۔ پر پُرزے نکالنا + **جراءت** ؎

گالیاں دینے لگے نام مرا لیلے تم
کچھ مری چاہ کے کُھل جاتے ہی کُھل کھیلے تم

**کُھل کے۔** ہ۔ م ف۔ (۱) خُلاصہ۔ اچھی طرح سے آرام سے + (۲) حسب دلخواہ + **میر تقی** ؎

جوں صبح اس چمن میں نہ ہم کھلکے ہنس لئے
فرصت رہی سو میر یہی اک نفس رہی

**کِھلّی اُڑانا۔ کھلّیوں میں اُڑانا۔** ہ۔ ف م۔ بیوقوف اور احمق بنانا۔ **ناسخ** ؎

باتیں اس گُل کو بیکر بنسایا چاہیئے
کھلیوں میں عندلیبوں کو اُڑایا چاہیئے

**کُھلے بندوں۔ یا۔ بند۔ کُھلے خزانے۔ یا۔ بازار۔** ا۔ م۔ ... علانیہ۔ کُھلّم کُھلّا۔ بر ملا

سب کے سامنے + **آرزو** ؎

کھولکر بند قبا کو ملک دل غارت کیا
کیا حصار قلب دلبر نے کھلے بندوں لیا

**کُھلی سورٹھ کہنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) سورٹھ راگ کو صاف یا زور سے گانا + (۲) سب کے روبرو بیان کرنا۔ علانیہ کہنا +

**کِھلّی کرنا۔ کھلّیو ٹھُمیں لینا۔** ہ۔ ف م۔ مذاق کرنا۔ ہنسی کرنا۔ پھبتی اُڑانا + **بحر** ؎

شرم غنچہ کو رہی تیرے دہن سے ورنہ
کھلیوں میں اُسے اک اک گلِ رعنا لیتا

**کہنا ڈالدینا۔** ہ۔ ف م۔ کسیکا حکم نہ ماننا +

**کہنا سُننا۔** ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) اختیار۔ ادھکار چلتی۔ زور + (۲) رسائی۔ دخل۔ پہنچ +

آجکل اسکا سرکار میں بڑا کہنا سُنا ہے

**کہنا نہیں کرنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) حکم کی تعمیل نکرنا بات نہ سُننا + (۲) قابو میں نہونا۔ نہ چلنا۔ بیکار ہوجانا +

سردی کے مارے ہاتھ پاؤں کہنا نہیں کرتے

**کھنڈت پڑنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) ورد یا نیم کا ٹوٹ جانا + (۲) کسی کام میں خلل پڑنا +

**کھنڈے یا کھونٹے اُسترے سے سر مونڈنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) بن دھار کے اُسترے سے حجامت بنانا + (۲) ستانا۔ تکلیف دینا

دق کرنا +

**کھنگر لگ جانا** - ہ - ف ل - دیکھو (**آسو کھا لگنا**) ہڈی پسلی دکھائی دینے لگنا +

**کہنے کو** - ہ - م ف - نام کو - ذکر کو +

**کہنے کی باتیں ہیں** - ہ - محاورہ یہ باتیں صرف کہنے کے لئے ہیں کرنیکے لئے نہیں ہیں - خالی باتیں ہی باتیں ہیں +

**کہنے میں آجانا** - ہ - ف ل - (۱) جس طرح کوئی کہے اُسی طرح اُسپر یقین لے آنا + (۲) بہکائے یا دھوکے میں آجانا +

**کھوپری چٹکنا** - ہ - ف ل - سر پھٹا جانا - سر گھومنا - چکرانا + بحر ؎

شراب عشق کی حدت سہارئیے کیونکر
یہ حال نشہ کا ہے کھوپری چٹکتی ہے

**کھوپری - یا - کھوپرا کھا جانا** - ہ - ف م - دیکھو (**بھیجا کھانا**) (۱) دق کرنا - ستا مارنا + (۲) دوسرے کے مال پر گل چھرّے اڑانا - غیر کی دولت پر فضول خرچی کرنا +

**کھوٹا پیسہ - یا - کھوٹا بیٹا وقت پر کام آتا ہے** - ہ - محاورہ - اپنی ہی نکمّی اور ناکارہ شے ضرورت کے وقت کام آتی ہے + ناسخ ؎

سچ مثل ہے کبھی کام آتا ہے کھوٹا پیسا
صنم دیر ہوئے طالب ایماں ہم سے

**کھوٹ ہونا** - ہ - ف ل - (۱) نقص یا عیب ہونا (۲) بدی یا بُرائی ہونا - بُغض یا عداوت ہونا + بحر ؎

یک رنگ آشنا نہیں ہمنے پرکھ لیا
منہ پر کھرے ہیں آپ مگر دل میں کھوٹ ہے

**کھوٹی کرنا - یا - کہنا** - ہ - ف م - بُرائی یا بدی کرنا -

گر میں کہوں کہ ہمسے تو کی کھوٹی تمنے - جان !
(جرأت) تو کس ادا سے بولے ہے ہاں ہم میں کھوٹ ہے

**کھوجڑا جائے** - بددعا - (م عو) - غارت ہو - تُو اُجڑ جائے - ستیاناس جائے +

**کھوجڑے پیٹی - کھوجڑے پیٹا** - ہ - اسم مونث - ہ - اسم مذکر - (جسکا نشان مٹ گیا ہے) کمبخت - نربھاگن - بدنصیب - ابھاگا - نربھاگی +

**کھوج - یا - کھوج کھونا** - ہ - ف م - (۱) پتہ و نشان مٹانا - کوسنے دینا + (۲) برباد یا تباہ کرنا - ستیاناس کھونا + (عو)

**کھود کر پوچھنا - کھود کھود کے پوچھنا** - ہ - ف م - خوب تحقیقات کرنا - نہایت چھان بین کرنا -

**کھوڑولانا** - ہ - ف م - (ہندی کھُر بمعنی سُم - چوپائے اپنی خواہش کا اظہار زمین پر کھُر یا سُم مارنے سے کیا کرتے ہیں) اسی سبب سے - (۱) پاؤں

پٹینا۔ قدم مارنا + (۲) غل وشور مچانا + (۳) حجت وتکرار کرنا۔ دلیلیں چھانٹنا +

**کھو کر سیکھنا** ۔ ہ۔ ف م۔ نقصان اُٹھا کر تجربہ حاصل کرنا +

**کھونٹا سا بیٹھ جانا۔ یا۔ گڑ جانا** ۔ ہ۔ ف ل (۱) بڑی مضبوطی کے ساتھ کسی جگہ قیام کر لینا (۲) نہایت درست آنا۔ نہایت ٹھیک بیٹھنا

**کھونٹے پر مارنا** ۔ ہ۔ ف م۔ (بازاری) دیکھو (پاپوش پر مارنا)

**کھونٹے سے بندھ جانا** ۔ ہ۔ ف ل نکاح یا شادی ہو جانا +

**کھونٹے کے بل کودنا** ۔ ہ۔ ف م۔ کسی کی حمایت پر پھولنا۔ کسی کے بھروسے پر گھمنڈ کرنا + بچھڑا کھونٹے کے بل کودتا ہے + مثل

**کھونٹی نہ چھوڑنا** ۔ ہ۔ ف م۔ (۱) ایسی صفائی سے حجامت بنانا کہ سر پر بال کی ایک کھونٹی باقی نہ رہے + (۲) خوب سر مونڈنا۔ خوب ٹھگنا یا لوٹنا +

**کھوئے جانا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) حیران ہو جانا ہستی گم ہونا۔ حواس باختہ ہو جانا + (۲) جواب نہ بن آنا۔ بند ہو جانا +

**کھوے سے کھوا چھلتا تھا** ۔ ہ۔ محاورہ (فلاں جگہ اسقدر آدمیوں کی کثرت تھی کہ ایک آدمی کے شانے سے دوسرے آدمی کا شانہ رگڑ کھاتا تھا) اسی سبب سے۔ بڑی بھیڑ تھی۔ دیکھو (تھالی پھرتی تھی)

**کھیت پڑنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ لڑائی کے میدان میں بہت سے آدمیوں کا مارا جانا یا کام آنا۔ گھمسان ہونا + بحر ؎

کبھی تو سبزۂ شمشیر! امتحاں دیکھیں
کبھی تو کھیت پڑے کشت دل ہری ہو جائے

**کھیت چھوڑ جانا** ۔ ہ۔ ف م۔ لڑائی کا میدان چھوڑ کر بھاگ جانا +

**کھیت رہنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ لڑائی کے میدان مین کام آنا۔ جنگ یا لڑائی میں شہید ہونا یا مارا جانا + ناسخ ؎

مانند دانہ خاک میں ہم خاں پر ملے
نکلا جو اُسکا سبزۂ خط کھیت اب رہے

**کھیت کا لکھا پڑھا** ۔ ہ۔ محاورہ۔ (مذاقاً) گنوار آدمی۔ کسان +

**کھیت کرنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) بونا جوتنا + (۲) کھیت سنگوانا + (۳) نکلنا۔ طلوع ہونا۔ اُگنا + چاند نے کھیت کیا ہے +

**کھیر کا دلیا ہو جانا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) انقلاب یا تغیر تبدل ہو جانا۔ قسمت اُلٹ جانا + (۲) کچھ سے کچھ ہو جانا۔ کسی آرزو

یا ارادے کا خاک میں ملجانا + نظیر ؎

نظیر یار کی ہمنے جو کل ضیافت کی
پکایا قرض منگا کر پلاؤ اور قلیہ
سو یار آپ نہ آیا رقیب کو بھیجا
ہزار حیف! ہم ایسے نصیب کر بلیا!
اِدھر تو قرض ہوا اور اُدھر نہ آیا یار
پکائی کھیر تھی قسمت سے ہوگیا دلیا

**کھیڑے کی دُوب** - ہ - محاورہ - (گاؤں کی دُوب بڑی روندن میں رہتی ہے) - اسی سبب سے - نہایت غریب یا مفلس آدمی

**کھے کھانا** - ہ - ف ل - جھوٹ بولنا - جھک مارنا

**کھیلا کھایا** - ہ - صفت - تجربہ کار - زمانہ دیدہ +

**کھیل بگاڑنا - کھیل بھنڈ - یا - بھجنگ کرنا** - ہ - ف م - کسی کام میں رخنہ اندازی کرنا - بنا بنایا کام خراب کرنا +

**کھیل بنانا** - ہ - ف م - (بازاری) مجامعت کرنا +

**کھیل سمجھنا** - ہ - ف ل - کسی کام کو سہل یا آسان خیال کرنا + شوق ؎

سبکو دیدہ دلیل سمجھا ہے
کیا ملاقات کھیل سمجھا ہے

**کھیل کرنا - یا کھیلنا** - ہ - ف ل - تماشا کرنا - کسی کے کام کو ہنسی میں ڈالدینا +

**کھیل کھلانا** - ہ - ف م - ناچ نچانا - دِق کرنا - ستا مارنا +

**کِھیل کِھیل ہوجانا** - ہ - ف ل - ٹوٹ کر یا پھٹ کر ٹکڑے ٹکڑے ہوجانا - ریزہ ریزہ ہوجانا +

**کھیل ہے** - ہ - محاورہ - تماشا ہے - آسان کام ہے - ادنی بات ہے شوق ؎

فقرہ دینا تو کھیل ہے تیرا
خوب دیدہ دلیل ہے تیرا

**کہیں کا نہ رہنا** - ہ - ف ل - نہ دین کا نہ دنیا کا رہنا - کسی کام کا نہ رہنا - بیکار ہوجانا +

**کیا اُنہیں کے سر ٹیکا - یا - سہرا ہے** - ہ - محاورہ - اس کام یا چیز کا دار و مدار کچھ اُنہیں پر نہیں ہے +

**کیا بات ہے - کیا کہنے ہیں - کیا کہنا ہے** - ہ - ندا و ندبہ - بہت خوب - شاباش آفریں - واہ واہ - کیا خوب + مرزا غالب ؎

واعظ! نہ تم پیو نہ کسیکو پلا سکو
کیا بات ہے تمہاری شراب طہور کی

**کیا پرواہ ہے** - ا - ندا و ندبہ - کچھ پروا نہیں کچھ مضائقہ نہیں

**کیا جاتا** - ہ - محاورہ - کیا نقصان ہوتا - تمہارا کچھ بھی نہیں جاتا + جان صاحب ؎

میں بات کرتی جوانیوں میں تمسے اے صاحب!
ذلیل ہوتی وہ پنی تمہارا کیا جاتا

کیا جان ہے۔ ا۔ ندا و ندبہ۔ کیا مجال ہے کیا طاقت ہے + ذوق سے

تن سے کیا جان کہ جان اپنی نکلنے پائے
ہو بشرطے ترے آنیکا بھروسا ہمکو

کیا جانے۔ کیا جانئے۔ ہ۔ م ف۔ خدا جانے۔ معلوم نہیں + سے

(۱) ہمارے قتل میں کیا جانے کیا ہوا پس و پیش
کھنچے وہ تیغ کی صورت رُکے سپر کی طرح

(۲) کیا جانے چپ ہے کیوں تیری صورتکو دیکھکر
آئینہ میں نہیں ہوں کہ حیران ہوگیا

کیا چیز ہے۔ ا۔ ندا و ندبہ۔ اسکی کچھ اصل نہیں ہے۔ وہ کچھ بھی نہیں ہے +

کیا خبر۔ ہ۔ م ف۔ کچھ خبر نہیں۔ معلوم نہیں +

کسی کو کیا خبر کیوں خیر و شر پیدا کئے تو نے
کہ جو کچھ ہے خدائی میں وہ ہے بے ریب تیرا

کیا خوب۔ ا۔ ندا و ندبہ۔ (۱) واہ وا۔ کیا کہنے ہیں + (۲) بڑی اچرج یا اچنبے کی بات ہے تعجب ہے +

کیا درزی کا کوچ اور کیا مقام۔ ا۔ محاورہ (چونکہ درزی کے اوزار صرف سوئی تاگا اور ایک قینچی ہیں جنکے اُٹھانے اور دھرنے میں کچھ دقت نہیں پڑتی) آسی سبب سے۔ غریب آدمی کا سفر اور رہنا باہم یکساں ہے +

کیا دماغ اکر رکھا ہے۔ ہ۔ محاورہ۔ کیا حال کر رکھا ہے۔ کس درجہ کو پہنچایا ہے۔ کیسا بُرا حال کر دیا ہے +

کیا کچھ۔ ہ۔ م ف۔ سب کچھ۔ کسقدر۔ انت گت نہایت ہی + میر سے

منہ کر بھی میری جانب سویا نہیں کبھی وہ
کیا جانوں اُسکے جیمیں ہے اس طرف سے کیا کچھ

کیا کیا۔ ہ۔ م ف۔ (۱) بہت کچھ۔ بہت سارا۔ کسقدر + (۲) کون کونسی چیز + داغ سے

بعد اُستاد ذوق کے کیا کیا
شہرت افزا کلام داغ ہوا

کیا کیا نکیا۔ ہ۔ محاورہ۔ کونسی بات باقی رکھی سب کچھ تو کیا + مضمون سے

ہمنے کیا کیا تیرے عشق میں محبوب! کیا
صبر ایوب کیا۔ گریہ یعقوب کیا

کیا مال ہے۔ ا۔ ندا و ندبہ۔ کچھ بھی قدر و منزلت نہیں رکھتا۔ کم قدر و حقیر ہے + ناسخ

اُجرت میں مال تو ہے کیا مال!
ہر جان فدائے قاصد یار

کیا منہ ہے۔ ہ۔ ندا و ندبہ۔ کچھ بھی عزت و آبرو نہیں ہے۔ کیا حوصلہ ہے + مومن

سنگ اسود نہیں ہے چشم بتاں
بوسہ مومن طلب کرے کیا منہ

کیا نہ چاہیئے۔ ہ۔ محاورہ۔ (۱) کونسی چیز ہے جسکی ضرورت نہیں۔ ہر ایک چیز کی ضرورت ہے۔ سب کچھ چاہیئے + (۲) کسی چیز کی خواہش نہیں۔ سب کچھ موجود ہے +

کیا واسطہ۔ ہ۔ م ف۔ (۱) کیا وجہ۔ کیوں۔ کس لئے + ظفر ؎

کیا سبب۔ کیا واسطہ۔ کیا کام تھا بتلائے
گھر سے جو نکلے نہ اپنے تم ظفر دو دن تلک

(۲) کچھ تعلق یا سروکار نہیں +

کیا ہوتا۔ ہ۔ م ف۔ کچھ بھی نہوتا۔ ذرا اثر نکرنا +

کیا ہوتا جو سمجھاتے اُسے جا کے مرے دوست
دشمن کا سخن ذہن نشیں ہو ہی چکا تھا (داغ)

کیا ہی!۔ ہ۔ ندا و ندبہ۔ بہت ہی اچھی۔ نہایت ہی عمدہ +

کیڑا دبانا۔ ہ۔ ف م۔ (بازاری) کسی کی خواہش نفسانی یا چُل مٹانا +

کیڑا کلبلانا۔ یا۔ اُچھلنا۔ ہ۔ ف ل۔ (بازاری) علت ابنا کا زور کرنا +

کیڑا لگنا۔ ہ۔ ف ل۔ کیڑا کھا جانا۔ خراب یا ناس ہو جانا

روئے گُل پر نہ یکھکر شبنم کو کہتا ہے وہ گُل۔ آتش
کیا ہی پھبتی ہے کہ کیڑا لگ گیا بادام میں

کیڑیاں لگانا۔ ہ۔ ف م۔ (م عو) جونکیں لگانا +

کیل کانٹا۔ یا۔ کیلی کا کھٹکا نہیں۔ ہ۔ محاورہ۔ ذرا اندیشہ نہیں + بحر ؎

در دہن کے لئے خامشی مناسب ہے
یہی ہے قفل نہیں جسمیں کیل کا کھٹکا

کیل نکالنا۔ ہ۔ ف م۔ خوب ٹھیک کرنا۔ درست کرنا۔ اُستادانہ

کیلی کرنا۔ ہ۔ ف م۔ (کُشتی) حریف پر ایک پیچ کرنا +

کینچلی بدلنا۔ ا۔ ف م۔ (طنزاً) پوشاک بدلنا۔ نئے یا اُجلے کپڑے پہننا +

کینڈا کرنا۔ ہ۔ ف م۔ اندازہ کرنا۔ تخمینہ پھیلانا +

کیوں نہو کیوں نہیں۔ ہ۔ ندا و ندبہ۔ (۱) بیشک۔ ضرور۔ (۲) کلمۂ تحسین و آفریں + ناسخ

کون سی طرز سخن ہے جو اُسے آتی نہیں
کیوں نہوش گردے ناسخ ہر ایک اُستاد کا

# گ

گات اُلگنا۔ ہ۔ ف ل۔ (ہندی نظم) چھاتیاں اُبھر آنا۔ عورت کے بالغ ہونیکی علامت ظاہر ہونا۔

گات سے ہونا۔ ہ۔ ف ل۔ (ہ عو) حاملہ ہونا

گاجر مُولی۔ ہ۔ اسم مؤنث کوئی کم قیمت چیز +

گارا گانا۔ ہ۔ ف م۔ بڑی لمبی کہانی کہنا +

گاڑھ پڑنا۔ ہ۔ ف ل۔ (پورب) مصیبت آنا +

گاڑھے بیٹھنا۔ ہ۔ ف ل۔ (ہندی گڑھا بمعنی غار)

گھات میں بیٹھنا + (ٹھگ)

**گاڑھی چھننا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) بھنگ کا غلیظ چھانا جانا + (۲) خوب نشہ ہونا + (۳) باہم گالی گلوج یا تکرار ہونا +

**گاڑی جوتنا۔ یا۔ چلانا**۔ ہ۔ ف م۔ کرائے پر گاڑی چلانا +

**گال بجانا**۔ ہ۔ ف م (۱) منہ سے بم بم کی آواز نکالنا + جیسے ہر گن گائے نیسے گال بجائے + مثل (۲) بیہودہ باتیں بکنا + (۳) شیخی کرنا۔ ڈینگ مارنا

**گال پچک جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ دُبلا ہو جانا +

**گال پر گال چڑھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ بہت موٹا ہو جانا

**گال توڑنا۔ کاٹنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) گال پر چٹکی لے لینا + (۲) زور سے بوسہ لینا +

**گال سُجھانا**۔ ہ۔ ف ل۔ چیں بہ جبیں ہونا + (اب زیادہ تر مُنہ سُجھانا بولتے ہیں)

**گالوں میں چانول بھرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ مُنہ میں گھنگنیاں بھرنا۔ ٹھہر ٹھہر کے باتیں کرنا +

وہ ایک دن تھا کہ میرے آگے فرشتوں کی تھی نہ دال گلتی
بھرے ہیں گالوں میں اب تو چانول کریں وہ باتیں چبا چبا کے ([illegible])

**گالیوں کا جھاڑ باندھنا**۔ ہ۔ ف م۔ برابر یا لگاتار گالیاں دئے جانا۔ بہت ساری گالیاں دینا

نہ جھاڑا غیر کو تو نے کہ ہو کر جھاڑ لپٹا تھا
مجھے پر گالیوں کا جھاڑ تو نے۔ بدزباں باندھا — ذوق

**گانٹھ باندھنا**۔ ہ۔ ف م۔ دیکھو (**آنچل میں بات باندھنا**)۔ یاد رکھنا +

**گانٹھ پڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) گرہ لگ جانا + (۲) نفاق یا ان بن ہو جانا + (۳) کسی ملائم کھانے کا پکتے پکتے بستہ ہو جانا +
دیکھنا دیسے میں گانٹھیں نہ پڑ جائیں!

**گانٹھ جوڑنا۔ یا۔ باندھنا**۔ ہ۔ ف م۔ (پھیروں کے وقت دولھا دُلہن کے دوپٹوں کے کونوں کو باہم باندھ دیا کرتے ہیں) اسی سبب سے۔ بیاہ کرنا۔ عقد باندھنا +

**گانٹھ کا پورا۔ گانٹھ بھرا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ مالدار آدمی
آنکھ کا اندھا گانٹھ کا پورا + مثل

**گانٹھ کا پیسا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ خاص اپنی ذات کا روپیہ +

**گانٹھ کاٹنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) راستے میں کسی کی گٹھڑی کتر لینا۔ رہزنی کرنا + (۲) چیز کی زیادہ قیمت لینا۔ ٹھگنا۔ لوٹنا + (۳) موہنا۔ فریفتہ کرنا + آبرو ۵

گانٹھ کاٹی ہے مرے دل کی تری انکھاں نے
دو پلک نہیں یہ کترنی۔ ہے مگر چوروں کی

**گانٹھ کا کھونا**۔ ہ۔ ف ل۔ اپنی گرہ کا روپیہ ضائع کرنا۔ نقصان اُٹھانا +

**گانٹھ کٹنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) جیب کتری جانا۔

(۲) ٹھگا جانا۔ سرمنڈنا۔ زیادہ قیمت دی جانا +

گانٹھ کرنا۔ ہ۔ ف م۔ (۱) اپنی جیب میں رکھنا (۲) جمع کرنا۔ جوڑنا + (۳) غبن کرنا۔ روپیہ الگ کرنا +

گانٹھ کھولنا۔ ہ۔ ف م۔ (۱) گرہ دُور کرنا + (۲) تھیلی کھولدینا۔ خوب خرچ کرنا + (۳) شکر رنجی دُور کرنا۔ ملاپ کرنا +

گانڈو کا حمایتی بھی ہارا ہے۔ ا۔ محاورہ۔ (بازاری) کم حوصلہ آدمی کا طرفدار بھی شرمندگی اُٹھاتا ہے۔ نامرد کا ساتھی بھی زک پاتا ہے

گانڑ پھاڑنا۔ ہ۔ ف م۔ (بازاری) ناک میں دم کردینا۔ دِق کر مارنا +

جی چاہے بیراگ کو اور کُنبا پھاڑے گانڈ۔ مثل

گانڑ پھٹنا۔ گانڑ پھٹکر حوض ہو جانا۔ ہ۔ ف ل۔ (بازاری) (۱) کسی سے نہایت ڈرنا + (۲) زیادہ خرچ کے باعث دِوالہ نکل جانا +

گانڑ جوڑ بخیہ۔ ا۔ محاورہ۔ (بازاری)۔ گہری دوستی +

گانڑ چلنا۔ ہ۔ ف ل۔ (بازاری) دیکھو (پیٹ جاری ہونا)

گانڑ چلے من بختوں کو! مثل

گانڑ رگڑنا۔ ہ۔ ف ل۔ (بازاری) سخت محنت کرنا۔ نہایت کوشش کرنا +

گانڑ سے گھوڑا کھولنا یا گُل کترنا۔ ا۔ ف م۔ کسی چیز کے حاصل کرنے میں بے فائدہ کوشش کرنا۔ دیکھو (پیچ مرنا)

گانڑ غلامی کرنا۔ گانڑ چاٹنا۔ یا۔ دھونا۔ ا۔ ف م۔ (بازاری) نہایت اطاعت کرنا + (۲) نہایت خوشامد کرنا۔ خُصیے سہلانا +

گانڑ کاٹنا۔ ہ۔ ف م۔ (م عو) ختنہ کرنا۔ سنتیں کرنا

گانڑ کی خبر نہ رہنا۔ گانڑ اُلاڑ کر پڑنا۔ ا۔ ف ل۔ (بازاری) نہایت غافل ہو کر سونا۔ مطلق خبر نہ رہنا +

گانڑ گردن ایک ہو جانا۔ ا۔ ف ل (بازاری) (۱) نہایت محنت و مشقت کے باعث تھک کر چُور ہو جانا + (۲) نہایت موٹا ہو جانا +

گانڑ گلے میں آجانا۔ ہ۔ ف ل۔ (بازاری) (۱) اپنے ہاتھوں آپ بلا میں پھنس جانا + (۲) تنگ آجانا۔ عاجز آجانا +

گانڑ میں اُنگلی کرنا۔ ہ۔ و ۔ ف م۔ (بازاری) دِق کرنا۔ ستامارنا +

گانڑ میں گھسا جانا۔ ہ۔ ف م۔ (بازاری) خوشامد کرنا۔ لّلو پتّو کرنا +

گانڑ میں لنگوٹی تک نہونا۔ ہ۔ ف ل

(بازاری) نہایت غریب ہونا۔ مفلس قلاش ہونا +

**گاؤ خُرد ہونا۔** ا۔ ف ل۔ (گائے کا چرلینا) اسی سبب سے۔ تباہ یا برباد ہونا۔ تخت نحس ہونا + وہ دفتر ہی گاؤ خُرد ہوا +

**گاؤ زوری کرنا۔** ا۔ ف م۔ گائے کی سی طاقت دکھانا۔ بہت زور کرنا +

**گاؤ گھسپ کرنا۔** ہ۔ ف م۔ غبن یا تغلّب کرنا

**گاہی پٹنا۔** ا۔ ف ل۔ سودا انجانا۔ معاملہ ہوجانا

**گائے کا بچھیا تلے اور بچھیا کا گائے تلے کرنا۔** ہ۔ ف م۔ (گائے کے دودھ کو جو بہت سا ہوتا ہے بچھیا کا دودھ ظاہر کرنا اور کبھی بچھیا کے دودھ کو جو تھوڑا سا ہوتا ہے گائے کا دودھ بیان کرنا) اسی سبب سے۔ حکمت عملی یا تدبیر کے ساتھ کوئی کام چلانا + (بچھیا کی جگہ بھینس بھی بولتے ہیں)

**گپا کھانا۔** ہ۔ ف ل۔ (بازاری) کسی سے جماع کرالینا +

**گپ گپ کھانا۔** ہ۔ ف ل۔ جلدی جلدی کھانا۔ اندھا دھند کھانا +

**گت بنانا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) کسی باجے کے سروں کو گانے بجانے کے بولوں کے موافق کرلینا + بحر ۵

کبھی جو باجے کی لہرائی تو ہوش اُڑائے وہ تیے بجائی
فسوں کے بولو نپہ گت بنائی جھلاوا بنکر ستار آیا

(۲) خوب پیٹنا۔ بُرا حال کرنا + (۳) وضع یا صورت بنانا +

دکھا کر ناچ اپنا خود ہی دیوانہ کیا ہمکو
ہمیں سے پوچھتے ہو پھر کہ یہ کیا گت بنائی ہے

**گت بھرنا۔ یا۔ ناچنا۔** ہ۔ ف ل۔ راگ کے اصول کے موافق ناچنا +

**گت گا۔ گت کی۔** ہ۔ صفت۔ (عو) کسی عمدہ وضع کا ستھرا۔ اچھا + گت کا کپڑا بنایا کرو +

**گت کرنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) کام میں لانا + (۲) اَونے پَونے بیچ ڈالنا + (۳) مُردے کی رسمیں ادا کرنا۔ کریا کرم کرنا + (۴) دیکھو (گت بنانا نمبر ۱)

**گت ہونا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) کام یا صرف میں آجانا (۲) بک جانا۔ کوڑیے ہوجانا + (۳) اچھی طرح سے کریا کرم ہوجانا + (۴) مکتی ہونا۔ بیکنٹھ کو پہنچنا +

**گتّھی۔ یا۔ گُلجھٹی پڑنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) سوت کا اُلجھ جانا + (۲) معاملہ کا پیچ در پیچ ہوجانا + (۳) دل میں گرہ پڑجانا +

**گِٹ پِٹ۔** اسم مؤنث (چونکہ انگریز اکثر ہندوستانی لفظوں میں ت کی بجائے ٹ تلفظ کرتے ہیں اِسی سبب سے ہندوستانیوں نے انگریزی کا نام گِٹ پِٹ رکھدیا ہے)۔ انگریزی زبان +

**گٹ پٹ ہونا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) دو چیزوں کا

بخوبی وصل ہوجانا + (۲) ہمبستر ہونا + (۳) دیکھو (غٹ پٹ ہونا)

**گٹکری لینا**۔ ہ۔ ف ل۔ گانے میں آواز کو جُھلا کر گلے سے نکالنا۔ گلا ہلانا +

**گٹھڑی کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) اکھٹا یا جمع کرنا۔ روپیہ جوڑنا + (۲) اپنے حریف کو کشتی میں دوہرا کر دینا +

**گٹھڑی مارنا**۔ ہ۔ ف م۔ لُوٹنا۔ ٹھگنا۔ مال مارنا + کسی کی گٹھڑی مارو +

**گٹھوٹ گانٹھنا**۔ ہ۔ ف م۔ سازش کرنا گُٹھی کرنا

**گجردم**۔ ا۔ م ف۔ علی الصباح۔ بہت سویرے

**گجھا دبا بیٹھنا۔ یا۔ مارنا**۔ ہ۔ ف م۔ فریب سے کسی کی دولت حاصل کرنا۔ مال مارنا +

**گدگدی دل میں ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ خود بخود ہنسی آنا۔ شوخی جی میں آنا + صبا ؎

شرمگیں آنکھوں کے بوسے لئے گستاخی سے
گدگدی دل میں ہوئی انکی حیا سے پیدا

**گدگدی کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ ہنسانا + مومن ؎

کیکیے ہنسنے کا تصور ہے شب و روز کہ یوں
گدگدی دل میں کوئی آٹھ پھر کرتا ہے

**گدھاپن**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ بیوقوفی۔ مُورکھ پن +

**گدھوں۔ یا۔ بھیتوں بخار چڑھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ نہایت زور کا بخار چڑھنا + (عو)

**گدھے پر چڑھانا۔ یا۔ سوار کرنا**۔ ا۔ ف م۔ (چونکہ سابق میں مجرم کو کالا منہ کر گدھے پر اُلٹا سوار کرکے سارے شہر میں پھرایا کرتے تھے) اسی سبب سے رسوا یا بدنام کرنا۔ بیعزتی کرنا +

**گدھے کو حلوا کھلا کر لاتیں کھانا**۔ ا۔ ف م۔ بدوں کے ساتھ نیکی کرکے بُرائی حاصل کرنا +

**گدھے کے ہل چلوانا**۔ ہ۔ ف م۔ کسی آباد جگہ کو خوب مسمار کرانا +

**گُدّی بھاننا**۔ ا۔ ف م۔ (بازاری) کسی کی گدّی پر چانٹے لگانا +

**گُدّی سے زبان کھینچنا۔ یا۔ نکالنا**۔ ا۔ ف م۔ ایک قسم کی بیرحمی کی سزا دینا۔ سخت سزا دینا

**گدا بنانا**۔ ہ۔ ف م۔ رُسوا کرنا۔ بدنام کرنا +

**گڈامی بولی**۔ ا۔ اسم مؤنث (چونکہ انگریز لوگ گوڈ ڈیم یُو جسکا گڈامی بگاڑ ہے ہندوستانیوں کے حق میں اکثر بولتے ہیں) اسی سبب سے انگریزی زبان +

**گڈامی جوتی**۔ ا۔ اسم مؤنث۔ انگریزی جوتی بوٹ +

**گراں گزرنا۔ یا معلوم ہونا۔ گراں خاطر ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ بھاری یا دوبھر معلوم ہونا۔ ناگوار گزرنا +

**گربار**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (پنڈت) پنجشنبہ۔ جمعرات

برہیبت +

**گرجا ہوا موتی**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ گوہر شکستہ۔ بولا ہوا موتی +

**گرد بیٹھنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) خاک کا جم جانا۔ خاک آلود ہو جانا + (۲) خاک کا اُتر جانا یا کم ہو جانا

مجھ ناتواں کی خاک جو اُسمیں ہوئی شریک
اُٹھ اُٹھ کے بیٹھ بیٹھ گئی گرد راہ کی

**گردش میں آنا**۔ ا۔ ف ل۔ تباہی یا مصیبت میں پھنس جانا +

**گرد کو نہ پہنچنا**۔ ا۔ ف ل۔ برابر نہ ہوسکنا۔ مقابلہ نکرسکنا + سودا ؎

غرض وہ گرم عناں ہو کے جب چمکتا ہے
نہیں پہنچتی ہے برق اُسکی گرد کو زنہار

**گردنا دینا۔ یا۔ ستانا۔ گردنے کی آنا**۔ ا۔ ف م۔ گدی پر ایک چانٹا لگانا۔ چٹیانا +

**گردن پر بوجھ ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ کسیکا اپنے اُوپر بار احسان ہونا۔ احسانمند ہونا +

**گردن پر خون ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ کسی کے قتل کا عذاب یا گناہ ہونا +

**گردن پر سوار ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ دھمکانا۔ سر ہو جانا۔ مجبور کرنا +

**گردن پھنسانا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) اپنے تئیں جوکھوں یا خطرے میں ڈالنا +

(۲) جواب دہ بننا۔ ذمہ لینا +

**گردن پھیرنا**۔ ا۔ ف م۔ نافرمانی کرنا۔ حکم نہ ماننا +

**گردن جھکانا**۔ ا۔ ف م۔ اطاعت کرنا۔ فرمانبرداری اُٹھانا +

**گردن کا ڈورا**۔ ا۔ اسم مذکر۔ ناچتے وقت گردن کی ایک انداز کے ساتھ جنبش +

**گردنکا منکا ڈھلنا**۔ ا۔ ف ل۔ قریب المرگ ہونا

**گردن کٹنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) مارا جانا۔ قتل ہونا + (۲) جان نکلنا۔ نہایت ڈر لگنا + (۳) تباہ یا برباد ہونا +

**گردن مارنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) قتل کرنا۔ جان سے مار ڈالنا + میر ؎

صورت اُسکی سر سے کھینچی تھی گلے لگتی ہوئی
سو جفا کار نے نقاش کو گردن مارا

(۲) نقصان یا تکلیف پہنچانا +

**گردن مروڑنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) کسی جانور کو بغیر کلمہ پڑھے ذبح کرنا + (۲) ستانا۔ تکلیف دینا

**گردن میں ہاتھ دینا۔ گردنی دینا**۔ ا۔ ف م۔ گردن پکڑ کے نکالدینا +

**گردن ناپنا**۔ ا۔ ف م۔ (بازاری)۔ (۱) گردن پکڑ کے نکالدینا + (۲) مار ڈالنا۔ قتل کرنا +

**گردن ہلانا**۔ا۔ف م۔انکار کر دینا +
مثل
چور چرا دے اور گردن ہلا دے +

**گرد ہو جانا**۔ا۔ف ل۔گم ہو جانا۔پتہ نہ لگنا دب جانا + ؎

جنونِ دشت گرد تھا مانند گرد باد
جب خاک اُڑائی میں نے تو وہ گرد ہو گیا

**گرد ہے**۔بے وقر ہے۔بے حقیقت ہے نکما ہے + نظیر ؎

اپنے عالم میں یہ آٹا دال بھی کیا فرد ہے
حسن کی آن و ادا سب اُسکے آگے گرد ہے

**گرفت کرنا**۔ا۔ف م۔عیب پکڑنا۔نکتہ چینی کرنا۔قصور یا کھوٹ نکالنا +

**گرگٹ کے سے۔یا۔کی طرح رنگ بدلنا** ا۔ف ل۔(۱) گرگٹ کی طرح کبھی کالا کبھی لال ہو جانا + (۲) غصے کے مارے کبھی لال کبھی پیلا ہونا + (۳) تغیر و تبدل قبول کرنا۔کچھ سے کچھ ہو جانا + یار علی ؎

خورشید! کیا کہوں انہیں آنکھوں کے سامنے
گرگٹ کی طرح رنگ زمانہ بدل گیا

**گرما گرم**۔ف۔صفت۔(۱) ابھی کڑاہی میں سے نکلی ہوئی۔نہایت گرم جلتا ہوا + (۲) تازہ۔تڑت کا + (۳) شوخ و تُنک +

؎ تو وہ گرما گرم ہے بہزاد اگر کھینچے شبیہ
سایہ بن جائے دھواں روغن جلے تصویر کا

(۴) فی البدیہہ۔برجستہ۔تڑاق پڑاق۔برملا +

شوق ؎ کچھ ڈھٹائی تھی کچھ ہنسی کچھ شرم
تازے فقرے لطیفے گرما گرم

**گرما گرمی سے**۔ا۔م ف۔تیزی اور جوش کے ساتھ۔بڑی گرمی سے +

**گرم بازاری**۔ا۔اسم مؤنث (۱) بازار میں گاہکوں کی کثرت۔کسی چیز کی کثرت سے مانگ۔بکری کی زیادتی + (۲) افراط یا کثرت۔ریل پیل۔بہتات +

**گرم بولنا**۔ا۔ف م۔خفگی کے ساتھ جواب دینا یا بات کرنا +

**گرم خبر**۔ا۔اسم مؤنث۔سب سے پچھلی خبر۔تازی خبر۔عام خبر۔افواہ +

**گرم سرد اُٹھانا**۔ا۔ف ل۔(۱) اچھا بُرا وقت دیکھنا۔نیک و بد زمانہ آزمانا + (۲) تجربہ کار ہونا۔واقف کار ہونا +

**گرم کپڑے**۔ا۔اسم مذکر۔جاڑے کا لباس جڑاول +

**گرم کرنا**۔ا۔ف م۔(۱) حرارت پہنچانا + (۲) بھڑکانا۔غصہ دلانا۔(۳) تیز کرنا مہمیز لگانا۔ایڑ مارنا +

**گرم ملنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) روا روی کی ملاقات کرنا۔ چلتے چلتے ملنا + تاباں ؎

عاشق سے گرم ملنا پھر بات بھی نہ کہنا
کیا بے مروتی ہے کیا بیوفائیاں ہیں

(۲) بڑے تپاک اور محبت سے ملنا +

**گرم ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ خفا یا غصہ ہونا۔ تیز ہونا۔ بگڑنا + مصرع میر ؎

وہ صنم ہوتا ہے مجھ پر دنیں سو سو بار گرم

**گرمیاں کرنا**۔ ا۔ ف م۔ محبت جتانا۔ اختلاط کرنا + فریب عشق ؎

مجھے اب گھر کو جانے دیجے آپ
گرمیاں اور سے یہ کیجے آپ

**گرمی کرنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) بدن میں حرارت بڑھا دینا۔ دل پر گرمی زیادہ کر دینا +
(۲) شرارت یا شوخی کرنا + رشک ؎

مجھ سے گرمی بھی وہ کرتا ہے تو دوسری گرمی
خود جلاتا مجھے۔ خود آگ ببولا ہونا

**گرمی نکالنا**۔ ا۔ ف م۔ خواہشِ جماع کو مٹانا

**گرمی ہو جانا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) حرارت بڑھ جانا
(۲) آتشک ہو جانا +

**گروگھنٹال**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ بڑی جناب۔ بڑے حضرت۔ اُستاد۔ پیر +

**گرہ آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسی نحوس ستارے کا اثر ہونا۔ نحوست آنا +

**گرہ باندھنا**۔ **گرہ میں باندھنا**۔ ا۔ ف م دیکھو (پلے باندھنا نمبر ۱۔ ۴)

(ذوق) اسقدر رہے اہل دنیا میں دنائت کا رواج
بس ہو تو مثل صدف باندھیں گرہ میں آب کو

**گرہ پڑ جانا**۔ ف ل۔ بغض و عداوت ہو جانا۔ دل میں بل پڑ جانا + ؎

نہ کھلی پڑ گئی تھی یار کے دلمیں جو گرہ
سعی ہر چند مرے ناخنِ تدبیر نے کی

**گرہ کا کھلنا**۔ ا۔ ف ل۔ گانٹھ کا جانا۔ ذاتی نقصان ہونا +

**گرہ لگانا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) گانٹھ باندھنا +
(۲) معاملہ بنانا۔ سودا رچانا +

**گرہ میں پیسہ ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ مالدار ہونا

**گریبان پکڑنا**۔ **گریبان میں ہاتھ ڈالنا** ا۔ ف م۔ گردن پکڑ لینا۔ سخت تقاضا کرنا

**گریبان پھاڑنا**۔ یا۔ **چاک کرنا**۔ **گریبان چاک چاک کرنا**۔ ا۔ ف ل۔ کپڑے پھاڑ ڈالنا۔ دیوانہ یا سودائی ہو جانا + ناسخ

(۱) پھر بہار آئی نکلیے گھر سے دامن جھاڑ کر
سوئے صحرائے جنوں چلیے گریباں پھاڑ کر

(۲) کیونکر نہ چاک، چاک گریبانِ دل کروں
(میر) دیکھوں جو تیری زلف کو میں دستِ شانہ میں

**گریبان میں مُنہ ڈالنا یا چُھپانا۔ ا۔ ف ل۔** (۱) اپنا آپا نہارنا۔ اپنا عیب و صواب، دیکھنا۔ **رباعی میر درد ؔ**

مُوند آنکھ سدا کب تئیں دن کاٹیے گا
غفلت کے تئیں بغل میں یوں پالیے گا
اے درد مراقبہ تو کرتے ہو ولے
ٹک اپنے گریبان میں مُنہ ڈالیے گا

(۲) مراقبے میں جانا۔ غور کرنا۔ تامل کرنا

جب اپنے گریبان میں مُنہ ڈال کے دیکھا
دل سے نہ زیادہ کوئی دشمن نظر آیا (نامعلوم)

(۳) منفعل یا شرمندہ ہونا۔ سرنگوں ہونا

گریباں میں ذرا مُنہ ڈال دیکھو
کہ تم نے اُس وفا پر ہم سے کیا کی (میر سوز)

**گڑبڑ جھالا۔ اسم مذکر۔** (۱) مینہ بوندی۔ ابر و باد (۲) بدنظمی۔ ابتری +

**گڑبڑ کرنا۔ ہ۔ ف م۔** گھال میل کرنا۔ گڈمڈ کر دینا +

**گڑنگ مارنا یا ہانکنا۔ ہ۔ ف م۔** ڈینگ یا شیخی مارنا +

**گڑھا اَٹنا یا بھرنا۔ ہ۔ ف م۔** گڑھے کو مٹی سے بھرنا + (۲) کمی کو پورا کرنا۔ پورا ڈالنا (۳) شکم پُری کرنا۔ رُوکھا سُوکھا جو کچھ ملجائے اُس سے پیٹ بھر لینا +

**گڑھ فتح کرنا یا جیتنا۔ ا۔ ف م۔** (۱) قلعہ فتح کرنا۔ دشمن پر غالب آنا + (۲) سخت مصیبت یا تکلیف سے رہائی پانا + (۳) کوار پت کی علامت دُور کرنا۔ ازالۂ بکارت کرنا۔ سہاگ رات آباد کرنا +

**گڑیا سنوارنا۔ ہ۔ ف م۔** غریبا مئو بیاہ کر دینا ہاتھ پیلے کر دینا + **بار علی ؔ**

گڑیا سنوار دو نگی اری بھیک مانگ کے
مشاطہ کہہ اُدھر تو سر انجام ہو گیا

**گڑیاں کھیلنا۔ ہ۔ ف ل۔** (۱) لڑکیوں کا کھیل کھیلنا + (۲) بچہ یا ناتجربہ کار ہونا۔

**گڑے کوئیلے اُکھاڑنا۔ ہ۔ ف م۔** پُرانے جھگڑوں کو تازہ کرنا۔ دبی آگ کریدنا +

سودا کے ہوتے وامق و مجنون کا ذکر کیا!
عالم عبث اُکھاڑے ہے مُردے گڑے گڑے (سودا)

**گُڑیوں کا بیاہ۔ ہ۔ محاورہ۔** غریبانہ یا شرعی نکاح +

**گُڑیوں کا کھیل۔ ہ۔ محاورہ۔** آسان و سہل کام۔ مُنہ کا نوالہ +

**گُزر جانا۔ ا۔ ف ل۔** (۱) ہو چُکنا۔ تمام ہو جانا + (۲) مر جانا۔ انتقال کرنا + **میر**

تیری ہی رہگزر میں یہ جی جا رہا ہے۔ شوخ!
سُنیو کہ میر آج ہی کل میں گُزر گیا

**گزی گاڑھا پہننا**۔ ہ۔ ف ل۔ موٹا جھوٹا کپڑا پہنکر گزارہ کرنا۔ غریبانہ گزر کرنا+

**گگن کھیلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ نہایت اُونچا اُچھلنا

نالہ گگن کھیلتا چلا جاتا ہے

**گگن ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ نہایت بلند ہونا۔ تارا ہو جانا+ چیل گگن ہو گئی+

**گلا اُٹھانا۔ یا کرنا**۔ ا۔ ف م۔ گلے کا کاگ یا کوّا جو گرمی یا سردی کی زیادتی سے حلق مین نیچے کو لٹک آتا ہے اُسے کالی مرچیں وغیرہ لگا کر انگوٹھے سے درست کر دینا+

**گلا آنا**۔ ا۔ ف ل۔ گلا چھل جانا۔ گلے میں ورم ہو جانا یا چھالے پڑجانا+ نازنین ؎

گلا آجائیگا بچے کا میرے
چُساتے روز خالی چُسنیاں ہیں!

**گلا بیٹھ جانا۔ پڑ جانا۔ یا۔ پھٹ جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ آواز بھاری ہو جانا+ ؎

نہ فریادِ بلبل گُلوں نے سُنی
گلا چیختے چیختے پڑ گیا

**گُلاب کی پتّی**۔ ا۔ صفت۔ (نظم)۔ پتلے اور نازک (ہونٹ)+

**گلا بندھانا۔ یا۔ بندھوانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) اپنے تئیں مقید کرنا+ (۲) اپنے تئیں جوابدہ یا ذمہ وار بنانا+ (۳) اپنے تئیں قرضدار کرنا+ (۴) شادی کر لینا۔ نکاح پڑھا لینا+

**گلا بندھنا**۔ ہ۔ ف ل قرضدار ہو جانا دیکھو (**گلا بندھانا**)+

**گُلابی جاڑا**۔ ا۔ اسم مذکر۔ خفیف سا جاڑا+

**گلا پکڑنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) گلے کے ذریعہ سے کسی کی گرفت کرنا+ (۲) کچی کھٹّی یا کسیلی چیزوں کے کھانے پینے سے حلق کا چٹکنے لگنا۔ حلق میں سوزش پیدا کر دینا

**گلا پھاڑنا۔ گلا پھاڑ کے بولنا**۔ ہ۔ ف ل چیخنا۔ دیکھو (**کفن پھاڑ کے بولنا**)

**گلا پھرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ گاتے وقت آواز کی کمی بیشی کا بخوبی ادا کیا جانا۔ گانے میں آواز کے اتار چڑھاؤ کا بخوبی ادا کیا جانا

**گلا دبانا۔ گھوٹنا۔ ٹیپنا۔ یا۔ مسوسنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) گلا بھینچنا۔ زور سے گلا پکڑنا+

؎ عشق نے یہ ہے کہ دم میرا خفا ہوتا ہے
گھونٹتا ہے جو کوئی مست گلا مینا کا

(۲) بولنے سے کسی کو روکنا۔ بولنے نہ دینا

؎ سوائے صبر کیا چارہ جو وہ بیداد کرتے ہیں
گلا غیرت دباتی ہے اگر فریاد کرتے ہیں

(۳) ظلم کرنا۔ ستانا+

**گلا کاٹنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) ذبح کرنا۔ (۲)

ظلم کرنا۔ ستانا + (۳) حق تلفی کرنا +

کیوں غریب کا گلا کاٹتے ہو؟

**گلا ہلانا**۔ ہ۔ ف م۔ دیکھو (گٹکری لینا)

**گل بندھ جانا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) اچھی طرح روشنی قبول کرلینا۔ خوب سُلگ جانا + (۲) کچھ جمع پتے ہوجانا +

**گل بئیاں ڈالنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) کسی کے گلے میں اپنے دونوں باہیں ڈالنا + (۲) محبت یا پیار کرنا۔ لاڈ یا ناز کرنا +

**گل پھولنا**۔ ا۔ ف ل۔ کوئی نئی بات پیدا ہونا۔ اشغانہ اُٹھنا + جانصاحب ؎

باجی! دن رات کا پھر وہی بکھیڑا نکلا
کوئی گل پھولے گا پھر سوت کا چرچا نکلا

**گل پیرہن۔ گلعذار۔ گل اندام۔ گل رو**

**گل رخ**۔ اسم مذکر۔ (نظم) معشوق۔ ولی ؎

ہوا ہے سیر کا مشتاق بیتابی سُوں من میرا
چمن میں آج آیا ہے گل گل پیرہن میرا

**گل تنگ ہونا**۔ ہ۔ ل ف۔ سر پر آکھڑے ہونے تک کی خبر نہ ہونا۔ نہایت غافل ہونا +

**گل چلا**۔ ا۔ اسم مذکر۔ وہ شخص جو ٹھیک نشانہ لگائے۔ قادر انداز + آتش

خالِ مشکیں سے شکار اہلِ قلم کو کیجیے
گل چلے تیر سے کرتے ہیں نیستاں خالی

**گلچھرّے اُڑانا**۔ ا۔ ف ل۔ (گلوں یعنے پھولوں کے جو قیمتی شے ہے چھرّے بنانا) اسی سبب سے عیش و عشرت کرنا۔ دیکھو (اللّے تللّے کرنا) + اسیر ؎

پائی دولت۔ مال مارا قتل کیا مجکو کیا
خوب گلچھرّے اُڑاتا ہے تپنچا یار کا

**گل حکمت کرنا**۔ ا۔ ف م۔ مٹی سے کسی برتن اور ڈھکنے کے کناروں کو بند کرنا منہ خامنا۔ کپروٹی کرنا +

**گل دینا**۔ ا۔ ف م۔ داغ دینا +

**گل دینا۔ یا۔ لگانا**۔ ہ۔ ف م۔ پھانسی دینا +

گلے لگئے بُت فرنگی کے
واجب القتل ہیں تو گل دیگا

**گل ڈب کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (بازاری) غصب یا غبن کرنا۔ مال مارنا +

**گلزار ہے۔ گلزار بنا ہوا ہے**۔ ا۔ محاورہ۔ نہایت آباد جگہ ہے۔ اُس جگہ بڑی رول چول یا چہل پہل ہے +

**گل کاٹنا تراشنا کترنا یا لینا**۔ ا۔ ف م۔ بتی یا شمع کا جلا ہوا حصہ قینچی یا گلگیر سے الگ کرنا +

**گل کاری کرنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) پھول بوٹے بنانا۔ (۲) کاریگری یا صنعت کرنا +

**گُل کترنا۔** ا۔ ف م۔ (۱) کاغذ کے پھول بنانا + (۲) عجوبہ یا انوکھا کام کرنا + ذوق ؎

(۱) سو ٹکڑے ہیں ایڑی کے برنگِ گُلِ صد برگ
کیا دشت نوردی میں کترتا ہے جنوں گُل

(۲) چھوڑا گلزار سے دُور اور پرِ بلبل کترے
ہائے صیادِ جفا پیشہ نے کیا گُل کترے!

**گُل کرنا۔** ا۔ ف م۔ چراغ کو بجھا دینا۔ دیئے کو ہاتھ دیدینا +

**گُل کھانا۔** ا۔ ف ل۔ معشوق کے چھلّوں یا کسی اور زیور سے اپنے ہاتھ چھاتی یا پیشانی پر داغ دینا اور اُسکو ایک عشق کی علامت سمجھنا +

(۱) جانتی ہیں شاخِ گُل مجھ ناتواں کو بُلبُلیں
کیا ہی خوش اسلوب میں نے اپنے تن پر کھائے گُل

(۲) گُل کھائے ہیں معشوق کے چھلوں کے یہاں تک
ہاتھوں پہ گماں ہے مرے طاؤس کے پر کا

**گُل کِھلانا۔ یا۔ پُھلانا۔** ا۔ ف م۔ (۱) فساد کا بیج بونا + (۲) دیکھو (چھچھوندر چھوڑنا) + (۳) شعلہ اُٹھانا۔ عجیب بات نکالنا + سحر ؎

شاخیں نکالی جاتی ہیں اب بات بات میں
دو چار دن میں دیکھئے کیا گُل پُھلائے رنج

**گُل کِھلنا۔** ا۔ ف ل۔ دیکھو (شگوفہ کھلنا)

نچھوٹے تا قیامت گُل کھلے طرفہ تماشا ہو
ہو سے تیغِ قاتل پر چمن بجلائے جوہر کا

**گُل گُل چوتھ کر کے کھانا۔ گُل گُل چوتھ منانا۔** ہ۔ ف م۔ (ہ عو)۔ تر حلوے۔ با۔ تر مال کھانا۔ مزے کرنا +

**گِلہ گُزاری کرنا۔** ا۔ ف م۔ کسی کی شکایت کرنا۔ اُلاہنا دینا۔ غیبت کرنا +

**گُلّی بندھنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) شہد کا جمع ہونا + (۲) جوانی پر آجانا۔ کمر میں زور آجانا + (۳) روپیہ پیسہ پاس ہوجانا +

**گلیاں چھاننا۔** ہ۔ ف ل۔ ہر اک کوچہ و بازار میں پھرنا۔ واہی تباہی پھرنا۔ ہرزہ گردی کرنا +

**گِلّیاں گھڑنا۔** ہ۔ ف م۔ (گلیوں کے بنانے کی مزدوری بہت ہی کم ہوتی ہے) اسی سبب سے (۱) بے فائدہ کام کرنا۔ بیہودہ باتیں بنانا + (۲) تضیع اوقات کرنا۔ وقت گنوانا +

**گلے پر چُھری پھیرنا۔ یا۔ چلانا۔** ہ۔ ف م۔ دیکھو (گلا کاٹنا)

**گلے پڑنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) بے مرضی کوئی چیز ہاتھ آنا + دیکھو (سر پڑنا) +

ہنسلی گلے میں نوشہ کے ہرگز نجان تو
یہ لعنتی کا طوق ہے جو رو گلے پڑی

(۲) سر ہو جانا۔ پیچھے لگ جانا۔ پیٹ جانا +

کچھ ایسی گلے پڑ گئی ابرو کی محبت
تلوار کا ڈورا رگِ گردن نظر آیا

**گلی ڈنڈا کھیلنا** ۔ ہ۔ف م۔ وقت ضایع کرنا

**گلے سے اُترنا** ۔ ہ۔ف ل۔ نگلا جانا +

**گلے کا ڈھولنا** ۔ ا۔ اسم مذکر۔ (۱) تعویذ + (۲) ایک بوجھ۔ عذاب۔ کوئی ناگوار شے +

**گلے کا ہار** ۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (وہ ہار جو ہر وقت گلے میں پڑا رہتا ہے) اسی سبب سے۔ (۱) وہ بچّہ جو ہر وقت ماں کی گود میں سوار رہے + (۲) ٹھنگنی یا پستہ قد عورت جو قدآور مرد کے ساتھ بیاہی جائے + (۳) دیکھو (گلے کا ڈھولنا نمبر۲)

**گلے ۔یا۔ گل کا ہار ہونا** ۔ ہ۔ف ل۔ سر ہونا۔ ریسٹ جانا۔ پیچھے پڑ جانا۔ کسی چیز کی خوب خواہش ظاہر کرنا + بحر س

(۱) میں نام پھول کا لیکر گنا ہگار ہوا
شراب جان کے قاضی گلے کا ہار ہوا

(۲) بول چال سے میں نا برجُوں۔ گل کا ہار نہ ہو۔ بلما!
چھل بتیاں یار۔ نہ کر بلما!

(۳) ملایم ہوگئیں دلبر برہ کی ساعتیں کڑیاں
یہ انکھیاں کیوں میرے جی کے گلے کی ہار ہو پڑیاں

**گلے لگانا** ۔ ہ۔ف م۔ چھاتی سے لگانا۔ آغوش میں لینا۔ پیار کرنا + گیت س (۱)

ندی کنارے سارس بولے میں جانو پیا مورا رے!
آ پھروا! گلے لگاؤں۔ جگ میں جینا تھوڑا سا

(۲) ایک روز کہا یار کو میں پا کے اکیلا۔
"مرتا ہوں۔ مری جان! گلے مجھکو لگائے"۔
منہ پھیر کے شرما کے لگا کہنے کہ "اچھا۔
کہنا نہ کسی سے۔ یہ قسم پہلے تو کھائے"

**گلے لگنا ۔ گلے سے لگنا ۔یا۔ ملنا** ۔ ہ۔ف ل (۱) ہم آغوش یا بغلگیر ہونا۔ ملنا۔ مدت کے بعد ملاقات ہونا + (۲) ملاپ کر لینا۔ ملجانا +

بس اب تو جانے دو رنجش گلے سے لگ جاؤ
تڑپ رہا ہے یہ دل مرغ نیمجاں کی طرح

**گلے منڈھنا ۔ ڈالنا ۔ لگانا ۔ باندھنا ۔یا۔ چپکنا** ۔ ہ۔ف م۔ دیکھو (سر چپکنا)۔ (۱) کسی شخص کو کوئی چیز زبردستی دینا + (۲) نکاح کر دینا۔ ہاتھ پیلے کر دینا +

جلتی کی جائی غریب کے گلے لگائی مثل

**گلے میں اٹکنا** ۔ ہ۔ف ل۔ (طنزاً) بدمزہ اور خراب معلوم ہونا۔ مُنہ میں نہ چلنا +

جو کی روٹی کیا گلے میں اٹکتی ہے؟

**گلے میں زنجیر پڑنا** ۔ ا۔ف ل۔ (۱) مقید یا پابند ہونا۔ بے بس ہونا + (۲) بیاہ یا شادی ہو جانا +

**گُمان بھرا ۔ گمان بھری** ۔ ا۔ صفت۔ مغرور۔ خود نما + ٹھمری س

نینا تمہارے گمان بھرے۔ گوری!
بولت کاہے ناہیں رے!

**گمر کرنا۔** ہ۔ ف۔ل۔ گھمنڈ کرنا۔ غرور کرنا۔ (عوام)

**گنبد کی آواز۔یا۔صدا ہے۔** ا۔ محاورہ۔ جیسا کہوگے ویسا سنوگے +

**گنتی گنوانا۔** ہ۔ ف۔م۔ (۱) خانہ پُری کرنا۔ جھوٹا نقشہ بھرنا + (۲) آنے کا نام کرنا۔ برائے نام آنا +

**گنج ڈالنا۔یا۔لگانا۔** ا۔ ف۔م۔ (۱) کسی چیز کا ڈھیر لگانا۔ انبار لگانا + بحر ؎

عدم کی راہ میں اک گنج ڈالتے اے بحر
ہمارے پاس نہ قارون کا خزانہ ہوا

**گنجِ شہیداں۔** ف۔ اسم مذکر۔ (۱) مُردوں کا ڈھیر۔ قبرستان

کیونکر پڑتی ہے ترے پاؤں نسیم سحری
اُسکے کوچے میں ہے صد گنج شہیداں یکجا

(۲) بہت سی ملی جُلی چیزوں کا انبار +

**گنج قاروں۔** ف۔ اِسم مذکر۔ (۱) قارون کا خزانہ۔ کوبیر کا کوش + (۲) از حد دولت۔ بہت سا روپیہ پیسہ۔ دولت کے کوئیں کے کوئیں

**گنجے کو خدا ناخن نہ دے۔** ا۔ محاورہ۔ کمینے کو خدا تعالیٰ جاہ و ثروت نہ دے (ورنہ غریبوں کو بہت ستاتا ہے) +

**گند کٹنا۔** ہ۔ ف۔ل۔ کسی مصیبت یا جھگڑے سے بریت حاصل ہونا +

**گند نہ سُہانا۔** ہ۔ ف۔م۔ کسی کی بُو باس یا صحبت سے بھاگنا۔ کسی سے نفرت کرنا۔

**گندہ پانی۔** ا۔ اسم مذکر۔ (۱) میلا یا غلیظ پانی + (۲) منی + (۳) پیشاب + (۴ بسلمان) شراب۔ مَے + جانصاحب ؎

کیا کہوں میں کہ کیا کام کیا!
گندے پانی سے آکے دھار دیا

(۵) (ہ عو)۔ آنسو +

**گندی گندی باتیں کرنا۔** ا۔ ف۔م۔ (۱) گندی یا غلیظ چیزوں کا نام لینا + (۲) فحش کلمے زبان سے نکالنا۔ مغلظات گالیاں دینا +

**گنڈے دار۔** ا۔ صفت۔ (۱) دغدار۔ بیچ میں سے سفیدی چھوٹا ہوا + (۲) بے قاعدہ

جن لڑکوں کی حاضری گنڈے دار ہوتی ہے وہ
امتحان میں اکثر بُرے رہتے ہیں +

**گنگاجلی اُٹھانا۔ گنگا کی مائیں پینڈ بھرنا۔** ہ۔ ف۔م۔ (ہندو) گنگا جی کی قسم کھانا +

**گنگا جمنی۔** ہ۔ صفت۔ (دوکا مذار) (۱) ملواں جلواں + (۲) سونے چاندی کا۔ پیتل تانبے کا +

**گنگا لابھ۔یا۔نصیب ہونا۔** ہ۔ ف۔ل۔ گنگا جی کے کنارے دیہ چھوڑنا۔ گنگا جی پر مرنا۔ بیکنٹھ کو جانا +

گنگا نہانا۔ ہ۔ف م۔ (۱) گنگاجی میں اشنان کرنا۔ (۲) کسی فرض کی ادائیگی سے بریت حاصل کرنا + ایک بیٹی کا بیاہ کرنا تھا سو اس سے بھی گنگا نہائیے +

گِن گِن کے قدم رکھنا۔ ا۔ف م۔ (۱) نہایت ہوشیاری اور خبرداری سے چلنا۔ آہستہ آہستہ چلنا۔ (۲) عاقبت اندیشی کے ساتھ کوئی کام کرنا +

گُن ماننا۔ ہ۔ف ل۔ احسانمند یا ممنون ہونا بڑائی کرنا +

گنْوار کا لٹھ۔ ہ۔ اسم مذکر۔ ناشائستہ اور اکھڑ آدمی۔ کج خُلق +

گِنی بوٹی اور نپا شوروا۔ ۹۔ محاورہ۔ (مسلمان) صرف گزارے کے قابل آمدنی۔ تھوڑی سی تنخواہ +

گو اُچھالنا۔ ہ۔ف م۔ (عوام)۔ بیعزتی یا رُسوائی کرنا +

گوہر گنیش۔ ہ۔ صفت۔ سست۔ کاہل +

گود بھری۔ ہ۔ صفت۔ عو۔ صاحبِ اولاد۔ آسر اولاد والی +

گود پسار کے کوسنا۔ ہ۔ف م۔ عو۔ ہاتھ پھیلا پھیلا کے بددعائیں دینا۔ بُری طرح سے کوسنا +

گود۔ یا۔ گودی پھیلا پھیلا کے دعائیں دینا عو۔ بہت ساری دعائیں دینا۔ جی سے اسیس دینا +

گود پھیلانا۔ یا۔ پسارنا۔ ہ۔ف ل۔ کسی چیز کے لینے کے لئے پاٹ پھیلانا۔ اسی سبب سے مانگنا۔ سوال کرنا +

گود دینا۔ ہ۔ف م۔ اپنے لڑکے کو کسی شخص کا متبنّٰی یا لے پالک بنانا +

گُودڑ گانٹھنا۔ ہ۔ف م۔ پھٹے پُرانے کپڑوں میں پیوند لگانا۔ پھٹا پُرانا سینا۔ پیوند پارہ کرنا +

گُودڑ میں گندوڑا۔ یا۔ گودڑ کا لعل۔ ہ۔ محاورہ۔ (بڑھیا عورتیں اکثر گندوڑوں یا گہنوں کو گودڑ میں باندھ کر ڈال رکھا کرتی ہیں) اسی سبب سے وہ شخص جسکی ظاہری حالت سے اُسکا عالی خاندان۔ عالم یا صاحب کمال ہونا نہ معلوم ہو۔ چھپا رستم + آتش ؎

روا رکھ کلفتِ ایام میں بھی قدر نیکوں کی
پھٹے کپڑوں میں بھی اُنکو سمجھ لے لعل گودڑ کا

گودکا۔ ہ۔ اسم مذکر۔ دودھ پیتا بچہ۔ شیرخوار + مثل گودکا ڈال کے پیٹ کی آس +

گور بنانا۔ ا۔ف م۔ دیکھو (قبر کھودنا)

گور کا مُنہ جھانک کر پھرنا۔ گور میں لات مار کر کھڑا ہونا۔ ۹۔ف ل۔ مر مر کر بچنا۔ سخت

بیماری کے بعد شفا پانا +

**گورک دھندا**۔ہ۔ اسم مذکر۔(۱) لوہے کے چند حلقے ایک دوسرے کے اندر پڑے ہوئے جسکے کھولنے موندنے میں ذرا عقل خرچ ہوتی ہے قفل وسواس + (۲) عقدۂ پیچیدہ۔ ایسی چیز جو آدمی کو دقت میں ڈالے + (۳) بکھیڑا۔ جھگڑا +

**گور کفن یا۔ گور گڑھا ہونا**۔ا۔ف م۔مردے کی رسموں کا ادا ہونا۔ تجہیز و تکفین ہونا + میر ؔ

سُنا ہے حال ترے کشتگاں بچاروں کا
ہوا نہ گور گڑھا اُن ستم کے ماروں کا

**گور کنارے جا لگنا۔ یا۔ آن لگنا**۔ا۔ف ل۔مرنے کے قریب پہنچ جانا + میرؔ

ظلم ہوئے ہیں کیا کیا ہم پر صبر کیا ہے کیا کیا ہم
آن لگے ہیں گور کنارے اِسکی گلی میں جا جا ہم

جرأت ؔ
یقین ہے تو کنارہ کرے وہ شوخ
گر غم سے اُسکے گور کنارے میں جا لگوں

**گور کے مُردے اُکھیڑنا**۔ا۔ف م۔ دیکھو (قبر کے مُردے اُکھیڑنا) + سوداؔ

ہے کہتے ہیں ذکر لیلی و مجنوں جو چھیڑیے
چپ رہیئے بس نہ گور کے مُردے اکھیڑیے

**گور گڑھا۔ یا۔ گور کفن کرنا**۔ا۔ف م۔کسی کو کفنانا۔ دفنانا۔ تجہیز و تکفین کرنا +

**گوڑے پڑنا۔ یا۔ لگنا**۔ہ۔ف م۔ع و۔ دیکھو (پاؤں پڑنا نمبر ۱-۲-۳)

**گوڑے پسار دینا**۔ہ۔ف ل۔(۱) دیکھو (پاؤں پسارنا نمبر ۱-۲)۔(۲) سُستی کرنا۔ کاہل بن جانا + (۳) ہمت ہار دینا +

**گوڑے ٹوٹنا**۔ا۔ف ل۔(۱) ٹانگوں کا تھک جانا۔ چلنے کی طاقت نہ رہنا + (۲) ہمت ہار جانا + (۳) مایوس یا نا امید ہو جانا +

**گوڑے توڑنا**۔ہ۔ف م۔(۱) پھرانا۔ تھکانا + (۲) دیکھو۔ (پاؤں توڑنا نمبر ۳-۴)

**گوڑی جمانا**۔ہ۔ف م۔ دیکھو (اَٹیّس جمانا)

**گوڑی کرنا**۔ہ۔ف م۔(س ۔۔۔ گرہ بمعنی لینا۔ حاصل کرنا) (۱) کمانا۔ کھٹنا۔ بٹنا + (۲) فائدہ اُٹھانا۔ جیب کرنا۔ ڈب کرنا +

**گوڑی ہاتھ سے جانا**۔ہ۔ف ل۔شکار نکل جانا۔ موقع جاتا رہنا +

**گوز شتر سمجھنا**۔ا۔ف ل۔کسی آدمی یا بات کو کچھ خیال میں نہ لانا۔ بے وقعت سمجھنا ذرا توجہ نہ دینا +

**گو سے گھناؤنا کر دینا**۔ہ۔ف م۔(عوام) کسی کو نہایت ہی ذلیل و حقیر بنا دینا +

**گوشت سے ناخن جُدا کرنا**۔ا۔ف م۔ دو قریبی رشتہ داروں میں تفرقہ ڈالنے کا

ارادہ کرنا +

**گوشت سے ناخن جُدا ہونا۔** ا۔ف ل۔ (۱) دو قریبی رشتہ داروں میں مشکل سے فرق پڑنا + (۲) کسی بات کا محال ہو جانا +

دل سے مٹنا تری انگشتِ حنائی کا خیال
ہو گیا گوشت سے ناخن کا جُدا ہو جانا

**گوشت کا لوتھڑا۔** ا۔اسم مذکر۔ (۱) مضغۂ گوشت ماس کا ٹکڑا + (۲) بہت موٹا آدمی + (۳) م۔عو۔ نامرد آدمی کا عضو تناسل پچھڑا +

**گوش گزار کرنا۔** ا۔ف م۔ مطلع کرنا۔ کہدینا کان میں کو نکال دینا +

**گوش مالی دینا۔** ا۔ف م۔ دیکھو (کان اینٹھنا)

**گوکرنا۔** ہ۔ف م۔ (عوام) کسی کپڑے کو بہت میلا کچیلا کر دینا +

**گوکھانا۔** ہ۔ف م۔ (عوام) (۱) اغلام کرنا بُرا کام کرنا + (۲) جھوٹ بولنا +

**گولا اُٹھانا۔** ہ۔ف ل۔ (لوہے کے گولے کو آگ میں خوب گرم کر کے کسی معاملہ میں اپنی صداقت ظاہر کرنے کو ہاتھ میں اُٹھالینا) دیکھو (تیل میں ہاتھ ڈالنا)

**گولا دن بنا ہوا ہے۔** ہ۔ محاورہ۔ خوب فربہ یا توپ کے گولے کی طرح چاروں طرف سے گول ہو رہا ہے کہیں گوشت کی کمی نہیں ہے۔ خوب موٹا تازہ ہو رہا ہے

**گولا دھار برسنا۔** ہ۔ف ل۔ مُوسلا دھار برسنا۔ کثرت سے بارش ہونا +

**گول بات۔** ہ۔اسم مؤنث مبہم بات۔ پیچیدہ یا بے ٹھکانے بات +

**گولر کا پیٹ پھڑوانا۔** ہ۔ف م۔ عو۔ (چونکہ گولر کے اندر کیڑے ہوتے ہیں) اسی سبب سے (۱) بھید کھولنا + (۲) گلہ شکوہ سُنانا۔ بُرائیاں یا رنجشیں ظاہر کرنا +

کیوں گولر کا پیٹ پھڑوائے ہے

**گولر کا پھول۔** ہ۔اسم مذکر۔ (چونکہ گولر میں پھول نہیں آتا ہے) اسی سبب سے۔ نایاب چیز عنقا صفت شے + بحر ۵

تیرے مریض لب کی دوا جب تلاش کی
گولر کا پھول باغ میں عناب ہو گیا

**گولر کپکنا۔** ہ۔ف ل۔ (۱) چبا چبا کر باتیں کرنا (۲) مری سی آواز سے بولنا۔ مُنہ میں گھنگنیاں بھر لینا +

**گول گول کہنا۔** ہ۔ف ل۔ مبہم طور سے باتیں کرنا۔ صاف صاف بیان نہ کرنا +

**گول مال کرنا۔** ہ۔ف م۔ پورب (۱) گڈمڈ کرنا۔ ملا جُلا دینا + (۲) غبن کرنا۔ اٹ سٹ کرنا +

**گول مول**۔ ہ۔ صفت۔ (۱) بہت سی گول + (۲) فربہ اور کوتاہ قد + (۳) موٹا بیوقوف +

**گول ہو رہنا**۔ ہ۔ ف ل۔ خاموش ہو رہنا۔ چُپ سادھنا۔ جواب نہ دینا +

**گولی بچا جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ چالاکی کے ساتھ کسی آفت یا مشکل کام سے بچ جانا + بحر ؎

کیا کیا فریب کر کے مزے لُوٹتے ہیں ہم
گولی بچا گئے کبھی گولا اُٹھا لیا

**گولی پلانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) بندوق میں گولی بھرنا + (۲) گولی مارنا +

**گولی مارو**۔ ہ۔ ندا و ندبہ۔ بھاڑ میں جانے دو۔ غارت ہونے دو۔ کچھ پروا نہ کرو +

**گومُوت کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ عو۔ دایہ گری یا دھائے پنا کرنا۔ بچّہ سا پالنا +

**گوندا دِکھانا**۔ ہ۔ ف م۔ (پرند باز پرندوں کی لڑائی اس طرح کروایا کرتے ہیں کہ ایک پرند کو گوندا دِکھا کر دوسرے پرند کو دیا کرتے ہیں) اسی سبب سے (۱) چڑانا۔ چھیڑنا۔ ڈہکانا + (۲) شہ دینا۔ بھڑکانا۔ اُکسانا۔ لڑوانا +

**گَوں کا یار**۔ ا۔ اسم مذکر۔ خود غرض آدمی۔ اپنے مطلب کا یار +

**گَوں گانٹھنا۔ یا۔ نکالنا**۔ ہ۔ ف م۔ مطلب برآری کرنا۔ مِل جُل کر کام بنا لینا +

**گونگے کا خواب۔ یا۔ سپنا**۔ ا۔ اسم مذکر۔ (چونکہ گونگا آدمی جو نقص گویائی کے باعث اپنا خواب بخوبی سمجھا نہیں سکتا) اسی سبب سے مبہم اور پوشیدہ بات + اسیر ؎

پوشیدہ دل کا حال ہے کیا سوچئے مآل
تعبیر کیا کہے کوئی گونگے کے خواب کی

**گونگے کا گُڑ کھانا**۔ ف ل۔ (چونکہ گونگا گُڑ کی بُرائی بھلائی کچھ نہیں کہہ سکتا ہے) اسی سبب سے چُپ سادھنا۔ خاموش رہنا +

**گوہار لڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (ہندی گوہار بمعنی مفسدوں کا گروہ) اسی سبب سے۔ (۱) ایک آدمی کا بہت سے آدمیوں سے مقابلہ کرنا۔ (۲) ایک آدمی کا بہت سے آدمیوں کے مذاق کا جواب دینا۔ چاروں طرف کو جوابوں کی بوچھاڑ کرنا +

**گھات چلانا**۔ ہ۔ ف م۔ جادو کرنا۔ مُوٹھ چلانا

**گھات میں رہنا۔ یا۔ ہونا۔ گھات میں بیٹھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسی کے مارنے کے فکر میں ہونا۔ کمیں گاہ میں بیٹھ کر موقع تاکنا + ؎

اسکے بغل میں کتّی۔ تیغ اُسکے ہاتھ میں ہے
یہہ اُسکی فکر میں ہے وہ اسکی گھات میں ہے

**گھاٹ گھاٹ کا پانی پینا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) مختلف مقاموں کا سفر کرنا۔ ساری

دنیا میں پھرنا + (۲) جہاندیدہ و کار آزمودہ ہونا +

**گھاس کاٹنا۔ یا کھودنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) بے سوچے سمجھے جلدی جلدی پڑھنا + (۲) پھوہڑپنے سے کوئی کام کرنا +

**گھاس کھاؤ۔** ہ۔ مذا و مذبہ۔ (دو کاندار سست مول لے گاہک سے کہا کرتا ہے) تم اس چیز کی قدر کیا جانو تم تو بطور جانور کے ہو اسواسطے اسکی جگہ گھاس کھاؤ جو بہت سستی چیز ہے +

**گھال میل رکھنا۔** ہ۔ ف ل میل جول یا ربط و ضبط رکھنا +

**گھال میل کر دینا۔** ف م۔ (۱) دو چیزونکو بخوبی ملا دینا + (۲) بے ترتیب یا گڈمڈ کر دینا +

**گھامڑ ہے۔** ہ۔ محاورہ۔ (جس گائے کو گھام یعنے گرمی مار جاتی ہے وہ ہر وقت ہانپتی رہتی ہے اور بدحواس ہو جاتی ہے اور اُسکا دُودھ بھی بگڑ جاتا ہے چنانچہ اُسکو گھامڑ کہتے ہیں) اسی سبب سے۔ (۱) بدحواس بیہوش یا احمق آدمی + (۲) سست۔ پھوہڑ۔ بے سلیقہ +

**گھاؤ بھر جانا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) زخم کا اچھا ہونا + (۲) نقصان کا پُورا ہونا +

**گھائی بتانا۔** ہ۔ ف م۔ دھوکا دینا۔ ٹھگنا +

**گھائیں مائیں کر دینا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) کسی چیز کو اِدھر اُدھر کر دینا۔ الگ کر دینا۔ اُڑا دینا + (۲) ٹالدینا۔ دیکھو (آج کل کرنا) +

**گھٹا اُٹھنا۔** ہ۔ ف ل۔ ابر چھانا۔ بادلوں کا گھِر آنا +

**گھٹا کھلنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) شگاف یا بڑا سا سوراخ ہو جانا + (۲) سر پھوٹ جانا + (۳) تجارت میں بڑا بھاری نقصان ہونا

**گھٹتی کا پہرا۔** ہ۔ محاورہ۔ تنزل کا زمانہ +

**گھٹنوں میں سر دے لینا۔** ہ۔ ف ل۔ شرمانا۔ لاج کرنا۔ سرنگوں ہونا +

**گھٹنوں میں سر دیکے بیٹھنا۔** ہ۔ ف ل۔ سوچ یا فکر کرنا۔ غمگین بیٹھنا +

**گھٹنے۔ یا۔ ڈھونگے سے لگی بیٹھی رہتی ہے۔** ہ۔ محاورہ۔ عو۔ (۱) پاس سے نہیں سرکتی ہے۔ کچھ کام نہیں کرتی + (۲) بڑی کاہل اور سست ہو گئی ہے +

**گھٹنوں چلنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) بچوں کیطرح گھٹنوں کے بل چلنا۔ رُک رُک کر چلنا۔ گھسٹکر چلنا + (۲) رُک رُک کر کسی کام کو کرنا + (۳) ترقی نکرنا۔ زور نہ کھانا +

**گھٹی میں پڑنا۔** ہ۔ ف ل۔ کسی چیز کے استعمال کا بچپن ہی سے عادی ہونا +

سرشت میں داخل ہونا۔ طبیعت بن جانا
۔ عادت ہو جانا +

**گھر آباد کرنا۔** اِ۔ف م۔ شادی کرنا۔ بیاہ کرنا

**گھرّا چلنا۔ یا ۔لگنا۔** ہ۔ف ل۔ قریب المرگ ہونا۔ جانکنی کی نوبت پہنچنا + رشکؔ

آنکھیں تری جو آئیں تو بیمارِ چشم کو
مرنے کے انتظار میں گھرّا لگا رہا

**گھربار۔** ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) مکان۔ حویلی +
گھربار تمہارا ہے کوٹھی کوٹھلے کو ہاتھ نہ لگانا + مثل
(۲) کنبا۔ قبیلہ۔ جورو بچے + (۳) گھر کا اسباب۔ انگڑ کھنگڑ۔ اثاث البیت۔ متاع خانہ + میرؔ

لبوں پر ہے ہر لحظہ آہِ شرربار + جلا ہی پڑا ہے ہمارا تو گھربار

**گھربار کی ہونا۔** ہ۔ف ل۔ عو۔ (۱) بیاہ یا شادی ہو جانا + (۲) گھر کی مالک ہو جانا۔ بال بچوں کا بوجھ سر پر آپڑنا +

**گھرباری۔** ہ۔ صفت۔ کنبے والا۔ بال بچے دار

**گھر بسنا۔** ہ۔ف ل۔ شادی یا بیاہ ہو جانا +
ہنستے ہی گھر بستے ہیں + مثل

**گھر بگاڑنا۔** ف م۔ تباہ کرنا +

**گھر بگڑنا۔** ف ل۔ (۱) میاں بیوی میں تکرار یا ان بن ہونا + (۲) بیوی کا مرجانا۔ خانہ بربادی ہونا + راحتؔ

حانی جان! ضد میں مفت میرا گھر بگڑتا ہے
نہ تم رخصت کرو مجکو نہ دو دن مرد وا ٹھہرے

**گھر بنانا۔** ہ۔ف م۔ (۱) مکان تعمیر کرنا + ناسخؔ

گھر بناؤں خاک اس وحشت کدے میں۔ ناصحا!
آسے جب مزدور مجکو گورکن یاد آگیا

(۲) گھر کا انتظام کرنا۔ یا بند و بست کرنا + (۳) ہاتھ رنگنا۔ غبن کرنا۔ اپنا گھر بھرنا + کارندے اپنا گھر بناتے ہیں +

**گھر بولنا۔** ہ۔ف ل۔ دستاں سرائی کرنا۔ چہچہانا + بحرؔ

آتش گلزار جب بھڑکی تھی لازم تھا یہی
خانۂ صیاد میں ققنس کہ ہم گھر بولتے

**گھر بھر۔ گھر کا گھر۔** ہ۔ اسم مذکر۔ سارا کنبا +
گھر بھر کو بخار رہے +

**گھر بھرنا۔** ہ۔ف م۔ دیکھو (گھر بنانا نمبر ۳)

**گھر بیٹھنا۔** ہ۔ف ل۔ (۱) مکان کا گر پڑنا + (۲) خانہ نشین ہونا + (۳) نوکری چھوڑنا

**گھر بیٹھے۔** ہ م ف۔ (۱) گھر میں بیٹھے + (۲) بے فکری کے ساتھ۔ بلاتردد +

**گھر پھٹنا۔** ہ۔ف ل۔ (بازاری) (۱) بچہ پیدا ہونا + (۲) ناگوار معلوم ہونا۔ بھاری یا دوبھر ہونا +

**گھر پھوڑنا۔** ہ۔ف م۔ (۱) نقب زنی کرنا +

کو نبھل کرنا + (۲) چوری کرنا +

**گھر پھونک تماشا دیکھنا**۔ ا۔ف ل۔ (۱) گھر کے روپیہ سے آتش بازی خرید کر اُسکے جلنے کی سیر دیکھنا۔ آتش بازی چھوڑنا + (۲) عیش و عشرت کرنا۔ گلچھرّے اُڑانا۔ خوب روپیہ لٹانا + (۳) برباد و تباہ ہو جانا + اسیر ؎

دل جلا کر رخ محبوب کا جلوہ دیکھا
ہمنے گھر پھونک کے کیا خوب تماشا دیکھا

**گھر تک پہنچانا**۔ ہ۔ف م۔ بالکل قائل کرنا + جھوٹے کو گھر تک پہنچا دینا چاہیئے +

**گھر تک پہنچنا**۔ ہ۔ف ل۔ کسی کے کنبے کے لوگوں کو گالی دینا +

**گھر جانا**۔ ہ۔ف ل۔ کسی بلا یا آفت میں پھنس جانا

**گھر جلے کیکا تاپے کوئی**۔ ہ۔ محاورہ کسی کو نقصان پہنچے اور کوئی اُس سے فائدہ اُٹھائے + ؎

آنکھیں سینکے باغباں دل میں لگے بلبل کے آگ
گھر کسیکا باغ عالم میں جلے تاپے کوئی

**گھر چڑھکر لڑنا**۔ ہ۔ف م۔ کسی کے گھر پر جا کر اُس سے لڑنا۔ خواہ نخواہ کسی کے سر ہونا + ذوق ؎

مرے خیال پہ وہ چشم فتنہ گر چڑھکر
یہ خانہ جنگ سے آئی ہے لڑنے گھر [illegible]

**گھر چلانا**۔ ہ۔ف م۔ گھر کا سلیقہ اپنے کے ساتھ بند و بست کرنا۔ خانہ داری کا خوب انتظام کرنا +

**گھر دیکھ لینا**۔ ہ۔ف م۔ (۱) کسی شخص کے ہاں ذرا ذرا سی ضرورت کے واسطے بار بار جانا + (۲) ہل جانا۔ مانوس ہو جانا + (۳) واقف ہو جانا۔ جان جانا + (مثل) ملک الموت نے گھر دیکھ لیا

**گھر سر پر اُٹھانا**۔ ہ۔ف م۔ (۱) دیکھو (گھر چلانا) + (۲) گھر کو نچائے نچائے پھرنا۔ غل و شور کے مارے ناک میں دم کر دینا۔ ایک چیخم دھاڑ مچانا +

**گھر سے دینا**۔ ہ۔ف م۔ اپنی جیب یا گرہ سے دینا + میں کیا گھر سے دیدونگا جب وہ دیگا آجائیگا

**گھر سے کھونا**۔ ہ۔ف م۔ اپنی ذات خاص کا روپیہ برباد کرنا۔ گرہ کا خرچ کرنا +

**گھر سینا**۔ ہ۔ف ل۔ (۱) گھر میں پڑے رہنا گھر سے باہر قدم نہ رکھنا + (۲) خانہ نشیں ہو جانا۔ بیکار بیٹھے رہنا + (۳) سُست و کاہل بن جانا +

**گھر کا**۔ ہ۔ صفت۔ (۱) گھر کے متعلق۔ خانگی (۲) ذات خاص کا۔ اپنا۔ ذاتی +

**گھر کا آدمی**۔ ا۔ اسم مذکر۔ (۱) رشتہ دار۔

(۲) واقف کار۔ جان پہچان +

**گھر کا آنگن۔ یا۔ گھر وا ہو جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (مکان کا میدان بن جانا) (۱) اسی سبب سے کسی شخص کا بالکل برباد ہو جانا۔ مفلس یا تباہ ہو جانا +

**گھر کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) مکان بنانا + (۲) گنجایش کرلینا۔ اپنے لئے جگہ بنا لینا +

یوں میرے دلمیں چبھتی ہے دنداں کی اُسکے تاب
ہیرے کی جوں کنی کوئی گوہر میں گھر کرے

(۳) کفایت شعاری سے خانگی امورات کا انتظام کرنا + (۴) بیاہ کرنا۔ عورت کو گھر میں ڈالنا + (۱) دوہا ؎

آمورا گھر کریں آیو ساون ماس
بھیجن لاگی پنکھڑی چھیجن لاگو ماس

(۲) گھر کر گھر کر ستر بلا سر دھر +

**گھر کا بھولا**۔ ہ۔ صفت۔ (طنزاً) سیدھا سادہ + ایسا ہی تو گھر کا بھولا ہے جو دم میں آجائیگا +

**گھر کاٹ کھانیکو دوڑتا ہے**۔ ہ۔ محاورہ (جب کوئی مکان خالی ہوتا ہے تو اُسکی نسبت کہا کرتے ہیں) یہ مکان نہایت ہی بھیانک معلوم ہوتا ہے۔ اس مکان میں جی نہیں لگتا +

**گھر کا بھیدی**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ وہ شخص جو اپنے یا پرائے گھر کی خفیہ باتیں جانتا ہو۔ محرم راز۔ رازدار +

مثل گھر کا بھیدی لنکا ڈھاوے +

**گھر کا رستہ لو**۔ ا۔ ندا و ندبہ۔ اپنے گھر کو چل دو۔ رخصت دو۔ لمبے بنو۔ چلتے پھرتے نظر آؤ +

**گھر کا مرد**۔ ا۔ صفت۔ وہ شخص جو اپنے گھر ہی میں بہادری دکھائے اور باہر ڈر جائے۔ اپنی گلی میں شیر۔ کم ہمت آدمی +

**گھر کا نام ڈبونا۔ یا۔ اُچھالنا**۔ ہ۔ ف م اپنے خاندان کی کسرشان کرنا۔ اپنے کُنبے کی اپنے ہاتھوں رُسوائی کرنا +

**گھر کتی کا**۔ ہ۔ صفت۔ (۱)۔ گھر میں کتے ہوئے سوت کا بُنا ہوا۔ خانہ ساز +

گھر کتی کا کپڑا ہے

(۲) بن داموں کا۔ مفت کا +

**گھر کی بات**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ (۱) آپسداری کا معاملہ + (۲) آسان یا سہل کام +

**گھر کی طرح بیٹھنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) پھیل کر یا بہت جگہ روک کر بیٹھنا + (۲) آرام یا فراغت کے ساتھ بیٹھنا +

**گھر کی طرح رہنا۔** ا۔ ف ل۔ تکلف نکرنا شرم نکرنا۔ بے تکلفی سے رہنا+ رشک

اِدھر اُدھر پڑے پھرتے ہو کیا نظر کیطرح
جو آئے ہو تو رہو میرے گھر میں گھر کیطرح

**گھر کی کھیتی۔** ہ۔ اسم مؤنث۔ اپنی چیز۔ موروثی مال + ۹

سبز ہینو شی اے زاہد اگر ہے ریش کو منڈوا
نکل آئیگی پھر ڈاڑھی کہ یہ تو گھر کی کھیتی ہے

**گھر کے گھر بند ہو جانا۔** ا۔ ف ل۔ طوفان یا وبا کے باعث بہت سارے آدمیوں کا ضائع ہو جانا+

**گھر کے گھر رہنا۔** ہ۔ ف ل۔ نقصان نہونا۔ برابر سرابر چھوٹنا+

**گھر کے لوگ۔ یا۔ آدمی۔ گھر میں سے** ۔ ا۔ اسم مذکر۔ (۱) کنبا۔ جورو بچے+ (۲) بیوی جورو+ (مسلمان)

**گھر کی مُرغی دال برابر۔** ا۔ محاورہ۔ جو چیز گھر میں ہوتی ہے خواہ وہ قیمتی ہی کیوں نہو مگر مُفت برابر خیال کیجاتی ہے+

**گھر گھالنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) تباہ کرنا۔ اُجاڑنا برباد کرنا۔ ستیاناس کرنا+

(۱) ایک تو گھر گھالوں آپنا دوسرے آس پاس، مثل

(۲) (شعر) ابھی تو تمنے پردہ ہی میں اک عالم کا گھر گھالا
مجھے یہ فکر ہے صورت دکھاؤ گے تو کیا ہوگا!

(۳) لمبا گھونگھٹ مدھری چال یہ آئیں کسکا گھر گھال

(۲) موہنا۔ فریفتہ کرنا۔ عاشق بنالینا+

(ظفر) بیٹھ سے پاؤں اگر ایسے نکالوں میں بھی
ایک کیا! یکھنا! گھر سینکڑوں گھالوں میں بھی

**گھر گھر۔ گھر بہ گھر۔** ہ۔ م ف۔ ہر ایک گھر میں۔ ہر کس و ناکس کے ہاں+

گھر گھر شادی گھر گھر چین+ مثل

**گھر گھر عیب۔** ا۔ اسم مؤنث۔ عام خوشی+

**گھر گھر مانگتے پھرنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) گداگری یا ٹکر گدائی کرنا+ (۲) ہر ایک سے کوئی چیز مستعار لینا+

**گھر گُھسا۔ گھر گھسنا۔ گھر گُھسڑو۔** ہ۔ اسم مذکر۔ وہ شخص جو ہر وقت عورتوں ہی میں بیٹھا رہے

**گھر گھوڑا نخاس مول۔** ا۔ محاورہ۔ چیز تو گھر میں دھری ہوئی ہے اور بازار میں اُسکو بیچتے پھرتے ہیں۔ بغیر دکھائے کسی چیز کا بھاؤ تاؤ کرتے پھرتے ہیں+

**گھر گئی۔ گھر بسی۔** ہ۔ اسم مؤنث۔ خانہ برانداز۔ گھر اُجاڑو۔ رانڈ+ (ع)+

**گھر میں آنا۔** ہ۔ ف ل۔ حاصل ہونا۔ ملنا+

میرے کیا گھر میں آ جائیگا! فقرہ

**گھر میں ڈالنا۔** ہ۔ ف م۔ کسی عورت کو بغیر

بیاہ کئے جورو بنا لینا + بحر ؎

قاحشہ خانہ برانداز ہے ہرجائی ہے
گھر میں دنیا کو جو ڈالونگا تو گھر کیا ہوگا

**گھر والا** - ہ - اسم مذکر - (۱) خاوند - پُرکھ - میاں (۲) صاحب خانہ دھنی +

**گھر والی** - ہ - اسم مؤنث - (۱) جورو - استری (۲) گھر کی مالک - مالکنی +

**گہری بات** - ہ - اسم مؤنث - مشکل اور دقیق کلام - باریک خیال +

**گہرے چلو** - ہ اصطلاح (ٹھگ) - راہگیر کو مار ڈالو

**گہری چھننا** - ہ - ف ل - (۱) گاڑھی بھنگ چھانی جانا + (۲) نہایت یکتایارانہ ہوجانا - (۳) بڑی بھاری لڑائی ہونا - خوب تکّا فضیحتی ہونا +

**گہری گُھٹنا** - ہ - ف ل - (۱) بہت ساری بھنگ پسنا + (۲) خوب نشہ پیا جانا +

بھنگ پینے میں نہ دیکھے ہونگے ہم سے لہری
سبزہ رنگوں سے گھٹا کرتی ہے اکثر گہری

**گہری نیند سونا** - ہ - ف ل - غافل یا بیخبر ہو کر سونا +

**گہرے ہونا** - ہ - ف ل - بہت سارا فائدہ ہونا

**گھڑیاں گِنتا** - ہ - ف م - کسی کا انتظار کرنا +

وعدے پہ کوئی تیر سحر لیٹے شام سے سحر تک
آہیں بھرا کیا ہے گھڑیاں گِن گِن کب سے

**گھڑی بھر میں** - ہ - م ف - آناً فاناً میں - ذرا سی دیر میں +

**گھڑی ساعت کا ہونا - گھڑی ساعت کا نقشہ ہونا** - ا - ف ل - کوئی دم کا مہمان ہونا - جاں بلب ہونا + حضور نواب کلب علیخانصاحب والی رامپور متخلص بہ نواب ؎

ترے کوچے میں مدت سے ہے ہمیں نزع کا عالم
گھڑی ساعت کا نقشہ ہمنے دیکھا ہے یہیں برسوں

**گھڑی گھڑی** - ہ - م ف - پے در پے +

**گھڑی میں گھڑیال - یا - گھڑیاول ہونا** - ہ - ف ل - (ہندوؤں میں جب کوئی بڈھا بیمار ہوتا ہے اور وہ مرجاتا ہے تو اُسکو جلانے کے لئے مورچھل کرتے اور گھڑیال بجاتے لیجایا کرتے ہیں - پس گھڑیال کی آواز سے بیمار جاننے والوں کو ذراسی دیر میں اُسکے مرنے کی اطلاع ہوجاتی ہے) اسی سبب سے - حال دگرگوں ہونا - ذراسی دیر میں کچھ سے کچھ ہوجانا + بحر ؎ رباعی

ہر وقت دگرگوں ہے زمانے کا حال
دن سے ہو مہینا تو مہینے سے ہے سال
امید ترقی کی تنزل میں رہی
اے گشتہ یاس ہے گھڑی میں گھڑیال

**گِھس پِٹّے دینا۔یا۔کرنا۔** ہ۔ف ل۔(گھِسنا اور پیٹنا)۔(۱) خوب رگیدنا + (۲) خوب مارنا

**گِھس پِس کر اُترنا۔** ہ۔ف ل۔عو۔کپڑے کا ٹکڑے ٹکڑے ہو کر بدن سے جدا ہونا (بے تمیز کی نسبت کہا کرتی ہیں) +

**گِھسٹے گھسٹے پِھرنا۔** ہ۔ف ل۔ایک جگہ سے دوسری جگہ مارا مارا پھرنا +

**گھس کُھدا۔** ہ۔اسم مذکر۔(۱) گھاس کھودنے والا۔گھسیارا + (۲) کوئی ادنیٰ یا ذلیل آدمی + (۳) نادان احمق +

**گِھس گِھس کر چلنا۔** ہ۔ف ل۔دیرپا ہونا۔بڑا مضبوط ہونا +

**گِھس لگانے کو نہ مِلنا۔یا۔نہ ہونا۔** ہ۔ف ل۔(کسی چیز کا اتنی مقدار میں بھی نہ میسر آنا جسے صرف گھس کر کسی زخم پر لگا دیں) اسی سبب سے کسی چیز کا نہایت عنقا یا نایاب ہونا +

**گھس مُس کرنا۔** ہ۔ف م۔کھسر پھسر یا کانا پھوسی کرنا +

**گہک کر بولنا۔** ہ۔ف ل۔خوشی کے ساتھ چمک کر یا تیز ہو کر بولنا +

**گِھگّی بندھ جانا۔** ہ۔ف ل۔کسی اچانک خوف کے مارے مُنہ سے گھی گھی جیسی آواز نکلنے لگنا۔ڈر کے مارے نہ بول سکنا نہ رو سکنا +

**گُھل مِل کر رہنا۔** ہ۔ف ل۔آپسمیں بڑا پیار اور پریت رکھنا +

**گھمسان کا رن پڑنا۔گھمسان کی لڑائی ہونا۔** ہ۔ف ل۔بہت سارے آدمیوں میں ایسی لڑائی کا ہونا جسمیں اپنے پرائے کی مطلق تمیز نہ رہے۔جنگ عام یا مغلوبہ ہونا

**گھنٹہ ہِلانا۔** ہ۔ف م۔(چونکہ مندروں میں پجاریوں کو گھنٹہ ہلانے کے سوا کچھ کام نہیں ہوتا اسی سبب سے)۔خالی بیٹھے بغلیں بجانا۔نکمّا بیٹھا رہنا +

**گھنٹے مورچھل سے اُٹھانا۔** ہ۔ف م۔(ہندو)۔گھنٹے بجاتے اور مورچھل کرتے اور روپیہ پیسے وغیرہ کسی بڈھے مُردے پر سے بکھیرتے ہوئے اُسکو جلانے کے لئے لیجانا۔دھوم دھام کے ساتھ بڈّھے مُردے کی نکاسی کرنا +

**گھن چکّر۔** ہ۔اسم مذکر۔(۱) آتش بازی کا چکر + (۲) وہ شخص جسکی عقل چکر میں ہو۔ بیوقوف + آدمی ہے گھن چکّر +

**گھنگرو بولنا۔** ہ۔ف ل۔دیکھو (گھرّا چلنا)

**گھنگھور گھٹا** - ہ - اسم مؤنث - ابر غلیظ یا تیرہ و تار - کالی پیلی اور گہری گھٹا + ناسخ

آگ برسے تو نہیں جائے عجب فرقت میں
ہے یہ دودِ دلِ سوزاں نہیں گھنگھور گھٹا

**گھُن لگ جانا** - ہ - ف ل - کسی غم یا مہلک بیماری کا پیچھے لگ جانا + راحت سہ

بھلی چنگی تھی میں گھُن لگ گیا ہے ہئے جوانیں
نگوڑے چیرے والے! نوج اکھاؤ تمیں دوآہی

**گھنے رکھنا** - ہ - ف م - کسی چیز کو گرو کرنا -

**گھُنّی سادھنا** - ہ - ف ل - جانکر خاموش ہونا - جانکر جواب نہ دینا - مکاری کرنا +

**گھوڑا اُٹھانا - یا - پھینکنا** - ہ - ف م - گھوڑا ڈپٹانا بھگانا یا دوڑانا + آتش سہ

خامے سے کام لیجئے ہنگام فکرِ شعر
میدانِ کارزار میں گھوڑا اُٹھائیے

**گھوڑا ابھر گیا** - ہ - محاورہ - گھوڑا پسینے پسینے ہو کر جکڑ گیا + (چابکسوار)

**گھوڑا چڑھانا** - ہ - ف م - بندوق کی چانپ کو پٹاخے پر چھوڑنے کے لئے ڈالنا +

**گھوڑا ڈالنا** - ہ - ف ل - گھوڑے کو اُسکی مرضی پر چھوڑ دینا +

**گھوڑا مارنا** - ف م - گھوڑے کے مہمیز لگانا یا ایڑ کرنا +

**گھوڑے بیچکر سونا - یا - نیند آنا** - ہ - ف ل (گھوڑوں کے نہ بکنے کی حالت میں اُنکے سوداگر کو مارے فکر کے نیند نہیں آیا کرتی ہے) اسی سبب سے بیفکری کے ساتھ آرام کرنا فارغ ہو کر سونا + بحر سہ

جب تھکی اُسکی سواری دوڑ کر یوں سوئے ہم
جیسے سوداگر کو گھوڑے بیچکر آتی ہے نیند

**گھوڑی چڑھانا** - ہ - ف م - (مسلمان) - (۱) حجام کا بچوں کی پہنچو کو ایک لکڑی کے اوزار سے پکڑ کر ختنہ کرنا + (۲) ختنے کی رسم کو دھوم دھام سے ادا کرنا + (۳) برات چڑھانا +

**گھوڑے کی شادی کرنا** - ا - ف م - (چابکسوار) گھوڑے کو بیچنا +

**گھول پیا** - ہ - محاورہ - عو - (شربت یا مصری سمجھکر مجکو پی گئی) اسی سبب سے میرے کہنے کو وہ ذرا نہیں سُنتی - مجکو وہ کچھ نہیں سمجھتی +

**گھولو اگھولنا** - ہ - ف م - (۱) کسی چیز کو گھولکر لیسی سی بنا دینا + (۲) افیم کو بیٹھے آہستہ آہستہ گھولے جانا + (۳) کسی معاملہ میں دیر لگانا - تعویق کرنا - ڈھیل ڈالنا +

گھولے میں پڑنا۔ ف ل۔ بکھیڑے میں پڑجانا + (از گلشن فیض)

گھولے میں ڈالنا۔ ہ۔ ف م۔ کسی کام کو لیت ولعل میں ڈالنا + (از گلشن فیض)

گھونٹ لینا۔ پینا۔ یا۔ لگانا۔ ہ۔ ف م۔ (۱) حقہ کا دم لگانا۔ ٹھہرو بھئی! دو گھونٹ ہم بھی لگالیں! (۲) چسکی لگانا۔ پیجانا +

گھونسا پلانا۔ ہ۔ ف م۔ (بازاری) گھونسا مارنا

گھونس۔ یا گھونس پیچر دینا۔ ہ۔ ف م۔ رشوت دینا +

گھونگٹ کھانا۔ ہ۔ ف ل۔ فوج کا لڑائی کے میداں سے بھاگنے کے ارادے پر مُنہ پھیرنا۔ روکش ہونا + جراتؔ

(۱) جوں نقاب اپنا اُلٹ اُسنے لڑائی ہمسے آنکھ
فوج صبر و تاب طاقت وہیں گھونگٹ کھا گئی

(۲) غصّے سے جو بل زلف سیہ فام نے کھایا
سو مرتبہ گھونگٹ سپۂ شام نے کھایا

گھونگٹ کی دیوار۔ اِ۔ اسم مؤنث۔ پردے کی دیوار +

گھونگرو بند بھائی۔ اِ۔ محاورہ۔ نچنیے۔ رنڈی۔ بھانڈ +

گھونی مُتمّی۔ ہ۔ صفت۔ (م عو)۔ غریب حرامزادی۔ گربۂ مسکین +

گھی سا۔ ہ۔ صفت۔ گھی کی مانند۔ نرم اور چکنا

گھی کا کُپّا لُنڈھنا۔ یا۔ لُڑھنا۔ ہ۔ ف ل۔ کسی بڑے آدمی یا بادشاہ کا مرجانا + (قلعہ معلیٰ دہلی)

گھی کا ڈورا۔ ہ۔ محاورہ۔ (باورچی) وہ گھی جو کسی کھانے میں دھار باندھکر ڈالا جائے

گھی کھچڑی ہونا۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) گھی کی طرح کھچڑی میں ملجانا۔ دو شخصوں میں نہایت میل ملاپ ہونا۔ گہری دوستی ہونا +

دوہا
اوچھے سنگ نہ بیٹھیے اوچھا بُری بلا
پل ماں ہو گھی کھچڑی پل ماں بسیر ڈھال

(۲) ایک جگہ ہونا۔ رل مل جانا۔ آمیز یا مخلوط ہو جانا +

گھی کے چراغ جلانا۔ ہ۔ ف م۔ خوب خوشی منانا + آتشؔ

آنکھیں ہری کرے جو منور جمالِ یار
گھی کے چراغ طور کے اوپر جلاؤ نہیں

گھی کے جلنا۔ گھی کے چراغ جلنا۔ ہ۔ ف ل۔ (مراد پوری ہو جانے پر گھی کے چراغ کسی مزار پر یا مندر میں جلایا کرتے ہیں) اسی سبب سے۔ حسب دلخواہ مراد برآنا +

گھی کے سے گھونٹ آتے ہیں۔ ہ۔ محاورہ۔ اس چیز میں بہت سی گھی پڑا ہوا ہے۔ یہ چیز بہت ہی خستہ ہے

**گئی کے گیتے سے جا لگنا** - ہ - ف ل - کسی مالدار آدمی سے ملاقات ہو جانا +

**گیا بھ - یا - گا بھ ڈالنا** - ہ - ف م - (۱) مویشیونکا اسقاط حمل کرنا + (۲) کسیکا نہایت رعب یا ڈر ماننا + اسکے آگے گیا بھنی گیا بھ ڈالتی ہے -

**گیا گزرا** - ا - صفت - (۱) نکما - ناکارہ - بیکار - خراب - برا + میر ؎

کوچۂ یار سے نجب اٹینگے
کیسے ہی ہونگے ہم گئے گزرے

(۲) کم ہمت - نامرد - بردلا + میر سوز

سوز کے قتل پر کمر ہمت باندھ
ایسا جانا ہے کیا گیا گزرا

**گیا وقت پھر ہاتھ نہیں آتا** - ا - محاورہ موقع بار بار ہاتھ نہیں لگتا + ؎

(۱) گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں - مثل
(۲) مہرباں ہو کے بلا لو مجھے چاہو جسوقت
میں گیا وقت نہیں ہوں کہ پھر آبھی نسکوں

**گیدڑ بھبکی** - اسم مؤنث - گیدڑ کی سی خالی حملہ آوری - ڈراوا - دھمکی + ناسخ

تا کجا اعدا کی گیدڑ بھبکیاں
الغیاث! اے شیر یزداں! الغیاث

**گئو پتیرہ** - اسم مذکر - گائے کا بچہ - بیل - بچھیا کا باوا - بیوقوف +

**گئے درجہ** - ا - م ف - (۱) آخر کار (۲) کم سے کم +

**گئی کرنا** - ہ - ف م - (۱) درگزر کرنا - پہلو تہی کرنا - جانکر چھوڑ دینا + (۲) چوکنا کمی کرنا - غفلت کرنا + رشک ؎

(۱) عشق کیا صبر و تحمل کی اگر بات گئی
ظلم میں تو بھی نکر او بت بد ذات گئی
(۲) اُنکے ستم کی چاہئیے فریاد کچھ نہ کچھ
روز جزا ہے آج تو اے دل گئی نکر

**گئے گزرے ہونا** - ا - ف ل - (۱) بیکار ہو ہو جانا + (۲) ڈوب جانا - وصول نہ ہونا - نہ پٹنا +

## ل

**لات جانا** - ہ - ف ل - (گائے کے جب دودھ کم ہو جاتا ہے تو وہ دودھ نکالنے والے آدمی کو لاتیں مارنے لگتی ہے) اسی سبب سے - دودھ دینے سے ہٹ جانا +

**لات مارنا** - ہ - ف م - ٹھکرانا - اظہار تنفر کرنا - بیزاری ظاہر کرنا + جرات ؎

مُوا ہوں جسکے لئے میں ہزار حیف اوہ شوخ
کبھی نہ لات بھی آکر مزار پر ماری

**لاتوں کا دیو باتوں سے نہیں مانتا** ا۔ محاورہ۔ سرکش آدمی۔ پٹے بغیر ٹھیک نہیں ہو سکتا +

**لاٹھی پونگا کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ جُوتی پیزار کرنا۔ سر پھٹوّل لڑنا +

**لاٹھی مارے پانی جدا نہیں ہوتا** ا۔ محاورہ۔ کسی کے بھکانے سکانے سے دو قریبی رشتہ داروں میں ہمیشہ کو فرق نہیں پڑ سکتا +

**لاجواب کر دینا**۔ ا۔ ف م۔ دیکھو۔ (بند کرنا نمبر ۶)

**لاجوں مرنا۔ لاج آنا۔ لگنا۔ یا۔ کھانا** ہ۔ ف ل۔ شرم آنا۔ لحاظ معلوم ہونا +

**لاحول بھیجنا۔ یا۔ پڑھنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) شیطان سے بچانے کی خدا سے دُعا مانگنا + (۲) لعنت کرنا۔ خیال نکرنا پروا نکرنا +

**لاڈ لڈانا**۔ ہ۔ ف م۔ چاؤ چوچلے سے پالنا ناز و نعم میں پرورش کرنا +

**لارا لیری لگانا**۔ ہ۔ ف م۔ (اسکی اصل ہے لارے لے رے)۔ آج کل کرنا +

**لاسا لگانا**۔ ہ۔ ف م۔ کسی کے پیچھے کوئی بلا یا جھگڑا لگا دینا +

**لاسے پر لگانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) ہلا لینا + (۲) جال میں پھنسا لینا۔ موہ لینا۔ فریفتہ کر لینا +

**لاش پڑنا**۔ ا۔ ف ل۔ مارا جانا۔ خون ہونا

**لاش ڈالنا**۔ ا۔ ف م۔ قتل کرنا۔ مار ڈالنا

**لاف و گزاف۔ یا۔ لاف مارنا۔ لاف زنی کرنا**۔ ا۔ ف م۔ شیخی کرنا۔ ڈینگ مارنا تعلّی کی لینا +

**لاکھا جمانا۔ یا۔ لگانا**۔ ہ۔ ف م۔ عورتوں کا ہونٹوں کو پان کی سرخی یا لاکھ سے رنگنا +

**لاکھ جی سے**۔ ہ۔ م ف۔ بدل و جان۔ ہزار جان سے۔ بڑے شوق سے +

**لاکھ سر کا ہو جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) ضد یا ہٹ کرنا۔ اڑنا۔ ڈھیٹھ ہو جانا + (۲) ایک نہ ماننا۔ ایک نہ سُننا +

**لاکھ کا گھر خاک کر دینا**۔ ا۔ ف م۔ سارا مال و متاع تباہ یا برباد کر دینا +

**لاکھ کا گھر خاک ہو جانا**۔ ا۔ ف ل۔ بگڑ جانا تباہ یا برباد ہو جانا۔ مفلس یا کنگال بن جانا

**لاکھ من کا ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) بہت وزنی یا بھاری ہونا + (۲) بھاری بھرکم ہونا۔ بات میں وزن ہونا + (۳) صاحبِ عزّت ہونا۔ قدر و منزلت والا ہونا +

بیٹی اپنے گھر میں لاکھ من کی ہے + مثل

**لاکھوں میں** - ہ - ف م - (۱) سب کے سامنے ظاہرا - علانیہ + (۲) ضرور - بیشک - ہاں + وہ لاکھوں میں آئیگا +

**لاگ ڈانٹ** - ہ - اسم مؤنث - بیر اکھیری ان بن - شکر رنجی +

**لاگ دار** - ا - اسم مذکر - (۱) رشتہ دار عزیز ناتہ دار + (۲) بہنوئی + (۳) یار آشنا +

**لاگ رکھنا** - ہ - ف ل - (۱) تعلق یا رشتہ داری رکھنا - نسبت رکھنا + (۲) چشمک شکر رنجی - یا - ان بن رکھنا +

**لاگ کھلانا** - ہ - ف م - (۱) کوئی جادو کی ہوئی چیز کھلا دینا + (۲) جادو یا ٹونا کر دینا

**لاگ لپیٹ** - ہ - اسم مؤنث - (۱) طرفداری - پچ - حمایت + (۲) دغا - فریب - چھل بٹا +

**لاگ لگنا** - ہ - ف ل - (۱) لگن لگنا - پریت یا محبت جڑنا + میر

جسکے دل کو تری زلفوں سے میاں لاگ لگے
اسکی انکھوں میں جو رستی بھی ہو تو ناگ لگے

(۲) کوئی نئی لیکھ بندھنا - کوئی نیا ٹیکس مقرر ہونا +

پیسا دینے کا تو ڈر نہیں مگر یہ لاگ لگتی ہے

**لاگو ہونا** - ہ - ف ل - (۱) پٹنا - چمٹنا + (۲)

اگر اب میں لاگو ہوں اسکے کبھی
تو پھر پھونک دیجو مجھے تم تب ہی میر حسن

(۲) پیچھے پڑنا - سر ہونا + (۳) محبت کرنا - دوستی رکھنا +

**لال انگارا - سرخ انگارا** - ہ - صفت - (۱) انگارا سا لال - نہایت سرخ + (۲) غضبناک تند + نظیر

اسکے سنتے ہی غضب ہوکے وہ لال انگارا
لاٹھی یا ٹھی جو نہ پائی تو پھر جھنجھلا
کھینچ مارا میرے سینہ پہ اٹھا کر تربوز

**لال بجھکڑ** - ہ - اسم مذکر - وہ آدمی جو حقیقت میں بیوقوف ہو اور اپنے تئیں بڑا عقلمند جانے - بیوقوف عقلمند + دوہا

لال بجھکڑ بوجھیاں اور نہ بوجھا کوئے
پیرن چاکے باندھکے کہیں ہرنا نہ کودا ہوئے

(لال بجھکڑ صاحب نے ہاتھی کے پاؤں کے نشان پر یہ اپنی رائے دی ہے)

**لال پانی** - ہ - اسم مذکر - (۱) آب سرخ + (۲) حیض کا خون + (۳) شراب +

**لال پری** - ا - اسم مؤنث - شراب - مے

روز شیشہ میں اترتی ہے یہاں لال پری
ساقی انجمنِ عیش بھی عامل ٹھیرا

**لال پڑ جانا - یا - ہو جانا** - ہ - ف ل - (۱)

سرخ ہوجانا۔ چہرہ سرخ ہو جانا + (۲)

لال پیلا ہو جانا۔ غضبناک ہونا + ؎

مینہ کے کھلنے کی علامت ہے شفق کا پھولنا

لال وہ جھبڑ ہوئے رونا بھی کم ہو جائیگا

(۳) پختگی پر آنا۔ پک جانا +

**لال پیلی آنکھیں کرنا۔ یا نکالنا۔** ہ۔ ف ل۔ کالی پیلی انکھیں کرنا۔ لال پیلا ہونا غضبناک ہونا۔ خفا ہونا +

**لال تال لکڑے سے باندھدینا۔** ا۔ ف م۔ (پہلے کچہریوں یا تھانوں میں ایک رنگین اور پھریرا دار لکڑا رکھا رہتا تھا اُس سے مجرم کو باندھکر مارا کرتے تھے۔) اسی سبب سے۔ خوب کوڑے لگانا۔ سزا دینا +

**لال سوداگر۔** ا۔ اِسم مذکر۔ وہ سوداگر جو اِدھر کوئی چیز خریدے اور اُدھر جھٹ بیچ ڈالے

**لال کتاب۔** ا۔ اسم مؤنث۔ (مذاقاً) وہ کتاب یا آدمی جس سے کسی مشکل کے حل کرنے کی ترکیب پوچھی جائے +

**لال لنگوٹ والا۔** ہ۔ اِسم مذکر۔ (مذاقاً) بندر۔ بوزنہ +

**لالوں کا لال۔** صفت۔ نہایت پیارا ہر دل عزیز +

**لالہ بھائی۔** ہ۔ اِسم مذکر۔ (۱) عموماً ہر ہندو اور خصوصاً ہر ایک بنیئں + (۲) ذی عزت شریف آدمی۔ بھلا مانس + (۳) طنزاً) کفایت شعار۔ چلن والا + (۴) حقارتاً)۔ کمزور۔ بودا +

**لالہ بھائی۔ یا۔ لالہ بھیّا کرنا۔** ہ۔ ف م۔ پیار یا محبت سے بات چیت کرنا +

**لالہ جی۔** ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) ہندوؤں کا عزت و آبرو کا لقب + (۲) باپ۔ سسرا + (ہندو)

**لالے پڑنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) مایوسی یا نا امیدی ہونا۔ ہراس ہو جانا + میر ؎

کسے قیدِ قفس میں یادِ گل کی

پڑے ہیں اب تو جینے ہی کے لالے

(۲) آفت میں مبتلا ہونا یا بلا میں پھنسنا

آتش ؎ کچھ اور لب یار کی تعریف کروں کیا

وہ لعل کہ دیکھے سے پڑیں جانکے لالے

(۳) کمی و قلت ہونا۔ دوبھر ہو جانا +

آج کل تو روٹیوں کے بھی لالے پڑ گئے

(۴) نہایت مشکل یا بھاری ہو جانا۔ دشوار ہو جانا + میر ؎

اس اسیری کے نہ کوئی اے صبا پالے پڑے

اک نظر گل دیکھنے کے بھی ہمیں لالے پڑے

**لالی رہجانا۔** ہ۔ ف ل۔ عزت بچ جانا۔ بات بنی رہنا +

**لب بند ہونا**۔ ا۔ف ل۔ (۱) خاموش ہونا + (۲) منھاس کی کثرت سے ہونٹوں کا چپک جانا + مومن سے

کیونکہ پوچھے حال تلخی عاشق دلگیر سے
ہوگئے ہیں بند لب شیرینی تقریر سے

**لبڑ چیٹائی کرنا**۔ ہ۔ف م۔ (۱) زٹل ہانکنا۔ بہت سی باتیں بنانا + (۲) خوشامد درآمد کرنا

**لبڑ دھوں دھول**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ (۱) شور و غل + (۲) جھنجھٹ۔ تکرار۔ (۳) بے ایمانی۔ رَدنٹ +

**لب گور ہونا**۔ ا۔ف ل۔ مرنے کے قریب ہونا

**لب لگانا**۔ ا۔ف م۔ لعاب دہن ملنا۔ تھوک لگانا +

**لب معشوق ہونا**۔ ا۔ف ل۔ تیر کا سوفار تک پہنچنا +

**لب ولہجہ**۔ ف۔ اسم مذکر۔ (۱) تلفظ۔ اُچارن (۲) طرز گفتگو۔ انداز کلام +

**لبوں (پر) جان۔ دم۔ یا۔ معاملہ ہونا**۔ ا۔ف ل۔ مرنے کے قریب ہونا +

(شعر) لوگ کہتے تھے ہے لبوں پر جان
مگر کے صدقے جھوٹ کے قربان

**لبیں لینا**۔ ا۔ف م۔ ہونٹوں کے کناروں پر سے مونچھوں کے بال مونڈنا +

**لپ جھپ**۔ ہ۔ف م۔ جل جلد جھٹ پٹ الڑھ پنے سے +

**لپڑ لپڑ یا لپ لپ کرنا**۔ ہ۔ف م۔ بیہودہ بکنا۔ بکواس کرنا +

**لپکا پڑ جانا۔ یا۔ ہونا**۔ ہ۔ف ل۔ کسی بُرے کام کی عادت ہو جانا۔ چسکا پڑ جانا۔ عادی ہونا +

(۱) اُسکو جھوٹ کا لپکا پڑ گیا ہے +

(۲) چشم لیلی کو یہ لپکا تھا نظر بازی کا
دشت میں قیس کو دیکھا تھی آہو کر کے (شعر)

**لپکی پھیرنا۔ یا۔ مارنا**۔ ہ۔ف م۔ کچی سلائی کرنا +

**لُپ لُپ کرنا**۔ ہ۔ف م۔ (بازاری) خوف کے مارے کانپنے لگنا +

**لپ لپ کھانا**۔ ہ۔ف ل۔ کچھ چبانا۔ اور کچھ نہ چباتا۔ یونہی نگلجانا۔ جلد جلد کھانا +

**لپیٹواں بات کہنا**۔ ہ۔ف م۔ گول گول یا پیچیدہ بات کہنا +

**لت پت۔ یا۔ لتھڑ پتھڑ ہونا**۔ ہ۔ف ل۔ سن جانا۔ بھر جانا +

**لت ہونا**۔ ہ۔ف ل۔ (۱) دو چیزوں کا بخوبی لمجانا۔ گڈمڈ ہو جانا + رشک سے

انگشت آرزو سے دوا آج لت ہوئی
بار سے مریض چشم میں اتنی سکت کہ

(۲) کسی چیز کے کرنیکی عادت یا خو ہونا۔ دھت ہونا+ میر ؎

عدم میں ہمکو یہ غم رہیگا کہ اوروں پہ اب ستم رہیگا
تمہیں تو لت ہے ستانہ ہی کی کسو پر آخر جفا کروگے

**لتے لینا۔** ہ۔ ف م۔ (ہ۔ لتا=کپڑا)۔(۱) دھجیاں اُڑانا۔ پُرزے کرنا+ آتش

آفریں صد آفریں دستِ جنوں!
خوب ہی لتے لئے پوشاک کے

(۲) دیکھو (آڑے ہاتھ لینا نمبر ۲)

**لٹ دبنا۔** ہ۔ ف ل۔ قابو یا بس میں ہونا+

**لُٹس بیا۔ لُوٹ مچانا۔** ہ۔ ف م۔ چھینا جھپٹی کرنے لگنا۔ غدر مچا دینا+

**لٹک کر چلنا۔** ہ۔ ف ل۔ معشوقانہ انداز سے چلنا+ میر ؎

سرو و تدرو دونوں پھر آپ میں نہ آئے
گلزار میں چلا تھا وہ شوخ ٹک لٹک کر

**لٹورے اپاڑنا۔ یا۔ لینا۔** ہ۔ ف م۔ عو۔ دیکھو (چونڈا نوچنا)

**لٹوریوں والی۔** ہ۔ اسم مؤنث۔ ڈاین چڑیل+

**لٹو ہونا۔** ہ۔ ف ل۔ عاشق یا فریفتہ ہونا۔ مرنا+

جونہیں اُسنے وہ بچہ آہ یارو! اک نظر دیکھا
وہیں لٹو ہو کر بولا۔ یہی لونگا یہی لونگا"

**لٹھ مار دینا۔ لٹھ مار بات کہنا۔** ہ۔ ف م۔ سخت یا ٹیڑھی گفتگو کرنا۔ گنواروں کی طرح بات چیت کرنا+

**لُٹیا ڈبونا۔** ہ۔ ف م۔ (کوئیں میں لوٹا گرا دینا یا پانی پینے کا ذریعہ تلف کر دینا) اسی سبب سے (۱) نقصان کر دینا۔ گھاٹا اُٹھانا۔ دوالہ نکالدینا+ (۲) ہمت ہار دینا+

**لُٹیا ڈوبنا۔** ہ۔ ف ل۔ تباہ یا برباد ہوجانا گھاٹا آجانا۔ بگڑجانا+ لُٹیا ڈوبی رسے ہر داس! گھوڑی دانہ کھائے نہ گھاس+ مثل

**لٹے پٹے دن کاٹنا۔** ف ل۔ مشکل کے ساتھ گزران کرنا+ گردھر کنڈلی ؎

لٹے پٹے دن کاٹیے رہیئے گھام میں سوئے
واکے تلے نہ بیٹھئے جا پیڑ پات نہ ہوئے

**لُچ بہادر۔** ا۔ اسم مذکر۔ نہایت شہدا۔ بڑا شورہ پشت+

**لچھمی تل راین کرنا۔** ہ۔ ف م (ہندو) کھانا کھانا شروع کرنا۔ بسم اللہ کرنا۔ بدھ داتا گنیش کرنا+ (زیادہ تر یہ محاورہ کھانے کے موقع پر کایستھ صاحبوں میں بولا جاتا ہے)

**لچھن جھڑ جانا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) وحشیوں کی سی صورت ہو جانا۔ چہرے پر رونق نہ رہنا۔ بدصورت ہو جانا+ آتش ؎

روزِ وصال آنکھوں کو اپنی دکھائے گا
روزِ شبِ فراق کے لچھن جھڑتے ہوئے

(۲) ابتر ہو جانا۔ بگڑ جانا۔ خراب ہو جانا +

**لچھے دار باتیں** ۔ ا۔ اسم مؤنث۔ مسلسل اور لپیٹواں باتیں۔ پیچ در پیچ اور مزیدار باتیں

**لختِ جگر**۔ ف۔ اسم مذکر۔ (۱) جگر کا ٹکڑا۔ کلیجے کی کور۔ بیٹا + (۲۔ نظم) آنسو۔ شعر واشعار (قلق)

بوئے کباب سوختہ آتی ہے خاک سے
دامن سے کیا گرا کوئی لختِ جگر فغاں

**لحاظ اٹھا دینا**۔ ا۔ ف م۔ بے شرم بن جانا +

**لڈو کھلانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) دعوت یا ضیافت کرنا + (۲) رشوت دینا +

سررشتہ دار صاحب کو لڈو کھلاؤ جب کام بنیگا +

**لڈو ملنا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسی طرح کا فائدہ ہونا +

ہمارے نقصان میں تمہیں کیا لڈو ملینگے +

**لڑائی باندھنا**۔ ہ۔ ف م۔ بیر باندھنا۔ دشمنی کرنا +

**لڑائی تُلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ لڑائی کا سر پر آجانا۔ یا قریب الوقوع ہونا + انشا ؎

جب تلگئی لڑائی ترازو کی تول پر
باتوں سے بات چھوٹتے دھڑوں سے دھڑ لڑے

**لڑائی کا گھر**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) لڑائی کی جڑ۔ بنائے فساد + (۲) لڑائی کرانے والا۔

آگ لگاؤ۔ بجلی بسنت +

**لڑائی مارنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) شکست دینا۔ بیری کو مار کر بھگا دینا + رباعی میر ؎

حیرت کی جگہ یہ معرکہ ہے بارے
کیا پوچھتے ہو مرتے ہیں عاشق سارے
مشہور ہے عشق نے لڑائی ماری
اسپر کہ گئے لوگ سب اُسکے مارے

(۲)۔ عو۔ جھگڑا کرنا۔ تکرار کرنا +

سویرے سویرے مجھسے لڑائی مت مار + (عو)

**لڑائی مول لینا۔ یا۔ باندھنا**۔ ہ۔ ف م۔ خواہ مخواہ کسی سے تکرار کر بیٹھنا۔ اپنے تئیں جھگڑے میں پھنسانا + آتش ؎

(۱) ہوا صف بندیِ مژگاں سے ظاہر
لڑائی لیں وہ آنکھیں ڈھونڈ کر مول

(۲) اُدھار دینا اور لڑائی مول لینا + مثل +

**لڑکا بالا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ کوئی بچہ۔ لڑکا یا لڑکی +

**لڑکوں کا بابا۔ یا۔ باوا ہے**۔ ا۔ محاورہ۔ لڑکوں سے بھی زیادہ شریر ہے۔ بڑا ہی حرامزادہ ہے + ناجی ؎

جہاں دل بند ہو ناصح وہاں آوے خلل کرنے
رقیب نادلہ ناجی گو یا لڑکوں کا باوا ہے

**لڑکوں کا کھیل**۔ ہ۔ محاورہ۔ دیکھو۔ (بچوں کا کھیل)

اڑ لگانا۔ ہ۔ ت م۔ وسیلہ ڈھونڈنا۔ ٹپّس جمانا+

لڑمرنا۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) باہم تکرار یا جھگڑا کربیٹھنا (۲) آپسمیں لڑکر مرجانا+ ناجی ؎

انگوٹھی لعل کی کرتی قیامت آج گر ہوتی
جنہوں کی آن پہنچی لڑمرے وہ ایک چھلّے پر

لڑملنا۔ ہ۔ ف ل۔ دوستی یا سانٹ سانٹ ہو جانا

لڑمیں رہنا۔ ہ۔ ف ل۔ کسی کے کہنے میں چلنا۔ کسی کا طرفدار بنا رہنا+

لڑے فوج نام سردار کا۔ ا۔ محاورہ۔ چھوٹے کام کیا کرتے ہیں اور بڑے نام پاتے ہیں+ (حق تلفی کے موقع پر کہا کرتے ہیں)+ اسیر ؎

قتل کرتی ہے مژہ شہرہ ہے چشم یار کا
جنگ کرتا ہے سپاہی نام ہے سردار کا

لش پش۔ یا۔ لشّی پشّی ہونا۔ ا۔ ف ل۔ کام یا سفر کرتے کرتے تھک جانا۔ چورا ہو جانا+

لشٹم پشٹم۔ ا۔ م ت۔ بہر طور۔ جسطرح ہو سکا

لشکر کی۔ یا۔ لشکری بولی۔ ا۔ اسم مؤنث (۱) مت بھیجڑی یا کئی دیسوں کی رلواں ملواں زبان+ (۲) اردو زبان+

لشکر والا۔ ا۔ اسم مذکر۔ (م ع)۔ بادشاہ ہر ایک

لطف یہہ ہے۔ ا۔ ندا و ندبہ۔ مزہ یا طرّہ یہہ ہے+

لطیفہ چھوڑنا۔ ا۔ ف م۔ دیکھو (چٹکلا چھوڑنا)

لعل اُگلنا۔ ا۔ ف ل۔ (۱۔ طنزاً) سونے کی چڑیا ہونا+ ایسے ہی وہ لعل اُگلتے ہیں جو اُنکی خوشامد کروں+ (۲) گالی گلوج کرنا۔ دشنام دینا+ بس! اب زیادہ لعل اُگلے

لعل توڑ لینگے۔ ا۔ محاورہ۔ (۱) طنزاً) ہم کیا اسکے لعلوں کو چھڑا لینگے یا اُکھاڑ لینگے+ (۲) نقصان نہیں پہنچائینگے۔ شان نہیں گھٹا دینگے+

لعل لگ جانا۔ ا۔ ف ل۔ (۱) قیمتی اور انمول ہو جانا+ (۲) معزز و ممتاز ہو جانا۔ عالی مرتبہ ہو جانا۔ اوج کو پہنچ جانا+

ذوقؔ
بوسے کے مانگتے ہی پھیرنے چتون کو لگے
ایسے کیا لعل لب غیرت گلشن کو لگے

لعل لگے ہوئے ہیں۔ ا۔ محاورہ۔ (طنزاً) اسمیں کیا لعل جڑے ہوئے ہیں جسکو ہم توڑ لینگے۔ یہہ ایسی ہی قیمتی شے ہے+

ذوقؔ
ہم اب سے لینگے بوسہ لگی تیرے سامنے
کیا ایسا لعل ہے ترے لب میں لگا ہوا

**لعنت بھیجنا یا کرنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) بُرا کہنا۔ بددُعا دینا + (۲) پرہیز کرنا۔ کسی چیز سے نفرت کرنا۔ جانے دینا +

**لعنت کا مارا**۔ ا۔ صفت۔ ملعون۔ مردود خلائق +

**لعنت ملامت کرنا**۔ ا۔ ف م۔ بُرا بھلا کہنا +

**لُغت تراشنا یا گھڑنا**۔ ا۔ ف م۔ نئے نئے لفظ جی سے پیدا کرنا +

**لُغت چھاڑنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) مشکل الفاظ یا گوڑھ شبد بولنا + (۲) اپنی علمیت یا پنڈتائی جتانا

**لفافہ بنا رکھنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) ظاہری ٹیپ ٹاپ بنا لینا + (۲) دھوکا دینا +

**لفافہ کرنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) کسی خط کو لفافے میں بند کر دینا + (۲) ہلکا سا ملمع کر دینا +

**لفافہ کھل جانا**۔ ا۔ ف ل۔ پوشیدہ عیب کا ظاہر ہو جانا۔ دیکھو (قلعی کھل جانا نمبر ۲-۳) + وزیر سہ

حسن عارض عارضی تھا کھل گیا
خط کے آنے سے لفافہ کھل گیا

**لُقمان کو حکمت سکھانا**۔ ا۔ ف م۔ کسی عقلمند آدمی کے سامنے کوئی عقل و تدبیر کی بات بیان کرنا۔ بے فائدہ کام کرنا +

**لُقمہ دینا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) کسی کے منہ میں نوالہ دینا + (۲) توپ میں گولہ بارود کی ٹھیلی ڈالنا۔ بھاڑ یا تندور جھونکنا + (۳) بیچ میں بولنا۔ دخل درمعقولات کرنا + (۴) کھٹی کہنا۔ خارج ہونا + (۵) رشوت دینا گھونس پچڑ دینا +

**لُقمہ کر جانا**۔ ا۔ ف ل۔ نگل جانا۔ کھا جانا +

**لقوہ مار جانا**۔ ا۔ ف ل۔ فالج کے گرنے سے مُنہ کا ٹیڑھا ہو جانا +

**لکڑیاں دینا**۔ ہ۔ ف م۔ ہندو + (۱) چتا بناتے وقت موجودہ آدمیوں کا ایک ایک لکڑی اُٹھا کر چتا میں رکھنا + (۲) مُردے کا کریا کرم کرنا +

**لکڑیاں کھانا**۔ ہ۔ ف م۔ خُوب پٹنا +

جہاں اُس خو کی گرمی تھی نہ تھی وہاں آگ کو عزت
مقابل اُسکے ہو جاتی تو آتش لکڑیاں کھاتی

**لکڑی پھینکنا**۔ ہ۔ ف ل۔ چوب بازی کرنا پٹا کھیلنا +

**لِکھا پُورا کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) تقدیر کے لکھے کو پُورا کرنا۔ مشکل سے دن کاٹنا + (۲) کام خراب کر دینا +

**لِکھا پُورا ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ کام بگڑ جانا۔ کام خراب ہو جانا +

**لکھ پیڑا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ عموماً وہ باغ جس میں بہت سے درخت ہوں اور خصوصاً آموں کا باغ

**لِکھت پڑھت ہو جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ تحریری

عہد و پیمان ہو جانا +

**لکھ لُٹ۔** ہ۔ صفت۔ فضول خرچ۔ کھاؤ اُڑاؤ +

**لکھے مُوتی پڑھے خُدا۔** ا۔ محاورہ (۱) ایسا باریک بدخط لکھا ہوا جسکو لکھنے والا ہی پڑھ سکے + (طنزاً) + (۲) راز کی بات۔ پوشیدہ امر + رباعی ناسخ ؎

تصویرِ صنم میں کمر اے کلکِ ازل!
پنہاں ہے نگہ سے یا نگہ کا ہے خلل
جز عالم غیب کون جانے یہ راز
لکھے موسیٰ پڑھے خُدا سچ ہے یہ مثل

**لکیر پہ فقیر ہونا۔ لکیر کا فقیر ہونا۔** ا۔ ف ل (۱) پُرانی رسموں کو ماننا اور اپنی عقل کو کام میں نہ لانا + (۲) عاشق ہونا۔ مرنا +

(۱) سب تو شکن میں زلفِ صنم کے اسیر ہیں
ہم مانگ کی لکیر کے لیے دل فقیر ہیں

(۲) کیا خط مستقیم ہے ناک اُس شریر کی
خوشبوئیاں فقیر ہوئیں اس لکیر کی
رشک

**لکیر پیٹنا۔ لکیر پہ چلنا۔** ہ۔ ف ل۔ فرسودہ راستے پر چلنا۔ رسم قدیم کا پابند رہنا +

**لکیر کھینچنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) خط کھینچنا + (۲) حد بندی کرنا + (۳) قلم پھیرنا۔ کاٹنا۔ (۴) توبہ کرنا۔ چھوڑ دینا +

لگانا ر۔ ہ۔ م۔ ث۔ مشہور ترپیے دریے۔ برابر

**لگا رکھنا۔** ہ۔ ف م۔ سینت کر رکھنا۔ رکھ چھوڑنا +

**لگا رہنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) چپٹا یا اپٹا رہنا۔ (۲) کرتے رہنا۔ جاری رکھنا + (۳) مصروف یا مشغول رہنا + (۴) گھات میں رہنا +

**لگا کھانا۔** ہ۔ ف ل۔ دیکھو (ٹکر کھانا نمبر ۴)

**لگا لانا۔** ہ۔ ف م۔ یار بنا کر ساتھ لے آنا۔ کسی کو پُھسلا کر یا دم دلاسا دیکر لے آنا + ؎

جشنی وہ ہیں کہ ہم کو لگا لائی بوئے گُل
پُوچھی بہار میں نہ کسی نے چمن کی راہ

**لگا لگانا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) شروع کرنا۔ آغاز کرنا + (۲) دوستی یا یارانہ پیدا کرنا + جرأت ؎

کیونکہ جرأت لگا لیں ہم لگا
کہ فرشتے کا وہاں لگاؤ نہیں

**لگا لینا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) اپنی طرف مائل کر لینا + ؎

ہے لگا لینے کو وہ فتنۂ دوراں تو بلا
پر طبیعت بھی غضب ہے مری لگ جانیکو
داغ

(۲) مجرا کر لینا۔ محسوب کر لینا + (۳) گِن لینا۔ گنتی میں شامل کر لینا +

**لگا مارنا۔** ہ۔ ف م۔ عو۔ کلنک لگانا۔ الزام یا بہتان لگانا +

**لگام دینا۔ یا چڑھانا۔** ا۔ ف م۔ (۱) گھوڑے کو دھانہ چڑھانا + (۲) روکنا۔ ڈانٹنا +

زبان کو لگام دو +

**لگام لئے پھرنا** - ا - ف ل (شریر گھوڑے کے پیچھے جب وہ بھاگ جاتا ہے تو اسکے پکڑنیکو لگام لئے پھرا کرتے ہیں) اسی سبب سے - ڈھونڈتے پھرنا - تلاش کرتے پھرنا - بیفائدہ جستجو کرنا +

**لگانا بجھانا - لگائی بجھائی کرنا** - ہ - ف م (۱) کسیکے ساتھ تکرار کروا کر ملاپ کرا دینا
لگا آتش جگر کو سوز و لفت اب رُلاتا ہے
لگانا اسکو کہتے ہیں بجھانا اسکو کہتے ہیں (نسیم)
(۲) غیبت یا بدگوئی کرنا + (۳) جھگڑا یا فساد کرا دینا +

**لگاوٹ کرنا** - ہ - ف م - محبت ظاہر کرنا پیار کرنا - چاہنا +

**لگائی کرنا** - ہ - ف م - عورت کو گھر میں ڈال لینا - اکیلے سے دُکیلا ہو جانا +

**لگ بھگ** - ہ - م ف - (۱) عنقریب - قریب قریب + (۲) پاس - نزدیک +

**لگ چلنا** - ہ - ف ل - (۱) بھڑ کر یا اڑ کر چلنا - چھو کر چلنا + میر ؔ
(۱) خطر کر تو نہ لگ چل اے صبا اُس زلف سے اتنا
بلا آئیگی تیرے سر جو اُسکا ایک مُو ٹوٹا
(۲) صبا کی طرح ہر ایک غیرت گل سے ہیں لگ چلتے
محبت ہے سرشت اپنی ہمیں یارا نہ آتا ہے (تعشق)

(۲) محبت ظاہر کرنا - یارانہ جتانا + اختلاط کرنا +
گل لگ چلے جو ہمدم ہم یار ہے زیادہ
دشنام دیکھے جھڑکا ہر بار ہے زیادہ (نظیر)

**لگی بجھنا** - ہ - ف ل - شوق و آرزو کا کم ہونا
سوز فراق یار کہوں کس کنیل سے
میری لگی بجھے گی نہ ہرگز خلیل سے (بحر)

**لگی کو بجھانا** - ہ - ف م - کسی کی خواہش یا آرزو پوری کرنا + جرات ؔ
غرض یہ آتش دل اور بھی بھڑکے ہے نالہ سے
لگی کو گرچہ اشک چشم کتنا ہی بجھاتے ہیں

**لگی لپٹی رکھنا** - ہ - ف ل - طرف داری کرنا

**لگے لگے** - ہ - م ف - پہلو بہ پہلو - پاس پاس +

**لگی نہ رکھنا** - ہ - ف م - ذرا سا تعلق نہ رکھنا - صاف صاف کہہ دینا + ؔ
ہے تیری کان زلف معنبر لگی ہوئی
رکھے گی یہ نہ بال برابر لگی ہوئی

**لگے ہاتھ - لگتے ہاتھ** - ہ - م ف - ساتھ کے ساتھ - اسیوقت +

**للّو پتّو کرنا** - ہ - ف م - خوشامد کرنا +

**للّو نہ رہنا** - ہ - ف ل - چپکا نہ رہ سکنا - بول اٹھنا

**لمبا بننا - یا ہونا** - ہ - ف ل - چل دینا - رخصت ہونا - بھاگ جانا + رشک ؔ

قیامت شہرہ ہے بالائے موزوں کی بلندی کا
سُنے طوبیٰ جو اُسکو گلشن جنت سے لمبا ہو

**لمبا سفر کرنا**۔ ا۔ ف ل۔ بڑی مسافت طے کرنا۔ دُور جانا

**لمبا کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ رخصت کرنا۔ وداع کرنا۔

**لمبر کھنچ جانا**۔ ا۔ ف ل۔ مقدمہ کا طول کھنچنا۔ کسی امر میں دیر لگنا +

**لمبیاں کرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ پرندوں یا گھوڑوں کا اِتنا اونچا اُڑنا یا دُور دوڑنا کہ نظروں سے غائب ہو جائیں +

**لمبی تانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) بیخبر سو جانا + (۲) مرجانا۔ فوت ہونا +

**لمبی چوڑی ہانکنا**۔ ہ۔ ف ل۔ شیخی بگھارنا۔ ڈینگ مارنا۔ باتیں بنانا۔ تعلّی کی لینا +

**لمبے سانس بھرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) بڑے بڑے سانس لینا + (۲) دم سرد کھینچنا۔ افسوس و تاسف کرنا + (۳) مرنے کو ہونا

**لِم لگانا**۔ ا۔ ف م۔ الزام یا تہمت لگانا +

**لنگر اُٹھانا**۔ ا۔ ف م۔ (کشتی وغیرہ میں جو ایک رسّی باندھ کر اُسکے سرے میں کوئی وزنی چیز باندھ دیتے ہیں تو اُسکو لنگر کہتے ہیں چنانچہ جہاں کہیں پانی میں کشتی کو ٹھیرانا منظور ہوتا ہے تو اُسکو پانی میں لٹکا دیتے ہیں اور جب آگے چلنا منظور ہوتا ہے تو اُسے اُٹھا لیتے ہیں) اسی سبب سے۔ (۱) کشتی کو آگے چلانا (۲) روانہ ہو جانا +

**لنگر جاری کرنا**۔ ا۔ ف م۔ سدابرت بانٹنا۔ خیرات تقسیم کرنا +

**لنگر ڈالنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) کشتی وغیرہ کو ٹھیرانا + (۲) قیام کرنا + (۳) پیچ لڑانا

**لنگر لنگوٹا دینا**۔ ا۔ ف ل۔ (پہلوان) شاگرد ہو جانا +

**لنگوٹ کھولنا**۔ ہ۔ ف م۔ مجامعت کرنا۔ (بازاری)

**لنگوٹیا یار**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ بچپن کا یار۔ پکا دوست

**لنگوٹی بندھوا دینا**۔ ہ۔ ف م۔ مفلس کر دینا +

**لنگوٹے کا ڈھیلا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ عیاش۔ زانی

**لنگوٹے کا سچّا**۔ ہ۔ صفت۔ برہم چاری۔ متّقی۔ پارسا +

**لنگوٹی کھلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ پردے کی دیوار کا گر پڑنا +

**لنگوٹی میں پھاگ کھیلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ مفلسی میں مزے اُڑانا +

**لنگی کرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ ہ عو۔ (س लिंग لِنگ بمعنی عضو تناسل) پیشاب کرنا۔ مُوتنا +

**لوٹا اٹھانا** ۔ ہ۔ف ل۔ ادنیٰ درجہ کی خدمت کرنا +

**لوٹا لوٹا پھرنا** ۔ ہ۔ف ل۔ کسی تکلیف کے صدمے سے تڑپنا +

**لُوٹ پڑنا** ۔ ہ۔ف ل۔ (۱) لٹنا۔ لُوٹ ہونا + (۲) اندھیر یا ظلم ہونا +

**لوٹ پوٹ ہوجانا** ۔ ہ۔ف ل۔ (۱) کسی پر عاشق یا فریفتہ ہونا۔ عشق کے مارے بیقرار ہونا + جراتؔ

ایک چاند کی جھلک سے جو یہ پٹ کی اوٹ ہے
کیونکر اُدھر نہ دیکھوں کہ دل لوٹ پوٹ ہے

(۲) دفعتہً مرجانا +

**لوٹ لگانا** ۔ ہ۔ف ل۔ اینڈنا۔ لیٹنا +

**لوٹے میں نمک۔ یا۔ نون ڈالنا۔ یا۔ گلانا** ۔ ا۔ف م۔ (ہندو)۔ (جب کسی معاملہ میں لوگ اتفاق کیا کرتے ہیں تو پانی کے بھرے لوٹے میں ایک ایک کنکری نمک یہہ کہکر ڈالا کرتے ہیں کہ اگر میں اس عہد کو توڑوں تو نون کی اس کنکری کی طرح گھل جاؤں)۔ اسی سبب سے۔ قسمیہ عہد کرنا۔ پختہ اتفاق کرنا +

**لوچ دینا** ۔ ہ۔ف م۔ آٹے کو گوندھنے کے بعد پانی دے دے کے مُکیاں لگانا +

**لوری دینا** ۔ ہ۔ف م۔ بچے کو گیت گا کر یا کوئی کہانی کہکر سُلانا +

**لُوکا لگانا۔ یا۔ دینا** ۔ ہ۔ف م۔ ہ۔ع و۔ (۱) آگ لگانا۔ جلانا + (۲) خراب کرنا۔ ناس کرنا +

**لُو لگ جانا** ۔ ہ۔ف ل۔ گرم ہوا کا مار جانا +

**لَو لگانا** ۔ ہ۔ف م۔ (۱) محبت کرنا۔ پریت جوڑنا + (۲) ایشور کی طرف دھیان لگانا۔ لولین ہونا

**لَو لگنا** ۔ ہ۔ف ل۔ رٹنا لگنا۔ دھیان جمنا + ذوقؔ

لو لگی تھی مجھے اے شمع تیرے نام کی آہ
خامشی میں بھی تو یہ ذکر فراموش نہ تھا

**لُولُو بنانا۔ یا۔ کر دینا** ۔ ا۔ف م۔ احمق یا پاگل بنا دینا +

**لولین ہونا** ۔ ہ۔ف ل۔ کسی خیال میں غرق ہونا

**لونڈھایا کا رخانہ ہے** ۔ ؤ۔ محاورہ۔ بچوں کا کھیل ہے۔ ایک تماشا کر رکھا ہے۔ ابتری مچی ہے

**لونڈے بازی کرنا** ۔ ا۔ف م۔ اِغلام کرنا۔ لوطی پن کرنا +

**لوہا بجانا** ۔ ہ۔ف م۔ تلواروں سے لڑنا +

**لوہا برسنا** ۔ ف ل۔ تیغ بازی یا کُشت خون ہونا + بحرؔ

بھویں بالوں سے ہیں شمشیر ابری
کہیں عشاق میں لوہا نہ برسے

**لوہا تیز ہونا** ۔ ا۔ف م ل۔ (۱) تلوار کا جلد چلنا + (۲) بہت جلد کسیکے مارنے کو تیار ہوجانا۔ بہت جلد خفا ہوجانا یا

بگڑ جانا۔ میان سے نکال لینا +

تمہارا لوہا بھی غریب پر ہی تیز ہوتا ہے

**لوہا لاٹھ ہو جانا۔** ہ۔ف ل۔ نہایت سخت و مضبوط ہو جانا +

**لوہا لوٹنا۔** ہ۔ف ل۔ (تلوار کا مڑ جانا) اسی سبب سے۔ (۱) وقت پر تلوار یا کسی ہتیار کا کام نہ دینا۔ نشانہ ٹھیک نہ بیٹھنا۔ ہاتھ درست نہ پڑنا + (۲) قسمت اُلٹ جانا +

**لوہا کرنا۔** ہ۔ف م۔ (۱) دُھلے یا سِلے ہوے کپڑوں پر لوہے کے ایک آلہ کو جسے استری کہتے ہیں پھیر کر انکی سلوٹیں نکالنا یا ٹانکے بٹھانا۔ استری پھیرنا + (۲) تلوار سے کاٹنا۔ قتل کرنا +

**لوہا ماننا۔** ہ۔ف م۔ (۱) کسی کی تلوار کو خوب کاٹ کرنیوالی یا اُسکے قبضۂ اختیار ماننا۔ کسی کی شجاعت یا بہادری کا قائل ہونا +

نظم
رہے سینہ سپر ہر دم یہ جوہر ہے محبت کا
کبھی لوہا نہ مانا یار کی تیغ عداوت کا

(۲) کسیکو اپنے سے بڑا قبول کرنا +

وحشت دل کیوں نہ چُوموں ہاتھ میں حدّاد کے
مانتا ہے قیس بھی لوہا مری زنجیر کا

**لوہے کے چنے چبانا۔** ہ۔ف م۔ نہایت ہی سخت اور دشوار کام کرنا + آتش ؎

(۱) پاس و حرماں ہوں جو لوہے کے چنے بھی تو چباؤں
نعمت عشق کے قابل لب و دنداں مانگوں

(۲) علم کا پڑھنا لوہے کے چنے چبانا ہے + مثل

**لوہے کی چھاتی اور پتھر کا جگر کر لینا۔** ا۔ف م۔ دیکھو (پتھر کی چھاتی کر لینا)

**لوہے لگنا۔** ہ۔ف ل۔ کسی بات کا یقین آنا +

**لُہار خانے میں سوئیاں بیچنا۔** ا۔ف م۔ جو چیز جہاں بنتی یا پیدا ہوتی ہے اُسکو وہیں لیجا کر بیچنا۔ بیفائدہ کام کرنا۔ اُلٹے بانس بریلی کو بھیجنا +

**لہر اُڑانا۔ یا۔ بجانا۔** ہ۔ف م۔ (۱) سُریلی آواز سے گانا + (۲) جوتیاں مارنا۔ خوب پیٹنا (بازاری)

**لہر اُٹھنا۔ یا۔ آنا۔** ہ۔ف ل۔ (۱) موجیں پیدا ہونا

نظم
وہ بحرِ حُسن جب فرقت کی شب میں یاد آتا ہے
یہی لہراتی ہے دل میں کہ چلکر ڈوب دریا میں

(۲) اُمنگ اُٹھنا۔ جوش آنا +

**لہر بہر ہونا۔** ہ۔ف ل۔ کسی چیز کی کمی نہونا۔ موج آنا +

**لہر چڑھنا۔** ہ۔ف ل۔ سانپ کا زہر چڑھنا۔ شخص مارگزیدہ کا ہاتھ پاؤں پیٹنا۔ دورہ ہونا

**لہر چھوٹنا۔** ہ۔ف ل۔ اُمنگ اُٹھنا۔ جوش جوانی پیدا ہونا + کوئی دے گیا یار زہر بوٹی۔ مری آدھی رات لہر چھوٹی + گیت۔ ہ ع۔

**لہریں گننا۔** ہ۔ف م۔ تضیع اوقات کرنا۔ بیفائدہ کام کرنا

نظم
آجائے اُسکو لہر اِدھر آنے کی کہیں
لہریں گنا کروں میں کہاں تک کنار گنگ

**لہریں لینا** ۔ف ل۔ (۱) دریا کا موجیں مارنا یا ہلوریں لینا + (۲) جی ہی جی میں مزے لینا

**لہک لہک کر بولنا**۔ ہ۔ف ل۔ نہایت خوش ہو کر بولنا بیباکی کے ساتھ گفتگو کرنا +

**لہنگا پہننا**۔ ہ۔ف ل۔ عورتوں کا جامہ پہننا۔ چوڑیاں پہننا۔ عورت بن جانا + (طنزاً مردوں کے شرم دلانے کو کہا کرتے ہیں) + کمایا نہیں جاتا تو لہنگا پہن لو +

**لہو آنا۔ بیٹھنا۔ یا کٹنا**۔ ہ۔ف ل۔ خون کے دست آنا +

**لہو بگڑ جانا**۔ ہ۔ف ل۔ دیکھو (خون بگڑنا)

**لہو پانی ایک کرنا۔ لہو کو پانی کرنا**۔ ہ۔ف م (سخت محنت کرنے سے جو بدن میں بہت گرمی پہنچتی ہے تو لہو پانی سا پتلا ہو جاتا ہے) اسی سبب سے (۱) سخت محنت اُٹھانا۔ محنتِ شاقّہ کرنا۔ چوٹی کا پسینا ایڑی تک لانا + (۲) غضبناک کرنا۔ غصّہ دِلانا + (۳) بہت ستانا۔ تکلیف دینا۔ سخت رنج پہنچانا + **آتش** ؎

رُلاتا ہے وصالِ یار کا شوق

فراق اپنا لہو کرتا ہے پانی

**لہو پینا**۔ ہ۔ف م۔ دق کرنا۔ دیکھو (جان کھانا) + **میر** ؎

اب وہ جگر طپش سے تڑپتا ہے تشنہ لب

مدت تلک جو میر کا لہو پیا کیا

**لہو تھوکنا۔ یا۔ ڈالنا**۔ ہ۔ف م۔ منہ سے تھوک کے بجائے لہو گرانا۔ لہو کی قے کرنا + **آتش** ؎

عشق کہتے ہیں اسے نیمچۂ ابرو کا

صورتِ زخم لہو تا دمِ آخر تھوکا

**لہو ٹپکنا**۔ ہ۔ف ل۔ جلدی بیماری کے باعث بدن میں سے خون ٹپکنے لگنا۔ کوڑھ ہو جانا +

**لہو خشک ہو جانا۔ یا سُوکھ جانا**۔ ا۔ف ل۔ رنج و صدمہ پہنچنا۔ دیکھو (خون خشک ہو جانا) **ناسخ** ؎

خشک ہو جاتا ہے حاسد کا لہو سُننے کے ساتھ

کوئی ناسخ کا جو مجکو شعرِ تر آتا ہے یاد

**لہو رونا**۔ ہ۔ف ل۔ اسقدر رونا کہ آنسوؤں کے بجائے خون نکلنے لگنا۔ نہایت رونا +

**لہو سفید ہو جانا**۔ ا۔ف ل۔ دیکھو (خون سفید ہونا) **ناسخ** ؎

کیوں ہو نہ جائے اہلِ جہاں کا لہو سفید

الفت کا کر گیا ہے جہاں سے فرار رنگ

**لہو کا پیاسا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ تشنۂ خون۔ دیکھو (خون کا پیاسا) + **ظفر** ؎

جو پینے دیگا نہ مے محتسب تو بہ میخوار

رہینگے اُسکے لہو کے پیاسے کچھ ہی ہو

**لہو کا جوش**۔ اسم مذکر۔ ولولۂ محبت۔ ماما کی پھڑک + **برق** ؎

دم نکل جاتا ہے میرا دیکھ کر ایذا اے غیر
آدمی سب ایک ہیں یہ بھی لہو کا جوش ہے

**لہو کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) صدمہ پہنچانا۔ تکلیف دینا دیکھو (**خون کرنا**) + (۲) بدمزہ کرنا۔ عیش منغص کرنا۔ رنگ بھنگ کرنا + **جان صاحب**

لال پیلی مجھے غصے کی دکھا کر آنکھیں
کھانا پینا میرا کیوں آپ لہو کرتے ہیں

**لہو کے سے گھونٹ پینا**۔ ہ۔ ف ل۔ سخت تکلیفیں برداشت کرنا۔ جھیلنا + **نظیر** ؎

تھے جیسے جوانی میں پیئے جام سُبو کے
ویسے ہی بڑھاپے میں پیئے گھونٹ لہو کے

**لہو لگا کے شہیدوں میں ملنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) کسی کام میں ذرا سا دخل دیکر پورا حقدار بنجانا۔ کسی معاملہ میں تھوڑی سی پتی ملا کر برابر کا ساجھی ہو جانا + **میر** ؎

ناخن سے بوالہوس کا گلا یوں ہیں چھلگیا
وہ بھی لہو لگا کے شہیدوں میں ملگیا

(۲) کسی کی صحبت میں ملجانا۔ دوسرے کی وضع اختیار کر لینا +

**لہولہان**۔ ہ۔ صفت۔ خون آلودہ۔ لہو میں لتھڑا + **مومن** ؎

آغوش گور ہو گئی آخر لہولہان
آساں نہیں ہے آپکے بسمل کا تھامنا

**لہو لینا**۔ ہ۔ ف م۔ فصد کی راہ خون نکالنا +

**لہو موتنا**۔ ہ۔ ف ل۔ پیشاب کی راہ خون آنا۔ مرنے کے قریب ہو جانا +

**لہو میں ہاتھ رنگنا**۔ ہ۔ ف م۔ کسیکو مار ڈالنا۔ خون کرنا +

**لہو ہلکا ہے**۔ ہ۔ محاورہ۔ عو۔ صدمے کی برداشت نہیں کر سکتا ہے + **بحر** ؎

اُس سرخ دوپٹے کی طرف دیکھ نہ اے دل
ناحق کو سُبکی ہو گی لہو تیرا ہے ہلکا

**لے اُڑنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) بھڑکا دینا۔ (۲) کسی چیز کا مزا یا لطف دوچند یا دوبالا کر دینا۔ رونق بڑھا دینا +

**لیا گیا**۔ ہ۔ محاورہ۔ خجل و شرمندہ ہوا۔ محجوب ہوا +

**لیا ہی نہیں پڑتا**۔ ہ۔ محاورہ۔ مزاج کی حد ہی نہیں ملتی۔ حال ہی نہیں کھلتا۔ بڑا ہی مغرور ہے

**لیا ہی نہیں جاتا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسی طرح قابو میں نہیں آتا۔ کسی طرح دھوکے یا دھمکی میں نہیں آتا + اُتنے اتنے لئے نہیں جاتے + (عورتیں اپنے بیوقوف بچے سے کہا کرتی ہیں کہ تیری عمر کے اور لڑکے کسی کے کسی طرح دم جھانسے میں نہیں آسکتے ہیں اور تو ایسا مودُھوا اُٹھا ہے کہ تجھے ہر کوئی بہلا لیتا ہے) +

**لے بڑھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسی چیز کی عادت پڑ جانا +

**لے بھاگنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) عورت وغیرہ کو بھگاکر لیجانا + (۲) بن سکھائے پڑھائے کسی بات کو حاصل کرلینا۔ کسی کام کی باریکیوں سے واقف نہونا +

**لے بھاگو**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ وہ شخص جو بغیر کسیکی تعلیم کے کچھ حاصل کرے۔ عطائی۔ بن استاد

**لے بھئی**۔ ہ۔ ندا و ندبہ۔ (۱) میں کہتا ہوں سنو یار۔ ائے۔ (گنواری) سکو + (۲) بڑا اچرج ہے۔ تعجب ہے۔

**لے بیٹھنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) کسیکو اپنے ہمراہ لیکر پانی کی تہ میں جابیٹھنا۔ لے ڈوبنا + (۲) اپنے ساتھ دوسرے کو بھی کسی طرح کا نقصان پہنچانا +

**لیپنے کا نہ پوتنے کا**۔ ہ۔ محاورہ۔ نہ لیپنے ہی کے مطلب کا ہے اور نہ پوتنے کے کام۔ کسی کام کا نہیں۔ محض بیکار اور نکما +

**لیپے میں آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (لیپی ہوئی جگہ [illegible] کی وجہ سے چلنا دشوار ہوتا ہے) اسی [illegible] سے (۱) مصیبت یا دقت میں مبتلا ہونا (۲) دم میں آجانا +

**[illegible]نا بھولے نہ دیتا بھولے**۔ ہ۔ محاورہ۔ نقاد بکری کی تعریف میں بولا کرتے ہیں کیونکہ اُدھار لینے دینے [illegible] طرفین سے کوئی بھول ہی جایا کرتا ہے +

**لیت و لعل کرنا**۔ ا۔ ف م۔ دیکھو آجکل کرنا

**لیٹ جانا۔ لیٹے جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ بستر سے جانا۔ آگے چلنے کی طاقت نہ رہنا۔ کم ہمت ہوجانا۔ ہمت ہار دینا +

**لے دوڑنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) بیان کرنے لگنا ذکر چھیڑ دینا + (۲) کسیکی نسبت خیال کرلینا

**لے دے کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) تنبیہ کرنا۔ ڈانٹنا سرزنش کرنا + (۲) کوشش کرنا۔ تن دہی کرنا

**لے دیکے**۔ ہ۔ م ف۔ (۱) لینا لیکر اور دینا دیکر تمام قرضہ وغیرہ چکاکر + (۲) بمشکل تمام بہزار دقت + (۳) ہمگی۔ تمام۔ سارا۔ کُلہم +

مثل

لے دیکے جُون کٹھوتی میں +

**لے ڈالنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) دیکھو (آڑے ہاتھ لینا نمبر ۳۔ ۴۔ ۵) + (۲) عاجز کریا برا حال کردینا +

چار ہی دن کے بخار نے لے ڈالا

**لے ڈوبنا**۔ ہ۔ ف م۔ اپنے ساتھ دوسرے کو بھی نقصان پہنچانا + لا اعلم

خدا آنکھوں سے سمجھے دلکو بھی ساتھ اپنے ڈوبیں
نہیں تو پار تھا بیڑا غریق بحر الفت کا

**لیر لیر کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ دھجیاں کر ڈالنا۔ پھاڑ ڈالنا + (دھیر دھیر کرنا بھی بولتے ہیں)

**لے رہنا۔ لے نکلنا۔** ہ۔ف ل۔ (۱) کما لینا۔ حاصل کر لینا + (۲) سیکھ جانا۔ پڑھ جانا

**لَیس یا لیَس ہونا۔** ہ۔ف ل۔ مستعد و تیار ہونا +

**لِیک پیٹنا۔** ہ۔ف ل۔ (۱) مقرری راستے پر چلنا۔ لکیر پر فقیر رہنا + (۲) ترقی نکرنا۔ نیا راستہ نہ دریافت کرنا + (۳) ایک بات پر بار بار بحث کئے جانا یا مضمون لکھنا +

**لِیک سے بے لِیک ہونا۔** ہ۔ف ل۔ راستے کو چھوڑ کر بے راستے چلنا۔ قدیم رسم و رواج کو ترک کرنا۔ مرجاد باہر چلنا +

**لِیک لِیک چلنا۔** ہ۔ف ل۔ راستے سے جانا۔ مرجاد پر چلنا + دوہا ؎

لیک لیک گاڑی چلے اور لیک چلے کپوت
بیک چھوڑتیں ہی چلیں کوی سنگھ سپوت

**لیکھا ڈیوڑھا برابر کرنا۔** ہ۔ف م (ایک طرف جو لیکھا ڈیوڑھا ہو رہا تھا تو دوسری طرف باقی یا فاضل جمع کر کے آمد خرچ برابر کرنا) اسی سبب سے حساب کا فیصلہ کر دینا۔ حساب صاف کر دینا۔ ادا کرنا۔ چکا دینا +

**لَے لگنا۔** ہ۔ف ل۔ دیکھو (رٹنا لگنا) +

**لے لوٹ۔ نالوٹ۔** ہ۔ صفت۔ لیکر لوٹ جانے والا۔ اُدھار لیکر دینے کی صورت نکرنے والا۔ لیچڑ +

**لَے لینا۔** ہ۔ف ل۔ گانا شروع کرنا۔ الاپنا

ذوق ؎
تمنے بجاؤنے کو جب ہاتھ بیچ نے لی
مجنون ہو گئے سب یہ اسطرح کی لے لی

**لے مرنا۔ لیئے مرنا۔** ہ۔ف م۔ تہمت و بہتان لگانا۔ الزام دھرنا + ہجر ؎

کیا قہر ہے جو ہمکو کفن بھی ہوا نصیب!
وہ لے مرے کہ میرا ڈوپٹا اُٹھا لیا.

**لینا ایک نہ دینا دو۔** ہ۔ محاورہ۔ (نہ کسی سے ایک لینا ہے نہ کسی کے دو دینے ہیں) اسی سبب سے کچھ تعلق نہیں ہے۔ سب سب باتیں برتھا ہیں + نظیر ؎

کوئی پُھول کے بیٹھے مسند پر کوئی رووے اپنی دولت کو
جو اپنا ہو سو مجھ سے لے اور میرا ہو سو مجھکو دے
کوئی لڑتا ہے کوئی مرتا ہے۔ کوئی جھگڑے حق ناحق کو
جو دیکھا خوب تو آخر کو کچھ لینا ایک نہ دینا دو

**لَین ڈوری۔ پیش خیمہ۔** ا۔ اسم مؤنث (۱) وہ خیمہ جو اُمرا یا فوج کے لئے آگے جا کر کھڑا کیا جاتا ہے۔ سامان آمد۔ فوج کا وہ سامان جو کوچ سے آگے بھیجا جاتا ہے + (۲) کسی بات کے ہونے کی علامت کسی کام کے ظہور کی نشانی۔ آمد۔ شروع۔ آغاز۔ آد +

**لینڈی جڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (کتے کتیا کی اکثر لینڈی جڑ جایا کرتی ہے) اسی سبب سے۔ گہری دوستی ہونا۔ استنجا لڑنا + (بازاری) +

**لینڈی ستر ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ (بازاری) غرور یا گھمنڈ بڑھنا۔ دماغ چلنا +

**لینے آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) استقبال کے واسطے آنا۔ اگوانی کرنا + (۲) کسی چیز یا آدمی کے لیجانے کے لئے آنا +

**لینے کے دینے پڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (لینے کے عوض میں دینا پڑنا)۔ اسی سبب سے۔ (۱) بجائے اچھا ہونیکے مرنے کے آثار دکھائی دینے لگنا۔ جان کے لالے پڑنا۔ آس جاتی رہنا + (۲) دقت میں پڑنا +

**لیننگ تھیننگ ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ لڑائی جھگڑا یا دنگا فساد ہونا +

**لیو چڑھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) دیوار پر گوبری کی تہ جمنا۔ (۲) موٹا تازہ ہونا +

بھیت ہوگی تو لیو بہتیرے چڑھ رہیں گے + مثل

**لیھی جیبھی**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ مال ومتاع۔ روپیہ پیسا۔ سرمایہ۔ پونجی +

## م

**ماہین کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ کسی کی ماکو اور بہن کو گالیاں دینا۔ مادر خواہی کرنا +

**مات کرنا۔ یا۔ دینا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) شطرنج میں بازی جیتنا۔ شکست دینا + (۲) کسی گن یا ہنر میں سبقت لیجانا۔ پیدا ہے بٹھانا + (۳) طنزاً) کسی برائی میں بڑھ جانا۔ گیا گزرا ہونا +

**ماتھا بھڑکنا۔ یا۔ پھوٹنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (دیہات) سر میں درد ہونا +

**ماتھا پٹن کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (طنزاً) سلام کرنا (۲) سرزنی کرنا۔ سر مارنا۔ بیفائدہ سمجھانا +

**ماتھا ٹھنکنا۔ ماتھے گولی لگنا**۔ (گنوار) ہ۔ ہ۔ ف ل۔ کسی بات کے ہونے سے پہلے اسکی بری علامتیں دکھائی دیجانا۔ قبل از وقوع کسی امر کے برے آثار نظر آجانا یا طبیعت میں خطور کر جانا + (اس محاورے میں مسلمان ٹھنکنا کو بالفتح اور ہندو بالکسر اول بولتے ہیں) +

**ماتھا رگڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) سجدہ کرنا۔ (۲) منت وسماجت کرنا۔ ناک رگڑنا + (۳) خوشامد کرنا

**ماتھا مارنا**۔ ہ۔ ف م۔ دیکھو (سر مارنا)

**ماتھے جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ الزام عائد ہونا۔ سر لگنا یا پڑنا +

**ماٹھے رولی چانول چڑھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (ہ عو) بیاہ شادی ہونا۔ سر پر موڑ دھرا جانا +
**ماٹھے مارنا**۔ ہ۔ ف م۔ دیکھو (سر سے مارنا)
**ماٹی میں رُلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) جسم کا خاک میں ملجانا۔ فنا ہو جانا + میسر ع
ہر ذرہ خاک تیری گلی کی ہے بیقرار
یاں کون ستم زدہ ماٹی میں رُل گیا؟
(۲) خراب یا تباہ ہونا۔ بگڑ جانا +
**ماچھی آسر**۔ اصطلاح۔ (قصاب) اٹھارہ روپے
**ماچھی مینا**۔ اصطلاح (قصاب)۔ بیس روپے
**ماچاتوڑ**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) وہ شخص جو پلنگ پر پڑا رہے اور اُسپر سے اُٹھنے کو کبھی جی بچاہے + (۲) احدی۔ کاہل۔ سُست + (۳) راجپوت سپاہی +
**مادر بہ خطا**۔ (عوام) **مادر بخطّا**۔ ف۔ اسم مذکر۔ نطفۂ حرام۔ گموت۔ ایک قسم کی گالی +
**مادر خواہی کرنا**۔ ا۔ ف م۔ کسیکو ماں کی گالی دینا۔ گالی گلوج کرنا +
**مارا پڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ قتل کیا جانا۔ مارا جانا +
مارا پڑا ہیں جنبشِ ابروئے یار سے
رتبہ شہید کا تیری شمشیر سے ہوا
**مار اُتارنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) مار ڈالنا + (۲) مرنے کے قریب کر دینا + (۳) تباہ یا برباد کرنا

ستیاناس کر دینا + (۳) فریفتہ کر لینا عاشق بنالینا۔ موہ لینا +
**مارا جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) قتل ہونا + (۲) برباد یا تباہ ہونا۔ لُٹ جانا + (۳) روپیہ وغیرہ کا وصول نہونا۔ ڈوب جانا + (۴) گم ہونا۔ کھویا جانا + (۵) چَل دینا۔ غارت ہو جانا +
سارے نوکر کہاں مارے گئے؟
**مارا مار**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ (۱) کشاکش۔ دھکا پیل + رشک ع
کوچۂ گیسو میں کیوں جاؤں میں سودائی نہیں
پیچ ہیں اندھیر ہیں غوغا ہے مارا مار ہے
(۲) جلدی۔ تیزی۔ تقاضا + سال جو ختم پر ہے تو آجکل دفتروں میں کام کی مارا مار ہو رہی ہے
**مارا مارا۔ یا۔ مارے مارے پھرنا**۔ ہ۔ ف ل (۱) واہی تباہی پھرنا۔ ہرزہ گردی کرنا + (۲) ٹھوکریں کھاتے یا خراب و خستہ پھرنا +
جو مر رہے ہیں اُسپر اُنکا نہیں ٹھکانا
کیا جانیے کہاں وہ پھرتے ہیں مارے مارے
**مارا مار کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) نہایت جانفشانی کرنا۔ نہایت محنت یا کوشش کرنا + (۲) جلدی کرنا۔ تقاضا کرنا + (۳) دوڑ دھوپ کرنا
**مار پڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) زدوکوب ہونا۔ پٹنا + (۲) قہر نازل ہونا۔ کوپ ہونا +

ـتے خاں۔ ا۔ اسم مذکر۔ مارتی تیغ۔ رستم۔
ظالم + مارتے خاں سے سب ڈرتے ہیں + مثل
تے مارتے بھور کر دینا۔ ہ۔ ف م۔ (اتنا
مارناکہ صبح ہوجائے) اسی سبب سے۔ خوب
زدوکوب کرنا۔ بہت ہی مارنا +
تے مارتے گُھڑی کر دینا۔ ہ۔ ف م۔
بہت سا مارنا۔
رکھنا۔ یا۔ لینا۔ ہ۔ ف م۔ (۱) ناجایز طور سے
سی کے مال کو دبا لینا۔ دبا بیٹھنا۔ اینٹھ لینا
(۲) فریفتہ کرنا۔ موہ لینا + میر ؎

عالم کو مار رکھّا ہے تیں یا قدِ دوتا
زاہد! یہ کاٹ ہے تیری تیغِ دو نیم کا

جانا۔ ہ۔ ف ل۔ دھوکے یا فریب میں آجانا
انا۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) پٹنا +
کے تو کیوں مار کھانے کی باتیں کرتا ہے؟ عو
) ٹھگ ودّیا یا فریب سے کمانا +
ے۔ م ف۔ ازحد۔ بہت۔ بالکل +
ا گھسیٹا اتنا گھسیٹا کہ مار کے ستّیاناس کر دیا +
رنا۔ ہ۔ ف ل۔ اپنے تئیں مار کر مرجانا +
دکشی۔ یا۔ آتم گھات کرنا + لا اعلم ؎
یں نے کہا۔ "تنگ ہوں۔ مار مروں کیا کروں"
لگے کہنے۔ "ہاں کچھ تو کیا چاہیئے"
ں جانا۔ ہ۔ ف ل۔ روپیہ کا وصول نہ ہونا

ڈوب جانا۔ مارا جانا +

ماس نوچنا۔ ہ۔ ف م۔ کسیکو دق کرکے اُس سے اپنے صرف کے لئے لینا۔ اُپاڑ کر کھاجانا۔ کھانے کو مانگنا +

ماش مارنا۔ ہ۔ ف م۔ کسی پر اُڑد پڑھ پڑھ کے پھینکنا۔ جادو کرنا + بار علی ؎

ملکئی گر کوئی بنگالے کی اوباش تمھیں
بھیڑ بنجاؤ گے ماریگی جو دو ماش تمھیں

ماشہ تولہ ہونا۔ ا۔ ف ل۔ ایک حالت پر نہ رہنا۔ بدلتا رہنا۔ بہت نازک ہونا + مصرع

ماشہ گھڑی میں تولہ ہے زردار کا مزاج +

ماکا دُودھ۔ ہ۔ محاورہ۔ کوئی حلال شے۔ کوئی جایز چیز۔ شیر مادر +

ماکھو دوڑنا۔ ہ۔ ف ل۔ (س मुख بمعنی مُنہ) اسی سبب سے۔ پھیل جانا۔ ایک مُنہ سے دوسرے مُنہ میں بہت جلد پڑجانا۔ کسی بات کا بہت جلد مشہور ہو جانا +

ماکے پیٹ سے لیکر کوئی نہیں آتا۔ ہ۔ محاورہ۔ (بے ہنر کی تشفی اور ترغیب کے لئے کہا کرتے ہیں) کوئی شخص کسی قسم کا کوئی ہنر یا فن ساتھ لیکر پیدا نہیں ہوتا ہے بلکہ سب دنیا ہی میں آکر سیکھا کرتے ہیں +

**مال اُڑانا یا مارنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) عمدہ عمدہ غذائیں کھانا۔ دعوت اُڑانا + (۲) کسیکے مال کو فریب یا دھوکے سے قبضے میں لانا خیانت کرنا + (۳) مزے اُڑانا۔ چین کرنا ؎

سامنے آنکھوں کے پہروں ہی بٹھایا یار کو
مال مارا ہمنے۔ لُوٹا دولت دیدار کو

**مالا مال کر دینا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) نہال کر دینا امیر یا مالدار بنا دینا + (۲) خوب زرخیز آباد یا قابلِ پیداوار کر دینا +

**مال تال۔ مال ٹال۔** ہ۔ اسم مذکر۔ مال و متاع۔ روپیہ پیسا + مرزا برق ؎

راہِ عدم میں کوئی کسیکا نہیں مُعین
خالی ہیں مال تال سے ہر ہمسفر کے ساتھ

**مال چکھنا۔** ہ۔ ف م۔ کھانے پینے میں خوب روپیہ صرف کرنا۔ سارا مال اُڑا دینا۔ یا کھا ڈالنا + لا اعلم ؎

باقی ہے نہ دلکا کوئی ٹکڑا نہ جگر کا
چکھا غم دلدار نے سب مال ہمارا

**مال چیرنا۔** ہ۔ ف م۔ مال مارنا۔ مال غصب کرنا۔ غبن کرنا + (بازاری)

**مال زادہ۔** ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) رنڈی کا جنا۔ حرامزادہ۔ ایک قسم کی گالی + (۲) قرم ساق۔ بھڑوا +

**مال زادی۔** ہ۔ اسم مؤنث۔ (۱) کُٹنی۔ دلاّلہ (۲) زن بازاری۔ رنڈی + راحت ؎

تم مال مست ہو گئے میرے جہیز سے
کھانیکو مال زادیوں کی گالیاں چلے

**مالش کرنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) ملنا + (۲) جِلا یا صیقل کرنا + (۳) متلانا۔ قے کی طرف رغبت کرنا + آج تو جی مالش کرتا ہے +

**مال کٹنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) چوری جانا۔ لٹنا + (۲) مال کا کثرت سے بکنا کھپنا یا خرچ ہونا (دوکاندار) + اب دلی کی منڈی میں بھی بڑا مال کٹنے لگا ہے +

**مال مست۔** ہ۔ اسم مذکر۔ مال و دولت کے سبب بے فکر۔ بے فکرا +

**ماما چترّیاں کھانا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) تربتر روٹیاں جو مامائیں امیروں کے ہاں سے اپنے بچوں کے واسطے بھیجتی ہیں) اسی سبب سے۔ مفت کے مال چٹ کرنا۔ بن بھاکو کی کھانا +

**مامی پینا۔** ہ۔ ف م۔ ع۔ طرفداری کرنا۔ اوڑھنا

**مان ڈھینا۔** ہ۔ ف ل۔ گھمنڈ نکل جانا۔ غرور جاتا رہنا +

**مان رکھنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) عزت یا پت قایم رکھنا + (۲) کسیکا کام اُسکے کہنے سے

بموجب کردینا۔ کہنا کرنا +

**مان مرجانا۔** ہ ف ل۔ باعث فخر کا جاتا رہنا یا مرجانا۔ عاجز ہو جانا +

بیٹے کے مرنے سے اُسکے سارے مان مرگئے +

**مانگ اُجڑنا۔** ہ ف ل ۔ عو۔ رانڈ یا بیوہ ہو جانا +

**مانگ بھرنا۔** ہ ۔ ف م ۔ (۱) سیندور یا موتی مانگ میں بھرنا جو اکثر شادی کے موقع پر ہوا کرتا ہے + (۲) شادی کرنا۔ بیاہ دینا +

**مانگ بھری۔** ہ ۔ اسم مؤنث ۔ عو ۔ سہاگن خاوند والی +

**مانگ پٹی میں لگا رہنا۔** ہ ۔ ف ل ۔ اپنے تئیں بناؤ سنگار ہیں مصروف رکھنا +

**مانگ تانگ کر کام چلانا۔** ہ ۔ ف م ۔ اِدھر اُدھر سے لے لوا کر گزارہ کرنا یا کام نکالنا +

**مانگ جلی۔** ہ ۔ اسم مؤنث ۔ عو ۔ رانڈ بیوہ +

**نقل** دل جلی۔ مانگ جلی۔ کوکھ جلی ہوں۔ بنو!
کیا ہوا مُنہ سے نکلتا جو دھواں رہتا ہے

**مانگ چیرنا۔** ہ ۔ ف ل ۔ (رنڈی)۔ ازالہ بکر تا ہونا +

**مانگ کُھلنا۔** ہ ۔ ف ل ۔ (۱) منگیتر لڑکی یا لڑکے کا مر جانا + (۲) بیاہی ہوئی عورت کا مر جانا +

**مانگ نکالنا۔ سنوارنا۔ چیرنا ۔ یا ۔ بنانا۔** ہ ۔ ف م ۔ (سں मार्ग مارگ بمعنی سیدھا رستہ جاتا ہے) بالوں کو بیچوں بیچ میں سے سیدھا جا اکرنا۔ عورتوں یا عورت صفت مردوں کا ایک قسم کا سنگار کرنا +

**ماتمت مچانا۔** ا ۔ ف ل ۔ م عو ۔ غل و شور مچانا فضیحتی کرنا + (پورب) **شوق** ؎

دیکھنا گھر اگر نہ جاؤنگی
کیسی پھر ماتمت مچاؤنگی

**مانئیوں بیٹھنا۔** ہ ۔ ف ل ۔ (ہندی مانجھا بمعنی پیڑھی)۔ (۱) دولھا دولہن کا اپنے اپنے گھروں میں زرد پوشاک پہنکر بیٹھنا اور شادی کی رسموں میں مصروف ہونا + (۲) گھر سے باہر نہ نکلنا +

**مائی کالال۔** ہ ۔ اسم مذکر ۔ (۱) اپنی ماں کا پیارا بیٹا + (۲) شور ما آدمی + (۳) ایشور کا بھگت خدا کا پیارا +

**مبارک سلامت ہونا۔** ا ۔ ف ل ۔ مبارکباد یا بدھائیاں دی جانا +

**مت ماری جاتا۔** ہ ۔ ف ل ۔ عقل کا خبط ہو جانا۔ یا جاتا رہنا + **نظیر** ؎

پنگھٹ کو ہماری اگر اسواری گئی ہے
تو وہاں بھی لگی ساتھ ہی خواری گئی ہے
سنتے ہیں کہ کتنی ہوئی پنہیاری گئی ہے
لو دیکھو! بڑھاپے میں یہ مت ماری گئی ہے

**مٹر پکانا۔** ہ ۔ ف ل ۔ (پورب)۔ پریشانی یا

دِقّت میں پڑ جانا +

**مٹر گشت کرنا**۔ ا۔ف م۔ بیفائدہ گشت کرتے پھرنا۔ یُونہیں پھرنا +

**مُٹر مُٹر دیکھنا**۔ ہ۔ف ل۔ بچّے کا بھولپن کے ساتھ خاموش بیٹھے دیکھے جانا +

**مُٹھ بھیڑ۔ مُنڈ بھیڑ۔ یا۔ مُڈھ بھیڑ ہونا**۔ ہ۔ف ل۔ (ہندی مُونڈ بمعنے سر۔ یعنے دوسروں کا بھِڑنا یا مِلنا)۔ اسی سبب سے ملاقات ہونا۔ چار آنکھیں ہونا + **نظیر** ؎

بیچین ہوا دل سینے میں گر دیکھنے میں کچھ دیر ہوئی
گھبرا کے نکلی بے بس ہوا و شوق کی گھیرا گھیر ہوئی
بازار گلی اور کوچوں میں ہر ساعت ہیرا پھیر ہوئی
تھی چاہ نظر بھر دیکھنے کی جس جاگہہ پر مُٹھ بھیڑ ہوئی
ٹُک دیکھ لیا۔ دل شاد کیا۔ خوشوقت ہوئے اور چل نکلے

**مٹھ مارا جانا**۔ ہ۔ف ل۔ (مٹھ یا منڈھ کا گر جانا) اسی سبب سے بگڑ جانا۔ خراب ہو جانا +

**مٹھ مار دینا**۔ ہ۔ف م۔ خراب کر دینا۔ بگاڑ دینا

**مُٹھیاں بھرنا**۔ ہ۔ف م۔ پاچپی کرنا۔ پیر یا پاؤں دبانا +

**مُٹّھی گرم کرنا**۔ ا۔ف م۔ (کسی کی مُٹھی میں کچھ دینا) اسی سبب سے۔ رشوت دینا +

**مُٹّھی میں ہے**۔ ہ۔ محاورہ۔ قبضے یا اختیار میں ہے +

**مٹیا ٹھُونس**۔ ہ۔صفت۔ کمزور۔ لاغر۔ ناتواں +

**مٹیا تُھس**۔ ہ۔صفت۔ کاہل۔ سُست۔ جی ہارا

**مٹّی پر لڑنا**۔ ہ۔ف م۔ زمین پر جھگڑا کرنا +

**مٹّی پکڑنا**۔ ہ۔ف ل۔ جگہہ پکڑ لینا۔ جم جانا +

فنا ہو کر بھی کوئے یار سے اُٹھنا نہ تھا لازم
ہمیں مٹّی پکڑ کر پشتۂ دیوار ہونا تھا

**مٹّی پلید۔ خراب۔ خوار۔ یا عزیز ہونا**۔ ا۔ف ل۔ (۱) تجہیز و تکفین کی رسمیں اچھی طرح ادا نکی جانا۔ کریا کرم بخوبی نہونا + (۲) تباہی و بربادی ہونا۔ خراب ہونا + (۳) کشمکش میں پڑنا۔ دِقّت میں پھنسنا۔ ناک میں دم آنا + **نظیر** ؎

دل اِدھر سینے میں تڑپے جی اُدھر ہیرا رہے
کیا کہیں! اتبو بہت مٹّی ہماری خوار ہے

(۴) خوب پِٹنا۔ ٹھیک بنّا + (۵) بے عزّتی یا بیوقری ہونا +

**مٹّی ٹھکانے لگنا**۔ ہ۔ف ل۔ (۱) دفن ہونا + (۲) حسبِ قاعدہ تجہیز و تکفین یا کریا کرم ہونا + (۳) مرنا۔ فوت ہونا +

**مٹّی خراب کرنا**۔ ا۔ف م۔ (۱) مردے کو حسبِ دستور دفن نکرنا یا نہ جلانا + (۲) کسی چیز کو خراب کرنا یا بگاڑنا + (۳) دِق کرنا۔ ستانا۔ ناک میں دم کرنا +

مٹی دینا۔ ہ۔ف م۔ (مسلمان) مُردے دفن کرتے وقت ہر موجود آدمی کا مردے پر مٹی ڈالنا۔ (ہندو) لکڑیاں دینا۔ دفنانا + ناسخ

کل نہ دیگا کوئی مٹی بھی اُنہیں
آج زر جو کہ دیا کرتے ہیں

مٹی ڈالنا۔ ہ۔ف م۔ دیکھو (خاک ڈالنا)

مٹی ڈلوانا۔ ف م۔ مال مسروقہ حاصل کرنے کے واسطے ایک مقرری جگہ پر اشخاص مشتبہ و غیر مشتبہ سے مٹی ڈلوانا۔ (اس تدبیر سے بعض اوقات کچا چور مال مسروقہ کو مٹی میں ملا کر ڈال جایا کرتا ہے)

مٹی عزیز کرنا۔ ا۔ف م۔ (۱) اپنے ہاتھوں گور گڑھا کرنا۔ دفنانا + آتش ؎

قبول خاطرِ مردم ہو تو تیا کی طرح
عزیز تیری کریں شیخ و برہمن مٹی

(۲) کسی چیز کو بگاڑنا یا خراب کرنا + (۳) حیران کرنا۔ دِق کرنا +

مٹی کا پنجرہ۔ ہ۔اسم مذکر۔ دیکھو (خاک کا پتلا)

مٹی کا مادھو۔ ہ۔محاورہ۔ مورکھ آدمی + دیکھو (مٹی کی مورت نمبر ۲)

مٹی کر دینا۔ ہ۔ف م۔ (۱) مٹی کے رنگ بنا دینا۔ بہت میلا کر دینا + (۲) خراب کر دینا۔ بگاڑ دینا + (۳) فضول خرچی کرنا۔ بیجا روپیہ اُٹھا دینا +

مٹی کی مورت۔ ہ۔اسم مذکر۔ (۱) کالبدِ انسانی۔ جسم۔ کایا۔ بدن + ذوق ؎

سیرت کے ہم غلام ہیں صورت ہوئی تو کیا
سرخ و سفید مٹی کی مورت ہوئی تو کیا

(۲) بیوقوف آدمی۔ مٹی کا مادھو۔ دیہات کا آدمی +

مٹی کے مول بیچ ڈالنا۔ ہ۔ف م۔ نہایت ارزاں یا سستا دے ڈالنا +

مٹی میں ملجانا۔ ہ۔ف ل۔ (۱) جسم کا خاک بن جانا + (۲) خراب ہو جانا۔ بگڑ جانا +

مٹی میں مٹی۔یا۔ماٹی میں ماٹی ملنا۔ف ل۔ جسم کا خاک ہو جانا۔ فنا ہو جانا + دوہا

ماٹی میں ماٹی ملی ملی پَون میں پَون
میں تو ہے بُوجھوں اے سکھی! دو نو نمیں مرکون

مٹی ہو جانا۔ ہ۔ف ل۔ (۱) کسی چیز کا مٹی بن جانا + (۲) کسی چیز کا بیکار و بوسیدہ ہو جانا۔ خراب ہو جانا۔ بگڑ جانا + آتش ؎

خدا کے واسطے۔ اے آسماں! حوالے کر
دھرے دھرے نہ کہیں ہو مرا کفن مٹی

(۳) بیکار و نکما بن جانا۔ وقعت نہ رکھنا + (۴) رکھے رکھے کسی کھانے کا ٹھنڈا اور بدمزہ ہو جانا + (۵) مردہ دل ہو جانا۔ طبیعت

کام جانا +

مجذوب کی بڑ۔ ا۔ اسم مؤنث۔ بیہودہ یا بےمعنی باتیں +

مُجرا کرنا۔ ا۔ ف م۔ (۱) سلام یا بندگی کرنا (۲) ناچنا۔ رقص کرنا + (۳) دام وضع کرلینا +

مجلسِ حیراں۔ ا۔ اسم مؤنث۔ (لکھنو)۔ ایک قسم کی مِسّی +

مُجھ میں آیا۔ ا۔ محاورہ۔ میں اِس چیز یا روپے کا ذمہ وار یا دین دار رہوں ہیں اسکا ضامن ہوں +

مچکا پڑنا۔ یا۔ کھا جانا۔ ہ۔ ف ل۔ (دوکانداں) بازار کا مندا پڑجانا۔ چیز کا کسی قدر سستا ہوجانا +

مچھر کی جھول۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ بہت ادنیٰ اور کم قیمت شے +

مچھلیاں پڑنا۔ ہ۔ ف ل۔ ڈنڑ و نیہ مُتنا کے سبب گوشت کی مچھلیاں سی دکھائی دینے لگنا۔ نہایت فربہ ہو جانا +

مچھیاں لینا۔ ہ۔ ف م۔ (ف مارچ بمعنی بوسہ) بوسے لینا۔ پیار کرنا + (لکھنو)

مُحاورہ پڑنا۔ ا۔ ف ل (۱) عادت ہو جانا۔ بان پڑجانا + (۲) روزمرہ ہو جانا +

مُحرم کی پیدائش۔ ا۔ اسم مذکر۔ وہ شخص جو ہر وقت رنجیدہ نظر آئے +

محلِ خاص۔ ا۔ اسم مذکر۔ سب بیگموں میں سردار۔ پٹ رانی +

مخمل سا۔ ا۔ صفت۔ بہت نرم اور ملائم +

مخمصے میں پڑنا۔ یا۔ ہونا۔ ا۔ ف ل۔ دِقت میں پھنس جانا۔ جھگڑے میں پڑ جانا +

عجب مخمصے میں ہوں جو رفلک سے۔
حوادث کے تیروں کا سینہ نشاں ہے

مدپر آنا۔ ہ۔ ف ل۔ پک جانا۔ بالغ ہو جانا
ایک پرکھ جب مدپر آوے لاکھوں ناری سنگ پٹاوے
جب وہ ناری مدپر آوے تب وہ ناری نر کہلاوے

مدد بانٹنا۔ ا۔ ف م۔ راج مزدوروں کو اُنکی روزانہ اُجرت خواہ روز یا آٹھویں دن تقسیم کرنا +

مدرسہ کی اینٹ۔ ا۔ اسم مؤنث۔ (مذاقاً) وہ غبی اور کند ذہن لڑکا جو مدت تک ایک جماعت میں پڑا رہے +

مرچیں لگنا۔ مرچیں سی لگ جانا۔ ہ۔ ف ل۔ ناگوار گزرنا۔ بُرا معلوم ہونا۔

لگتی مرچیں سی کبابوں کو ہیں کیا کیا سُنکر
دل بریاں سے مرے سوزِ محبت کے مزے

مردامردی۔ ا۔ ف م۔ زبردستی دھینگا دھینگی +

**مرد کی صورت نہ دیکھنا**۔ ا۔ف ل۔ عورت کا مجرد یا جتی رہنا +

**مردِ معقول۔ مردِ آدمی**۔ ۃ۔ اسم مذکر۔ شریف آدمی۔ بھلا مانس +

**مُردنی چھانا۔ یا۔ پھر جانا**۔ ا۔ف ل۔ زرد پڑ جانا۔ مرنے کی سی حالت ہو جانا +

ذوق
بزم میں سے اب تو چل اے رشکِ صبح۔
شمع کے منہ پر پھری ہے مردنی

**مُردنی میں جانا**۔ ا۔ف ل۔ مُردے کے اُٹھانے یا لیجانے میں شریک ہونا +

**مُردوں کی ہڈیاں اُکھیڑنا**۔ ا۔ف م۔ (۱) گذشتہ اُستادوں کے مضامین باندھنا + (۲) مردوں کو برائی کے ساتھ یاد کرنا +

**مُردہ شو لیجائیں**۔ ا۔ محاورہ۔ م عو۔ غارت ہو۔ جاتا رہے۔ اُڑ جائے + **میر**
کام اُسکے لب کے بن مجھے بنت العنب سے کیا
ہے اب زندگی بھی تو لیجائے مردہ شو +

**مُردہ کر دینا**۔ ا۔ف م۔ مردہ سا بنا دینا۔ کمزور کر دینا +

**مُردے کا مال**۔ ا۔ اسم مذکر۔ (۱) لاوارث مال + (۲) سستا یا ارزاں مال +

**مر رہنا**۔ ہ۔ف ل۔ (خفگی کی حالت میں نوکر وغیرہ سے کہا کرتے ہیں)۔ (۱) سو جانا +

آتش
ہمیشہ شام سے ہمسائے مر رہے۔ آتش
ہمارا نالۂ دل گوشِ کو فا نہ ہوا

(۲) بیٹھ رہنا۔ کسی کام میں دیر لگا دینا۔

**مِرزا بے پروا**۔ ا۔ محاورہ۔ نہایت بے پروا آدمی +

**مِرزا پھویا۔ یا۔ پھوہا**۔ ا۔ محاورہ۔ نازک اندام آدمی۔ چھوئی موئی +

**مِرزا مزاج**۔ ا۔ صفت۔ شہزادوں کے سے مزاج والا۔ بڑا نازک طبع +

**مُرغی کا۔ مُرغی والا**۔ ا۔ اسم مذکر۔ مرغی کا جنا۔ ایک قسم کی گالی +

**مُرغی کا گُو**۔ ا۔ محاورہ۔ (بازاری)۔ (۱) نکمی و ناکارہ چیز + (۲) بے فیض۔ نکما آدمی

**مُرمُروں کا تھیلا**۔ ہ۔ محاورہ۔ بڑا موٹا پھپس آدمی +

**مِرگ مارنا**۔ ہ۔ف م۔ لڑکا پیدا ہونے کے چھٹے روز لڑکے کے باپ کا زچہ کی چارپائی پر کھڑے ہو کر چھت میں تیر مارنے کی رسم ادا کرنا + (انگلش فیض)

**مرمت کرنا**۔ ا۔ف م۔ (بازاری) ٹھیک بنانا۔ گت کرنا۔ خوب پیٹنا +

**مِرمِٹنا**۔ ہ۔ف ل۔ (۱) کسی پر اپنی جان کھو...

عاشق ہونا + (۲) سخت محنت اُٹھانا + (۳) تباہ یا برباد ہو جانا +

**مرنے کی فُرصت نہیں ہوتی**۔ ا۔ محاورہ کام میں نہایت مصروف رہتا ہوں یا رہتی ہوں۔ ذرا چھٹکارا نہیں ہوتا +

بیت
باجی! یہ نہ ملنے کے گلے سچ ہیں ولیکن
مرنے کی بھی فرصت نہیں ہوتی مجھے گھر سے

**مرہٹی گِھس گِھس**۔ ہ۔ محاورہ۔ (مرہٹوں کا راج جس میں امیدوار پڑا سڑا کرتا ہے) اسی سبب سے۔ بُرا راج۔ بد انتظامی۔ ابتری +

**مری پڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) وبا کا پھیلنا + (۲) گاہک پر گاہک گرنا۔ خوب بکری ہونا۔ بازار چمکنا +

**مری جُوں**۔ ہ۔ محاورہ۔ کاہل اور سُست آدمی۔ مُردہ +

**مُرّی کُھل جانا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) سوت کے تار کا بل نکل جانا + (۲) جی کا بل نکل جانا۔ صفائی ہو جانا + بحر ؎

ہم بھی کم ملتے تھے جبتک جی میں بل رکھتے تھے تم
اب وہ مُرّی کُھل گئی الفت کا ڈورا بڑھ گیا

**مِزاج پُوچھنا۔ مِزاج پُرسی کرنا**۔ ا۔ ف م کسیکی خیر و عافیت دریافت کرنا +

**مِزاج شریف! مِزاج مُبارک!** ا۔ ل۔ محاورہ (مزاج پُرسی کا ایک شریفانہ محاورہ ہے) آپکی مزاج اچھے ہیں! آپ اچھی طرح سے ہیں! +

**مِزاج کرنا**۔ ا۔ ف ل۔ نخوت یا اغماض کرنا۔ اِترانا + شرر لکھنوی ؎

اُٹھائیں جا کے گلستاں میں ناز کس کس کا
مزاج کرتا ہے گلچیں بھی باغباں کی طرح

**مِزاج کے مارے**۔ ا۔ م ف۔ غرور و نخوت کے باعث +

**مِزاج میں آنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) جی چاہنا سمجھ میں آنا + مزاج میں آئے تو مزاج میں آئے نہ لو + (۲) گھمنڈ یا غرور کرنا +

**مُزمے لینا**۔ ا۔ ف م۔ دیکھو (آڑے ہاتھ لینا نمبر ۳۔ ۴۔ ۵)

**مزہ اُٹھانا۔ یا۔ پانا**۔ ا۔ ف ل۔ بُرے کام کی جزا پانا۔ افعال بد کا نتیجہ حاصل کرنا

**مزہ پڑنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) کسی چیز کا عادی ہونا + (۲) لت پڑ جانا یا لگ جانا +

**مزہ چکھانا۔ یا۔ دِکھانا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) بدلا لینا + یار علی ؎

کر کے یار اِنکو چکھا دُوں رنڈی بازی کا مزا
لیکن اسے خیرن! نہیں آتا بڑھا ناشر مجھے

(۲) لطف چکھانا۔ مزے کرانا + داغ ؎

جو دل دکھا رہا ہے مزہ ہر گھڑی مجھے۔
آنکھوں سے سو برس بھی دکھایا نجائیگا +

**مزے اُڑانا - یا - لُوٹنا** ۔ ا۔ ف ل۔ عیش و عشرت کرنا۔ چین اُڑانا یا کرنا + ناسخ ؎

خواب میں سارے مزے وصل کے ہم لوٹتے ہیں
بند آنکھیں ہیں مگر بند کوئی کام نہیں

**مزے میں آنا** ۔ ا۔ ف ل۔ نہایت خوش ہونا۔ جامے میں آنا + شوق ؎

اچھے! آتے ہی اختلاط بڑھائے
خوب! نامِ خدا مزے میں آئے

**مسا کرکے** ۔ ہ۔ م ف۔ مشکل سے۔ بدقت +

**مسجد میں اینٹ اُلٹکر رکھنا - یا - چُونا لگانا** ۔ ا۔ ف م۔ (مسلمان عورتوں کا اعتقاد ہے کہ اگر کوئی جھوٹا آدمی مسجد میں اینٹ اُلٹکر رکھدیتا ہے تو وہ برباد ہو جاتا ہے اور جو چونا لگا دیتا ہے تو وہ اندھا ہو جاتا ہے) اسی سبب سے اپنے تئیں بے قصور ثابت کرنیکے لئے قسم کھانا +

**مسند کا گدھا** ۔ ا۔ اسم مذکر۔ (۱) کاٹھ کی پتلی + (۲) بیوقوف امیر +

**مسئلہ بگھارنا** ۔ ا۔ ف م۔ (طنزاً) وعظ کرنا +

**مسیحائی کرنا** ۔ ا۔ ف م۔ (۱) حضرت مسیح کا سا معجزہ دکھانا۔ مُردے کو زندہ کردینا + (۲) نہایت بیمار آدمی کو تندرست کردینا +

**مسی کاجل کرنا** ۔ ا۔ ف ل۔ سنگار کرنا +

**مِسّی کرنا** ۔ ا۔ ف م۔ (رنڈی) نوچی کے سر ڈھکے جانے یعنے سُہاگن ہونیکی خوشی میں برادری کو دعوت دینا اور ناچ رنگ کرنا

**مسیں بھیگنا** ۔ ا۔ ف ل۔ موچھوں کے بالوں کا نکلنا شروع ہونا۔ آغاز جوانی ہونا

**مِسّی ہونا** ۔ ا۔ ف ل (چونکہ عورتیں بیاہے جانیکے بعد مسّی ملتی ہیں اسی سبب سے رنڈیاں سرفراز ہونے کو مسّی ہونا بولتے ہیں)۔ کسی چھوکری کے سرفراز کئے جانیکی خوشی میں برادری کی دعوت ہونا۔ رنڈی کا سہاگن ہو جانا + لا اعلم ؎

ہمکو عاشق لب و دنداں کا سمجھکر اُسنے
رقعہ بھیجا ہے کہ ہے آج ہمارے مسّی

**مُشٹ مارے جانا** ۔ ہ۔ ف ل۔ اپنی دُھن میں چُپ چاپ چلے جانا +

**مشعل کے نیچے سے نکلا ہوا ہے** ۔ ا۔ محاورہ۔ (بازاری بندنالوں کے ساتھ ناچا ہوا ہے۔ نچنیا ہے +

**مشعل لیکر ڈھونڈنا** ۔ دیکھو (چراغ

لیکر ڈھونڈھنا)

**مُشکیں باندھنا یا کسنا۔** ا۔ ف م۔ دونو ہاتھوں کو اُلٹا کر کے کمر کے ساتھ باندھ دینا۔ گرفتار کر لینا۔ پکڑ لینا + ذوق سہ

خطا تو دل کی تھی قابل بہت سی مار کھانیکے
تری زلفوں نے مُشکیں باندھکر مارا تو کیا مارا

**مصری کھلانا۔** ا۔ ف م۔ (۱) خنجر مارنا۔ قتل کرنا + (۲) نسبت کرنا۔ منگنی کرنا۔ شربت پلانا + (مسلمان)

**مطلب کی گھات چلنا۔** ا۔ ف ل۔ اپنے فائدہ کی طرف نگاہ کرنا۔ اپنا نفع تکنا +

دگانہ جان! میں مطلب کی گھات چلتی ہوں
کھلائے پان تو انگیا کروں رفو تیری

**مطلب ہو جانا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) غرض کا حاصل ہو جانا + (۲) بُرا یا پتلا حال ہو جانا۔ کام تمام ہو جانا + بھوک کے مارے ہمارا تو مطلب ہو گیا

**مطلع صاف ہو جانا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) نیلا آسمان نکل آنا۔ بادلوں کا نام و نشان نہ رہنا + (۲) کسی جگہہ کا مدعی اور حریفوں سے صاف ہو جانا + سہ

رات کو ہر ماہ وش محفل میں گرم لاف تھا
صبح وہ خورشید رو نکلا تو مطلع صاف تھا

**معرکے کا آدمی۔** ا۔ اسم مذکر۔ بہادر آدمی۔ بڑا آدمی +

**معمول کے دن۔** ا۔ اسم مذکر۔ ایام حیض

ہر مہینے میں کراہتے تھے مجھے پھول کے دن
بارے اچھے تو مرے ٹل گئے معمول کے دن

**مغز بھونکانا۔ پھرانا۔ خالی کرنا۔ یا۔ مارنا** ا۔ ف م۔ کسی کو بہت دیر تک ایک بات سمجھاے جانا۔ دیکھو (سر مارنا نمبر ۲)

**مغز چلنا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) پاگل ہو جانا + (۲) اترا جانا +

**مغز سے اُتارنا۔ یا۔ نکالنا۔** ا۔ ف م۔ جی سے گھڑ کر کوئی نئی بات بیان کرنا +

**مغز کو چڑھ جانا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) نشہ ہو جانا + (۲) پاگل ہو جانا + (۳) نخوت ہو جانا

**مغز کھا جانا۔ یا۔ چاٹ جانا۔** ا۔ ف م۔ بہت سی باتیں بنا کر کسی کو پریشان کرنا۔ ناک میں دم کر دینا۔ دق کرنا +

**مغز کے کیڑے جھڑنا۔ مغز کی کیل نکلنا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) سزا پانا + (۲) ٹھیک ہو جانا۔ درست ہو جانا +

**مغز کی نکل جانا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) جوش جوانی کم ہو جانا + (۲) کمزور یا کم طاقت ہو جانا۔

**مُغل بچہاں لڑنا۔** ا۔ ف ل۔ (م عو)

بکتی ہنڈیا میں کھدر بدر ہونا +

**مغلظات بکنا۔ یا سنانا۔** ا۔ ف م۔ کُھلی کُھلی یا فحش گالیاں دینا +

**مُغلی بیماری۔** ا۔ اسم مؤنث۔ مسان کا روگ یا خلل۔ بچوں کی بیماری۔ کمیڑے +

**مقام دینا۔** ا۔ ف م۔ (ہنود) کسی جگہ کسی کی ماتم پرسی کے لئے جانا +

**مُقدر چمکنا۔** ا۔ ف ل۔ اچھے دن آنا۔ تقدیر جاگنا + **صفدر رامپوری** ؎

در پہ اک دھوم ہوئی بخت کا اختر چمکا
دن پھرے عاشقِ شیدا کا مقدر چمکا

**مقطع کا بند۔** ا۔ مذکر۔ (۱) ہر بند کا آخری شعر جو سب میں یکساں ہوتا ہے + (۲) تکیہ کلام۔ آخری سخن جو ہر قسم کی گفتگو کے بعد یکساں ہو +

**مکر چاندنی۔** ا۔ اسم مؤنث۔ پچھلی رات کی دھندلی سی چاندنی جو صبح ہونے کا دھوکا دیتی ہے + **ذوق** ؎

ریش سفید سے ہے عیاں ظلمتِ فریب
اس مکر چاندنی میں نکر نا گمانِ صبح

**مکھیاں اُڑانا۔ جھلنا۔ یا۔ مارنا۔** ہ۔ ف م۔ (دوکاندار) (۱) مکھیوں کو سودے سلف کے اوپر سے ہٹانا + (۲) کچھ نہ بیچنا۔ سرد بازاری ہونا + (۳) محض بے شغل یا بیکار بیٹھے رہنا +

**مکھیاں بھنکنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) مکھیوں کا کسی چیز پر کثرت سے بھن بھن کرنا یا جمع رہنا جو اکثر سودا نہ بکنے کی حالت میں ہوا کرتا ہے (۲) مندا یا مندواڑہ ہونا۔ سرد بازاری ہونا + (۳) خالی بیٹھا رہنا + (۴) پھوہڑا یا بدوضع ہونا

**مکھی چوس۔** ہ۔ صفت۔ (وہ شخص جو کسی چیز پر بیٹھی ہوئی مکھی سے اُس چیز کو چوس کر جدا کرے) اسی سبب سے بخیل۔ ممسک۔ کنجوس +

**مکھی مار۔** ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) وہ شخص جو بیٹھا ہوا مکھیوں کو جان سے مارا کرتا ہے + مکھی مار اجاڑ + مثل + (۲) وہ شخص جو سیاہی کے دھبّے تک کی نقل کر دے ان سمجھ کاتب + اکثر کاتب مکھی مار ہوتے ہیں مثل

**مگھم رہنا۔** ہ۔ ف ل۔ (جواری) ہار جیت کچھ نہ ہونا۔ گھر کے گھر رہنا +

**مگھم میں کہنا۔** ا۔ ف م۔ (لفظ مگھم عربی مبہم کا بگاڑ معلوم ہوتا ہے)۔ اشارۃً یا کنایۃً کسی بات کو بیان کرنا +

**ملاحظہ کا آدمی۔ ملاحظہ والا۔** ا۔ محاورہ خوش اخلاق اور بامروت آدمی +

**ملاحی گالی دینا۔** ا۔ ف م۔ بغیر نام لئے

کسیکو گالی دینا + (اسکو بازاری گالی بھی کہتے ہیں)

**ملائیاں اُڑانا - یا - کھانا** - ہ - ف م - عمدہ غذائیں نوش کرنا - تر مال چٹ کرنا یا اُڑانا

**مَلک مَلک کر چلنا** - ہ - ف ل - خوشی کے ساتھ کھوے مٹکاتے یا اتراتے چلنا +

**ملولے آنا - یا - اُٹھنا** - ا - ف ل - (عوام) افسوس آنا - پچھتانا - رنج پیدا ہونا - ململاہٹ آنا

**ملی بھگت ہے** - ہ - محاورہ - سازش ہے جنگِ زرگری ہے +

**ملے پنج** - ہ - اصطلاح - (چابکسوار) آٹھ برس سے زیادہ عمر کا گھوڑا +

**من اٹکنا - یا - اُلجھنا** - ہ - ف ل - کسی سے پریت یا محبت ہو جانا - آنکھ لگ جانا +

**من بھاری - بُرا - یا - میلا کرنا** - ہ - ف ل - اُداس ہونا - کڑھنا +

**من بھاون** - ہ - (۱ - صفت) دلپسند - مرغوب - خوشگوار + (۲ - اسم) پیارا ساجن - دلدار +

**من پھٹ جانا** - ہ - ف ل - دل میں فرق آجانا - ان بن ہو جانا +

**منت بڑھانا** - ا - ف م - (م عو) گنڈے تعویذ وغیرہ کا کچھ عرصہ مقررہ کے بعد بچے کے گلے سے اُتار ڈالنا +

نظیر:

کیا دن تھے یارو وہ بھی تھے جبکہ بھولے بھالے
پھرتی تھی دائی لیکر - پھرتی کبھی ددا لے
چوٹی کوئی رکھالے - بدھی کوئی پنہا لے
ہنسلی گلے میں ڈالے - منت کوئی بڑھالے
موٹے ہوں یا کہ دبلے گورے ہوں یا کہ کالے
کیا عیش لوٹتے ہیں معصوم بھولے بھالے

**منتر دینا - گرمنتر دینا** - ہ - ف م - (ہندو) - چیلا بنانا - بیعت کرنا +

**منجھدھار میں پڑا ہونا** - ہ - ف ل - دریا یا سمندر کے بیچ میں پھنس جانا - مصیبت یا بلا میں مبتلا ہونا +

**منجھیلا ڈالنا - منجھیلے میں ڈالنا** - ہ - ف م کسی کام میں ڈھیل ڈالنا یا دیر لگانا +

**من جیتنا** - ہ - ف ل - اپنے جی کو اپنے بس میں کرنا - خواہش نفسانی پر غالب آنا +

**من چلا** - ہ - صفت - دلیر - ہمت والا - بہادر +

جرأت:

لگا جاتا ہے جرأت اُس بُت خونخوار سے پیچ ہے
وہی دم عشق کا مارے جو ایسا منچلا ہووے

**منچلی ہونا** - ہ - ف ل - دلوں میں رنج ہو جانا - شکر رنجی ہو جانا +

**مُنڈ چراپن کرنا** - ہ - ف ل - مونڈیا سر چیر کر کوئی چیز لینا - زبردستی لینا +

**مُنڈ کری مارنا** - ہ - ف ل - گھٹنوں میں سر

دیگر لڑھکجانا یا سو رہنا + میر حسن ؎

گئی مُنڈکری مار آخر کو لیٹ۔
پُھنپر کھٹ کے کونے میں سر منہ لپیٹ

**منزل دینا**۔ ا۔ ف م۔ (مسلمان)۔ جنازے کو قبر کے راستے میں تھوڑی دیر کے لئے آرام دینا۔ (ہندو) بسرام دینا + (حقیقت میں یہ جنازے یا ارتھی اُٹھانیوالوں کا آرام لینا ہے)

**منزل ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ جماع کے وقت منی کا خارج ہونا۔ جھڑنا +

**منسائی کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (ہندی مانس بمعنی آدمی)۔ آدمی کو مارنا یا آدمی پر چوٹ کرنا

بُوڑھا سیر بھر رس کا کھایا نا کرے منسائی
کچھ دے تو تو نے مارا نہیں مر گیا اپنی آئی

(بھاٹ ایک جاٹ کی تعریف میں کہتا ہے جسکے ہاتھ سے اتفاقیہ ایک مریل سا شیر مر گیا تھا)

**منسیا ہو جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ جانور کا آدم خور بن جانا۔ آدمی کا خون مُنہ لگ جانا +

**منظورِ نظر**۔ ا۔ اسم مذکر۔ (۱) وہ شے جو آنکھ کو بھلی معلوم ہو۔ مرغوب شے + (۲) معشوق۔ دلارام + (۳) حمایت کی گھوڑی

**منکا ڈھلنا۔ یا۔ ڈھلکنا**۔ ہ۔ ف ل۔ گردن کا ایک طرف کو جھکنا جو نزع کے وقت ہو جاتا ہے۔ قریب المرگ پہنچنا + اسیر ؎

(۱) اسیر! امید اب باقی نہیں ہے اُسکے آنیکی
اُدھر ڈھلنے لگا دن اور اِدھر ڈھلنے لگا منکا

(۲) گئی کب یاد اُسکی نزع میں بھی میر کے دل سے
اُسیکے نام کی سُمرن تھی جب منکا ڈھلکتا تھا

**من کا میلا۔ یا۔ کھوٹا**۔ ا۔ اسم مذکر۔ کپٹی۔ فریبی +

**من کچا کرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ ہمت ہارنا۔ دل توڑنا

**من کھٹا ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ طبیعت بیزار ہو جانا۔ جی ہٹ جانا +

**من۔ یا۔ جی کھرا کھوٹا ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ ع۔ ایام حمل میں ہر ایک چیز کے کھانے کو جی چاہنا +

**من کے چیتے ہو جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ دل کی خواہش کے موافق کسی کام کا ہو جانا +

**من کے لڈو پھوڑنا۔ یا۔ لڑھانا**۔ ہ۔ ف ل۔ دیکھو (خیالی پلاؤ پکانا)

**من کی من میں رہنا**۔ ف ل۔ دیکھو (جی کی جی میں رہنا)

**منگلا مکھی**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (جسکے مکھ دیکھنے سے منگل یعنے خوشی حاصل ہوتی ہے) اسی سبب سے۔ ارباب نشاط۔ بھانڈ۔ بھاٹ

رنڈیاں۔ ڈوم ڈھاڑی +

**منگنی دینا**۔ ہ۔ ف م۔ (پورب)۔ مانگے یا مستعار دینا +

**من لینا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) موہ لینا۔ عاشق کر لینا + (۲) آزمانا۔ پریکشا کرنا +

**من مارنا۔ من مار کے بیٹھ رہنا**۔ ہ۔ ف ل۔ دیکھو (**جی کو مارنا**) + **نظیرؔ**

زردار ہے تو ہرگز مت مار اپنے من کو
تن زیب تنکھوں سے ترسا نہ اپنے تن کو

**من من کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ بڑی سُستی سے کام کرنا +

**مُنہ اُتر جانا۔ یا نِکل آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ دُبلا یا لاغر ہو جانا + **صباؔ سے**

تیرے شب چہار دہم کے بناو سے
دو دن میں ماہتاب کا کچھ مُنہ اُتر گیا

**مُنہ اُٹھا کر۔ مُنہ اُٹھائے**۔ ہ۔ م ف۔ سر اُونچا کر کے بلا تحاشی۔ اندھا دُھند +

(۱) مُنہ اُٹھا کر نہ چلو اُونٹ کی چال اے بتو!
کھاتی اندھوں کی طرح راہ میں ٹھوکر کیوں ہو

(۲) جائے عبرت ہے خاکدانِ جہاں
تو کہاں مُنہ اُٹھائے جاتا ہے

**مُنہ اُٹھانا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسی طرف کو روانہ ہونا + **آتشؔ سے**

جوشِ جنوں میں دیکھئے پیچھے نہ مُڑ کے پھر
مُنہ جس طرف کو صورتِ دریا اُٹھائے

**مُنہ اُٹھے**۔ ہ۔ م ف۔ بچھونوں سے اُٹھتے ہی۔ صبح ہی صبح + **کال کا گیت**

پہر رات کو سودا کینا تین روپیے من کر دینا
ایک ناج کی کیا ٹھرائی سب ہی چیج بیچی چھائی
پندرہ سیر شام کو لینا۔ بارہ سیر کا مُنہ اُٹھ دینا

**مُنہ اُجلا ہو جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) چہرے کا رنگ صاف ہو جانا۔ چہرے پر سے بدنامی کی سیاہی جاتی رہنا + (۲) عزّت رہ جانا۔ سرخرو ہو جانا +

**مُنہا مُنہ**۔ ہ۔ م ف۔ (۱) لبالب۔ کناروں تک + **ناسخؔ سے**

بھر جائے اگر بادہ مُنہا مُنہ نکروں بس
نجواری میں ہے ظرف مرا خم سے زیادہ

(۲) روبرو۔ سامنے۔ علانیہ +

**مُنہا مُنہ مارنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) کسی کے مُنہ ہی مُنہ پر تھپیڑیں مارنا + (۲) کسی کو اُسکے مُنہ پر بُرا بھلا کہنا۔ لعنت ملامت کرنا + (۳) کسی پر ڈالکر کہنا۔ کنایۃً بُرا بھلا کہنا +

**مُنہ آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) مُنہ میں چھالے پڑ جانا جوشش دہن ہو جانا + **میرؔ سے**

بھری تھی آگ تیرے درد دل میں۔ میرؔ ایسی کچھ
کہ کہتے روبرو اُس شوخ کے قاصد کا مُنہ آیا

(۲) طنز آمیز باتیں کہنا۔ آوازکسنا۔ طنز کرنا +

کیوں صاحب! لگے ہمپر بھی مُنہ آنے!

**مُنہ اندھیرے** ۔ ہ۔ م ف۔ دیکھو (کالے منہ اندھیرے) +

**مُنہ بادینا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) منہ کھول دینا (۲) خجالت دُور کرنیکو دانت پھاڑ دینا یا ہنس پڑنا + (۳) مرجانا۔ چل بسنا +

**مُنہ باندھ کے بیٹھنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ خاموشی اختیار کرلینا +

**مُنہ بِگاڑنا** ۔ ہ۔ ف م۔ (۱) مُنہ ٹیڑھا کرکے ہنسنا۔ مُنہ چڑانا + (۲) مُنہ کا ذائقہ خراب کردینا + (۳) سزا دینا۔ مارنا۔ پٹینا +

**مُنہ بِگڑنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) منہ کا ذائقہ خراب ہوجانا + (۲) چہرے کا رنگ متغیر ہوجانا پریشانی چھا جانا + اسیرؔ

غنچہ کا روبرو سے دہن مُنہ بگڑ گیا
دیکھا وہ قد تو خاک میں شمشاد گڑ گیا

(۳) ناراض ہوجانا۔ منہ بنالینا + میرؔ

بوسہ لبوں کا مانگتے ہی مُنہ بگڑ گیا۔
کیا اتنی میری بات کا تم کو بُرا لگا

**مُنہ بنانا۔ یا۔ بنالینا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) ہونٹ نکالنا۔ چہرے کی لینا۔ ناک بھوں چڑھانا + میرؔ

(۱) اُسے جب نہ تب ہم نے بگڑا ہی پایا
یہی اچھے مُنہ کو بنا جانتا ہے

(۲) ترش رو ہونا۔ بگڑنا۔ ناراض ہونا + ذوقؔ

سو باریوں تو غیروں سے کرتے ہو ہنسکے بات
کچھ مُنہ بنا رہے ہو ہمارے ہی بار کو

**مُنہ بند کرلینا** ۔ ہ۔ ف ل۔ خاموش یا چپکا ہوجانا +

**مُنہ بند کرنا** ۔ ہ۔ ف م۔ (۱) خاموش یا چپکا کرنا + (۲) رشوت دینا۔ گھونس پیچ دینا +

**مُنہ بند کلی** ۔ ا۔ اسم مونث۔ (۱) غنچہ ناشگفتہ (۲) دوشیزہ۔ کنیا +

**مُنہ بند ہوجانا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) خاموش ہوجانا۔ بات نکرسکنا۔ رُک جانا + ناسخؔ

تیر سے نالے نکلتے ہیں پیاپے ہجر میں
مُنہ مرا ہوتا نہیں مثل لب سوفار بند.

(۲) زخم کا بھر جانا۔ اندمال زخم ہونا + (۳) رشوت پہنچ جانا +

**مُنہ بنوانا** ۔ ہ۔ ف م۔ اپنے مُنہ کو کسی چیز کے کھانے یا کسی سے کلام کرنے کے لائق بنانا۔ اپنے تئیں کسی کام کے قابل بنانا۔ قابلیت پیدا کرنا + آتشؔ

نری صورت سے ہنسنا تھا نہ لازم
گلوں نے مُنہ کو بنوایا تو ہوتا

(۲) اک ذرا ہٹ کے بیٹھو منہ نبواؤ
کہے جوتی بھی جھکو گھی سے کھاؤ
شوق

**مُنہ بولا۔ مُنہ بولی**۔ ہ۔ صفت۔ حقیقی کے خلاف۔ فرضی۔ خوانده۔ پکارا ہوا +

**مُنہ بولتی مُورت**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ (۱) ایسی عمدہ تصویر بنی ہوئی ہے کہ گویا مُنہ سے بول اُٹھیگی + (۲) انسان۔ منش +

**مُنہ بھر آنا**۔ ہ۔ ف ل ۔ بادی کے سبب منہ میں رطوبت یا پانی کا اکٹھا ہو جانا۔ متلی یا مالش ہونا +

**مُنہ بھرائی**۔ (پورب) **مُنہ ٹویا**۔ ہ۔ اسم مؤنث مُنہ بھر دینے والی چیز۔ رشوت۔ گھونس۔ پچر +
زبان کیلئے کا نقش مُنہ بھرائی ہے
دہانِ غنچہ کو رکھتا ہے مشت زر خاموش
ذوق

**مُنہ بھر دینا۔ منہ بھرائی دینا**۔ ہ۔ ف م۔ چُپ کر دینا۔ رشوت دینا +

**مُنہ بھر کے**۔ ہ۔ م ف۔ بالکل۔ سراسر۔ بہت۔ از حد۔ تڑاتڑ + تہوار کے دن بہر بچّے کو مُنہ بھر کے کوسا ہے خدا خیر کرے! (م ع)

**مُنہ بھر کے گالیاں دینا**۔ ہ۔ ف م۔ بڑی بڑی یا فحش گالیاں دینا +

**مُنہ پانا**۔ ہ۔ ف م۔ کسیکو مہربان اور شفیق معلوم کرنا۔ موقع دیکھنا +

**مُنہ پر**۔ ہ۔ م ف۔ سامنے۔ روبرو۔ بالمواجہ +

**مُنہ پر بسنت کھلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ چہرہ زرد ہو جانا یا پیلا پڑ جانا۔ رنگ فق ہو جانا +

**مُنہ پر تھوک دینا**۔ ہ۔ ف م۔ (بازاری)۔ بیعزتی کرنا۔ ذلیل کرنا +

**مُنہ پر جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسی کا ملاحظہ یا لحاظ کرنا + میں آپکے مُنہ پر جاتا ہُوں ورنہ انکی کیا اصل تھی جو زباں ہلا سکتے +

**مُنہ پر چڑھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ مقابلہ کرنا۔ لڑنیکو مستعد ہونا + آتش سے
تمہاری تیغ کے زخموں کے ماسوا کوئی
بہادروں کے جو مُنہ پر چڑھے مجال نہیں

**مُنہ پر دانہ نہ رکھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ ایک دانہ تک نہ کھانا۔ بالکل نہ کھانا + (ع و)

**مُنہ پر رکھنا**۔ ہ۔ ف م۔ کسیکی بات کو اُسی کے روبرو یا بالمواجہ کہنا۔ گلہ کرنا۔ شکایت کرنا +
خط مت رکھو کہ اسمیں بہت ہیں قباحتیں۔
رکھیں تمہارے مُنہ پہ تو تمکو بُرا لگے
ذوق

**مُنہ پر شفق پھولنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (نظم)۔ نہایت خوش و خرم نظر آنا +

**مُنہ پر لانا**۔ ہ۔ ف ل۔ کہنا۔ ذکر کرنا + ایسی اوچھی بات مُنہ پر لاتے ہو!

**مُنہ پر مُہر یا قفل لگانا۔ مُنہ سی دینا**۔

ڈ۔ ف م۔ خاموش کر دینا۔ بولنے نہ دینا+

آ کے آواز اپنی جب در پر سُنا جاتے ہو تم

مُنہ پر میرے مہر خاموشی لگا جاتے ہو تم

**مُنہ پر مہر۔ یا قفل لگ جانا۔** ہ۔ ف ل۔ دیکھو (مُنہ بند ہو جانا نمبرا)+ ذوق

بیٹھے بھرے ہوئے ہیں خُم مے کی طرح ہم

پر کیا کریں کہ مہر ہے مُنہ پہ لگی ہوئی

**مُنہ پر ناک نہ ہونا۔** ہ۔ ف ل۔ بے شرم یا نلجا ہونا

**مُنہ پر ہوائیاں۔ یا۔ فاختہ اُڑنا۔ مُنہ پر ہوائی چھٹنا۔ یا۔ چھوٹنا۔** ہ۔ ف ل۔ چہرے کا رنگ اُڑ جانا۔ بھچک رہجانا۔ پریشانی برسنے لگنا+ بحر

(۱) آہ سوزاں دلِ پُرداغ سے کھینچو نہیں اگر

اک ہوائی ابھی مہتاب کے مُنہ پر چھوٹے

(۲) غم نے کی دل سے کج ادائی سی

مُنہ پہ چھٹنے لگی ہوائی سی

**مُنہ پڑنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) مُنہ میں جانا۔ کھایا جانا+ ہری کھیتی گیا بمن گائے مُنہ پڑے جب جانی جاے۔ مثل+ (۲) کام آجانا۔ صرف میں آنا+ اچھا ہے جو کسی غریب غربا کے مُنہ پڑ جائے+ (۳) زبان زد ہونا۔ مشہور ہونا+ مُنہ پڑی اور ہوئی پرائی بات+ مثل

**مُنہ پسارنا۔ یا۔ پھیلانا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) ہکا بکا یا حیران رہجانا+ (۲) لوبھہ طمع یا لالچ کرنا+

**مُنہ پکڑنا۔** ہ۔ ف م۔ مُنہ بند کرنا۔ روکنا۔ بولنے نہ دینا+ مارنے کے ہاتھ پکڑے جاتے ہیں کہتے کا مُنہ نہیں پکڑا جاتا+ مثل

**مُنہ پھٹ۔ مُنہ زور۔ مُنہ چھٹ۔** ہ۔ صفت۔ (۱) وہ شخص جو بغیر سوچے سمجھے جو مُنہ میں آوے سو کہہ دیوے۔ بدتہذیب بدلگام+ (۲) بیباک۔ نڈر+ (۳) بڑا بولنے والا

**مُنہ بھر جانا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) زیادہ کھانیکی خواہش نہ رہنا۔ کھانے سے جی اُکتا جانا یا سیر ہو جانا+ مٹھائی سے جلد مُنہ بھر جاتا ہے (۲) ہٹ جانا۔ شکست کھانا۔ بھاگ جانا+

پھرتا ہے سیل حوادث سے کوئی مردوں کا

شیر سیدھا تیرتا ہے وقت رفتن آب میں

**مُنہ پھلانا۔** ہ۔ ف ل۔ مُنہ سُجا لینا۔ ناراض ہو جانا+

**مُنہ پھوڑ کر۔** ہ۔ م ف۔ مہر خاموشی توڑ کر جرأت یا دلیری کر کے+ ذوق

تُو نے گل کو سر پہ رکھا جب چمن میں توڑ کر

میں بھی حاضر ہوں کہا غنچے نے یہ مُنہ پھوڑ کر

**مُنہ پھیرنا۔ یا۔ موڑنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) مُنہ کو سامنے سے پھیر لینا۔ کنارہ کرنا۔

آنکھیں چُرانا۔ بیمروتی یا بے اعتنائی کرنا +
(۱) اب آ کے بڑھاپے نے کیا۔ ہائے! یہ اندھیر
جو دوڑ کے ملتے تھے سو اب پیتے ہیں مُنہ پھیر
(۲) نہ ہم پھریں گے ہزار آپ ہم سے مُنہ پھیریں
تمہیں ہے سہل ہمیں بیوفائی مشکل ہے
(۳) نفرت کرنا۔ گھن کھانا۔ بچنا +

**مُنہ پھیلانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) دیکھو (مُنہ پسارنا) + (۲) زیادہ قیمت مانگنا۔ دام چڑھا دینا +

**مُنہ تکنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) حیران ہو کر دیکھنا حسرت کی نگاہ سے دیکھنا + **شوق**
کوئی پٹی پر سر ٹپکنے لگا
کوئی حسرت سے مُنہ کو تکنے لگا
(۲) حیران و ششدر رہنا۔ بھچک رہجانا +
(۳) جواب نہ بن آنا +

**مُنہ تو دیکھو۔ اپنا مُنہ تو دیکھو**۔ ہ۔ محاورہ (۱) اپنا مُنہ دیکھکر آپ اپنے جی میں سوچو کہ ہمارا مُنہ اِس چیز کے کھانے یا بات کے کہنے کے قابل ہے یا نہیں۔ اپنی قابلیت کو آپ جانچو۔ اپنے جی میں آپ قائل ہو (۲) اس قابل تو ہو جاؤ۔ استعداد یا قابلیت تو حاصل کرو +

**مُنہ توڑنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) کسیکا مُنہ مل ڈالنا دانت جھاڑ دینا + (۲) قائل یا شرمندہ کرنا

**مُنہ تھتھانا۔ پُھلانا یا سُجانا**۔ ہ۔ ف ل۔ تیوری میں بل ڈالکر ہونٹ لٹکا دینا۔ خفا یا ناراض ہونا۔ چیں بجبیں ہو جانا + **رنگین**
شبکو آئے جو میرے گھر رنگیں
مُنہ تُھتھا کریں بولی اس ڈھب سے
خیر سے جاؤ یاں سے گھر اپنے
دشمنوں[1] کو بُخار ہے شب سے

**مُنہ جوڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ عو۔ (۱) چُھپکے چُھپکے مشورت کرنا۔ باہم کُھسر پُھسر کرنا + (۲) کسیکا گلہ شکوہ کرنا +

**مُنہ جھٹالنا**۔ ہ۔ ف ل۔ مُنہ کو صرف جھوٹا کرلینا۔ کھانا کھانے کا نام کرنا۔ تھوڑا سا کھانا ناشتہ کرنا۔ کلیئو کرنا + اچھا جانے دو بھوک نہیں ہے تو مُنہ تو جُھٹال لو +

[1] قلعہ معلے دہلی کا محاورہ ہے کہ امیر اپنی نسبت اور نوکر اپنے آقا کی نسبت کسی بیماری کا ذکر کرتے وقت ضمیر فاعل کے بجائے لفظ دشمن بولتے ہیں اسی سبب سے یہاں ''دشمنوں کو'' کے معنی مجھکو کے ہیں اسی طرح سے آج حضور کے دشمنوں کی طبیعت علیل ہے = آج حضور کے دشمنوں یعنی خود حضور کی طبیعت علیل ہے (نوکر اپنے آقا کا حال بیان کرتا ہے)

**مُنہ جھٹک جانا۔** ہ۔ف ل۔ دیکھو (مُنہ اُتر جانا)۔ آتش ؎

کسی کے سر میں ہوا ورد میرا مُنہ جھٹکا
کسی کے پاؤں میں موچ آئی میں نے پیر ٹکا

**مُنہ جھلسنا۔** ہ۔ف م۔ (۱) کسیکے مُنہ کو تھوڑا سا جلا دینا۔ ذوق ؎

یا تنگ عدو زمانہ ہے مردِ دلیر کا
جُھلسیں ہیں مُنہ شکار کئے پر بھی شیر کا

(۲) لعنت بھیجنا۔ تبرا کرنا۔ خاک ڈالنا۔ میں اور میرا منشی تیسرے کا مُنہ جُھلس۔ مثل (۳) رشوت دینا۔ (۴) قرضہ ادا کرنا۔

**مُنہ چاٹنا۔** ہ۔ف م۔ (۱) کسیکا مُنہ اپنی زبان سے صاف کرنا۔ (۲) پیار کرنا۔ (۳) بڑا یا اعلیٰ سمجھنا۔ (۴) خوشامد کرنا۔

**مُنہ چڑانا۔** ہ۔ف م۔ نقلیں کرنا۔ مُنہ بنانا۔ کِھجانا۔ (۱) شوق ؎

گھڑی اِک اِک کا مُنہ چڑاتی ہے
ہنسے دیتی ہے لوٹی جاتی ہے

(۲) پری سے چہرے کے اوپر نہیں ہیں لہراتے
یہ مُنہ چڑاتے ہیں گیسوے یار گھونگٹ کا

**مُنہ چڑھا۔** ہ۔ صفت۔ گستاخ۔ بے ادب۔ سر چڑھا۔

**مُنہ چڑھنا۔** ہ۔ف ل۔ (۱) بے ادب و گستاخ ہونا۔ شوخ چشم ہونا۔ (۲) مقابل یا سامنا کرنا۔ صبا ؎

میری طرح سے بھی ملا دے نہ خاک میں
آئینہ اُس صنم کے بہت مُنہ چڑھے نہیں

**مُنہ چلانا۔** ہ۔ف م۔ (۱) کھانا چبانے کے لئے مُنہ کو حرکت دینا۔ کھانا کھانا۔ (۲) گھوڑے کا کاٹ کھانا۔ مُنہ مارنا۔

**مُنہ چلنا۔ مُنہ چلتا رہنا۔** ہ۔ف ل۔ (۱) کھانا چبانے کے لئے مُنہ کا حرکت کرنا۔ کھانا کھانا۔ چرتا رہنا۔ کھاتا رہنا۔

(۱) مُنہ چلے ستر بلائے۔ مثل
(۲) بکری کا سا مُنہ چلتا ہی رہتا ہے۔ مثل۔

(۲) بک بک کئے جانا۔ چپکا نہ بیٹھنا۔ کہے جانا۔

**مُنہ چور۔** ہ۔ صفت۔ (چور کی طرح سے بولنے یا مُنہ دکھانے سے رُکتا ہے)۔ اسی سبب سے (۱) شرمالُو۔ لجاتُو۔ شرم والا۔ (۲) کم گو۔ کم سخن۔ (۳) ملنے کا چور۔ کم ملنے والا۔ گھر سے باہر نہ نکلنے والا۔

**مُنہ چومتے ہی گال کاٹا۔** ہ۔ محاورہ۔ پہلے ہی معاملے میں نقصان پہنچایا۔ شوق

کُھل گیا مجھ پہ ترا سارا حال
پہلے مُنہ چومتے ہی کاٹا گال

**مُنہ چوم کے چھوڑ دینا۔** ہ۔ف م۔ کسیکا[1]

[1] یعنی آدمی۔ نوکر۔

ادنیٰ یا حقیر سمجھنا۔ کچھ اصل نہ گِننا + داغ

چُوس لیتے ہیں مرے زخم زبانِ پیکاں
چھوڑ دیتے ہیں یہ مُنْہ چوم کے سوفاروں کا

**مُنْہ چُھپانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) مُنْہ پر نقاب ڈالنا رُو پوش ہونا۔ پردہ کرنا + میرؔ ؎

کوئی نا امیدانہ کرتے نگاہ
سو تم ہمسے مُنْہ ہی چھپا کر چلے

(۲) نظر بچانا۔ آنکھ چُرانا + (۳) شرمانا لجانا +

**مُنْہ چُھٹ**۔ ہ۔ صفت۔ (کوئی چیز اسقدر کہ جسمیں مُنْہ کو کھانے کی طرف سے چُھٹّی رہے) اسی سبب سے بہت سارا۔ الغاروں۔ منوں بکثرت + وانے شکرانے میں مُنْہ چھٹ گھی بورا دی +

**مُنْہ چُھونا**۔ ہ۔ ف م۔ کسی شخص سے کسی کام کے لئے جسکے پورا کرنے کی اُس سے اُمید نہیں ہے ظاہری طور پر کہدینا۔ ٹولا ماردینا کسیکو بظاہر کسی تقریب میں شریک ہونیکا بلاوا دینا۔ بظاہر کوئی چیز مانگنا +

بھلا! وہ! اور دیتا بوسۂ لب!
فقط چُھونا تھا ہمکو یار کا مُنْہ

**مُنْہ خشک ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) پیاس یا کسی چیز کے بار بار کہنے سے مُنْہ کا سوکھا جانا + (۲) خوف یا دہشت کے باعث سپٹا جانا + مومنؔ ؎

شعرِ تر وہ ہیں مرے۔ مومنؔ! کہ ہنگامِ جواب
خوف سے مُنْہ اور زبانِ ہر سخنور خشک ہو

**مُنْہ در مُنْہ کہنا**۔ ہ۔ ف ل۔ دُو بدُو یا بالمواجہہ کہنا

**مُنْہ دِکھانا**۔ ہ۔ ف م۔ کسی کے سامنے آنا۔ روبرو ہونا۔ مِلنا + میرؔ ؎

وصل میں رنگ اُڑ گیا میرا
کیا جدائی کو مُنْہ دکھاؤں گا

**مُنْہ دِکھائی**۔ ہ۔ اسم۔ مؤنث۔ وہ نقدی یا زیور جو دُلہن کو اول ہی اول اپنی سُسرال میں آنے پر دُولھا کے رشتہ دار مُنْہ دیکھنے کے عوض میں دیا کرتے ہیں۔ رونمائی +

**مُنْہ دھو رکھو**۔ ندا و نا. بہ۔ (چونکہ اکثر مُنْہ دھوکر کھانا کھایا کرتے ہیں)۔ اسی سبب سے (طنزاً) کسی چیز کے کھانے یا لینے کو تیار یا آمادہ ہو جاؤ۔ توقع نہ رکھو + (۱) جرأتؔ ؎

کوئی دل مانگے تھا تو کہتے تھے ہم مُنْہ دھو رکھو
سو یہ کہتے تھے اب اشکوں سے مُنْہ دھونا پڑا

(۲) شوقؔ

اب رہو گے اسی تمنا میں
دھو رکھو اپنا مُنْہ گڑھیا میں

**مُنْہ دھونا**۔ ہ۔ ف ل۔ صبح کو اُٹھکر آنکھوں کی ڈھیڑیں یا میل کچیل وغیرہ پانی کے ذریعہ سے چُھڑانا۔ ہاتھ مُنْہ دھونا + داغ

فلکنے خوب خدمت لی ہمارے دیدۂ تر سے
کہ ہر آنسو نے مُنّہ دھویا شبِ مہتاب ہجر انکا

**مُنّہ دیکھتے۔یا۔دیکھکے رہجانا**۔ ہ۔ف ل۔ (۱) کسی کا مُنّہ اس امید میں تکتے رہجانا کہ یہہ ہمیں کچھ دیگا یا ہمسے کچھ کہے گا + (۲) ہک دھک رہجانا۔ حیران وششدر رہجانا + (۳) مایُوس یا نا امید ہو جانا + **جراُت ؎**

اپنے پہلو سے وہ جب اُٹھ کے چلا اے جراُت
کیسے مُنّہ دیکھکے بس رہگئے مجبور سے ہم

**مُنّہ دیکھکر اُٹھنا**۔ ہ۔ف ل۔ صبح ہی کسیکے چہرے پر نظر پڑنا (دن بھر خوش رہنے کی حالت میں وہ آدمی جسکو اُٹھتے ہی دیکھا تھا سعید اور منحوس سمجھا جاتا ہے) +

(۱) **نسیم**
اللہ نے جمال دکھایا حبیب کا
مُنّہ دیکھکر اُٹھے تھے کسی خوش نصیب کا

(۲) **ذوق**
جس جگہ بیٹھے ہیں با دیدۂ نم اُٹھے ہیں
آج کس شخص کا مُنّہ دیکھ کے ہم اُٹھے ہیں

**مُنّہ دیکھنا**۔ ہ۔ف ل۔ (۱) آئینہ میں اپنے چہرے کو دیکھنا + **آئینہ کی پہیلی**

کیا جانوں وہ کیسا ہے! جیسا دیکھو ویسا ہے
ارتھ تو اُسکا بوجھیگا۔ مُنّہ تو دیکھو سوجھے گا +

(۲) حیرت کے ساتھ دیکھنا۔ مُنّہ تکنا حسرت کی نگاہ ڈالنا + (۳) منتظر یا متوقع ہونا۔

مقبول کو ہی عرض گنہگار کی نہیں **ہجر**
مُنّہ دیکھتی رہیں مِری دعائیں مجیب کا

(۴) آدھین یا تابع ہونا +

میاں! سب اُسکے مُنّہ دیکھا ہیں!

**مُنّہ دیکھی۔یا۔مُنّہ دیکھکر کہنا۔مُنّہ دیکھے کی سی کہنا**۔ ہ۔ف ل۔ کسی کے مُنّہ پر اُسکی طرفداری کے ساتھ کوئی بات کہنا۔ کسی کے روبرو اُسکی رعایت برتنا۔ ایک قسم کی خوشامد کرنا۔ طرفداری کی لینا + **میر ؎**

آرسی آرسی ہے وہ ہے وہی!
یہہ نہ مُنّہ دیکھے کی سی میں نے کہی

**مُنّہ دیکھے کی پریت۔ اُلفت۔ محبت۔یا۔چاہ**۔ ا۔ اسم مؤنث۔ ظاہری محبت۔ جھوٹی الفت + (۱) **لا اعلم ؎**

یوں تو مُنّہ دیکھے کی ہوتی ہے محبت سبکو
پیچھے جو یاد کرے اُسکو وفا کہتے ہیں

(۲) **سوز**
نہ بھول آرسی گر یار کو تجھسے محبت ہے
بھروسا کچھ نہیں اُسکا یہ مُنّہ دیکھے کی الفت ہے

**مُنّہ دینا**۔ ہ۔ف م۔ (۱) کسی کھانے یا پینے کے برتن میں کتّے بلے یا کوے وغیرہ کا مُنّہ ڈالنا۔ ناپاک کر دینا + (۲) کھانا۔ چرنا۔

اس چری میں گائے مُنّہ تو دیتی ہی نہیں +

(۳) توجہ یا دہیان دینا + (۴) مدد کرنا +

**مُنّہ ڈالنا**۔ ہ۔ف ل۔ (۱) کھانا چرنا۔ (جانوروں کی نسبت بولتے ہیں) +(۲)۔ مرغبازی) لڑنا +

مُنہ نہ نکلنا۔ ہ۔ ف ل۔ م ع و۔ نوحہ کرنا۔ دیکھو (پلا لینا)+ بحر ؎

نہ کہتا تھا میں اُسیرِ جان بھی دونگا تو کیا ہوگا
ہوا غم کسکو میرا کون رو یہ کسنے مُنہ ڈھانکا

مُنہ زبانی۔ اِ م ف۔ بغیر کتاب کے دیکھے حفظ+ (انپڑھ)

مُنہ زرد۔ یا۔ فق ہو جانا۔ ا۔ ف ل۔ ڈر یا خوف کے مارے چہرے کا رنگ تغیر ہو جانا۔ مُنہ پیلا پڑ جانا۔ اُداسی چھا جانا

سینے میں بوالہوس کے بھی تھا آبلہ مگر
نشتر کا نام سُنتے ہی مُنہ زرد ہوگیا

مُنہ زور۔ ا۔ صفت۔ (۱) دیکھو (مُنہ پھٹ)+ (۲) زور شور کی۔ گھنگھور۔ زبردست+ ناسخ ؎

دم بخود صورِ قیامت ہو جو نالاں ہوں میں
پر یہ چپ رہتی نہیں ہے بڑی منہ زور گھٹا

(۳) ڈھیٹ۔ سرکش۔ بد لگام۔ تیز رفتار

بیچ میں رُکتا نہیں زنہار جُز ملکِ عدم
توسنِ عمرِ رواں بھی کسقدر مُنہ زور ہے

مُنہ زوری کرنا۔ ا۔ ف ل۔ (۱) سرکشی کرنا۔ مُنہ مارنا+ (۲) نا ملائم باتیں کہنا زبردستی کسیکو گالیاں دینا+

مُنہ سُرخ ہو جانا۔ ا۔ ف ل۔ غصہ وغضب کے باعث مُنہ کا لال ہو جانا نہایت غضبناک ہو جانا+

تمہارا تو ذراسی دیر میں مُنہ سرخ ہو جاتا ہے

مُنہ سُجانا۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) دیکھو (مُنہ پھلانا)+ (۲) اُداس یا غمگین ہونا+

کیوں مُنہ سُجائے بیٹھے ہو؟

مُنہ سُکیڑنا۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) چڑانے دوں کی سی شکل بنانا+ (۲) ناراض ہونا+

مُنہ سنبھالنا۔ ہ۔ ف م۔ زبان کو روکنا۔ سوچ سمجھکر بات کرنا+

مُنہ سُوکھنا۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) دیکھو (مُنہ خُشک ہونا)+ (۲) دُبلا یا لاغر ہونا+

مُنہ سے بات لپکنا۔ یا۔ لینا۔ مُنہ کی بات چھین لینا۔ ہ۔ ف م۔ کسی کے جی کی سی بات یا اُسکا منشا اُسکے اظہار کرنے سے پہلے بیان کر دینا+ شوق ؎

یہی بتلانے کو تھا میں بھی گھات
چھین لی گویا میرے مُنہ کی بات

مُنہ سے بات نکلنا۔ ہ۔ ف ل۔ کسی امر کا ذکر کیا جانا۔ ہونٹوں سے نکلنا۔ کہا جانا+

آتش یہ صدا آتی ہے خوشی سے
مُنہ سے نکلی ہوئی پرائی بات

مُنہ سے بات نہ نکلنا۔ ہ۔ ف ل۔ خوف کے

مارے بات نکر سکنا۔ دہشت کے مارے بول نہ سکنا +

**مُنہ سے بس کرنا۔** ہ۔ ف م۔ کافی ہے کہنا۔ انکار کرنا + ذوق ؎

مُنہ سے بس کرتے نہ ہرگز یہ خدا کے بندے
گر حریصوں کو خدا ساری خدائی دیتا

**مُنہ سے بولنا۔ یا۔ پھوٹنا۔** ہ۔ ف ل۔ (طنزاً) بات کہنا۔ جواب دینا۔ بولنا +

کھلتی نہیں گُل کی بد مزاجی
غنچے نہیں مُنہ سے پھوٹتے ہیں

**مُنہ سے پھول جھڑنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) فصاحت کے ساتھ باتیں کرنا۔ شیریں کلام ہونا +

پھول جھڑتے ہیں تیرے مُنہ سے جو ای رنگیں بیاں
نکتہ چیں آیا تری محفل میں گلچیں ہو گیا

(۲) طنزاً۔ گالی گلوج کرنا +

**مُنہ سی دینا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) تھیلے یا گون کے مُنہ کو ٹانکے لگانا + (۲) خاموش یا چپ کر دینا + (۳) رشوت دینا۔ مُنہ بھر دینا +

**مُنہ سے دُودھ ٹپکنا۔** ہ۔ ف ل۔ نہایت بچہ ہونا۔ بے سمجھ ہونا +

**مُنہ سی لینا۔** ہ۔ ف ل۔ مُنہ بند کر لینا۔ خاموشی اختیار کر لینا + جہاں دو آدمی ہوتے ہیں وہاں بولا ہی جاتا ہے۔ ہائے رام! میں کیسے مُنہ سی لوں + (ہ عو)

**مُنہ سے مُنہ لگانا۔ یا۔ ملانا۔** ف م۔ باہم بوسہ و کنار کرنا۔ پیار کرنا +

**مُنہ کا پھوڑا۔** ہ۔ صفت۔ بدلگام۔ بدزبان۔ مُنہ پھٹ +

**مُنہ کا کچا۔** ہ۔ صفت۔ (۱) وہ گھوڑا جو لگام کے جھٹکے کو نہ سہار سکے + (۲۔ مرغباز) اصیل (مرغ) + (۳) متلون مزاج جسکی بات کو قیام نہو +

**مُنہ کالا کرنا۔** ہ۔ ف م۔ دیکھو (کالا مُنہ کرنا) +

**مُنہ کالا ہو۔** ندا و ندبہ۔ درگور ہو۔ ! دُور ہو!

باجی ہوا یسی چوٹی ماما کا کالا مُنہ
لیجائے روٹیاں جو چرا کر ازاریں

**مُنہ کالا ہونا۔** ف ل۔ دیکھو (کالا مُنہ ہونا)

**مُنہ کا مُنہ میں ہاتھ کا ہاتھ میں۔** ہ۔ محاورہ۔ جب کھانا کھاتے میں کوئی پریشان آواز یا خبر سُننے میں آتی ہے تو اُسوقت کی پریشانی کا اظہار اس محاورے کے ذریعے سے کیا کرتے ہیں۔ یعنے اُس خبر کے سنتے ہی یہ صورت ہوئی کہ مُنہ کا نوالہ مُنہ میں رہا اور ہاتھ کا نوالہ ہاتھ میں رہا۔ ایک سکتے کا سا عالم ہو گیا +

**مُنہ کا میٹھا مُنہ کی میٹھی** ۔ ہ۔ صفت۔ چرب زبان۔ جو ظاہر میں چکنی چپڑی باتیں بنائے اور باطن میں کینہ رکھے۔ سیاہ باطن +

مُنہ کا میٹھا پیٹ کا کھوٹا + مثل

**مُنہ کا نوالہ** ۔ ا۔ م ف۔ آسان۔ سہل +

کیا مُنہ کا نوالہ سمجھا ہے !

**مُنہ کرنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) مُنہ سامنے کرنا۔ مُنہ دکھانا + میر سہ

اُن نے پہچان کر ہمیں مارا۔
مُنہ نکرنا ادھر تجاہل تھا +

(۲) لحاظ ملاحظہ یا خاطر کرنا + تمہارا منہ کرتا ہوں نہیں اسے ایسا مارتا کہ یہ بھی یاد کرتا

(۳) لالچ یا لوبھ کرنا۔ سرفہ کرنا +

ٹھلے میں پیسے کا مُنہ نہیں کرنا چاہیئے !

(۴) مقابلہ یا برابری کرنا + (؟) (۵) پھنسی یا پھوڑے کا پک کر رسنے کو ہوجانا

(۶) سوراخ یا چھید کرنا + ریل والے سوداگر تھیلوں میں منہ کرکے مال نکال لیتے ہیں !

**مُنہ کو زہر لگ جانا** ۔ ا۔ ف ل۔ زہر کھانے کی عادت یا چاٹ پڑ جانا + داغ سہ

لیتا ہوں بوسہ ہائے خط سبز کے مزے
ہے زہر ان دنوں مرے مُنہ کو لگا ہوا

**مُنہ کو لہو لگنا** ۔ ا۔ ف ل۔ (۱) کسی آدمی یا جانور کو شکار مار کر کھانیکا چسکا پڑ جانا یا چاٹ لگ جانا +

(۲) کسیکو مُفت کی آمدنی۔ حرام کی کمائی یا رشوت کھانیکا مزہ پڑ جانا +

**مُنہ کھل جانا** ۔ ہ۔ ف ل۔ بدزبان یا بدلگام ہو جانا۔ گستاخ ہوجانا +

**مُنہ کھلوانا** ۔ ہ۔ ف م۔ (۱) کسیکو بولنے کے واسطے مجبور کرنا + (۲) سخت و سُست کہلوانا۔ گالیاں دلوانا + جرات سہ

دیکھ! اِدھر کو میں نے کہا تھا غیروں کو تم آنے دو!
چپکے رہو مُنہ کھلواؤ نہ میرا جانے دو بس جانے دو

**مُنہ کھولنا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) مُنہ دکھانا + (۲) بولنا۔ بات کرنا + (۳) زبان درازی کرنا۔ گالیاں دینا + مومن سہ

بات پوری بھی مُنہ سے نکلی نہیں
آپنے گالیوں پہ مُنہ کھولا +

**مُنہ کی کھانا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) گوشمالی پانا۔ پٹنا۔ سزا پانا + شوق سہ

یوں ہر ایک سے جو پھانس لاؤ گے
اک نہ ایک روز مُنہ کی کھاؤ گے

(۲) اپنے مُنہ سے آپ قائل ہونا + (۳) خفت اُٹھانا۔ ملامت حاصل کرنا +

برق سہ
نہ گیا دل سے شوق بوسۂ لب
بارہا اس نے منہ کی کھائی ہے

(۴) رسوا یا بے وقر ہونا + **شوق** ؎

عزت اللہ نے بچائی آج
ہم تو سمجھے تھے منہ کی کھائی آج

**مُنْہ کیلنا** - ہ - ف م - (۱) کسی چیز کے مُنْہ کو کیل سے بند کر دینا + آموں کا منہ کیل کر اچار ڈال دو (۲) جادو کے زور سے کسی کی زبان بند کر دینا - سانپ میں سے زہر کا اثر دور کر دینا + اِس سپیرے نے اِس سانپ کا مُنْہ کیل رکھا ہے جبھی اسے کھلا رہا ہے! (۳) خاموش یا چُپ کر دینا + (۴) رشوت دینا + اِس مقدمہ کی بنیاد اچھی ڈالنی چاہتے ہو تو تھانہ دار کا مُنْہ کیل دو +

**مُنْہ کی لوئی اُتر جانا - مُنْہ کے لچھن جھڑ جانا** - ہ - ف ل - (۱) مُنْہ کی رونق چہرے کا روپ یا مُکھ کی کانتی جاتی رہنا + (۲) ناشائستہ ہو جانا - عادت یا چال چلن بگڑ جانا + (۳) بے شرم یا بیحیا بن جانا - لاج جاتی رہنا +

**مُنْہ لال کرنا** - ہ - ف م - (۱) پان - یا - کسی اور چیز سے مُنْہ سرخ کرنا + (۲) مُنْہ پر تھپڑ لگانا - مارنا - پیٹنا +

**مُنْہ لال ہو جانا** - ہ - ف ل - (۱) مُنْہ کا پان یا کسی اور چیز سے سرخ ہو جانا + (۲) غصے کے باعث چہرے کا تمتما جانا + (۳) نیک نامی حاصل ہونا - سرخ رو ہو جانا +

**مُنْہ لپیٹ کر پڑ رہنا** - ہ - ف ل - اُداس یا غمگین ہو کر بسٹ رہنا +

**مُنْہ لٹکانا** - ہ - ف م - (۱) کوئی دوا مُنْہ میں ملکر رطوبت ٹپکنے کے لئے مُنْہ کو زمین کی طرف جُھکانا - (۲) دیکھو (مُنْہ بنانا)

**مُنْہ لگانا** - ہ - ف م - (۱) کسی کھانے پینے کے برتن کو ہونٹ لگا دینا یا چھوا دینا + مُنْہ لگا کے پی لو + (۲) کسی پر التفات کرنا - توجہ کرنا - دھیان دینا + **قطعہ سودا** ؎

(۱) عجب احوال کو **سودا** ستم سے تیرے پہنچا ہے
کوئی معشوق بھی عاشق پہ یہ بیداد کرتا ہے
بسانِ نَے تیرے ہاتھوں سے نالاں اُسکو پاتے ہیں
کوئی ٹک مُنْہ لگاتا ہے تو وہ فریاد کرتا ہے

(۲) سبو و شیشہ و خُم کسکی کی نہ پا بوسی
کسی نے منہ نہ لگایا تجھے سوائے قدح — **آتش**

(۳) ماما بینا - دیکھو (سر پر چڑھانا) + (۱) لڑکے کو مُنْہ لگاؤ تو ڈاڑھی کھسوٹے - کُتے کو مُنْہ لگاؤ تو مُنْہ چاٹے + **مثل** + (۲) مُنْہ لگائی ڈومنی گاوے تال بے تال +

**مُنْہ لگنا** - ہ - ف ل - (۱) - دیکھو (سر پر چڑھنا نمبر ۱) + (۲) کسی چیز کا عادی ہو جانا - موافق آنا + (۳ - ف م) سخت کلامی یا تکرار کرنا -

برابری کرانا + (۱) بچے سے کیوں مُنہ لگتے ہو؟ -
(۲) چل! میرے مُنہ نہ لگ! (ع)

**مُنہ مارنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) جلد جلد کھانا۔ چرنا۔ دانہ زدہی کرنا + گھوڑا دو مُنہ مارلے تو صاحب ابھی چلتا ہوں + (۲) کاٹنا۔ چکتا بھر لینا۔ چکت مارنا۔ چونچ مارنا۔ تھوتھنی مارنا۔ ڈنک مارنا۔ کاٹ کھانا + دیکھنا! صاحب! میں پھایا بناتا ہوں کہیں مکھی نہ مُنہ مار جائے + (جراح زخمی مریض سے کہتا ہے) + (۳) مکھی کا مُنہ میں جا کر اُلٹا پھر جانا + آج مکھی نے مُنہ مارا ہے خدا خیر کرے! (جواب) خیر کی کیا بات ہے مٹھائی کھاؤ گے! (۴) حملہ وار یا چوٹ کرنا + (۵) چبھتی ہوئی کہنا۔ طنز کرنا۔ کیوں صاحب! لگے ہم پر بھی مُنہ مارنے + (۶۔ دہ۔ کاندار) کسی تھیلے یا بوری کا مُنہ سی دینا + (۷) مُنہ بھرائی یا رشوت دینا + خود صاحب[1] کا مُنہ مار و جو مقدمہ سرسبز ہو + (۸) مُنہ بند کر دینا۔ محروم رکھنا +

> خوان نعمت سے کبھی حظ نہ اُٹھائینگے بخیل
> مال کھا سکتے ہیں! تقدیر نے مُنہ مارے ہیں

(۹) کاریگر کسی نوکدار چیز کی نوک توڑ دینا + میاں! ذرا اس کیل کا بھی مُنہ مارنا (کھاتی سے کہتے ہیں) + (۱۰) مُنہ کیل دینا۔ زہر کا اثر دور کرنا (۱۱) جواب نہ آنے دینا۔ بند کر دینا +

**مُنہ سکوڑنا۔** ہ۔ ف ل۔ ناک بھوں چڑھانا مُنہ پھیر لینا۔ ناراض ہونا +

**مُنہ موڑنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) روگردانی کرنا۔ رخ پھیر لینا۔ توجہ نکرنا + صبا

> مُنہ موڑنا بتانِ حسین سے حرام ہے
> موقوف یہ نماز نہیں ہے سلام پر

(۲) سرکشی کرنا۔ بغاوت کرنا + (۳) پرہیز کرنا۔ اجتناب کرنا۔ بچنا +

**مُنہ میٹھا کرنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) مٹھائی یا شیرینی کھلانا + آتش

> حسرت ہی بوسۂ لبِ شیریں کی رہگئی
> میٹھا نہ مُنہ کو تیرے نمکخوار نے کیا

(۲) کسیکو کچھ دینا۔ بخشنا۔ عنایت کرنا +

> سبھی انعام نت پاتے ہیں اے شیریں دہن تجھسے
> کبھی تو ایک بوسے سے ہمارا مُنہ بھی میٹھا کر (ذوق)

(۳) کسیکو کچھ کھلانا۔ شکریہ کے طور پر کچھ دینا + بابو صاحب! ہمارا یہ مقدمہ جتوا دو گے تو ہم تمہارا مُنہ میٹھا کرینگے (موکل اپنے وکیل سے کہتا ہے) + (۴) نذرانہ دینا۔ مُنہ بھرائی دینا۔ رشوت دینا + منشی صاحب کا مُنہ میٹھا کرو جو جلدی سے تمہارا کاغذ رجسٹری ہو جائے + (چپراسی نئے رجسٹری کرانیوالے سے کہا کرتا ہے)

**مُنہ میں پان پھیکا ہرنا۔** ا۔ ف ل۔ (۱)

[1] یعنی انگریز۔

پان کا ذائقہ جاتا رہنا + (۲) صبح یا تڑکا ہونا
پَو پھٹنا +

**مُنہ میں پانی بھر آنا۔** ہ۔ ف ل۔ (اکثر کسیکو کھٹی چیز کھاتے ہوئے دیکھکر منہ میں پانی بھر آیا کرتا ہے اور اُسکے کھانیکو خودبخود جی چاہنے لگتا ہے) اسی سبب سے کسی چیز کی نہایت خواہش ہونا + دیکھو (رال ٹپکنی پڑنا نمبر ۲)

(آتش) بھر آئے دیکھ کے منہ مین نہ کسطرح پانی
تمھاری ناف سا چشمۂ ذقن سا چاہ نہیں

**مُنہ مین پانی چوانا۔** ہ۔ ف م۔ کسی مریض کے مُنہ میں بوند بوند پانی ٹپکانا۔ کسی کی اُسکے مرتے وقت خدمت کرنا + (۱) تو تو ہمارے مُنہ میں پانی بھی نہیں چوانیکا (باپ اپنے ناخلف بیٹے سے کہتا ہے) + (۲) ذوق ؎

مُنہ میں گر پانی چوا وے یار اپنے ہاتھ سے۔
مرگ کی تلخی سے شیرین تر کوئی شربت نہیں

**مُنہ میں۔ یا۔ مُنہ ہی مُنہ میں پڑھنا۔ یا۔ گُنگنانا۔** ہ۔ ف ل۔ ہونٹوں میں پڑھنا۔ بہت ہی چپکے چپکے پڑھنا +

**مُنہ میں تِنکا لینا۔** ہ۔ ف ل۔ دیکھو (خاک چاٹنا) اور (تنکا دانتوں یا منہ میں لینا)

**مُنہ میں دانت نہ پیٹ میں آنت۔** ہ۔ محاورہ۔ (نہ منہ میں دانت ہیں جنسے کھانا چبایا جاتا ہے نہ پیٹ میں آنتیں ہیں جو کھانے کو پچاتی ہیں)۔ اسی سبب سے۔ نہایت ہی بڈھا پھونس ہے۔ پیر فرتوت ہے +

**مُنہ میں زبان نہ ہونا۔** ا۔ ف ل۔ (مُنہ میں زبان کا ہونا باعث گویائی ہے) اسی سبب سے (۱) کم سخن ہونا۔ بات نہ کہہ سکنا۔ طاقت گویائی نہ ہونا + آتش ؎

تجسا کوئی زمانے میں معجز بیان نہیں
آگے ترے مسیح کے منہ میں زبان نہیں

(۲) بہت غریب اور بھولا بھالا ہونا۔ سات پانچ نہ جاننا۔ بولے بول نہ آنا +

**مُنہ میں گھنگنیاں بھر جانا۔ یا۔ بھری ہونا۔** (پورب) **مُنہ میں دھان لاوے ہونا۔** ہ۔ ف ل۔ (جب مُنہ میں کوئی چیز بھری ہوئی ہوتی ہے تو بولنا دشوار ہو جاتا ہے) اسی سبب سے کچھ نہ کہہ سکنا۔ خاموش رہنا یا سکوت ورزی کرنا۔ (انگریزی محاورہ) منہ میں آلو بھرے ہوئے ہونا + ذوق ؎

نہ ڈال آبلے اے گرمی فغاں مُنہ میں
کہ چُپکا بیٹھ رہوں بھر کے گھنگنیاں مُنہ میں

**مُنہ نہ پڑنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) شرم یا موقع مناسب کے باعث کچھ نہ کہہ سکنا + شریر ؎

شکوہ کرنے گئے تھے گو اُن سے
دیکھ کر مُنہ پڑا نہ مُنہ اپنا

(۲) کہنے کا حوصلہ نہونا۔ کہنے کی جُرات نہونا + میرا تو اُن سے کہنے کو مُنہ نہیں پڑتا

**مُنّہ نیوڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) جواب نہ بن پڑنا۔ دیکھتے رہجانا۔ بغلیں جھانکنا۔ دانت بانا + (۲) مُسکرانا۔ ہنسنا۔ تبسم کرنا +

جانیوتے! مجھے دیکھ کے کیا مُنہ نیوڑے ہے

**مُنّہ نکل آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (ذرا سا مُنہ نکل آنے کا اختصار ہے) گال پچک جانا۔ چہرے کا رنگ اُتر جانا۔ دُبلا ہو جانا +

چار ہی دن کے بخار میں مُنہ نکل آیا

**مُنّہ ہی مُنّہ میں کہنا**۔ ہ۔ ف ل۔ آہستہ آہستہ بولنا۔ اسطرح بولنا کہ سمجھ میں نہ آئے۔ بُڈبُڈر کرنا + **جرأت** ؎

مُنہ ہی مُنہ میں کہتے ہیں ہم وہ دہانِ تنگ کچھ
ہائے لب سے لب ملا کیونکر مزا لیجائے

(افسوس! کہ یہ اشعار خلاف تہذیب نہیں سمجھے جاتے اور ہمارے شرفا بڑے شوق سے پڑھتے پڑھاتے ہیں اور انکے بغیر ان محاوروں کو بے سند سمجھتے ہیں)

**مُنّیا بولنا**۔ ہ۔ ف ل۔ اچھا شگون ہونا بھلا سون آگے آنا +

**مَو پر آنا**۔ ہ۔ ف ل۔ پکنا۔ پکاؤ یا پختگی پر آنا +

**موت آنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) کال یا قضا آنا + (۲) کسی فعل کا کرنا۔ ناگوار معلوم ہونا +

اسکو تو کام کرتے موت آتی ہے

**موت کا پسینہ آنا۔ یا۔ ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ مرنیکے وقت ٹھنڈے پسینے کا آدمی کے ماتھے وغیرہ پر آنا۔ مرنے کی علامت ظاہر ہونا + **شوق** ؎

ہچکی آتی ہے سرد سینہ ہے
ماتھے پر موت کا پسینہ ہے

**مُوت کا چُلّو ہاتھ میں دینا**۔ ہ۔ ف م۔ (چونکہ چھوٹے بچے جنکو بہت کھلاتے پلاتے اور پیار کیا کرتے ہیں اُسی چاؤ چوچلے میں اپنے کھلانے والوں پر موت دیا کرتے ہیں) اسی سبب سے۔ بھلائی کے بدلے بُرائی کرنا۔ نیکی کے عوض بدی کرنا۔ کسی کی ساری خدمت کو خاک میں ملا دینا اور اُلٹا اُسے ملزم گرداننا +

**مُوت نکلتا ہے**۔ ہ۔ محاورہ۔ (چونکہ آدمی کا خوف یا رعب کے مارے بعض وقت پیشاب نکل جاتا ہے) اسی سبب سے۔ نہایت ڈرتا ہے۔ بہت خوف کرتا ہے۔

**موتی پرونا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) موتیوں کو تاگے

میں پرونا + (۲) فقروں یا جملوں میں عمدگی
سے لفظوں کی بندش کرنا + (۳) فصاحت
کے ساتھ گفتگو کرنا۔ مُنہ سے پھول جھڑنا۔
دل آویز باتیں کرنا + غالب ؎

واں خود آرائی کو تھا موتی پرونے کا خیال
یاں ہجوم اشک میں تارِ نگہ نایاب تھا

(۴) آنسوؤں کا تار باندھ دینا۔ خوب رونا
**موتی ٹھنڈے ہوئے**۔ ہ۔ محاورہ۔ (۱)
موتی ٹوٹ یا مول گئے + (۲) تارے
چھپنے لگے۔ پو پھٹی۔ بھور ہوگئی +
**موتی چُور**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) ایک قسم کی
مٹھائی جسمیں موتی کے برابر نقطیاں
اُبھری ہوئی دکھائی دیتی ہیں + (۲)
چمکیلی اور خوشنما آنکھیں۔ آنکھیں کیا ہیں
موتی چور ہیں (۳) کابلی کبوتروں کی ایک
قسم کی آنکھ +
**موتی چھیدنا۔یا۔بیندھنا**۔ (۱) گوہر ناسفتہ
میں سوراخ کرنا + (۲) بکر توڑنا۔ علامت
دوشیزگی دُور کرنا +
**موتی رولنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) موتیوں کو
جمع کرنا + (۲) طنزاً۔ روپے پرکھنا۔ مال
و متاع حاصل کرنا فائدہ اُٹھانا +
**موتی کوٹ کوٹ کے بھرے ہیں**

ہ۔ محاورہ۔ آنکھیں کیسی موتی سی چمکدار اور
خوشنما ہیں +
**موتی کی سی آب جانا**۔ ا۔ ف ل۔ بے
توقیر ہونا۔ آبرو جاتی رہنا + میر تقی ؎

گر کر اُس کی گلی کی خاک میں مُفت
اشک کی موتی کی سی آب گئی

**موتی کی لڑی ہیں**۔ ہ۔ محاورہ۔ دانت
کیسے موتی کی لڑی کی طرح مسلسل اور
خوشنما ہیں +
**موتیوں سے مُنہ بھرنا**۔ ہ۔ ف ل۔
بخشش کرنا۔ نہال کر دینا + (۱) سودا

ثنا میں کس کی غنچوں نے دہن کھولا تھا۔ او شبنم!
گلوں کا موتیوں سے مُنہ ترے قطرے جو بھرتے ہیں۔
(۱) جسکی دریا دلی ایسی کہ ثنا خوانوں کے
موتیوں سے بھرے جاتے ہیں صدف وار دہن

**موتیوں کا نوالہ**۔ ا۔ اسم مذکر۔ نہایت
قیمتی اور عمدہ غذا۔ تر مال + بحر ؎

عشقِ دنداں میں دلِ زار توانا نہوا
موتیوں کا بھی نوالا نہ مرے انگ لگا

**موٹا جھوٹا پہننا**۔ ہ۔ ف ل۔ گزی گاڑھا
پہننا۔ غریبوں کی طرح گزارہ کرنا۔ دن
کاٹنا +
**موٹا دکھائی دینا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) آنکھ کی

ایسی حالت ہو جانا کہ صرف موٹی چیز نظر آئے اور باریک نہ دکھائی دے۔ دھندلا نظر آنا + (۲) مذاقاً۔ موٹی چیز دیکھنے کی طرف زیادہ رغبت ہونا +

موٹا قلم۔ ا۔ اسم مذکر۔ (۱) پُرکار نیزہ۔ یا قلم + (۲) موٹا یا جلی لکھنے کا قلم + (۳) موٹا یا جلی خط +

مُوٹھ چلانا۔ یا۔ پھینکنا۔ ہ۔ ف م۔ کسی پر جادو کر دینا +

مُوٹھ چلنا۔ ہ۔ ف ل۔ (۱۔ جواری) داؤں پر اڑنا یا لگانا + (۲) جادو کا اثر ہونا +

نہ پہنچا کبھی یار تک دست وہم
یہاں مُوٹھ ساحر کی چلتی نہیں — برق

مُوٹھ کرنا۔ ہ۔ ف ل۔ بٹیروں کو موٹھ میں رہنے اور آجانیکی عادت ڈالنا۔ لڑائی کے لئے بٹیروں کو سدھانا +

مُوٹھ مارنا۔ ہ۔ ف م۔ (۱) مٹھی بھر لینا۔ (۲) چالاکی کے ساتھ مٹھی بھر کر چاب لینا اُچکا پن کرنا + (۳) ہاتھ کے ذریعے سے کبوتر پکڑنا + (۴) جادو کر دینا + سودا

دل پہ یوں زخم نہاں تیغ نگہ نے مارا
موٹھ جیسے کہ کسی پر کوئی دشمن مارے

موٹی اَسامی۔ ا۔ اسم مونث۔ مالدار دولتمند

دھناڈ۔ سونے کی چڑیا +

موٹی بات ہے۔ ہ۔ محاورہ۔ باریک بات نہیں ہے جسکے سمجھنے میں دقت پڑتی ہے۔ ظاہر اور عیاں بات ہے

موج مارنا۔ ا۔ ف م۔ (۱) لہریں لینا۔ زور سے لہرانا۔ بہنا + آرزو

دریائے اشک اپنا جب سر پہ اوج مارے
طوفان نوح بیٹھا گوشہ میں موج مارے

(۲) دیکھو (موجیں کرنا)

موجودات لینا۔ ا۔ ف م۔ (۱) فوج وغیرہ کی حاضری لینا + (۲) پرتالنا۔ جانچنا +

موجیں کرنا۔ یا۔ مارنا۔ ہ۔ ف ل۔ مزے اُڑانا۔ آرام یا عیش سے گزارنا۔ بیفکری کے ساتھ دن کاٹنا + (۱) حاتم

مثال بحر موجیں مارتا ہے
کیا ہے جس نے اس جگ سو کنارہ

(۲) جورو نے پروانہ بھیجا "لڑکے بھوکے مرتے ہیں"
"لڑکے گئے پدر کے چرخے۔ ہمتو موجیں کرتے ہیں"
(ٹیسو کا گیت بیفکروں کے حال میں)

مُوچھ کا بال۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (چونکہ موچھ کا بال منہ پر اور سامنے رہتا ہے) اسی سبب سے سچا اور صادق آدمی + مُنہ پر کہے سو مُوچھ کا بال + مثل +

**مُوچھوں پر تاؤ دینا - یا - ہاتھ پھیرنا** - ہ - ف م - (۱) موچھوں کو بل دیکر کھڑا کرنا (۲) شیخی یا غرور کرنا - گھمنڈ کرنا - اترانا +

تاؤ موچھوں پہ دیا کرتے ہیں زاہد کسے حضور

(ہجر) تری رحمت پہ جو رکھتے ہیں گنہگار گھمنڈ

**مُوچھوں سے چنگاریاں نکلنا** - ہ - ف ل (م عو) نہایت غصیل یا غضبناک ہونا -

اُوئی بی اس مردوے کی موچھوں سے تو ہر وقت چنگاریاں نکلتی رہتی ہیں +

**مُوچھوں کا کونڈا کرنا** - ہ - ف م - (م عو) - موچھوں کے نکلنے یعنی جوان ہونے کی خوشی میں نذر و نیاز کرنا +

**موچی کا سکہ - موچی پتھر** - ہ - محاورہ - جوتی - پنئی - موچڑی +

**مُوذی پنا - یا - مُونجی پنا کرنا** - ا - ف ل کنجوسی یا بخیلی کرنا + (بخیل کو موذی کا خطاب اسواسطے دیا گیا ہے کہ وہ روپیہ کو جوڑ کر بیکار رکھنے سے عام کو ایک قسم کی ایذا پہنچاتا ہے)

**مورچہ مارنا** - ا - ف م - (۱) دشمن کا مورچہ چھین لینا - شکست دینا - جیتنا + (۲) حجت و تکرار کرنا - رد و بدل کرنا لڑنا جھگڑنا +

**موری پر جانا** - ہ - ف ل - (ہ عو) پیشاب کرنے جانا - موتنا +

**موری چھوٹنا** - ہ - ف ل - دیکھو **(پیٹ جاری ہونا)**

**موری کا کیڑا** - ہ - محاورہ - وہ بچہ جو پیدا ہوتے ہی فوراً مر جائے +

**موزوں کرنا** - ا - ف م - (۱) طبیعت میں شعر و اشعار کے بحر درست کرنے کی قوت پیدا کرنا - (۲) شعر کو بحر سے درست کرنا

**مُوس کے کھا جانا** - ہ - ف م - کسی کا مال دغا و فریب کر کے کھا جانا - ٹھگ لینا +

**مُوسلا دھار برسنا** - ہ - ف ل - (مینہ کا موسل کے برابر موٹی دھاروں میں برسنا) اسی سبب سے نہایت شدت کی بارش ہونا +

**مُوسلوں ڈھول بجانا** - ہ - ف م - (ڈنکے کے بجائے ڈھول کو موسلوں سے بجانا تاکہ خوب زور کی آواز نکلے) اسی سبب سے نہایت شہرت دینا - عام میں خبر کر دینا - ڈھنڈورا یا ڈونڈی پیٹنا +

**موقع کو نہ جانے دینا - موقع کو**

ہاتھ سے نہ دینا۔ ا۔ ف م۔ موقع کو کھو نہ دینا۔ موقع کے موافق کرنا +

**مولا دولا ہے۔** ا۔ محاورہ۔ بڑا فیاض ہے۔ نہایت سخی ہے۔ بڑا بے پروا ہے

**مول لگانا۔ مول تول ٹھیرانا۔** ہ۔ ف م۔ چکانا۔ بھاؤ تاؤ کرنا۔ سودا کرنا

**مول لیکے چھوڑ دینا۔** ا۔ ف م۔ (۱) کسی آدمی کو خرید کر اُسے آزاد کر دینا + (۲) طنزاً۔ غلامی میں بھی نہ رکھنا۔ غلامی کے قابل بھی نہ سمجھنا۔ نہایت ہی ادنیٰ جاننا + تم سار کے تو وہ مول لیکے چھوڑ دیتا ہے

**موم دِل۔** ا۔ صفت۔ سنگ دل کی ضد۔ رحم دل جسکو جلد ترس آ جائے +

**موم کرنا۔** ا۔ ف م۔ (۱) پگلانا۔ سختی دور کرنا (۲) تابع کر لینا۔ نرم یا ملائم کر دینا +

**موم کی مریم۔** ا۔ محاورہ۔ طنزاً۔ بڑی نازک عورت۔ چھوئی موئی +

**موم کی ناک۔** ا۔ محاورہ۔ وہ شخص جو اپنے قول پر قایم نہ رہے اور اوروں کے کہنے پر عمل کرے۔ متلون مزاج +

**موم کے ہو جو پگل جاؤ گے۔** ا۔ محاورہ (طنزاً اُس آدمی کی نسبت بولتے ہیں جو اپنے تئیں نازک بدن ظاہر کیا کرتا ہے) یعنے کچھ تم موم کے بنے ہوئے نہیں ہو جو دھوپ میں چلنے سے بہنے لگو گے +

**موم کے ہو گئے ہیں!** محاورہ۔ (طنزاً) نہایت ملائم اور بہت نازک بن گئے ہیں۔

**موم ہو جانا۔** ا۔ ف ل۔ ملائم یا نرم ہو جانا +

داغ
میں وہ ہوں آتش قدم جس سے پگلتے ہیں پہاڑ
موم ہو جاتا ہے جو آتا ہے پتھر زیرِ پا

**مومیای نکالنا۔** ہ۔ ف م۔ (کہتے ہیں کہ جب نہایت گرمی پڑتی ہے تو پہاڑوں میں سے ایک موم سا مادہ نکلتا ہے) اسی سبب سے مارتے مارتے بلبلاتھن نکال دینا۔ خوب مارنا +

**مونڈ مارنا۔** ہ۔ ف م۔ دیکھو (سر مارنا) +

**مونڈ منڈانا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) سر کے بال اُسترے سے صاف کرانا + (۲) اپنے تئیں فقیر یا چیلا بنانا + کبیر ؎

مونڈ منڈلے۔ جٹا رکھائے۔ نگن پھرے جوں بھینسا
کھلڑی اوپر راکھ لگائی من جیسے کا تیسا

**مونڈھے والی۔** ہ۔ اسم مؤنث۔ کسبی۔ رنڈی +

**مونڈی کاٹا۔** کلمہ بد دعا۔ رو بہمات عیٰ تیرا مونڈ یا سر کٹ جائے۔ تو مونڈ یا سر کاٹنے کے قابل ہے۔ مری لیا۔ ایک قسم کا کوسنا +

**مَون سادھنا۔** ہ۔ ف ل۔ خاموشی اختیار کرنا چُپ رہنا +

مُونگ کی پھلیاں۔ ہ۔ محاورہ۔ (تشبیہ) نازک اور ڈیلی پتلی انگلیاں +

مُونگ کی دال کھانیوالا۔ ہ۔ محاورہ۔ دیکھو (پتلی دال کا کھانیوالا) وہ آدمی جسکی غذا مونگ کی دال ہو +

موئیا سا پیٹ۔ ہ۔ محاورہ۔ (ہو) ملائم اور نرم پیٹ +

مُوئے پر سو دُرّے۔ ا۔ محاورہ۔ (مرجانے کے بعد مردے کو کوڑے مارنا) اسی سبب سے مصیبت پر مصیبت +

مُوئے جیتے اُکھاڑنا۔ ہ۔ ف م۔ (م ع) کسیکے مرے ہوؤں اور جیتوں کے عیب صواب ظاہر کرنا۔ مُردوں اور زندوں کو بُرا بھلا کہنا + شوق ؎

موئے جیتے اُکھاڑ ڈالوں گی
مکڑی کی طرح جھاڑ ڈالوں گی

مُوئی مٹّی کی نشانی۔ ا۔ محاورہ۔ مرے ہوئے آدمی کی نشانی۔ مردے کی اولاد

مہا برہمن۔ ہ۔ محاورہ۔ ہندؤں کے مردوں کی داہ کریا کرنیوالا۔ بُرا باہمن اچارج +

مہا پُرش۔ (مسلمان) مہا پُرس۔ ہ۔ محاورہ۔ بڑا چالاک اور بدمعاش آدمی +

مہا پُورا ہے۔ ہ۔ محاورہ۔ سب گنوں میں کامل ہے۔ بڑے حضرت ہیں۔ بڑے جناتے ہیں۔ بڑا چلتا پرزہ ہے +

مہاجنی پرچہ یا چٹھی۔ ا۔ محاورہ۔ ہنڈوی چک +

مہا مانس بیچنا۔ ہ۔ ف م۔ (۱) غلاموں کی تجارت کرنا۔ (۲) روپیہ لیکر بیٹی کی شادی کرنا +

مہا مائی۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ دیبی جی کا خطاب دیبی ماتا +

مہتاب کا کھیت کرنا۔ ا۔ ف ل۔ چاند کا نکلنا یا اُگنا + برق ؎

یوں ترے رخ سے عیاں ہے تری تن میں مہتاب
کھیت جس طرح سے کرتاہے چمن میں مہتاب

مُہرا آنا۔ ا۔ ف ل۔ دیکھو (آوازہ پھینکنا) + اسیر ؎

ششدر رہوں کہ ہے مُہر دہن کیسی خموشی
مُہرا ابھی کبھی وہ مہ انور نہیں آتا

مُہرا کرنا۔ ا۔ ف م۔ چلا کرنا + گھوٹنا +

مُہرا نہ دینا۔ ا۔ ف م۔ کسی کاغذ پر مُہر یا گواہی کرانے کا عوض دینا۔ اُجرت دیکر گواہی کرانا +

مُہرے پر رکھنا۔ ہ۔ ف م۔ (۱) زد یا

نشانے پر رکھنا۔ خطرے میں ڈالدینا +

**مہمانسے بولنا**۔ ہ۔ ف ل۔ بڑی نرمی اور مہربانی کے ساتھ بات چیت کرنا +

**مہندی کی ٹٹی**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ وہ قطعہ جسمیں مہندی کے بہت سے درخت ہوں

(شعر) ابر کرم کے فیض نے ایسا کیا ہے سبز
مہندی کی ٹٹی ہو گئی دیوار باغ کی

**مہنگ مولا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ گراں فروش +

**مہورت کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ کسی کام کا اچھی ساعت میں آغاز کرنا۔ آرمبھ کرنا +

**مہینا چڑھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) کسی کے ذمہ ایک مہینے کی اجرت ہونا۔ مہینے کی تنخواہ نہ ملنا + (۲) حیض کے ایاموں کا گزر جانا + (عو)

**مہین گنڈا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ ثقہ بدمعاش +

**مہینے سے ہونا۔ مہینا نہانا**۔ ہ۔ ف ل عو۔ دیکھو (کپڑوں سے ہونا)

**میاں آدمی**۔ ا۔ محاورہ۔ بڑا نیک اور شریف آدمی +

**میاں بھائی**۔ ا۔ محاورہ۔ وہ دو آدمی جو ایک عورت سے رہیں + (بازاری)

**میانجی**۔ ا۔ اسم مذکر۔ (۱) پڑھانیوالا معلم + (۲) بچولیا۔ کٹنا +

**میان سے باہر ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) تلوار کا میان سے باہر نکل آنا۔ تلوار کھنچ جانا + (۲) غصے کے مارے آپے سے باہر ہونا +

**میان سے کھینچنا۔ نکال لینا۔ یا۔ لینا** ا۔ ف م۔ تلوار کو میان سے نکال لینا۔ کسیکے قتل کا ارادہ کر دینا + میر ع

دیکھیں اک دم میں کیونکر تیغ ہو اُسکی بلند
گو پئے خونریزی اُسنے میاں سے لی ہے ابھی

**میاں مٹھو**۔ ا۔ محاورہ۔ (۱) توتے کا خطاب (۲) بھولا بھالا آدمی +

**میان میں کرنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) تلوار کو غلاف کے اندر کرنا + (۲) لڑائی یا قتل کے ارادے سے باز آنا +

**مے پرست**۔ ف۔ اسم مذکر۔ شرابی۔ میخوار +

**میٹھا برس**۔ ہ۔ محاورہ (م ع)۔ اٹھارواں برس + (۱) مصرع بحر ع

بڑھا میٹھے برس سے سن تو سیجھی بے حلاوت ہے

(۲) (شعر) لگا میٹھا برس جب سے بہ صورت زہر لگتی ہے
کہیں۔ مشاطہ اکر پیغام اب مصری کی نسبت کا

**میٹھا بولنا**۔ ہ۔ ف ل۔ نرمی کے ساتھ بات چیت کرنا +

**میٹھا پوئیا۔ میٹھی پوئی**۔ ہ۔ محاورہ (چابکسوار) گھوڑے کی ہلکی رفتار + وزیر ع

کس مزے سے جاتی ہے یادِ لبِ شیریں میں جان
میٹھی ہوئی چل رہا ہے توسنِ خوش گام روح

**میٹھا ٹھگ**۔ ہ۔ محاورہ۔ (۱) وہ آدمی جو مسافرسے کو میٹھا تیلیا کھلا کر اُسکا اسباب چھین لیتا ہے (۲) میٹھی باتیں بنا کر ٹھگنے والا۔ بڑا دغاباز۔

**میٹھا مُنہ کرانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) کسیکو مٹھائی کھلانا۔ شکرانہ دینا۔ (۲) مُنہ بھرائی یا رشوت دینا +

**میٹھا میٹھا**۔ ہ۔ م ف۔ تھوڑا تھوڑا۔ خفیف سا

طبیبو! اُس لبِ شیریں کی جو مجکو تمنا ہے
تو دلمیں کیا کہوں ایک میٹھا میٹھا درد ہوتا ہے
جرأت

**میٹھا ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) خفیف یا کم ہونا۔ اس کھانے میں ذرا نمک میٹھا ہے + (۲) لالچ یا فائدہ ہونا + **ذوقؔ**

حرفِ تلخ اُس لبِ شیریں سے ہر ایک بات پر آہ!
ناصحا سنتے ہیں ہم کچھ تو ہے میٹھا ہمکو

**میٹھی بولی**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ ملائم اور شیریں زبان + برج کی میٹھی بولی ہے +

**میٹھی چُھری**۔ ہ۔ محاورہ۔ وہ آدمی جو ظاہر میں میٹھا اور باطن میں زہریلا ہو۔ دشمنِ دوست نما +

**میٹھی مار دینا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) کسیکو اس طرح ٹھوکنا کہ ظاہر میں چوٹ کم معلوم ہو مگر باطن میں اُسکا اثر زیادہ ہو۔ گپت یا گھُیّا مار مارنا (۲) کسیکے ساتھ دغا کرنا +

**میٹھے مُنہ پر ہونا۔ میٹھی باڑ پر ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ تلوار یا چُھری کا تیز ہونا + **تجربہؔ**

تلخی مرگ کا ہرگز مجھے اندیشہ نہیں
میٹھے مُنہ پر ہے مرے یار کی تلوار بہت

**میٹھی نظروں سے دیکھنا**۔ ہ۔ ف م۔ عاشقانہ نگاہ سے دیکھنا۔ محبت کی نگاہوں سے گھورنا

میٹھی نظروں سے وہ کیا دیکھے مجھے!
اُس پری کی آنکھیں ہیں بادامِ تلخ
ناسخ

**میٹھی نیند**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ (۱) بیفکری اور آرام کی نیند۔ سکھ نیند + (۲) جوانی کی نیند +

**میخ مارنا**۔ ا۔ ف م۔ دیکھو (بھانجی مارنا)

**میدان جانا**۔ ا۔ ف ل۔ میدان میں پیخانہ پھرنے جانا۔ پیخانے جانا +

**میدان چھوڑنا**۔ ا۔ ف م۔ لڑائی کا میدان چھوڑ کر بھاگ جانا +

**میدان دینا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) جگہ دینا۔ راستہ دینا + (۲) دور دور ہٹ جانا۔ سرک کر بیٹھنا +

**میدان کرنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) مکانات کو توڑ کر میدان بنا دینا + (۲) لڑنا جنگ کرنا

**میدان مارنا**۔ ا۔ ف م۔ لڑائی جیتنا +

**میدان میں آنا**۔ ا۔ ف ل۔ لڑنیکے لئے سامنے آنا +

**میدہ سا**۔ ا۔ صفت۔ میدہ کی مانند۔ نہایت باریک۔ بہت مہین +

**میدہ کی لوئی**۔ ا۔ محاورہ۔ (تشبیہً) ملائم اور صاف پیٹ +

**میدہ و شہاب**۔ ا۔ صفت۔ (۱) سرخ و سفید + (۲) نہایت حسین +

**میر آتش**۔ ف۔ اسم مذکر۔ داروغۂ سلح خانہ

**میرا حلوا کھائے۔ میری بھتی کھائے۔ مجھے پیٹے۔ یا۔ روئے**۔ ا۔ محاورہ۔ یہہ فقرے مسلمان عورتیں قسم دلانے کی جگہ استعمال کیا کرتی ہیں۔ یعنے اگر تو میرا کام نکرے تو گویا مجھے مار کر میرے بعد فاتحہ کا حلوا یا بھتی کھائے +

**میر آخور**۔ ہ۔ ف۔ اسم مذکر۔ داروغۂ اصطبل

**میرا لہو پیئے**۔ ہ۔ محاورہ۔ یہہ محاورہ قسم دلانے کے بجائے بولا کرتے ہیں یعنے اگر تم ایسا نکرو تو گویا مجھے مار کر میرا خون پیو۔ تمہیں میرے خون کی قسم ضرور ایسا کرنا + (۱) ذوق

کہے ہے خنجر قاتل سے یہہ گلو میرا
کمی جو مجھ سے کرے تو پیئے لہو میرا

(۲) میر
فصاد خوں فساد پہ ہے مجھسے اندنوں
نشتر نہ تو لگائے تو میرا لہو پیئے

**میر فرش**۔ ا۔ اسم مذکر۔ (۱) وہ وزن جو فرش کے گوشوں پر اُنکو اُڑنے یا سکڑنے سے بچانے کے لئے رکھدیتے ہیں + (۲) مذاقاً۔ میر مجلس +

**میری آنکھوں سے دیکھو**۔ ہ۔ محاورہ (طنزاً) یہہ فقرہ اُس وقت بولتے ہیں جب کسیکو سامنے رکھی ہوئی چیز دکھائی نہ دے یعنے اگر تیری آنکھیں بند ہیں تو لے میری آنکھوں سے دیکھ وہ سامنے رکھی ہوئی ہے +

**میزان پٹنا**۔ ا۔ ف ل۔ موافقت آنا۔ معاملہ بننا

**میکا بسانا**۔ ہ۔ ف م۔ عورتیں سسرال کو چھوڑ کر باپ کے گھر میں رہنا اختیار کر لینا +

**میگھ یا۔ نیگھ ڈمبر**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (اس میگھ بمعنی بادل)۔ (۱) بہت بڑا اور اونچا خیمہ + (۲) ایک قسم کی پالکی جو اکثر ہاتھی پر کسی جاتی ہے +

**میلا جُڑنا۔ یا۔ لگنا**۔ ہ۔ ف ل۔ بہت سے آدمیوں کا ایک جگہ پر اکھٹا ہونا +

**مَیلا کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) گندہ یا غلیظ کر دینا خراب کرنا + (۲) پینجانہ پھر دینا (حلالخور)

**میلا کرنا** - ہ - ف ل - (۱) سیر و تماشے کو جانا - لطف اُڑانا + (۲) مذہبی رسم ادا کرنیکے لئے ہمذہبوں کا جمع ہونا +

**مَیل خورا** - ا - اسم مذکر - (۱) نیچے پہننے کا کپڑا - کرتہ + (۲) کوئی پُرانا یا اُترا ہوا کپڑا اُتُرن پُتُرن +

**مَیل کا بیل بنانا** - ہ - ف م - دیکھو - (بال کا کمبل بنانا)

**مَیل لانا** - ہ - ف ل - غمگین اور اُداس ہونا - میں نے اُسے سینکڑوں باتیں کہیں مگر وہ ذرا میل نہیں لایا +

**مَیل مَیل** - ہ - محاورہ - ہاتھی کے بٹھانے کی ایک آواز +

**مَیلے سر سے ہونا** - ہ - ف ل - عو - ایام حیض کا آنا - کپڑوں سے ہونا + رحیت

ہوں میلے سر سے سر مجھے دھونا ضرور ہے
صحنک میں شامل - اے بوا! ہونا ضرور ہے

**مِینا کاری چھانٹنا** - ا - ف م - ہر ایک چیز کی بھلائی اور بُرائی کو نہایت غور سے دیکھنا - ادنیٰ ادنیٰ فرق پر نظر کرنا ہر ایک بات میں نقص نکالنا +

**مِینڈکی کو بھی زُکام ہوا** - ا - محاورہ - (چونکہ مینڈکی پانی کا جانور ہے اُسکو پانی میں رہنے سے زکام نہیں ہو سکتا اور زکام کا ہونا ایک تعجبات میں سے سمجھا جاتا ہے) اسی سبب سے طنزاً اُس آدمی کی نسبت بولتے ہیں جو اپنی حد سے بڑھکر کوئی بات کرتا ہے - لو انکے بھی دماغ چلے + شوق ؎

اور باتوں کا اب پیام ہوا
مینڈکی کو بھی لو زکام ہوا

**مینڈھا اُچھلنا** - ہ - ف ل - (ملاح) - دریا میں کھیت کی مینڈ کے برابر موٹی لہر کا اونچا اُٹھنا + بحر ؎

بحر غم نے کھائی ٹکر ایسی موج اشک کی
ہر بھنور چکرا گیا مینڈھا اُچھلکر رہگیا

**مینڈھا لڑانا** - ہ - ف م - (بازاری) شراکت یا ساجھا کرنا +

**مینڈھے لڑانا** - ہ - ف م - (۱) دو مینڈھوں میں لڑائی کرواکر سیر دیکھنا + (۲) دو آدمیوں کو لڑوا دینا - فساد ڈلوا دینا +

**مِین میکھ (مِیخ) نکالنا** - ہ - ف م - (۱) مین اور میکھ جو دو راسیں ہیں اُنکو ہر کام کے لئے بچارنا - وہم ڈالدینا + (۲) ہر ایک کام میں نکتہ چینی کرنا +

**مَیں مَیں** - ہ - اسم مؤنث - اہنکار - غرور - گھمنڈ +

# ن

ناآشنا۔ ف۔ اسم مذکر۔ ناواقف۔ انجان۔ روکھاپھیکا + حاتم ؎

بیمروت! بیوفا! بے دید! اے ناآشنا
آشناؤں سے نکر بیرحمی و بیگانگی

نابکار۔ ہ۔ صفت۔ (۱) کسی کام کا نہیں۔ خراب۔ نکما۔ (ایک قسم کی ہلکی سی گالی ہے جو ان کو دیتے ہیں) + (۲) بیجا۔ بُرا + کیسی نابکار حرکت کی ہے۔

نابلد۔ ف۔ صفت۔ ناواقف۔ گنوار۔ اُجڈ +

ناچاقی ہوجانا۔ ا۔ ف ل۔ بگاڑ ان بن یا تکرار ہوجانا +

ناچ نجالوں آنگن ٹیڑھا۔ ہ۔ محاورہ۔ طنزاً۔ اُس شخص کی نسبت بولتے ہیں جو کسی امر میں قابلیت تو نہ رکھے اور پھر اُسکے جاننے کا دعویٰ کرے۔ یعنی ناچنا تو خود نہیں آتا مگر ناچنے کی جگہ پر الزام رکھکر بہیت جاہل کرتا ہے +

ناچ نچانا۔ ہ۔ ف م۔ حیران و پریشان کرنا۔ ستانا + دوہا ؎

بھوک منگاوے بھیک کو بھوک ہی سیس نوائے
بھوک کہاوے چور ما بھوک ہی ناچ نچائے

ناخلف اُٹھنا یا پیدا ہونا۔ ا۔ ف ل۔ اولاد کا ناشائستہ ہونا۔ کپوت پیدا ہونا +

ناخن لینا۔ ا۔ ف م۔ (۱) ناخن تراشنا۔ نوہ کاٹنا + (۲) گھوڑے کا ٹھوکر کھانا + (چابکسوار)

ناخن میں پڑے ہیں۔ ا۔ محاورہ۔ (چونکہ ناخن میں اکثر میل رہتا ہے جو کسی کام کا نہیں ہوتا اسی سبب سے۔ میں تمہاری یا اُسکی کُچھ بھی حقیقت نہیں سمجھتا ہوں۔ تم جیسے سیکڑوں میری جیب میں پڑے ہیں +
تم جیسے تو میرے ناخنوں میں پڑے ہیں +

ناداری آنا۔ ا۔ ف ل۔ غریب یا کنگال ہوجانا +

نادر شاہی ہے۔ ا۔ محاورہ۔ (نادر شاہ بادشاہ کا دور ہے جسمیں آدمی بے پوچھے تلوار سے مارا جاتا تھا)۔ اسی سبب سے (۱) ہلاکو کا زمانہ ہے اندھیر ہے۔ ظلم ہے + (۲) زبردستی کا زمانہ

نادری چڑھانا۔ ہ۔ ف م۔ گنجفے میں ایک قسم کی بات دینا جسمیں مذاقاً ہارنے والے سے اگے کی برابر میانی کتر نیکو کہا کرتے ہین +

ناڑا چھوٹ کرنا۔ ہ۔ ف ل۔ (مارواڑی عو) موتنا۔ پیشاب کرنا +

ناڑا کھولنا۔ ہ۔ ف م۔ کسیکے ساتھ جماع کرنا (جاہل آدمی اس فقرے کو اپنی نسبت قسم کے

طور پر بھی بولا کرتے ہیں یعنے میں جو تم سے پھروں تو اپنی بیٹی کا ناڑا کھولوں)

**ناڑ نیچی کرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ دیکھو (سر جھکانا)

**ناڑی چھوٹنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) نبض کا جاتا رہنا۔ مرجانا + (۲) کسی صدمہ کے سبب سُست پڑجانا + (۳) طنزاً۔ دم نکل جانا۔ سکتے کی سی حالت ہوجانا +

**ناڑی نہ بولنا**۔ ہ۔ ف ل۔ نبض کا حرکت نکرنا۔ مرجانا +

**ناز اُٹھانا**۔ ا۔ ف ل۔ کسی کے ناز و نخرے کی برداشت کرنا۔ ناز برداری کرنا +

**ناز کرنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) فخر کرنا۔ نازاں ہونا (۲) اترانا۔ گھمنڈ یا شیخی کرنا +

**نازک مزاج۔ یا دماغ**۔ ا۔ صفت۔ (۱) جو ذرا سے اثر کو جھٹ قبول کرلے + (۲) جو ذرا سے صدمے کی بھی برداشت نکرسکے چھوئی موئی + (۳) مغرور۔ دماغدار +

**نازک معاملہ**۔ ا۔ اسم مذکر۔ ایسی بات جسمیں عقل حیران رہے۔ ٹیڑھی بات +

**نازک وقت**۔ ا۔ اسم مذکر۔ جوکھوں یا خطرے کا وقت۔ آزمائش یا معرکہ کا وقت +

**ناساز گار ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ موافق یا راس نہ آنا۔ منحوس ہونا +

**ناساز ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ بہتر یا اچھا نہونا۔ علیل ہونا +

**ناس کر دینا۔ کھو دینا۔ یا۔ ملا دینا**۔ ہ۔ ف م۔ بگاڑ دینا۔ خراب کر ڈالنا +

**ناس لینا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) کسی چیز کو سونگھنا (۲) ہُلاس سونگھنا +

**ناشُدنی**۔ ف۔ صفت۔ (۱) ناممکن + (۲) نالائق۔ خراب۔ کمبخت +

**ناک آنا۔ یا۔ بہنا**۔ ہ۔ ف ل۔ ناک سے ریزش یا آلائش کا گرنا +

**ناک بھوں چڑھانا۔ یا۔ سمیٹنا**۔ ہ۔ ف ل۔ ناراض یا آزردہ خاطر ہونا۔ چین بجبیں ہونا۔ نفرت کرنا + (۱) ناسخ ؎

میں گیا جب اُسکے گھر ایسی چڑھائی ناک بھوں
ہو نہ ممسک کی یہ صورت روئے مہماں دیکھکر

(۲) عاشق سے ناک بھوں نہ چڑھاؤ کتاب رو!
ہم درس عشق میں یہ الف بے پڑھی نہیں

**ناک پر انگلی رکھکر بات کرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (مسلمان عورتوں کا دستور ہے کہ بات کرتے وقت ناک پر انگلی رکھ لیتی ہیں اسی سبب سے۔ زنانوں یا عورتوں کیطرح باتیں کرنا۔ ہیجڑا ہونا +

**ناک پر پہیا پھر گیا ہے**۔ ہ۔ محاورہ۔ چپٹی ناک والے کے حق میں بطور پھبتی بولتے

ہیں) +

**ناک پر ٹکا رکھدینا**۔ ہ۔ف م۔ قیمت یا اُجرت وغیرہ اسیوقت دیدینا + راحت
پیچھے کچھ لیتی ہوں رکھ دیتی ہوں پہلے ناک پر
بی! کسی بھڑوے کا بندی پر ٹکا آتا نہیں

**ناک پر غُصّہ۔یا۔ مزاج ہونا**۔ ا۔ف ل۔ بہت جلد خفا ہوجانا +

**ناک پر مکھی نہ بیٹھنے دینا**۔ ہ۔ف م۔ (چونکہ ناک ایک بڑی عزت کی چیز سمجھی جاتی ہے اس وجہ سے ناک یعنے عزت پر مکھی کے برابر بھی کسیکے احسان کا بوجھ نہونے دینا) اسی سبب سے کسیکا ذرا سا بھی احسان نہ اُٹھانا۔

**ناک چڑھانا**۔ ہ۔ف ل۔ (۱) تیوری میں بل ڈالنا + (۲) خفّہ یا رنجیدہ ہونا + (۳) کراہیت یا متنفر کرنا۔ گھن کھانا۔ ناک مارنا +

**ناک چنے چبوانا**۔ ہ۔ف م۔ (ناک سے سونگھنے کے بجائے چنے چبوانا جو ناممکن کام ہے) اسی سبب سے۔ نہایت دق کرنا۔ ستا مارنا۔ عاجز کردینا۔ کچّے گھڑے پانی بھروانا +

**ناک چوٹی گرفتار ہونا۔ بنّا۔ یا۔ رہنا**۔ ا۔ف ل۔ (ناک اور چوٹی جو عورت کے واسطے عزت اور زینت کی چیزیں ہیں اُنکے بچانے میں مصروف رہنا) اسی سبب سے (۱) اپنی عزت وحرمت کو تھامنا۔ اپنی عزت کے مخمصے میں گرفتار رہنا۔ ہر وقت عزت کا خیال رکھنا + (۲) اپنے ہی بکھیڑوں سے فرصت نہونا۔ اپنے ہی مخمصوں میں رہنا +
میں آپ ہی ناک چوٹی گرفتار ہوں تجھ سے پرائے بکھیڑے نہیں ہوسکتے + (۳) بڑی عزّت والے ہونا۔ حیادار ہونا + (۴) مغرور ہونا۔ نازک مزاج یا دماغ دار ہونا
بوا! تم ہمارے ہاں کبھی نہیں آتیں بڑی ناک چوٹی گرفتار ہو +

**ناک رکھ لینا**۔ ہ۔ف م۔ عزت بچا لینا۔ آبرو رکھ لینا +

**ناک رکھنا۔ ناک ساکھ رکھنا**۔ ہ۔ف ل۔ صاحب عزت ہونا +

**ناک رگڑنا۔یا۔ گھسنا**۔ ہ۔ف ل۔ (۱) نہایت منت وسماجت کرنا۔ بہت سا عجز وانکسار کرنا + (۲) خوشامد کرنا +

**ناک سنکنا**۔ (پورب)، **ناک چھنکنا**۔ ہ۔ف ل۔ ناک صاف یا پاک کرنا۔ ناک بجانا۔

**ناک کا بال**۔ ہ۔ محاورہ۔ وہ شخص جو کسیکا نہایت مقرّب ہو۔ کسیکے مزاج میں بہت دخل رکھنے والا آدمی +

**ناک کاٹ چوتڑوں تلے رکھنا** ۔ ہ۔ف ل (بازاری)۔ (ناک جو عزّت کی چیز ہے اُسکو کاٹ کر چھپا لینا) اسی سبب سے۔ بے شرم یا بے حیا ہو جانا +

**ناک کاٹنا** ۔ ہ۔ف م۔ عو۔ آبرو ریزی کرنا۔ بے عزّتی کرنا +

**ناک کٹنا** ۔ ہ۔ف ل۔ عو۔ آبرو جانا۔ بے عزّتی ہونا + آتش ؎

بینیٔ یار سے دعویٰ ہے گُلِ زنبق کو
بیحیائی سے مگر ناک نہیں کٹتی ہے

**ناک میں بولنا** ۔ ہ۔ف ل۔ بہت آہستہ غِنغِنا کر بات کرنا +

**ناک میں دم کرنا۔ یا۔ لانا** ۔ اُ۔ف م۔ دِق کرنا ستانا +

**ناک۔ یا۔ نتھنوں میں تیر ڈالنا** ۔ اُ۔ف م۔ ازحد تنگ کرنا +

**ناک۔ یا۔ نتھنوں میں دم ہونا۔ یا۔ آنا** ۔ اُ۔ف ل۔ تنگ و عاجز آجانا۔ دُکھی ہو جانا

ہے نکہتِ ریحاں کا دماغ اب کسی تجھ بِن
ذوق آتا ہے میرا ناک میں دم اور زیادہ

**ناکنہ بچھیرا** ۔ اُ۔ اسم مذکر۔ (۱) وہ بچھیرا جسپر ابھی سواری نکی گئی ہو + (۲) ناتجربہ کار بھولا بھالا۔ الّھڑ بچھیرا +

**ناک نہ دیجانا** ۔ ہ۔ف ل۔ بدبُو کے سبب کسی مکان میں پاؤں نرکھا جانا۔ کسی جگہ کا متعفن ہونا +

**ناک والا۔ ناک والی** ۔ ہ۔ صفت۔ صاحب عزّت۔ صاحبِ غیرت +

**ناکوں ناک بھر دینا** ۔ ہ۔ف م۔ کسی برتن کو اوپر تک پُر کر دینا۔ خوب لبالب کر دینا +

**ناکوں ناک پیٹ بھر لینا** ۔ ہ۔ف ل۔ اتنا کھانا کہ حلق تک کھانا آجائے۔ خوب چھک کر یا سیر ہو کر کھانا +

**ناکے میں کو نکالنا** ۔ ہ۔ف م۔ (۱) سوئی کے ناکے میں سے تاگا نکالنا + (۲) تنگ یا دق کرنا +

**ناگ۔ یا۔ کالا ناگ کھلانا** ۔ ہ۔ف م۔ (۱) اپنے تئیں خطرے میں ڈالنا۔ کوئی جوکھوں کا کام کرنا + (۲) کسی سخت حاکم کی نوکری کرنا۔ (۳) دھات وغیرہ کا پھونکنا۔ کوئی نازک کام کرنا +

**نال کاٹا ہے۔ تو نے ہی نال کاٹا ہے** ۔ ہ۔ محاورہ۔ عو۔ (۱) تو نے ہی مجھے جنایا تھا۔ تو ہی میری دائی ہے + (۲) طنزاً۔ تو ہی میرا بڑا ہے +

**نال گڑنا**۔ ہ۔ف ل۔ جائے پیدائش ہونا۔ موروثیت کا دعویٰ ہونا + (۱) تمہارا کیا یہاں نال گڑا ہے + (۲) میرا یاں کچھ نال تھوڑا ہی گڑا ہے

**نام اُٹھنا**۔ ہ۔ف ل۔ کسی کی مہر کا نقش اچھی طرح سے کسی چیز پر آجانا۔ نام اُبھر آنا

میں ہوں وہ سوختہ اُفتادہ کہ جب مہر ہوئی
داغ کا غذ کو لگا نام نہ میرا اُٹھا — برق

**نام اُچھالنا۔ یا۔ روشن کرنا**۔ ا۔ف م (طنزاً) بدنام کرنا۔ رُسوا کرنا +

**نام اُچھلنا۔ یا۔ روشن ہونا**۔ ا۔ف ل (طنزاً) رُسوا ہونا۔ بُرائی کے ساتھ مشہور ہونا +

**نام بدہونا**۔ ا۔ف ل۔ نام بدنام ہونا۔ بُرائی کے ساتھ کسی کا نام مشہور ہونا +

میرا کیا نام بد ہوگا وہ خود بد کار ہے روشن
دیا ہے رنج مجھکو جب گلہ کرتی ہوں راحت کا — یار علی

**نام پانا**۔ ہ۔ف ل۔ نیکنامی حاصل کرنا +

**نام پر جان دیتا ہے**۔ ا۔ محاورہ شہرت حاصل کرنیکی خاطر اپنی جان تک کو ہلاک کر ڈالتا ہے۔ نیکنامی کے لئے از حد کوشش کرتا ہے +

**نام چار کو۔ نام کو**۔ ہ۔م ف (۱) برائے نام یوں ہی۔ صرف نام گِنانے کو + (۲) مقدار قلیل۔ بہت ہی تھوڑا +

**نام چلنا**۔ ہ۔ف ل۔ کسیکا نام باقی رہنا۔ نیکی کے ساتھ کسیکا نام مشہور ہونا +

**نام خدا**۔ ا۔ ندا و ندا۔ (۱) اس کلمہ کو برکت اور نظر بد کے آسیب سے محفوظ رکھنے کے لئے بولا کرتے ہیں۔ خدا نظر بد سے محفوظ رکھے۔ خدا کرے کسیکی نظر نہ لگے +

ٹک منہ ادھر کو کیجو قربان جاؤں ہائے
کیا ہی بہار نام خدا آپ پر ہے آج — جرات

(۲) بخدا خدا کی قسم + ؏

نام خدا بہار ہے جوبن پہ یار کے

(۳) طنزاً۔ کیا کہنے ہیں! آفریں ہے +

اچھے آتے ہی اختلاط بڑھائے
خوب نام خدا مزے میں آئے — شوق

**نام دھرتا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ نام رکھنے والا۔ (مراد) باپ +

**نام دھرنا۔ یا۔ رکھنا**۔ ہ۔ف م۔ (۱) موسوم کرنا۔ بچہ کا کوئی نام مقرر کرنا + (۲) بُرا بھلا کہنا۔ گالیاں دینا + (۳) الزام لگانا۔ بدنام کرنا + (۱) ہولی موج

ساس لڑو یا نند یا جرو بھاویں یار پر دس بھی نام دھرو + دیورانی جٹھانی دو نو موئے ماروںیا دو گاری۔ جو ہو سو ہو + میں کھیلوں گی ہوری

**بنواری** سے۔ جو ہو سو ہو + (۲) **جرات**

گرننگ سے اور نام سے گزر یگانہ جرات
تو فرقۂ عشاق میں سب نام رکھیں گے

(۴) خُردہ گیری کرنا۔ نکتہ چینی کرنا۔ عیب نِکالنا + **میر** ؎

جو ترے لب سے کام رکھتے ہیں
یمنی کو وہ نام رکھتے ہیں

(۵) قیمت لگانا۔ مول کہنا + کچھ نام رکھو؟

**نام ڈبونا**۔ ہ۔ ف م۔ بدنام یا رسوا کرنا +

(۱) **بحر**
خدا کے فضل سے اُسکو بھی آج رو بیٹھے
رہی تھی نام ڈبونے کو آبرو باقی

(۲) **جلال**
بہانہ ڈھونڈتی تھی چشم تر جدائی کا
اِنسے تو نام ڈبونا تھا آشنائی کا

**نام روشن ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) مشہور ہونا۔ شہرت پانا + **یار علی** ؎

جانصاحب تُو رہے جم جم سلامت سچ تو ہے
نام روشن ہو گیا میرا تیرے اقبال سے

(۲) طنزاً۔ بدنام ہونا +

**نام زد کرنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) کسی نام سے مشہور کرنا + (۲) مقرر کرنا + (۳) نسبت کر دینا + (۴) کسیکے نام نہاد کر دینا

**نام کرنا۔ نام روشن کرنا**۔ ا۔ ف م۔ (۱) نیک نامی حاصل کرنا + (۲) طنزاً۔ بدنامی حاصل کرنا +

**نام لگ جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ متہم یا ملزم ہو جانا

**نام لیکر مانگ کھانا**۔ ہ۔ ف م۔ کسی بزرگ یا نامی آدمی کے نام سے روٹی کمانا

**نام لینا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) تسبیح پھیرنا۔ مالا جپنا۔ بھجن کرنا + بیٹا سویرے اٹھتے ہی پہلے اُسکا نام لیا کرو + (۲) ذکر کرنا۔ تذکرہ کرنا چاہت کی چاکری کیجے ان چاہت کا نام نہ لیجے + مثل۔ (۳) الزام لگانا۔ متہم کرنا + (۴) تعریف کرنا۔ گن گانا۔ گنا یاد کرنا + جوں جوں لیا تیرا نام تُوں توں مارا سارا گاؤں + مثل +

**نام لیوا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ بیٹا۔ وارث۔ فرزند نرینہ + نام لیوا نہ پانی دیوا + مثل + **میر علی** ؎

عنقا کی طرح اپنا غزلت سے نام نکلا

**نام نِکالنا**۔ ہ۔ ف م۔ برائی کے ساتھ مشہور کرنا یا شہرت دینا + **داغ** ؎

اِس پردہ نے تمہارا نام اور بھی نکالا
یہ بھی کوئی حیا ہے جو نام ہو حیا کا

**نام نِکل جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ برائی یا بھلائی کے ساتھ مشہور ہو جانا +

**نام نہ گویا**۔ ا۔ محاورہ (ہ ع) نہ میرا نام ہے نہ میرا ذکر ہے۔ وہ کس قطار و شمار میں ہے۔ (ضمیر متکلم مخاطب اور غائب

تینوں کے ساتھ یہہ محاورہ اپنے اپنے موقع پر بولا جاتا ہے)

**نام ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ شہرت ہونا۔ مشہور ہونا

ہم طالب شہرت ہیں ہمیں ننگ سے کیا کام
بدنام اگر ہوں گے تو کیا نام نہ ہوگا
**شیفتہ**

**نانٹھ پر بیٹھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ لاوارثی مال پر قابض ہونا +

**نانکڑ کرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ نہیں کرنا + (۱) انکار کرنا۔ راضی نہونا +

**نانی یاد آنا**۔ ہ۔ ف ل (سخت محنت کے کام میں عاجز ہوکر یا چھوٹا کی ماکو مدد کے لئے یاد کرنا)۔ اِسی سبب سے۔ سخت مدد کا خواستگار ہونا + (۲) حواس باختہ ہو جانا۔ ہوش جاتے رہنا۔ گھبرا جانا +

**ناؤ خشکی میں نہیں چلتی**۔ ا۔ محاورہ بغیر دادودہش نام نہیں حاصل ہوتا +

ضروری ہے ذرِ یا دلی بہرِ نام
کبھی ناؤ خشکی میں چلتی نہیں
**برق**

**ناؤ کسنے ڈبوئی خضر نے**۔ ا۔ محاورہ رہبر یا اگواتی کے سبب یہہ خرابی یا تباہی آئی ہے + **ذوق** ؎

وہ مثل ہے ناؤ یہ کسنے ڈبوئی خضر نے
لیگیا خطِ ذقن دل کو سوئے گرداب کھینچ

**ناؤ میں خاک اُڑانا**۔ ہ۔ ف م۔ (چونکہ ناؤ میں خاک نہیں ہوتی اور پھر کسیکو خاک اُڑانی سے منع کرنا) اسی سبب سے۔ بیجا الزام لگانا۔ تہمت دھرنا۔ نہایت جھوٹ بولنا۔

**نبضیں چھوٹ جانا۔ یا۔ چھٹ جانا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) نبضیں جاتی رہنا۔ جانکنی کی حالت ہو جانا۔ مرجانا + **جرأت** ؎

جوڑا کچھ اس ادا سے کھلا ہم تو مر گئے
نبضیں چھٹیں جو بال کسیکے بکھر گئے

(۲) گھبرا جانا۔ پریشان ہو جانا + **جرأت**

احوال کچھ نہ پوچھو کہ کل نبض پر مری
رکھتے ہی ہاتھ چھٹ گئیں نبضیں طبیب کی

**نِت نیا**۔ ہ۔ صفت۔ ہر روز نیا یا انوکھا۔ عجیب وغریب + **جرأت** ؎

قیس وفرہاد کو اُسنے دکھلائے دشت وکوہ
عشق ہمکو نت نیا اک کام فرماتا رہا

**نتھنوں میں تیر دینا**۔ ا۔ ف م۔ نہایت دق کرنا۔ ضیق میں جان کرنا۔ ناک چنے چبوانا +

**نتھنوں میں دم کرنا**۔ ا۔ ف م۔ دیکھو (ناک میں دم کرنا)

**نتھنی۔ یا۔ نتھلی اُترنا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسی رنڈی کا ازالۂ بکر ہونا۔ سر ڈھکا جانا۔ (گرہستنیں

سہاگ کے دن نتھ پہنتی ہیں اور رنڈیاں اُنکے
برخلاف نتھ اُتارتی ہیں) +

**نتھنے پُھلانا** ۔ ہ۔ ف ل۔ خفا یا لال پیلا
ہونا۔ غضبناک ہونا +

**نٹ کھٹ** ۔ ہ۔ صفت۔ عیار۔ شوخ۔
شریر۔ دغاباز + میر ؎
کیا لڑکے دلی کے ہیں عیار اور نٹ کھٹ
دل لیں ہیں یوں کہ ہرگز ہوتی نہیں ہے آہٹ

**نٹ کھٹی کرنا** ۔ ہ۔ ف م ۔ (۱) شوخی یا
شرارت کرنا۔ (۲) ہٹ دھرمی یا بدمعاملگی
کرنا۔ دغابازی کرنا +

**نچا مارنا** ۔ ہ۔ ف م ۔ دق کر دینا۔ ستا مارنا

**نخاس پر بھیجنا** ۔ ا۔ ف م ۔ بازار دکھانا۔
فروخت کے لئے چوک پر بھیجنا +

**نخّاس کی گھوڑی** ۔ ا۔ محاورہ۔ (بازاری)
زنِ فاحشہ۔ چھنال عورت +

**نخاس والیاں** ۔ ا۔ اسم مؤنث ۔
رنڈیاں ۔ طوائفین + یار علی ؎
منہ زور سب ہیں جتنی ہیں نخّاس والیاں
اُنکا بدی میں نام ہی جنیاں ہ نکل گیا

**نخرہ بگھارنا۔ نخرہ تِلّا کرنا** ۔ ا۔ ف ل
بہانہ کرنا۔ حیلہ گری کرنا۔ اترانا +
شوق ؎ جیتے رہیئے کہ ہمیں مہے آپ
نخرہ تِلّا ذرا نکریے آپ

**نذر دینا۔ گزارنا۔ یا کرنا** ۔ ا۔ ف م ۔ (۱)
کوئی چیز یا روپیہ وغیرہ پیشکش کرنا۔ چڑھانا
بھینٹ دینا۔ پوجنا + (۲) رشوت دینا +

**نرغے میں آجانا** ۔ ا۔ ف ل۔ کسی بلا
یا مصیبت میں پھنس جانا۔ گھر جانا +

**نرم گرم اُٹھانا** ۔ ا۔ ف ل ۔ (۱) سخت و
سست یا بُری بھلی بات سہنا۔ (۲)
تجربہ کار ہونا +

**نزدیک جانا** ۔ ا۔ ف ل ۔ (۱) پاس
یا قریب جانا۔ (۲) واقف ہونا۔ جاننا
(۳) ساتھ سونا۔ مباشرت کرنا +
جان صاحب ؎ اُسکے نزدیک ہوں بہت ہے دُور

**نِسبت ہو جانا** ۔ ا۔ ف ل۔ سگائی یا
منگنی ہو جانا +

**نِسبتی بھائی** ۔ ا۔ اِسم مذکر۔ (مسلمان)
(۱) دولھا بھائی۔ بہنوئی + (۲) سالا۔
جورو کا بھائی +

**نس بھڑک جانا** ۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) کسی
نس یا رگ میں صدمہ پہنچنا (۲) دیوانہ ہو جانا

**نُسخہ باندھنا** ۔ ا۔ ف م ۔ (عطار) نسخہ
کی دواؤں کو پُڑیوں میں باندھکر دینا

**نس کٹا** ۔ ہ۔ محاورہ۔ مُخنث۔ خواجہ سرا
خوجہ +

**نشا پانی کرانا** ۔ اِ۔ ف م۔ (۱) کسی نشے باز کو اُسکے نشے کی چیز دینا۔ عمل پانی کرانا۔ (۲) رشوت دینا +

**نشا پانی کرنا۔ یا۔ جمانا** ۔ اِ۔ ف ل۔ (۱) دیکھو (**امل پانی کرنا**) + (۲) رشوت لینا +

**نشا کرکرا ہونا** ۔ اِ۔ ف ل۔ عیش و عشرت میں خلل پڑنا۔ رنگ بھنگ ہونا +

**نشانہ بنانا۔ یا۔ کرنا** ۔ اِ۔ ف م۔ کسیکو گولی یا تیر کی زد بنانا۔ مارنا + **ذوق**

پہلے نشانہ کرتا وہ بندوق کا مجھے
پر تھا میرے نصیب سے توڑا بجھا ہوا

**نشانہ ہونا** ۔ اِ۔ ف ل۔ گولی یا تیر سے کسی کا مارا جانا۔ شکار ہونا +

**نشا ہرن ہوجانا** ۔ اِ۔ ف ل۔ کسی صدمہ کے سبب نشے کا ہرن کی طرح چوکڑی بھر جانا۔ نشے کا اُتر جانا۔ ہوش میں آجانا

**(بحر)** چشم جاناں وہ بلا ہے جو شرابی دیکھے
نشا ہوجائے ہرن آنکھ خماری ہوجائے

**نشے کے ڈورے** ۔ اِ۔ محاورہ۔ آنکھ کی وہ سرخی جو شراب کے نشے سے ہوجاتی ہے + **ناسخ**

نشے کے ہیں نہیں یہ لال ڈورے
ہیں [illegible] لال آنکھیں

**نشیلی آنکھیں** ۔ ۵۔ اسم مؤنث۔ چشم مست لال لال آنکھیں + **ناسخ**

آگئیں یاد جو رونے میں نشیلی آنکھیں
اشک ٹپکے مری آنکھوں سے سیہ لال سفید

**نشے میں چور ہونا** ۔ اِ۔ ف ل۔ گہگڈ نشا ہونا۔ از حد نشا ہونا +

**نصیب پھوٹ جانا** ۔ اِ۔ ف ل۔ دیکھو (**بھاگ پھوٹنا**)

**نصیب لڑ جانا** ۔ اِ۔ ف ل۔ دیکھو (**قسمت لڑنا**)

**نصیبہ پھرنا۔ جاگنا۔ یا۔ کھل جانا** ۔ اِ۔ ف ل۔ دیکھو (**قسمت پھرنا**)

(۱) **یار علی**
بی بی باندی بنگئی اور باندی بی بی بنگئی
پیٹ رہنے سے زنا خی! کیا نصیبہ پھر گیا

(۲) **داغ**
مکین سے ہر مکاں کی زیب ہے گو قید خانہ ہو
نصیبہ کھل گیا تھا حضرت یوسف سے زنداں کا

**نظارہ کرنا۔ یا۔ مارنا** ۔ اِ۔ ف ل۔ البیلے پن سے دیکھنا۔ ترچھی نگاہ سے دیکھنا۔

**نظر اُتارنا** ۔ اِ۔ ف م۔ نظر بد کا دفعیہ کرنا۔ صدقہ دینا +

**نظر انداز کرنا** ۔ اِ۔ ف م۔ نامنظور و ناپسند کرنا +

**نظر باز** ۔ اِ۔ صفت۔ (۱) کسی چیز یا آدمی

کے پہچاننے میں کامل مہارت رکھنے
والا۔ بڑا تاڑنے والا+ (۳) بڑا تاکنے والا

نظر بچانا۔ ا۔ ف م۔ دیکھو (آنکھ بچانا)

نظر بند رکھنا۔یا۔کرنا۔ ا۔ ف م۔ کسی
امیر یا رئیس کو قید میں رکھنا+

نظر بھر کر دیکھنا۔ ا۔ ف ل۔ دیکھو
(آنکھ بھر کر دیکھنا)+

نظر پر چڑھنا۔ ا۔ ف ل۔ (۱) کسی
کی نظروں میں معزز و ممتاز ہونا+ (۲)
جچنا۔ اندازہ کیا جانا+

نظر پڑجانا۔ ا۔ ف ل۔ دکھائی دے
جانا۔ ملاقات ہو جانا+

نظر۔یا۔نگاہ پھسلنا۔ ا۔ ف ل۔ نگاہ
نہ ٹھیرنا۔ کسی چیز کا نہایت صاف و شفاف
ہونا+ آتش ؎

صفا آئینہ کی وہ چہرۂ شفاف رکھتا ہے
پھسلتی ہیں نگاہیں یار کے رخسار پر کیا کیا

نظر پھینکنا۔ ا۔ ف ل۔ چاروں طرف
دیکھنا۔ اِدھر اُدھر نگاہ کرنا+

نظر جلانا۔ ا۔ ف م۔ توے کی سیاہی
سے کپڑے کو کالا کر کے آنکھوں کے
مریض کے روبرو جلانا تاکہ چشم بد کا اثر
دُور ہو جائے۔ چھوت جھاڑنا+

نظر جمنا۔ ا۔ ف ل۔ نگاہ ٹھیرنا+

نظر جھاڑنا۔ ا۔ ف م۔ دیکھو (نظر
جلانا)

نظر۔یا۔نظریں چرانا۔ ا۔ ف ل۔
آنکھ چرانا۔ بچنا+

نظر چڑھنا۔ نظر پر۔یا۔میں چڑھنا
ا۔ ف ل۔ (۱) پسند آنا۔ نگاہ میں جچنا
(۲) وقعت ہونا۔ رتبہ پانا۔ وزن رکھنا+

نظر ڈالنا۔ ا۔ ف م۔ دیکھنا۔ سرسری
طور سے دیکھنا+

نظر رکھنا۔ ا۔ ف م ل۔ (۱) کسی کو محبت
کی نگاہ سے دیکھنا۔ چاہنا۔ عاشقانہ نظر
سے دیکھنا+ میر حسن ؎

ہما را گئی بھول خوف و خطر
لگی رکھنے ان پر تو نظر

(۲) ارادہ رکھنا۔ کسی پر نیت کرنا+

نظر۔یا۔نظروں سے اُترنا۔یا۔گرنا
ا۔ ف ل۔ کسی کی نظروں میں ذلیل یا
حقیر ہونا۔ جی سے اُتر جانا۔ بے وقعت
ہو جانا+ (۱) ناسخ ؎

نہیں چڑھتا ہوں کسیکی بھی نظر پر ناسخ
یار کی نظروں سے افسوس میں ایسا اُترا

(۲) کوٹھے کا گرا سنبھلتا ہے نظر سے گرا نہیں

سنبھلنا + مثل

(۳) آسماں گر گیا نظر سے مری
داغ
عرش پر جب ترا دماغ ہوا

**نظروں سے گرانا۔** ا۔ ف م۔ کسیکو ذلیل یا خفیف کرنا۔ اعتبار کے درجہ سے گرا دینا

(۱) مدتوں ضبط نے اشک آنکھ سے ڈھلنے نہ دیا
لاعلم
پھر جو نظروں سے گرایا تو سنبھلنے نہ دیا

(۲) روشِ اشک گرا دینگے نظر سے اک دن
ذوق
ہے آنکھوں سے یہی مجھکو سُجھائی دیتا

**نظر سے نظر دوچار ہونا۔** ا۔ ف ل۔ آنکھ سے آنکھ لڑنا یا ملنا + شوق

جب نظر سے نظر دوچار ہوئی
ایک برچھی جگر کے پار ہوئی

**نظر سے نکلجانا۔** ا۔ ف ل۔ آنکھوں کے سامنے سے گزر جانا۔ معائنہ ہونا۔ دیکھنا + داغ ؎

عالم میں ایک تو نظر آیا نظر فریب
عالم تمام اپنی نظر سے نکل گیا

**نظر کھا جانا۔ یا۔ لگنا۔** ا۔ ف ل۔ چشمِ بد کا اثر ہو جانا۔ کسی کی ٹوک سے نقصان پہنچنا + (۱) نظیر ؎

مجھے یہ ڈر ہے کسی کی نظر نہ کھا جاوے
پھرو نہ تم کھُلے بالوں سے۔ جان اکوٹھے پر

(۲) کہیں نظر نہ لگے اُنکے دست و بازو کو
غالب
یہ لوگ کیوں مرے زخمِ جگر کو دیکھتے ہیں

**نظر میں چُبھنا۔** ا۔ ف ل۔ دیکھو (آنکھوں میں کھُبنا) + میر ؎

تیری پلکیں چبھتی نظر میں بھی ہیں
یہ کانٹے کھٹکتے جگر میں بھی ہیں

**نظر۔ یا۔ نظروں میں سمانا۔** ا۔ ف ل (۱) دیکھو (آنکھوں میں سمانا)

جب رخِ یار نہ دیکھا نظر آیا پھر کیا!
وہ نہ نظروں میں سمایا تو سمایا پھر کیا!

(۲) وقعت رکھنا۔ جچنا۔ پسند آنا +

کب نظر میں کوئی سماتی ہے
شوق
میری تو تجھہ پہ جان جاتی ہے

**نظروں میں رکھنا۔** ا۔ ف ل۔ دیکھو (آنکھوں میں رکھنا)

**نظر ہو جانا۔** ا۔ ف ل۔ نظرِ بد کا اثر ہو جانا۔ جھپٹے میں آ جانا۔ بیمار پڑ جانا +

**نعمت کے ماں کا کلیجہ کہنا۔** ا۔ ف ل کوئی نئی یا انوکھی بات بیان کرنا +

**نقّار خانے میں طوطی کی آواز کون سُنتا ہے۔** ا۔ محاورہ۔ (چونکہ بھیڑ بھاڑ یا غل و شور میں ہلکی آواز نہیں سنائی دیتی ہے)۔ اسی سبب سے

بڑی مجلس یا ہنگاموں میں غریب آدمی کی کون سنتا ہے +

**نقّارہ اُلٹنا**۔ ا۔ ف ل۔ دیکھو (ٹاٹ اُلٹ جانا) + (۷)

**نقّارہ بجاتے پھرنا**۔ ا۔ ف ل۔ شہرت دینا۔ مشہور کرنا۔ ڈونڈی پھیرنا یا پیٹنا +

**نقّارے کی چوٹ**۔ ا۔ م ف۔ علانیہ۔ بالکل ظاہر۔ کھلم کھلا +

**نقّارہ ہو جانا**۔ ا۔ ف ل۔ پھول کر نقارہ سا ہو جانا۔ پیٹ کا ابھر جانا +

**نقش بٹھانا**۔ ا۔ ف م۔ دیکھو (سکہ بٹھانا) +

**نقش بیٹھنا۔ یا۔ ہو جانا**۔ ا۔ ف ل۔ کسی چیز کا کسی کے دل پر اثر ہونا + غالب

اُسکی بزم آرائیاں سُنکر دلِ رنجور یاں
مثل نقشِ مدعائے غیر بیٹھا جائے ہے

**نقشِ دیوار بنجانا۔ یا۔ ہو جانا**۔ ا۔ ف ل (۱) بےحِس و حرکت ہو جانا۔ سکتے کے عالم میں رہ جانا + (۲) بھچک یا حیران و ششدر رہ جانا +

**نقشِ کالحجر ہو جانا**۔ ا۔ ف ل۔ پتھر کی لکیر بن جانا۔ خوب گہرا نقش پڑ جانا۔ خوب اثر پذیر ہو جانا +

**نقشہ کھینچنا۔ یا جمانا**۔ ا۔ ف م۔ کسی چیز کا ڈھچر ڈالنا۔ بنیاد ڈالنا +

**نقلِ مکان کرنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) مکان بدلنا (۲) دنیا کو چھوڑ کر دوسرے جہان میں جانا۔ مرجانا +

**نکتوڑے توڑنا۔ یا۔ کرنا۔ نک نک کرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ نخرہ کرنا۔ ناک مارنا۔ ناک بھوں چڑھانا +

**نکسیر بھی نہیں پھوٹی۔ یا۔ چلی**۔ ہ۔ محاورہ۔ ناک سے خود بخود خون نہیں نکلا۔ ذرا بھی صدمہ نہیں پہنچا +

**نکل پڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) گر جانا + (۲) پیدا ہو جانا۔ باہر آجانا + لکھکر چینی سر پر دھری۔ نکل پڑا یا نکل پڑی + (م عو۔ ٹوٹکا) (۳) خفا ہو جانا۔ بگڑ جانا +

**نکل جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) کہیں چلا جانا۔ بھاگ جانا۔ (۲) پھٹ جانا۔ ٹوٹ جانا + بازاری جوتیوں کے کتنے بڑی جلدی نکل جاتے ہیں + (۳) گزر جانا۔ ہو چکنا + مصیبت کے دن نکل گئے

**نکل چلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ اپنی حد سے تجاوز کرنا۔ گستاخ ہو جانا۔ پر پُرزے نکالنا + (۱)

مری طرف سے صبا کہیو میرے یوسف سے
نکل چلی ہے بہت پیرہن سے بو تیری

(۲) اب تو ذرا تم بھی نکل چلے ہو!

**نکلے ہوئے دانت پھر نہیں بیٹھتے** ہ۔ محاورہ۔ ظاہر ہوئی ہوئی بات پھر نہیں چھپ سکتی +

**نکّو بنانا۔ یا۔ کرنا۔** ہ۔ ف م۔ (بڑی ناک۔ یا۔ عزّت والا قرار دینا) + اسی سبب سے۔ (طنزاً) بدنام یا رسوا کرنا +

**نکھ سے سِکھ تک۔**[1] ا۔ ام ف۔ سر سے پاؤں تک۔ ایڑی سے چوٹی تک + سراپا از سرتا پا +

**نکھنڈ آدھی رات ہے۔** ہ۔ محاورہ۔ ٹھیک آدھی رات کے بارہ بجے ہیں۔ ٹھیک آدھی رات ہے +

**نکیل ہاتھ میں ہے۔** ہ۔ محاورہ۔ وہ اُسکے اختیار ہے۔ وہ اُسپر قابض ہے

**نگاہ اُٹھا کر نہ دیکھنا۔** ا۔ ف ل۔ دیکھو (آنکھ اُٹھا کر نہ دیکھنا)

**نگاہ پھرنا۔** ا۔ ف ل۔ بے رخ و بے دید ہونا

**نگاہ کرنا۔** ا۔ ف م۔ آنکھ ڈالنا۔ تخمینہ یا اندازہ کرنا +

**نگاہ لڑانا۔** ا۔ ف م۔ محبت آمیز نظروں سے دیکھنا۔ عاشقانہ طور سے دیکھنا

**نگاہ مِلانا۔** ف م۔ چار آنکھیں کرنا +

**نگاہ میں رکھنا۔** ا۔ ف م۔ دیکھو (آنکھوں میں رکھنا) +

**نگوڑا ناٹھا۔** ہ۔ اسم مذکر۔ عو۔ (۱) وہ شخص جسکے نہ کوئی رشتہ ناتے کا ہو اور نہ کوئی بال بچّہ ہو۔ تن تنہا۔ دمِ نقد + (۲) بے پروا۔ آزاد۔ بیفکرا + (۳) لُچّا۔ بدمعاش۔ بدچلن۔ خراب +

**نلے ٹل جانا۔ یا۔ اڑنگ بڑنگ ہو جانا** ہ۔ ف ل۔ عورت کے نلوں کا اپنی جگہ سے ہٹ جانا +

**نمازی کا ٹکا۔** ا۔ محاورہ۔ وہ چیز جو ملے بغیر نہ رہے۔ یاداش۔ عوض۔ فعل بد کی سزا + (کہتے ہیں کہ کسی شریر لڑکے نے ایک نمازی کی نماز پڑھتے میں ٹانگ گھسیٹ لی یہ شخص اپنی نیک بختی اور دور اندیشی کے سبب غصّے کو پی گیا اور ایک ٹکا جیب سے نکال کر اُس لڑکے کو دیدیا یہ بیوقوف اور

---

[1] نکھ بفتح نون بمعنی ناخن۔ سکھ بکسر سین ہندی لفظ سکھر بکسر سین کا مخفف بمعنی سر ہے اس محاورے کو اعراب بالا کے بموجب ہندو بولتے ہیں اور صاحب گلنس فیلن بھی اسی طرح اپنے لغت میں لکھتا ہے مگر دہلی کے بعض مسلمان نکھ کو بالکسر اور سکھ کو بالضم بولتے ہیں

ناعاقبت اندیش لڑکا لالچ میں آکر اُسیطرح سے کسی پٹھان کے ساتھ پیش آیا اُسنے میاں کو خوب ٹھیک بنایا۔)

**نکّا بندھ جانا۔** اُ۔ ف ل۔ دیوالہ نکل جانا غریب ہوجانا +

**نکّا بندھوا دینا۔** ا۔ ف م۔ غریب بنادینا مفلس کردینا +

**نمدا بھیجو۔** ا۔ نداوندبہ۔ (۱) لعنت بھیجو۔ جانے دو۔ ذکر نکرو۔ نام نہ لو + (۲) بچو۔ پناہ مانگو +

**نمک چشی کرنا۔** ا۔ ف م۔ (۱) کھانے کا آب و نمک دیکھنا۔ نون چکھنا + (۲) پہلے ہی پہل چھ سات مہینے کے بچے کو کوئی نمکین چیز کھلانیکی رسم ادا کرنا + (۳) مسلمان منگنی کے بعد شیرینی کے خوان طرفین میں بھیجنا + (۴۔ بازاری) چاٹنے اُڑانا +

**نمک حلالی کرنا۔** ا۔ ف م۔ اپنے مالک کے نمک کو حلال کرکے کھانا۔ خیر خواہی کرنا +

**نمک مرچ لگانا۔** ا۔ ف م۔ (۱) مزیدار کرنا ذائقہ بڑھانا + (۲) اپنی طرف سے کسی بات کو بڑھاکر بیان کرنا۔ حاشیہ چڑھانا (۳) مبالغہ کرنا + (۴) اُکسانا۔ اُبھارنا +

**نموہی۔ یا نموہا ہونا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) کم گو ہونا + (۲) غریب یا نیک بخت ہونا

حبِ حالقضا — دو موہی رستی ڈسے اُنکے دونو ہاتھوں کو
نموہی جان کے وہ مجھکو مار بیٹھے ہیں

**ننّا کاتنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) بہت مہین سوت کاتنا + (۲) بہت کفایت یا ادت کرنا + ایسا بھی ننّا نہیں کاتتے ہیں! (۳) کنجوسی یا بخیلی کرنا +

**ننانوے کے پھیر میں آجانا۔** ہ۔ ف ل روپیہ جمع کرنیکے فکر میں پڑجانا۔ کنجوسی یا بخیلی پر کمر باندھنا + (کہتے ہیں کہ ایک غریب جورو خصم چار پیسے روز کی مزدوری کرکے بڑی خوشی سے گزارہ کرتے تھے اُنکی مالدار بھاوج اُنکی قناعت کو نہ دیکھ سکی اور ننانوے روپئے کی ایک تھیلی اُنکے گھر میں ڈالدی۔ جب اُنہوں نے اُس تھیلی کو گِنا تو سو روپیہ پورے کرنیکے فکر میں پڑ گئے۔ اور اسی طرح سے اپنی خوشی کو غارت کرکے روپیہ جوڑنے لگے) +

**ننگا لُچّا۔ ننگی لُچّی۔** ہ۔ صفت۔ (۱) جو کپڑے اور گہنا کچھ نہ پہنے ہوئے ہو + (۲) نہایت غریب و مفلس۔ (۳) شہدا +

**ننگی تلوار۔ یا شمشیر۔** ا۔ اسم مذکر۔ بیباک

اور نڈر آدمی۔ شمشیر برہنہ۔ بڑا بولنے اور کہنے والا۔ ذرا لگا لپٹی نہ رکھنے والا۔ مجمعۂ عام میں صاف صاف گفتگو کرنیوالا +

**ننّی کا۔** ہ۔ صفت۔ (ننّی کا یعنی کم عمر اور ناتجربہ کار کا جنا)۔ طنزاً۔ نادان۔ بیوقوف

ایساہی ننّی کا ہے!

**نوابی کرنا۔** ا۔ ف ل۔ اپنی حد سے بڑھکر چلنا۔ بیجا روپیہ صرف کرنا۔ امیرانہ طور سے رہنا۔ عیش اُڑانا۔ مزے کرنا +

**نِواڑا کھیلنا۔** ہ۔ ف ل۔ ناؤ پر سوار ہوکر دریا کی سیر کرنا +

**نَوبت بجنا۔ یا۔ جھڑنا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) ایک قسم کا باجا بجنا + (۲) شادی ہونا خوشی منائی جانا +

**نَوثَنی ہونا۔** ہ۔ ف ل۔ (ہندو) ہنئے دولھا دلہن کی رشتہ داروں کی طرف سے دعوت کی جانا +

**نَوتیرہ بائیس بتا دینا۔** ہ۔ ف م۔ (بائیس جو اصلی رقم ہے اُسکا حساب اس طرح بتانا کہ نو فلاں کو دیئے اور تیرہ فلاں کو اب کچھ باقی نہیں رہا) اسی سبب سے۔ ٹال دینا۔ حیلہ حوالہ کرنا +

**نَودَولت۔** ا۔ صفت۔ نیا مالدار۔ نیا نواب آج کا بنا ہوا +

**نُور کی باتیں۔** ا۔ محاورہ۔ (م عو)۔ عجیب وانوکھی باتیں + مصرعہ جان صاحب

ہم سے کب ہوں یہ نور کی باتیں!

**نُور کے تڑکے۔ نُور ظہور کے تڑکے**

ا۔ م ف۔ صبح ہی صبح۔ علی الصباح۔ بہت ہی سویرے +

**نوش فرمانا۔ نوشِ جاں کرنا۔**

ا۔ ف ل۔ (شریفانہ گفتگو) کھانا۔ پینا +

**نوک پان ملاحظہ کیجیے۔** ا۔ محاورہ۔ یہ فقرہ جوتیاں بیچنے والے دوکاندار اپنی جوتیوں کی تعریف میں گاہک سے کہا کرتے ہیں یعنے پنجے سے ایڑی تک دیکھ لیجے کہیں بھی کسی طرح کا عیب ہے

**نوک پلک۔ یا۔ پنجے سے دُرست۔**

ا۔ محاورہ۔ از سرتا پا درست۔ بنا سنوارا آراستہ وپیراستہ۔ ٹھیکم ٹھیک۔ موزوں

**نوک جھوک۔ یا۔ نوکا جھوکی ہونا۔**

ہ۔ محاورہ۔ باہم طنز آمیز باتیں ہونا۔ آوازہ کشی ہونا +

**نوک جھوک۔ یا۔ نوک چونک کرنا۔**

ہ۔ ف م۔ طنز آمیز باتیں کرنا۔ آوازہ کسنا +

نوک چوک ۔ ا۔ اسم مؤنث۔ شوخی۔ شرارت
اچپلاہٹ + شوق ؎

نوک چوک ایک جمال سے پیدا
بانکپن چال ڈھال سے پیدا

نوک دُم بھاگنا۔ ا۔ ف ل۔ بے تحاشا
بھاگنا +

نوک زبان کرنا۔ ا۔ ف ل۔ حفظ یاد کرلینا
۔کنٹھ کرنا +

نوک کی لینا۔ ا۔ ف ل۔ پاسِ وضع کرنا
۔اترانا۔ تمکنت کرنا + اسیر ؎

کبھی جو سامنے میرے کسی نے نوک کی لی
کھٹک گیا مجھے کانٹے کا احتمال ہوا

نولکھا ہار پہنا دیگا۔ ہ۔ محاورہ۔ عو۔ (طعنہً)
نہال یا مالا مال کر دیگا۔ بہت بڑا عوض دیگا

نوندھ بارہ سدھ ہو جانا۔ ہ۔ ف ل۔ (نوندھ
= کوبیر کے نو خزانے۔ بارہ سدھ = بارہ آسمانی قوتیں یعنی نو
خزانوں کا حاصل ہونا اور بارہ دیوتاؤں کا موافق آنا) اسی سبب سے
گھر میں ہر طرح سے لہر بہر ہو جانا۔ کسی بات
کی کمی نہ رہنا۔ مراد یا مطلب کلی بخوبی حاصل ہو جانا +

نہانا۔ یا۔ نہانا دینا۔ ہ۔ ف م۔ (۱) گائے کی پچھلی
ٹانگیں دودھ دوہتے وقت باندھ دینا تا کہ
دودھ آسانی سے نکل آئے + (۲) قبضے میں لانا +

نہال کرنا۔ ا۔ ف م۔ امیر بنا دینا + (۲)
مسرور کرنا۔ خوش کرنا + ناسخ ؎

رہے وہ گل چمنستانِ دہر میں شاداب
دکھا کے سرو سا قامت کیا نہال مجھے

نہال ہونا۔ ا۔ ف ل۔ (۱) امیر بن جانا۔
آسودہ حال ہو جانا + جوت کرال جو ہو سے
نہال + مثل + (۲) فلاح کو پہنچنا +

پڑیگا صبر عنادل کا باغباں پہ ضرور
درخت چھانٹ کے ظالم نہال کیا ہوگا

نہانے کی حاجت ہونا۔ ا۔ ف ل۔
احتلام ہونا۔ بدخوابی ہونا +

نہانی ہونا۔ ہ۔ ف ل۔ عو۔ (۱) عورت کو
احتلام ہونا۔ عورت کا خواب میں ناپاک
ہو جانا + (۲) کپڑوں سے ہونا۔ ایام
آنا +

نہنگ لاڈلا۔ ہ۔ صفت۔ ابتر۔ ناشائستہ
بڑا بے حیا +

نہ نگلے بنتی ہے نہ اُگلے۔ ہ۔ محاورہ۔ ہر طرح
سے خرابی ہے۔ نہ راہ رفتن نہ روئے ماندن

نہورا ماننا۔ ہ۔ ف ل۔ احسانمند ہونا۔ مرہونِ
ممنون ہونا +

نیا پُرانا ہونا۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) نیاپن یا انوکھا
پن جاتا رہنا + (۲) کسی آدمی کو باہر سے آئے
ہوئے عرصہ ہو جانا + (۳) نئے پن کی لذت

جاتی رہنا +

**نیا راجہ۔ یا۔ نیا نواب بننا۔** ا۔ ف ل۔ مُفت کی ہاتھ لگی ہوئی دولت کو خوب اُڑانا

**نیار پھونس کرنا۔** ہ۔ ف ل۔ (دیہات)۔ جانوروں کے لئے چارہ تیار کرنا۔ گھٹی وغیرہ کاٹنا +

**نیاریا پن کرنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) خاک مٹی سے چاندی سونا نکالنا + (۲) نہایت ہوشیاری و دانائی دکھانا + (۳) کائیاں پن کرنا۔ کفایت شعاری کرنا +

**نیاز حاصل کرنا۔** ا۔ ف م۔ (شریفانہ گفتگو)۔ کسی بڑے یا نئے آدمی سے ملاقات حاصل کرنا

**نیا کرنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) پہلے پہل کسی نئی ترکاری یا نئے میوے کو چکھنا + (۲)۔ عو۔ جلا دینا۔ ٹھنڈا کر دینا + آج ہی انگرکھا پہنا تھا ذرا سی دیر میں نیا کر کے رکھدیا + (عو)

**نیبو نچوڑ۔** ہ۔ اسم مذکر۔ (اپنا ذرا سا نیبو نچوڑ کر کسی کے کھانے میں شامل ہونیوالا)۔ اسی سبب سے۔ بن بُلایا مہمان۔ زبردستی کا مہمان۔ طفیلیا بیرگی +

**نیچا اُونچا دیکھنا۔** ہ۔ ف ل۔ کسی چیز کو اوپر سے نیچے تک دیکھنا یا بغور دیکھنا +

**نیچا پڑنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) پیٹ کے اُبھار کا جو زیادہ کھانے سے ہو جاتا ہے کھانا ہضم ہونے سے کم ہونا۔ کھانے کا ہضم ہو جانا + (۲) مغلوب یا عاجز ہو جانا۔ قابو میں آنا +

**نیچا دکھانا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) غرور ڈھانا + (۲) بیعزتی کرنا۔ آبرو ریزی کرنا +

**نیزوں پانی چڑھ جانا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) کثرت سے پانی بڑھ جانا۔ پانی کی بہت طغیانی ہونا + (۲) لڑائی بڑھ جانا۔ خوب لڑائی ہونے لگنا +

**نیلا پیلا ہونا۔** ہ۔ ف ل۔ لال پیلا ہونا۔ غصے ہونا۔ غیظ و غضب میں آنا + جرات

کل تلک جو گھر تھا اپنا گھر سو اُسکے در پہ آج
نیلا پیلا دیکھ کر کیا کیا ہمیں درباں ہوا

**نیل بگڑنا۔ نیل کا ماٹ بگڑنا۔** ہ۔ ف ل (۱) (چونکہ نیل کے حوض بگڑ جانے پر نیل والے ٹوٹکے کے طور پر بے پر کے اڑایا کرتے ہیں) اسی سبب سے۔ ازحا جھوٹ بولنا۔ جھوٹی باتیں بنانا + اسیر ؎

باندھی ہے سب نے زیر فلک جھوٹ پر کمر
شاید بگڑ گیا ہے کہیں نیل ماٹ کا

(۲) بڑا بھاری نقصان اُٹھانا + (۳) شامت یا کمبختی آنا + (۴) پاگل یا سودائی ہو جانا + (۵) بچہ کا شور کرنا یا غل مچانا + (آیاؤں کا محاورہ)

**نیل ڈھلنا**۔ لفظ نیل کی اصل نیر بمعنی پانی ہے بقاعدۂ علم زبان ر کو ل ہوگیا ہے)۔ (۱) نزع کے وقت آنسوؤں کا آنکھوں سے نکلنا نزع کا عالم ہونا + **مومن ؎**

کیا روؤں خیرہ چشمیٔ بخت سیاہ کو
واں شغل سرمہ ہے ابھی یاں نیل ڈھل گیا

(۲) بے شرم ہو جانا۔ آنکھوں کا پانی ڈھلنا

**نیل کی سلائیاں۔ یا۔ سلائیاں آنکھوں میں پھیرنا۔ یا۔ پھرنا**۔ ہ۔ فعل۔ اندھا کرنا یا ہونا + **میر ؎**

شہاں کہ کحل جواہر تھی خاکِ پا جنکی
اُنہیں کی آنکھوں میں پھرتی سلائیاں دیکھیں

**نیل گھوٹنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) نیل کو متھنا + (۲) لڑائی جھگڑا مچانا +

**نیم بٹر۔ نیم ملّا**۔ ﻭ۔ اسم مذکر۔ کچا۔ خام۔ ناپختہ آدھا پنڈت یا مولوی + نیم حکیم خطرۂ جان نیم ملّا خطرۂ ایمان + **مثل**

**نیم کی ٹہنی ہلانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) زخم پر سے نیم کی شاخ کے ذریعہ سے مکھیاں اُڑانا (۲) آتشک کے مرض میں مبتلا ہونا +

**نیند اُچٹ جانا۔ یا۔ اُڑ جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسی باعث سے نیند کا جاتا رہنا +

سوتے سوتے جب پکار اُٹھتا ہوں اپنے یار کو
مرقدوں کے سونے والوں کی اُچٹ جاتی ہے نیند

**نیند بھر کے سونا**۔ ہ۔ ف ل۔ بیفکری کے ساتھ سونا۔ سُکھ نیند سونا + **بحر ؎**

پھونکا کرینگے صور جو نا سے اسیطرح
سوئے گا نیند بھر کے نہ عالم تمام رات

**نیند حرام کرنا**۔ ا۔ ف م۔ خواہ مخواہ سوتے سے کسیکو جگا دینا۔ کسیکی نیند حیران کرنا

**نیند کا ماتا۔ نیند کا دُکھیا**۔ اسم مذکر۔ وہ شخص جسکو ہر وقت نیند آتی رہے۔ ندرالو +

رات دن اُسکی جو ہمخوابی کا مجکو ہے خیال
تو یہ حالت ہے کہ گویا نیند کا ماتا ہوں میں
**جرات**

**نین گنوانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) اندھا ہو جانا + اپنے نین گنوائے کے در در مانگے بھیک + **مثل** (۲) محتاج یا دست نگر ہونا +

**نیوا ناس کھونا**۔ ہ۔ ف م۔ کسیکی نیو تک اُکھاڑ کے پھینک دینا۔ کسیکو بیخ و بن سے تباہ و برباد کرنا +

**نیو جمانا۔ دھرنا۔ یا۔ ڈالنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) کسی مکان کی بنیاد رکھنا + (۲) کوئی کام شروع کرنا۔ آرمبھ کرنا + (۳) کسی بات کی تمہید اُٹھانا +

**نیولے کی پھانسی**۔ ہ۔ اسم مونث (عوام مذاقاً بمقام نہانی (اُن کنجریوں سے پوچھا کرتے ہیں جو جھنکے رسیاں بیچتی پھرا کرتی ہیں)) +

نئے پینچ۔ ا۔ محاورہ۔ (چابکسوار) وہ گھوڑا
جسکو پانچواں برس شروع ہوا ہو +
نئے سِر۔ یا۔ سِرے سے۔ ہ۔ م ف۔ از سرِ نو
۔شروع سے۔ پھر سے۔ پھر کے سے +

دیکھ اُس گُل کو جو شعلہ سا جگر سے چمکا
کیا مِرا داغِ کہن پھر نئے سر سے چمکا جراُت
نئے سر سے جنم لیا ہے۔ ہ۔ محاورہ۔ مہلک
بیماری سے شفا پائی ہے۔ مر کر بچا ہے +

## و

واجبی سا۔ ا۔ صفت۔ تھوڑا سا۔ جزوی +
واحِد شاہد بھی نہیں (ناخواندہ) واد
شاد بھی نہیں۔ ا۔ محاورہ۔ واقف
نہیں۔ بالکل نہیں جانتا +
واحِد شاہد ہے۔ ا۔ محاورہ۔ خدا میرا گواہ ہے
وار اور دآنا۔ یا۔ ہونا۔ ا۔ ف ل۔ جیتنا +
غالب آنا۔ میزان پٹنا +
وار کرنا۔ ہ۔ ف م۔ (۱) حملہ یا چوٹ کرنا +
(۲) ضرب لگانا + (۳۔ دیہات) ڈھیل
کرنا۔ دیر لگانا + مت کر دار جو بھگتنے کار + مثل
وار لگانا۔ ا۔ ف م۔ ضرب لگانا۔ ہاتھ مارنا
اور بھی وار لگاتے اُسے کیا لگتا ہے
جو کہ زخموں پہ نہ مرہم بھی لگانے دے مجھے جراُت
وارنٹ جاری کرانا۔ ا۔ ف م۔ کسی
کی گرفتاری کا پروانہ جاری کرانا +
واری جانا۔ ا۔ ف ل۔ (۔م عو۔) نثار یا
قربان ہونا +

وارے نیارے ہونا۔ ا۔ ف ل۔
خوب سا کمانا۔ بہت سا فائدہ ہونا +
واہ رہے میں!۔ ا۔ ندا و ندبہ۔ (فخراً)
میری کیا بات ہے! ہم بھی کیا اچھے آدمی
ہیں + دیکھکر آئینہ کہتا ہے "واہ رے میں"!
واہ واہ ہونا۔ ا۔ ف ل۔ تعریف یا تحسین و
آفریں ہونا۔ سراہا جانا +
واہی تباہی پھرنا۔ ا۔ ف ل۔ مارے
مارے یا ڈانواں ڈول پھرنا +
وبال ہو جانا۔ ا۔ ف ل۔ بھاری یا
دوبھر پڑ جانا۔ ناگوار ہو جانا +
وجود پانا۔ یا۔ پکڑنا۔ ا۔ ف ل۔ ہستی میں
آنا۔ وقوع میں آنا +
وردی بجانا۔ ا۔ ف م۔ صبح و شام بادشاہوں
کے دروازے پر طنبور اور تاشہ وغیرہ
بجانا۔ لشکر یا چھاونی میں صبح و شام باجے
بجانا +

**وردی بولنا** ۔ ا ۔ ف م ۔ کسی واقعہ کی خبر لاکر دینا + (لشکر)

**ورق بِکھر جانا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ (۱) تباہ یا برباد ہو جانا ۔ خراب حال ہو جانا ۔ چھکّے چُھوٹ جانا ۔ تیلیاں بکھر جانا + (۲) بڑی نا اتفاقی ہو جانا +

**ورق گردانی کرنا** ۔ ا ۔ ف م ۔ بیٹھے ہوئے کتاب کے ورقوں کو اُلٹنا اور کچھ نہ پڑھنا ۔ بیفائدہ کام کرنا +

**ورہونا ۔ یا ۔ رہنا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ (۱) غالب ہونا یا رہنا ۔ جیتنا + (۲) سبقت لیجانا +

**ہما** کبھی دیکھے جو رنگِ بدن تو ہر ایک گل ہو داغِ چمن
وہ خدا نے دی ہے اُسکو پھبن کبھی حورِ خلد ور ہوئے

**وضع حمل ہونا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ بچّہ پیدا ہونا +

**وضو توڑنا** ۔ ا ۔ ف م ۔ (۱) وضو ناپاک کرنا + **ناسخ ؎**

دیکھ لینا کہ تِرا ہم بھی وضو توڑ دینگے ۔
محتسب تو نے اگر شیشہ ہمارا توڑا

(۲) ناجائز فعل کرنا ۔ بُرا کام کرنا +

**وضو ٹوٹنا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ ناپاک ہونا ۔ بُرا فعل سرزد ہونا + **شوق ؎**

خوب بھر کر لگا دے مُنہ سے سبو
خیر ٹوٹے جو ٹوٹتا ہے وضو

**وضو ٹھنڈے یا ڈھیلے ہو جانا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ ارادہ سُست ہونا + (ارمغانِ فیض)

**وضیع و شریف** ۔ ا ۔ محاورہ ۔ ادنیٰ و اعلیٰ ۔ چھوٹا بڑا ۔ بزرگ و خُرد +

**وعدہ ۔ یا ۔ وقت برابر ہونا ۔ آجانا ۔ یا ۔ آپہنچنا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ (۱) کسی میعاد کا پورا ہو جانا + (۲) مدت زندگانی تمام ہو جانا ۔ مرنے کے دن قریب آجانا +

وقت جب اپنا برابر ہو سدھارو اُسوقت
عرض کرتے ہیں بہ با دیدۂ ترنم سے ہم **جرأت**

**وقت پانا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ موقع حاصل کرنا ۔ موقع دیکھنا + **صفدر ؎**

وقت پا کر یہ کہا اُس سے کہ اے جانِ جہاں
یہی دن بس ہیں جوانی کے نکالو ارماں

**وقت کاٹنا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ رفع الوقتی کرنا ۔ وقت گُزاری کرنا ۔ دن پورے کرنا +

**وقت نکل جانا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ موقع ہاتھ سے جاتا رہنا +

**ولایت پانا** ۔ ا ۔ ف ل ۔ ولی ہو جانا ۔ ولی کے مرتبہ کو پہنچنا +

**ولی خنگرہ، کھنگر** ۔ ا ۔ اِسم ذکر ۔ (ولی منزاً) ۔ باپ ۔ ابّا + سرپرست ۔ سر دھرا ۔ مُربّی +

## ہ

**ہاتھا پائی**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ (ہاتھ اور پاؤں دونو کے ذریعہ سے لڑائی) اسی سبب سے لڑائی۔ دھول دھپا۔ مارپیٹ۔ زدوکوب

**ہاتھ اُتر جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ ہاتھ کے جوڑوں کا جگہ سے بے جگہ ہو جانا +

**ہاتھ اُٹھا کے دینا**۔ ہ۔ ف م۔ اپنی خوشی سے کوئی چیز کسیکو دینا +

**ہاتھ اُٹھا کے کوسنا**۔ ہ۔ ف ل۔ بُری طرح کوسنا۔ بہت بد دعائیں دینا + مخیرؔ

ہاتھ اُٹھا کر وہ کوسنے جو لگے
واہ رے! ہم اُسے دُعا سمجھے

**ہاتھ اُٹھانا**۔ ف ل۔ (۱) ہاتھ اُونچا کرنا + (۲) دُعائیں مانگنا + ذوقؔ

قاتل کبھی نہ تو نے اُٹھائے۔ ہزار حیف!
اگر مزار کشتۂ تیغ نظر پہ ہاتھ

(۳) سلام یا بندگی کرنا + میاں! کبھی تو کسیکو ہاتھ اُٹھایا کرو ایسی بھی کیا آزادی ہے۔ (۴) کسیکے مارنے کو ہاتھ اُٹھانا + واہ میاں! مرد ہو کر عورت پر ہاتھ اُٹھاتے ہو! (۵) دست بردار ہونا۔ چھوڑنا۔ ترک کرنا + بحرؔ

رازپوشی سے کبھی ہاتھ اُٹھایا نہ گیا
نبض دِکھلا کے مرض اپنا بتایا نہ گیا

(۶) اُمید چھوڑ دینا۔ مایوس ہو جانا +

**ہاتھا چھانٹی کرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) لیکر نہ دینا بدمعاملگی کرنا۔ مار رکھنا + (۲) غبن کرنا تغلب کرنا۔ چُرا لینا +

**ہاتھ آنا۔ یا۔ لگنا۔ ہاتھ میں آنا**۔ ہ۔ ف ل (۱) قبضے یا قابو میں آنا + ایک دفعہ ہاتھ لگ جانا شرط ہے + (۲) حاصل ہونا۔ ملنا + ساکھ گئی پھر ہاتھ نہیں آتی + مثل

**ہاتھ اُونچا ہونا**۔ ہ۔ ف ل۔ دینے کے قابل ہونا۔ آسودہ حال ہونا +

**ہاتھ باندھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ ہاتھ جوڑنا۔ دست بستہ ہونا +

**ہاتھ باندھے کھڑے رہنا**۔ ہ۔ ف ل۔ منتظر رہنا۔ حاضر و موجود رہنا +

**ہاتھ بڑھانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) کسی چیز کے لینے یا دینے کے لئے ہاتھ لمبا کرنا + (۲) دخل دینا۔ اپنی حد سے تجاوز کرنا۔

**ہاتھ بِکانا۔ یا۔ بِکنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) کسی کے ہاتھ فروخت ہونا کسی کا غلام بننا۔ (۲)

تابع ہونا۔ مطیع و فرماں بردار ہونا۔ نوکر ہونا

**ہاتھ بند۔ یا۔ تنگ ہونا۔** ا۔ ف ل۔ (روپے کی کمی کے سبب ہاتھ کا بار بار دینے کے لئے نہ اُٹھنا) اسی سبب سے۔ غریب ہونا۔ مفلس یا کنگال ہونا+

**ہاتھ بھر۔** ہ۔ اسم مذکر۔ بیچ کی اُنگلی سے کوہنی تک ایک ہاتھ کے برابر لمبا۔ آدھ گز+

**ہاتھ بھر جانا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) ہاتھوں کا تھک جانا+ (۲) ہاتھ میں خون کا اُتر آنا۔ ہاتھ بھاری یا سُن ہو جانا+ (۳) ہاتھ کا کسی چیز سے پُر ہو جانا۔ یا سُن جانا+

**ہاتھ بھر کا دل ہو جانا۔** ا۔ ف ل۔ خوشی کے باعث دل کا بڑھ جانا۔ ہمت بڑھ جانا

**ہاتھ بھر کی زبان ہو جانا۔** ا۔ ف ل۔ (عو) زبان دراز ہو جانا+

**ہاتھ بیٹھنا۔ یا۔ جمنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) مشاق ہو جانا۔ عادت یا محاورہ ہو جانا+ (۲) لگنا۔ کارگر ہونا۔ اثر پذیر ہونا+

**ہاتھ پالی لینا۔** ہ۔ ف ل۔ عو۔ دیکھو۔ (آبدست کرنا)+

**ہاتھ پاؤں بچانا۔** ہ۔ ف ل۔ اپنے ہاتھ اور پاؤں کو کسی صدمے سے بچانا۔ اپنے تئیں بچانا+

**ہاتھ پاؤں۔ یا۔ دست و پا پھول جانا** ہ۔ ف ل۔ خوشی یا خوف کے باعث ہاتھ پاؤں کا اپنے فرائض منصبی کو نہ ادا کر سکنا۔ حواس باختہ ہو جانا۔ گھبرا جانا سٹپٹا جانا+ (۱) **جرأت سے**

ابھی باتیں ہی ہیں اور دست و پا پھولے مرے یار و
یہ دھڑکا ہے جب اُس گلرو کو لاؤ گے تو کیا ہوگا

(۲) تم بھی صاحب نصیب بیشک ہو۔ خود وہ آتے ہیں لو مبارک ہو
**سُنگ** یہ ہاتھ پاؤں پھول گئے۔ رنج فرقت تمام بھول گئے

**ہاتھ پاؤں توڑنا۔** ہ۔ ف م۔ (۱) لولا یا لنگڑا کر دینا۔ بیکار کر دینا+ (۲) خوب کسرت کرنا بہت سے ڈنڈ اور بیٹھکیاں وغیرہ لگانا+

**ہاتھ پاؤں ٹوٹنا۔** ہ۔ ف ل۔ اعضا شکنی ہونا جوڑوں میں درد ہونا+ **ناسخ سے**

محتسب نے میکدے میں کیا کوئی توڑا ہے خُم
ٹوٹتے ہیں آج ساقی! کچھ ہمارے ہاتھ پاؤں

**ہاتھ پاؤں ٹھنڈے ہو جانا۔** ہ۔ ف ل۔ مرنے کے قریب ہو جانا+

**ہاتھ پاؤں چلنا۔** ہ۔ ف ل۔ کام کاج کرنے کے قابل ہونا۔ ہاتھ پاؤں میں بل ہونا

نہ گریباں چھٹے نہ دامنِ دشت
جب تلک ہاتھ پاؤں چلتے ہیں **عرش**

**ہاتھ پاؤں سے چھوٹنا۔** ہ۔ ف ل۔ (عو)

جتنے کے صدموں سے بخیریت نجات
پانا۔ تندرستی کے ساتھ جنا +

**ہاتھ پاؤں مارنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) ہاتھ اور
پاؤں چلانا۔ تیرنے میں ہاتھ پاؤں کو
خوب حرکت دینا + (۲) بیقرار و مضطرب
ہونا۔ تڑپنا + ناسخ ؎

دیکھ پلٹے گور سے جو تمہارے ہاتھ پاؤں
زیست بھر مانند بسمل کیوں نہ مارے ہاتھ پاؤں

(۳) سعی و کوشش یا جد و جہد کرنا + ناسخ

کشتئ مے نے لگایا پار بیڑا ساقیا!
مدتوں دریائے غم میں ہمنے مارے ہاتھ پاؤں

**ہاتھ پاؤں نکالنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) ہاتھ
اور پاؤں کا موٹا تازہ ہونا + (۲) بڑھ
چلنا۔ پر پُرزے نکالنا +

**ہاتھ پاؤں ہارنا۔** ہ۔ ف ل۔ ہمت ہارنا
دل توڑنا +

**ہاتھ پاؤں ہلانا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱)
ہاتھ اور پاؤں کو حرکت دینا + (۲) سعی
و کوشش کرنا + آتش ؎

پہنچے تڑپ تڑپ کے بھی جلاد تک نہ ہم
طاقت سے ہاتھ پاؤں زیادہ ہلا چکے

(۳) محنت و مزدوری کرنا۔ دھندا
کرنا + بے ہاتھ پاؤں ہلائے کچھ نہیں ملتا +

**ہاتھ پر قرآن۔ یا گنگا جلی رکھنا۔** ا۔ ف م۔
کسی کے ہاتھ پر قرآن یا گنگا جلی رکھکر اُسکی
قسم دلوانا۔ قسم دلوانا +

**ہاتھ پر ناگ کھلانا۔** ہ۔ ف ل۔ اپنی جان
کو خطرے میں ڈالنا۔ جوکھوں کا کام کرنا

**ہاتھ پر ہاتھ رکھے۔ یا۔ دھرے بیٹھے رہنا**
ہ۔ ف ل۔ بے شغل یا بیکار رہنا۔ کچھ
کام نکرنا۔ خالی بیٹھے رہنا +

**ہاتھ پر ہاتھ مارنا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) بچن
ہارنا۔ قول دینا۔ وعدہ یا اقرار کرنا +

(۱) تب مار کر اُسکے ہاتھ پر ہاتھ — نسیم لکھنوی
بولا کہ ہے قول جان کے ساتھ

(۲) وعدۂ وصل کی شادی سے فنا دم ہوگا — آتش
قتل کرنا تم پر اپنے نہ صنم مار کے ہاتھ

(۳) شرط لگانا۔ بازی یا ہوڑ بدنا +
ہاتھ پر ہاتھ مارو جو تم ہارے تو کیا دوگے +

**ہاتھ پڑ جانا۔** ہ۔ ف ل۔ کسی چیز کا لُٹ جانا
لُٹس ہو جانا۔ تاخت و تاراج ہونا +
جو نتیسا (سمت ۱۹۳۵ کا قحط) میں بہت جگہ ہاتھ
پڑ گیا تھا +

**ہاتھ پسارنا۔ یا۔ پھیلانا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱)
ہاتھ پھیلانا + (۲) بھیک مانگنا۔ گداگری
کرنا۔ سوال کرنا +

**ہاتھ پسارے جانا** - ہ - ف ل - دنیا سے خالی ہاتھ جانا + مال جنہوں نے جمع کیا وہ ہاتھ پسارے جاتے ہیں + بھجن

**ہاتھ پکڑنا** - ہ - ف ل - (۱) کسیکے ہاتھ کو اپنے ہاتھوں سے تھامنا + (۲) دستگیری مدد یا معاونت کرنا - سہائتا کرنا - آڑے آنا + آتش ؎

عجب نا آشنا ہیں آشنا اس بحر ہستی کے
ڈبو دیتے ہیں اُسکو ہاتھ یہ جسکا پکڑتے ہیں

**ہاتھ پھیرنا** - ہ - ف م - (۱) چُمکارنا - پیار کرنا - (۲) ٹھگنا - لُوٹنا - سر مونڈنا +

**ہاتھ پھینکنا** - ہ - ف م - (۱) پٹا بازی کرنا تلوار یا پٹا کے ہاتھ ہلانا + (۲) کسیکا مال مارنا یا غصب کرنا + (۳) جلد جلد کھانا کھانا - بڑے بڑے نوالے اُتار جانا +

**ہاتھ پیلے کرنا** - ہ - ف م - (ہندو) غریبانہ طور پر بیاہ کر دینا - نکاح کرنا +

**ہاتھ تکنا** - ہ - ف ل - دست نگر ہونا - ہاتھ دیکھنا - مُنہ دیکھنا - پر آدھین ہونا +

**ہاتھ تلنا** - ہ - ف م - کسیکے ہاتھ کو گرم تیل میں بھونا یعنی سزاے مجرمانہ دینا - ایک قسم کی سزا دینا + رشک ؎

کوئے قاتل میں یہ پکوان ہے یہ کھانا ہے
بھونتے دیکھے جگر ہاتھوں کو تلتے دیکھا

**ہاتھ تلے** - ہ م ف - (۱) ماتحت - نیچے قبضے میں + (۲) پاس - حضور سے - نزدیک +

**ہاتھ تھرکانا - یا - نچانا** - ہ - ف ل - زنانوں کی طرح سے ہاتھوں کو نچانا عشوہ سازی کرنا +

**ہاتھ جوڑنا** - ہ - ف ل - (۱) منت وسماجت کرنا - خوشامد کرنا - گڑگڑانا + کبیر ؎

کر گجران گریبی سے ابھمان کس پر کرتا ہے
جوگی ہوکے جٹا کھائے ننگے پاؤں پھرتا ہے
اُونچی بھجا کر ہاتھ جوڑتا جوگیا ایشور اندھا ہے
کہے کبیر سنو بھئی سادھو! یہہ سب جھوٹا دھندا ہے

(۲) دست بستہ التماس کرنا - عرض کرنا التجا کرنا + رشک ؎

پاؤں اُنہیں تو اتنا کہوں ہاتھ جوڑ کر
کیا ملگیا تمہیں دل عشاق توڑ کر

(۳) توبہ کرنا - معافی چاہنا - پناہ مانگنا + بس بابا میں تو اُسسے ہاتھ جوڑتا ہوں!

**ہاتھ جھاڑکے کھڑا ہو جانا** - ہ - ف ل سارا روپیہ خرچ کر ڈالنا - کچھ باقی نہ رکھنا

**ہاتھ جھاڑنا** - ہ - ف ل - تھپڑ لگانا - مارنا پیٹنا +

**ہاتھ جھٹکنا** - ہ - ف م - خفگی کے ساتھ

کسی چیز پر سے کسی کے ہاتھ کو ہٹا دینا +
**ہاتھ جُھلائی**۔ ہ۔ محاورہ۔ وہ روپیہ پیسا
جو حاکم اور زمینداروں کے نوکر چاکر رستے
میں مسافروں سے لے لیتے ہیں + (از
گلشن فیض)
**ہاتھ جُھوٹا کرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ اُلش کرنا۔
کسی قدر کھانا۔ مُنہ جُھٹالنا +
**ہاتھ جُھوٹا ہو جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسی صدمے
کے سبب ہاتھ کا اپنے کام سے جاتا
رہنا۔ ہاتھ کا بیکار ہو جانا + بحرؔ
نیمچہ کی جھوک سے بیکل کلائی ہوگئی
میں نے کھایا زخم اُسکا ہاتھ جھوٹا ہوگیا
**ہاتھ چالاک**۔ ا۔ صفت۔ چالاکی کے ساتھ
کسیکی چیز چُرا لینے والا۔ عیار۔ بڑا اُستاد
۔ ہتھ چلا +
**ہاتھ چڑھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ ہاتھ کا خوب رواں
ہونا۔ خوب مشق ہونا
**ہاتھ چلانا**۔ ہ۔ ف م۔ مارنے یا پیٹنے کے لئے
ہاتھ اُٹھانا +
**ہاتھ چلنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) فراخ دستی
ہونا۔ زمانہ کا موافق ہونا۔ خاطرخواہ
آمدنی ہونا۔ آجکل تو اُنکا خوب ہاتھ چلتا ہے!
(۲) بے دھڑک یا جلد مارپیٹ پر آمادہ

ہو جانا + (۳) چیرنے پھاڑنے اور توڑنے
پھوڑنے میں اُستاد ہونا + ذوقؔ
جنوں کے جیب دری پر ہیں خوب چلتے ہاتھ
سلوک سینہ سے بھی کچھ تو کرلے چلتے ہاتھ
**ہاتھ چمکانا**۔ ہ۔ ف ل۔ ہاتھوں کو اونچا کرکے
اُنگلیوں کو ٹیڑھا کرنا۔ ہاتھ نچانا +
کھولکر زلف کہا اژدرِ موسیٰ کیا ہے! رشکؔ
ہاتھ چمکاکے وہ بولے یدِ بیضا کیا ہے!
**ہاتھ چُومنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) ہاتھوں کو تعظیم
یا پیار کے طور پر بوسہ دینا + (۲) داد دینا
تعریف کرنا +
**ہاتھ چھوڑنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) ضرب لگانا۔
تلوار لگانا۔ ہاتھ مارنا + برقؔ
رشکِ قتلِ غیر سے تن میں لہو کھاتا ہے جوش
ہاتھ مجھپر بھی کوئی۔ اے مہرِ تاباں! چھوڑ دے
(۲) ہر کسی کو مار بیٹھنا +
**ہاتھ خالی جانا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) ضرب
نہ لگنا۔ ہاتھ ٹھیک نہ پڑنا۔ نشانہ نہ بیٹھنا
(۲) تاش یا گنجفہ بانٹتے وقت وار میں تصویر
وار پتّے کا نہ آنا + (۳) دنیا سے کچھ ساتھ نہ لیجانا
**ہاتھ دانتوں سے کاٹنا**۔ ہ۔ ف ل۔
(کسی چیز کے ہاتھوں سے نکل جانے پر
ہاتھوں کو کاٹنا)۔ اسی سبب سے۔

افسوس یا تاسف کرنا۔ پچھتانا + آتش
دامن چھڑا کے جب سے گیا ہے وہ بیوفا
دانتوں سے کاٹتا ہوں میں بے اختیار ہاتھ
**ہاتھ خالی نہونا**۔ ا۔ ف ل۔ کسی کام میں
ہاتھ کا مصروف ہونا۔ کام میں ہاتھ ہونا۔
فرصت نہونا +
**ہاتھ دکھانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) نبض دکھانا۔
(۲) نجومی سے اپنے ہاتھ کے خطوں
کو دکھاکر کچھ اپنا حال دریافت کرنا +
جرأت
نکالے ہاتھ وہ پردہ نشیں نہ پردے سے
ہزار بنکے نجومی کہوں دکھاؤ ہاتھ
**ہاتھ دوڑانا**۔ ہ۔ ف م۔ کسی چیز کے پکنے
یا چھیننے کا ارادہ کرنا +
**ہاتھ دھرنا۔ یا۔ رکھنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱)
کسی چیز یا آدمی کے اوپر ہاتھ رکھدینا۔
تھامنا۔ روکنا۔ پکڑنا + ذوق ے
اے ذوق وقت نالے کے رکھ لے جگر پہ ہاتھ
ورنہ جگر کو روئے گا تو دھر کے سر پہ ہاتھ
(۲) کسیکی حمایت یا مدد کرنا + (۳) کسی
اپنی پیاری چیز کی قسم کھانا + (۴) کسی
نذر یا تحفے پر صرف ہاتھ رکھکر قبولیت
ظاہر کرنا۔ اور اُسکو واپس کر دینا +
(۵) منع کرنا۔ خاموش کرنا + ذوق

خط دیکے دل میں تھا کہ زبانی بھی کچھ کہے
پر اُسنے رکھدیا دہن نامہ بر پہ ہاتھ
**ہاتھ دھوکے پیچھے پڑنا**۔ ہ۔ ف م
(۱) کسی کام کے سر ہو جانا۔ لپٹ جانا
از حد کوشش کرنا + (۲) دیکھو (پیچھے
پڑنا نمبر ۲۔ ۳) +
**ہاتھ دھونا۔ یا۔ دھو بیٹھنا**۔ ہ۔ ف ل۔
نراس ہو جانا۔ آس توڑ دینا۔ امید
منقطع کرنا + (۱) جرأت ے
اشک خونیں کا یہی جوش ہے جرأت تو بس اب
ہاتھ دامن ہی سے دھو بیٹھینگے دھوتے دھوتے
(۲) یہ دی ہے بیکلی تونے کہ دل میں ہے یہی کل سے
میں دھوکر زندگی سے ہاتھ پوچھوں تیرے آنچل سے
**ہاتھ دیکھنا**۔ ہ۔ فعل (۱۔ لازم) کسیکا محتاج
ہونا۔ دیکھو (ہاتھ تکنا) + (۲۔ متعدی)
کسیکے ہاتھوں کی لکیروں سے اُسکا گذشتہ
یا آیندہ حال بتانا + آتش ے
کتنے ہیں ہاتھ دیکھ کے اُس بُت کا برہمن
تم عاشقوں کو قتل کروگے حجاب سے
**ہاتھ دینا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) کسی چیز میں
ہاتھ دیکر اُسکو پھیلانا۔ اوپر نیچے کر دینا +
دوکاندار ارے ذرا گیہوؤں میں ہاتھ دیدے
(۲۔ چابکسوار) کپڑے کے اندر ہاتھ

دے کر خفیہ طور پر گھوڑے کا مقابلہ کرنا + (۳)
گُل کرنا یا بُجھانا + چراغ کو ذرا ہاتھ دے دینا +
(۴) کچھ پڑھ کے کسیکے سر پر پھونکنا اور ہاتھ
پھیر دینا تاکہ بھوت پریت کا اثر دور ہوجائے
- جھاڑنا + (۵) ہاتھ مارنا - زبان دینا - قول
کرنا + اچھا سچ کہتے ہو تو لاؤ ہاتھ دو +
(۶) سیتلا کے داتوں کا مرجھانا + آج
ماتا نے ہاتھ دے گئی + (عو)

ہاتھ ڈالنا - ہ - ف م - (۱) ہاتھ لگانا - چھونا -
کھانا شروع کرنا + خالا کی بھانی ہاتھ ڈال
پچھتائی + مثل + (۲) کسی عورت کو
چھیڑنا - آبرو ریزی کرنا + (۳) لوٹنا -
دست بُردی کرنا + (۴) دخل دینا کسی
کام کو شروع کرنا + (۵) علاج شروع کرنا

ہاتھ رنگنا - ہ - ف ل - رشوت کھانا +

ہاتھ روکنا - ہ - ف ل - (۱) باز رہنا - دست
کش ہونا + (۲) جزرسی یا کفایت شعاری
کرنا - کم خرچ کرنا +

ہاتھ سادھنا - یا - صاف کرنا - ہ - ف ل -
ہاتھ صاف کرنا - مشق کرنا +

ہاتھ سر پر رکھنا - ہ - ف م - (۱) مربی بننا
حمایت کرنا + (۲) کسیکے سر کی قسم کھانا

ہاتھ سے - ہ - م ف - معرفت - ذریعہ سے

ہاتھ سے جانا - ہ - ف ل - کسی چیز کا اختیار
قبضے یا قابو سے نکل جانا + یکرنگ ؎

گر خبر لینی ہے تو لے صیاد !
ہاتھ سے یہ شکار جاتا ہے

ہاتھ سے دینا - ہ - ف م - (۱) بخشنا - بانٹنا
(۲) چھوڑنا - کھونا - جانے دینا - خیال
نکرنا + نسیم ؎

آتا ہو تو ہاتھ سے نہ دیجے
جاتا ہو تو اُسکا غم نہ کیجے

ہاتھ - یا - ہاتھوں سے نکلنا - ہ - ف ل -
(۱) کسی کام کا ہاتھ سے کیا جانا - کسی کام
سے بخوبی واقف ہو جانا + (۲) قبضے
یا اختیار سے جاتا رہنا +

ہاتھ صاف کرنا - ہ - ف م - (۱) مارنا -
پیٹنا - زدوکوب کرنا + (۲) قتل کرنا - مار
ڈالنا + ذوق ؎

چھوڑا نہ دل میں صبر نہ آرام نے شکیب
تیری نگہ نے صاف کیا گھر کے گھر پہ ہاتھ

(۳) لوٹنا - تاخت و تاراج کرنا + (۴)
مشق کرنا - ہاتھ رواں کرنا +

ہاتھ کا جھوٹا - ہ - اسم مذکر - بددیانت یا
بے اعتبار +

ہاتھ کا سچا - ہ - اسم مذکر - دیانت دار یا

یا صاحب اعتبار آدمی۔ بھروسے کا آدمی +

**ہاتھ کا میل**۔ ہ۔ صفت۔ ادنیٰ چیز۔ بے اصل شے۔ ہیچ +

روپیہ پیسا ہاتھ کا میل ہے + مثل

**ہاتھ کٹ جانا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسی کاغذ پر کسی کے دستخط ہو جانا۔ تحریری گواہی ہو جانا +

**ہاتھ کھینچنا**۔ ہ۔ ف ل۔ تیاگنا۔ دیکھو (ہاتھ اُٹھانا نمبر ۵) + **ناسخ** ؎

خاک میں ملجائے گا خارِ بیاباں کی طرح
ہاتھ اپنا کا دشوں سے اے غریب آزار کھینچ

**ہاتھ کی لکیریں**۔ ہ۔ محاورہ۔ (۱) ہاتھوں کے خطوط + (۲) کرم لیکھ۔ تقدیر کا لکھا + (۳) اٹل چیز۔ لازوال شے۔ بندھی بات

لیک کا پیسا تو ہاتھ کی لکیریں ہیں + مثل

**ہاتھ کے نیچے۔ یا۔ تلے آجانا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسی کے بس یا قابو میں آجانا +

**ہاتھ لانا**۔ ہ۔ محاورہ۔ کسی چیز کی تحسین و تعریف کا اظہار کرنا۔ طرفین سے ہاتھ ملا کر خوشی ظاہر کرنا + **صبا** ؎

مہندی ملکر ہے چوٹ مرجاں پر
ہاتھ لانا۔ نگار! کیا کہنا

**ہاتھ لگانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) چھونا + **ذوق**

(۱) جو چھیڑے برق کے شعلہ کو تیرا سوختہ جاں
تو وہ کہے کہ لگا تو نہ جلتے جلتے ہاتھ

(۲) زبانِ شکوہ ہے مہندی کا ہر پات
کہ خوباں نے لگائے ہیں مجھے ہاتھ

(۲) شروع کرنا۔ آغاز کرنا + (۳) سہارا لگانا۔ اُٹھا دینا۔ مدد کرنا + (۴) مارنا پیٹنا

میرے بچے کو ہاتھ لگایا تو تو ہی جانے!

(۵) ضرب تیغ لگانا۔ ہاتھ مارنا۔ سر اُڑا دینا + **برق** ؎

سر جائے تو جاتا رہے دردِ سرِ عاشق
صندل کے عوض ہاتھ لگایا نہیں جاتا

**ہاتھ لگنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) چھوا جانا + (۲) ناپاک ہو جانا۔ اُتر جانا + (۳) دستیاب ہونا ملنا۔ پانا + **شوق** ؎

بولی باتیں بنا نہ میرے ساتھ
اب تو میں لگ گئی ہوں تیرے ہاتھ

(۴۔ حساب میں) حاصل ہونا +

بیس کا صفر ہاتھ لگے دو

**ہاتھ لگے میلا ہو**۔ ہ۔ محاورہ۔ اس درجے سفید ہے کہ صرف ہاتھ کے لگنے سے میلا ہو جاتا ہے۔ بہت ہی اُجلا اور سفید ہے

**ہاتھ مارنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) چرانا۔ غبن کرنا۔ خیانت کرنا + **ذوق** ؎

اے شمع ایک چور ہے بادِ نسیمِ صبح
مارے ہے کوئی دم میں ترے تاجِ زر پر ہاتھ

(۲) دھڑا دھڑی سے رشوت کھانا + (۳) بڑے بڑے لقمے اُتار جانا۔ جلد جلد کھانا بہت سا کھانا + ذوق سہ

کھاتا ہے اس مزے سے غمِ عشق میرا دل
جیسے گرسنہ مارے ہے حلوا سے تر پہ ہاتھ

(۴) قبضہ کر لینا۔ قابض ہو جانا + (۵) دیکھو (**ہاتھ صاف کرنا نمبر ۲۔۳**) (۶) عاشق بنا لینا۔ موہ لینا + ذوق سہ

کھینچکر عشقِ جفا پیشے نے شمشیرِ جفا
پہلے ایک ہاتھ تجھی پر تھا ازل میں مارا

(۷) قول دینا۔ اقرار کرنا +

**ہاتھ مِلانا۔ ہاتھ سے ہاتھ مِلانا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) مصافحہ کرنا۔ ملاقات کرنا + (۲) کُشتی سے پہلے ہاتھ سے ہاتھ ملانا۔ لڑنے کا ارادہ کرنا + (۳) پنجہ کرنا + (۴۔ دوکاندار) نقد خریدنا۔ بوہنی کرانا + (۵) دینا۔ داں پُن کرنا۔ خیرات کرنا بخشنا + مہاراج! آج اکادشی کا بڑا پربھ ہے ہاتھ سے ہاتھ ملاؤ + (برہمن کہتا ہے)

**ہاتھ ملنا**۔ ہ۔ ف ل۔ افسوس یا تاسف کرنا۔ پچھتانا + برہ سہ

(۱) سپنے میں سوامی آئے تہ جسکی ایک بات
سو مت تھی رو دت اُٹھی مل مل سیرٹی ہاتھ

(۲) پر کتر نیکو جو صیاد نے چاہی مقراض
ہاتھ ملتی تھی مرے حال پہ کیا ہی مقراض ذوق

**ہاتھ میں ٹھیکرا دینا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) بھیک منگوانا + (۲) مفلس یا کنگال بنا دینا +

**ہاتھ میں ٹھیکرا لینا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) بھیک مانگنا + (۲) غریب یا مفلس ہو جانا +

**ہاتھ میں دل رکھنا**۔ ا۔ ف م۔ کسی شخص کی ہر ایک آرزو کو پورا کرنا۔ کسیکو ہر طرح سے راضی رکھنا۔ دلداری یا ناز برداری کرنا +

**ہاتھ میں لئے پھرنا**۔ ہ ف ل۔ مرد کی خواہش نفسانی کا نہایت زور کرنا + (بازاری)

**ہاتھ میں ہاتھ دینا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) مصافحہ کرنا۔ ہاتھ ملانا + (۲) اظہار خوشی کرنا +

گر ملوں میں کفِ افسوس تو ہنستا ہے وہ شوخ
ہاتھ میں ہاتھ کسی شخص کو دیکر اپنے

(۳) کسی شخص کو کسی کے سپرد کرنا + (۴) کسی کے ساتھ شادی کر دینا۔ بیاہ دینا

**ہاتھ میں ہنر ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ ہنرمند یا صاحب کمال ہونا +

**ہاتھ نہ رکھنے دینا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) دیکھو۔ (**پُٹھے پر ہاتھ نہ رکھنے دینا**) + (۲)

راضی نہونا ۔ نہایت سخت + اور کڑا بن جانا +
ہاتھ ہِلاتے ۔یا۔ ہِلاجُھلاتے آنا ۔ ہ ۔ ف ل ۔
خالی ہاتھ آنا ۔ گھر میں کچھ نہ لانا +
ہاتھ ہِلائے جانا ۔ ہ ۔ ف ل ۔ کھانیکا شغل
کرتے رہنا ۔ منہ چلائے جانا +
ہاتھی کے دانت بٹھانا ۔ ہ ۔ ف م ۔ (۱)
نوجوان کو تعلیم دینا + (۲) مشکل یا اہم کام کرنا
ہاتھی کی راہ ۔ ا ۔ محاورہ ۔ کہکشاں ۔ آکاس
گنگا +
ہاتھی نکل گیا ہے دُم باقی رہگئی ہے ۔
ا ۔ محاورہ ۔ بہت سارا کام ہو چکا ہے تھوڑا
سا کام باقی رہگیا ہے +
ہار ڈالنا ۔ ہ ۔ ف م ۔ (۱) کسیکو ہار پہنانا + (۲)
کسیکو بر یا خاوند گردانیا یا قرار دینا +
ہارے کے درجہ ۔ ہارے درجے ۔
ہار کے جھک مار کے ۔ ا ۔ م ۔ ف ۔ (۱)
ناچار ہوکر ۔ عاجز آکر ۔ ناچاری کو ۔ مجبوراً +
(۲) آخر کار ۔ انت کو +
ہارے کے ہر نام ۔ ہ ۔ م ف ۔ (سب طرف
اور سب طرح سے تھک کر ہری کے نام پر بھروسا
کرنا ) اسی سبب سے ۔ مجبوراً ۔ آخر کو +
ہانجی کا نوکر ہونا ۔ ہ ۔ ف ل ۔ آقا یا افسر کی
مرضی کے تابع ہونا + اکثر ہندوستان کی

کمیٹیوں کے ممبر ہانجی کے نوکر ہیں +
ہانڈی اُبلنا ۔ ہ ۔ ف ل ۔ اپنی حیثیت سے
بڑھکر کوئی کام کرنا + غرور کرنا +
ہانڈی پکنا ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (۱) دال ترکاری
وغیرہ پکنا + (۲) گپ شپ اُڑنا +
(۳) صلاح و مشورہ ہونا +
ہانڈی گرم کرانا ۔ ہ ۔ ف م ۔ (۱) فائدہ کرانا +
(۲) رشوت دلوانا +
ہانڈی چڑھنا ۔یا۔ گرم کرنا ۔ ہ ۔ ف ل ۔
(۱) روپیہ ہاتھ لگنا + (۲) رشوت ہاتھ آنا +
ہانڈی وال ۔ ہ ۔ اسم مذکر ۔ شریک ۔ ساجھی
پتّی دار +
ہاں میں ہاں ملانا ۔ ہانجی ہانجی کرنا ۔ ہ ۔ ف ل
سب کے شریک رہنا ۔ اتفاق رائے کرنا +
اونٹ بلیّا لیگئی تو ہانجی ہانجی کیجے + مثل
ہا ہا ۔یا۔ ہاڑے کھانا ۔ ہ ۔ ف م ۔ تلووں کے
خاک چاٹنا ۔ خوشامد کرنا ۔ گڑ گڑانا +
ہا ہا کھائے بوڑھے نہیں بیاہے جاتے + مثل +
ہا ہا ہی ہی کرنا ۔ ہ ۔ ف ل ۔ بیہودہ طور
سے ہنسنا ۔ قہقہے اُڑانا ۔ ٹھٹے مارنا +
ہائے ہائے کرنا ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (۱) آہیں بھرنا
(۲) کسی کام میں بڑی محنت کرنا یا جان مارنا
ہپّا دینا ۔ ہ ۔ ف م ۔ (۱) کھانیکو دینا + (۲)

رشوت دینا +

**ہپ کر جانا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (۱) کھا جانا ۔ نگل جانا + (۲) کسی کا مال ہضم کر جانا +

**ہتّے ۔ یا ۔ ہتّوں سے اُکھڑ جانا** ۔ ہ ۔ ف ل (۱) پتنگ کی ڈور کا ٹوٹ جانا + (۲) دوستی کا جاتا رہنا + (۳) قبضے سے نکل جانا +

**ہتّے مارنا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ (۱) پتنگ کی ڈور کو جلد جلد گھسیٹنا ۔ ہاتھ مارنا + (۲) موقع کو ہاتھ میں لانا ۔ کسی چیز کو قبضے میں لانا +

**ہتھ اُدھار دینا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ بغیر کسی چیز کے گرو رکھے روپیہ صرف اعتبار پر دیدینا ۔ دستگرداں دینا +

**ہتّھا مارنا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ زبردستی کسی چیز کو چھین لینا + برق ؎

نقد دل لیئے بغلگیر کیا برق ! مجھے
ہاتھ ملتے ہی ستمگار نے ہتّھا مارا

**ہتھ پھیر ۔ یا ۔ ہتھ پھیری کرنا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ (۱) دیکھو (ہاتھ پھیرنا) ۔ (۲) غبن کرنا ۔ مال مارنا + (۳) خوب کھانا ۔ بہت سارا کھانا کھانا ۔ ہاتھ مارنا +

**ہتھ چھٹ** ۔ ہ ۔ اسم مذکر ۔ وہ شخص جسکی ضرب خالی نہ جائے یا جو بہت جلد ہر ایک کے مارنے کو تیار ہو جائے +

**ہتھ رس** ۔ ہ ۔ اسم مذکر ۔ جلق زنی +

**ہتھ کھنڈے** ۔ ہ ۔ اسم مذکر ۔ بازی گری شعبدہ بازی ۔ ہاتھ چالاکی ۔ عیاری انداز ۔ داؤں + غالب ؎

خستگی کا تمسے کیا شکوہ کہ یہ
ہتھکنڈے ہیں چرخ نیلی فام کے

**ہتّھوں سے جانا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (۱) پتنگ کا ہاتھ پر سے ٹوٹ جانا + (۲) بالکل تعلق جاتا رہنا ۔ اُکھڑ جانا +

**ہتّھے چڑھنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ قابو میں یا پنجے میں آنا + بحر ؎

قبضے پہ ہاتھ رکھتے ہیں وہ بات بات میں
کیا نیمچہ ہے یار کے ہتّھے چڑھا ہوا

**ہتیا پلّے باندھنا ۔ یا ۔ مول لینا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ تکلیف دہ چیز کو لینا ۔ کسی بلا یا جھگڑے میں پھنس جانا +

**ہتیلی بجانا ۔ یا ۔ پیٹنا** ۔ ہ ۔ ف م ۔ دیکھو (تالی بجانا نمبر ۱ ۔ ۴)

**ہتیلی پر سرسوں جمانا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ کسی کام کو نہایت پھرتی سے کرنا ۔ چالاکی یا عیاری دکھانا + میر تقی ؎

نہ اے رشکِ بہار آنکھیں اُٹھائے پشت پا سے تو
ہتیلی پر اگر سرسوں ترے آگے جماؤں میں

**ہتیلی پر سر لئے پھرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ مرنیکے واسطے سر بکف یا ہر وقت آمادہ رہنا +

**ہتیلی پہ لئے پھرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (بازاری) عورت کا خواہش نفسانی سے نہایت مجبور ہونا۔ ستا جانا +

**ہتیلی ٹیک**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ (بازاری)۔ علتی۔ زنانہ۔ بوسیا۔ اوندھا۔ بیلا +

**ہتیلی ٹیکنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (بازاری)۔ اغلام کرانا +

**ہتیلی دینا۔ یا۔ لگانا**۔ ہ۔ ف م۔ (بازاری) سہارا دینا۔ سر پکڑنا +

**ہتیلی کا پھپولا۔ یا۔ چھالا**۔ ہ۔ محاورہ۔ وہ چیز جو ذرا سی ٹھیس سے ٹوٹ جائے

(۱) آجکل جسنے ذرا چھیڑا مجھے میں رو دیا۔
غم کے ہاتھوں دل ہتیلی کا پھپولا ہوگیا **بحر**

(۲) پھینک کر شیشۂ دل ہاتھ سے کہتا ہے وہ مست
کیا بنا پایا تھا ہتیلی کا پھپھولا ہمکو **ذوق**

**ہتیلی کھجلانا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) ہتیلی میں کچھ سلسلاہٹ ہونا + (۲) روپیہ ہاتھ آنیکی علامت ظاہر ہونا +

**ہٹا کٹا**۔ ہ۔ صفت۔ توانا و تندرست۔ قوی ہیکل +

**ہٹ دھرمی کرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ ضد کے ساتھ بے ایمانی یا سخن پروری کرنا +

**ہٹ کر سر، ہٹ کر لیں**۔ کرہ۔ ندا و ندبہ (بازاری)۔ بومت پھیلاؤ۔ دفع ہو۔ چلدو۔ لمبے ہو +

**ہچے کرنا۔ یا گھڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔ کسی معاملے میں خواہ مخواہ حجتیں نکالنا +

**ہچر مچر کرنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) پس و پیش کرنا۔ رکنا + (۲) دیکھو (آرج کل کرنا)

**ہچکیاں بندھ جانا۔ یا۔ لگنا**۔ ہ۔ ف ل (۱) کثرت سے ہچکیاں آنا + (۲) مرتے وقت یا کثرت گریہ کی حالت ہو جانا + (۳) رک رک کر سانس لینا یا بولنا

بے یار بزم مے میں ٹپکتے ہیں اشک جام
ہچکی ہے بوتلوں کو برا بر لگی ہوی

**ہدف مارنا**۔ ا۔ ف ل۔ (نظم) دیکھو۔ (تیر چلانا) + **لا اعلم**

تیر جو ایک اس طرف مارا
تمنے گویا بڑا ہدف مارا

**ہڈیاں۔ یا۔ ہڈے گڈے توڑنا**۔ ہ۔ ف م۔ بہت مارنا۔ بیکار کر دینا۔ نہایت سخت سزا دینا +

**ہڈیاں نکل آنا۔ ہڈیوں کی مالا ہو جانا۔ ہڈے مونکھرے نکل آنا**۔ ہ۔ ف ل۔

دیکھو (سوکھکر پنجر ہو جانا) +

**ہرا باغ دِکھانا** - ۱ - ف م - دیکھو (باغ سبز دکھانا) +

**ہرا ہو جانا** - ہ - ف ل - (۱) سبز ہو جانا + (۲) پھر پک جانا + **بحسرت**

پھر کسی کان کے منہ سے لڑی آنکھ پنی
پھر ہرا ہو گیا زخم جگر اچھا ہو کر

(۳) پٹ جانا - وصول ہو جانا + ڈوبی ہوئی رقم ہری ہو گئی +

(۴) تازہ دم ہو جانا - تھکن وغیرہ اُتر جانا - فرحت حاصل ہو جانا + نہانے سے جی ہرا ہو جاتا ہے + (۵) خوش یا مگن ہو جانا - باغ باغ ہونا + ماں بیٹے کو دیکھکر ہری ہو جاتی ہے +

**ہرائی جتائی - یا ہروئی جتوئی کرنا** - ہ - ف م - (۱) مغز کھانا - بکواس کرنا + (۲) دق کرنا - ستانا +

**ہر بابی ہونا** - ۱ - ف ل - ہر ایک فن سے ماہر ہونا - ہر ایک کام میں اُستاد ہونا +

**ہر بر نجانا** - ہ - ف ل - دو چیزوں میں فرق نکر سکنا - قوت ممیزہ کا نہونا + (پورب)

**ہُر ہو جانا** - ہ - ف ل - (۱) اُڑ جانا + (۲) غائب ہو جانا - چلدینا + (۳) بالکل خرچ ہو جانا +

**ہر بونگ مچانا** - ہ - ف م - (۱) غل وشور مچانا + (۲) لوٹ یا اندھیر مچانا - غدر کر دینا

**ہر پھیر کر - یا - کے** - ہ - م ف - اِدھر اُدھر پھر کر - ہار جھک مار کر - ناچار - آخرکار +

نہ اُوسے یا اُٹھائے یا کرسے بجز مت اے جرأت
وہیں جا بیٹھنا ہر پھیر کے ہمکو وہ جہاں بیٹھے

**ہر چہ بادا باد** - ف - محاورہ - جو کچھ ہو سو ہو کچھ پروا نہیں +

**ہر دا کھُلجانا** - ہ - ف ل - کشف وکرامات حاصل ہو جانا + چشم باطن کا روشن ہو جانا +

**ہر ویلی چمچہ** - ۱ - محاورہ - (۱) لقمہ جو - ٹکر خور - طفیلیا + (۲) خوشامدی آدمی - ہرجائی + (۳) لُچا - آوارہ - بدکار + (۴) بیچ میں دخل دینے والا +

**ہر دے کرنا** - ہ - ف ل - کنٹھ کرنا - حفظ یاد کرنا +

**ہر فن مولا** - ۱ - صفت - ہر کام میں اُستاد - ہر بابی +

**ہرن دھوپ میں کالے ہوئے جاتے ہیں** - ہ - محاورہ - ایسی شدت کی دھوپ پڑتی ہے کہ ہرن جو ہر وقت جنگل میں رہتے ہیں وہ بھی کالے ہوئے جاتے ہیں - از حد گرمی پڑتی ہے +

**ہرن ہو جانا** - ہ - ف ل - (ہرن کی طرح چوکڑی بھر جانا) - اسی سبب سے - (۱) فرار ہو جانا - بھاگ جانا + (۲) جاتا رہنا - بالکل نہ رہنا - (۱) **ناسخ سے**

پھر ہرن ہو گئی مری وحشت
پھر وہ رعنا غزال آ پہنچا

(۲) مار پڑتے ہی سارا نشا ہرن ہو گیا

**ہری بلوانا** - ہ - ف م - (کہتے ہیں کہ سابق میں بنگالی بہت ہی بڈھے اور قریب المرگ آدمی کو گنگا جی میں اُتار کر اُس سے ہری بلوا کر غوطہ دیدیتے تھے) اسی سبب سے - زبردستی مار ڈالنا - زندہ درگور کرنا +

**ہرے میں آنکھیں ہونا** - ہ - ف ل - (جب جنگل میں خوب ہریالی ہوتی ہے تو چارپائے بیفکری کے ساتھ اسمیں سے بہت اچھا حصہ کھاتے اور باقی کو خراب کرتے ہیں) اسی سبب سے - فضول خرچ ہو جانا - ناعاقبت اندیش بنکر خوب اُڑانا +

**ہڑک اُٹھنا - یا - لگنا** - ہ - ف ل - (۱) باولے کتے کی طرح بھونکنے لگنا + (۲) بار بار مانگنا - جی چاہنا

**ہڑکائی کُتیا** - ہ - اسم مؤنث - مست عورت - کاتک کی کُتیا +

**ہزار مُنہ ہزار باتیں** - ا - محاورہ - ہر ایک شخص اپنی سمجھ کے موافق کہتا ہے جتنے منہ اُتنی ہی باتیں -

**ہزاروں میں** - ا - م ف - دیکھو (**لاکھوں میں**)

**ہزاری بزاری** - ا - محاورہ - (م عو) (ہزاری رتبے والے اور بازار میں بیٹھنے والے) اسی سبب سے - (۱) سپاہی لوگ اور سوداگر (۲) ادنی اور اعلی - تمام قسم کے آدمی + (۳) عوام الناس - عام لوگ +

ہوا ہزاری بزاری ہے اسکی بات کا کیا اعتبار

**ہزاری عمر ہو** - ا - کلمہ دعائیہ - (م عو) تیری ہزار برس کی عمر ہو - عمر دراز!

**ہشت مُشت ہونا** - ا - ف ل - لات گھونسا ہونا - لڑائی یا دنگا ہونا +

**ہضم کرنا** - ا - ف م - (۱) کھانا پچانا + (۲) کسی کا مال پچانا - مال مارنا - تغلب کرنا

**ہفت زبان ہونا** - ا - ف ل - سات زبانوں سے ماہر ہونا - بہت ساری زبانیں جاننا +

**ہفت قلم ہونا** - ا - ف ل - سات قسم کے عمدہ خط لکھنے جاننا - اعلے درجے کا خوشنویس ہونا +

**ہفتے یا ہتے جڑنا - یا - گانٹھنا** - ہ - ف م

(ہِقّہ کی اصل ہٹے ہے۔ بقاعدۂ علم زبان ت کاف
ہوگیا ہے)۔ (پہلوان) حریف کی دونوں
بغلوں میں سے اپنے دونوں ہاتھوں کو
نکالکر اُسکی گردن کو ہاتھوں سے جکڑلینا
حریف کو قبضے میں کرلینا +

**ہکّا بکّا**۔ ہ۔ صفت۔ حیران۔ سرگردان۔ پریشان

**ہکّا سی بطخ**۔ ہ۔ ا۔ صفت۔ ڈرپوک۔
تھڑدلا + (بازاری)

**ہگ دینا۔ بھرنا۔یا۔ مارنا**۔ ہ۔ ف ل
خوف کے مارے بیخانہ نکل جانا۔ نہایت
ڈرنا + (بازاری)

**ہلّاس ہوجانا**۔ ہ۔ ف ل۔ ہُلّاس کی طرح
چٹکی چٹکی کرکے اُٹھ جانا۔ جلد صرف میں
آجانا۔ خرچ ہوجانا +

**ہلچل پڑنا۔ ہلاچلی پڑنا**۔ ہ۔ ف ل۔
بھگی پڑجانا۔ کھلبلی پڑنا۔ ابتری واقع ہونا

درہمی آگئی یکبار صفِ اعدا میں
میر — ایک دو ہاتھ کے چلنے میں پڑی یہ ہلچل

**ہلدی کی گرہ۔یا۔ گانٹھ لیکے پنساری بن بیٹھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (چونکہ ہلدی پنسار
ہٹے کے سودے میں سے ایک جزو ہے صرف
اُسی سے اپنے تئیں پنساری خیال کرنا) اسی
سبب سے تھوڑے سرمایہ یا کمال پر
نازاں ہونا + چوہے کے ہاتھ ہلدی کی
گانٹھ لگی وہ پنساری بن بیٹھا + مثل +

**ہلدی لگاکے بیٹھنا**۔ ہ۔ ف ل۔ چوٹ
لگنے کا بہانہ کرنا۔ حیلہ ڈھونڈنا +

**ہلدی لگاکے بیٹھوگے۔ ہلدی لگائے پھروگے**۔ ہ۔ محاورہ۔ (طنزاً) بس جانے
دو نہیں کہیں چوٹ لگ جائے گی اور
پھر ہلدی لگاتی پڑیگی۔ جانے دو نہیں
سیکتے پھروگے +

**ہلدی لگی۔یا۔ لگے نہ پھٹکری**۔ ہ۔ محاورہ
(نہ کچھ ہلدی میں صرف ہوا اور نہ پھٹکری میں خرچ
ہوا مُفت میں کپڑا رنگا گیا)۔ اسی سبب سے
کچھ بھی صرف نہیں ہوا مفت میں کام بن
گیا یا کفایت کے ساتھ کام ہوجائے
(۱) ہلدی لگی نہ پھٹکری پاخ ہو آن پڑی + مثل
(۲) ہلدی لگے نہ پھٹکری رنگ چوکھا آوے + مثل

**ہلکا پھلکا**۔ ہ۔ صفت۔ پھول سا ہلکا۔ نہایت
ہلکا۔ بہت ہی سبک +

**ہلکا کرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (۱) کچھ بوجھ کم کرنا +
(۲) خفیف یا ذلیل کرنا۔ شرمندہ کرنا +

کیا ہی چشموں میں تجکو عشق نے ہلکا کیا
بحر — جنبش دامانِ مژگاں سے ہیں اکثر اُڑگیا

**ہلکا کھانا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ زود ہضم خوراک

سریع الہضم غذا +

**ہلکا لہو** - ہ - اسم مذکر - (۱) پتلا خون + (۲) زود اثر خون +

**ہلکا ہونا** - ہ - ف ل - (۱) بوجھ کم ہو جانا + (۲) بھاری پن نہ رہنا - تازہ دم ہو جانا - کسل جاتا رہنا + نہانے سے بدن ہلکا ہوگیا + (۳) کم ہو جانا - تخفیف ہونا - گھٹ جانا +

کہو اب تو بخار ہلکا ہوا ؟

(۴) ذمہ واری یا قرض وغیرہ کے بوجھ سے بیفکری ہو جانا + (۵) آزادی حاصل ہو جانا + (۶) آرام لے لینا - سستا لینا - توقف کرنا + بہئی تم بھی ذرا ہلکے ہو لو تو چلیں + (۷) شرمندہ و خجل ہونا +

تمہارے پیچھے ناحق اُنسے ہلکا ہونا پڑا + (۸ - بازاری) جوش جوانی نکالنا - جماع کرنا +

**ہلکورے - یا - ہلورے لینا - یا - مارنا** - ہ - ف ل - ندی کے پانی کا ہلنا - دریا کا موج زن ہونا +

**ہِل کے پانی نہ پینا** - ہ - ف ل - (پانی پینے کے لئے بھی نہ اُٹھنا) - اسی سبب سے - نہایت سست و کاہل ہو جانا + کیف سہ

پیوگے ہِل کے نہ پانی بھی - یار! پیری ہیں
جو کیف! حال تمہارا یہی خراب ہے

**ہلکی بات کہنا** - ہ - ف ل - اپنی حیثیت سے کم درجے کی بات کہنا - اوچھی بات منہ سے نکالنا +

**ہلکے بھاری ہونا** - ہ - ف ل - (۱) ناگوار سمجھنا - بوجھ یا تکلیف دہ خیال کرنا +

چار روز کے واسطے کیوں ہلکے بھاری ہوتے ہو

(۲) خفیف یا ذلیل ہونا + کہ سنکے ہلکے بھاری پڑے ہو تو وہ کچھ زوال توہین نہیں!

**ہلکے ہلکے** - ہ - م ف - ہولے ہولے - آہستہ آہستہ +

**ہِلّا یا ہلّا کرنا** - ہ - ف ل - (۱) شور مچانا غل کرنا + (۲) بہت سے آدمیوں کا جمع ہو کر دفعتہً چڑھائی کرنا - نہایت طاقت کے ساتھ حملہ کرنا + (۳) کوئی کام یا پیشہ کرنا کچھ دھندا کرنا + کریا جو بھر سے پایا + مثل

**ہِل مِل جانا - ہیل میل ہو جانا** - ف ل - میل جول یا موافقت ہو جانا - رل مل جانا - ایک ہو جانا - باہم موافقت ہو جانا +

**ہُلہلا اُٹھانا** - ہ - ف م - دیکھو (اُشغلا اُٹھانا) +

**ہمارا حلوا کھائے** - ا - محاورہ - (م عو) اگر ہمارا کہنا نکرے تو گویا ہمیں مار کر

[illegible]

(یہہ محاورہ بطور قسم کے استعمال کیا جاتا ہے) +

**ہما ہمی کرنا**۔ ا۔ ف ل۔ (۱) جو کچھ ہیں سو ہم ہی ہیں یہہ بات ظاہر کرنا۔ اپنے تئیں کچھ سمجھنا + (۲) غرور یا گھمنڈ کرنا۔ تعلّی کی لینا۔ خودستائی کرنا + (۳) زبردستی کرنا۔ اپنا زور دکھانا +

**ہم بستر یا ہمخواب ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ کسی عورت کے ساتھ سونا۔ بولنا۔ جماع کرنا

**ہم پلّہ ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ برابر کا ہونا۔ برابر کی ٹکر ہونا +

**ہم پیالہ وہم نوالہ ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ کھانے پینے کا شریک ہونا۔ ہانڈی وال ہونا + (۲) گہرا دوستانہ ہونا +

**ہُن برسنا**۔ ہ۔ ف ل۔ (کہتے ہیں کہ ایک وقت دکن میں ہُن یعنی سونیکا ایک سکہ برساتھا) اسی سبب سے۔ (۱) روپے کی کثرت یا ریز ہونا۔ روپیہ برسنا + (۲) خوب آمدنی ہونا۔ گھرے ہونا +

**ہِندی کی چِندی کرنا۔ یا نِکالنا**۔ ہ۔ ف م۔ (ہندی جو بہت عام فہم اور آسان زبان ہے اُسکی بھی شرح کرنا)۔ اسی سبب سے۔ (۱) خوب چھان بین کرنا۔ نکتہ چینی کرنا۔ ہجّے نکالنا + (۳) ٹھوک بلونا۔ بیفائدہ کام کرنا +

**ہنٹا اُکرنا**۔ ہ۔ ف م۔ (ہندو)۔ (۱) مٹھائیوں کے ہنڈے کسی دیوتا پر چڑھانا + (۲) کسی جاتری اسے واپس آکر برہم بھوج یا ضیافت کرنا

**ہنڈیا پکنا**۔ ہ۔ ف ل۔ دیکھو (ہانڈی پکنا) +

**ہنڈیا چڑھنا۔ یا۔ گرم ہونا**۔ ا۔ ف ل۔ دیکھو (ہانڈی چڑھنا)

**ہنڈیا ڈوئی۔ ہنڈیا ڈلیا**۔ ہ۔ اسم مؤنث (۱) پکانے کھانے کا سامان + (۲) گھر کا اسباب۔ انگڑ کھنگڑ۔ بدھنا بوریا +

**ہُنر کی پوٹ**۔ ا۔ محاورہ۔ بڑا ہنرمند آدمی +

**ہنستی پیشانی**۔ ا۔ صفت۔ خندہ رو۔ ہنس مکھ +

**ہنستے ہنستے پیٹ میں بل پڑ گئے**

ہ۔ محاورہ۔ اتنی ہنسی آئی کہ پیٹ دکھنے لگا۔ بہت ہنسی آئی +

**ہنستے ہی گھر بستے ہیں**۔ ہ۔ محاورہ۔ بعض وقت ہنستے ہی ہنستے مراد بھی حاصل ہو جاتی ہے۔ (طنزاً خندہ زنی کرنے والے سے کہا کرتے ہیں) + **ذوق**۔ ؎

سینہ و دل پہ مرے زخم جگر ہنستے ہیں
ہنسنے دو۔ چارہ گرو! ہنستے ہی گھر بستے ہیں

**ہنسلی اُتر جانا۔ یا۔ جاتی رہنا۔** ہ۔ ف ل۔ دودھ پیتے بچّے کے ہنس کی ہڈی کا جگہ سے بیجگہ ہو جانا +

**ہنسنا بولنا۔** ہ۔ ف ل۔ خوش طبعی یا دل لگی کرنا۔ مذاق کرنا +

**ہنسی اُڑانا۔ یا۔ کرنا۔** ہ۔ ف م۔ کھِلّی یا تمسخر کرنا۔ تضحیک کرنا۔ ذلیل کرنا +

ہماری تربت پہ تم جو آنا تو چار آنسو گرا کے جانا
ذرا رہے پاس آبرو بھی کہیں ہماری ہنسی نہ کرنا
داغ

**ہنسی خوشی سے۔ ہنسی خوشی۔** ا۔ م ف۔ برضا و رغبت۔ خوش ہو کر +

**ہنسی کے مارے پیٹ پھٹا جاتا ہے۔** ہ۔ محاورہ۔ اتنی ہنسی آئی کہ پیٹ پھٹنے کی نوبت پہنچ گئی۔ بہت ہی ہنسی آئی +

**ہنسی میں کھنسی ہو جانا۔** ہ۔ ف ل۔ مذاق کرتے کرتے لڑائی کی نوبت پہنچ جانا +

**ہنسی میں لیجانا۔** ہ۔ ف ل۔ (۱) کسی بات کو مذاق سمجھنا + (۲) مذاق میں راضی ہو جانا + (بازاری)

**ہُنکارا بھرنا۔** ہ۔ ف ل۔ ہاں کرنا۔ اقرار کرنا +

**ہوا اُڑانا۔ یا۔ چھوڑنا۔** ا۔ ف ل۔ گوز لگانا۔ باؤ سرنا +

**ہوا اُڑ جانا۔** ا۔ ف ل۔ بات کھُل جانا۔ بھرم ظاہر ہو جانا +

**ہوا اُکھڑ جانا۔** ا۔ ف ل۔ عزت یا نام میں فرق آجانا۔ اعتبار جاتا رہنا۔ برائی کے ساتھ مشہور ہو جانا +

**ہوا باندھنا۔** ا۔ ف م۔ (۱) شیخی و غرور کرنا + (۲) بندش باندھنا۔ شعبدہ بازی کرنا۔ جی سے بات بنانا + (۳) جھوٹ موٹ نام یا عزت قائم کرنا + **مومن** ؎

کون کہتا ہے دم عشق عدو بھرتے ہیں
کہ ہوا باندھنے کو آہ کبھو بھرتے ہیں

**ہوا بتانا۔** ا۔ ف م۔ ٹال دینا۔ دیکھو **(آج کل کرنا)** +

**ہوا بدلنا۔ پھرنا۔ یا۔ پلٹنا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) ہوا میں تغیر و تبدیل ہو جانا + (۲) حالت پلٹ جانا +

**ہوا بگڑ جانا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) ہوا میں فساد پیدا ہو جانا۔ ہوا کا خراب یا متعفن ہونا۔ ہوا کا صحت بخش نہ رہنا + (۲) ساکھ یا اعتبار جاتا رہنا + (۳) ناموافقت ہو جانا۔ زمانہ کا پھر جانا +

(۱) واشد کچھ آگے آہ سے ہوتی تھی دِ سکے تئیں
اقلیمِ عاشقی کی ہوا اب بگڑ گئی **میر**

(۲) صحبتِ گُل ہے فقط بُلبُل سے کیا بگڑی ہوئی
آجکل سارے چمن کی ہے ہوا بگڑی ہوئی **جان**

**ہوا بندھنا۔ یا۔ رُک جانا۔** ۵۔ ف ل۔ ناموری یا شہرت حاصل ہو جانا + **بحر**
بندھ گئی ہے ترے جوبن کی ہوا دنیا میں
گُل ترے آگے چراغِ مہِ کنعاں ہوگا

**ہوا بھر جانا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) ہوا سے پھول جانا + (۲) مغرور یا خود نما ہو جانا

**ہوا پھانک کر رہنا۔ ہوا پھانکنا۔** ا۔ ف ل۔ (طنزاً) کچھ نکھانا صرف ہوا ہی کے سہارے جینا۔ فاقہ کرنا۔ بُھوکا مرنا +

**ہوا پر آجانا۔** ا۔ ف ل۔ شیخی کرنا۔ غرور و نخوت کرنا + **برق** ؎
وہ بلا ہیں جو ہوا پر کبھی آجاتے ہیں
کوچۂ زلف کی بھی خاک اُڑا جاتے ہیں

**ہوا پر سوار ہونا۔** ف ل۔ جلد باز ہونا۔ ہوا کے گھوڑے پر سوار ہونا +

**ہوا پر گرہ لگانا۔** ا۔ ف جم۔ (۱) ہوا کو باندھنا۔ شعبدہ بازی کرنا۔ چالاکی یا عیاری دکھانا + (۲) ناممکن کام کرنا +

**ہوا پر ہونا۔** ف ل۔ (۱) شیخی کی لینا۔ اپنے تئیں بڑا خیال کرنا۔ خود بیں ہونا
(۱) ہماری خاک کی مدنظر ہے بربادی
**برق** مزاجِ یار بہت اندنوں ہوا پر ہے
(۲) زمانہ یا قسمت کا موافق ہونا +
پھرے وہ ہم سے تو مُنہ پھر گیا زمانے کا
**برق** رجوعِ خلقِ خدا خلق میں ہوا پر ہے

**ہوا پھر جانا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) ہوا کا رخ پلٹ جانا + (۲) حالت بدل جانا +
**جرأت** مزاج سیرِ چمن سے جو یار کا پھر جائے
گلوں کا اور ہی کچھ رنگ ہو ہوا پھر جائے

**ہوا خواہ۔** ا۔ اسم مذکر۔ خیر خواہ۔ بہتری چاہنے والا۔ دوست +

**ہوادار مکان۔** ا۔ اسم مذکر۔ ایسا کھلا ہوا مکان جس میں خوب ہوا آئے +

**ہوا دینا۔** ا۔ ف عم۔ (۱) ہوا میں رکھنا
کپڑوں کو ہوا دیتے رہا کرو نہیں کیڑا لگ جائیگا
(۲) سُلگانا۔ تحصیہ کرنا + (۳) فساد کرانا +

**ہوا زدگی ہو جانا۔** ا۔ ف ل۔ زکام ہو جانا۔ خوب چھینکیں آنا +

**ہوا سا۔** ا۔ صفت بہت ہلکا یا سُبک +

**ہوا سے باتیں کرنا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) کسی مکان کا نہایت اونچا یا بلند ہونا + (۲) گھمنڈ یا غرور کرنا +

**ہواسے لڑتی ہے۔** ا۔ محاورہ۔ دیکھو (چلتی ہواسے لڑتی ہے)

(۱) **ذوق**
شعلہ بھڑکے نہ کیونکر محفل میں
شمع تجھ بن ہوا سے لڑتی ہے

(۲) **شوق**
اور کچھ بولوں تو بگڑتی ہے
تو تو۔ بابا! ہوا سے لڑتی ہے

**ہوا کا تھپیڑا۔** ا۔ محاورہ۔ ہوا کا زور سے جھونکا۔ بڑے زور کی ہوا +

**ہوا کا رُخ بتاؤ۔** ا۔ نداو ندبہ۔ مُنہ مت لگاؤ۔ اُٹھا کر پھینک دو +

**ہوا کرنا۔** ا۔ ف م۔ پنکھا جھلنا +

**ہوا کو گرہ میں باندھنا۔ ہوا میں گرہ دینا۔** ا۔ ف م۔ (۱) ناممکن بات کے حاصل کرنے کی کوشش کرنا + (۲) نہایت مشکل ومحال کام کرنا +

**ہوا کھانا۔** ا۔ ف ل۔ چہل قدمی کرنا۔ ہوا خوری کرنا۔ پڑے پھرنا +

**ہوا کھاؤ۔ ہوا کھا۔** نداو ندبہ۔ لمبے بنو۔ چلتے پھرتے نظر آؤ۔ دفع ہو۔ دور ہو +

(۱) **شوق**
دیکھو دیکھو! بہت نہ اتراؤ
ٹھنڈے ٹھنڈے چلو۔ ہوا کھاؤ

(۲)
چل بے ہوا کھا یہاں سے تو ہو جائیگی ورنہ ہموم
باغِ دل ہم جلتے بلتوں کا ہے گلخن۔ اے صبا!

**ہوا کے گھوڑے پر سوار ہونا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) نہایت شتاب زدگی کرنا۔ جلدی کرنا + **آتش** ؎
پیادہ پا جو چمن میں بہار کو دیکھا
ہوا کے گھوڑے پہ کہ اوپر خزاں سوار ہوئی

(۲) متکبر ہونا۔ مغرور یا خود بیں ہونا +

**ہوا لگنا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) ہوا کا بدن سے چھوا جانا + (۲) ہوا کا بُرا اثر ہو جانا۔ چہرہ بھمرا جانا۔ جوڑوں میں درد ہو جانا۔ (۳) غرور ہو جانا۔ اڑنے لگنا۔ اترانا +

**ہوا ہو۔** ا۔ نداو ندبہ۔ رفع دفع ہو۔ غارت ہو + (۱) **جرأت** ؎
آہ۔ یہ بادِ خزاں۔ یارب! ہو دنیا سے ہوا
دم میں نقشہ اور ہی کچھ ہوگیا بُستان کا

(۲)
آہوں میں دود دل میں نکالوں تو وہ کہے
اے نفتہ جاں! ہوا ہو یہاں سے دھواں نکر

**ہوا ہونا۔ یا ہو جانا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) ہوا کی سی حالت ہو جانا۔ دکھائی نہ دینا۔ غائب ہو جانا + (۲) چل دینا۔ رفو چکر ہونا۔

**ہوائیاں اُڑنا۔ ہوائی چھوٹنا۔** ا۔ ف ل۔ (۱) ایک قسم کی آتش بازی کا چلنا یا چھوٹنا (۲) چہرے کا رنگ متغیر ہونا۔ ایک رنگ آنا اور ایک رنگ جانا۔ پریشانی

برسنا +

**ہوائی دیدہ** ۔ ا ۔ صفت ۔ شوخ چشم ۔ بے حیا ۔ بد اطوار ۔ دیدہ دلیل +

**ہو بیٹھنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (۱) کسی جگہ بیٹھ جانا آلتی پالتی مار کر بیٹھ جانا + (۲) بن جانا ۔ دعویٰ کرنا ۔ نمود کرنا + چار کتابیں پڑھکر فاضل ہو بیٹھے + (۳) حیض سے ہونا ۔ میلے سر سے ہونا +

**ہوتا رہیگا** ۔ ہ ۔ محاورہ ۔ تو ہی ایسا ہوگا ۔ تجھپر ہی یہہ بات پڑیگی + **میر** ؎

تو یوں گالیاں غیر کو شوق سے دے
ہمیں کچھ کہے گا تو ہوتا رہے گا

**ہوتی آئی ہے** ۔ ہ ۔ محاورہ ۔ پہلے سے یہ رسم چلی آتی ہے ۔ ہمیشہ کا یہہ دستور ہے + **مصرع** ؎

ہوتی آئی ہے کہ اچھوں کو بُرا کہتے ہیں

**ہوتے ساتے ہوتے سانتے** ۔ ہ ۔ ف م ۔ درصورت موجودگی ۔ موجود ہونے پر +

صورت سے ہم آئینہ کی ظاہر فقر نہیں کرتے
ہوتے ساتے روٹی پانی اسنے منہ سے لگائی خاک

**ہوتے سوتے** ۔ ہ ۔ محاورہ ۔ (عو) یگانے اور خویش ۔ تمہارے اپنے ۔ رشتے دار وغیرہ + (۱) **میر حسن** ؎

کہا ہوتے سوتوں سے اپنے کہو
فقیروں کو چھیڑو نہ ۔ بیٹھے رہو

(۱) ہوتے سوتوں کو اپنے کیجو پیار
چل! چنچے ہوا! تجھے خدا کی سنوار ۔ **شوق**

**ہو جانا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (۱) آکر چلا جانا ۔ پل جانا میاں ذرا کھڑے کھڑے میرے پاس بھی ہو جانا + (۲) پورا ہو جانا ۔ بن جانا + بڑی بات یہ ہے کہ تمہارا کام ہوگیا + (۳) سیکھ لینا ۔ حاصل کر لینا + کرے جائیگا تو کچھ ہو ہی جائے گا + (۴) نکل آنا ۔ ظاہر ہو جانا ۔ اُگنا ۔ طلوع ہونا + کہو میاں! چاند ہوگیا + (۵) ختم یا تمام ہو جانا + مہینا تو ہوگیا جتے تنخواہ کب ملیگی؟ (۶) آسیب وغیرہ کا اثر ہو جانا + اری بی! ایسے تو کس سے کچھ ہوگیا ہے! (۷) جھڑ جانا ۔ منزل ہو جانا +

**ہو چکنا** ۔ ہ ۔ ف ل ۔ (۱) ختم ہو جانا ۔ اُٹھ جانا (۲) فوت ہو جانا ۔ مر جانا + (۳) خاتمہ ہو جانا باقی نہ رہنا + **رند** ؎

قرآن اُٹھاتے ہیں طمع زر کے واسطے
دیندار گر یہی ہیں تو اسلام ہو چکا

**ہُو حق کرنا** ۔ ا ۔ ف م ۔ (۱) ہو حق یعنے وہی ہے سچا یہ کلمہ بہت زور سے کہنا ۔ ایک قسم کی خوب پکار پکار کر عبادت کرنا

(۲) غل وشور مچانا + آتش سے

مدت العمر ہے اک چشم زدن کا وقفہ
کرلیں ہو حق یہ خرابات نشیں تھوڑی سی

(۳) طمطراق یا کروفر کرنا + (ج)

ہورہنا۔ ہ۔ ف ل۔ (۱۔ طنزاً)۔ چھاؤنی چھانا۔ گھر بنا لینا۔ چپک جانا + جہاں جاتے ہو وہیں کے ہو رہتے ہو + (۲) پھر ہو جانا۔ اور وقت پر رکھنا۔ التوا میں ڈالنا + (۳) بن جانا۔ سیکھ لینا۔ حاصل کر لینا + پڑھتا رہیگا تو کچھ ہو ہی رہے گا +

ہوڑا ہوڑی۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ (۱) بحثا بحثی۔ ضدم ضدا۔ تکرار + (۲) رقابت مقابلہ۔ برابری + دوہا سے

نینا برسے سیج پر باہر برسے مینہ
ہوڑا ہوڑی جھڑ رچا اُت بدرا اِت نینہ

ہوڑ باندھنا۔ بدنا۔ یا۔ لگانا۔ (۱) شرط لگانا یا بدنا + (۲) دعویٰ کرنا +

ہوس پکانا۔ ا۔ ف ل۔ کسی بات کی دل ہی دل میں خواہش کرنا +

ہوسکنا۔ ہ۔ ف ل۔ (۱) ممکن ہونا۔ موقع بننا + ہوسکا تو ضرور آؤنگا + (۲) کرسکنا۔ امکان میں ہونا + تم سے سب کچھ ہوسکتا ہے

ہوس ہائی۔ ہوس ہایا۔ ا۔ صفت (۱) ہوکا کرنیوالا۔ حریص۔ خواہشمند (۲) نفس پرست۔ کامی +

ہوش اُڑنا۔ جاتے رہنا۔ یا۔ گم ہوجانا۔ ہوش باختہ پراگندہ یا۔ دنگ ہونا۔ ا۔ ف ل۔ (۱) عقل جاتی رہنا۔ بیحواس یا حواس باختہ ہو جانا۔ عقل چکّر کھانا + (۲) گھبرا جانا۔ پریشان ہو جانا + ناسخ سے

تیری محفل وہ چمن ہے جسمیں۔ اے رشک چمن!
عاشقوں کے ہوش اُڑتے ہیں بجائے عندلیب

ہوش بجا ہونا۔ ا۔ ف ل۔ ہوش یا حواس درست ہونا یا ٹھکانے ہونا +

ہوش پکڑنا۔ یا۔ سنبھالنا۔ ا۔ ف ل۔ (۱) ہوش میں آنا۔ چیتنا + (۲) سنِ تمیز کو پہنچنا۔ بڑا یا سیانا ہونا۔ عقل آنا +

ہوش میں آؤ۔ ہوش پکڑو۔ ہوش کے ناخن لو۔ ہوش کی لو۔ ہوش کی بنواؤ۔ ا۔ ندا و ندبہ۔ (طنزاً)۔ ہوشیار ہو۔ چیتو۔ سنبھلو۔ آپے میں آؤ +

ہُو کا عالم۔ یا۔ مقام۔ ا۔ محاورہ۔ ایسی جگہ جہاں ہُو یعنی اُس کے سوا کچھ نہ ہو۔ ویرانہ۔ لق و دق میدان۔ خوفناک جگہ + اللہ رے شوق دل کو اس بُت کی جستجو کا

کیفؔ

کعبہ بھی دیکھ آئے تھا اک مقام ہُو کا

ہوک مارنا۔ ہوک کا کھائے جانا۔ ہ۔ف ل۔ ہوس کرنا۔ ڈوڈھیا کرنا۔ ہوس کا لقمہ بن جانا۔ لوبھ یا طمع کرنا +

ہوکر رہنا۔ ہ۔ف ل۔ ضرور ہونا۔ ناگزیر ہونا۔ بیتنا گزرنا + جو ہونے والی بات ہوتی ہے وہ ہوکر رہتی ہے +

ہول بیٹھ جانا۔ ہ۔ف ل۔ خوف کا جی میں اثر کر جانا +

ہول جول۔ ا۔ اسم مؤنث۔ تردد۔ اضطراب پریشانی +

ہول دلا۔ ا۔ اسم مذکر۔ ڈرپوک۔ بزدل +

ہولی کا بھڑوا بننا۔ ہ۔ف ل۔ (۱) ہولی جو ہندوؤں کا ایک تہوار ہے اُسمیں اپنے اوپر رنگ وغیرہ ڈلوانا۔ اور د[illegible] پر ڈالنا گالیاں کھانا + ور گالیاں دینا + (۲) رنگیلا یا مسخرہ بننا +

ہولینا۔ ہ۔ف ل۔ دیکھو (ہوچکنا ہو رہنا نمبرا) +

ہونٹ چبانا۔ یا۔ کاٹنا۔ ہ۔ف ل۔ اُن ہونٹوں کو کاٹنا کہ جن سے کوئی خلاف بات نکلی ہے۔ افسوس یا تاسف [illegible] پچھتانا + تونے مُنہ پھیرا سوال بوسے پر مجھسے جو یار
آتش ہونٹ اپنے اپنے دانتوں سے چبا کر رہ گیا

ہونٹ چاٹنا۔ ہ۔ف ل۔ (۱) لذیذ و خوشگوار چیز کا ذائقہ یاد کرنا + برق
داتنوں پہ اُسکے دانت ہے سارے جہان کا
کہتے ہیں لوگ چاٹ کے ہونٹوں کو ہائے واہ
(۲) سوال کی خوبی یا باریکی سے مزے لیتے رہنا اور جواب نہ دے سکنا۔ مُنہ دیکھتا رہجانا۔ جواب نہ بن پڑنا +

ہونٹ ہلانا۔ ہ۔ف ل۔ بولنا۔ بات کرنا +
نظیر
ٹک ہونٹ ہلاؤں تو یہ کہتا ہے 'نہ بک رے'
اور پاس جو بیٹھوں تو سناتا ہے 'سرک بے'

ہونٹوں کا ہلنا۔ ہونٹ ہلنا۔ ہ۔ف ل۔ ہونٹوں کو حرکت ہونا۔ آہستہ بات کرنا
ذوق
کیا طبع میں جودت ہے چٹ دل کی اُڑا جانا
ہونٹوں کا یہاں ہلنا وہاں بات کا پا جانا

ہونٹوں لگنا۔ ہ۔ف ل۔ نظر گزر ہو جانا۔ ٹوک لگ جانا +

ہونہو۔ ہ م ف۔ ضرور غلط ہو یا صحیح [illegible] کرکے + ہونہو وہی ہو +

ہیاؤ۔ یا۔ ہیاؤ پڑنا۔ ہ۔ف ل۔ (ہندی ہیا بمعنی دل)۔ دل یا ہمت کا راہ دینا۔ ہمت پڑنا۔ جرأت ہونا +

ہیاؤ ہواؤ۔ یا۔ ہیاؤ کھلنا۔ ہ۔ف ل۔ (س ہردا = ہیا = ہیاؤ = ہواؤ = ہیاؤ) دل کا ڈر [illegible]

